


بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



# نذر

حمد وثنا اُس خالق اکبر کی کہ جس نے ایک لفظ کُن سے تمام عالم کو آشکارا کر دیا۔ اور نعت اس سرور لولاک اور اُس کی آل پاک کی کہ جس نے تمام عالم اسلام کو سیدھا راستہ دکھایا۔ اما بعد احقرالعباد خوشہ چین اطبا حکیم سید فضل حسین سابق مشیر سرکار چینہ حال طبیب شاہی سرکار دولتمدار ریاست پٹیالہ عرض پرداز ہے کہ ابتدائے زمانہ ملازمت میں بمقتضائے مذاق علم طب تصنیف وتالیف کا شوق دامنگیر ہوا۔ تو اول رسالہ ناصح العاشقین المعروف پند تماشبین تصنیف کر کے پیشگاہ

سرکار حضور مہاراجہ دھیراج راجندر سنگھ مہندر والئے
ریاست پٹیالہ کمپ میرٹھ میں پیش کیا گیا۔ جس پر
سرکار دولتمدار نے ازراہ کرم فیاضانہ مبلغ پانچ سو
روپیہ بخشش بطور انعام عطا فرما کر کمترین کو بعہدہ طبیب
شاہی ہونے کا اعزاز بخشا اور حکم ہوا کہ اس کو رفاہ
عام کے واسطے شائع کرا دیا جائے۔ شکر صد شکر
کہ شائع ہوتے ہی پبلک کی نظروں میں قبولیت
حاصل کی۔ اس کے بعد بھی زمانہ فرصت میں اکثر
کتب علم طب تصنیف ہوتی رہیں۔ الحمد للہ کہ وہ
بھی سب کی سب مقبول خلائق ہو کر اپنی مراد کو پہنچیں
اب بموقعہ دربار کارونیشن جبکہ کمترین بھی دہلی میں موجود
تھا میرے قدیمی کرمفرما جناب سید میر یاسین علی خاں
صاحب نائب معتمد صرف خاص سرکار نظام سے
شرف نیاز کا اتفاق ہوا۔ دوران گفتگو میں میر صاحب
موصوف نے ارشاد فرمایا۔ کہ ہمارے حضور فیض
گنجور لوامع النور اعلیٰ حضرت آصفجاہ مظفر الممالک
نظام الملک نظام الدولہ رستم دوران افلاطون

زمان میر عثمان علیخاں فتح جنگ جی سی ایس
آئی فرماں روائے سادس سلطنت آصفیہ خلد اللہ
ملکہ و حکمہ علم و ہنر کے بہت بڑے قدردان ہیں۔
کمترین کو بھی بسبب قدیمی نمکخوار ریاست حیدرآباد
فرخندہ بنیاد ہونے کے شوق قدمبوسی حضور پرُ
نور دامنگیر ہوا۔ چنانچہ خاکسار نے بڑی محنت و
جانفشانی کے بعد یہ جامع کتاب علم طب میں نئے
مذاق کی تصنیف کر کے جو جو اسرار سینہ بسینہ بزرگوں
سے چلے آتے تھے۔ سب عام فہم زبان میں درج
کر کے بمراد ہدیہ حضور کے نام نامی پر معنون کیا یعنی
کتاب کا نام ہی

**"طب عثمانی" یا کلید اسرار نہانی**

رکھا ہے۔ گر قبول افتد زہے عز و شرف

پیش کنندہ

احقر العباد حکیم سید فضل حسین سابق مشیر
سرکار چنبہ حال طبیب شاہی سرکار دولتمدار ریاست پٹیالہ
و پروپرائٹر شفاخانہ علاج طلسمی لاہور پنجاب

# دیباچہ

واضح ہو کہ یہ کتاب چار ابواب پر تقسیم کی گئی ہے۔ اور ہر ایک باب میں کئی کئی فصلیں ہیں اور ہر ہر فصل کا حال بطریق سوال وجواب بیان کیا گیا ہے۔ انشاء اللہ کتاب کے مطالعہ سے بخوبی آگاہی ہو جاویگی ۔

باب اول شامل اوپر چھ فصلوں کے۔
فصل اول سلطنت بدن آدم کے بیان میں معہ اہلکاران سلطنت
فصل دوم۔ فضیلت انسان کے بیان میں معہ خواص اربعہ عناصر کے
فصل تیسری۔ تشریح پیدائش انسان کے بیان میں۔
فصل چوتھی تشریح عقل انسان معہ بحث فلکی بقواعد علم نجوم وحالات نظام شمسی ورفتار سیارگان معہ احوال دوازدہ بروج وامور طبعیہ معہ حقیقت اعضائے مفردہ ومرکبہ وطریق پیدائش انسان کے بیان میں۔
فصل پانچویں۔ حقیقت نفس ناطقہ معہ قوائے بدنی کے بیان میں
فصل چھٹی۔ خواص عادات عجوبہ انسان کے بیان میں۔
باب دوسرا شامل اوپر ۱۶ سولہ فصل کے۔

فصل پہلی تشریح علم طب اور اس کی تعریف کے بیان میں۔
فصل دوسری حفظان صحت کے بیان میں۔
فصل تیسری علم طب عملی کے بیان میں۔
فصل چوتھی۔ علامات غلبہ اخلاط و معہ دلائل نبض و حقیقت بول وبراز و تراکیب مسہلات و منضجات معہ شناخت درجہ دوا و غذا کے بیان میں۔
فصل پانچویں تشریح دماغ شامل اوپر اڑتیس امراض کے معہ علاج۔
فصل چھٹی۔ تشریح چشم شامل اوپر پینتیس امراض کے معہ علاج۔
فصل ساتویں تشریح پلک شامل اوپر پینتیس امراض کے معہ علاج۔
فصل آٹھویں۔ تشریح اذن یعنی کان شامل اوپر چودہ امراض کے معہ علاج۔
فصل نویں۔ تشریح انف یعنی بینی شامل اوپر گیارہ امراض کے معہ علاج۔
فصل دسویں۔ تشریح شفت یعنی لب شامل اوپر گیارہ امراض کے معہ علاج۔
فصل گیارہویں۔ تشریح لسان ولہاۃ شامل اوپر چھتیس امراض کے معہ علاج۔
فصل بارہویں۔ تشریح حلق وحنجرہ ومری وقصبہ ریہ شامل اوپر چھتیس

امراض کے معہ علاج
فصل تیرہویں تشریح شش وصدر شامل اوپر اٹھارہ امراض کے
معہ علاج
فصل چودہویں تشریح قلب شامل اوپر چودہ امراض کے معہ علاج
فصل پندرہویں تشریح ثدی یعنی پستان شامل اوپر دس امراض
کے معہ علاج۔
فصل سولہویں تشریح معدہ شامل اوپر اکتیس امراض کے معہ علاج
باب تیسرا شامل اوپر انیس فصل کے
فصل اول تشریح کبد شامل اوپر بارہ امراض کے معہ علاج
فصل دوسری تشریح مرارہ یعنی پتہ شامل اوپر سات امراض کے
معہ علاج۔
فصل تیسری تشریح طحال شامل اوپر پانچ امراض کے معہ علاج
فصل چوتھی تشریح امعاء شامل اوپر دس امراض کے معہ علاج۔
فصل پانچویں تشریح مقعد شامل اوپر دس امراض کے معہ علاج
فصل چھٹی تشریح کلیہ یعنی گردہ شامل اوپر بارہ امراض کے معہ
علاج۔
فصل ساتویں تشریح مثانہ شامل اوپر بیس امراض کے معہ علاج
فصل آٹھویں تشریح آلہ تناسل شامل اوپر تیس امراض کے معہ
علاج۔

فصل نویں تشریح رحم شامل اوپر چھتیس امراض کے معہ علاج۔
فصل دسویں تشریح وجع مفاصل وظہر شامل اوپر تیرہ امراض کے معہ علاج۔
فصل گیارہویں تشریح حمیات شامل اوپر چھتیس امراض کے معہ علاج۔
فصل بارہویں تشریح ایام بحران میں۔
فصل تیرہویں تشریح اورام وبثور شامل اوپر پچیس امراض کے
فصل چودہویں تشریح جلد شامل اوپر نوامراض کے۔
فصل پندرہویں تشریح شعر شامل اوپر تیرہ امراض کے۔
فصل سولہویں تشریح ظفر یعنی ناخن شامل اوپر دس امراض کے معہ علاج۔
فصل سترہویں تشریح امراض متفرقہ شامل اوپر پانچ امراض کے معہ علاج۔
فصل اٹھارہویں تشریح مسمومات شامل اوپر چھپن علامات کے معہ تریاق
فصل انیسویں دربارہ دورکرنے جانوران زہردار کے۔
باب چوتھا شامل اوپر چار فصل کے۔
فصل پہلی اوصاف طبیب کے بیان میں۔
فصل دوسری قانون حفظ ماتقدم کے بیان میں۔
فصل تیسری شناخت حالت محمودیہ وحالت ردیہ مریض کے بیان میں۔
فصل چوتھی غذا آدمی کی تفصیل کے بیان میں معہ خاصیت مزاج غذا۔

# باب اول

## فصل اول

## سلطنت آدم کے بیان میں

### سوال: سلطنت بدن آدم کا حال بیان کرو

جواب۔ سب سے پہلے بیان کرنا سلطنت آدم کا ضروری ہے۔ کہ جس سے مبتدیوں کو بخوبی آگاہی ہو جائے۔ یعنی اُس قدرت کاملہ نے بدن آدم کی ایک سلطنت قائم کی ہے کہ جس میں ایک نمونہ اس کی صنعت کا پایا جاتا ہے۔ یعنی اس سلطنت کا ایک بادشاہ بنایا ہے۔ کہ جو اس پر حکومت کرتا ہے اس کو نفس ناطقہ اور روح حیوانی بھی کہتے ہیں۔ اور بادشاہ سوائے ہنسی اور خوشی اور غم و غصہ کے اور کوئی کام نہیں کرتا۔ خوراک اُس کی سوائے ہوائے لطیف کے اور کچھ بھی نہیں ہے۔ اس لئے اُس کا ایک خدمتگار جو ہر وقت پنکھا لئے کھڑا ہے۔ وہ کسی وقت بھی پنکھا نہیں چھوڑتا جس کا نام شش یعنی پھیپھڑا ہے۔ اور باقی خدام بھی اسی جستجو میں لگے

ہوئے ہیں کہ مبادا ایسا نہ ہو کہ بادشاہ کا مزاج بسبب نہ پہنچنے غذا کے ناساز ہو جائے بادشاہ کی ناسازی باعث تباہی سلطنت ہے۔

دوسرے وزیر باتدبیر اس سلطنت کا روح نفسانی ہے۔ مسکن اُس کا دماغ انسانی ہے۔ کل دار و مدار سلطنت کا وزیر پر ہے۔ یعنی رعایا کی فریاد رسی کرنا دیکھنا اور سننا سونگھنا اور چکھنا اچھے برے۔ دوست دشمن کا پہچاننا حس وحرکت اور فہم وادراک بغض وحسد۔ مہر ومحبت وغفلت یہ سب باتیں وزیر کے سپرد ہیں اور اس کے دس خادم ہیں اور وہ درجہ بدرجہ ہر ایک اپنی لیاقت کے بموجب کام میں مشغول ہیں۔ ایک جو میر منشی کے عہدہ پر ممتاز ہے۔ وہ ہر وقت وزیر کی پیشی کے کاغذات سناتا رہتا ہے۔ اس کا نام سامعہ ہے۔ دوسرا جو روشنی کی دیکھ بھال میں مصروف ہے اس کا نام باصرہ ہے۔ تیسرا جو عطاری کی خدمت بجالاتا ہے اس کا نام شامہ ہے۔ چوتھے جس کو مزہ بدمزہ کی تمیز کرنے کی سپرد ہے اُس کا نام ذائقہ ہے۔ پانچویں جو ضرر سے بچنے اور بدن پر چھونے سے غیر طبعی چیز کا احساس کر لیتا ہے۔ اس کا نام لامسہ ہے یہ جلد بدن آدم میں کام کرتا ہے۔ اور پانچ خدام ان سے بھی اعلٰے ہیں جن کو قرب حاصل ہے اور وہ حواس خمسہ باطنی کے نام سے مشہور ہیں۔ ایک کا نام حس مشترکہ ہے۔ جو ان سب کی افسر ہے

اور ہر ایک کا کام دیکھ کر خیال سے تحریر کرا دیتی ہے۔ اور دوسرے خیال جو نویسندہ کے نام سے مشہور ہے۔ جو کچھ حس مشترکہ اس کو حکم دیتی ہے یہ تحریر کر لیتا ہے۔ تیسرے کا نام وہمیہ ہے یہ دراصل وزیر کا لاڈلا فرزند ہے۔ بعض وقت یہ اپنے باپ کا حکم بھی نہیں مانتا مثلاً اگر اس کے ذہن میں سما جائے کہ آسمان نہیں ہے اور عقل کے خلاف کرنا اس کا فرض منصبی ہے۔ اور مالیخولیا اس کی عادت میں داخل ہے اور ان کے ڈر کے مارے ان کو کوئی روک بھی نہیں سکتا۔ ویسے یہ خیال کے کام دیکھنے پر مقرر ہیں۔ خیال جو تحریر کرتا ہے یہ خیال سے لے کر حافظہ کو دے دیتا ہے اور جس کا نام حافظہ ہے وہ ایک لوح مقرر ہے۔ جو کچھ خیال تحریر کر لیتا ہے۔ پھر وہ اس پر کندہ ہو جاتا ہے جس وقت حس مشترکہ کو ضرورت پڑتی ہے۔ اس کو دیکھ لیتی ہے۔ تیسرے ایک دیوان سلطنت بھی جو روح طبعی کے نام سے مشہور ہے۔ اس کے بھی آٹھ خدمتگار ہیں۔ ایک کا نام جاذبہ ہے۔ جس کو کھینچنے والے اجزا کی خدمت سپرد ہے۔ وہ ہر وقت اجزائے لطیف کھینچتا رہتا ہے دوسرے کا نام ماسکہ ہے۔ جو ٹھہرانے کی خدمت پر مامور ہے جو غذا ہوتی ہے اس کی لطافت بلکہ کثافت کو بھی جا بجا ٹھہراتا چلا جاتا ہے اس کا یہی کام ہے۔ تیسرے کا نام ہاضمہ ہے یہ ہر جگہ اسے ہضم کرنے کی خدمت بجا لاتا ہے چوتھے کا نام ممیزہ جو خام کو پختہ کرنے کی خدمت بجا لاتا ہے

پانچویں کا نام مولدہ ہے جس کی خدمت خون سے گوشت اور گوشت سے ہڈیاں اور ہڈیوں سے مغز اور مغز سے منی اور منی سے چربی اور چربی سے جھلی اور جھلی سے عصب اور عصب سے غضروف اور غضروف سے عضلات وغیرہ بنانا اس کا کام ہے اور چھٹے کا نام دافعہ ہے اور یہ ہاضمہ کے ماتحت کام کرتا ہے۔ ہاضمہ جب وقت ہضم کر لیتا ہے۔ تو دافعہ ہر جگہ سے کثافت کے نکالنے کی فکر کرتا ہے اور ہر عضو سے نکال کر باہر دفع کر دیتا ہے۔ اس لئے یہ دافعہ کے نام سے مشہور ہوا۔ ساتویں کا نام تنمیہ ہے۔ جو نشو نما یعنی طول وعرض وعمق سے سب اعضا کا مددگار ہے۔ چھوٹے سے بڑا کرنا انسان کا اسی کا کام ہے۔ آٹھویں کا نام مصورہ ہے اس کے سپرد یہ خدمت ہے کہ اعضاء مرکبہ کی شکل بنانا یعنی سر اور آنکھ اور کان اور ناک اور حلق اور زبان لہاۃ پھیپھڑہ۔ قلب۔ سینہ۔ پستان۔ جگر۔ معدہ۔ تلی۔ پتہ۔ گردہ۔ انثیین۔ قضیب۔ رحم۔ مثانہ۔ مقعد۔ پشت۔ شکم و چہرہ بنا کر ان کی جگہ پر رکھنا اس کا کام ہے۔ اور ان خدام کو ایک ایک مکان بھی رہائش کے واسطے ملا ہوا ہے۔ بادشاہی محل کا نام تو قلب ہے اور وزیر صاحب کے مکان کا نام دماغ ہے۔ ذائقہ کا مکان زبان ہے۔ حلق اس شہر کا دروازہ ہے۔ بتیس سپاہی دروازہ پر حفاظت کے لئے متعین ہیں۔ اور دو کیواڑ اس دروازہ کے ہیں۔ جن کا نام ہونٹ ہے۔ باصرہ کوتوال شہر ہے جس کا مکان آنکھیں ہیں۔ یہ بھی

ایک محل (کوتوالی) ہے جس میں سات کوٹ اور تین نہریں پانی کی موجود
ہیں۔ یہ مکان روشنی کا ہے۔ اس کی مضبوطی اس واسطے کی گئی ہے۔ کہ
شعاع بجلی کی تیز نہ ہو جائے۔ اور سامعہ جس کو ہر وقت کا خذات سنانے کا
کام رہتا ہے اس کے واسطے مکان جس کا نام کان ہے۔ تجویز کیا ہے
یہ مکان بھی بہت بڑا پیچدار اور نازک ہے۔ ہوا کی تیزی کی برداشت
نہیں کر سکتا۔ اور شامہ کو مکان ناک یعنی بینی ملا ہوا ہے۔ یہ ہر وقت
خوشبو و بدبو کی تمیز کرتا رہتا ہے۔ داروغہ معدہ ہے اس کے سپرد باورچی خانہ
کا کام ہے۔ اور یہ دیوان صاحب کے ماتحت ہے۔ یہ بموجب حکم دیوان
صاحب جس چیز کی خواہش ہوتی ہے پکا کر دیوان صاحب کے سپرد کر دیتا
ہے۔ آگے دیوان صاحب سب کو بحصہ رسدی تقسیم کر دیتے ہیں پھیپھڑے
کو پہلے ہی پنکھے کی خدمت سپرد ہے اور تلی معدہ کی خدمتگار ہے معدہ
اس کو جس وقت حکم دیتا ہے۔ یہ برتن معدہ کے صاف کر دیتی ہے۔
اور ایک کا نام مرارہ یعنی پتہ ہے یہ جاروب کشی کی خدمت پر متعین ہے
اور وہ اس شہر میں جھاڑو دیتا رہتا ہے تاکہ فضلہ یعنی کوڑہ کرکٹ سے
شہر صاف رہے۔ اور جو دو گردے ہیں وہ ہر وقت دیوان صاحب کے
مکان میں جس قدر ناقص پانی ہوتا ہے اس کے نکالنے میں مصروف
رہتے ہیں۔ وہاں سے پانی نکال کر ایک تالاب میں جمع کر دیتے ہیں۔
اس تالاب کا نام مثانہ ہے اور اس میں ایک نالی لگی ہے اس کو احلیل
کہتے ہیں اور جس وقت تالاب میں پانی زیادہ ہو جاتا ہے تو وہ احلیل

کے ذریعہ سے باہر کو نکال دیا جاتا ہے۔ اور جس میں باورچی خانہ کا کوڑہ جمع ہوتا ہے۔ اُس مکان کا نام امعا ہے۔ اس کو مرارہ یعنی پتہ جھاڑو کے ذریعہ روزمرہ باہر کو پھینکدیتا ہے اور جس کا نام مقعد ہے وہ اس کا چھوٹا دروازہ ہے جس کے ذریعہ کوڑہ باہر کو جاتا ہے اور جو دو پستان ہیں وہ چشمہ حیات ہیں جو اس کی زندگی کا ذریعہ سمجھا گیا۔ اور رحم منبع نسانی کا نام ہے۔ کہ یہاں سے اس کا نکاس ہے اور جو کاشت کے واسطے ہل تجویز کیا ہے۔ اُس کا نام قضیب ہے۔ اور جو دو بیل ہیں۔ کہ جن کے ذریعہ سے یہ ہل زمین میں چلتا ہے۔ وہ دونوں انثیین یعنی خصیتین ہیں اور جو بیج بویا جاتا ہے۔ اس کا نام منی ہے۔ اور عورت بمنزلہ زمین کے ہے اور ایک مقام کا نام نشست ہے۔ جو اُس کی آرام گاہ ہے۔ کہ جس کے سہارے سے سوتا ہے اور جو دار الخلافہ کا شہر ہے اسکا نام بطن یعنی شکم ہے۔ یہ سب لوگ اس شہر میں قیام پذیر ہیں اور جو ہاتھ پاؤں ہیں وہ بمنزلہ سواری کے ہیں۔ انسان ان پر سوار ہو کر ہر جگہ چل پھر سکتا ہے۔ اور باقی بہت سے اعضا ہیں جو بمنزلہ سپاہ و رعیت کے ہیں۔ اور ستہ ضروریہ ان کے ڈاکٹر کا نام ہے۔ اس نے جو قانون حفظان صحت کیواسطے بنایا ہے جو اس کے خلاف عمل کرتا ہے اس کا نام مرض ہے۔ انشاء اللہ ہر ایک مرض کا نام معہ تشریح اُن کی فصلوں میں بیان کیا جائیگا۔ اور جو ڈاکٹر صاحب ان کی اصلاح کے واسطے تدبیریں بتلاتے ہیں۔ اُن کا ذکر بھی ہمراہ کیا جائیگا۔

# فصل دوم

## انسان کی فضیلت کے بیان میں

### سوال :- انسان کی فضیلت کا حال بیان کرو

جواب ۔ انسان اشرف المخلوقات اور خلاصۂ موجودات ہے پروردگار عالم نے ساتھ سیرت و صورت و نطق بیان و عقل و فہم اور علم کے سب حیوانات پر اس کو فخر بخشا ہے ۔ نطق اس واسطے دیا کہ معانی جزویہ و کلیہ کی تعبیر کرے ۔ اور مافی الضمیر اپنا ایک دوسرے سے بیان کرے ۔ اور عقل و فہم اس واسطے عطا ہوا تاکہ بسبب اس کی مصلحت و مقاصد اشیاء کے معلوم کرے کہ کیا صنعت صانع کی بیمثال ہے مجسم انسان بمنزلہ دار الخلافہ کے بنایا ہے اور نفس ناطقہ اس کا حاکم ہے ۔ اور عقل بمنزلہ وزیر تجویز کی ہے ۔ اور قوائے بمنزلہ لشکر ہیں ۔ اور تمام اعضا بمنزلہ خادم کام کرتے ہیں ۔ دل نفس ناطقہ کی جائے نشست ہے اور اعضائے رئیسہ بمنزلہ مکان ہیں اور تمام بدن جائے حکومت اس کی ہے بواسطہ حواس کے تمام امور جزویہ کا ادراک کرتا ہے ۔ اور عقل تمام کلیات پر اس کو مطلع کرتی ہے کہ اس طرح بدن میں تصرف کرے اور حکما انسان کو عالم صغیر کہتے ہیں ۔ اس وجہ سے کہ غذا قبول کرتا ہے ۔ اور بڑھتا ہے ۔

یہ خاصہ نباتات کا ہے - اور چونکہ حساس اور متحرک ہے۔ یہ خاصہ
حیوان کا ہے -اور چونکہ ادراک حقائق اشیا کا کرتا ہے۔یہ خاصہ
فرشتے کا ہے۔اس واسطے انسان مجموعہ ہے سب امور کا جس
جانب اپنی مصروفیت کرتا ہے۔اُسی طرف لاحق ہو جاتا ہے۔ اگر
مصروفیت اپنی طرف اصلاح بدن کے کرتا ہے۔مثل نباتات کے
خاصہ رکھتا ہے - جیسے آبپاشی سے نباتات تر و تازہ ہونے کا خاصہ
رکھتے ہیں۔ اور اگر مصروفیت اپنی حیوانیت کی طرف کرتا ہے تو صاحب
غضب ہو جاتا ہے مانند درندوں کے یا حریص بسیار خورند
چوپائے کے مانند یا صاحب کینہ ہوتا ہے مانند شتر کے یا متکبر
ہوتا ہے مانند شیر کے یا صاحب حیلہ ہوتا ہے مانند لومڑی کے
اگر ان صفات کے ساتھ موصوف ہوتا ہے تو شیطان کہلاتا ہے۔
اور اگر اپنی مصروفیت جانب صفات عالم علویہ کے کرے اور اسفل
کی جانب نفرین کرے تو فرشتہ کہلائیگا۔ مثلاً ترکیب انسان کی
چار عنصر اور پنجم امر الہی سے تجویز ہوئی۔اول عنصر خاک ہے۔اس
واسطے پانچ خصلتیں انسان میں خاک کی ہیں۔اوّل خاموشی دوئم
سکون -تیسرے خواب -چوتھی استدلال - پانچویں ڈرنا خدا سے
دوسرے عنصر آب ہے - پانچ خصلتیں اس کی بھی ہیں - اول بول
پیدا کرنا - دوسرے پاخانہ بنانا -تیسرے پسینہ -چوتھے گریہ کرنا- اور
پانچویں لعاب پیدا کرنا- تیسرا عنصر باد ہے اسکی بھی پانچ خصلتیں

ہیں۔ اوّل گفتن۔ دوسری شنیدن۔ تیسری رفتن۔ چوتھی بوئیدن۔
پانچویں خندیدن۔ چوتھا عنصر آتش ہے۔ اس میں بھی پانچ جوہر ہیں
اول کھانا۔ دوئم پینا۔ سوئم دیکھنا۔ چہارم مجامعت کرنا پنجم غضب و
غصہ کرنا۔ پانچواں امرالہی کا ظہور۔ اس کی بھی پانچ خاصیتیں ہیں اول
فہم دوڑانا۔ معرفت الٰہی میں۔ دوئم فکر کرنا شکل مجازی میں۔ سوئم مہربانی
کرنا۔ چہارم حفاظت کرنا شیطان سے پنجم حیا اور غیرت کرنا یہ خاصہ امر
الٰہی کا ہے۔ اس واسطے اشرف المخلوقات انسان ہوا۔



تصویر پیدائش انسان

# فصل سوم

## پیدائش آدم کے بیان میں

### سوال: پیدائش کی حقیقت بیان کرو

**جواب** - قدرت کاملہ ہے۔ بوقت جماع مرد اور عورت کی منی جو بالکل صاف ہو کر رحم میں ٹھہرتی ہے۔ تو اس وقت اُس منجمد کرنے والی قوت اور منجمد ہونے والی قوت میں جو عورت کی منی میں ہے - ایک تعلق پیدا ہوتا ہے۔ اُس وقت چار نقطے مثل بلور کے پیدا ہو جاتے ہیں۔ ایک دل کی جگہ دوسری دماغ کی جگہ۔ تیسری جگر کی جگہ۔ اور ایک نقطہ سب کو گھیر لیتا ہے۔ تاکہ حرارت کی حفاظت کر کے اعضا کو تیار کرے پس اس وقت رحم کی رگوں کے منہ مل جاتے ہیں۔ تاکہ بچے کے جگر کو غذا پہنچے۔ اس کو پہلی حالت کہتے ہیں - جو ایک ہفتہ تک رہتی ہے اس عرصہ میں قوت متفرقہ دخل دیتی ہے - مادے میں تاکہ مدد رحم کی ضرورت نہ ہو۔ اسکے بعد سُرخ رنگت کے جوڑ اور مجری پیدا ہوتے ہیں۔ اس وقت بچے کی ناف میں خون حیض کا اُسکی غذا کے واسطے شروع ہو جاتا ہے - اس کو دوسری حالت کہتے ہیں جو چار روز تک

رہتی ہے۔ اِن گیارہ روز میں بچہ مثل جونک ہو جاتا ہے یہ تیسری حالت ہے۔ جو چھ روز تک رہتی ہے یہ کل ملا کر سترہ روز ہوئے۔ اس کے بعد مضغہ بن جاتا ہے۔ اور اعضا بھی الگ الگ ہو جاتے ہیں اس وقت ایک حصہ روح حیوانی اور خون حیض کامل کر اس پر ٹپکتے ہیں اُس وقت خداوند عالم روح کو اس میں داخل کرتا ہے اس کو چوتھی حالت کہتے ہیں۔ جو بارہ روز تک مضغہ کے بعد تمام ہوتی ہے اس کے بعد مزاج مرد یا عورت کا قائم ہو جاتا ہے۔ اس کے بعد تمام اعضا تیار ہو جاتے ہیں۔ اس کو پانچویں حالت کہتے ہیں یہ تین روز قائم رہتی ہے۔ اس کے بعد تمام اعضا درست ہو کر رگیں اور جوڑ بن جاتے ہیں یہ حالت لڑکے کی پیدائش میں جلد ہوتی ہے۔ بہ نسبت لڑکی کے لڑکے کی خلقت بتیس دن سے چالیس دن تک تمام ہوتی ہے اور لڑکی چالیس دن سے پچاس دن تک خلقت پکڑتی ہے۔ بعد اس کے خلقت کے دگنے دنوں میں پیٹ میں بچہ حرکت کرتا ہے۔ اور چھ گنے دنوں میں پیدا ہوگا۔ مثلاً اگر پینتیس روز میں خلقت ہوئی تو ستر روز میں حرکت کریگا اور سات ماہ میں پیدا ہوگا۔ اکثر اس زمانہ میں بچے کم پیدا ہوتے ہیں۔ اور اگر چالیس روز میں خلقت پکڑے تو اسی روز میں حرکت کریگا۔ اور آٹھ ماہ میں پیدا ہوگا۔ مگر زندہ نہیں رہیگا۔ اس حرکت سے صدمہ عظیم اٹھاتا ہے۔ اس کوفت کے صدمہ کیوجہ سے کسی صورت میں زندہ نہیں رہ سکتا۔ یہ بھی ایک فیصلہ ہے کہ سات ماہ کا زندہ

رہے گا۔ اور آٹھ ماہ کا مر جائیگا۔ اور اگر خلقت پچاس روز میں تمام ہوگی تو نو ماہ میں پیدا ہوگا۔ اور کوئی بچہ ہزاروں میں ایک دیکھنے کا اتفاق ہوا ہے۔ جو چالیس روز میں خلقت پکڑے ورنہ عموماً پچاس روز میں خلقت کو تمام کرتا ہے۔ جو نو ماہ بعد پیدا ہوتا۔ اور زندہ رہتا ہے۔ خدا کی قدرت ملاحظہ فرماؤ کہ بچہ رحم مادر میں گھٹنوں کے بل بیٹھا ہوا ہوتا ہے۔ اور اپنے ہاتھ دونوں گھٹنوں پر رکھے ہوئے اور آنکھیں بند کئے ہوئے اور منہ اپنا طرف پشت مادر کے کئے ہوتا ہے اور اگر دو چار بچے پیدا ہونگے تو ایک دوسرے کی کمر سے لپٹے ہوئے ہونگے شیخ بو علی سینا کا قول ہے کہ پانچ بچے ایک حمل سے پیدا ہوئے اور زندہ رہے۔ یہ بھی شیخ کا مشاہدہ ہے کہ ایک عورت کا حمل ساقط ہوا تو اسکی تھیلی میں ستر بچے تھے اور یہ بھی فرمان شیخ کا ہے کہ اگر لڑکی و لڑکا ایک حمل سے پیدا ہونگے تو لڑکا زندہ نہیں رہیگا اور دو لڑکے یا دو لڑکیاں ایک وقت میں پیدا ہونگے تو اکثر زندہ رہینگے۔ اور حیوانات میں سوائے عورت اور گھوڑی کے حالت حمل میں متحمل مجامعت کے اور نہیں ہو سکتے اور یہ بھی شیخ کا قول ہے کہ حالت حمل میں جماع کرنے سے دوسرا نطفہ قرار پا جاتا ہے۔ قدرت کاملہ سے جب حمل قرار پا جاتا ہے تو خون حیض کے دو حصے ہو جاتے ہیں ایک وہ حصہ جس کو طبیعت اپنی طرف کھینچکر تین حصہ کر دیتی ہے۔ ایک حصہ غذا جنین کی ہو جاتی ہے دوسرا حصہ منجمد ہو کر خالی اعضاء کو پُر کر دیتا ہے تیسرا حصہ پستان میں آکر خاصیت دودھ ہو جانے کی رکھتا

ہے۔ دوسرا وہ حصہ جس کو طبیعت اصلاح پر نہیں لا سکتی وہ جمع ہوکر نفاس بن جاتا ہے۔ اور وقت ولادت کے خارج ہوتا ہے۔ جو وقت پیدائش سے برابر چالیس یوم تک جاری رہتا ہے نفاس پسر کا تیس یوم تک جاری رہتا ہے۔ اور نفاس دختر کا چالیس یوم تک خارج ہوتا ہے۔ اور بچہ پر شکم مادر میں تین پردے ہوتے ہیں۔ اول پردے کو مشیمہ کہتے ہیں۔ اس کا یہ کام ہے کہ جس وقت منی رحم میں داخل ہوتی ہے تو یہ فم رحم کو بند کر دیتا ہے تاکہ منی خارج نہ ہو جائے اور دو پردے اس کے بعد حفاظت جنین کے واسطے تہ بہ تہ ہوتے ہیں بعد اس کے شرائین کے منہ ہو جاتے ہیں جن سے خون اور روح جنین کی پرورش کے واسطے آتا جاتا ہے۔ اور شرائین اور اوردہ دوسری قسم کی رگیں آپس میں ملکر ایک جال کی شکل بن جاتی ہیں۔ اور ان کی دریدیں بن کر جنین کے دل کی طرف جاتی ہیں۔ تاکہ ہوا دل میں جاوے۔ سب سے پہلے روح حیوانی پیدا ہوتی ہے۔ اس طرح سے کہ جب مرد کی منی رحم عورت میں پہنچتی ہے۔ تو اس کا قوام ہوتا ہے جو ہوا منی کے ٹپکنے کے وقت نکلتا ہے وہ عورت حاملہ کی روح سے ملکر شرائین کی طرف جاتا ہے۔ اس سے بچہ زندہ ہو جاتا ہے۔ اس کے بعد بچہ غذا کا محتاج ہوتا ہے۔ اس وقت ایک حس پیدا ہو جاتی ہے۔ اس کے ذریعہ سے خون حیض کا بواسطہ ناف کے بچہ کو پہنچتا ہے عضو رحم کو قدرت کا ملہ نے اس واسطے بنایا ہے کہ خون حیض واسطے غذائے جنین کے جمع رکھے اور

پہلا پردہ مشیمہ جو دہان رحم کو بند کر دیتا ہے اس وقت پیدا ہوتا ہے دوسرا پردہ لفائفی ہے جو دو ماہ بعد درمیان ناف اور مقام پیشاب کے حائل ہو جاتا ہے۔ تاکہ جنین کو پیشاب کی تکلیف نہ ہو۔ اور تیسرا پردہ دارالسلاما ہے جو بچہ کے منہ کی حفاظت کرتا ہے۔ تاکہ بخارات اندرونی سے بچہ محفوظ رہے اور قوت منصورہ اُس پر قائم ہوتی ہے۔ اور جیسا خیال وقت حمل ٹھہرنے کے تصور میں آجاتا ہے۔ وہ ہی صورت قوت منصورہ قائم کر دیتی ہے۔ مثلاً اگر سانپ کا خیال آیا تو قوت منصورہ سانپ کی شکل بنا دیگی اور زیادہ اکثر شکل بنا دیگا۔ جو اس کے ماں باپ یا ماموں یا چچا یا بھائی یا بہن کی ہوگی اور جنین رحم مادر میں بعد تکمیل اعضا کے اس صورت سے رہتا ہے دونوں پاؤں سیدھے کئے ہوئے شکم مادر سے ملا کر اور دونوں ہاتھ اپنے زانوؤں پر رکھے ہوئے اور سر زانوؤں میں جھکائے ہوئے اور دونوں پاؤں کی ایڑیاں کھڑے کئے ہوئے آنکھیں بند کئے ہوئے اور منہ اپنا شکم مادر کی طرف کئے ہوئے رہتا ہے وقت وضع حمل کے رحم کی حرکت سے جنین الٹ جاتا ہے یعنی سر نیچے اور پاؤں اوپر کو ہو جاتے ہیں اور سر کے بل رحم میں باہر کو آتا ہے اور دونوں ہاتھ اپنے منہ پر رکھے ہوئے ہوتے ہیں۔ خلاصہ یہ ہے کہ اول ماہ میں نطفہ اور خون ملکر قوام پکڑتے ہیں۔ اور دوسرے ماہ میں جونک کی شکل ہو جاتا ہے۔ اور تیسرے ماہ میں مضغہ بن جاتا ہے۔ اور چوتھے ماہ میں تکمیل اعضا کی تمام ہوتی ہے اور اسی ماہ میں صورت مرد یا عورت کی قائم ہو جاتی

ہے۔ اور پانچویں ماہ میں چمڑہ اور بال اور ناخن بن جاتے ہیں اور چھٹے ماہ میں سب اعضا مکمل ہو جاتے ہیں اور ساتویں ماہ میں بذریعہ ناف کھانا اور پانی بخوبی پہنچتا ہے۔ اور آٹھویں ماہ میں ہوشیار ہو جاتا ہے اور نویں ماہ میں قوت بخوبی پکڑ لیتا ہے اور دسویں ماہ میں بحکم پروردگار باہر آجاتا ہے۔ اطبا کے نزدیک عورت دس برس کے سن سے جب حیض شروع ہوتا ہے تو بالغ ہو جاتی ہے اور شرع کے نزدیک نو برس سے شمار کیا ہے اور گرم ملکوں میں شروع حیض بہ نسبت سرد ملکوں کے جلد ہو جاتا ہے۔ اور آخر مدت حیض کی اڑتالیس برس یا ساٹھ برس تک مقرر ہے اور بچہ کے دودھ پلانے کی مدت دو برس اطبا نے مقرر فرمائی ہے۔ اور قوت مرد کے نطفے کی اسی برس تک اولاد پیدا کرنے کے لائق ہوتی ہے۔ بعض حکما عورت کی منی کے پیدا ہونے کے قائل نہیں ہیں مگر عورت کی منی زرد رنگ کی ہوتی ہے اور حدیث سے بھی عورت کی منی ثابت ہے۔ مگر رقیق ہوتی ہے۔

# فصل چہارم

## تشریح انسان کے بیان میں معہ بحث فلکی بقواعد علم نجوم ورفتار سیارگان معہ حقیقت شمس و امور طبعیہ وبحث

## اعضائے مفردہ ومرکبہ وتشریح دوازدہ بروج فلکی وطریق پیدائش انسان معہ حقیقت وخواص اربعہ عناصر کے۔

### سوال :- انسان کی حقیقت بیان کرو

**جواب**۔ پہلے حالات علویات کا بیان کرنا ضروری ہے۔ کہ جس سے مبتدیوں کو بخوبی آگاہی ہو جائے کہ مرکز عالم کا وجود کس طرح پہ ہے ۔ واضح ہو کہ جب تک کرۂ عالم کا وجود نہ ہوگا مرکز عالم نہیں ہو سکتا حکما اس کے قائل ہیں کہ آسمان بجسم بسیط گول اپنے مرکز پر متحرک ہے۔ اور وزن میں نہ بھاری ہے نہ ہلکا۔ اور نہ گرم ہے نہ سرد۔ اور نہ تر اور نہ خشک اور نہ ٹوٹ سکتا ہے جملہ آسمان حکما کے نزدیک نو ہیں۔ اور پیاز کے چھلکے کی مانند ایک دوسرے پر محیط ہیں۔ اور منجملہ سات آسمان ایسے ہیں کہ جو اپنے اپنے سیارے کے نام سے مشہور ہیں۔ سات سیارے ہیں اور ہر ایک اپنے آسمان پر قائم ہے پہلا آسمان قمر ہے جو اربعہ عناصر پر محیط ہے۔ یہ دوشنبہ کے روز سے مشہور ہے۔ دوسرا آسمان عطارد کا ہے۔ یہ عطارد سیارہ ہے۔ جو چہارشنبہ کے روز سے مشہور ہے تیسرے آسمان پر زہرہ کا مقام ہے۔ جو جمعہ کے روز سے مشہور ہے۔ چوتھا آسمان شمس سیارے کے نام سے مشہور ہے جس کو یکشنبہ کہتے ہیں۔ اور پانچواں فلک مریخ سیارے کے نام سے مشہور ہے جس کو سہ شنبہ کہتے ہیں چھٹا فلک مشتری ہے جس کو پنجشنبہ کہتے ہیں اور ساتواں آسمان زحل کا ہے۔

جس کو شنبہ شمار کرتے ہیں۔ اور دو آسمان اور ہیں جس میں ایک آسمان
کواکب مشہور ہے جس پر ستارے بیشمار ہیں۔ اس کو آٹھواں آسمان
کہتے ہیں اور جو سب کے اوپر محیط ہے اس کو فلک اطلسی کہتے اور یہ سب
سے بڑا ہے۔ اس واسطے اس کو فلک اعظم یا فلک الافلاک بھی کہتے ہیں
ان کو معہ اربعہ عناصر کے کرۂ عالم قرار دیا ہے اور ہر ایک آسمان اپنی اپنی جگہ
میں اور اپنے جسم سے متحرک ہے ایک لحظہ بھی نہیں ٹھہرتا ہے۔ شب و روز
اپنی حرکت پر قائم ہے آٹھواں آسمانوں کی حرکت مغرب سے مشرق کو ہے اور فلک اعظم کی حرکت مشرق
سے مغرب کو ہے اور جملہ حرکات جو عالم میں موجود ہیں بموجب علم ہیئت کے پینتالیس ہیں
جسکی تفصیل یہ ہے کہ ایک حرکت تو فلک اعظم کی ہے۔ اور ایک حرکت
فلک ثوابت کی اور چھ حرکتیں فلک زحل کی اور چھ حرکتیں فلک مشتری کی
اور چھ حرکتیں فلک مریخ کی اور دو حرکتیں فلک شمس کی اور چھ حرکتیں فلک
زہرہ کی۔ اور نو حرکتیں فلک عطارد کی اور چھ حرکتیں فلک قمر کی اور دو حرکتیں
اجسام بسیط کی اس میں سے اجسام بسیط دو ہلکی ایک حرکت رکھتے ہیں
یعنی آگ اور ہوا۔ اور دو حرکتیں بھاری رکھتے ہیں۔ پانی اور مٹی اور سب
آسمانوں سے فلک اعظم کی حرکت تیز تر ہے حکما فرماتے ہیں کہ عمدہ گھوڑا
چالاک دوڑنے والا اپنے قدم اٹھا کر زمین پر رکھتا ہے۔ اتنی دیر میں
فلک اعظم تین ہزار فرسخ جو ایک ہزار پچاس میل ہوتے ہیں۔ مسافت طے
کرتا ہے اور کواکب بھی اپنے اپنے آسمانوں کے ساتھ متحرک ہیں اور سیارات
بھی بجائے خود متحرک ہیں۔ واضح ہو کہ ہم کو فلک القمر سے تعلق ہے کہ یہ اربعہ عناصر

پر محیط ہے۔ باقی حالات علم ہیئت کے اگر بیان کئے جاویں تو طول ہوتا ہے عام فہم کے واسطے اس کا ذکر کرنا واجب تھا۔ مرکز ہر ایک کا مرکز عالم ہے۔ اور فلک القمر کو فلک تدویر بھی کہتے ہیں اور قمر اسی فلک میں جڑا ہوا ہے۔ اور حرکت قمر کی اپنے فلک کے تابع ہے۔ اور حرکت اس فلک کی سب فلکوں سے جداگانہ ہے۔ سطح علوی اور سطح سفلی کا فاصلہ حکما نے ایک لاکھ اٹھارہ ہزار چھیاسٹھ میل بیان فرمایا ہے۔ جس کو علم ہندسہ جاننے والا خوب جانتا ہے۔ اب ہم کو چاند کی کیفیت بیان کرنے کی ضرورت ہے۔ کہ اس کا تعلق فلک اسفل سے ہے۔ اور قدرت کاملہ نے فصلوں کی تبدیلی آفتاب پر منحصر رکھی ہے۔ اور ہمارا نشوونما کا دارومدار چاند سے ہے۔ چاند فلک اول کا سیارہ مکان طبعی اس کا فلک اسفل ہے۔ اور جرم اس کا تاریک ہے اور روشنی اپنی آفتاب سے قبول کرتا ہے بالشکال مختلفہ اور ہر ایک برج میں دو شب اور دو ثلث شب کے رہتا ہے۔ اور اپنے فلک کو ایک ماہ میں قطع کرتا ہے اور یہ سب سیاروں سے چھوٹا ہے۔ اور رفتار میں سب سے تیز ہے اور فلک بھی اس کا سب فلکوں سے چھوٹا ہے۔ اور اٹھائیس منازل کرتا ہے۔ اور ہر ایک شب کو ایک منزل طے کرتا ہے اور انتیسویں شب کو بھی پوشیدہ رہتا ہے اور اس شب کو بھی ایک منزل طے کر لیتا ہے۔ جس وقت کہ یہ آفتاب سے گزر کر پشت آفتاب پر آتا ہے تو ہلال ہو جاتا ہے اور دائرہ چاند کا چار سو بانوے میل کا ہے اور جرم اس کا تاریک ہے۔ قابل روشنی ایک ٹکڑہ ہے۔

جو بیچ میں سیاہ معلوم ہوتا ہے۔ اور جو ٹکڑہ مقابل آفتاب کے ہے
وہ ہمیشہ روشن رہتا ہے۔ اور جس وقت مقابل آفتاب کے ہوتا ہے تو
نصف روشن حصہ طرف آفتاب کی ہوتا ہے اور نصف حصہ جو تاریک ہے وہ زمین
کیطرف ہوتا ہے اور روشنی نور قمر میں منی پیدا ہوتی ہے اسی طرح تخم نباتات
بھی روشنی میں خوب پختہ ہوتا ہے اور شبیر حیوانات بھی روشنی میں بڑھتا ہے
اور بیمار بھی اول ماہ نور میں جلد تندرست ہو جاتا ہے قمر نصف اول ماہ میں اپنے نور کے سبب
ہر حیوانات و نباتات کو قوت پہنچاتا ہے اور آفتاب کو اکلیل یادشاہ ہے اور قمر وزیر اور عطارد
منشی اور مریخ امیر لشکر اور مشتری قاضی اور زحل خزانچی اور زہرہ
خدمتگار اور تمام آسمان اقالیم ہیں اور بروج شہر ہیں۔ اور درجات
دیہات اور دقائق محل اور قواے مثل مکانات کے ہیں اور مراد عناصر
سے وہ اجسام ہیں کہ جو فلک القمر کے ماتحت ہیں۔ ان کو ارکان کہتے
ہیں اور جو کچھ ان سے حاصل ہوتا ہے مثل نباتات و حیوانات کے
ان کو مولدات کہتے ہیں۔ اور وہ ارکان اجسام بسیط چار ہیں۔ آگ ہوا
پانی اور مٹی۔ اول آگ ہے۔ مزاج اس کا گرم و خشک ہے دوسرے
ہوا۔ مزاج اس کا گرم و تر ہے۔ تیسرے پانی مزاج اس کا سرد و تر
ہے۔ چوتھے مٹی مزاج اس کا سرد و خشک ہے اور ہر ایک کے لئے دو
کیفیتیں ہیں۔ ایک موافق اُس عنصر کے کہ اس کے اوپر ہے اور ایک
موافق اس عنصر کے کہ اُس کے نیچے ہے۔ مثلاً ہوا گرمی اس کے اوپر
ہے اور پانی اس کے نیچے ہے۔ اس واسطے مزاج اس کا گرم و تر ہوا

اسی طرح ہر ایک عناصر کی کیفیت ہے۔ کون و فساد میں جسم عنصری ایک صورت ترک کرتا ہے اور دوسری صورت قبول کر لیتا ہے۔ جیسے کہ پانی ہوا ہو جاتا ہے اور ہوا پانی ہو جاتی ہے۔ اسی طرح سے جو عنصر لطیف ہے۔ انقلاب اس کا جلد ہو جاتا ہے۔ اور جو کثیف ہے۔ انقلاب اس کا دیر میں ہوتا ہے۔ مثلاً دو پانی ایک ہلکا اور ایک بھاری دونوں میں جو ہلکا ہوگا وہ جلد سرد ہو جائیگا۔ عالم افلاک کو عالم علوی کہتے ہیں اور عالم عنصریات کو عالم سفلی کہتے ہیں۔ اب حال امور طبعیہ کا بیان کرنا ضروری ہے اور انسان ان سات چیزوں سے مرکب ہے۔ اگر ایک بھی ان میں سے معدوم ہوگی تو انسان کسی طرح قائم نہیں ہو سکتا۔ ان کو ہی اطبا نے امور طبعیہ تصور فرمایا ہے۔ وہ سات ہیں۔ ایک ارکان۔ دوسرے مزاج۔ تیسرے اخلاط۔ چوتھے اعضاء پانچویں ارواح۔ چھٹے قوائے۔ ساتویں افعال۔ اول سب کے خداوند عالم نے ارکان کو ترتیب دی ہے۔ اور دوستی و دشمنی بھی انہیں پیدا کی ہے۔ اس طرح سے کہ آگ اور خاک کی آپس میں دوستی پیدا کی ہے اور پانی کی ہوا سے دوستی ہے۔ پانی اور آگ کی مخالفت۔ خاک اور ہوا کی مخالفت ہے۔ آگ اور پانی ایک جگہ قائم نہیں ہوتے۔ مٹی اور ہوا ایک جگہ جمع نہیں ہو سکتے۔ اس واسطے قدرت کاملہ نے سب کے اوپر آگ اور سب کے نیچے خاک کو تجویز کیا ہے۔ اسی طرح سے اخلاط اربعہ کو بدن آدم میں ترتیب دی ہے۔ سب کے اوپر خلط صفرا ہے

جو آگ کا مزاج رکھتا ہے۔ اور سب کے نیچے خلط سودا ہے جو مٹی کا
مزاج رکھتا ہے۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اربعہ عناصر سے انسان
کا وجود قائم کیا گیا ہے۔ مگر وزن عناصر کا کسی جگہ تحریر نہیں فرمایا۔ فقط
مجھ کو میرے قبلہ و کعبہ سید ضامن علی صاحب نے ایک مرتبہ سمجھایا تھا کہ
وزن ارکان اربعہ کا خداوند عالم نے اس طرح پر تقسیم فرمایا ہے۔ اکائی
آگ یعنی ایک حصّہ آگ کا۔ دہائی ہوا یعنی دس حصّہ ہوا۔ سینکڑہ پانی
یعنی سو حصّہ پانی۔ ہزار حصّہ مٹی۔ ان سب کو مرکب کر کے بدن آدم کو ترتیب
دیگئی ہے۔ یہ ہی ارکان ہیں۔ ان کے ملنے کو آپس میں مزاج کہتے ہیں
اور اجزاے ارکان کے متضاد کیفیت بعض بعض میں عمل کرتے ہیں
جو مزاج اوسط درجہ کیفیات متضادہ میں واقع ہوئے اس کو معتدل
مزاج حقیقی کہتے ہیں۔ ایسا مزاج خارج میں وجود نہیں رکھتا۔ اس
کو حکما نے فرضی تصور کیا ہے۔ اور جو مزاج کہ درمیان کیفیات متضاد
کے مائل ایک دوسرے سے ہو وہ آٹھ قسم پر بیان کیا ہے۔ اول چار
مفرد بیان کئے ہیں۔ اول مائل حرارت کی طرف۔ دوسرے مائل برودت
کی طرف۔ تیسرے مائل رطوبت کی طرف۔ چوتھے مائل یبوست کی طرف
پانچویں جس میں حرارت و یبوست مل جائے۔ چھٹے حرارت و رطوبت مل
جائے۔ ساتویں برودت اور یبوست مل جائے۔ آٹھویں برودت و رطوبت
ان کو مرکب مزاج کہتے ہیں۔ اخلاط بھی ارکان کی طرح چار ہیں اول صفرا
مزاج اس کا گرم و خشک ہے۔ یہی مزاج آگ کا ہے وہ بھی گرم و خشک

ہے۔ دوسرے خون۔ مزاج اس کا گرم و تر ہے۔ یہ ہی مزاج ہوا کا
ہے۔ تیسرے بلغم مزاج اس کا سرد و تر ہے۔ یہ ہی مزاج پانی کا ہے۔
چوتھے سودا مزاج اس کا سرد و خشک ہے۔ یہ ہی مزاج خاک کا ہے۔
اور ہر ایک اخلاط چہارگانہ سے اپنی طبیعت پر قائم ہو۔ اور صلاحیت
غیر کے مل جانے سے تجاوز کرنے والا ہو۔ اس کو محمودہ یعنی طبعی کہتے ہیں
اور اخلاط صفرا طبعی وہ ہے کہ رنگ اسکا سرخ مائل بزردی ہووے اور
مزہ بہت تلخ۔ فائدہ اس کا بدن میں یہ ہے کہ تھوڑا سا خون میں ملتا ہے
اور بعض اعضا کی خاص غذا ہوتا ہے۔ خون کے ملنے سے تو خون کو صاف
کرتا ہے۔ اور پھیپھڑے کی خاص غذا ہے۔ اور جگر سے رطوبت لزجہ کو قطع
کر دیتا ہے۔ اور بدن کو گرم کرتا ہے اور فضلات کو خارج کرتا ہے اور
صفرا غیر طبعی کی کئی قسمیں ہیں۔ صفرا کراثی و زنگاری یہ اصلی غیر طبعی صفرا کے
نام ہیں۔ دوسرے خون اصلی طبعی کا سرخ رنگ بغیر بو کے مزہ شیریں ہے۔
فائدہ اس کا بدن کی غذا کی اصلاح رکھنا اور پرورش بدن کی کرنا اور غیر
طبعی اس کے خلاف ہووے اور بلغم طبعی کا رنگ سفید مانند انڈے کی
سفیدی کے اور مزہ اس کا پھیکا پانی کی طرح اور صلاحیت خون بننے کی
رکھے۔ دراصل بلغم خون خام ہے۔ فائدہ اس کا بجائے خون کے خون کی جگہ
کام دے اور تربیت اعضا کی کرے۔ اور مفاصل بدن کو تر و تازہ رکھے۔
اور بلغم غیر طبعی کی آٹھ قسمیں ہیں۔ تفہ۔ مالح۔ حامض عفص۔ یہ چار قسم باعتبار
بدل جانے اس کے ذائقہ کے طبعی ہیں۔ اور مائی اور مخاطی اور جصی اور زجاجی

پیا باعتبار خارج القوام کے غیر طبعی ہیں۔ یہ آٹھ قسمیں غیر طبعی شمار کیگئی ہیں
اور سودا طبعی دراصل تلچھٹ خون طبعی کا ہے کہ جگر میں وقت ہضم کے
اجزائے سوختہ خون کے نیچے بیٹھ جاتے ہیں۔ اس کو سودائے طبعی کہتے
ہیں۔ اور غیر طبعی سودا وہ ہے کہ کوئی خلط اربعہ سے سوختہ ہو جاوے۔
یہانتک کہ سودا طبعی بھی جلکر سودا غیر طبعی ہو جاتا ہے۔ مزہ اس کا ترش
اور فائدہ اس کا بعض اعضاء مثل استخوان کی غذا ہوتا ہے اور طحال سے
فم معدہ پر گرتا ہے۔ تاکہ بھوک کی خواہش ہو۔ اور خون رقیق کو غلیظ کرتا
ہے اور ترتیب اخلاط کی بدن آدم میں اس طرح سے ہے کہ رات دن
میں اپنا اثر یکے بعد دیگرے کرتی ہیں جس کی تفصیل یہ ہے۔ ساٹھ مرتبہ
دم لینے کو ایک ثالثہ کہتے ہیں اور ساٹھ ثالثہ کو ایک ثانیہ اور ساٹھ ثانیہ
کا ایک دقیقہ ہوتا ہے۔ اور ایک دو نیم دقیقہ کی ایک ساعت ہوتی ہے
اور تین ساعت کا ایک پہر مقرر کیا ہے۔ اور چار پہر کا ایک دن۔
رات اور دن کے آٹھ پہر ہوتے ہیں۔ شروع آفتاب سے نو بجے تک ایک پہر
یعنی تین گھنٹہ کا ایک پہر مقرر ہے اول پہر میں اثر بلغم کا بدن آدم میں
غالب ہوتا ہے۔ دوسرے پہر اثر صفرا کا اسی طرح پر ہوتا ہے تیسرے
پہر میں اثر سودا کا غالب ہوتا ہے اسی طرح رات دن میں اخلاط اربعہ
ہر وقت اپنا اثر بدن آدم میں رکھتی ہیں۔ اور امراض بھی ان کے غالب
و مغلوب ہونے سے پیدا ہوتے ہیں۔ اسی طرح ایک رات اور دن کا
[illegible] ایک ... مقرر کیا ہے۔ اور تیس دن کا ایک ماہ اور دو ماہ کا ایک موسم

اور بارہ ماہ کا ایک سال اور ہر موسم میں اخلاط کا پیدا ہونا۔ اور
ضعیف ہونا اور جوان ہونا قرار پایا ہے۔ اور یہ بارہ ماہ بارہ برج
ہیں۔ اور یہ سات دن سات سیارے ہیں۔ اور شروع سال حکما
کا ماہ چیت سے شروع ہوتا ہے۔ اول بروج ہیں جس کو چیت
کہتے ہیں اہل نجوم اس کو حوت پکارتے ہیں دوسرے ماہ کو بیساکھ
اور اہل نجوم اس کو حمل کہتے ہیں۔ اور تیسرا ماہ جیٹھ یعنی برکھ جس
کو اہل نجوم ثور کہتے ہیں۔ چوتھا ماہ اساڑھ جس کو متھن اور اہل نجوم
جوزا کہتے ہیں پانچواں ماہ ساون جسکو کرک بولتے ہیں اور اہل نجوم سرطان کہتے ہیں اور چھٹا
بھادوں جسکو سنگھ ہندی [illegible] اہل نجوم اسد کہتے ہیں اور ساتواں ماہ اسوج جسکو ہندی والے
کنیا اور اہل نجوم سنبلہ کہتے ہیں۔ اور آٹھواں ماہ کاتک ہندی تلا
اور اہل نجوم میزان بولتے ہیں اور نواں ماہ مگھر ہندی برچھک اور اہل نجوم
عقرب کہتے ہیں۔ دسواں ماہ پوہ جس کو ہندی میں دھن اور اہل نجوم
اس کو قوس کہتے ہیں۔ گیارہواں ماہ ماگھ جس کو ہندی یعنی اصطلاح
جوتش میں مکر اور اہل نجوم جدی بولتے ہیں۔ بارہواں ماہ پھاگن جس
کو ہندی میں کنبھ اور اہل نجوم دلو کہتے ہیں۔ یہ بارہ برج مقرر
کئے ہیں اب سات سیارے کی تفصیل بھی بیان کرنی ضروری ہے
اول روز شنبہ جس کو سنیچر ہندی میں اور اہل نجوم زحل کہتے ہیں
یہ فلک ہفتم پر مقیم ہے۔ دوسرے روز کا نام یکشنبہ جس کو ہندی میں
اتوار اور اہل نجوم شمس کہتے ہیں یہ فلک چہارم پر مقیم ہے اور تیسرے

روز کا نام دوشنبہ ہے۔ جس کو ہندی میں سوموار اور اہل نجوم قمر
بولتے ہیں یہ اول فلک کے ساتھ ثبت ہے۔ چوتھا روز سہ شنبہ
جس کو ہندی والے منگل اور اہل نجوم اس کو مریخ کہتے ہیں جو فلک
پنجم پر قیام پذیر ہے۔ پانچواں روز چہار شنبہ جس کو ہندی میں بدھ
اور اہل نجوم عطارد کہتے ہیں جو فلک دوئم پر مقیم ہے۔ چھٹا روز پنجشنبہ
ہے۔ جس کو ہندی والے ویروار اور اہل نجوم مشتری کہتے ہیں یہ فلک ششم
پر مقیم ہے۔ ساتویں روز کا نام جمعہ ہے۔ ہندی والے شکروار اور اہل
نجوم اس کو زہرہ کہتے ہیں یہ فلک سوئم پر مقیم ہے اور ان بارہ بروج
اور ان سات سیارگان کا دورہ شب و روز رہتا ہے اور ان کا دور
اخلاط بدن آدم سے ہر وقت تعلق رکھتا ہے۔ شروع چیت سے
آخر بیساکھ ایک موسم بہار حکما نے تجویز کیا ہے اس میں صفرا تولد ہوتا
ہے اور بلغم جوان اور سودا ضعیف ہو جاتا ہے۔ اس کے بعد شروع
جیٹھ سے آخر اساڑھ موسم تابستان ہے۔ اس میں بلغم ضعیف اور
صفرا جوان اور سودا تولد ہوتا ہے۔ اس کے بعد شروع ساون تا آخر
بھادوں موسم باراں اس میں سودا جوان اور بلغم ضعیف اور صفرا تولد
ہوتا ہے۔ اس کے بعد شروع اسوج تا آخر کاتک موسم اعتدال اس
میں باد ضعیف اور صفرا جوان اور بلغم تولد ہوتا ہے۔ اس کے بعد شروع
مگھر تا آخر پوس موسم زمستان اس میں صفرا ضعیف اور بلغم جوان اور باد
تولد ہوتی ہے۔ اس کے بعد شروع ماہ ماگھ تا آخر پھاگن موسم خزاں اس

میں بلغم ضعیف یا دجوان اور صفرا تولد ہوتا ہے۔
واضح ہو کہ ہر ایک خلط چار ماہ تک اپنی جوانی پر قائم رہتی ہے یعنی صفرا موسم تابستان ماہ چیت لغائیت ماہ اساڑھ اور بلغم موسم زمستان ہیں۔ ماہ مگھر لغایت ماہ پھاگن۔ اور سودا موسم باراں میں۔ ماہ ساون لغایت ماہ کاتک جوان رہتے ہیں۔ اور حکما نے بارہ ماہ کو ایک سال اور بارہ سال کا ایک دور اور اڑھائی دور کا ایک قرن اور چار قرن کا ایک دائرہ تجویز کیا ہے۔ اور عمر طبعی انسان کی ایک قرن سے زیادہ نہیں ہوتی یعنی ایک سو بیس سال دائرہ کے مقرر ہیں۔ پس قرن اول میں بلغم تولد ہوتا ہے۔ اور صفرا جوان اور سودا ضعیف ہوتا ہے اور قرن دوئم میں بلغم جوان اور صفرا ضعیف اور باد تولد ہوتی ہے اور قرن سوئم میں بلغم قائم رہتی ہے صفرا اور باد کم ہو جاتے ہیں۔ اس واسطے اخیر عمر میں بال سفید اور منی کی پیدائش کی کمی اور مزاج مرطوب ہو جاتا ہے۔ آخر موت قریب آجاتی ہے۔

---

## سوال:۔ اعضا کی حقیقت مفصل طور پر بیان کرو

جواب:۔ اعضا انسان کے دو طرح پر ہیں۔ مفرد و مرکب اعضا مفردہ تیرہ تحریر کئے ہیں۔ اول عظم جس کو ہڈی کہتے ہیں۔ دوئم غضروف جس کو نرم ہڈی کہتے ہیں۔ تیسرے عصب جس کو پٹھے کہتے ہیں۔ چہارم وتر جس کو بندن

کہتے ہیں ۔ پانچویں رباط کہتے ہیں ۔ چھٹے جس کو عضلہ کہتے ہیں ۔ ساتویں عروق جس کو رگین کہتے ہیں ۔ آٹھویں شحم جس کو چربی کہتے ہیں ۔ نویں غشا جسکو جھلی کہتے ہیں ۔ دسویں لحم جسکو گوشت کہتے ہیں ۔ گیارہویں جلد جسکو چمڑا کہتے ہیں بارہویں شعر جسکو بال کہتے ہیں تیرہویں ظفر جسکو ناخن کہتے ہیں اور اعضائے مرکبہ

اٹھتیس بیان فرمائے ہیں ۔ اول دماغ ۔ دوئم آنکھ ۔ سوئم پلک چہارم کان ۔ پنجم لب ۔ ششم زبان ۔ ہفتم حلق ۔ ہشتم لہاة ۔ نہم قصبہ ریہ ۔ دہم مری ۔ یازدہم ششش یعنی پھیپھڑا ۔ دوازدہم صدر یعنی سینہ ۔ سیزدہم ثدی یعنی پستان ۔ چہاردہم ہاتھ ۔ پانزدہم قلب ۔ شانزدہم معدہ ۔ ہفدہم امعا ہشتدہم کبد یعنی جگر نوزدہم مرارہ یعنی پتہ ۔ بستم طحال یعنی تلی بست ویکم کلیہ یعنی گروے ۔ بست ودوئم مثانہ ۔ بست وسوئم انثیین یعنی خصیہ بست وچہارم قضیب ۔ بست وپنجم رحم بست وششم مقعد بست وہفتم بطن ۔ بست وہشتم ظہر یعنی پشت ۔ بست ونہم پاؤں یہ اعضاء مرکبہ شمار کئے گئے ۔

## سوال ۔ عظم یعنی ہڈیوں کی تشریح بیان کرو

جواب ۔ ہڈیاں انسان کے بدن میں دوسو اڑتالیس ہیں جسکی تفصیل یہ ہے ۔ سر کی ہڈیاں سات ہیں ۔ چار مثل دیوار کے اور دو ہڈیاں مثل چھت کے اور ایک ہڈی بطور فرش کے اور دو کان بھی اس میں شمار کئے گئے ہیں ۔ اور ہم ہڈیاں اوپر کے جبڑے کی جسکو فک اعلےٰ کہتے ہیں اس

میں سے ۶ ہڈیاں دونوں آنکھوں کی اور دو ہڈیاں مثلث اور دو
اونچی رخسارے کی ابھری ہوئیں اور ۲ منحرف اور ۲ ناک کی اور ۲ ہڈیاں
نیچے ٹھوڑی کے آکر ملی ہیں اور بتیس دانت ہیں۔ ۱۶۔ اوپر کے اور
۱۶ نیچے کے یہ بھی ہڈی میں شمار کئے گئے ہیں اور ۲۷ ہڈیاں دونوں
ہاتھوں کی ہیں۔ اس طرح پر کہ ۲ شانوں کی ۲ بازو ہیں ہر ایک میں چار
چار ہڈیاں ہیں اور ۲ کلائیاں ہیں ہر ایک کلائی میں چار چار ہڈیاں ہیں
دو پنجے ہیں۔ ہر ایک پنجے میں سولہ سولہ ہڈیاں ہیں۔ دو ہتھیلی دونو
ہاتھ کی۔ ہر ایک ہتھیلی میں چار چار ہڈیاں ہیں۔ دس انگلیاں دونوں
ہاتھوں کی ہیں۔ ہر ایک انگلی میں تین تین ہڈیاں موجود ہیں۔ جملہ انگلیو
کی تیس ہڈیاں ہیں۔ گردن کی ہنسلی کی دو ہڈیاں اور خاص مہرہ گردن
کی سات ہڈیاں ہیں۔ اور صدر یعنی سینہ کی بھی سات ہڈیاں ہیں۔ اور
پشت کے فقرے بھی بارہ ہیں اور چوبیس ہڈیاں دونو طرف پسلیوں
کی اور دونو پاؤں کی تیس ہڈیاں ہیں۔ پندرہ پندرہ ہر دو طرف اس
طرح پر کہ ہر دو ران کی دو ہڈیاں ہر دو پنڈلیوں کی چار ہڈیاں۔ اور دونو
گھٹنوں کی دو ہڈیاں۔ اور دونو پاؤں کی خورد خورد آٹھ ہڈیاں اس
کے بعد دونو پاؤں میں نزدیک انگلیوں کے ہر دو میں دس ہڈیاں
اور دونوں پاؤں کی انگلیوں کی اٹھائیس ہڈیاں یہ جملہ ملاکر ۲۴۸ ہڈیاں
بدن آدم میں موجود ہیں ۔

## سوال:۔ غضروف کا حال بیان کرو

جواب:۔ غضروف نرم ہڈی کو کہتے ہیں۔ پیوند عضلوں کا ان کے ذریعہ سے استخوانوں کے ساتھ قدرت نے رکھا ہے یعنی حلقوم سے ناک اور کان اور قصبہ ریہ اور ششش اور مہرہ پشت ان سب مقاموں میں غضروف ہیں۔

## سوال۔ عصب کا حال بیان کرو

جواب:۔ عصب پٹھے کو کہتے ہیں۔ یہ وہ جسم نرم ہے۔ کہ نہ توڑنے سے ٹوٹتا ہے اور نہ اندر سے خالی ہے۔ مثل ڈورے کے ہیں۔ بعض دراز ہیں اور بعض چوڑے اور وتر اور عضلات بھی اس کی جنس سے شمار کئے گئے ہیں اور نخاع دماغ سے نکلے ہیں۔ اور تمام بدن میں پھیلے ہیں۔ اور حس وحرکت انسان کی ان سے ہے اور رباط جن کا نام ہے یہ بھی جنس اعصاب سے ہیں۔ جوڑوں کی بندش ایک دوسرے کو ملا کر کی گئی ہے۔

## سوال:۔ عروق کی کیا حقیقت ہے؟

جواب۔ عروق رگوں کو کہتے ہیں یہ اندر سے خالی ہوتی ہیں۔ مثل

ملکی کے اور یہ دو طرح پر حکما نے بیان فرمایا ہے۔ یعنی جو رگیں قلب سے تعلق رکھتی ہیں جس میں خون تازہ جگر سے قلب کی طرف جاتا ہے ان کو شریان کہتے ہیں۔ اور دوسری جس میں خون قلب سے پھر کر واپس ہوتا ہے۔ اور تمام بدن کی غذا ہوتا ہے۔ وہ جگر سے تعلق رکھتی ہیں۔ ان کو وریدین کہتے ہیں۔ تمام بدن میں خون پہنچانا ان کا کام ہے اور ماساریقا جو جگر کے درمیان ہیں۔ جو کیلوس غذا کر کے جگر کو دیتی ہیں وہ بھی ان میں شامل ہیں ۔

## سوال :- شحم کس کو کہتے ہیں۔

جواب۔ شحم چربی کو کہتے ہیں۔ عروق کے بعد شحم بدن آدم پر موجود ہے بدن کو تر و تازہ رکھنا اس کا کام ہے۔ اور یہ دہنیت خون سے پیدا ہوتی ہے۔ اور گردہ دل پر زیادہ ہوتی ہے تا کہ پیشاب کے نکلنے سے گردوں کو تکلیف نہ ہو بہ سبب دہنیت کے ۔

## سوال :- غشا کا حال بیان کرو

جواب۔ غشا جھلی کو کہتے ہیں۔ یہ بھی جنس عصبانی میں سے ہے جس اس میں بہت کم ہے۔ اصلی فائدہ تو یہ ہے کہ بدن آدم کو بہت سی انتوں

سے بچا کر بدن کی حفاظت کرتی ہے۔ تاکہ منتشر نہ ہو جاوے۔ جیسے دماغ کی جھلی کہ حرام مغز کو لپیٹے ہوئے رہتی ہے جیسی بطن کی جھلی کہ معدہ کو پوشیدہ کئے ہوئے ہے۔ جیسے اعضائے تنفس و اعضائے غذا کو علیحدہ علیحدہ کئے ہوئے ہے۔ اور فالج جو ایک طرف ہوتا ہے دوسری جانب مادہ فالج کو بچا لیتی ہے۔ اس کے ذریعہ سے نصف حصہ فالج سے بچ جاتا ہے۔

## سوال:- لحم کس کو کہتے ہیں؟

جواب:- لحم گوشت کو کہتے ہیں جو بدن انسان پر ہوتا ہے۔ دراصل یہ خون کا مادہ ہے۔ گرمی سے تو ام پکڑ کر یہ صورت اختیار کرتا ہے۔ سب اعضائے باطنی کو چھپائے ہوئے ہے۔ جب ہی تو اس کی بدولت بدن آدمی کی ہے اور بہت سے فائدے اس کے ہیں۔ جو فوائد بدن انسان میں بیان کئے جائینگے۔

## سوال:- پوست کی حقیقت بیان کرو

جواب:- پوست چمڑہ جو بدن انسان و حیوان پر موجود ہے۔ اس کو کہتے ہیں۔ حکماء نے سات پردے تہ بہ تہ بدن انسان پر بیان فرمائے ہیں اور یہ بھی

## تصویر اعضائے انسان







جنس عصب و عروق سے بیان کیا ہے۔ یہ تمام بدن آدم پر محیط ہے
جیسے فلک اعظم سب فلکوں پر محیط ہے۔ اسی طرح سے تمام
بدن کو چھپائے ہوئے ہے اور مسامات کے سوراخ کئی لاکھ کے
قریب اس میں رکھے ہیں۔ کہ اُن کے ذریعہ سے ہوا کی آمد و
رفت ہوتی رہے اور پسینہ نکلتا رہے۔ جو فضلہ ہضم چہارم کا ہے
اور اس میں قوت لمس بہت ہے۔ جس کے ذریعہ سے ضرر پہنچانے
والی چیز کا ادراک کر لیتا ہے۔ اور امراض جلد کا اعتدال پر رہنا
ہے۔ اور چیز کو بدن پر چھونے سے پہچان لیتا ہے۔ اور تمام بدن
سے انگشت سبابہ کے پورے میں حس زیادہ ہے۔

---

## سوال۔ ناخن کا حال بیان کرو

جواب۔ ناخن بھی فضلہ ہضم چہارم کا ہے اور بعض حکما اس کو ہڈی
کی جنس سے شمار کرتے ہیں۔ مگر میرے خیال میں یہ ہڈی کی جنس
سے نہیں ہے۔ استخوان کا جسم بیرونی حصہ میں نہیں بڑھتا محض
حفاظت بدن کے واسطے قدرت نے پیدا کئے ہیں کہ انگلیوں کی
حفاظت کریں۔ اور باریک چیز کو ان کے ذریعہ سے اُٹھا لیوے
اور بدن کو کھجا لیوے۔

---

## سوال:- شعر یعنی بالوں کا حال بیان کرو

جواب:- یہ بھی فضلہ دخان کا ہے۔ جو ہضم کے بعد مسامات کے سوراخ ان کے ذریعہ سے اور مادہ منی کے فضلہ سے پیدا ہوتے ہیں۔ اکثر مخنث کے بال نہیں ہوتے اور محض زینت بدن کی اس کے ذریعہ سے ہے۔ اور خوبصورتی بدن کی۔ یہ نہ ہوتے تو عورت اور مرد کی شناخت نہ ہوتی۔

---

## سوال:- پیمائش بدن آدم کی تفصیل بیان کرو

جواب:- قدرت کاملہ نے ناپ انسان کا حساب اُس کی انگلیوں کے اسطرح پر رکھا ہے۔ اول دور سر ۸۔ انگشت۔ عرض پیشانی سے ابرو تک چار انگشت۔ اور طول سر ایک گوش سے دوسرے گوش تک ۱۴۔ انگشت۔ اور طول ابرو ۴۔ انگشت۔ اور عرض گوش ۳۔ انگشت اور طول بینی ۳۔ انگشت۔ اور عرض بینی ۱۔۲ انگشت۔ طول قدم ۱۲ شکم تندر از گلو تا قضیب ۲۴۔ انگشت۔ طول پشت از قفا تا مقعد ۳۴۔ انگشت طول قلب ۷۔ انگشت۔ عرض قصبہ ریہ ۲۔ انگشت۔ مرارہ یعنی پتہ ۳ انگشت۔ گردہ ۴ انگشت۔ قضیب اندرون ۳۰ انگشت۔ بیرون ۶ انگشت سے گیارہ انگشت تک۔ اور رحم اندرون ۲۰ انگشت بیرون ۶ انتہا ۱۰ انگشت طول معا۔ آلہ زہار ۱۶ ضا متعدد کی

تشریح تمام ہوئی اور اعضائے مرکبہ کا ذکر دوسرے باب میں بطریق علاج ہوگا۔

واضح ہو کہ غلبہ اخلاط کا فساد اس جگہ بیان کیا جاتا ہے۔

**علامت فساد یبوست:۔** اعضاء سست مانند مٹی کے معلوم ہونگے۔ اور غفلت و کسل وپریشانی اور ورم ہو جانا ہاتھ پاؤں پر۔

**علامت فساد رطوبت:۔** کھانسی بلغمی نزلہ وزکام بہت آنا رطوبت کا۔ دانتوں میں درد۔

**علامت فساد برودت:۔** درد اعضاء میں اور آنکھیں بھاری معلوم ہوں اور خنکی گلو میں۔

**علامت فساد حرارت:۔** کرب سوزش وقلق اور غصہ۔ بہت بیداری۔ پیاس کی شدت۔ یہ علامات خارجی بیان کئے گئے ہیں

اگر حرارت اور رطوبت آپس میں مل جاویں تو تپ لرزہ پیدا ہوگا۔ اور اگر حرارت اور ہوا کا میل ہو جاوے۔ تو تپ بلغمی پیدا ہوگا۔ اگر حرارت اور یبوست مل جاوے اس وقت تپ استسقائی پیدا ہوگا اور اگر یبوست اور رطوبت کا میل ہو جائے تو امراض جلدی پیدا ہونگے مثل جذام و ثبور کے بدن پر۔

# فصل پنجم

## نفس ناطقہ کے بیان میں

### سوال :۔ نفس ناطقہ کا حال بیان کرو

جواب :۔ نفس ناطقہ نزدیک حکما کے روح کو کہتے ہیں۔ قرآن مجید بھی اس پر گواہی دیتا ہے "قل روح من امر ربی" ماہیت اس کی سوائے خدا کے کوئی نہیں جانتا۔ حکما کے نزدیک روح بخارات لطیف اخلاط کے ہیں جس وقت خون صالح جگر سے قلب میں داخل ہوتا ہے۔ اور وہاں خوب پکتا ہے۔ اس میں سے جو بخارات اٹھتے ہیں اس کو روح کہتے ہیں۔ اور جو ان میں سے ایک قوت پیدا ہوتی ہے اس کو نفس ناطقہ کہتے ہیں۔ اور جب تک وہ بخارات دل میں رہتے ہیں اس کو روح حیوانی کہتے ہیں۔ اور جس وقت وہ بخارات دماغ میں پہنچتے ہیں اس کو روح نفسانی کہتے ہیں۔ اور دماغ سے پھر طرف جگر کے اکثر مزاج پکڑتے ہیں۔ اس کو روح طبعی کہتے ہیں روح طبعی کا یہ فعل ہے کہ جو اجزا بدن انسان میں موجود ہیں ان کی حفاظت کرتی ہے۔ اور چلنا پھرنا۔ اٹھنا بیٹھنا اس کے متعلق ہے

دوسری قوت جس کو نفس نباتی کہتے ہیں جو پچیس سال تک بدن آدم کے نشو و نما میں کوشش کرتی ہے۔ اور طول و عرض و عمق میں مدد کرنا اس کا ذاتی فعل ہے اور عقل و فہم و ادراک حفظ شہوت غفلت بغض و حسد مہر و محبت ڈالنا اس کا کام ہے پچیس سال تک یہ کام کرتی ہے۔ اور چالیس سال تک وجود میں قائم رہتی ہے جس کو عہد اول کہتے ہیں اور اس کے آٹھ خادم ہیں۔ اول قوت جاذبہ جو آب و طعام و ہوا و ہیئت کو براہ مسام باطن کی طرف کھینچتی رہتی ہے۔ دوسرے قوت ماسکہ جس کو جو چیز بدن میں جاتی ہے یہ ٹھہرانے پر موجود رہتی ہے۔ اور آب و طعام بول و براز بغیر ارادہ نفس ناطقہ کے باہر نہیں آنے دیتی۔ تیسرے قوت ہاضمہ ہے اس کا یہ کام ہے کہ جو غذا انسان کھاتا ہے اُس کا کیلوس بنا کر بعد ہضم کے خون و چربی و منی کو قوام بنا کر ہر ایک ہضم میں جا بجا پہنچاتی ہے۔ چوتھے قوت ممیزہ ہے جو بعد ہضم غذا کے اجزائے لطیف و کثیف کو علیحدہ علیحدہ کر کے تمام بدن میں منتشر کر دیتی ہے پانچویں قوت مصورہ ہے جو نتیجہ غذا کے سات حصّے کر کے اول کیلوس بنانا۔ دوسرے خون۔ تیسرے خون کا قوام کر کے لحم بنانا۔ چوتھے لحم کا قوام کر کے شحم یعنی چربی بنانا۔ پانچویں شحم کا قوام کر کے استخوان بنانا چھٹے استخوان کے قوام سے مغز بنانا ساتویں مغز کے قوام میں سے منی بنانا اور منی کو خلقت بدن قائم اس کا کام ہے۔ چھٹے قوت دافعہ ہے۔ جو قوت ہاضمہ ہضم کرتی ہے

تو یہ ہر جگہ سے کثیف کو نکال براہ بول و براز و عرق و لعاب و بال و ناخن کے دفع کرتی ہے۔ ساتویں قوت مولدہ جو خاص لطافت کو جمع کرکے بدن حیوان میں نطفہ اور نباتات میں تخم اور بدن آدم میں منی بناتی ہے۔ آٹھویں قوت تنمیہ ہے جو بدن آدم کو بڑھاکر عمر طبعی کو پہنچاتی ہے اور جیسا کہ حیوانات کا تعلق اس کے سپرد ہے جیسے چراغ میں روغن اور بتی موجود ہے تو وہ جلتا ہے۔ اسی طرح انسان کی آمد و رفت دم کا شمار اس کے سپرد ہے اگر دم آیا تو آدم ہے ورنہ خاتمہ بالخیر ہے۔ یہ دونوں نفس طبعی و نباتی قوت حیوانی کے خادم ہیں۔ قوت حیوانی کو روح حیوانی بھی کہتے ہیں۔ یہ دل سے تعلق رکھتی ہے۔ اب روح نفسانی و قوت نفسانی بھی ایک ہی حرکت کا نام ہے۔ جو دماغ سے تعلق رکھتی ہے۔ اس کے بھی دس خادم ہیں۔ پانچ حواس خمسہ ظاہری اور پانچ حواس خمسہ باطنی اور یہ بھی دس قوتیں اللہ کی جانب سے ہیں۔ ایک قوت باصرہ جو آنکھوں کی قوت کا نام ہے دوسری سامعہ جو کانوں کی قوت کا نام ہے۔ تیسری شامہ جو ناک کی قوت کا نام ہے۔ چوتھی ذائقہ جو زبان کی قوت کا نام ہے۔ پانچویں لامسہ جو بدن کی جلد کی قوت کا نام ہے [illegible] ایک کرتی ہے اور پانچ باطنی ہیں جو ابتدا سے انتہا تک پہنچاتی ہیں۔ اول کو حس مشترکہ کہتے ہیں جو اول حصہ دماغ میں کام کرتی ہے۔ اور قوائے

ظاہری اس کے ماتحت ہیں چونکہ یہ مدرک ہے ظاہری سے لے
کر باطن کو لے جاتی ہے۔ حاضر اور غائب کا تمیز کرنا اور انسان
اور حیوان کو پہچاننا اس کا کام ہے۔ اور جو مادہ خاص انسان
میں خدا نے ڈالا ہے۔ وہ اس کے سپرد ہے وہ ہمیشہ یاد رکھنا
ہے۔ کہ فلاں وقت فلاں شخص سے ملاقات ہوئی تھی۔ فلاں صورت
اچھی ہے۔ فلاں بری ہے۔ یہ حیوان میں موجود نہیں۔ حیوان مدرک
نہیں ہے۔ انسان مدرک ہے حس مشترکہ کی بدولت۔ دوسرے
خیال یہ ام الدماغ میں کام کرتا ہے۔ اس کا یہ کام ہے کہ حس مشترکہ
جس چیز کا عکس کر لیتی ہے۔ اور خیال اس کی مصوری کرتا ہے یہ حس
مشترکہ کا خزانہ ہے۔ حس مشترکہ حواس ظاہری کے کام لے کر خیال
کے حوالے کر دیتی ہے۔ اور خیال خزانہ میں حفاظت سے رکھتا ہے
جس وقت حس مشترکہ کو دریافت کی ضرورت ہوتی ہے۔ فوراً خیال
پیش کر دیتا ہے۔ مثلاً فلاں روز گوشت بہت مزہ کا کھایا۔ فلاں
روز سبزی کریلا کی خوب پکی تھی خیال حس مشترکہ کے آگے جب
دریافت کرتی ہے یہ بتلا دیتا ہے۔ واضح ہو کہ اگر خیال نہ ہوتا تو
انسان حیوان میں کوئی فرق نہ ہوتا۔ اور اچھے برے کی تمیز نہ ہوتی
اور ماں بہن کا کوئی فرق نہ ہوتا۔ جیسے کہ جانوروں میں نہیں ہے۔
یہ قوت خیالیہ انسان کو پروردگار عالم نے عطا فرمائی ہے۔ انسان
حیوان میں یہی تمیز رکھی گئی ہے۔ اور مشینیں فوٹوگراف والے تے

کبھی قوت متخیلہ سے کام لیا ہے۔ تیسرے قوت وہمیہ ہے۔ یہ
متوسط دماغ میں مقیم ہے۔ اس کا یہ کام ہے کہ دوست و دشمن
کی تمیز اور محبت و عداوت کی تفریق کرنا اور اشیائے دیدنی و نادیدنی
کو ذہن میں سمانا۔ مثلاً ہزار دریا دودھ کے خیال میں لاکر اس پر یقین
کُلی کر لینا اور خیالی چیز پر یقین کر کے اس سے ڈرنا۔ مثلاً یہاں بھوت
ہیں یہاں دیو ہیں۔ اس مقام پر چڑیلیں ناچتی ہیں۔ فلاں پر جن
سوار ہے۔ یہ سب کرتب حضرت وہم کے ہیں۔ ہرچند عقل مانع ہے
کہ یہ ممکن نہیں ہے اور یہ تخیلات قوت خیالیہ کا ہے اگر یہ متابعت عقل
کی کرے تو اس کو متفکرہ کہتے ہیں۔ اور اگر یہ خود پسندی پر آمادہ ہو جاوے
تو اس کو مالیخولیا کہتے ہیں چوتھے متصرفہ یہ شناخت کرتی ہے دوست دشمن کی
پانچویں قوت حافظہ یہ خاص درمیان دماغ کے قیام پذیر ہے کام اس کا یہ ہے کہ جو حواس
ظاہری و باطنی ہوتے ہیں انکو قبول کر لیتی ہے اور مانند نقش کے اس پر کندہ ہو جاتا ہے
اگر یہ قوت نہ ہوتی تو آدمی گذشتہ حالات کبھی نہ بتلا سکتا۔ کہ فلاں سال
بارش زور کی ہوئی تھی یا وبا پڑی تھی یا فلاں زمانہ میں فلاں بادشاہ
عادل تھا۔ یا ظالم۔ یہ اس کی بدولت یاد رہتا ہے۔ یہ قوت مانند لوح
کے ہے۔ حواس ظاہری و باطنی اس پر کندہ ہو جاتے ہیں اور قوت
خیالیہ مانند نویسندہ ہے۔ جو کچھ حس مشترکہ اس کو دیتی ہے یہ تحریر
کر لیتی ہے۔ اور ایک قوت متصرفہ ہے۔ حافظہ پر جو کندہ ہوتا ہے
یہ صرف کرتی ہے اور لذت حس جو بدن انسان و حیوان میں پیدا ہوتی

ہے۔ وہ بھی ایک قوت ہے۔ جس کو قوت شہوانی کہتے ہیں۔ یہ ریح روح خون سے پیدا ہوتی ہے۔

واضح ہو کہ قوت وہم کو حکما متقدمین نے مانند سلطان کے تصور کیا ہے جو چاہتا ہے کرتا ہے اس کو کوئی روکنے والا نہیں اور حس مشترکہ مانند دریائے محیط کے ہے۔ سب کچھ اس میں سما جاتا ہے۔ اور قوت غضبیہ مانند تلچھٹ کے ہے۔ جو حرکت کہ مضرت کی بدن انسان میں پہنچتی ہے اس کو غضبیہ کہتے ہیں۔ قرآن پاک میں ارشاد ہے "فی انفسہم افلا تبصرون"۔ قدرت حقیقی نے جو عجائبات بدن انسان میں رکھے ہیں اس کے دریافت میں عقل حیران ہے اور انسان کی کیا مجال جو شمہ بھی اس کی قدرت کا بیان کر سکے۔ ان تمام بھیدوں کا وہ خود ہی مالک ہے۔ دیکھئے کہ آلہ تناسل وخصیتین کو سلسلہ شہوانی میں مقرر کیا ہے۔ اور نطفہ ناپاک کو لذت جماع سے باہر نکلنے کا حکم دیا ہے اور خون حیض اس کی غذا رکھی اور کس حکمت سے دونوں کے نطفوں کو جمع کیا اور اس ناقص خون سے تمام اعضا اس کے قائم کئے اور بعض کو دراز اور بعض کو مدور بنایا مثلاً ناک۔ آنکھ۔ کان اور ہاتھ پاؤں دراز کئے اور باطنی بعض اعضا مدور بنائے جیسے قلب وجگر وگردہ وتلی ومعدہ ومثانہ وغیرہ۔ اور بہت سے عضو چوڑے اور بہت سے ٹھوس اور بہت سے اندر سے خالی بنائے اور ہڈیوں کے جوڑ بنا کر درمیان ان کے خلا رکھا تھا۔ تاکہ حرکت آسانی سے کر سکے اور حس وحرکت تمام بدن کو دی غرض

کہ خوبصورت و بدصورت جیسے جیسے مناسب تصور کیا۔ ہر ایک حیوان
کو بنایا۔ اور دو سو اڑتالیس استخوان جابجا بنا کر بدن کو تیار کیا۔ پھر اُس
میں ۵۲۹ عضلات اور ۲۷۶ عروق واسطے دوران خون کے بنائے۔
اور ۲۶ عضلات فقط قریب آنکھ اور پلکوں کے حفاظت کے واسطے
پیدا کئے اوپر سب کے گوشت قائم کر کے عجیب عجیب رنگ کے
اشکال بنائے۔ جو احاطہ عقل بشر سے خارج ہے۔ اس ترتیب کو
دیکھئے کہ سر کو خزانہ حواس اور آنکھ کو سات پردے اس کی حفاظت
کے لئے پلکوں کو نگہبانی چشم کے واسطے کہ خس و خاشاک سے محفوظ
رہے اور کانوں کو سوراخدار بنایا۔ اور باطن گوش کا پیچدار بنایا کہ
آواز بذریعہ ہوا تھوڑی تھوڑی کان میں داخل ہو۔ اگر کان پیچدار
نہ ہوتا تو انسان ہوا کا متحمل نہ ہوتا۔ اور ناک کو درمیان چہرہ کے رکھا
اور منخرین کو کشادہ بنایا تاکہ آمد و رفت ہوا کی قلب کی حرارت کو معتدل
رکھے اور فضلہ دماغ کا آسانی سے خارج ہوتا رہے اور خوشبو اور
بدبو کی تمیز کرنا اس کے سپرد کیا اور دہن کو کشادہ کر کے زبان کو درمیان
میں نصب کر دیا کہ مافی الضمیر کو بیان کرے اور دانتوں سے دہن کو
آراستہ کر دیا تاکہ بدصورت نہ معلوم ہو۔ اور دونوں ہونٹوں کو پردہ دار
اس کا بنایا اور آواز کو تلفظ کے واسطے پیدا کیا اور پشت کو آسائش
بدن کے واسطے اور شکم کو مقام غذا کے واسطے اور بالوں کو زینت
سر کے واسطے اور ناخنوں کو حفاظت انگشتان کے واسطے بنایا۔ کیسے

کیسے عجائبات بنائے ہیں جو احاطہ عقل سے باہر ہیں۔ حکما فرماتے ہیں کہ بطن یعنی شکم بمنزلہ مکان اور سر بمنزلہ بالاخانہ اور وہ بالاخانہ رہائش روح نفسانی کا مقرر فرمایا اور منبت اعصاب کا تاکہ حس وحرکت اس سے حاصل ہووے اور قلب کو واسطے رہائش روح حیوانی کے بنایا اور منبت شرائین کا اور خزانہ روح کا مقرر کیا اور شش یعنی پھیپھڑے کو پنکھا مقرر فرمایا تاکہ قلب کو ہر وقت ہوا پہنچاتا رہے۔ اور جگر کو تحلیل غذا اور واسطے تیار کرنے اخلاط صالح کے تجویز فرمایا اور طحال کو خادم معدہ اور گردوں اور پتہ کو خادم جگر مقرر فرمایا۔ طحال کو مادہ سودا کا خزانہ بنایا۔ اور پتہ کو مادہ صفرا کا خزانہ مقرر فرمایا اور گردوں کو واسطے کشید کرنے پیشاب کے جگر سے اور مثانہ کو واسطے جمع کرنے پیشاب کے تیار کیا۔ اور دونوں کو جگر کے ماتحت کیا تاکہ خون کو تمام بدن میں تقسیم کریں اور امعا کو واسطے دفعہ کرنے فضلے کے مقرر کیا اور انثیین کو واسطے کھینچنے منی کے تیار کیا اور قضیب کو واسطے پہنچانے نطفہ کے رحم میں اور واسطے دفع کرنے بول کے تجویز فرمایا۔ اور رحم کو اس کے تیار کرنے کے واسطے مکان تجویز کیا۔ تاکہ نو مہینے میں بہ آرام سے اس جگہ بنایا جائے اور پستانوں کو واسطے غذا لطیف شیر کے۔ چونکہ بچہ نکلتے ہی ضعیف اور نازک ہوتا ہے اور سوائے غذا لطیف کے اور کا متحمل نہیں ہو سکتا۔ اس لئے اس کے واسطے یہ تجویز کی گئی ہے۔ اور جیسے جیسے کہ توانا ہوتا جاتا ہے ویسے ویسے اس کے واسطے نعمتیں پیدا کی

گئی ہیں۔ اُن کی طرف رغبت کرنا جاتا ہے۔ حکما نے متقدمین کا فرمان ہے کہ نفس اور قوائے بدن انسان میں ایسے ہیں کہ جیسے بادشاہ جاہ و حشم کے ساتھ اپنے دارالخلافہ میں مقیم ہے۔ اور دروازے شہر کے کھلے ہیں۔ اور آمدورفت رعایا کی بازار دل میں واسطے خرید و فروخت کے جاری ہے۔ اور باشندے وہاں کے اپنے کاموں میں مشغول ہیں۔ اور نیند غفلت کا نام ہے۔ کہ باشندے سوتے ہیں۔ اور دروازے شہر کے بند ہیں۔ کیا صنعت صانع پروردگار ہے سبحان اللہ کہ جو فہم انسان میں نہیں آسکتی۔

---

# فصل ششم

## خواص و عادات عجوبہ انسان کے بیان میں

### سوال:۔ عجائبات عادات انسانی بیان کرو

جواب۔ پروردگار عالم نے اپنی قدرت کاملہ سے انسان کو بہت سی باتوں سے حیوانات پر فخر بخشا ہے۔ اور خواص عجوبہ عطا فرمائے ہیں۔ اول یہ بات عجیب انسان میں خدا نے دی ہے کہ جس وقت کوئی

عجیب بات دیکھتا ہے۔ تو خود بخود خندہ کرتا ہے۔ اور جب اس کو
کوئی صدمہ پہنچتا ہے۔ تو روتا ہے۔ یہ عجوبہ سوائے انسان کے اور
کسی حیوان میں نہیں ہے۔ دوسرے یہ بات عجائب ہے کہ سوائے
انسان کے کسی حیوان کے سر پر بال پیدا نہیں کئے اور جانوروں کو
لباس بدنی بالوں کا عطا فرمایا ہے۔ اور انسان کو لباس خارجی سے
ملبوس کیا ہے۔ اور ایک یہ بھی بات عجیب انسان کو عطا فرمائی ہے
کہ قوت نطق واسطے مافی الضمیر کے اس کو دی ہے۔ اور یہ بھی وصف
انسانی ہے۔ کہ ضعیفی میں بال اس کے سفید ہو جاتے ہیں اور یہ بھی
عجیب بات ہے کہ جس وقت اس کے چوٹ آ جاتی ہے تو یہ اس جگہ کو
دباتا ہے۔ اس کو تسکین ہو جاتی ہے اور یہ بھی عجیب بات ہے کہ خوبصورتی
اور بدصورتی کی تمیز اچھی طرح کر سکتا ہے۔ اور یہ اور حیوانات میں نہیں
ہے۔ اور یہ بھی اس میں وصف ہے کہ اپنے گناہوں کو بہ خوب جان
لیتا ہے۔ اور اگر کسی شخص کی آنکھ میں سرخی آ جائے اور دوسرا دیکھے
تو اس کی آنکھ بھی سرخی پکڑ جاتی ہے۔ اور یہ بھی وصف ہے کہ جب انسان
کو خواجہ سرا بناتے ہیں تو اس کے بدن میں ضعف آ جاتا ہے بخلاف
اور حیوانات کے۔ کیونکہ اور حیوان بعد خصی کرنے کے موٹے ہو جاتے
ہیں۔ اور یہ دبلا ہو جاتا ہے۔ اور بعد خصی ہونے کے اس کا قد طویل
ہو جاتا ہے اور غصہ اس کا بڑھ جاتا ہے اور عمر اس کی دراز ہو جاتی
ہے۔ اور آواز اس کی باریک ہو جاتی ہے۔ اور بال باریک ہو جاتے

ہیں۔ اور یہ بھی عجیب تر ہے کہ نابینا کو رغبت جماع کی بڑھ جاتی ہے۔ اور یہ بھی خواص عجیبہ ہے کہ صاحب برص برہنہ پا کسی زمین پر گذرے۔ تو اس زمین پر کوئی چیز پیدا نہ ہوگی۔ اور یہ بھی خواص میں ہے کہ اگر عورت حائضہ وقت ابر کے زیر آسمان برہنہ ہوگی تو ابر آسمان سے جاتا رہیگا اور جنگل میں اگر عورت حائضہ برہنہ جائے تو کوئی درندہ اسپر گزند نہ کریگا اور یہ بھی خواص میں سے ہے کہ اگر عورت حائضہ کدو کے کھیت سے گزریگی تو پھل اس درخت کے تلخ ہو جاوینگے اور یہ بھی خواص میں لکھا ہے کہ اگر عورت حائضہ صرع والے بیمار کو وقت دورے کے مس کریگی تو اس کو فوراً آرام ہو جائیگا۔ اور اگر عورت حائضہ سانپ کی کینچلی پہ پاؤں رکھ دیگی تو وہ سانپ فوراً مر جائیگا۔ یہ بھی خواص ہے کہ اگر پارچہ حیض کا کشتی کے کنارے باندہ دیا جائے تو کشتی باد مخالف سے محفوظ رہیگی۔ اگر تپ ربع والا جامہ عورت کا جو وضع حمل میں اُس کے بدن پر ہو اپنے پاس رکھے تو تپ دور ہو جائیگا۔ اور اگر نسیان میں بخور مغز انسان کا کیا جاوے تو مرض نسیان جاتا رہیگا اور اگر مرض نقرس پر بال آدمی کے جوش دیکر باندھیں تو فوراً آرام ہوگا عجیب خواص ہے کہ اگر بال عورت کا کھاری پانی میں گر جائے تو آفتاب کی گرمی سے فوراً سانپ ہو جائیگا۔ اور یہ بھی خواص ہے کہ اگر استخوان کلہ انسان کبوتر باز اپنے مکان میں رکھے تو اُس کا کبوتر کسی دوسرے کے مکان پر نہیں بیٹھیگا اور اگر کسی استخوان کو جنگل میں دفن کر دے

تو اس جنگل میں شیر کا گذر نہ ہوگا - یہ بھی خواص عجیبہ ہے کہ اگر اشک چشم انسان جو حالت خموشی میں اکثر نکل آتے ہیں - اختلاج قلب والے کو پلایا جائے تو اختلاج دور ہو جائیگا - اگر صاحب صرع کو پلایا جائے تو صرع دور ہو جائیگی - خواص عجوبہ لعاب دہن انسان کا عقرب پر ڈالے تو عقرب مر جائیگا - خواص دانت لڑکے کا - دانت اول جو بچپن میں گرتا ہے اس کو عورت اپنے پاس رکھے تو تمام عمر حاملہ نہ ہوگی - اگر دانت انسان کا پیس کر مار گزیدہ کو پلایا جائے - اور زخم پر لگایا جاوے تو فوراً آرام ہوگا - یہ بھی خواص عجیبہ میں ہے کہ اگر دندان انسان کو ہُد ہُد جانور کے پر میں لپیٹ کر جس کو نیند نہ آتی ہو اس کے بستر پر رکھ دیوے تو وہ جبتک دانت رہیگا - بیدار نہ ہوگا - یہ بھی خواص میں ہے کہ اگر دانت مردہ انسان کے اپنے پاس رکھے تو درد دانت میں تمام عمر نہ ہوگا - یہ بھی خواص میں ہے کہ استخوان انسان مردہ کی تپ ربع والا اپنے پاس رکھے تو تپ دور ہو جائیگا - اور اگر ساق پر استخوان کو باندھے تو درد نقرس جاتا رہیگا مجرب ہے - دیگر اگر استخوان پیسکر ہو لاس عورت کو دیوے تو اس پر نیند غالب ہوگی - دیگر استخوان مردہ کی صاحب وجع مفاصل کو گولیاں بنا کر کھلائی جاویں تو ہر قسم کا وجع مفاصل دور ہو جاویگا - اور اگر استخوان سوختہ صاحب صرع کو کھلاوے مجرب ہے - دیگر ناڑو جو وقت ولادت کے کاٹا جاتا ہے اس کو ہمراہ تخم خربزہ پیسکر

صاحب سنگ گردہ ومثانہ کو پلاوے تو سنگ ٹکڑے ٹکڑے ہوکر نکل جاوینگے مجرب ہے۔ اگر سم ہرقسم انسان کو دیا گیا ہو تو پیشاب لڑکے کا پلایا جاوے یہ بہت بڑا تریاق ہے۔ دیگر برائے بیاض چشم پیشاب لڑکے کا شہد میں جوش دے کر آنکھ میں لگا دے تو پھولا ہر قسم کا دور ہو جائیگا مجرب ہے۔ دیگر مرض یرقان میں پلایا جاوے تو فوراً یرقان جاتا رہیگا اور اگر کپڑے براز انسان کے خشک کر کے سفیدی چشم میں لگا دے تو فوراً آرام ہو جائیگا۔ دیگر اگر یہ کپڑے براز کے سگ دیوانہ کے زخم پر لگا دے تو بہت مفید ہے۔ بلکہ اعلےٰ تریاق ہے دیگر میل گوش آدم شراب میں حل کر کے قضیب پر ضماد کرے تو نامرد مرد ہو جائیگا۔ اگر بال عورت کے سر کے جلا کر شہد میں ملا کر قضیب پر لگا کر جماع کرے تو بہت لذت حاصل ہوگی کہ عورت دیوانہ ہو جاویگی بہت مجرب ہے۔ یہ بھی خواص میں ہے۔ کہ اگر عورت حاملہ سانپ کے سامنے آجائے تو سانپ اندھا ہو جاتا ہے۔ فضیلت انسان میں یہ بھی ایک عجیب نکتہ ہے کہ خداوند تبارک و تعالےٰ نے کل حیوانات کو خمیدہ گردن پیدا کیا ہے لیکن انسان کی گردن سیدھی بنائی ہے۔ گویا کل حیوانات کو حضرت انسان کے آگے جھکا دیا۔ غرضیکہ خواص انسان کے اگر تحریر کئے جاویں تو ایک دفتر چاہیئے۔ اس لئے مختصر تحریر کر دیا گیا ہے ورنہ طول ہوتا +

# باب دوم

## تشریح علم طب مع امراض و علاج شامل اوپر ۱۶ سولہ فصلوں کے

## فصل اوّل

### تعریف علم طب اور اسکے فوائد کے بیان میں

سوال :- علم طب کی حقیقت بیان کرو

جواب :- علم طب ایک شریف علم ہے - کہ جس کے واسطے حدیث نبوی گواہی دیتی ہے "العلم علمان علم الابدان وعلم الادیان" اس کے جاننے سے صحت اور مرض بدن انسان سے آگاہی ہو سکتی ہے - اور اطبا نے اس علم کو

ظنی تصور فرمایا ہے۔ لفظ ظن پر علم کا اطلاق لازم نہیں آتا ہے۔ اس لئے کہ ظن مخالف علم کے ہے۔ مگر یہ ضروری ہے کہ یہ علم دونوں لفظوں سے شامل ہے۔ اگر ظن اس کو تصور کر لیا جائے تو ظن پر یقین کر لینا محض نادانی ہے۔ اگر یقین کو مان لیا جائے تو عمل میں فرق آتا ہے۔ اور عمل اس کا اکثر خطا کر جاتا ہے اور یقین خطا سے پاک ہے۔ اور ظن غالب بمنزلہ یقین کے ہوتا ہے۔ اکثر تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ استعمال سم یعنی زہر کا قاتل ہے۔ اور تریاق اثر زہر کا دور کرنے والا ہے۔ اور حکما متقدمین نے تشریح اعضاء و خواص ادویہ مشاہدے سے بیان فرمائے ہیں اور خواص ادویہ کو حق بیان فرمایا ہے اور سب کے سب اس پر متفق رائے ہیں کہ خواص ادویہ برحق ہیں۔ تو پھر ظن کہاں رہا۔ یقین ثابت ہوگیا یہ علم محیط ہے اس کو تمام عمر میں بھی انسان اچھی طرح سے نہیں جان سکتا۔ علم طب کو دو طریق پر حکما متقدمین نے بیان فرمایا ہے ایک کو نظری کہتے ہیں۔ کہ جو عمل سے علاقہ نہ رکھے دوسرا طریق عملی ہے۔ کہ جس سے تدابیر ازالہ امراض اور حصول صحت دریافت کیا جاتا ہے جس کا خلاصہ انشاء اللہ تیسری فصل میں بیان کیا جائیگا۔ اور نظری کا خلاصہ باب اول میں مشرح بیان کر دیا گیا ہے ✤

# فصل دوم

## حفظان صحت کے بیان میں

### سوال۔ حفظان صحت کا مشرح حال بیانکرو

جواب:۔ حفظان صحت کے رو سے آٹھ چیزیں حیات انسانی کے لیئے واجبات سے ہیں۔ اگر ان پہ انسان عمل کرے تو ہمیشہ کے لیئے امراض متعدی سے محفوظ رہ سکتا ہے۔ اول لباس کہ جس کا ہونا روز پیدائش سے آخری وقت تک ضروریات سے ہے۔ چاہے غریب ہو یا امیر بغیر اس کے گزر مشکل ہے۔ دوسرے جائے سکونت۔ چاہے کوٹھی ہو یا جھونپڑی اس کے بغیر بھی گذر مشکل ہے۔ تیسرے ہوا کہ جو محیط ہے انسان اس کا ہر لحظ محتاج ہے۔ اور یہ غذا روحی ہے۔ اور اس کا صاف ہونا اور عمدہ ہونا گویا انسان کے لئے آب حیات ہے۔ جس طرح بغیر پانی کے مچھلی زندہ نہیں رہتی۔ اسی طرح بغیر ہوا کے انسان بھی زندہ نہیں رہ سکتا۔ اس واسطے اس کا نام آدم رکھا گیا ہے اور اس کا اختلاف بسبب نواحی پہاڑوں و دریاؤں کے اور فصلوں کے ہوتا ہے۔ اول فصل ربیع ہے۔ اس کو حکما ... نے معتدل تجویز کیا ہے۔ دوسری فصل

صیف اس کو حار یابس تصور کیا ہے۔ تیسری فصل شتا جو موسم سرما میں آتی ہے۔ اس کو بارد رطب سمجھا گیا ہے۔ اور ان کو شروع نوروز سے کیا گیا ہے۔ اول روز نوروز سے ڈیڑھ ماہ تک ہوا اعتدال پر ہوتی ہے۔ اس کے بعد فصل صیف کا ظہور ہو جاتا ہے۔ جو چار ماہ تک ہوتی ہے۔ یہ حار یابس ہوتی ہے۔ اس کے بعد فصل خریف کا ڈیڑھ ماہ تک گذر ہے۔ پھر فصل شتا آجاتی ہے جو ساڑھے چار ماہ تک رہتی ہے۔ اس کو موسم سرما قرار دیا ہے۔ اور اس کا مزاج بارد رطب ہے اور ہوا جنوبی کا مزاج گرم تر ہے اور باد شمالی کا مزاج سرد خشک ہے اور باد صبا جو مشرقی ہے اس کا مزاج معتدل ہے۔ اور جو باد غرب جس کو پچھوا کہتے ہیں اس کا مزاج بھی اعتدال پر تصور کیا ہے اور ان دونوں کا موسم ڈیڑھ ڈیڑھ ماہ مقرر ہے۔ اور باد جنوبی کا چار ماہ اور باد شمالی کا بھی چار ماہ +

واضح ہو کہ جس شہر کے جنوب کی طرف پہاڑ واقع ہوں اس شہر کی ہوا سرد ہوتی ہے اور جو شہر شمال کی طرف واقع ہو اس کی ہوا گرم ہوتی ہے۔ اور زمین صحرائی کی ہوا یابس ہوتی ہے۔ اور زمین نمناک کی ہوا مرطوب ہوتی ہے۔ جن صاحبان کو حفظ صحت مد نظر رکھنا منظور ہو وہ ہوا موافق مزاج کے اختیار کریں اور مخالف ہوا سے پرہیز لازم ہے۔ ہوا مزاج انسانی میں بہت بڑا دخل رکھتی ہے اس واسطے اطبا نے چند قواعد بیان فرمائے ہیں۔ فصل شتا یعنی موسم سرما میں فصد اور قے منع فرمائی

سبب ہے۔ اور ورزش کی اجازت فرمائی ہے۔ اور فصل صیف یعنی موسم گرما میں کم خوردن وکم خفتن فرمایا ہے۔ اور ورزش کی بھی کمی کا ارشاد ہے فصل خریف میں مباشرت کی ممانعت ہے۔ اور دن کی گرمی اور رات کی سردی سے بچنا ضروری ہے۔ اور فصل ربیع میں تنقیہ بہتر ہے۔ قے بغیر ضرورت اچھی نہیں۔ فصد سے اسہال بہتر ہیں۔ اور مسہل کے ساتھ اسہال اور قے مناسب ہے اور ہمیشہ منفخات سے پرہیز لازم ہے۔ اور غذا لطیف کی طرف رغبت رکھنا چاہئے اور غذا دو قسم پر ہوتی ہے ایک غذا لطیف جو کثیر الغذا اور جید الکیموس ہو اور زود ہضم جس سے خون صالح پیدا ہو۔ جیسے گوشت پرند کا۔ چاول۔ پلاؤ وغیرہ دوسری قسم غذا کثیف جو قلیل الغذا۔ اور ردی الکیموس جس سے خون ناقص پیدا ہو مانند گوشت گاؤ بقولات دال وغیرہ +

گوشت گوسفند حلوان نان گندم زردی بیضہ مرغ لطیف غذا ہیں اور بغیر اشتہا کھانا منع ہے اور ہمیشہ بھوک رکھ کر کھانا درست ہے اور اشتہا صادق میں کھانا نہ ملے تو نقصان عظیم کا باعث ہے۔ اور بہت چیزیں ایسی ہیں کہ جنکو آپس میں ملا کر کھانا مضرت کا باعث ہے جیسے مولی اور دہی۔ جیسے دودھ اور ترشی جیسے چاول ونر بوز جیسے دودھ اور مچھلی اور پانی غذا کا رہبر ہے۔ سب میں بہتر پانی چشمہ شیریں کا ہے جو مشرق کی طرف سے جاری ہو۔ اور منبت اس کا دور ہو۔ اور بلندی کوہ

سے گرتا ہو اور سایہ آفتاب کا اس پر پڑے جیسے دریا گنگ پس سب اوصاف اس میں موجود ہیں اس واسطے یہ جلد خراب نہیں ہوتا۔ اور جیسے پانی آب زمزم کا یہ چشمہ بھی اوصاف حمیدہ رکھتا ہے۔ اس کے بعد پانی بارش کا جو پتھروں میں جمع ہوکر ٹھہر جاوے۔ اور باد شمال اور باد مشرق اس پر اثر کرے اور سایہ آفتاب بھی پڑے اس کے بعد پانی کو جوش دے کر ریگ اور کوئلہ میں ٹپکانا بہتر ہے۔ پانی غلیظ اور میلا پتھری پیدا کرتا ہے۔ اور پانی دریا اور چاہ کا پہلے پیچھے پینے سے بیمار ہو جانے کا خوف ہے اور بعد جماع پانی پینا سخت مضرت کا باعث ہے۔ اور ورزش اور ریاضت کے بعد پانی پینا منع ہے اور بعد خواب کے بیدار ہوکر اور میوہ کھانے کے بعد بھی منع فرمایا ہے۔ اب رہا سونا اور جاگنا جس وقت آدمی سوتا ہے اس کا ظاہری بدن سرد ہو جاتا ہے۔ اور باطن میں گرمی زیادہ ہوتی ہے اور بیداری میں بدن گرم ہو جاتا ہے اور باطن میں سردی ہو جاتی ہے اور خواب رات کی بہتر ہے۔ خداوند عالم نے رات واسطے آرام کے مقرر فرمائی ہے اور دن واسطے کاموں کے۔ دن میں سونے سے مرض نسیان پیدا ہوتا ہے۔ اور قوت حافظہ ضعیف ہو جاتی ہے۔ اور مدت سونے کی حکما نے نو گھنٹہ مقرر فرمائی ہے نہ کہ دس گھنٹہ تک اور کثرت بیداری کی دماغ کو سخت مضرت پہنچاتی ہے۔ ہضم میں فتور پڑ جاتا ہے اور اختلاج قلب پیدا ہو جائیگا اور بہت کم سونے سے بدن لاغر ہو جاتا ہے اور دن میں سونے

سے بدن لاغر ہو جاتا ہے۔ اور دن میں سونے سے مرض نزلہ پیدا ہوگا
اور چت سونا بھی منع ہے اور بہتر سونا کروٹ سے ہے اور پیٹ کے
بل سونے سے ہضم غذا جلد ہو جاتی ہے۔ دھوپ میں سونا بھی
مضرت پہنچاتا ہے۔ چاندنی میں سونا بہت فائدہ پہنچاتا ہے۔
اب رہا چلنا پھرنا یہ بھی ستہ ضروریہ میں انسان کے واسطے لازمی
ہے چلنے سے خون حرکت کرتا ہے اور بیٹھے رہنے سے بدن سست
ہو جاتا ہے۔ چلنا دو چار میل کبھی ورزش میں داخل ہے۔ اور کثرت
جماع بھی نقصان عظیم کا باعث ہے۔ حرارت غریزی کم ہو جاتی ہے
اور ہضم میں فرق آجاتا ہے۔ دماغ ضعیف ہو جاتا ہے۔ کوتاہی عمر
ہو جاتی ہے۔ اعتدال کھانے پینے چلنے پھرنے بیٹھنے جماع میں
رکھنا مفرح روح ہے۔ بعد کھانے کے پھرنا ہضم کو مفید ہے۔
اب اغراض نفسانی کا ذکر بھی مقدم ہے۔ غم و غصہ رنج و خوشی و
خوف و خجالت و ندامت یہ سب چیزیں روح کو فنا کرنے والی
ہیں۔ ان کی کثرت باعث ہلاکت انسان ہے۔ اسباب امراض کے
بھی بیان کرنا ضروریات سے ہیں۔ جاننا چاہئے کہ جو ہیئت غیر طبعی
بدن انسان میں حادث ہوتے ہیں۔ مرض اس سے مراد ہے اس
وجہ سے افعال سلیمہ کے صادر ہونے میں خلل واقع ہوتا ہے
اور خلل فعل میں تین طرح سے واقع ہوتا ہے ایک تجاوز کرنا اس
چیز سے کہ جس کی خواہش ہو۔ یعنی زیادہ کھانا جس کی طبیعت خواہشمند

نہ ہو۔ زیادہ استعمال کرمسکرات کا جماع سے سیر نہ ہونا۔ اور زیادہ خوف کرنا۔ ان سے دماغ کی حالت خراب ہو جاتی ہے۔ دوسرے نقصان فعل کا بے وقت چلنا بے وقت کھانا بے وقت سونا بے وقت جماع کرنا جیسے ایام گرما میں دوپہر کو چلنا اور اشتہا کے وقت کھانا میسر نہ آنا اور بغیر ہضم غذا کے جماع کرنا اور بغیر پیاس کے پانی وغیرہ پینا اور شراب دگانجہ دچرس دافیون دبھنگ وغیرہ کا کثرت سے استعمال کرنا یہ سب باتیں فعل انسان کو بگاڑ دیتی ہیں تیسرے باطل ہوجانا فعل کا۔ جیسے اندھا ہونا کسی صدمہ سے یہ فعل بصارت ہے۔ اور جیسے تابع مرض کے عرض ہے۔ جیسے تپ میں غلبہ بیقراری کا شدت پیاس سے اس کو عرض کہتے ہیں۔ اور تپ مرض ہے اور ہر مرض کے اطبا نے چار زمانے لکھے ہیں۔ اول ابتدا جس وقت مرض پیدا ہوتا ہے۔ دوسرا زمانہ شدت مرض کا تیسرا زمانہ انتہا کا چوتھا زمانہ انحطاط کا یعنی مرض کے گھٹنے کا۔ اور سبب پیدائش مرض کے بھی تین فرماتے ہیں۔ ایک بادی دوسرے سابق تیسرے واصل بادی وہ مرض ہوتا ہے کہ کوئی امر امور خارجی میں سے جیسے شبانت مفرط یا ہوائے گرم میں زیادہ پھرنا یا اغراض نفسانی میں سے مانند خوف دغم وغصہ کے سبب سے حادث ہونے مرض کا ہو۔ اور سابق اس کو کہتے ہیں کہ درمیان سبب اور مرض کے واسطہ ہو جیسے امتلا یہ سبب عفونت اخلاط کے پیدا ہو۔ اور عفونت سبب تپ کا

ہو جائے۔ اور وصل وہ ہے کہ درمیان سبب اور مرض کے کوئی واسطہ نہ ہو جیسے عفونت عفونت کو تپ لازم ہے۔ کہ جب عفونت ہو گی تپ ضرور ہو گا +

---

# فصل سوم

## طب عملی کے بیان میں

### سوال: طب عملی کا مفصل حال بیان کرو

جواب: طب عملی اس کو کہتے ہیں کہ جس طریق عملی سے تدبیریں یا دور کرنے مرض کی اور واپس پھیرنے صحت کی دریافت کی جاویں۔ اور یہ طریق عملی بھی دو طرح پر بیان کیا ہے۔ ایک یہ کہ حدوث مرض سے قبل حفظ صحت میں کوشش کی جاوے۔ تاکہ شر مرض سے محفوظ رہیں۔ اور حفظ ماتقدم قواعد حفظان صحت پر موقوف ہے۔ انشاء اللہ قواعد حفظان صحت پر جو عمل کرے گا۔ اغلب ہے کہ مبتلائے مرض نہ ہو۔ دوسرے حدوث امراض میں دوا کا استعمال داخلی یا خارجی کرنے میں کوشش کریں تو امید ہے کہ خدا فضل کر دیگا۔ اور داخلی

استعمال استفراغ کے واسطے مسہلات یا مقیات یا احتباس یا قابضات کی ضرورت ہے اور واسطے تعدیل مزاج کے معدلات اور واسطے مقویات کے معجونات یا مفرحات کی ضرورت ہے اور جو خارجی طریق سے کار آمد ہیں وہ یہ ہیں۔ اول فصد۔ دوسرے حجامت و علق کا لگانا ان دونوں کے ایک سے فائدے ہیں۔ تیسرے مرہم۔ چوتھے شموم۔ پانچویں لخلخہ۔ چھٹے سعوط یعنی تر چیز ناک میں ڈالنا۔ ساتویں نفوخ جو خشک چیز ناک میں ڈالنا۔ آٹھویں وجور جو رقیق دوا حلق میں ڈالی جاوے۔ نویں سنون جو دانتوں پر ملا جاوے۔ دسویں قطور جو دوا رقیق کان میں ڈالی جاوے۔ گیارہویں نطول جو دوائیں پانی میں جوش دے کر اعضا پر ڈالنا۔ بارہویں سکوب جو پانی عضو پر ٹپکایا جاوے۔ تیرہویں انکباب دوا کو جوش دے کر بھاپ لینا۔ چودہویں کماد جو سینک کیا جاوے۔ پندرہویں تدہین روغنی چیز کا بدن پر ملنا۔ سولہویں تمریخ یعنی بدن کو ملنا کسی چیز کا۔ سترہویں کحل جو مانند سرمہ کے آنکھ میں لگانا۔ اٹھارہویں برود جو آنکھ میں سلائی سے لگائی جاوے۔ انیسویں فرزجہ جو رحم میں پارچہ میں ترکرکے رکھا جاوے۔ بیسویں [illegible] جس سے پسینہ لایا جاوے۔ اکیسویں بخور جو آگ پر ڈالکر دھواں لیا جاوے۔ بائیسویں ضماد جو دوا پیسکر لیپ کیا جاوے۔ تئیسویں طلا جو رقیق دوا عضو پر ملی جاوے۔ [illegible] حقنہ دوا عمل کے [illegible] مقعد میں پہنچائی جاوے۔ پچیسویں

فتیلہ جو بتی بنا کر مقعد میں یا رحم میں دوا پہنچائی جاوے چھبیسویں شافہ وہ دوا جو بطور غلولہ کے رحم میں یا مقعد میں رکھی جاوے۔ ستائیسویں حمول جو پوٹلی باندھ کر فرج میں رکھی جاوے۔ اٹھائیسویں آبزن جو پانی گرم کر کے اس میں بیمار کو بٹھلایا جاوے۔ اونتیسویں پاشویہ جو دوا ملا کر پانی میں پاؤں پر ڈالا جاوے+

واضح ہو کہ اطبا نے بہترین استفراغ فصد مقرر فرمایا ہے۔ اس میں منضجات کی کچھ حاجت نہیں۔ یہ اختیاری امر ہے۔ جس وقت چاہے فصد سے استفراغ کر سکتے ہیں۔ اگر غلط فاسد خون میں ملکر حدوث مرض کا باعث ہو۔ اس کو فصد فوراً خارج کر دیتا ہے بخلاف مسہل کے کہ مسہل میں اول منضج کا ہونا ضروری ہے۔ فصد بارہ برس کے کم سن کا نہ لینا چاہیئے۔ اس کے واسطے منع فرمایا ہے۔ بعد میں ضرورت کے وقت ہر وقت فصد کرنا جائز ہے۔ چچا مدت بعد ساٹھ برس کے منع ہے اور زمانہ شیخوخیت میں فصد کبھی منع ہے۔ فصد جن عروق کا لینا اطبا نے جائز فرمایا ہے وہ یہ ہیں۔

قیفال۔ اکحل۔ باسلیق۔ حبل الذراع۔ ابطی۔ اسیلم صافن۔ عرق النسا۔ مابض۔ چہار رگ۔ یہ دس رگیں واسطے استفراغ کلی کے اطبا نے مقرر فرمائی ہیں۔ قیفال مراد ایک رگ کا نام ہے۔ یہ ذرا انگشت کے جدا ہر ہے۔ سر اور چہرے اور منہ کے امراض میں کھولی جاتی ہیں۔ اکحل کو ہفت اندام اور نہر البدن کہتے ہیں یہ تمام بدن

کے امراض کے واسطے کارآمد ہے۔ یہ انگشت شہادت کے
برابر سے کھولی جاتی ہے۔ باسلیق بیچ کی انگشت کے برابر ہے
یہ گردن کے نیچے پاؤں تک کے امراض میں کھولی جاتی ہے فصاد
کو لازم ہے کہ وقت کھولنے باسلیق کے بہت احتیاط کرے اس
کے نیچے شریان ہے ایسا نہ ہو کہ نشتر شریان پر پہنچے۔ کہ اس سے خوف
ہلاکت کا ہے۔ حبل الذراع متصل رگ باسلیق کے ہے۔ نفع اس
کا مثل نفع قیفال کے تصور کیا ہے۔ اور تجربہ سے اس کا نفع باسلیق
کا ہے۔ ابطی چھوٹی انگشت کے مقابلہ پر ہے۔ اس کو اسلم بھی کہتے
ہیں۔ یہ سینہ و شکم اسفل کے امراض کے واسطے کارآمد ہے۔
اور اسیلم صیغہ اسلم میں سے ہے اور ابطی کے متصل ہے۔ اس کا
یہ شعبہ ہے اس کو مابین خنصر و بنصر کے کھولتے ہیں۔ بعد کھولنے رگ
کے ہاتھ کو گرم پانی میں رکھ دیتے ہیں۔ داہنے ہاتھ سے امراض جگر کو
مفید ہے۔ اور بائیں ہاتھ سے امراض طحال و امراض قلب کو مفید
ہے۔ امراض شش کے واسطے دونوں ہاتھ سے کھولنا مفید ہے
اس کی رگ سے جگر اور قلب کا خون آتا ہے اس واسطے اس کا کھولنا
منع ہے۔ اگر ضرورت ہو تو کم مقدار میں خون لینا چاہئے۔ اور صافن
پاؤں کے ٹخنہ کے اوپر اندر کی جانب ہے۔ نر انگشت کے برابر یہ
امراض رحم کے واسطے مفید ہے۔ اور امراض خصیہ و تشبیب کو از حد
مفید ہے۔ عرق النسا جو گرہ دار پاؤں کے باندھنے سے اوپر ساق پا

کے ظاہر ہوتی ہے۔ یہ بھی خنصر و بنصر پا کے درمیان کھولی جاتی ہے
اور عرق النساء مرض عرق النسا میں کھولی جاتی ہے۔ بجائے صافن کے
نفع کے کام دیتی ہے۔ یہ واسطے درد احشا یعنی سینہ و شکم و درد
پشت و بواسیر اور امراض رحم اور امراض مقعد کو بہت مفید ہے۔
چہار رگ جو درمیان دونوں ہونٹوں کے ہیں دو نیچے دو اوپر کی جانب
کو یہ امراض سر اور منہ اور لثہ اور آنکھ کے امراض کو مفید ہے۔
اب رہا حجامت یہ پچھنے کو کہتے اور علق جونک کو کہتے ہیں۔ یہ دونوں عمل
بچوں کے واسطے حکما نے تجویز کئے ہیں۔ جونک اور پچھنے لگانے کے
واسطے حکما نے سولہویں اور سترہویں تاریخ ہر ماہ کی مقرر کی ہے۔ یہ
نیک تاریخیں ہیں۔ اس کی وجوہ بھی بہت سی تحریر فرمائی ہیں۔ اگر
تحریر کیا جائے تو طول ہوتا ہے۔ مختصر سا بیان کرنا ضروری ہے۔ سر
کے پیچھے پچھنے لگانا اخلاط ردیہ سر کو پاک کرتا ہے۔ اور پچھنے فقرہ گردن
پر لگانا فصد اکحل کے برابر فائدہ دیتا ہے۔ مگر نسیان پیدا کرتا ہے۔
لازم ہے کہ فقرہ سے علیحدہ لگانا چاہئے۔ اور درمیان شانوں کے
لگانے سے باسلیق کے قائم مقام ہے۔ مگر خفقان پیدا کرتا ہے۔
شانوں کو جوڑ کر لگانا چاہئے۔ اوپر کی جانب کو اور پنڈلیوں پر پچھنے
لگانا صافن کا کام دیتا ہے۔ اور جونک وہاں کام دیتی ہیں۔ جہاں
پچھنے نہ لگائے جاویں اور نشتر کے صدمہ کی برداشت نہ کر سکے۔ اور
مرہم وہ دوا ہے جو زخموں کو اندمال کرے۔ اور شموم وہ ہے۔ جو دوا

سونگھی جاوے تر ہو یا خشک۔ اور نغلخہ وہ ہے جو خوشبودار چیز سونگھی جاوے۔ خلاصہ یہ ہے۔ سب کا حال مشرح فصل میں تحریر کر دیا گیا ہے اس کو طب عملی کہتے ہیں +

---

# فصل چہارم

## علامات غلبہ اخلاط و دلائل نبض و حقیقت بول و براز و ترکیب مسہلات و منضجات معہ شناخت درجہ دوا و غذا کے بیان میں

جاننا چاہیئے کہ ان دلائل سے اخلاط اربعہ کے غالب ہونے کی کیفیت ظاہر ہو جاتی ہے +

### سوال: علامت غلبہ خون کی بیان کرو

جواب:- بھاری ہونا سر کا اور بھاری ہونا تمام بدن کا اور سرخی رنگ زبان کی اور سرخی آنکھوں کی اور سرخی چہرے کی۔ اور ظاہر ہونا پھوڑکا

بدن پر اور نکلنا دنبلوں کا بدن پر اور کندی حواس کی اور مکدر ہونا حواس کا اور شیریں ہونا زبان کا اور دیکھنا سرخ چیزوں کا خواب میں یہ علامتیں غلبہ خون کی ہیں +

## سوال:۔ علامت غلبہ صفرا کا حال بیان کرو

جواب:۔ زرد ہونا رنگ بدن کا اور زردی آنکھوں کی اور تلخ ہونا مزہ زبان کا۔ اور خشکی اور درشتی زبان کا اور شدت پیاس کی اور نہ ہونا خواہش طعام کا اور حادث ہونا غثیان کا۔ اور قشعریرہ کا آنا اور دیکھنا زرد اشیاء کا خواب میں یہ علامات غلبہ صفرا کی ہیں +

## سوال:۔ علامت غلبہ بلغم کی بیان کرو

جواب:۔ سفید ہونا رنگ بدن کا اور سرد ہونا جسم کا اور منہ میں آنا پانی کا اور کم ہونا پیاس کا اور اروغ ترش کا اور نہ ہونا ہضم کا اور بہت ہونا نیند کا اور کند ہونا حواس کا اور دیکھنا دریا کا خواب میں۔

## سوال:۔ علامت غلبہ سودا کی بیان کرو

جواب:۔ خشکی بدن کی اور سیاہ ہونا رنگ کا اور غلیظ ہونا خون کا اور زیادتی فکر کی اور نیند کا کم آنا۔ اور اشتہا کاذب کا ہونا۔ اور خلش معدہ میں اور دیکھنا سیاہ اور خوفناک چیزوں کا اور خشک

ہونا ناک کا یہ علامتیں غلبہ سوداکی ہیں۔

## سوال :- نبض کی حقیقت و دلائل بیان کرو

جواب :- نبض ایک حرکت عروق شریان کی ہے۔ اس کا نام نبض حکما نے قرار دیا ہے۔ اس کی حرکت کئی طرح پر بیان فرمائی ہے۔ اول نبض سریع یہ اس حرکت سے مراد ہے کہ جو اپنی حرکت کو تھوڑے زمانہ معتدل سے تمام کرے۔ چونکہ قلب جائے سکونت روح حیوانی یعنی بادشاہ کا ہے۔ اس کو ہر وقت حاجت شدید ساتھ خوشی کے ہوتی ہے۔ دوسری حرکت بطی جو اپنا زمانہ دیر میں تمام کرے۔ سبب اس کا کم ہونا حاجت کا ساتھ فرحت کے یا بسبب ضعیف ہونا قوت حیوانی کا ہے۔ تیسرے حرکت معتدل جو تیزی اور آہستگی میں متوسط ہوتی ہے۔ سبب اسکا سب قوتے اعتدال پہ ہوتے ہیں۔ اور کبھی اس میں سے حرکت نبض ساکن ہو جاتی ہے۔ اپنے قصر اور طول اور اعتدال سے یہ بھی تین قسم پر ہے۔ اول حرکت متواتر ہے کہ سکون کو ساتھ قصر کے تمام کرتی ہے۔ سبب اس کا شدت حاجت کی رکھتی ہے۔ بسبب ضعف قوت حیوانی کے۔ دوسرے متفادت و سکون کو زمانہ طویل میں تمام کرتی ہے۔ سبب اس کا کوئی حاجت نہیں رکھتی ہے۔ ساتھ ضعف مفرد کے۔ تیسرے حرکت معتدل متوسط ہوتی ہے۔ درمیان طول و قصر کے سبب اس کا معتدل ہونا قوت کا

ہے۔ چوتھے انبساط حرکت نبض کا ساتھ اقطار ثلثہ کے یعنی طول و
عرض و عمق میں اور اس کو نو طرح سے بیان فرمایا ہے۔ اول طویل
کہ احساس اجزائے حرکت نبض کا طول میں زیادہ اعتدال سے ہو
سبب اس کا کثرت حرارت کی ہے۔ دوسرے قصیر اور وہ خلاف
طویل کے ہے سبب اس کا کم ہونا حرارت کا ہے تیسرے معتدل
جو درمیان دونوں حرکتوں کے ہو۔ اور وہ دلالت کرتی ہے معتدل
ہونے حرارت و برودت کے۔ چوتھے عریض وہ احساس حرکت نبض
کا عرض میں زیادہ ہوتا ہے سبب اسکا کثرت رطوبت کی ہے پانچویں ضیق جو مخالف
عریض کے ہے سبب اسکا کم ہونا رطوبت کا ہے چھٹے معتدل درمیان دونوں کے
ہے ساتویں شاہق وہ احساس نبض کا بلندی میں زیادہ ہوتا ہے سبب اسکا شدت حرارت کی ہے
آٹھویں منخفض کہ احساس نبض اقل ارتفاع میں ہوتا ہے۔ سبب اس کا
حرارت کے کم ہونے پر ہے۔ نویں معتدل جو درمیان دونوں کے ہو۔
اور وہ دلیل ہے متوسط ہونے پر **قوام نبض** ۔ یہ بھی تین طرح
پر ہے۔ ایک صلب حرکت نبض۔ دوسرے لین نبض۔ تیسرے
معتدل جس نبض میں سختی معلوم ہو وہ دلالت کرتی ہے اوپر کثرت
یبوست کے۔ اور لین ہونا نبض کا یعنی نرم یہ دلالت ہے کثرت رطوبت
پر۔ اور اگر درمیان سختی اور نرمی کے ہو تو دلالت کرتی ہے اعتدال پر
**فرع نبض** ۔ اگر فرع حرکت نبض میں قوی محسوس ہووے۔ تو
دلالت اس کی قوت مزاج کی ضعیفی پر اور اگر فرع نبض متوسط ہو۔ تو

دلالت اس کی اعتدال پر مزاج کے ہے ایک حرکت نبض مانند ذنب الفار کے حرکت کرتی ہے۔ جیسے دم چوہے کی حرکت کرتی ہے۔ اور ایک حرکت نبض کا نام ہے حرکت نبض موجی جو مانند موج دریا کے حرکت کرے پستی و بلندی میں اور حرکت نبض دودی کی مانند حرکت کرم غلاظت کے آہستہ آہستہ چلتی ہے۔ یہ حرکتیں دلالت کرتی ہیں۔ روح کے فنا ہونے پر اور ضعیف ہونے قوت اعضا پر یہ حرکتیں قریب مرگ کے نبض میں پیدا ہوتی ہیں۔ جاننا چاہئے کہ حرکت نبض اور بہت جگہ سے بھی دیکھی جاتی ہے یعنی پاؤ گردن و ہاتھ پر۔ مگر اطبا نے جگہ دیکھنے نبض کی مقرر کی ہے۔ نزدیک پہنچہ دست کے اور دیکھنا اس کا بہت مشکل ہے۔ اور تشریح نبض کے دیکھنے کی بہت طریق سے اطبا نے بیان فرمائی ہے۔ اگر تمام حال لکھا جائے تو ایک طول ہوتا ہے۔ الا مختصر بیان کیا جاتا ہے۔ نباض بھی معتدل طبیعت کا ہو اور عالم ہو۔ اور علم حکمت سے پورا واقف ہو تو بوقت صبح اعتدال کی حالت میں نبض کی حرکت ملاحظہ کرے۔ اور اس وقت کوئی غیر خیال دل میں نباض یا مریض نہ رکھتا ہو تو بیار انگشت نباض اپنی نبض مریض پہ رکھے اور اپنے خدا کو شافی مطلق تصور کرکے التجا کرے کہ اے پروردگار تو عالم الغیب ہے۔ سوائے تیری ذات کے غیب کا علم کسی کو نہیں ہے اور خیال کرے کہ حرکت نبض کونسی انگشت کے نیچے حرکت کرتی ہے۔ اگر انگشت اول کے نیچے نبض زور

سے یا کمی سے حرکت کریگی۔ تو جاننا چاہئیے کہ خلط صفرا کا فساد ہے
اگر دوسری انگشت کے نیچے نبض کی حرکت تیز ہو گی تو جاننا چاہئیے۔ کہ
فساد یا غلبہ خلط خون کا ہے۔ اگر تیسری انگشت کے نیچے نبض حرکت
کرے۔ تو غلبہ بلغم کا فساد ہے۔ اگر چوتھی انگشت کے نیچے حرکت
کرے تو غلبہ فساد خلط سودا کا ہے۔ ان چاروں اخلاط کی بنیاد سے
بدن آدم قائم ہے۔ یہ علم نباضی ایک دریائے محیط ہے۔ عام اطبا اس
سے واقف نہیں ہو سکتے بغیر بتلائے استاد کامل کے یا تی دنیا میں
کوئی شائد ایسا شخص ہو گا جو نبض پر ہاتھ رکھنا جانتا ہو۔

## سوال : بول کی حقیقت بیان کرو

جواب۔ بول پیشاب کو کہتے ہیں۔ اور پیشاب فضلہ ہے ہضم ثانی جگر
کا جس وقت جگر کیلوس کرکے غذا کو ہضم کر لیتا ہے۔ اور بعد بنانے
اخلاط اربعہ کے جو تلچھٹ رہ جاتا ہے۔ وہ گردے کشید کرکے مثانہ
کو دیدیتے ہیں وہاں سے احلیل کے راستہ خارج ہوتا ہے۔ اور
چونکہ وہ شیشی جس کا نام قارورہ ہے۔ وہ بشکل مثانہ اطبا نے تجویز
کی ہے اس واسطے اس میں دیکھنا تجویز فرمایا ہے۔ بول میں ایک
مائیت کا جز ہے۔ دوسرا جزو سوب مائیت کا وہ جز ہے جو پانی پیا
جاتا ہے۔ وہ بعد ہضم معدہ کے ماساریقا کے توسل سے جگر میں جاتا
ہے۔ بعد ہضم جگر کے گردے اس کو کھینچ کر لے جاتے ہیں۔ گردوں

کا یہی کام ہے۔ اور تھوڑا حصہ خون کے ہمراہ ملکر تمام رگوں میں
پہنچتا ہے۔ تاکہ خون رقیق ہوکر باریک رگوں میں سرائت کرے۔
فضلہ غذائی کہ جو عروق سے جدا ہوتا ہے اس میں ملا ہوا ہوتا ہے
اس کو رسوب کہتے ہیں۔ اور اس میں خون کا لگاؤ بھی ضرور ہوتا ہے
اس کو گردے جذب کرتے ہیں۔ اپنی غذا کے واسطے جب گردوں
سے گذر جاتا ہے تو صاف ہوجاتا ہے مانند آب رنگین کے اور دیکھنا
اس کا بوقت صبح مقرر فرمایا ہے۔ اور جس شیشی کا نام قارورہ ہے
اس میں دیکھنے کی اجازت ہے کہ وہ شیشی بشکل مثانہ بلوطی شکل
کی ہوتی ہے۔ اور اس شیشی میں تمام رات کا پیشاب آجانا چاہئے۔
اور ہوا خارجی سے محفوظ رکھیں اور جس وقت صبح بیدار ہو اس
وقت کا پیشاب قابل ملاحظہ طبیب کے ہوتا ہے۔ اور طبیب کو
چاہئے کہ تھوڑی دیر کے بعد ملاحظہ کرے تاکہ ماہیت اس کی درست
ہوجائے اور یہ بھی صحت بدن کی کیفیت پر سات طرح سے دلالت
کرتا ہے۔ ایک رنگ۔ دوسرے قوام۔ تیسرے کدورت۔ چوتھے
صفا۔ پانچویں رائحہ۔ چھٹے کف۔ ساتویں رسوب۔ رنگ اس کے
پانچ اطبا نے مقرر فرمائے ہیں۔ اول زرد۔ دوسرے سرخ۔ تیسرے
سیاہ۔ چوتھے سفید۔ پانچویں سبز۔ اور ہر ایک رنگ کے کئی کئی درجے
تجویز فرمائے ہیں۔ زرد رنگ کے چھ درجے ہیں اول درجہ کو تبنی کہتے ہیں
تبن گھاس کے معنے ہیں یعنی سوکھی گھاس کو اگر پانی میں تر کیا جائے

جو اس کا رنگ ہو وہ تبنی رنگ ہے۔ اگر یہ رنگ ہو تو جاننا چاہئے
کہ قلت صفرا کی ہے۔ یا کثرت رطوبت کی ہے۔ یا ہضم میں فساد
ہے دوسرے درجہ کے رنگ کا نام اترجی ہے۔ اترج اترنج کو کہتے
ہیں۔ یہ دلالت کرتا ہے اعتدال مزاج انسان پر۔ تیسرا رنگ
اصفر ہے یہ رنگ مائل بزردی وسرخی مائل ہوتا ہے یہ دلالت
کرتا ہے زیادتی حرارت پر۔ چوتھا رنگ نارنجی ہے یہ بھی شدت
حرارت پر دلالت کرتا ہے۔ اور پانچویں رنگ ناری ہے۔ یہ
آگ کا رنگ ہے یہ بھی دلالت کرتا ہے شدت حرارت پر۔
چھٹے رنگ زعفرانی ہے یہ زیادتی صفرا کی علامت ہے۔ اور
سرخ بھی کئی درجے رکھتا ہے۔ اول درجہ پیازی رنگ کا جس کو اصہب
کہتے ہیں یہ دلالت کرتا ہے قدرے غلبہ خون پر دوسرا درجہ گلابی جسکو وردی
کہتے ہیں یہ بھی دلالت کرتا ہے کثرت حرارت خون پر تیسرا درجہ احمری ہے بشکل یاقوت سرخ
سیاہی مائل ہوتا ہے یہ بھی غلبہ حرارت خون پر دلالت کرتا ہے چوتھا رنگ جس میں سرخی سے سیاہی
زیادہ ہو یہ بھی شدت حرارت خون پر دلالت کرتا ہے۔ اور سیاہی
کے بھی کئی درجے ہیں۔ اول یہ کہ پہلے زردی مائل ہو پھر سیاہ ہو جائے
یہ دلالت کرتا غلبہ سودا پر ساتھ صفرا کے۔ دوسرا سیاہ خالص یہ دلالت
کرتا ہے احتراق سودا پر جو بسبب سردی کے ہو۔ اول سبز ہو پھر
سیاہ ہو جائے یہ دلالت کرتا ہے سودا بلغمی کے احتراق پر بسبب
سردی کے اس کے بعد سفید ہے۔ سفید دو طرح پر ہوتا ہے ایک

سفید حقیقی جو دیکھنے میں مانند دودھ کے سفید ہو جس کو لبنی کہتے ہیں
دوسرا سفید مجازی اس کی رنگت مانند آب شفاف کے ہوتی ہے
سفید دودھ کی مانند جو ہوگا وہ دلالت کرتا ہے غلبہ بلغم پر یا چربی کے
پگھلنے پر بسبب حرارت کے یا اعضا کے گھلنے پر جیسے آخر درجہ دق میں ہو
جاتا ہے۔ اور مجازی بشکل آب خالص کے ہوتا ہے وہ دلالت کرتا
ہے ضعف ہضم پر یا سدہ پڑ جانے راستہ پیشاب میں۔ اور قوام
پیشاب کا بھی تین قسم پر ہوتا ہے۔ ایک رقیق دوسرا غلیظ۔ تیسرا
متوسط۔ رقیق وہ ہوتا ہے جو ہلانے سے جلد پھٹ جائے۔ اور اجزا
چھوٹے چھوٹے اور سریع الحرکت معلوم ہوں۔ اور غلیظ وہ ہے جو
ہلانے سے قوام اس کا دشواری سے پھٹے اور اجزا اس کے بڑے
بڑے معلوم ہوں اور متوسط وہ ہے کہ نہ غلیظ ہو اور نہ رقیق اور
غلیظ ہونے کے دو سبب ہوتے ہیں۔ ایک نضج نہ ہونا فضلات
غلیظ کا اور آنا مائیت کا پیشاب میں ملکر دوسرے نضج پانا خلط غلیظ کا
اور دفع ہونا گاڑھا ہوکر اور پیشاب رقیق پانچ سبب سے ہوتا ہے
ایک نضج نہ ہونے مادہ کے دوسرے سدہ پڑ جانے راستہ
پیشاب کے۔ تیسرے زیادہ پینے پانی سے چوتھے سردی و خشکی
کے غلبہ سے پانچویں رقیق زیادہ ہونے تجخیر معدہ کے سبب
سے اور صاف اگر پیشاب ہوگا۔ تو دلالت اس کی نضج ہونے پر
ہے۔ اور اگر غلیظ ہوگا تو ایک نہ ہونے نضج پر دوسرے سقوط قوت

پر بیشتر ورم باطنی پر۔ اور بُو بھی کئی قسم کی پیشاب میں ہو جاتی ہے۔ اگر حد سے زیادہ بو ہو تو غلبہ حرارت کی دلیل ہے۔ اور اگر بد بو زیادہ ہو گی تو عفونت اخلاط یا زخم کی ہے راستہ پیشاب میں اور بالکل بو نہ ہو گی تو دلالت غلبہ سردی پر ہے اور معتدل ہونا بو کا دلالت کرتا ہے اعتدال طبیعت پر اور کف بھی پیشاب پر ہوتے ہیں اگر کف دیر تک رہے تو دلالت مادہ غلیظ کی ہے اور اگر ہلاتے سے زیادہ کف پیدا ہوں تو غلبہ ریاح پر دلیل ہے اور جو رسوب اس میں ہوتے ہیں وہ نضج کے بعد تلچھٹ بن جاتے۔ اگر اجزا طبعی ہوتے ہیں جو باریک۔ سفید چکنے نیچے بیٹھ جاویں یہ دلالت کرتے ہیں کمال نضج پر۔ اور ایک غیر طبعی ہوتے ہیں وہ بہت قسم کے ہوتے ہیں۔ اگر رنگ ان کا اشقر ہے تو دلالت اس کی غلبہ خون پر ہے دوسرے اگر سیاہ ہوں تو غلبہ سودا پر۔ اور اگر سفید زیادہ ہیں تو غلبہ سردی پر دلالت کرینگے اور اگر مانند بھوسی کے چھلکے کے ہوں تو زخم یا خارش مثانہ یا اصلی غذا کے گھلنے پر۔ اور اگر چھلکے بڑے بڑے ہونگے تو قرح مثانہ یا گردہ میں ضرور ہو گا۔ اور اگر مانند سیپ کے ہونگے جیسے تنور سے چھلکا اترا ہے تو دلالت زخم پر ہے راستہ پیشاب ہے رسوب کا نہ ہونا سدہ پر دلالت کرتا ہے اور رسوب کم ہوتے ہیں۔ تندرست پیشاب میں اور کم ہوتے ہیں۔ دُبلوں میں اور زیادہ ہوتے ہیں موٹوں میں اور جو محنت نہیں کرتے ہیں۔ اور کثرت سے پانی پیا جاوے تو

مقدار میں زیادتی ہو جاتی ہے اور یا زیادہ ہوتا ہے جس کا ہضم تیز ہو جاوے اور کم ہونا پیشاب کا تحلیل ہونے غذا کے یا کم استعمال کرنے پانی کے یا بسبب آنے دستوں کے یا پسینہ کے ہے ✦

واضح ہو کہ مریض کو لازم ہے کہ جس وقت قصد کرے اپنے معالج کو بول دکھلانے کا تو پہلے شیشی صاف میں رکھے اور جس وقت بیدار ہو پہلے پیشاب جو کرے وہ دکھلایا جاوے اور رات کو کھانا تھوڑا کھاوے اور پانی بھی کم استعمال کرے اور بہت دیر تک نہ رکھے۔ ورنہ مائیت میں فرق آجائیگا اور اس روز جماع نہ کیا گیا ہو عورت کا قارورہ حیض نفاس میں قابل دیکھنے کے نہیں ہوتا ہے ✦

## سوال۔ براز کا حال بیان کرو۔

جواب۔ براز کہتے ہیں فضلہ ہضم اول کو جو امعاء سے براہ مقعد خارج ہوتا ہے۔ اور اس کے دیکھنے سے بھی حال ہضم صحیح کا معلوم ہو جاتا ہے۔ طبعی براز تو وہ ہے جو ہمیشہ طبیعت کے موافق رنگ و مقدار میں اپنے وقت معینہ پر آتا ہو۔ اور غیر طبعی وہ ہے جو اس کے خلاف ہو رنگ اس کا سرخی مائل ہونا چاہئے اگر زیادہ سرخی ہے تو دلالت حرارت پر اسکی ہے اور اگر مائل سفیدی ہے تو دلالت اسکی سردی پر ہے اور اگر سیاہ ہووے تو احتراق خلط کا غلبہ حرارت کے سبب سے ہو جاتا ہے اور براز سبز بھی ہو جاتا ہے شدت حرارت سے اگر غذا کے مقدار

سے براز زیادہ آدے تو نزلہ یا اندرونی ورم کے پھٹنے کا باعث ہے۔ اور مقدار کا کم آنا ضعف قوت دافع کا سبب ہے اور قوام اس کا مانند شہد کے ہونا ہے۔ اگر اس سے رقیق ہووے تو اچھا نہیں۔ اگر غلیظ ہووے تو کچھ ہرج نہیں۔ اگر اس میں بو زیادہ ہوگی تو شدت حرارت کا باعث ہے اور اگر بالکل بو نہیں تو غلبہ سردی کا سبب ہے۔ اور وقت اس کا یہ ہے کہ اگر بارہ گھنٹہ غذا کھانے کے بعد نکلے تو صحت میں داخل ہے۔ اور وزن میں غذا سے نصف ہونا یا تیسرا حصہ بہتر ہے۔ اور خشک آنا براز کا غذائے خشک کے استعمال کا باعث ہے۔ یا کثرت ورزش سے۔ اور رنگ زرد کا آنا کثرت صفرا پر دلیل ہے۔ اور سفید ہونا براز کا ضعف ہاضمہ پر یا سیاہ ہونا کثرت سودا پر۔ اور نیلہ ہونا کثرت برودت پر۔ اگر براز رنگ برنگ کا آدے اور کثرت سے آدنے اور بار بار آدے اور پتلا آدے تو حالت ردی کی دلیل ہے۔

## سوال:۔ درجہ دوا کا حال بیان کرو

جواب:۔ اطبائے متقدمین نے درجے دوا کے چار مقرر فرمائے ہیں جو درجہ اول میں شمار کی ہیں وہ گرم تر ہیں۔ دوئم درجہ کی دوائیں سرد و تر رکھیں ہیں اور سوئم درجہ کی گرم و خشک۔ اور درجہ چہارم کی دوائیں جو سمی تجویز کی ہیں خواہ گرم ہو یا سرد۔ جو سمی ہے اسکا چوتھا

درجہ قرار پایا ہے۔

واضح ہو کہ جو چیز کھائی جاتی ہے۔ اس کا اثر بدن میں تین طرح سے ہوتا ہے ایک مادے سے دوسرے کیفیت سے تیسرے صورت نوعیہ سے مادہ وہ جوہر ہے کہ جو چیز استعمال میں آوے اور کیفیت کہتے ہیں۔ گرمی سردی تری و خشکی کو۔ اور صورت نوعیہ وہ ہے کہ جس کے سبب سے ایک چیز سے دوسری کی تمیز ہو۔ اثر چیز کا مادہ سے اس طرح پر ہوتا ہے کہ جب استعمال کی جاتی ہے کوئی چیز اور حرارت بدن کی اس میں اثر کرتی ہے۔ اور بدن میں کوئی تغیر نہ پیدا کرے اور قوت بدن کی تصرف کر کے صورت خلط کی ہو جائے اور جزو بدن ہو جائے اس کو غذائے مطلق کہتے ہیں اور اثر چیز کے استعمال کا کیفیت سے اس طرح پر ہے کہ جب کوئی چیز استعمال کی جاتی ہے۔ اور حرارت بدن کی اس کو تحلیل کر دے اس کو دوائے مطلق کہتے ہیں۔ اور اثر چیز کا صورت نوعیہ سے اس طرح پر ہوتا ہے جب استعمال ہو جاتی ہے۔ کوئی چیز بعد اثر کرنے حرارت کے اس میں سے کوئی نئی کیفیت پیدا ہو جائے۔ جیسے نفرت یا خوشی اسکو خاصیت کہتے ہیں۔ اگر موافق قوت حیوانی کے ہے تو اس کو تریاق کہتے ہیں۔ اگر مخالف قوت قلب کے ہے۔ تو اس کو سم کہتے ہیں۔ ترکیب مادہ اور کیفیت سے چار صورتیں پیدا ہوتی ہیں۔ ایک یہ کہ اجزائے غذائی غالب ہو جاویں۔ اور اجزائے دوائی کم ہوں

اس کو غذائے دوائی کہتے ہیں۔ اور اگر اجزائے غذائی کم ہوں تو دوائے غذائی کہتے ہیں۔ اور اگر اثر کرے کوئی چیز بدن میں اور کیفیت اور صورت کو قوت دیوے اس کو دوائے ذو الخاصیت کہتے ہیں۔ اگر بعد استعمال چیز کے مخالف روح حیوانی کے ہو اور مارنے کا قصد کرے وہ دوائے سمی ہے اور اگر موافق روح کے ہو اور فرحت پہنچاوے۔ وہ دوائے تریاقی ہے دوا کے بہت اقسام اطبا نے بیان فرمائے ہیں۔ مثلاً لطیف کثیف۔ جالی۔ جاذب۔ رادع۔ عاصر غسالی۔ کاوی۔ کاسر ریاح۔ لاذع۔ لزج۔ مبرد۔ مبہی۔ مجفف۔ مخمر۔ مخدر۔ مخشن۔ مدر۔ مدمل۔ مرخی۔ مرطب۔ مرقق۔ مزلق۔ مسدد۔ مسکن۔ مسہل۔ مشہی۔ مصفی مصرق۔ معطس۔ معطش۔ محرق۔ مغری۔ محلل۔ مغلظ۔ مفتت۔ منضج۔ مفرح مقطع۔ مقی۔ مقرح۔ ملطف۔ معفن۔ ملین۔ منفج۔ منفخ۔ ملحم۔ یہ قسمیں درجہ دوائی ہیں۔ اسی طرح انسان کی زندگی کے زمانہ کے بھی چار درجے ہیں ایک سن نمو جو روز پیدائش سے بیس برس کے سن تک مقرر کیا ہے سو دوسرے سن شباب جو بیس برس سے چالیس برس تک قائم رہتا ہے۔ اس زمانہ میں خواہ غریب ہو یا امیر اپنے دل کی حسرتیں نکال لیتا ہے تیسرے سن کہولت نہ بوڑھا اور نہ جوان یہ سن چالیس برس سے ساٹھ برس تک رہتا ہے۔ چوتھے سن پیری جو ساٹھ سے اسّی برس تک تجویز فرمایا ہے انسان اگر عورت جوان

ہوتو اسّی برس تک اولاد پیدا کر سکتا ہے۔ اسی طرح دن کے بھی چار پہر طلوع آفتاب سے تا غروب مقرر ہیں۔ اور ارکان بھی چار ہیں جن کا مفصل ذکر اول باب میں کر دیا گیا ہے۔ چار پہر دن میں یکے بعد دیگرے ارکان بھی دور عالم میں حکومت رکھتے ہیں۔ اول پہر میں حکومت آگ کی ہے۔ دوسرے میں ہوا کی۔ تیسرے میں پانی کی اور چوتھے میں مٹی یعنی خاک کی۔ اسی طرح چار اخلاط بدن انسان میں موجود ہیں۔ ان کا دورہ بھی بدن انسان میں بموجب دور ارکان کے یکے بعد دیگرے ہوتا ہے۔ اور اخلاط اربعہ کا مزاج بھی بموجب مزاج ارکان کے ہے۔ اول خلط صفرا جو سب کے اوپر بدن انسان میں کام کرتی ہے۔ اسی طرح اول رکن آگ کا ہے دونوں کا مزاج گرم و خشک ہے۔ دوسرے خلط خون۔ دوسرا رکن ہوا۔ ان کا مزاج بھی گرم وتر ہے۔ تیسرے خلط بلغم۔ تیسرا رکن پانی بلغم کا اور پانی کا مزاج سرد و تر ہے۔ اسی طرح چوتھے خلط سودا۔ چوتھا رکن خاک ان دونوں کا مزاج سرد و خشک ہے اور مرض کے بھی چار درجے قرار پائے ہیں۔ اول ابتدا جس وقت انسان کسی مرض میں مبتلا ہوتا ہے۔ دوسرے اشتداد جس وقت مرض بڑھتا ہے۔ تیسرے انحطاط جس وقت گھٹنا شروع ہوتا ہے چوتھے انتہا لہٰذا جس وقت تمام ہو جاتا ہے۔ اس واسطے قدرت کاملہ نے جو تمام عالم کو پیدا کیا ہے۔ ان ارکان کی بدولت ہے۔

اور اُن کے آپس میں ملنے کی ترکیب سے جو رکن غالب آتا ہے وہ اس کا مزاج تصور کیا ہے۔ اسی طرح کائنات میں ہر شئے کا مزاج قائم ہوا ہے۔ اسی طرح رنگ اور مزہ پر تاثیر مزاج دریافت کیا ہے۔ مثلاً جو چیز مزے میں تلخ ہوگی اُس کا مزاج گرم وخشک ہوگا۔ اور کسیلی و بدمزہ ہوگی اس کا مزاج سرد وخشک تصور کیا ہے۔ چار درجے دوا کے بھی تاثیر ارکان پر قائم کئے ہیں۔ مثلاً کوئی چیز استعمال کی جاوے اور جزو بدن ہونے سے کوئی نقصان نہ پہنچاوے اور موافق اخلاط کے اس کو قبول کرے اور قلب پر کوئی اثر برا نہ پیدا کرے وہ چیز درجہ اول و دوم میں شمار کی جاویگی۔ اور بعد استعمال اپنا اثر بد پیدا کرے اور ضرر نہ پہنچاوے اور روح حیوانی کو خوف میں ڈال دیوے اور ہلاکت کو نہ پہنچاوے وہ چیز تیسرے درجہ میں شمار کی جاتی ہے اور جو روح حیوانی کو تباہ کردے اور ہلاکت کو پہنچاوے وہ چوتھے درجہ میں شمار کی جاتی ہے۔ درجہ اول و دوم میں خواہ کوئی چیز اس درجہ کی تاثیر رکھتی ہو اس میں تری غالب ہو جاتی ہے اس واسطے بدن انسان میں نقصان نہیں پہنچاتی اور تیسرے و چوتھے درجہ میں خشکی غالب ہوتی ہے وہ روح کو بسبب غلبہ حرارت کے سوختہ ہوکر فنا اور مادہ یبوست کا پیدا کردیتی ہے۔ اور آدمی ہلاک ہو جاتا ہے۔ اس واسطے قدرتی طور پر دوا ارکان کی آپس میں دشمنی ہے۔ یعنی آگ اور

خاک کی۔ اس واسطے قدرت کاملہ نے آگ کو سب کے اوپر اور خاک کو سب کے نیچے قائم کیا ہے۔ اور دونوں کے درمیان ارکان تری کے رکھے ہیں۔ ہوا میں تری ساتھ گرمی کے ہے اور پانی میں تری ساتھ رطوبت کے موجود ہے اور آگ میں خشکی ساتھ گرمی کے رکھی ہے اور خاک میں خشکی ساتھ سردی کے رکھی ہے۔ اس واسطے مرکز عالم میں مثل نباتات وحیوانات کے جو چیزیں پیدا کی ہیں ان چاروں ارکان کی تاثیر سے عالم سفلی کو قائم کیا ہے۔ اور ہر چیز میں ان چاروں کا اثر پایا جاتا ہے۔ اس واسطے درجہ دوا و غذا میں بھی کوئی درجہ اول میں گرم و تر ہے اور کوئی درجہ دوئم میں سرد و تر ہے۔ اور کوئی درجہ سوئم میں گرم و خشک ہے کوئی درجہ چہارم میں سرد و خشک ہے۔ اس واسطے درجہ چہارم کی جو دوا چاہے۔ گرم خشک ہو چاہے سرد خشک اس میں اثر سمی ضرور موجود ہوگا۔ اس میں مادہ ہلاک کر دینے کا موجود ہے قدرت کاملہ نے ہمارے واسطے ماکولات و مشروبات پیدا کئے ہیں۔ اور جن کو ہم روز و شب استعمال کرتے ہیں وہ ہمارے بدن میں پہنچ کر اپنا اثر پیدا کر کے کوئی کیفیت ارکان اربعہ میں سے پیدا کرتے ہیں۔ مثلاً گرمی یا سردی۔ تری یا خشکی۔ اگر گرمی پیدا کی تو معلوم ہوا کہ یہ چیز جو استعمال میں آئی ہے۔ اس نے غیر معمولی گرمی پیدا کی ہے۔ تو وہ چیز گرم ہوگی۔ جیسے آج گوشت مرغ کا استعمال

ہوا۔ اسی طرح سے آج آم کھائے یا آج بینگن کھائے گئے تھے سرد چیز کا بھی اثر ایسے ہی معلوم ہو گا ایسے ہی خشک کا بھی ضرور اثر طبیعت پر ہو گا۔ ہماری طبیعت پر غیر معمولی اثر ہونے سے خاصیت دوا و غذا کی معلوم ہو جائیگی۔ اگر دوا کا استعمال ہوا اور اُس نے فرحت قلب کو پہنچائی تو وہ دوا مفرح قرار دی گئی اگر اُس نے روح کو صدمہ پہنچایا اور ہلاکت کی طرف متوجہ ہوئی تو وہ دوا سمی ہے اور اگر اثر سردی کا ہوا اور گرم چیز سے ہم کو فائدہ پہنچا تو معلوم ہوا کہ آج جو چیز استعمال میں آئی وہ سرد تھی اگر استعمال ہونے کے بعد اُس نے طبیعت کو اعتدال پر رکھا اور کوئی کیفیت پیدا نہیں کی اور اخلاط کا مزاج قبول کر لیا تو وہ درجہ پہلا شمار کیا گیا۔ اور اگر اس کے استعمال کے بعد کوئی نقصان طبیعت کو نہیں دیا اور اپنا اثر گرمی یا سردی کا پیدا کیا اور خوف میں ڈال دیا تو وہ درجہ تیسرا ہے اور اگر ہلاکت کی طرف متوجہ ہو گئی اور روح کو فنا کرنا شروع کر دیا تو وہ درجہ چوتھا ہے۔

اب ہم کو اس جگہ غذائے مطلق و دوائے مطلق کا حال بھی بیان کرنا ضروری ہے۔ کہ جس سے مبتدیوں کو بخوبی آگاہی ہو جاوے۔

واضح ہو کہ اس قادر مطلق نے ہمارے واسطے جو زمین سے نباتات پیدا کئے ہیں وہ کل حیوانات کی غذا تجویز فرمائی ہے۔

چونکہ حضرت آدم کو بھی حیوانات میں شمار کیا ہے۔ فقط فرق حیوان ناطق و مطلق کا ہے ہم بھی حیوانات میں شامل ہیں ان میں سے بعض کو ہماری غذا تجویز فرمایا ہے اور بعض ہم کو دوا کا کام دیتی ہیں۔ غذائے مطلق وہ ہے جو روزمرہ ہمارے استعمال میں بطور غذا کے کام آتی ہے۔ اور اُس پر ہماری زندگی کا دار مدار ہے اور طبیعت ویسے اعتدال پر قائم ہے۔ اور اس کے استعمال سے قوت حاصل ہوتی ہے۔ اور اخلاط اربعہ نے اس کو قبول کر لیا ہے۔ جیسے دودھ اور انڈے کی زردی یا بقولات یا گوشت ہر قسم کا بشرطیکہ اعتدال پر استعمال ہو۔ اور اگر اعتدال سے گذر جاویں تو یہ غذائے روزانہ بھی نقصان پیدا کریگی۔ بلکہ بعض وقت غذائے مطلق بھی سم کا اثر پیدا کر دیتی ہے اور جس خوردنی چیز نے ہمارے اعتدال میں خلل ڈالا اور کسی خلط میں اس کا اثر غیر پیدا ہوا اور گرمی اور سردی کا اثر طبیعت نے قبول کر لیا تو وہ دوائے مطلق میں شمار کی جاویگی اس کو ہم بطور دوا کے استعمال میں لا سکتے ہیں اور دوا کا مقدار بہ نسبت غذا کے کم ہوتا ہے۔ اور اگر دوائے مطلق کو ہم بجائے غذا کے استعمال میں لاویں گے۔ تو ہم کو بجز نقصان کے کبھی فائدہ نہیں پہنچا سکتی اور غذائیں ہمارے نشوونمائے بدن کے واسطے قدرت نے تجویز فرمائی ہیں اگر کیفیت و اثر کے بعد طرف اعتدال کے

رجوع کیا تو غذائے مطلق ہوگی۔ اگر طرف نقصان کے رجوع کیا تو دوائے مطلق تصور کی گئی۔ اگر حرارت و یبوست کا اثر غالب ہوگیا تو دوا شمار کی گئی اگر رطوبت و برودت کا اثر غالب رہا تو غذا شمار کی گئی غذا انتری کے درجہ تک غذا ہے۔ اگر اس درجہ سے گذر کر خشکی قبول کرلی تو دوا ہے اطبائے متقدمین نے ہزار ہا قسم دوا کے اور اُن کے خواص اور اجزائے دوامیں صد ہا کتب تحریر فرمائی ہیں۔ جو انشاء اللہ تیسرے باب کے دیکھنے سے بخوبی آگاہی ہوجاویگی۔ چونکہ منضجات و مسہلات کا بھی تعلق طب عملی سے ہے اس کا بھی مختصر بیان کرنا ضروری ہے۔

واضح ہو کہ نضج کے معنے خلط کو پختہ کرنے کے ہیں۔ اور منضج اخلاط کو اعتدال پر لاکر نکالنے کی طرف رجوع کرتی ہے اور منضج ہر ایک اخلاط کی جداگانہ اطبا نے تجویز فرمائی ہے۔ اور خلط خون کے واسطے کوئی منضج تجویز نہیں فرمائی۔ کیونکہ وہ خود ذاتی لطیف مادہ ہے اور وہ بھی ان تینوں کی آمیزش سے خراب ہوجاتا ہے

## سوال:۔ منضج خلط صفرا کی بیان کرو

جواب۔ خلط صفرا اگر خالص ہو تو تین روز میں نضج پکڑتی ہے اور اگر غیر خالص ہو تو پانچ روز میں یا سات روز میں تیار ہوتی ہے منضج صفرا کی یہ ہے۔ گل بنفشہ۔ گل نیلوفر۔ گل سرخ۔ برگ شاہترہ۔ عناب

تخم کاسنی بیخ کاسنی- ترنجبین- تخم خیارین- بہہ- سیاہ دشاں- بیخ خطمی- تخم خبازی- گل خطمی- یہ ادویات منضج صفرا کے واسطے متقدمین نے تجویز فرمائی ہیں- ان کے حسب مزاج طبیب تجویز کرے۔

## سوال- منضج بلغم بیان کرو

جواب:- یہ خلط اگر خالص ہو تو دس یوم میں اور اگر غیر خالص ہو تو بارہ روز تا اکیس یوم نضج پکڑتی ہے- منضج بلغم یہ ہے- بیخ بادیان- مویز منقی- عنب الثعلب- گاؤزبان- بادرنجبویہ- بسفائج- اصل السوس مقشر- اذخر- تخم کرفس- انیسون- شکاعی- اسطوخودوس-

## سوال:- منضج خلط سودا کی بیان کرو

جواب:- یہ خلط اٹھارہ یوم میں خالص اور چھبیس یوم میں غیر خالص نضج پکڑتی ہے- منضج سودا یہ ہے- گاؤزبان- بادرنجبویہ- سپستان- بیخ کاسنی- بادیان- شاہترہ- عناب- اسطوخودوس- انجیر زرد- اصل السوس- پرسیاؤشاں- انجیر زرد- بسفائج- ہر ایک اخلاط کی منضج جب اگانضج پکڑ چکتی ہے- منضج کے بعد مسہل کا ہونا لازمی ہے۔

واضح ہو کہ جب مسہل کی تجویز کی جاوے تو اول منضج کا ہونا ضروری ہے۔ اور مسہل قوی مزاج کو دو تین دن کفایت کرتے ہیں۔ اگر ضعیف مزاج کے واسطے ضرورت ہو تو بہت نرم مسہل تجویز کرنا چاہیئے اگر عمل مسہل کا باطل ہو جاوے تو تقے لازمی ہے تاکہ اثر مسہل کا دور ہو جاوے اور مسہل میں عرق بادیان مدد کے واسطے پلانا چاہیئے۔ اور بعد مسہل کے اسپغول اور لعاب بہیدانہ کا استعمال کرانا ضروری ہے۔

## سوال:۔ مسہل صفرا بیان کرو

جواب:۔ مسہل کی ادویات یہ ہیں۔ پوست ہلیلہ زرد۔ تمر ہندی آلو بخارہ افسنتین سقمونیا۔ تربد۔ برگ سنائکی۔ گل بنفشہ۔ برگ شاہترہ گلقند۔ ترنجبین۔ شیر خشت۔ حسب دستور اوزان طبیب کی رائے پر موقوف ہیں۔

## سوال:۔ مسہل بلغم بیان کرو

جواب:۔ برگ سنائکی شاہترہ۔ تربد سفید۔ زنجبیل۔ حب النیل شحم حنظل۔ کلونجی۔ روغن بید انجیر۔ غاریقون۔ مغز املتاس۔

## سوال:- مسہل سودا بیان کرو

جواب - پوست ہلیلہ کابلی - ہلیلہ سیاہ - افتیمون - لاجورد - غاریقون حب النیل - برگ سنا مکی - برگ گاؤزبان - گل گاؤزبان اسطوخودوس بادرنجبویہ - بسفائج - حب سلاطین - یہ مسہل اطبا نے مفرد فرمائے ہیں +

## سوال - علاج مرض کا کس طرح سے کرنا چاہئے

جواب :- مرض کا علاج تین طرح پر کرنا بیان فرمایا ہے - اول تدبیر غذا سے - دوسرے تدبیر دوا سے - تیسرے تدبیر دستکاری سے جس کو عمل جراحی کہتے ہیں - اگر غذا سے کام چلے تو دوا کے استعمال سے گریز کریں - اگر دوا سے ممکن سمجھیں تو دوا مفرد سے کام لیں - اگر یہ بھی ممکن نہ ہو دے تو مرکبات میں سے دو چار ملا کر کام لیویں +

## سوال مرض کا علاج غذا سے کس طرح ممکن ہے

جواب - اگر مرض غذا کے نہ پہنچنے سے پیدا ہوا ہو تو غذا لطیف اور مقوی کا استعمال کریں - اگر زیادتی غذا سے مرض ہو تو غذا کو ترک کر دیویں جب تک اشتہائے صادق پیدا نہ ہو - غذا کی طرف توجہ نہ کریں

اگر ضرورت سمجھیں تو غذا ملین قدرے استعمال میں لادیں۔ اکثر زکام میں گوشت بریان کھانا مفید ثابت ہوا ہے اور اکثر مغزیات ومیوہ جات گھی وگوشت کے کھانے سے انسان توانا ہو جاتا ہے۔ غرض کہ قواعد حفظان صحت پر عمل کرنا واجبات سے ہے *

---

# فصل پنجم

## تشریح دماغ اور اس کے امراض معہ علاج شامل اوپر اٹھ تیس امراض کے

اول ہم کو تشریح دماغ کی ضرورت ہے۔ اس کے بعد امراض کی کیفیت بیان کرینگے۔

واضح ہو کہ دماغ خاص ایک عضو رئیس ہے جو اس سلطنت بدن آدم کا وزیر اعظم مقرر ہے وہ مرکب ہے سات ہڈیوں اور مخ یعنی بھیجا اور شرائین واعصاب اور دو جھلیوں سے ایک جھلی

نرم ہے جو بھیجے کے اوپر لپٹی ہوئی ہے اس کو ام الدماغ کہتے ہیں۔ دوسری جھلی سخت جو چسپاں ہے ساتھ استخوان قحف کے اس کو ام الحافیہ کہتے ہیں۔ شکل دماغ کی مثلث نما یعنی آگے سے چوڑی اور پیچھے سے لمبی گاؤدم کی طرح سے تین حصہ پر تقسیم ہے۔ حصہ اول کو مقدم دماغ اور حصہ وسط کو اوسط دماغ اور حصہ آخر کو موخر دماغ کہتے ہیں۔ اور حرام مغز بھی موخر دماغ سے نکلا ہے۔ اور پشت کے آخر مہرے تک چلا گیا ہے اور پشت کے مہرونکی بندش اسی سے ہے۔ اور سب سے بڑا دماغ حیوانات میں سے حضرت انسان کو عطا فرمایا ہے۔ اور مادہ فہم و ادراک وعقل کا سوائے انسان کے اور کسی حیوان کے دماغ میں نہیں ہے اور وزن حرام مغز کا ڈیڑھ سیر تک ہوتا ہے۔ اور روح نفسانی یعنی وزیر سلطنت کا یہ ہی مکان ہے اور حس وحرکت سلطنت کا اسپر دارومدار ہے اور حس مشترکہ وخیال ومتصرفہ ووہم وحافظہ ومدرکہ ومحرکہ سب اسی کے ماتحت ہیں اور باصرہ وسامعہ وشامہ وذائقہ ولامسہ یہ سب اس کے غلام ہیں اور وزیر سلطنت ان کے ذریعہ سے اس بادشاہت کی حفاظت کرتا ہے اور اٹھیں امراض خاص دماغ کے ہیں۔ جن کی تفصیل بقول جالینوس یہ ہے۔ یہ چھ مرض خاص دماغی ہیں۔ صداع۔ بیضہ۔ عصابہ۔ شقیقہ۔ حس وثقل اور پانچ امراض جو بسبب تفرق اتصال یا

صدمہ یا اورام سے ہوتے ہیں سرسام۔ عطاش۔ ورم دماغ۔ واجماع الماء سبات سہری۔ اور آٹھ امراض وہ ہیں کہ جن کی مشارکت کے صدمہ سے فعل حس کا بگڑ جاتا ہے۔ سبات۔ سہر۔ نسیان۔ اخلاط ذہن۔ رعونت حمق۔ مالیخولیا۔ جنون۔ عشق۔ اور سات امراض بسبب جمع ہونے اخلاط ردیہ کے ہیں وہ حرکت کے فعل کو بگاڑ دیتے ہیں۔ سدر دوار۔ کجیدرج۔ کابوس۔ صرع۔ سکتہ۔ جمود۔ اور دس امراض بسبب جمع ہونے رطوبات فضلیہ اعصاب میں پیدا ہوتے ہیں اور یہ دس امراض اعصابی ہیں یہ نخاع دماغ سے تعلق رکھتے ہیں۔ استرخا۔ فالج۔ لقوہ۔ تشنج۔ کزاز۔ تمدد۔ رعشہ ارتعاد۔ خدر۔ اختلاج۔ اور دو مرض خارجی و داخلی سبب سے پیدا ہوتے ہیں۔ نزلہ دزکام یہ سب امراض اٹھائیس خاص دماغ کے ہیں۔

واضح ہو کہ تمام امراض بدن آدم میں دو سبب سے پیدا ہوتے ہیں ایک سبب خارجی طور پر ارکان بسیط کے غلبہ سے مثلاً تمازت آفتاب سے یا نزدیکی آتش سے یا تیزی ہوا سے یا بوجہ غضب وغصہ کے یا زیادہ چلنے پھرنے سے یا کثرت جماع سے یا غسل بے وقت کرنے سے یا پسینہ کی حالت میں ہوائے سرد میں بیٹھنے سے اور بہ نسبت داخلی کے خارجی اثر بہت جلد

بدن انسان میں ہوتا ہے۔ اثر جیسے کہ وبا کے دنوں میں ہوا
متعفن کا اثر ابدان انسان وحیوان میں ہوجاتا ہے اور داخلی
اثر تو فقط یہ ہے کہ گرم یا سرد اشیاء داخلی اثر کر کے طبیعت کے
اعتدال کو بگاڑ دینگی۔ ان خوردنی چیزوں کے اثر سے اعتدال طبیعت
کا خراب ہو جائیگا تو امراض میں مبتلا ہونا پڑیگا۔ اس واسطے
علاج مرض کا بھی اس کی ضد سے ہوتا ہے۔ اگر گرمی غالب
ہوگی تو علاج سرد ادویات سے ہوگا۔ اسی طرح گرمی کا علاج سردی
سے اور سردی کا گرمی سے اور خشکی کا تری سے اور تری کا خشکی سے
وقت علاج کے معالج کو لازم ہے کہ ان باتوں کا لحاظ ضرور رکھے
ورنہ کامیاب ہونا مشکل ہے اول حال مریض سے سبب داخلی
خارجی کا وقت علاج کے دریافت کرے۔ اس کے بعد غلبہ ارکان
اربعہ کا لحاظ رکھے کہ کون رکن غالب ہے اُس کی ضد پر علاج شروع
کرے۔ شافی مطلق پروردگار ہے +

## سوال: صداع کسکو کہتے ہیں اور اسکا علاج بیان کرو

**جواب** - صداع دردسر کو کہتے ہیں تشریح الامراض میں اس کے
بہت سے اقسام اطبا نے بیان فرمائے ہیں۔ جن میں سے چند
اقسام دردسر کے بیان کئے جاتے ہیں۔ صداع دموی
صداع صفراوی - صداع بلغمی - صداع سوداوی -

صداع ریحی خارجی۔صداع ریحی داخلی۔صداع بخاری خارجی۔صداع بخاری داخلی۔ صداع سددی ورمی صداع ورمی ضربی۔ صداع ضعف دماغی۔ صداع قوت حسی دماغی۔صداع یبسی۔ صداع جماعی۔صداع خماری۔صداع شمسی۔صداع تفرق اتصالی۔صداع نومی۔ صداع دودی۔ صداع شرکی عضوی۔صداع شرکی معدی۔ صداع شرکی کبدی۔صداع نزلی۔ صداع حمی۔ صداع بحرانی +

## سوال:۔ صداع دموی کا علاج معہ سبب و علامات بیان کرو

جواب:۔ یہ دردسر غلبہ خون سے ہوتا ہے اور یہ مرض جوان کو بہ سبب زیادتی غلبہ خون کے یا حدت صفراوی خون میں مل جانے سے پیدا ہوتا ہے +

علامات اس کی یہ ہیں۔ آنکھوں میں سرخی کا ہونا۔ سر کا بھاری ہونا۔ نیند غفلت کی۔ سرخی چہرے کی۔ خارش ناک کی بثور سرخ نکلنا سر میں۔ بھوک کا بند ہو جانا اور گدی کا پھوٹنا سرخی مائل ہونا بول کا۔ سریع ہونا حرکت نبض کا۔

علاج - اول فصد سرارو کی یا فصد ہفت اندام کی کرنا اگر اس سے آرام نہ ہووے
تو پس گوش جونکوں کا لگانا مفید ہے اسکے بعد یہ دوا بہت مفید ہے۔ تخم کاسنی
۶ ماشہ۔ خرفہ ۳ ماشہ کاہو ۴ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ لعاب اسپغول ۴ ماشہ۔
سب کو عرق شاہترہ ۱۰ تولہ میں بھگو کر لعاب ملا کر شربت عناب ۳ تولہ داخل کر کے مریض
کو پلانا مفید ہے **نوع دیگر** آلو بخارہ ۷ دانہ تمر ہندی ۲ تولہ آب انار ۵ تولہ آب کاسنی
سبز ۵ تولہ عرق بید مشک ۵ تولہ شربت نیلوفر ۳ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر**
یہ نسخہ حضرت قبلہ و کعبہ کے مجربات سے ہے۔ کشنیز خشک ۶ ماشہ عناب ۷ دانہ
گل بنفشہ ۵ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۳ ماشہ۔ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ عرق بیدمشک
ایک پاؤ سب کا عرق میں شیرہ نکالکر شربت نیلوفر ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے اگر اسکے
بعد بھی درد رفع نہ ہووے تو یہ مسہل دیویں شیرخشت ۳ تولہ ترنجبین ۵ تولہ
آلو بخارہ ۹ دانہ سب کو عرق گلاب ۱۰ تولہ اور عرق شاہترہ ۱۰ تولہ میں تر کر کے
صاف کر کے سکنجبین سادہ ۳ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے اور اگر داغ سر پر سیاہی
و سرخی مائل اس درد میں نمودار ہوں تو یہ دوا بہت مفید ہے۔ چرائتہ ۳ ماشہ
شاہترہ ۳ ماشہ۔ گل منڈی ۳ ماشہ عناب ۵ دانہ سب کو عرق مکو ایک پاؤ میں
شیرہ نکالکر شربت عناب ۳ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** یہ
میرے جد امجد کے مطب کا نسخہ ہے۔ یہ مرض سرسام و
ذات الجنب کو بھی بہت فائدہ کرتا ہے۔ ترنجبین ۵ تولہ
شیرخشت ۲ تولہ۔ ان دونوں کو عرق گلاب دس تولہ میں
بھگو کر اور مغز کدو شیریں ۹ ماشہ۔ مغز تربوز ۹ ماشہ

کا شیرہ عرق بید مشک ۱۰ تولہ میں ملا کر لعاب بہدانہ ۳ ماشہ۔ لعاب اسپغول ۵ ماشہ۔ روغن بادام ۷ ماشہ ملا کر مریض کو پلا دیں انشاء اللہ بہت جلد فائدہ ہوگا مجرب ہے۔ **نوع دیگر**۔ شربت واسطے دردِ سر دموی و صفراوی کے مجرب ہے۔ گل سرخ ۲ تولہ۔ زرشک ۲ تولہ۔ بہدانہ ۲ تولہ۔ پوست سماق ۲ تولہ۔ آلو بخارہ ۲۰ عدد عناب ۲۰ عدد۔ سب کو عرق گلاب نیم سیر۔ عرق بید مشک نیم سیر میں شب کو تر کرکے صبح نبات سفید ایک سیر ملا کر قوام شربت کا کریں۔ خوراک شربت ۲ تولہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے پلانا مجرب ہے

**نوع دیگر**۔ نخلخہ دردِ سر دموی کے واسطے بہت مفید ہے۔ کشنیز خشک ۴ ماشہ۔ گل نیلوفر ۳ ماشہ۔ خس ۳ ماشہ۔ کافور ۱ ماشہ سرکہ انگوری ۳ تولہ شیشی میں ڈال کر مریض اس کی خوشبو لیوے۔ مجرب ہے۔ **نوع دیگر** ضماد واسطے دردِ سر کے مجرب ہے افیون ۲ سرخ۔ کافور ۱ سرخ۔ صمغ عربی ۱ ماشہ۔ عرق گلاب ۱ تولہ۔ میں گھس کر ضماد لگا دیں مجرب ہے۔ مگر بعد تنقیہ ضماد کا لگانا مجرب لکھا ہے۔

**نوع دیگر** ضماد واسطے دردِ سر کے مجرب ہے آرد جو مقشر ۱ تولہ کشنیز سبز یا خشک ۶ ماشہ۔ برگ خرفہ ۶ ماشہ۔ برگ کمو سبز ۶ ماشہ۔ برگ بید سادہ ۶ ماشہ۔ برادہ صندل سفید ۱ ماشہ۔ لعاب اسبغول ۶ ماشہ سب

کو ملا کر ضماد کریں۔ نوع دیگر واسطے درد سر دموی و صفراوی کے مجرب ہے۔ گل بنفشہ ایک تولہ۔ تخم خطمی ایک تولہ۔ جو مقشر ۳ تولہ۔ گل نیلوفر ایک تولہ۔ تخم کدو شیریں نیم کوفتہ ڈیڑھ تولہ۔ بابونہ ایک تولہ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دے کر جب نصف رہ جائے روغن بنفشہ ایک تولہ ملا کر پارچہ سے سر کو ڈھانپ کر بھاپ لیویں۔ غذا پالک۔ خرفہ۔ کدو ککڑی وغیرہ دیویں۔

شربت لیموں۔ شربت انار۔ شربت تمر ہندی۔ شربت آلو بخارہ۔ شربت نگترہ۔ شربت نیلوفر۔ شربت ترنجبین۔ شربت شیر خشت شربت عناب یہ سب شربت اس مرض میں مفید ہیں۔ شیخ کا قول ہے کہ حجامت پس گردن کرنا اس مرض کے واسطے اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔ اور قبض کا بہت لحاظ رکھیں۔ نوع دیگر یہ حب مطب استاد سے نقل کی ہیں گل بنفشہ ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ۔ سقمونیا ۳ ماشہ۔ مغز کدو شیریں ایک تولہ۔ سب کو کوٹ کر گولیاں برابر کنار جنگلی کے بناویں۔ بوقت خفتن دو چار حب ہمراہ گرم پانی کے کھلاویں مجرب ہے نوع دیگر اور یہ ضماد بھی بہت مفید ہے۔ گل بنفشہ ۶ ماشہ۔ صندل سفید ۳ ماشہ رسوت ۳ ماشہ عرق گلاب ۲ تولہ میں پیس کر ضماد کریں مجرب ہے۔

## سوال صداع صفراوی کا حال معہ علاج و علامات بیان کرو

جواب:۔ یہ درد سر زیادتی خلط صفرا سے ہوتا ہے۔ اور یہ دبلے آدمی

اور جس کے مزاج میں گرمی بہت ہو اس کو ہوتا ہے۔ **علامات۔** نیند کا نہ آنا اور خشکی منہ کی اور زبان کی۔ اور منہ کا مزہ تلخ ہونا۔ اور پیاس بہت اور قبض اور زردی آنکھ کی اور درد سر ضرب کے ساتھ اور جلن آنکھوں میں اور روشنی سے نفرت اور سر کا سبک معلوم ہونا **علاج** اول منضج شروع کر کے مسہل صفرا کا کرا دیں۔ اس کے بعد یہ دوا بہت مفید ہے۔ اصل السوس ۳ ماشہ۔ سپستان ۱۱ دانہ۔ تخم خرفہ ۳ ماشہ۔ تخم خیار ۶ ماشہ۔ عناب ۷ دانہ۔ تمر ہندی ۲ تولہ۔ آلو بخارہ ۷ دانہ زرشک ۲ ماشہ۔ سب کو نیم سیر پانی میں تر کر کے ملکر صاف کریں۔ سکنجبین سادہ ۲ تولہ ملا کر پلا دیں مجرب ہے۔ **نوع دیگر۔** گاؤزبان ۶ ماشہ۔ اسپغول ۶ ماشہ۔ بہدانہ ۳ ماشہ۔ عرق بید مشک ایک قدح میں تر کر کے لعاب نکالکر شربت نیلوفر ۳ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** خمیرہ گاؤزبان سادہ ۶ ماشہ۔ ورق نقرہ ایک عدد ملا کر کھلانا۔ اوپر سے ریشہ خطمی ۶ ماشہ۔ بہدانہ ۳ ماشہ کا لعاب عرق گاؤزبان اباؤ میں نکالکر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر پلانا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** مربہ بلیلہ ایک عدد۔ شربت شیر خشت ۲ تولہ۔ عرق بید مشک ۵ تولہ ملا کر کھلانا بہت نفع کرتا ہے۔ **نوع دیگر۔** روغن کدو ۶ ماشہ۔ روغن خشخاش ۶ ماشہ۔ روغن کاہو ۶ ماشہ۔ ملا کر سر پر ملنا بہت نفع کرتا ہے۔ **نوع دیگر** اطریفل کشنیز ایک تولہ ہمراہ شربت بنفشہ ۲ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ ملا کر کھلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** یہ لخلخہ واسطے درد سر صفراوی کے بہت مفید

ثابت ہوا ہے۔ روغن گل ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ۔ کافور ایک ماشہ سب کو ملا کر شیشی میں ڈال کر سونگھنا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر پاؤں کو گرم پانی میں رکھنا بہت نفع کرتا ہے۔ نوع دیگر آب کدوئے سبزہ تولہ۔ شربت نیلوفر ۲ تولہ۔ عرق کیوڑہ ایک تولہ۔ عرق بید مشک ۴ تولہ ملا کر پلانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر۔ آب تربوز ایک پاؤ سکنجبین ۲ تولہ۔ ملا کر پلانا مفید ہے۔ نوع دیگر۔ حب دافع درد سر ہر قسم افیون ایک ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ بذرالبنج ایک ماشہ سب کو عرق گلاب ۱ تولہ میں حل کر کے گولیاں برابر دانہ مونگ کے بنا دیں۔ ایک گولی ہمراہ شربت نیلوفر ۲ تولہ کے کھلا دیں بہت جلد نفع کرتی ہیں مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ آب سرطان ۲ قطرہ کان میں ڈالنے سے درد سر کافور ہو جاتا ہے۔ یہ طلسم بقراط کا ہے نوع دیگر۔ اگر درد سر میں نیند نہ آتی ہو تو یہ دوا بہت مفید ہے پوست خشخاش ۲ تولہ تخم خطمی ۲ تولہ عنب الثعلب ۲ تولہ۔ گل بنفشہ ۲ تولہ سب کو پانچ سیر پانی میں جوش دیکر سر پر ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر۔ گل بنفشہ ۴ ماشہ۔ گل سرخ ۴ ماشہ سقمونیا بریاں ۴ ماشہ۔ پوست ہلیلہ زرد ایک تولہ سب کا سفوف کر کے بوقت شب ۴ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے کھلانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔ نوع دیگر۔ صندل سفید ایک ماشہ زعفران ۲ ماشہ کافور ایک ماشہ۔ سرکہ انگوری بقدر ضرورت پیس کر سر پر ضماد کریں نہایت نفع کرتا ہے۔ غذا الیس و ترش کھلانا مفید ہے۔ آشجو ساگ

مشک ایک سرخ ۔ شونیز بریاں ۳ ماشہ ۔ پانی میں پیسکر نیم گرم ضماد لگادیں ۔ **نوع دیگر** ۔ قرنفل ایک ماشہ ۔ زنجبیل ایک ماشہ ۔ بزرالبنج ایک ماشہ ۔ افیون ایک ماشہ پیسکر ضماد لگادیں ۔ مجرب ہے ۔ **نوع دیگر** یہ سعوط بہت مفید ہے ۔ تخم سرس ۳ ماشہ ۔ کانپھل ۳ ماشہ باریک پیسکر نسوار کے طور پر قدرے سونگھنا مجرب ہے ۔ **نوع دیگر** فلفل سفید ایک ماشہ ۔ زعفران ایک ماشہ ۔ فرفیون ایک ماشہ سرگین کبوتر ۳ ماشہ ۔ سرکہ ایک تولہ میں پیسکر سر پر لگانا مجرب ہے ۔ **نوع دیگر** ۔ صبر سقوطری ۳ ماشہ ۔ شحم حنظل ۳ ماشہ ۔ سقمونیا ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ ۔ گل سرخ ۳ ماشہ ۔ کتیرا ۳ ماشہ ۔ پوست ہلیلہ زرد ۳ ماشہ سب کو باریک پیسکر عرق بادیان میں ملاکر گولیاں بقدر نخود کے بنادیں ۲ گولیاں بوقت شب ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے ۔ **نوع دیگر** ضماد ۔ زنجبیل ۳ ماشہ ۔ گیرو ۳ ماشہ ۔ افیون ایک ماشہ عرق ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا ازبس مفید ہے ۔ غذا گوشت مرغ ۔ بٹیر و تیتر کا شوربا گرم مصالح ڈال کر ہمراہ نان گندم کھلانا مفید ہے ۔ بقولات سے پرہیز کرنا لازمی ہے ۔ شربت بنفشہ ۔ شربت زوفا شربت فریادرس ۔ شربت دینار ۔ شربت تنبول یعنی پان ۔ شربت خشخاش یہ سب دردسر بلغمی میں حسب رائے طبیب پلانا مفید ہیں ۔

## سوال - صداع سوداوی کا علاج معہ علامات بیان کرو

جواب - یہ دردِ سر سردی و خشکی سے ہوا کرتا ہے - علامات ناک اور زبان کا خشک ہونا اور خشکی جلد بدن کی طبیعت میں وحشت اور [illegible] سوزش حلق کی و تیرگی چہرے کی اور بول کا سفید بالکل بسیاہی ہونا۔ علاج - روغن کدو ۶ ماشہ - روغن بادام ۶ ماشہ - دونوں کو ملاکر ناک میں ڈالنا مفید ہے - اور منضج بلغم کے بعد مسہل کا ہونا ضروری ہے - **نوع دیگر** - خمیرہ گاؤزبان ۹ ماشہ - عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ - شربت افتیمون ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے - **نوع دیگر** - عناب ۷ دانہ کشنیز ۶ ماشہ - عرق گاؤزبان ایک پاؤ میں شیرہ نکالکر شربت نیلوفر ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے - **نوع دیگر** - یہ نطول بہت مجرب ہے - بابونہ ایک تولہ - اکلیل الملک ایک تولہ - شاہترہ ۹ ماشہ - گل ارمنی ایک تولہ گاؤزبان ایک تولہ - برگ چقندر ایک تولہ - سبوس گندم [illegible] تولہ - سب کو ۱۰ اسیر پانی میں جوش دے کر سر پر نطول کریں مجرب [illegible] مومیائی ایک سرخ - روغن بابونہ ایک ماشہ ملاکر ناک [illegible] [illegible] ہے - **نوع دیگر** - ضماد مجرب - مرکی ایک ماشہ [illegible] [illegible] روغن بادام ۲ ماشہ - شیر عورت ۲ ماشہ ملاکر سر پر ضماد [illegible] **نوع دیگر** ضماد مجرب - سداب ایک ماشہ - سنبل الطیب [illegible] ایک ماشہ حرمل ایک ماشہ - گل بنفشہ ایک ماشہ - مرزنجوش ایک [illegible] [illegible]

۶ ماشہ۔ کشنیز خشک ۶ ماشہ۔ برادہ صندل سفید ۲ ماشہ۔ سرکہ ۲ تولہ۔ روغن گل ایک تولہ سب کو پیسکر نیم گرم ضماد لگانا ازبس مفید ہے۔

نوع دیگر شربت گاؤزبانی دردسر سوداوی کے واسطے حکم اکسیر کا رکھتا ہے بہت مجرب ہے۔ برگ گاؤزبان ۲ تولہ۔ گل گاؤزبان ایک تولہ۔ گل نیلوفر ایک تولہ۔ گل بنفشہ ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ تخم کاسنی ایک تولہ۔ بیخ کاسنی ایک تولہ۔ افتیمون ۹ ماشہ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دے کر نبات سفید تین پاؤ ملا کر قوام پکا دیں خوراک شربت ۲ تولہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ۔ نوع دیگر حکیم عابد سرہندی نے شرح اسباب میں تحریر فرمایا ہے کہ غلط سوداوی دور کرنے اور آئندہ کے روکنے کے واسطے از حد مفید ہے۔ نقرہ ۳ ماشہ۔ طلا ۳ ماشہ۔ فولاد ۳ ماشہ تینوں کو جمع کر کے زرگر سے ایک گرہ کرالیوے۔ بعد ازاں اس کا ایک پتر بنا کر عرق گلاب دو آتشہ میں یکصد مرتبہ بجھا دیں۔ اس کے بعد گودہ کنوار گندل ۲ تولہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے دس سیر اپلہ صحرائی کی آگ دیویں۔ تینوں کا کشتہ ہو جاویگا ایک چاول ہمراہ مسکہ گاؤ ایک تولہ میں دس یوم کھلا دیں نہایت مفید ہے۔ بلکہ قوت باہ بھی پیدا کرتا ہے۔ میرے تجربہ میں بھی بارہا تجربہ آیا ہے بہت مجرب ہے۔ نوع دیگر گاؤزبان ایک تولہ۔ تخم خرفہ ۳ ماشہ۔ خار خشک ۶ ماشہ۔ گل سرخ ۳ ماشہ۔ گل نیلوفر ۳ ماشہ سقمونیا ۳ ماشہ۔ لاجورد ۳ ماشہ۔ گل سرخ ۳ ماشہ۔ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ۔

سب کو کوٹ چھان کر گولیاں بقدر نخود کے بنا دیں۔ دو گولی ہمراہ شربت کیوڑہ ۲ تولہ کے کھلانا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** پوست ہلیلہ کابلی ۳ ماشہ۔ پوست ہلیلہ زرد ۳ ماشہ۔ ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ آملہ مقشر ۳ ماشہ۔ مویز منقی ایک تولہ۔ گاؤزبان ۳ ماشہ اسطوخودوس ۳ ماشہ۔ فنطوریون ۳ ماشہ۔ تخم کرفس ۳ ماشہ۔ انیسون ۳ ماشہ۔ اصل السوس ۳ ماشہ ان سب کو پانی نیم سیر میں جوش دے کر نصف باقی رہ جاوے تو اس میں تربد سفید ۶ ماشہ۔ ایارج فیقرا ۶ ماشہ غاریقون ۶ ماشہ۔ شحم حنظل ۶ ماشہ۔ حجر لاجورد ۳ ماشہ۔ نمک لاہوری ۳ ماشہ سب کو ملا کر گولیاں برابر نخود کے بنا دیں۔ صبح و شام ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے ہفت روز کھلا دیں مجرب ہے۔ شربت عناب۔ شربت صندل۔ شربت کیوڑہ۔ شربت سنا مکی۔ شربت افتیمون شربت بزوری یہ سب اس کے واسطے مفید ہیں　**تجویز غذا** بیضہ نیم برشت۔ گوشت مرغ۔ قیمہ گوشت بریاں۔ آب نخود اور پلاؤ وغیرہ اور جو لطیف اور زود ہضم ہوں کھلا دیں۔ پرہیز ترشی سے کرنا لازم ہے۔

## سوال۔ صداع ریحی کا حال معہ علاج و علامات بیان کرو

جواب۔ یہ درد ریح غلیظ سے پیدا ہوتا ہے علامات اس کے کبھی درد نصف سر میں اور کبھی تمام سر میں اور کبھی موخر کی طرف اور

سر بھاری نہیں ہوتا ہے اور ہاتھ کے لگانے سے اُس جگہ سے منتقل ہو جاتا ہے اور پھر شروع ہوتا ہے۔ اور کبھی چکر اس کے ساتھ شروع ہو جاتے ہیں۔ اور اس کی زیادتی سے سدر و دوار و شقیقہ بھی پیدا ہو جایا کرتا ہے۔ یہ مرض اکثر بقولات و شکم پری سے پیدا ہوتا ہے۔ یہ دوا بہت مفید ہے۔ روغن مرزنجوش ایک ایک قطرہ کانوں میں ڈالنا بہت نفع کرتا ہے نوع دیگر بابونہ ۳ ماشہ۔ اکلیل الملک ۳ ماشہ۔ صعتر ۳ ماشہ۔ نیم سیر پانی میں جوش دے کر پارچہ گرم کرکے ٹکور کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر تخم کرفس ۳ ماشہ۔ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ۔ جند بید ستر ایک ماشہ۔ روغن چنبیلی ایک تولہ میں ملا کر ناک میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر مرصافی ایک ماشہ۔ روغن بادام ایک تولہ میں ملا کر سر پر مالش کرنا بہت مفید ہے۔ اور کانوں میں ڈالنا مفید ہے۔ اگر خرابی معدہ کی ہو تنقیہ۔ مسہل بلغم سے کرانا مفید ہے۔ شربت بزوری معتدل سکنجبین لیموں سکنجبین سادہ برف ڈال کر پلانا مفید ہے غذا چوزہ مرغ شوربا گوشت حلوان اور چاول خشکہ اور جو لطیف غذا ہو مفید۔ اخروٹ و خرمہ بہت نقصان دیتا ہے۔

## سوال: صداع بخاری داخلی کا حال معہ علاج علامات بیان کرو

جواب:۔ صداع بخاری کی علامات یہ ہیں۔ درد بیخ دماغی کا ہونا۔

اسی طرح سے یہ درد ہوتا ہے۔ مگر یہ بخاری دردسر کبھی کانوں میں کبھی ناک میں۔ کبھی حلق کی جانب منتقل ہوا کرتا ہے۔ **علاج** گل بنفشہ ۶ ماشہ۔ دس تولہ پانی میں جوش دے کر نبات سفید ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** حمام میں جاکر گرم پانی سے غسل کریں بہت فائدہ کرتا ہے۔ قبض کا لحاظ اس میں ضروری ہے۔ اگر قبض ہو تو گلقند ۲ تولہ ہمراہ عرق بادیان دس تولہ کے کھلانا مفید ہے۔

**نوع دیگر**۔ یہ ضماد بہت مفید ثابت ہوا ہے۔ آرد جو مقشر ۶ ماشہ۔ گل بنفشہ ۳ ماشہ۔ گل نیلوفر ۳ ماشہ۔ تخم خطمی ۳ ماشہ۔ برادہ صندل سفید ۳ ماشہ۔ عرق گلاب ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ۔ روغن گل ایک تولہ سب کو پیس کر ضماد لگانا بہت نفع کرتا ہے۔ **نوع دیگر** روغن بادام سر پر ملنا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** خمیرہ خشخاش ۹ ماشہ ہفت روز تک کھلانا بہت نفع کرتا ہے۔ **نوع دیگر** یہ سفوف بہت مجرب ثابت ہوا ہے۔ کتیرا ۶ ماشہ۔ آملہ مقشر ۶ ماشہ۔ طباشیر ۶ ماشہ۔ سفوف کر کے نبات سفید ایک تولہ ملا کر ۳ ماشہ ہمراہ شربت سیب ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے۔ اور اگر تبخیر معدہ سے مرض ہو تو تنقیہ ضروری ہے۔ **نوع دیگر** پاؤں کی مالش کرنا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** قے اس مرض میں بہت نفع کرتی ہے **نوع دیگر** گرم پانی سر پر ڈالنا اور ہاتھ پاؤں پر ڈالنا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** اطریفل کشنیز ۶ ماشہ۔ ورق نقرہ ایک عدد

ملا کر کھانا ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے بوقت شب بہت مفید ہے۔ شربت امرود۔ شربت انار۔ شربت سیب۔ شربت لیموں۔ شربت نارنج پلانا مفید ہیں۔ **غذا** شوربا لطیف نان گندم خمیری بہت مفید ہے۔

## سوال۔ صداع ریحی بخاری خارجی کا حال بیان کرو

**جواب** ۔ یہ مرض اکثر موسم گرما میں جس وقت پانی زمین پر چھڑکا جاتا ہے۔ اس کے بخارات سے ہو جایا کرتا ہے **علامات** درد خفیف ساتھ پیاس کے اور خشکی منہ کی اور آنکھ میں درد کا ہونا اور سر چکرانا **علاج** شربت کیوڑہ ۲ تولہ۔ عرق گلاب ۵ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** یہ لخلخہ سونگھنا مفید ہے۔ کافور ایک ماشہ۔ برادہ صندل سفید ۳ ماشہ۔ عرق گلاب ۲ تولہ ملا کر شیشی میں ڈال کر سونگھنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** روغن گل ۳ ماشہ روغن بنفشہ ۳ ماشہ ملا کر سر میں ڈالنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** شربت سیب ۲ تولہ۔ عرق بید مشک ۵ تولہ۔ عرق گلاب ۵ تولہ برف ڈال کر پلانا بہت مفید ہے **نوع دیگر** عطر خس۔ عطر کیوڑہ سونگھنا مفید ہے۔ شربت کیوڑہ۔ شربت رنگترہ۔ شربت لیموں۔ شربت زرشک یہ سب مفید ہیں۔ غذا آشجو۔ فالودہ برف ڈالکر کھلانا بہت فائدہ کرتا ہے۔ اور برف سر پر رکھنا مجرب ہے۔

# سوال - صداع بخاری خارجی کا علاج بیان کرو

جواب - یہ مرض دو طرح سے ہوتا ہے - ایک بسبب گرمی آفتاب کے اس کی علامت یہ ہے - سر کے درد کے ساتھ کان میں ضرور درد محسوس ہوگا - دوسرے غلبہ رطوبت سے اس کی علامت یہ ہے کہ آنکھوں میں درد محسوس ہوگا - اور کبھی ناک میں بھی ہو جایا کرتا ہے - علاج روغن بابونہ قدرے کان اور ناک میں ڈالنا بہت فائدہ کرتا ہے نوع دیگر روغن چنبیلی ۲ تولہ - تخم شبت ۲ ماشہ ملا کر سر پر لگانا مفید ہے - نوع دیگر - خمیرہ مروارید ۳ ماشہ - ورق طلا ایک عدد ملا کر ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ شربت انناس ۲ تولہ ملا کر کھلانا مفید ہے - نوع دیگر خمیرہ بنفشہ ۹ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ نبات سفید ۲ تولہ ملا کر کھلانا مفید ہے نوع دیگر اگر غلبہ رطوبت سے ہو تو جند بیدستر ایک ماشہ روغن چنبیلی ایک تولہ ملا کر سر پر لگانا مفید ہے - نوع دیگر مرزنجوش ایک تولہ - اکلیل الملک ایک تولہ سبوس گندم ۵ تولہ - پانچ سیر پانی میں جوش دے کر پاشویہ کرنا نہایت ثابت ہوا ہے نوع دیگر - تخم شبت ۲ تولہ حب القلب ایک تولہ - ۲ سیر پانی میں جوش دے کر سر پر نطول کرنا بہت فائدہ دیتا ہے نوع دیگر دواء المسک معتدل ایک ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے نوع دیگر

اطریفل اسطوخودوس ایک تولہ بوقت شب ہمراہ عرق بادیان کے کھلانا بہت فائدہ کرتا ہے نوع دیگر مربی ہلیلہ ایک عدد بوقت شب ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کھلانا مفید ہے نوع دیگر تخم قرطم ۶ ماشہ۔ شربت بنفشہ ۲ تولہ۔ روغن بادام ۶ ماشہ تینوں کو دودھ گاؤ ایک پاؤ میں جوش دے کر پلانا مجرب ہے۔ غذا گوشت مرغ۔ زردی بیضہ مرغ۔ بیشتر تیتر کا کھلانا مفید ہے۔ شربت انناس شربت نیلوفر پلانا مفید ہے۔

## سوال صداع ورمی کا حال بیان کرو

جواب۔ صداع ورمی ہمراہ مرض سرسام کے ہوتا ہے۔ اگر سرسام حار ہوگا تو صداع بھی حار ہوگا۔ اگر صداع بلغمی ہے تو لیثرغس جس کو سرسام بلغمی کہتے ہیں ہوگا۔ اور اگر یہ صداع مرکب ہوگا سبات سہری مرض ساتھ ہوگا یہ مرض مشارکت معدہ یا رحم یا مراق۔ یا تفرق اتصال سے یا سبب ضربہ سقطہ کے صدمہ سے ورم کے ہمراہ ہوگا۔ علاج اسکا علاج سرسام کا کرنا ہے اگر گرمی کی شدت میں ہووے تو علاج فصد قیفال سے کریں۔ نوع دیگر۔ گل بنفشہ ۶ ماشہ۔ گل نیلوفر ۶ ماشہ۔ عناب ۱۰ دانہ۔ دودھ گاؤ پانی ایک پاؤ میں جوش دے کر نبات سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر پاؤں کی مالش کرنا روغن زرد سے مفید ہے نوع دیگر

روغن بادام ۳ ماشہ۔ شیر عورت ۳ ماشہ ملاکر کانوں میں ڈالنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** تمر ہندی ۲ تولہ۔ آلو بخارہ دس دانہ۔ شیر خشت ۳ تولہ۔ سب کو ایک پاؤ پانی میں ترکرکے اور صاف کرکے شیرہ خرفہ ملاکر پلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** اگر مادہ بلغمی سے ہووے تو اکلیل الملک ایک تولہ۔ تخم خطمی ایک تولہ۔ بابونہ ایک تولہ دو سیر پانی میں جوش دے کر نطول کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** تخم حلبہ ایک تولہ تخم شبت ایک تولہ۔ تخم کتان ایک تولہ۔ تخم خطمی ایک تولہ۔ اکلیل الملک ایک تولہ۔ بابونہ ایک تولہ سب کو پانچ سیر پانی میں جوش دے کر نطول سر پر کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** آب کدو جس کو ماء القرع اطبائے تجویز کیا ہے۔ یعنی سبز کدو لے کر اُس پر گل حکمت کرکے تنور میں بریاں کریں۔ جب بریاں ہو جائے تو اُس کا پانی نچوڑ کر اس میں شربت نیلوفر ۲ تولہ ملاکر پلانا بہت مفید ہے۔ شربت انار شیریں سکنجبین سادہ۔ شربت بنفشہ۔ شربت نیلوفر۔ شربت صندل یہ سب شربت اس میں پلانا مفید ہیں۔ **غذا** آش جو کے سوا اور سب چیز کا پرہیز ہے۔ شیخ کا قول ہے کہ یہ مرض درد گوش کے صدمہ سے بھی ہو جایا کرتا ہے۔ یہ ضماد بعد تنقیہ کے بہت مجرب ہے گل بنفشہ ۷ ماشہ۔ آرد جو ۶ ماشہ۔ تخم خطمی ۶ ماشہ۔ سرکہ ۲ تولہ۔ روغن گل ایک تولہ ملاکر ضماد لگانا بہت مفید ہے ۔

## سوال صداع ضعف دماغی معہ علامات و علاج بیان کرو

جواب۔ یہ مرض کثرت اخراج خون کے صدمہ سے یا اخراج منی بسبب کثرت جماع کے سبب سے یا عورت کو بعد وضع حمل کثرت نفاس کے سبب سے ہوا کرتا ہے **علامات** بعد جماع کے دردسر کا ہونا یا رعاف کی کثرت سے خون کا اخراج ہونا اس کے بعد دردسر پیدا ہو جاوے **علاج** اطریفل زمانی ایک تولہ۔ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر بوقت شب کھلانا بہت نفع کرتا ہے **نوع دیگر** دواء المسک بارد ۳ ماشہ۔ ہمراہ عرق گاؤزبان دس تولہ۔ شربت کیوڑہ ۲ تولہ۔ ملا کر پلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** گل گاؤزبان ۳ ماشہ۔ عرق گاؤزبان دس تولہ میں تر کر کے صاف کر کے اس کا مقطر لے کر شربت کیوڑہ ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** تودری سفید ۵ ماشہ سفوف کر کے ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے ہفت روز تک کھلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** یہ سفوف نہائت مجرب ہے۔ کشنیز خشک ایک تولہ۔ مغز بادام مقشر ایک تولہ کوٹ چھان کر شکر سفید ہموزن ملا کر ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** یہ خاص **طلسم** بقراط کا ہے۔ جگر گوسفند ۲ تولہ آگ پر بریاں کر کے اس کا بخور کرنا فوراً صحت ہو جاتی ہے مجرب ہے **نوع دیگر** زیرہ سیاہ ۶ ماشہ کشنیز خشک ۶ ماشہ نیم سیر پانی میں جوش دیکر بخار اس کا سر کو پہنچانا

مفید ہے **نوع دیگر** یہ حریرہ بہت مجرب ہے زردی بیضہ مرغ ۲ عدد شیر گاؤ نیم سیر۔ روغن زرد ۲ تولہ۔ مصری ۲ تولہ سب کو جوش دے کر مریض کو پلانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔ **نوع دیگر**۔ مربہ سیب ایک تولہ۔ ورق نقرہ ایک عدد میں ملفوف کرکے ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ شربت خشخاش ۲ تولہ ملاکر کھلانا مفید ہے روغن خشخاش کی سر پر مالش کرنا بہت نفع کرتا ہے **غذا** بیضہ مرغ نیمبرشت گوشت مرغ نان گندم نخود بریاں کشمش بادام چلغوزہ سیب۔ امرود کھلانا **شربت** انار شربت گذر۔ شربت کیوڑہ۔ شربت نیلوفر پلانا بہت مفید ہے۔

## سوال صداع یبسی کا حال معہ اسباب علاج و علامات بیان کرو

**جواب** یہ مرض اکثر افیونیوں کو یا چرس کا استعمال کرتے ہیں ان کو یا محنت مزدوری کرنے والوں کو بسبب نہ ملنے اچھی خوراک کے یبس دماغ میں ہو جاتا ہے **علامات** اس کے قبض دائمی اور سر میں شب کو درد کا ہونا زیادتی سے **علاج** مسکہ گاؤ ۲ تولہ مغز بادام مقشر ایک تولہ۔ نبات سفید ۲ تولہ ملاکر کھلانا بہت فائدہ کرتا ہے۔ **نوع دیگر** مغز کدو شیریں ایک تولہ۔ مغز بادام شیریں ایک تولہ۔ دودھ گاؤ نیم سیر۔ نشاستہ گندم ایک تولہ۔ کشنیز خشک ایک تولہ۔ تخم خشخاش ایک تولہ سب کو دودھ میں پیس کر روغن زرد

سے داغ دے کر نبات سفید ۴ تولہ ملاکر نیم گرم پلانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے نوع دیگر۔ لعاب بہیدانہ ۳ ماشہ۔ لعاب اسپغول ۶ ماشہ۔ گاؤزبان ۶ ماشہ۔ لعاب سب کا نکال کر شربت کیوڑہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔ اگر ان ادویہ سے فائدہ نہ ہو تو تنقیہ منضج کے بعد کرانا ضروری ہے۔ تحفہ۔ ساگ خرفہ۔ ساگ پالک شلغم۔ کدو سبز۔ گوشت بکرے کا یا مرغ کا مغز۔ کلہ کو سفند مفید ہے۔

## سوال صداع جماعی کا حال معہ علاج وعلامات بیان کرو

جواب۔ یہ مرض کثرت جماع سے ہوا کرتا ہے علامات اعضا لیس گردن میں درد جماع کے بعد ہونا۔ اور منی کی قلت لاغری بدن کی۔ اور بعد جماع نیند اور غفلت کا ہونا علاج مربی سیب ایک تولہ ورق نقرہ ایک عدد ملاکر صبح کو کھانا ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے بہت مفید ہے۔ نوع دیگر۔ مربی تعلب دس تولہ صبح کو ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے کھانا مجرب ہے نوع دیگر معجون بیوب کبیر ۹ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے کھانا مفید ہے نوع دیگر۔ مربی گاجر ایک تولہ۔ ورق نقرہ ایک عدد ملاکر کھلانا ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کھلانا مجرب ہے نوع دیگر یہ سفوف بہت مجرب۔ ثعلب مصری ایک تولہ۔ شقاقل ایک تولہ۔ تودرین ایک تولہ

کشنیز خشک ایک تولہ سب کو کوٹ چھان کر شکر سفید ہموزن ملا کر ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے کھلانا بہت مفید ہے۔

**نوع دیگر** زردی بیضہ مرغ ایک عدد۔ تودری سرخ ۳ ماشہ شیر گاؤ نیم سیر میں جوش دے کر نبات سفید ۲ تولہ ملا کر نیم گرم پلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** خرما ۵ عدد ایک سیر شیر گاؤ میں جوش دیں جب باقی نصف رہ جائے اول مربیٰ گاجر ایک تولہ۔ ورق نقرہ ایک عدد ملا کر کھانا اوپر سے یہ دودھ پینا حکم اکسیر کا رکھتا ہے **نوع دیگر**۔ کشمش سبز ایک تولہ۔ مغز بادام مقشر ایک تولہ۔ مغز کدو شیریں ایک تولہ۔ شیر گاؤ نیم سیر میں شیرہ نکالکر نبات سفید ۴ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر**۔ سبوس اسپغول ۶ ماشہ ہمراہ عرق گذر ۵ تولہ۔ شربت کیوڑہ ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** یہ حلوا بہت مفید ہے۔ نخود بریاں ۱۰ تولہ۔ روغن زرد ۱۰ تولہ میں خوب بریاں کریں۔ آب سیب ۱۰ تولہ۔ آب گذر ۱۰ تولہ۔ نبات سفید ایک پاؤ کا قوام کر کے بطور حلوے کے حلوا بنا دیں۔ خوراک ۲ تولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر ہفت روز میں انشاء اللہ بہت فائدہ دیکھو گے مجرب ہے۔ **نوع دیگر** روغن بادام ۲ تولہ سر پر ملنا مفید ہے۔

**غذا** مرغن گوشت ہر قسم بیضہ مرغ روغن زرد۔ دودھ۔ شہد۔ میوہ ہر قسم کھانا پرہیز جماع سے کرنا بعد جماع شہد ۲ تولہ شیر گاؤ نیم سیر میں ڈال کر پینا بہت نفع کرتا ہے*

## سوال۔ صداع خماری کا حال بیان کرو

جواب۔ کثرت سے پینے شراب کے شب کو صبح کے وقت درد ہو جایا کرتا ہے۔ اور اس کے پینے والے صبح کو بھی شراب کا ہی استعمال کرتے ہیں وہ جانتے ہیں کہ اس کا یہ ہی تریاق ہے اور بعض طبیعت حار میں پیتے ہی درد سر ہو جاتا ہے۔ علاج۔ سکنجبین ۲ تولہ سرکہ ایک تولہ نمک ۲ تولہ ڈال کر دو سیر پانی گرم ملا کر قے کرا دیں بعد میں شربت لیموں ۳ تولہ برف قدرے ملا کر پلانا نہایت مفید ہے نوع دیگر سکنجبین سادہ ۳ تولہ۔ عرق گلاب ۵ تولہ برف بقدر ضرورت ملا کر پلانا بہت مفید ہے نوع دیگر شربت فالسہ ۳ تولہ۔ عرق بید مشک ۵ تولہ۔ عرق گلاب ۵ تولہ ملا کر برف بقدر ضرورت ملا کر پلانا مفید ہے نوع دیگر ورشک ۲ ماشہ۔ عرق گلاب ۵ تولہ میں شیرہ نکال کر برف ڈال کر پلانا مفید ہے نوع دیگر مغز کدو ۲ ماشہ عرق بید مشک ۵ تولہ میں شیرہ نکال کر برف ڈال کر پلانا مفید ہے نوع دیگر جغرات یعنی دہی میں برف ڈال کر پلانا مفید ہے نوع دیگر بہدانہ ۳ ماشہ۔ اسپغول ۲ ماشہ دونوں کا لعاب پانی بقدر ضرورت میں نکال کر شربت ترنج ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے نوع دیگر مربی اترنج ایک تولہ۔ ورق نقرہ ایک عدد ملا کر کھلانا ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے مفید ہے نوع دیگر شربت دافع بخار۔ آب انار ترش ۱۰ تولہ۔ آب انار شیریں ۱۰ تولہ۔ آب سیب ۱۰ تولہ۔ آب لیموں ۱۰ تولہ۔ آلو بخارہ ۵۰ عدد

تمر ہندی ۵ تولہ۔ عرق بید مشک نیم سیر۔ نبات سفید ایک سیر
میں قوام پکا کر شربت تیار کریں حسب ضرورت ۳ تولہ ہمراہ ۱۰ آب سرد
کے پلا دیں مجرب ہے نوع دیگر یہ سفوف واسطے دردِ سر
بخاری و دردِ سر بخاری کے اور وسواس سوداوی و خفقان کے
بہت مجرب ہے۔ کشنیز خشک ایک تولہ۔ آملہ ایک تولہ۔ گل
گاؤزبان ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ۔ زرشک ایک تولہ۔
پوست سماق ایک تولہ۔ خرفہ ایک تولہ۔ زہر مہرہ خطائی ایک تولہ
سب کو کوٹ کر ہمراہ عرق بید مشک ۵ تولہ۔ شربت کیوڑہ دو تولہ
خوراک سفوف ۳ ماشہ بہت مجرب ہے +

## سوال صداع شمی کا حال بیان کرو

**جواب**۔ جو دردِ سر سونگھنے تیز خوشبو یا بدبو کے بعض مزاج والوں
کو ہو جایا کرتا ہے۔ اگر ...... عطر۔ گلاب یا مشک خالص کے
سونگھنے سے ہو جاوے تو کافور یا عطر۔ صندل اس کا علاج ہے
اگر اشیائے بارد کے سونگھنے سے ہو جائے تو اس کا بدل روغن بنفشہ
یا عنبر ہے۔ اور روغن کدو۔ روغن کاہو۔ روغن بنفشہ سر پہ لگا دیں
بہت نفع کرتے ہیں۔ باقی تدبیرات جو صداع بخاری میں گذریں
ہیں وہ سب مفید ہیں +

## سوال صداع ضربی و تفرق اتصالی کا حال بیان کرو

جواب - یہ درد چوٹ کے صدمہ سے یا مشارکت صدمہ عضو دیگر جیسے معدہ ورحم یا مثانہ وغیرہ سے ہو تو اس کو تفرق اتصالی کہتے ہیں علاج - اول فصد ہفت اندام کی کریں اور روغن گل بقدر ضرورت سر پر ملیں بہت مفید ہے - اور یہ ضماد بہت مفید ہے اکلیل الملک ۶ ماشہ - آرد جو ایک تولہ - روغن گل ایک تولہ سب کو پانی میں پیس کر نیم گرم ضماد کریں - مفید ہے - نوع دیگر اگر مشارکت دوسرے عضو سے ہووے تو اس عضو کے علاج کی طرف توجہ کرے نوع دیگر - چوٹ کے درد کے واسطے یہ دوا بہت مفید ہے - آرد مونگ ایک پاؤ - پھٹکری ۶ ماشہ روغن گل ۲ تولہ سب کو پیس کر حلوا سا بنا کر سر پر لگا دیں مجرب ہے نوع دیگر زرد چوب ایک تولہ - سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں حل کر کے چوٹ پر ضماد لگا دیں بہت مجرب ہے نوع دیگر تج ۶ ماشہ مال کنگنی ایک تولہ سجی ۳ ماشہ - ہلدی ۶ ماشہ - آرد گندم ۵ تولہ - روغن گل ۵ تولہ نیم گرم ضماد لگا دیں مجرب ہے نوع دیگر اگر صدمہ خوف ٹوٹنے ہڈی وغیرہ کا ہو تو عمل جراحی سے علاج کریں اور اگر زخم وغیرہ ہو جائے تو بھی مرہم سے کام لیویں اور شوربا مرغ کا اس وقت پلانا بہت مجرب ہے +

# سوال۔ صداع نومی کا حال بیان کرو

جواب۔ یہ درد اکثر شب کو دورہ کیا کرتا ہے اور صبح کو آرام آجاتا ہے۔ اور یہ درد بھی بخارات ردیہ معدہ کے سبب سے ہوا کرتا ہے۔ **علاج** اول تنقیہ خلط بلغمی کا کرنا اس کے بعد قے۔ اس مرض میں بہت نفع کرتی ہے۔ یہ دوا بہت مجرب ہے۔ راکھ چوب انجیر ۲ ماشہ۔ سرکہ خالص ایک تولہ ملا کر لگانا بہت نفع کرتا ہے **نوع دیگر** روغن گل ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ ملا کر لگانا مفید ہے **نوع دیگر** مربی ہلیلہ ایک عدد۔ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ نیم گرم کے کھلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** روغن بادام ۹ ماشہ۔ شیر گاؤ ایک پاؤ ملا کر شب کو پلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** یہ سفوف بہت مجرب ہے۔ کشنیز خشک ایک تولہ۔ مغز کدو شیریں ایک تولہ۔ گل بنفشہ ایک تولہ سفوف بنا کر ۳ ماشہ بوقت شب ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ و شکر سفید ایک تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** کافور ایک ماشہ۔ سرکہ ۲ ماشہ ملا کر ناک میں ایک قطرہ ڈالنا مجرب ہے **نوع دیگر** فصد رگ سرارد کی اس کے واسطے بہت مفید ہے۔ باقی علاج صداع بخاری کی تدبیریں کرنا مفید ہے۔

## سوال۔ صداع دودی کا حال بیان کرو

جواب۔ جو درد سر بسبب پیدا ہونے کیڑے کے دماغ میں پیدا ہو جاتا ہے۔ یہ کیڑے بہ سبب فساد خون کے یا خلط ردیہ کے کیڑے سے پیدا ہوتے ہیں۔ علامات بیان کرو۔ درد سر دورے سے پیدا ہوا کرتا ہے۔ ایک روز کم درد ہوتا ہے ایک روز زیادہ اور بعض موقعہ پر ناک سے کیڑے نکلتے ہیں۔ اور ناک میں خارش ہوا کرتی ہے اور درد مقدم دماغ میں ناک کے اوپر درمیان دونوں ابرو کے خارش ہوتا اور درد اس وقت محسوس ہوتا ہے کہ جب وقت وہ کاٹتے ہیں اور اس مرض میں ناک بیٹھ جایا کرتا ہے۔ علاج برگ شفتالو۔ بیخ توت۔ دونوں کو قدرے پانی میں پیسکر چھان کر ناک میں ڈالیں بہت مفید ہے۔ نوع دیگر صبر سقوطری ۳ ماشہ۔ افسنتین ۳ ماشہ۔ گل ارمنی ایک ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں گھسکر ناک میں ڈالیں مفید ہے۔ نوع دیگر منضج کے بعد مسہل بلغم کا تنقیہ ایارج فیقرا سے کرا دیں نوع دیگر حلتیت ایک ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ سرکہ ۳ تولہ میں ملاکر ناک میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر پوست جوز ہندی کا گھسکر پانی میں ناک میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر برگ نیب ایک ماشہ شحم حنظل ایک ماشہ سرکہ میں گھسکر ناک میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر

آب پودینہ سبز ۶ ماشہ۔ آب شاہترہ ۶ ماشہ ناک میں ڈالنا مجرب ہے
نوع دیگر۔ گل بنفشہ ۹ ماشہ۔ مویز منقی ایک تولہ۔ بادرنگ سہ ماشہ
ایک پاؤ پانی میں بھیں کر پلانا مفید ہے۔ نوع دیگر یہ سفوف نہایت
مفید ہے۔ برگ سناکی ایک تولہ۔ پوست ہلیلہ کابلی ایک تولہ پوست ہلیلہ
ایک تولہ۔ ہلیلہ سیاہ ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ۔ ریوند چینی
ایک تولہ۔ تربد سفید ایک تولہ شکر ہموزن ملا کر سفوف ۵ ماشہ ہمراہ گلقند ۲ تولہ ایک
پاؤ پانی میں جوش دے کر پلادیں بہت مفید ہے۔ نوع دیگر
کشنیز خشک ۲ تولہ۔ مغز بادام ۲ تولہ سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ
عرق شاہترہ ۵ تولہ کے چند روز کھلادیں بہت مفید ہے۔
اور شربت کا استعمال ہر قسم اس میں منع ہے۔ اور عرق گاؤزبان
عرق بادیان۔ عرق گلاب۔ عرق شاہترہ وغیرہ پلانے مفید ہیں
غذا شوربا گوشت تیتر معہ مصالح کھلادیں اور ورزش اور چلنا
پھرنا بہت مفید ہے۔

## سوال صداع شرکی عضوی کا حال بیان کرو

جواب۔ دماغ چونکہ سلطنت بدن کا مدار المہام ہے اس کا
تعلق ہر ایک عضو سے برابر ہے دوسرے عضو کے صدمہ سے
یہ خود بھی آفت میں مبتلا ہو جایا کرتا ہے۔ اور اس کا خاص تعلق رحم
مثانہ۔ انثیین۔ معدہ۔ جگر۔ صدر۔ مراق۔ طحال۔ زہرہ یعنی پتہ۔ گردہ

پشت ساق قدم سے ہے اگر ان اعضا میں سے کسی پر صدمہ ہوگا تو دماغ ضرور مبتلا ہو جاوے گا۔ جب دوسرے عضو کو صدمہ پہنچے تو لحاظ وقت علاج کے دماغ کے ساتھ ضروری ہے سرکہ کافور روغن گل۔ روغن بنفشہ۔ روغن کدو۔ روغن بادام۔ روغن بابونہ کو خاص دماغ کے ساتھ تعلق ہے۔ جس وقت علاج میں توجہ کرے دماغ کا لحاظ ہر عضو کے علاج میں ضروری ہے۔

## سوال۔ صداع شرکی معدی کا حال بیان کرو

جواب۔ جو معدہ کی خرابی کی وجہ سے دردسر ہو علامت اس کی یہ ہے سوء ہضم کا پیدا ہونا بھوک کا بند ہونا۔ اروغ آنا پاخانہ قبض سے آنا۔ علاج اول جس خلط کا غلبہ ہو اس کے نکالنے کی فکر کریں۔ اول تنقیہ معدی کرنا ضروری ہے۔ اور قے سکنجبین سے نمک ملا کر کرانا بہت فائدہ دیتا ہے۔ پاؤں کی مالش کرنا بہت مفید ہے نوع دیگر یہ ضماد بہت مفید ہے برگ انگور ایک تولہ۔ برگ گلاب ایک تولہ۔ صندل سفید ۳ ماشہ سب کو پیس کر ضماد لگانا مفید ہے نوع دیگر۔ صمغ عربی ۳ ماشہ۔ رسوت ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ۔ اقاقیا ۳ ماشہ سب کو عرق گلاب میں پیس کر سر پر ضماد کریں مجرب ہے نوع دیگر۔ ہلیلہ ایک عدد۔ ورق نقرہ ایک عدد ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے بوقت شب استعمال کریں مفید ہے

نوع دیگر۔ عرق الائچی ایک تولہ۔ عرق بادیان ایک تولہ۔ عرق پودینہ ایک تولہ۔ عرق گلاب ایک تولہ شربت سکنجبین ملا کر پلانا بہت مفید ہے نوع دیگر ہر چہار نمک ۴ تولہ۔ بادیان ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ۔ پودینہ خشک ایک تولہ۔ انار دانہ ایک تولہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھانا مفید ہے بلکہ مجرب ہے باقی تدبیریں اصلاح معدہ کی کرنا چاہیں غذا لطیف شوربا گوشت حلوان۔ چپاتی چاول کھلانا مفید ہے۔

## سوال صداع شرکی جگری کا حال بیان کرو

جواب جو درد سر مشارکت جگر سے ہووے اس کی علامت یہ ہے۔ سر کا بھاری ہونا۔ اور پیشاب کا کم آنا اور ریاح کا نہ خارج ہونا۔ چونکہ جگر کا تعلق اخلاط سے ہے۔ جس وقت کوئی خلط غالب ہو جاتی ہے تو جگر میں فساد پڑ جاتا ہے۔ اول خلط غالب کا تنقیہ کرنا لازمی ہے۔ اس کے بعد صداع بخاری کی تدابیر اس جگہ بھی کار آمد ہیں۔ علاج یہ دوا بہت مفید ہے آب انار ۳ تولہ۔ آب غورہ ۳ تولہ۔ آب آلو بخارہ ۳ تولہ۔ آلو بخارہ کو ۵ تولہ پانی میں تر کر کے اس کا آب زلال نکال لیویں شربت بزوری ۲ تولہ ملا کر پلانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر تخم خیارین ۶ ماشہ۔ شیرہ تخم خربزہ ۶ ماشہ

۲ ماشہ۔ شیرہ خرفہ ۶ ماشہ۔ شیرہ زرشک ۲ ماشہ۔ آب تمر ہندی ۳ تولہ سب کو پانی ایک پاؤ میں شیرہ نکال کر نبات سفید ۳ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** خار خسک ۲ ماشہ۔ تخم کاہو تین ماشہ۔ عناب ۷ دانہ۔ گلقند ۳ تولہ سب کا شیرہ ایک پاؤ پانی میں نکالکر پلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** سنبل الطیب ایک ماشہ۔ اذخر ایک ماشہ۔ گلقند ۳ تولہ ملا کر کہلانا اوپر سے شربت تمر ہندی ۲ تولہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** پوست ہلیلہ زرد ۳ ماشہ۔ پوست ہلیلہ کابلی ۳ ماشہ سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ شربت دینار ۲ تولہ کے کہلانا مجرب ہے **نوع دیگر** طباشیر ۲ ماشہ۔ دانہ الائچی سفید ۲ ماشہ۔ ست گلو ۲ ماشہ سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ۔ شربت دینار ۲ تولہ کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** بہدانہ ۳ ماشہ گاؤزبان ۵ ماشہ دونوں کا ایک پاؤ پانی میں لعاب نکال کر شربت بنفشہ ۲ تولہ ڈال کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** شربت بنفشہ ۲ تولہ شربت بزوری ۲ تولہ شیرہ بادیان ۶ ماشہ ملا کر پلانا بہت نفع کرتا ہے۔ **غذا** چوزہ مرغ۔ بتیر۔ تیتر۔ پالک۔ کدو۔ اشجو۔ آب نخود کہلانا مفید ہے ۔

## سوال صداع نزلی کا حال بیان کرو۔

**جواب** جو تحریک نزلہ درد سر ہو وے وہ نزلی ہے **علاج** اول تنقیہ بدن کا کرنا

اگر نزلہ حار ہووے تو بعد منضج تنقیہ مسہل صفرا سے کرنا اگر
مادہ بلغمی ہو تو مسہل بلغم سے اخراج کرنا مفید ہے۔ شیخ کا قول
ہے کہ درد سر نزلی ہووے تو قطعی طور پر روغن سر میں نہ ڈالنا چاہیے
اطریفل کشنیزی ایک تولہ ہمراہ لعاب اصل السوس ۳ ماشہ۔ بہدانہ
۳ ماشہ۔ گاؤزبان ۵ ماشہ۔ گل بنفشہ ۳ ماشہ ایک پاؤ پانی میں
لعاب نکال کر شربت نیلوفر ۳ تولہ ملاکر پلانا بہت مفید ہے **نوع دیگر**
سپستان ۱۱ عدد۔ عناب ۵ عدد۔ تخم خطمی ۶ ماشہ ایک پاؤ پانی میں تر
کرکے اُن کا آب زلال لے کر شربت بنفشہ ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے
**نوع دیگر** یہ ضماد بہت نفع کرتا ہے۔ افیون ایک ماشہ۔ بزرالبنج
ایک ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ صمغ عربی ایک ماشہ سب کو پیس
کر ضماد کرنا نہایت مفید ہے **نوع دیگر** مربی ہلیلہ ایک عدد۔
شیرہ مغز کدو ۶ ماشہ۔ شربت بنفشہ ۳ تولہ۔ عرق گاؤزبان
۵ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** نزلہ حار میں تخم بالنگو ۶ ماشہ ہمراہ
شربت بنفشہ ۳ تولہ کے بہت مفید ہے اگر کھانسی نہ ہو تو شیرہ تخم
کاسنی ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے پلانا بہت نفع کرتا ہے۔ اگر نزلہ
بارد ہووے خمیرہ خشخاش۔ خمیرہ کوکنار۔ حب شفا۔ معجون برشعشا بہت
مفید ہیں۔ **حب شفا** دافع نزلہ بارد و دافع دردسر و دافع تپ
مرکب بلغمی مقوی دماغ مجرب ہے۔ **نسخہ**۔ ریوند چینی ۳ ماشہ
زنجبیل ایک ماشہ۔ تخم دھتورہ ایک ماشہ۔ صمغ عربی ایک ماشہ

سب کو کوٹ چھان کر عرق گاؤزبان قدرے ملا کر گولیاں برابر دانہ مونگ کے بنا دیں صبح و شام کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** یہ ضماد بہت مجرب ہے زنجبیل ایک ماشہ۔ دارچینی ایک ماشہ۔ قرنفل ایک ماشہ سب کو پانی میں پیس کر ضماد لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** زنجبیل ایک ماشہ۔ گیرو ایک ماشہ۔ افیون ایک ماشہ پیس کر ضماد کرنا مفید ہے۔ نزلے کے مرض میں بقولات کا استعمال کرنا منع فرمایا ہے۔ **غذا۔** گوشت قیمہ آب نخود کباب بریان۔ خشک روٹی کھلانا شربت خشخاش شربت بنفشہ۔ شربت نیلوفر۔ شربت فریاد رس شربت عناب پلانا مفید ہیں۔

## سوال۔ صداع عرضی کا حال بیان کرو

**جواب۔** عرض وہ ہے جو بسبب مرض کے پیدا ہو مثلاً تپ کے ساتھ دردِ سر ہے تپ مرض ہے دردِ سر عرض ہے اور تپ میں دردِ سر ہووے تو بیمار اس کی برداشت نہیں کرتا اس کو صداع عرضی کہتے ہیں۔ **علاج** تپ کے دفعیہ کی تدبیریں کریں۔ روغن گل ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ ملا کر سر پر لگا دیں۔ پاؤں کی مالش کرنا تپ اور عرض دونوں کو فائدہ کرتا ہے اور یہ لخلخہ بہت مفید ہے۔ برادہ صندل سفید ۳ ماشہ۔ عرق گلاب ۳ تولہ۔ کافور ایک ماشہ سرکہ ۲ تولہ شیشی میں ڈال کر سونگھنا مفید ہے **نوع دیگر** آرد جو ایک تولہ

گل سرخ ۶ ماشہ ۔ تخم خطمی ۶ ماشہ سب کو پیس کر سر پر لگانا مفید ہے
**نوع دیگر** پنڈلیوں کی روغن زرد ایک تولہ ۔ نمک خوردنی ایک
ماشہ ملا کر مالش کرنا بہت نفع کرتا ہے ۔ اور قے کرانا درد سر کا خاص
علاج ہے ۔ اور تپ کے علاج میں کوشش کرنا ضروری ہے ۔ اور
شربت صندل شربت کیوڑہ ۔ عرق بید مشک برف ملا کر پلانا بہت
مفید ہے ۔ **غذا** ۔ آشجو ۔ فالودہ ۔ پالک ۔ کدو ۔ خرفہ کھلانا چاہیئے ۔

## سوال صداع بحرانی کا حال بیان کرو

**جواب** ۔ بروز بحران اکثر بخارات بسبب کمزوری کے سر کی طرف صعود
کر جاتے ہیں اس کے سبب درد سر لاحق ہوتا ہے ۔ اس کو درد سر
بحرانی کہتے ہیں ۔ **علاج** طبیعت کی مدد کریں اور طبیعت کو طرف
بحران رعاف کے رجوع کریں ۔ اگر رعافی بحران کی طرف طبیعت کا
میلان ہوگا تو ناک میں خارش ہوگی اور اگر ادرار کی طرف طبیعت
کی توجہ ہوگی تو پیشاب آور ادویہ کا استعمال کرانا ضروری ہے اگر عرق
یعنی پسینہ کی طرف طبیعت کی توجہ ہو ۔ تو عرق آور ادویہ کا استعمال
ضروری ہے اور اگر اجابت کی طرف [illegible] دیکھئے تو اس طرف طبیعت
کو رجوع کرے [illegible] علامات بیان [illegible] اگر بحران طبیعت کا اوپر کی طرف
رجوع ہوگا تو لب میں اختلاج پیدا ہوگا اور طبیعت قے کی طرف توجہ
کرے گی ۔ اس وقت سکنجبین [illegible] پانی [illegible] قے کرا دیں اور اگر شکم میں

نفخ اور قراقر معلوم ہووے تو بحران اسفل کی طرف مادہ کو رجوع کرے گا تلیین سے مدد کریں اور اگر بار بار گردوں میں اور مثانہ بھاری معلوم ہووے تو ادرار کی طرف رجوع کرے گا۔ یہ یاد رہے کہ ادویہ حار بارلیس کے استعمال سے پرہیز کریں۔ اکثر جاہل طبیعت ایسے موقعہ میں ادویہ حارہ مسہلہ مانند جمال گوٹہ وغیرہ استعمال کرا دیتے ہیں۔ اس سے مریض کو سخت نقصان ہوتا ہے۔ ملینات کا استعمال جائز ہے۔ مثلاً شیر خشت۔ ترنجبین۔ آلوبخارہ۔ املی۔ شربت بنفشہ۔ شربت ورد مکرر۔ سکنجبین۔ شیرہ تخم خیارین۔ شیرہ خار خسک۔ گلقند کا شیرہ اس میں بہت فائدہ کرتا ہے۔ شربت کیوڑہ۔ شربت نیلوفر لعاب اسپغول دینا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر۔ شربت بنفشہ شربت نیلوفر۔ شربت گلاب۔ شربت عناب۔ شربت آلوبخارہ۔ شربت تمر ہندی شربت شوری شربت صندل بدستور پلانا مریض کو جائز ہیں۔

## سوال صداع بیضہ کا حال بیان کرو

جواب۔ یہ نام بھی ایک قسم درد سر کا ہے علامات اس کی یہ ہیں۔ یہ درد تمام سر میں یا وسط میں معہ قفا ہو درد جنکو عادت شراب کی ہے ان کو ہوا لگنا ہے اور روشنی سے نفرت ہوتی ہے۔ اور ذرا حرکت کرنے سے یا ہاتھ کے چھونے سے بھی سخت تکلیف ہوتی ہے اور ضرب سخت لگتی معلوم ہوتی ہے یہاں تک تکلیف ہوتی ہے

کہ غشی کی نوبت تک پہنچ جاتا ہے یہ درد استخوان قحف میں جو
خاص دماغ کی ہڈی ہے اس میں ہوتا ہے جالینوس کا قول
ہے کہ یہ درد مقدمہ نزول الماء کا ہے اس درد کے ساتھ آنکھوں
میں پانی اتر آتا ہے جس کو موتیا بند کہتے ہیں اسباب اس
کے یا تو ضعف دماغ ہے یا شدت حس یا ردی خلط سوداوی
ہے یا ورم حار یا بارد ہے۔ شناخت اس کی اگر آنکھوں
میں اندر کی جانب درد محسوس ہووے تو ورم اندرون دماغ
میں ہے اگر درد بیرون کی جانب محسوس ہووے ہاتھ لگانے
سے یا چھونے سے تو شدت حس کی قوی ہے سبب اس کا یا
تو بخار ردیہ خارجی کا ہے اور یا تو اخلاط ردیہ سبب تنخیہ کے دماغ
میں داخل ہو گئی ہے یہ بھی اطبا کا قول ہے کہ اخلاط ردیہ سے
یہ ممکن نہیں ہوتا کہ دماغ میں ٹھہرے اگر ایسا ممکن ہو جاوے تو
مریض ہلاک ہو جاتا ہے علاج اول تنقیہ دماغ لازمی ہے فصد
سرارو کی کرنا بہت مفید ہے۔ اور یہ دوا بہت نفع کرتی ہے۔
روغن گل ۳ تولہ سرکہ ۳ تولہ۔ کا خوب پاش سر پر لگانا بہت مفید
ہے نوع دیگر یہ طول بہت فائدہ کرتا ہے اور دو ۲ تولہ گل سرخ
۲ تولہ پوست خشخاش ایک تولہ گل بابونہ ایک تولہ ان سب کو پانچ
سیر پانی میں جوش دے کر سر پر ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر
برگ [illegible] ماشہ نشاستہ ۵ ماشہ [illegible] ماشہ عناب ۷ دانہ

ایک پاؤ پانی میں تر کر کے نبات سفید ۳ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے نوع دیگر یہ ضماد بہت مجرب ہے۔ افیون ایک ماشہ۔ صمغ عربی ایک ماشہ زعفران ایک ماشہ بعد تنقیہ کے عرق گلاب میں قدرے گھسکر لگانا مفید ہے نوع دیگر۔ گل بنفشہ ۶ ماشہ۔ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ۔ گلقند ۳ تولہ۔ ایک پاؤ پانی میں جوش دے کر پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر یہ نطول بہت مفید ہے تخم خطمی ایک تولہ۔ اکلیل الملک ایک تولہ۔ بابونہ ایک تولہ پانی پانچ سیر میں جوش دے کر سر پر نطول کریں۔ نوع دیگر چوب چینی کا استعمال اس مرض کے واسطے حکم اکسیر کا رکھتا ہے اور دونوں شانوں کے درمیان پچھنے لگانا بہت مجرب ہے۔ سیب انگور۔ انار کھلانا بہت فائدہ کرتا ہے۔ شربت ورد مکرر۔ شربت بنفشہ۔ شربت دینار بہت مفید ہے۔ بلیلہ کا استعمال بہت مفید ہے غذا چاول شوربا یا آشجو استعمال کرنا چاہیئے۔

## سوال شقیقہ کا حال بیان کرو

جواب۔ شقیقہ نیم سر کے درد کا نام ہے۔ یہ مرض نصف حصہ سر میں ایک طرف ہوا کرتا ہے علامات جس وقت آفتاب نکلتا ہے تو درد سر شروع ہوتا ہے اور جب غروب ہو جاتا ہے۔ یہ درد بند ہو جایا کرتا ہے اور مشارکت معدہ سے ہوگا تو دل گھبرائیگا۔

اور قے کی طرف طبیعت رجوع کرے گی اور اگر گرمی کے بخارات سے ہو گا تو سر سبک معلوم ہو گا۔ اور اگر سر بھاری معلوم ہو وے تو غلبہ خلط بارد کا ہے یہ درد کبھی بخار یا ریح غلیظ سے ہوتا ہے **علاج** اول جانب مخالف پیشانی کا خون نکالیں جونک وغیرہ سے اور سر پر یہ ضماد کریں۔ کافور ایک ماشہ۔ گل روغن ۲ تولہ۔ آب کشنیز سبز ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ پیسکر سر پر لگا دیں بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** افیون ایک ماشہ۔ گل بنفشہ ۲ ماشہ۔ حب کاکنج ۳ ماشہ۔ صمغ عربی ایک ماشہ۔ عرق گلاب ایک تولہ میں گھسکر درد کی جگہ لگا دیں۔ فصد سر اور اس میں بہت فائدہ کرتی ہے۔ **نوع دیگر طلسم** بقراط سنگ دہان فرہنگ ایک ماشہ موئے سر آدمی میں لپیٹ کر اس جانب باندھنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** پتہ گوسفند ایک قطرہ ناک میں جانب مخالف ڈالنا اسی وقت فائدہ ہو گا **طلسم بقراط**۔ بگرا استخوان سگ کا بخور کرنا معاً فائدہ ہوتا ہے۔ **نوع دیگر** جدوار خطائی ایک ماشہ پانی میں گھس کر لیپ لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** خرمہ ایک عدد شیر گاؤ نیم سیر میں جوش دے کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر طلسم** افلاطون کلہے۔ سندد۔ ایک ماشہ کاغذ سفید پر لگا کر بتی بنا کر بخور یعنی دھواں دینا مجرب ہے **نوع دیگر** جوز ہندی کو قدرے پانی میں گھسکر ناک میں ڈالنا مجرب ہے **نوع دیگر** صندل سفید ایک ماشہ

زنجبیل ایک ماشہ۔ بیخ ارنڈ ایک ماشہ۔ برنج ساٹھی ایک ماشہ پیس کر ضماد لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر**۔ روغن سناور اس مرض میں بہت مجرب ہے۔ یعنی سناور ۲ تولہ کو کوٹ کر پانی میں رات کو تر کر کے صبح روغن گل ۵ تولہ میں جوش دے کر جب خالص روغن رہ جاوے اس کو سر پر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** یہ گولیاں بہت مجرب ہیں۔ برگ نیب سبز ۶ ماشہ۔ برگ کھکنی ۶ ماشہ زرد چوبہ ۲ ماشہ سب کو پیس کر گولیاں بقدر فلفل بنا کر کھلاویں اور پانی میں گھس کر ناک میں ڈالنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** طلسم افلاطون حقہ کی مبل قدرے پانی میں گھسکر مخالف جانب ناک میں ایک قطرہ ڈالنا مجرب ہے **نوع دیگر** مغز جمال گوٹہ ایک عدد گھس کر درد کی جگہ لگانا معًا فائدہ ہوتا ہے۔ **نوع دیگر** سمندر پھل قدرے پانی میں گھس کر ناک میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** آب کریلہ مخالف جانب ڈالنا حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔ پھر تمام عمر میں نہیں ہوتا ۔

## سوال۔ عصابہ کا حال بیان کرو

جواب۔ یہ درد سر کی قسم ہے یہ درد ابرو کے اوپر ایک جانب یا دونوں جانب ہوا کرتا ہے **علامات** بیان کرو بیمار آنکھ کھول نہیں سکتا اور روشنی سے نفرت اور شقیقہ میں اور اس میں یہ

فرق ہے۔ شقیقہ بعد زوال کے کم ہو جاتا ہے اور اس کا اثر بعد مغرب بھی رہتا ہے گو یہ بھی کم ہو جاتا ہے۔ مگر بالکل نہیں جاتا اور جاہل طبیب اس کو بھی شقیقہ تصور کر لیا کرتے ہیں جالینوس کا قول ہے کہ شقیقہ ہمیشہ طول سر میں ہوا کرتا ہے اور عصابہ عرض میں ہوتا ہے اور یہ مرض بھی بخاری تصور کیا گیا ہے یہ بسبب بند ہو جانے مسامات سر اور اعصاب کے ہوتا ہے اس واسطے وجہ تسمیہ سے عصابہ نام رکھا گیا ہے علاج اول فصد سر اور بہت فائدہ کرتی ہے ناک میں سے کسی تجویز سے خون نکالنا بہت مفید ہے۔ اگر یہ ممکن نہ ہو سکے تو پچھنے لگانا نارک سر میں بہت مفید ہیں جونک لگانا کن پٹی میں بہت فائدہ مند ہے **نوع دیگر** آلو بخارہ ۷ دانہ۔ تمر ہندی ۳ تولہ۔ گل بنفشہ ۶ ماشہ۔ گل نیلوفر ۶ ماشہ۔ پانی نیم سیر میں بھگو کر آب زلال نکال کر نبات سفید ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** ضماد۔ سرکہ ایک تولہ۔ برادہ صندل ۳ ماشہ کافور ایک ماشہ پیس کر ضماد کرنا مفید ہے **نوع دیگر** شیر عورت ایک ماشہ۔ عرق گلاب ۳ ماشہ۔ سرکہ ایک ماشہ ملا کر ناک میں ڈالنا مفید ہے **نوع دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے آرد جو ایک تولہ بنفشہ ۶ ماشہ۔ برادہ صندل سفید ۳ ماشہ۔ گل سرخ ۳ ماشہ عرق گلاب ۲ تولہ۔ سرکہ ایک تولہ پیس کر ضماد کرنا **نوع دیگر** روغن بنفشہ ۶ ماشہ۔ کافور ایک ماشہ ملا کر سر پر لگانا بہت نفع کرتا ہے۔

نوع دیگر اطریفل کشنیز ۶ ماشہ ہمراہ شربت کیوڑہ ۲ تولہ۔ عرق بید مشک ۵ تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے نوع دیگر شیرہ تخم خیارین ۶ ماشہ۔ تخم خرفہ ۳ ماشہ۔ کشنیز ۲ ماشہ سب کا شیرہ نکال کر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے نوع دیگر بزر البنج ایک ماشہ۔ افیون ۲ رتی۔ عرق گلاب میں گھس کر ضماد کرنا مجرب ہے۔ غذا پالک۔ خرفہ۔ شوربا خشکہ۔ گوشت کھلانا بغیر سبزی کے منع ہے۔ شوربا خشکہ کے ساتھ لکھا ہے۔

## سوال حس کا حال بیان کرو

جواب۔ حس مرض دماغی ہے اور یہ بھی درد سر میں شامل ہے۔ علامات بیان کرو اس درد سر میں یہ معلوم ہوتا ہے کہ بھیجا دماغ سے باہر کو نکلا پڑتا ہے۔ اور یہ معلوم ہوتا ہے کہ کوئی پتھر سے سر کو کچلتا ہے۔ اور گرم پانی ڈالنے سے ایک لذت معلوم ہوتی ہے اور اس کا نام علت نمرودی ہے۔ اول یہ مرض نمرود کو ہوا تھا اس واسطے اس کے نام سے نامزد ہوا۔ اس میں بخارات دماغ میں جا کر احتراق پکڑ جاتے ہیں۔ اور پسینہ بہت آتا ہے۔ مگر جس جگہ پسینہ لگ جاتا ہے وہاں خارش پیدا ہوتی ہے۔ علاج صداع بخاری کا علاج کرنا چاہئے اور شیرہ خرفہ ۳ ماشہ۔ شیرہ تخم خیارین ۶ ماشہ۔ شیرہ کاہو ۶ ماشہ۔ کشنیز خشک ۹ ماشہ سب کو ایک پاؤ

عرق بید مشک میں پیس کر شیرہ نکالیں۔ شربت نیلوفر ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے۔ اس میں ماء الجبن بہت فائدہ کرتا ہے۔
نوع دیگر۔ لعاب اسپغول ۶ ماشہ۔ بہدانہ ۳ ماشہ شربت بنفشہ ۳ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے۔ نوع دیگر۔ آب تربوز ۵ تولہ۔ آب کدو سبز ۵ تولہ۔ شربت بنفشہ ۳ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے۔
نوع دیگر شربت خشخاس ۲ تولہ اس میں خاص فائدہ کرتا ہے۔
نوع دیگر۔ افتیمون ۶ ماشہ۔ تخم کاسنی ۶ ماشہ۔ شیر خشت ۳ تولہ ترنجبین ۵ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے نوع دیگر عناب ۱۱ دانہ نبات سفید ۲ تولہ ادل مربی ہلیلہ ایک عدد ورق نقرہ ایک عدد ملا کر کھلانا اور پرسے پانی یا ایک دو میں عناب کا شیرہ نکالکر پلانا مفید ہے غذا پالک۔ کدو سبز۔ مغز بادام شیرہ بنا کر پلانا مفید ہے شربت نیلوفر شربت صندل شربت بنفشہ۔ شربت آلو بخارہ۔ شربت عناب سب مفید ہیں۔

## سوال۔ سرسام کا حال بیان کرو

جواب۔ سرسام ورم دماغی کا نام ہے اس کو دو قسم پر اطبا نے بیان فرمایا ہے۔ ایک حقیقی دوسرا غیر حقیقی۔ حقیقی کو اطبا قرانیطس کہتے ہیں اور غیر حقیقی کو لیثرغس یہ مرض شدت تپ میں یا چلنے پا پیادہ شدت گرمی میں یا پینے شراب کثرت سے یا کھانے گوشت طاؤس کا موسم گرما میں یا مشارکت معدہ یا مثانہ یا رحم وغیرہ سے یا سخت قبض سے ہو جایا کرتا ہے۔ علامات بیان کرو۔ سر مارنا

کپڑے پھاڑتا اور دیوانہ وار باتیں کرتا عقل وہوش اس میں جاتے رہتے ہیں۔ اور آنکھوں میں سرخی اور سیاہی زبان کی یہ مرض زیادتی صفرا سے یا خون کے گرم ہو جانے سے ہوا کرتا ہے۔ اور تپ حاد ہونے سے ہوتا ہے اور اس میں تپ کی مشارکت ضروری ہے اور بخارات ردیہ صعود طرف دماغ کی کرتے ہیں اگر تپ ہوتے ہی سرسام ہوجاوے تو وہ تپ محرقہ ہوتا ہے اور سرسام حقیقی ہوتا ہے۔ اور اگر رفتہ رفتہ عود کرے تو مرض سدر دوار پہلے ہوگا تو اس کو غیر حقیقی کہتے ہیں۔ اور لیثرغس سرسام بلغمی کا نام ہے اس کی علامات یہ ہیں۔ بیمار مدہوش ہو جاتا ہے اور آنکھیں نہیں کھولتا ہے۔ اور نیند کی غفلت طاری ہو جاتی ہے اس کو لیثرغس کہتے ہیں علاج اول فصد سرار دلازمی ہے۔ اور سرسام غیر حقیقی خداوند عالم کسی کو نہ کرے۔ بغیر تپ کے اس میں سخت خطرہ ہے اس کا مادہ سمی دماغ میں اثر کر جاتا ہے۔ غیر حقیقی میں موت نزدیک ہے۔ کوئی صاحب قسمت نجات حاصل کرتا ہے۔ اگر فصد کی طاقت مریض میں نہ ہووے تو پنڈلیوں پر پچھنے لگانا ضروری امر ہے۔ اور کم عمر کے واسطے حجامت ساقین کی کرنا یعنی پنڈلیوں پر پچھنے لگانا چاہئے اور یہ حقنہ اس میں کرنا مجرب ہے۔ گل بنفشہ ۲ تولہ۔ خطمی ۲ تولہ۔ گل سرخ ۲ تولہ۔ برگ سناکی ۲ تولہ۔ مویز منقی ۵ تولہ۔ بادیان ایک تولہ دو سیر پانی میں جوش دے چھان کر روغن بید انجیر ۵ تولہ ملا کر حقنہ کا عمل

کرنا بہت مفید ہے اور پنڈلیوں کی مالش کرکے باندھنا بہت
فائدہ کرتی ہے۔ نوع دیگر یہ لخلخہ بہت مجرب ہے۔ خس ۳ ماشہ
کافور ایک ماشہ۔ گل نیلوفر ۳ ماشہ۔ برادہ صندل ۳ ماشہ۔ روغن
گل ۲ تولہ۔ سرکہ ایک تولہ سب کو شیشی میں ڈال کر قریب ناک کے
رکھنا اور سر پر ڈالنا مفید ہے نوع دیگر مرغ جوان ذبح کرکے
یا کبوتر ذبح کرکے سر پر باندھنا مفید ہے۔ نوع دیگر خون مرغ
گرم گرم سر پر ڈالنا مفید ہے نوع دیگر بکری کا دودھ سر پر ڈالنا
مفید ہے۔ گدھی کا دودھ سر پر ملنا کانوں میں ڈالنا مفید ہے۔
واضح ہو کہ سرسام کے مریض کو اندھیرے مکان میں رکھنا بہت
مفید ہے۔ نیند کی طرف رغبت دلانا یعنی بات نہ کرنا اور روغن خشخاس
سر پر لگانا ہے نوع دیگر۔ اکلیل الملک ایک تولہ۔ بابونہ ایک
تولہ۔ تخم کتان ایک تولہ۔ گل بنفشہ ایک تولہ۔ روغن گل ۳ تولہ سب
کو پیس کر سر پر ضماد لگاویں۔ نوع دیگر۔ لعاب اسپغول ۶ ماشہ۔
لعاب بہدانہ ۳ ماشہ۔ عرق بید مشک دس تولہ میں ڈال کر شربت
بنفشہ ۲ تولہ ملا کر پلانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر آلو بخارہ ۱۱ دانہ۔
ترنجبین ۲ تولہ۔ شیرخشت ۳ تولہ۔ مغز املتاس ۵ تولہ سب کو عرق گلاب
۲۰ تولہ میں ترکر کے صاف کرکے پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر شیرہ خرفہ
۶ ماشہ۔ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ۔ زرشک ۳ ماشہ۔ عرق بید مشک
۱۰ تولہ شربت نیلوفر ۲ تولہ ملا کر پلانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر شیرہ [illegible] سرسام بلغمی میں

سرکہ ایک تولہ۔ نوشادر ایک ماشہ ملاکر ناک میں ڈالنا بہت مفید ہے نوع دیگر گلقند ۲ تولہ سکنجبین ۲ تولہ دونوں کا شیرہ نکالکر بادیان میں پلانا مجرب ہے دیگر بلغمی کیواسطے عرق بادیان ۵ تولہ عرق مکو ۵ تولہ گلقند ۲ تولہ بیکر چھان کر پلانا بہت مفید ہے نوع دیگر روٹی مونگ ایک پاؤ کی پکا کر روغن گل ۲ تولہ اس پر ڈال کر سر پر رکھنا مفید ہے بلکہ حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔ اور بلغمی میں کبھی مرغ کا باندھنا مفید ہے۔ نوع دیگر خردل ایک تولہ۔ بابونہ ایک تولہ سرکہ ۴ تولہ میں پیس کر سر پر ضماد کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ نکچھکنی ایک ماشہ کو ہندی ایک ماشہ کا نسوار کرنا مجرب ہے نوع دیگر۔ باجرہ ۲ تولہ۔ نمک طعام ایک تولہ ملاکر گرم کر کے سر کی ٹکور کرنا مفید ہے شربت اسطوخودوس ۲ تولہ۔ عرق مکو ۵ تولہ ملاکر لیشر عنس میں پلانا مجرب ہے۔

## سوال عطاش کا حال بیان کرو

جواب۔ یہ کیفی ورم دماغی کا نام ہے۔ جو بسبب سرخ مادہ کے بچوں کے سر میں ہو جایا کرتا ہے علامات اس کے کیا ہیں۔ سرخ سرخ دانے سر میں پیدا ہوتے ہیں۔ اور سر اور آنکھوں میں۔ بلکہ ناک پر بھی ورم ہو جایا کرتا ہے اور پیاس کی شدت سے منہ بچوں کے کھلے رہتے ہیں اور سخت بےچینی اور کرب ہوتا ہے اور بچہ روتا بہت ہے علاج شیرہ تخرفہ ۳ ماشہ شیرہ خیار ین

۳ ماشہ۔ نثیرہ کا ہو ۳ ماشہ۔ ایک پاؤ پانی میں نکال کر شربت نیلوفر ۲ تولہ ملاکر پلانا بہت مفید ہے **نوع دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے پوست کدو سبز ایک تولہ۔ برگ خرفہ سبز ایک تولہ۔ روغن گل ایک تولہ۔ زردی بیضہ مرغ ایک عدد ملاکر سر پر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر**۔ روغن گل ایک تولہ۔ زردی بیضہ مرغ ایک عدد ملاکر سر پر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** سبزی کنول گٹہ ۳ ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ پوست خربوزہ سبز ایک تولہ ملاکر سر پر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** ملیا شیر ۳ ماشہ۔ خرفہ ۳ ماشہ دونوں کو پیسکر نبات سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** لعاب اسپغول ۶ ماشہ۔ بہدانہ ۳ ماشہ روغن گل ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ۔ ملاکر سر پر لگانا مفید ہے **نوع دیگر** صندل سرخ ۳ ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ عرق گلاب ایک تولہ ملا کر لگانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** گلنار ایک تولہ۔ عرق مکو سبز ایک تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر**۔ آملہ ایک تولہ آب کدو سبز ۳ تولہ میں پیس کر روغن گل ایک تولہ ملاکر سر پر لگانا بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر**۔ خرفہ ۳ ماشہ۔ بارتنگ ۳ ماشہ۔ ایک پاؤ پانی میں نثیرہ نکال کر شربت نیلوفر ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** عرق کیوڑہ ۵ تولہ۔ شربت انار ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر**۔ کہربا شمعی ایک ماشہ۔ زہر مہرہ ایک ماشہ۔ عرق بید مشک ۵ تولہ ملاکر پیس کر پلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر**۔ یہ ضماد بہت مجرب ہے۔ نشاستہ ۳ ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ۔ نثیرہ مکو سبز ایک تولہ

گل ارمنی ایک ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ ملاکر لگانا مفید ہے ۔
**نوع دیگر** برگ حنا سبز ۲ تولہ۔ کافور ایک ماشہ۔ عرق گلاب ۲
تولہ میں پیس کر ضماد کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** یہ گولیاں بہت
مفید ہیں۔ کافور ایک ماشہ۔ کشنیز خشک ۳ ماشہ۔ طباشیر ۳
ماشہ۔ مغز کدو شیریں ۳ ماشہ۔ صندل سرخ ۳ ماشہ۔ گل ارمنی
۳ ماشہ۔ زہر مہرہ ایک ماشہ سب کو عرق گلاب ۲ تولہ میں پیس
کر گولیاں بقدر دانہ مونگ کے بنا دیں۔ ایک گولی ہمراہ عرق
بید مشک ۵ تولہ و عرق کاسنی ۵ تولہ۔ شربت کیوڑہ ۲ تولہ ملا کر پلاویں
**نوع دیگر**۔ یہ ضماد بہت مفید ہے۔ صندل سرخ ۳ ماشہ۔ گل ارمنی
۳ ماشہ۔ رسوت ۳ ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ میں پیس کر لگانا مجرب ہے
**نوع دیگر** یہ نطول بہت مفید ہے۔ گل سرخ ۶ ماشہ۔ برگ
سرو ایک تولہ صندل سرخ ۶ ماشہ پانی دو سیر میں ڈال کر سر پر ڈالیں
مجرب ہے۔ **نوع دیگر** آلو بخارہ ۳ دانہ۔ تمر ہندی ایک تولہ۔
شیر خشت ایک تولہ۔ ترنجبین ایک تولہ سب کو عرق گلاب دس تولہ
میں ڈال کر حل کر چھانکر پلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** حب مجرب خربق سیاہ
۳ ماشہ۔ فلفل گرد ۳ ماشہ۔ صندل سرخ ۳ ماشہ۔ حنا ۳ ماشہ ۔
اصل السوس ۳ ماشہ۔ تخم قرطم ۶ ماشہ۔ زیرہ سفید ۳ ماشہ ۔
گل نیلوفر ۳ ماشہ۔ کالی زیری ۳ ماشہ۔ سرکہ ۴ تولہ میں حل کر کے
گولیاں برابر مونگ کے بنا دیں۔ ایک گولی ہمراہ عرق گلاب ایکتولہ

میں گھس کر کھلانا مجرب ہے +

## سوال-اجتماع الما کا حال بیان کرو

جواب-جلد دماغ میں پانی پڑ جاتا ہے-یہ مرض اکثر بچوں کو ہوا کرتا ہے-علامات بیان کرو-جب ہاتھ لگایا جاوے تو پانی منتقل ہو جاتا ہے اور شکل اس کی برنگ خون ہوتی ہے-اور رنگ جلد کا اصلی معلوم ہوتا ہے-اور آنکھیں بند نہیں کر سکتا اور پانی آنکھوں سے جاری رہتا ہے اور دماغ اکثر جاتا ہے اور نیند نہیں آتی یہ قابلہ کی بیوقوفی کا سبب ہے-بوقت پیدائش بچہ کے سر کو زور سے دبانے سے یہ مرض پیدا ہو جاتا ہے-علاج گل بابونہ ۶ ماشہ-تخم شبت ۶ ماشہ-اکلیل الملک ۶ ماشہ سبوس گندم ۲ تولہ-سرکہ ۲ تولہ-روغن گل ۲ تولہ سب کو پانچ سیر پانی میں جوش دے کر نطول کرنا مفید ہے **نوع دیگر** سکہ ۳ تولہ کا پترہ بنا کر اس مقام پر باندھنا مفید ہے **نوع دیگر** زعفران ایک ماشہ-بورہ ارمنی ۳ ماشہ-عرق گلاب ایک تولہ میں پیس کر ضماد کرنا مفید ہے **نوع دیگر** لیموں لے کر دو پارہ کر کے نمک ایک ماشہ اوپر ڈال کر اس جگہ باندھنا مجرب ہے اگر اس تدبیر سے فائدہ نہ ہو تو عمل جراحی کرنا اور نشتر سے پانی نکالنا چاہیئے-بعد نکالنے پانی کے شراب انگوری دو تولہ روغن گل دو تولہ ملا کر پارچہ پر لگانا مفید

ہے +

## سوال ۔ سبات سہری کا حال بیان کرو

جواب ۔ سبات سہری بھی قسم سرسام میں شمار کیا گیا ہے یہ مرض بھی بغیر ورم کے نہیں ہوتا علامات اس کے یہ ہیں ۔ بیمار سوتا ہے تو بیدار نہیں ہوتا اور اگر بیدار ہوتا ہے تو سونا مشکل ہے اور نیند بیہوشی کی ہوتی ہے ۔ جیسے بلغمی سرسام لیثرغس میں حالت ہوتی ہے اور بیداری ساتھ ہذیان کے اور بیہوشی کی باتیں کرتا ہے جیسا کہ سرسام قرانیطس میں حالت ہوتی ہے اس واسطے اس کو سرسام مرکب کہتے ہیں ۔ اور یہ مرض دو اخلاط کے ملنے سے آپس میں جو سردماغ میں پیدا ہوتا ہے اور آنکھوں پر ورم ہو جاتا ہے اور بیداری میں بھی بمشکل کلام کا جواب دیتا ہے اور آنکھیں بھاری ہوتی ہیں اور نیند اگر زیادہ ہووے تو خلط بلغم کا غلبہ تصور کرنا چاہیئے اور اگر اعتدال سے بیداری بڑھ جاوے تو غلبہ صفرا کا ہے ۔ اگر سونا اور جاگنا برابر ہووے تو دونوں خلط برابر مرکب ہیں اگر غلبہ بلغم کی زیادتی ہے تو لیثرغس کا علاج کریں اور اگر بیداری کا غلبہ زیادتی پر ہے تو قرانیطس کا علاج کریں ۔ اگر دونوں مرکب ہوں تو دونوں اخلاط کے لحاظ سے علاج کریں ۔ قارورہ اس مرض میں غلیظ ہو جاتا ہے ۔ دوسرے عضو کی مشارکت سے بھی یہ مرض ہو جایا کرتا ہے

جیسے مشارکت معدہ یا مثانہ یا رحم سے اگر دوا پلائی ہوئی ناک کے راستہ سے نکل آئے تو بیمار کا انجام اچھا نہیں۔ علاج سے دست بردار ہو جاوے بیمار ہلاک ہو جاوے گا۔ یہ علامت بد ہے اور اگر پیشاب و پاخانہ بے ارادہ نکل آوے اور ضیق النفس پیدا ہو جاوے تو بھی علامت بد تصور کرنا چاہیئے علاج اگر غلبہ بلغم کا ہو تو اول تنقیہ مسہل بلغم سے کریں اور اگر غلبہ صفرا کا ہو تو تنقیہ خلط صفرا کے مسہل سے کرنا ضروری ہے اگر بیمار ہوش میں نہ آوے تو عمل حقنہ کا کرنا ضروری ہے۔ اول فصد سراروکی کریں۔ اور یہ حقنہ بہت مفید ہے۔ برگ سنا مکی ایک تولہ۔ پرسیا دشان ایک تولہ۔ گل بنفشہ ایک تولہ۔ گل نیلوفر ایک تولہ۔ سبوس گندم ۴ تولہ۔ عناب ۲۰ عدد سپستان ۳۰ دانہ۔ بابونہ ایک تولہ۔ اکلیل الملک ایک تولہ۔ مغز املتاس ۳ تولہ۔ روغن کنجد ۵ تولہ۔ بورہ ارمنی ۶ ماشہ۔ نمک طبرزد ۶ ماشہ۔ سب کو پانچ سیر پانی میں جوش دے کر صاف کرکے بذریعہ حقنہ کے عمل کریں بہت مفید ہے۔ نوع دیگر یہ سفوف بہت مجرب ہے۔ تربد سفید ۶ ماشہ۔ سقمونیا ۶ ماشہ۔ بادیان ایک تولہ۔ تخم کرفس ۶ ماشہ۔ گل بنفشہ ایک تولہ سب کو کوٹ کر سفوف بنا دیں ۴ ماشہ ہمراہ سکنجبین ۳ تولہ۔ عرق بادیان ۵ تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ یہ حقنہ مجربات مطب جناب قبلہ ام کا ہے۔ انیسوں ایک تولہ۔ بابونہ ایک تولہ۔ مغز املتاس ۵ تولہ

برگ سنائکی ایک تولہ۔ مویز منقی ایک تولہ۔ بادیان ایک تولہ۔ پانچ سیر پانی میں جوش دے کر حقنہ کراویں۔ نوع دیگر یہ لخلخہ بہت مفید ہے۔ مشک ایک سرخ۔ جند بید ستر ایک ماشہ۔ برگ شبت ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ۔ گلاب ایک تولہ سب کو شیشی میں ڈالکر لخلخہ کریں نوع دیگر یہ نطول بہت مفید ہے۔ اکلیل الملک ایکتولہ تخم خطمی ایک تولہ۔ خبازی ایک تولہ۔ بابونہ ایک تولہ۔ تخم حلبہ ایکتولہ تخم بالنگو ایک تولہ سب کو پانچ سیر پانی میں ڈال کر جوش دے کر نیم گرم سر پر ڈالیں مفید ہے۔

## سوال۔ سبات کا حال بیان کرو

جواب۔ نیند طویل غفلت کی ہو۔ مریض جواب نہ دے سکے اور صبح وشام سوئے اس کو سبات کہتے ہیں۔ علامات بیان کرد یہ نیند مشابہ سکتہ وغشی واختناق الرحم کے ہوا کرتی ہے۔ اس کو اطبا نے لیثرغس کی قسم میں بیان کیا ہے یہ مرض اکثر کثرت مخدرات مثل افیون ودھتورہ کے استعمال سے یا غلبہ سردی خارجی یا داخلی سے جیسے اسپغول۔ کشنیز یا شیر بزان چیزوں کا کثرت سے استعمال کرنا یا برفانی ملک میں سردی کے اثر سے یا سرد پانی سے غسل کرنے سے ضعف دماغ کے باعث سے سردی کا اثر دماغ پہ جلد ہو جاتا ہے۔ یہ مرض اکثر بچوں کو کثرت سے ہوا کرتا ہے اور یہ پہاڑی ملک

ہیں کثرت سے ہوتا ہے اس کو پہاڑ میں مبار کی کہتے ہیں اور ملک
مارواڑ میں بھی یہ مرض کثرت سے ہوتا ہے اطبا نے اس کے
بہت اقسام بیان فرمائے ہیں۔ سبات ضعف دماغی سبات
ضربی جو چوٹ کے صدمہ سے ہو جائے۔ سبات بخاری جو ابخرہ
ردیہ کے سبب سے ہو۔ سبات دموی جو غلبہ خون سے ہو سبات
رطوبتی جو کثرت بلغم کے سبب سے ہو۔ سبات بارد جو پانی کے صدمہ
سے ہو **علاج** اس کا صداع دماغی کی اقسام کا کرنا مفید ہے اور
بلیثر غس کا علاج بہت مفید پڑتا ہے **نوع دیگر** یہ پاشویہ بہت مفید
ثابت ہوا ہے۔ گل بابونہ ۵ تولہ۔ اکلیل الملک ۵ تولہ۔ سبوس
گندم ۵ تولہ۔ برگ بیری ۵ تولہ۔ سبوس نخود ۵ تولہ۔ نمک لاہوری
ایک تولہ۔ سب کو پانچ سیر پانی میں جوش دے پاشویہ کرنا مجرب
ہے۔ **نوع دیگر**۔ یہ نخلخہ بہت مفید ہے۔ مشک ایک سرخ۔
عرق گلاب ایک تولہ دونوں کو ملا کر سونگھاویں مجرب ہے **نوع دیگر**
یہ مطبوخ یعنی جوشاندہ اس میں خاص اثر رکھتا ہے بہت مجرب
ہے۔ پوست بیخ بادیان ۶ ماشہ۔ پوست بیخ کاسنی ۶ ماشہ۔ بادیان
۶ ماشہ۔ انیسوں ۶ ماشہ۔ کرفس ۶ ماشہ۔ انجیر زرد ایک عدد ایک
سیر پانی میں جوش دے کر شہد ۲ تولہ ملا کر پلانا بہت مفید ہے۔
**نوع دیگر** یہ سعوط بہت مفید ہے نکچھکنی ۶ ماشہ۔ نوشادر ایک ماشہ
خشک پیس کر قدرے بطور نسوار کے ناک میں ڈالیں **نوع دیگر**

یہ ضماد بہت مفید ہے۔ بابونہ ایک تولہ۔ سرکہ ۲ تولہ۔ روغن گل ایک تولہ سب کو پیس کر سر پر ضماد لگا دیں۔ **نوع دیگر** گلقند ۳ تولہ عرق بادیان ایک پاؤ میں شیرہ نکال کر پلانا بہت نفع کرتا ہے۔ **نوع دیگر**۔ دواالمسک حار ایک ماشہ ہمراہ ماءاللحم انگوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** اس مرض کا علاج جو ملک بہار میں عرصہ تک رہنے سے اکثر ثابت ہوا ہے۔ اور صدہا مریضوں پر تجربہ کیا ہے وہ یہ ہے معجون برشعثا ایک سرخ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا بہت مفید ہے **دیگر** استخوان کھوپری بچھوا جو دریائی جانور ہے قدرے ایک ماشہ۔ نکس ۳ عدد دونو کو پانی میں گھس کر پلانا دو ایک مرتبہ میں قے ہوتی ہے مرض دور ہو جاتا ہے نہائت مجرب ہے **نوع دیگر** مرواریدنا سفتہ ایک سرخ۔ بسد ایک سرخ پانی میں گھس کر پلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** نکس ایک عدد۔ اجوائن ایک ماشہ دونوں کو قدرے پانی میں گھس کر پلانا مجرب ہے۔ **دیگر** کرم صدف ایک ماشہ پانی میں گھسکر پلانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے +

## سوال سہر کا حال بیان کرو

**جواب**۔ سہر وہ مرض ہے کہ جس میں نیند جاتی رہے یہ بہت سے اسباب سے ہوتا ہے۔ **علامات کیا ہیں** خشکی منگی اور

زبان کی اور خشکی ناک کی اور اگر شدت پیاس کی ہو تو حرارت
یبوست کا سبب ہے اگر وحشت اور قلق اور اضطراب ہووے
تو سردی خشکی کا باعث ہے اگر سوء ہضمی سے نیند نہ آوے تو
تنجیر معدہ کا سبب ہے۔ اور اگر کسی غذا خشک کے کھانے
سے مثلاً دال مسور یا گوشت طاؤس یا گوشت ہرن کے کھانے
کا سبب ہو گا۔ یا گرمی آفتاب میں سفر کیا ہو یا محنت کا کوئی
کام کیا ہو اس کے سبب سے نیند نہ آوے تو وہ باعث ہے
اگر کسی غم یا فکر یا الم یا خیال معشوق کے سبب سے نیند جاتی
رہی ہو تو وہ سبب تصور کرے۔ اور یا یہ سبب پیری کے
رطوبت دماغ کی خشک ہو جاتی ہے۔ وہ بھی ایک سبب ہے
تشنج کا قول ہے اگر تپ میں خشک کھانسی کے سبب سے نیند
نہ آوے اور تپ بھی غم یا الم کے باعث سے ہو جاوے تو موت
کے آثار ہیں اور اگر تشنج یا جنون یا اختلاج قلب یا دوسرے
اعضا میں اختلاج پیدا ہووے اور نیند جاتی رہے یہ بھی آثار
موت ہیں۔ طبیب کے واسطے ان باتوں کا لحاظ ضروری ہے
علاج۔ تخم کاہو ۶ ماشہ۔ تخم خشخاس ۶ ماشہ۔ ایک پاؤ پانی میں
شیرہ نکال کر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے۔ نوع دیگر
یہ سفوف بہت مفید ہے۔ کشنیز خشک ایک تولہ۔ تخم کاہو ۶
ماشہ۔ تخم خشخاس ۲۰ ماشہ۔ مغز بادام ایک تولہ۔ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ

سب کو کوٹ کر سفوف بنا دیں ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے کھلا دیں **نوع دیگر** سفوف مجرب۔ تخم کاہو ۶ ماشہ۔ تخم خرفہ ۶ ماشہ۔ تخم خشخاش ۶ ماشہ۔ مغز بادام ایک تولہ۔ مغز کدو شیریں ایک تولہ سب کو کوٹ چھان کر شکر سفید ہموزن ملا کر ۶ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ایک پاؤ۔ شربت نیلوفر ۲ تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** مسکہ گاؤ ایک تولہ۔ نبات سفید ایک تولہ ملا کر چٹانا بہت مفید ہے **نوع دیگر** شیر عورت ایک تولہ۔ روغن بنفشہ ایک تولہ۔ روغن کدو ایک تولہ ملا کر ناک میں ڈالنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** مغز کدو شیریں ایک تولہ۔ مغز بادام ایک تولہ۔ شیر گاؤ ایک پاؤ میں شیرہ نکال کر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** یہ نسخہ بہت مفید ہے۔ گل بنفشہ ۳ ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ عرق گلاب ایک تولہ خس ۳ ماشہ شیشی میں ڈال کر سونگھنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** شیر خر سر پر ڈالنا مفید ہے **نوع دیگر** شیر بز تازہ سے پاؤں کی مالش کرنا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** بالجبین کرانا مجرب ہے **نوع دیگر** شیرہ خرفہ ۳ ماشہ۔ لعاب اسبغول ۶ ماشہ۔ شربت خشخاش ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** کلہ پاچہ بز یعنی سری پائے بکری کے دس سیر پانی میں جوش دے کر سر پر ڈالنا بہت نفع کرتا ہے **نوع دیگر** طلسم بقراط چمڑہ اونٹ کا سر پر باندھنا **دیگر** طلسم آنکھ بوم یعنی الو جانور کی نیچے سر کے

رکھنا مفید ہے۔ دیگر طلسم پر اُلّو کا زیر بالین رکھنا بہت مفید ہے۔ دیگر طلسم ران بُلبُل کی زیر سر رکھنا سہر کو فائدہ کرتی ہے دیگر طلسم سر چمگادڑ یا دل اس کا یا آنکھ جو کچھ مل جاوے زیر سر رکھنا فائدہ دیتا ہے دیگر طلسم موئے سر عورت زیر تکیہ رکھنا مفید ہے دیگر طلسم بال گرگ کی دم کے زیر بالین رکھنا مفید ہے۔ دیگر طلسم گوشت فاختہ کا کھانا مفید ہے دیگر طلسم چشم ہُد ہُد جانور کی نیچے سر کے رکھنا مجرب ہے۔ دیگر چشم سرطان کی پاس رکھنا مجرب ہے۔ دیگر طلسم پنہ اُلّو کا آنکھ میں لگانا مجرب ہے دیگر طلسم پر باز و غراب کا زیر سر رکھنا مجرب ہے دیگر کافور سونگھنا بھی مفید لکھا ہے۔ غذا پالک۔ کدو۔ خرفہ۔ آشجو۔ قلیہ۔ شوربا۔ خشکہ۔ چاول۔ نان گندم۔ اور ضعیف کے واسطے غذا مقوی کا استعمال کرنا مفید ہے +

## سوال۔ نسیان کا حال بیان کرو

جواب۔ نسیان یاد کے بھول جانے کا نام ہے۔ یہ فساد قوت حافظہ یا فساد قوت خیالیہ یا فساد قوت وہمیہ کا ہے علامات بیان کرو اگر رات کی باتیں صبح کو یاد نہ رہیں اور بالکل فراموش ہو جاویں تو یہ فساد قوت خیالیہ کا ہے۔ جو مقدم دماغ میں ہے اگر سنتے ہی بھول جاوے تو یہ فساد قوت حافظہ کا ہے جو موخر دماغ

ہیں ہے۔ اگر تفکر اشیاء پر قادر نہ ہووے تو فساد قوت وہمیہ کا ہے۔ جو اوسط دماغ میں موجود ہے۔ اگر تصور محسوسہ کو بھول جاوے اور اپنا نام تک یاد نہ رہے تو فساد عام دماغ میں ہے۔ اسباب اس کے عشق سے وہم سے غم سے فکر سے مرض ہوا کرتا ہے اگر قوت حافظہ تیز ہو اور بہت جلد یاد اور ذہن میں آجاوے تو یہ فعل خلط صفرا کا ہے اور اگر برخلاف اس کے جلد بھول جاوے تو یہ فعل سودا کا ہے اگر دیر میں یاد ہو تو یہ فعل خون کا ہے اگر دیر میں بھول جاوے تو یہ فعل بلغم کا ہے۔ اگر ناک اور حلق خشک ہو جاوے اور نیند کم آوے تو فساد خلط سوداوی کا ہے اور اگر حلق اور ناک تر رہے اور نیند زیادہ آوے تو فساد بلغم کا ہے یہ مقدمہ صرع سکتہ یا لیثرغس کا بیان کیا ہے۔ یہ ضربہ سقطہ سے بھی مرض ہو جایا کرتا ہے علاج یہ مرض کثرت شراب سے اکثر ہوا کرتا ہے۔ اول تنقیہ مسہل بلغم سے کریں۔ روغن بنفشہ ۲ ماشہ۔ روغن بادام ۲ ماشہ سرکہ ۲ تولہ ملا کر مالش کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر مغز اخروٹ ایک تولہ۔ جوز بویا ۲ ماشہ۔ بسباسہ ۲ ماشہ۔ قرنفل ۲ ماشہ۔ مغز بادام ایک تولہ۔ شہد ۴ تولہ ملا کر ۲ ماشہ ہمراہ عرق ماء اللحم ۴ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے۔ نوع دیگر وج ترکی ۳ تولہ۔ بسباسہ ایک تولہ۔ خولنجان ایک تولہ۔ شہد دس تولہ میں ملا کر ۲ ماشہ صبح ۲ ماشہ

شام ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** برم نوری ۴ تولہ۔ برادہ دندان فیل ۳ تولہ۔ زردی بیضہ مرغ ۱۰ عدد۔ روغن بادام ۵ تولہ۔ شہد خالص ۲۰ تولہ ملاکر معجون بناویں۔ خوراک ایک تولہ صبح ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلاویں۔ **نوع دیگر** مغز فندق ۵ تولہ۔ مویز منقی ۵ تولہ۔ انجیر زرد ۵ عدد۔ مغز اخروٹ ۵ تولہ۔ دارچینی ایک تولہ۔ زعفران ۶ ماشہ۔ شہد ۳ تولہ ملاکر معجون بناویں۔ خوراک ایک تولہ صبح ہمراہ دودھ گاؤ ایک پاؤ خام کے چند روز میں صحت ہو جاتی ہے **نوع دیگر** بہمن سرخ ۳ ماشہ۔ زردی بیضہ مرغابی ایک عدد ملاکر کھلانا نہائیت مفید ہے **نوع دیگر** طلسم دافع نسیان گوشت ہُد ہُد کا کھانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔ **نوع دیگر** طلسم فرمودہ بقراط دل آنکھ۔ زبان ہُد ہُد کی تعویذ کے طور پر پاس رکھنا نسیان کو دور کرتا ہے۔ **نوع دیگر** دندان کفتار شگاف اندرانی قدرت ملاکر تعویذ بناکر پاس رکھنا نسیان کو دور کرتا ہے **نوع دیگر** قلب کفتار بھی اس میں بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** طلسم جگر گرگ بریان کرکے ہمراہ شیرہ آملہ ایک تولہ کے کھانا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** بلیلہ زرد ۴ تولہ۔ روغن پستہ [illegible] ایک تولہ شہد کے کھانا [illegible] ہو اگر ہے اگر مرض [illegible] کا استعمال کرنا چاہئے اگر رطوبت

غالب ہو تو مجففات کا استعمال ضروری ہے اگر یبوست سے ہو
تو مرطبات سے اگر حرارت سے ہو تو مبردات سے علاج کریں۔
**نوع دیگر** یہ معجون اس مرض میں بہت اثر رکھتی ہے مغز پستہ
ایک تولہ۔ مغز چلغوزہ ایک تولہ۔ مغز فندق ایک تولہ۔ مغز بادام
ایک تولہ۔ تخم شلجم ۶ ماشہ۔ تخم ترب ۶ ماشہ۔ تخم ہلیون ۶ ماشہ۔ جوزبوا
۳ ماشہ۔ بسباسہ ۳ ماشہ خولنجاں ۶ ماشہ۔ وج ترکی ایک تولہ۔ دارچینی
۶ ماشہ۔ قرنفل ۶ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۶ ماشہ۔ دارفلفل ۶ ماشہ۔ عاقرقرحا
۶ ماشہ سب کو کوٹ چھان کر شہد دوچند ملا کر معجون بنادیں
خوراک ایک تولہ صبح ہمراہ شربت برگ تنبول ۲ تولہ
کے پلانا مفید ہے غذا گوشت مرغ وبٹیر وتیتر۔ کنجشک نرخانگی۔
زردی بیضہ مرغ۔ شوربا۔ پلاؤ۔ نان گندم۔ بقولات سے پرہیز
لازمی ہے اور جماع کی اور شراب کی سخت ممانعت ہے۔ غم وغصہ
وسردپانی۔ لہسن۔ لحم۔ کشنیز۔ باقلا۔ لوبیا۔ کاہو خشخاش کا استعمال
منع فرمایا ہے ×

## سوال۔ اختلاط ذہن وہذیان کا حال بیان کرو

**جواب**۔ جانے رہنا عقل سلیم کا۔ اور بیہودہ بکنا۔ علامات بیان کرو
اس مرض میں کسی کی شناخت نہیں رہتی اور دیوانہ ہو جاتا ہے۔
کپڑے پھاڑ ڈالتا ہے۔ بہت سے اسباب سے یہ مرض ہو جاتا ہے

اگر تپ یا دحالت سرسام میں یہ حالت ہوجاوے تو یہ سرسام میں شمار کیا ہے۔ اس کا علاج سرسام کا علاج کرنا چاہیئے۔ اور اگر کھانے کسی سمی دوا کے باعث سے ہوجاوے۔ جیسے دھتورہ کے استعمال سے آدمی پاگل ہوجاتا ہے تو تریاق زہر کا استعمال کرنا واجب ہے جو آخر حصہ کتاب میں مفصل بیان کیا گیا ہے اگر مرض سہر کے باعث ہوا ہے تو اس کا علاج مفید ہوگا اور احتباس خون سے بھی یہ مرض لاحق ہوجایا کرتا ہے۔ جیسے بواسیر کے رکنے یا حیض یا رعاف کے رکنے سے ہوجاوے تو وہاں سے اس کا علاج کرے۔ اور اگر کسی عضو کی مشارکت سے ہو جیسے معدہ ورحم ومراق واوعیہ منی یا مشارکت تمام بدن سے جیسے بسبب بخار ردیہ طرف دماغ کے صعود کریں اور اختلاط عقل پیدا ہوجاوے۔ اور اپنے آپ کو جانور تصور کرے اور خوشی کھاوے تو دلیل مالیخولیا کی ہے مالیخولیا کا علاج کرے اور اگر ساتھ تپ کے یہ آثار پیدا ہوویں تو دلیل سرسام کی ہے۔ سرسام کا علاج کرے اور اگر پہلے کسی اور عضو میں فتور پڑا ہوا ہو اس کی مشارکت کے باعث یہ مرض تو اس کی اصلاح کرے اور اگر ساتھ بیداری کے اختلاط ہے تو فساد صفرا وسودا کا ہے اور اگر ساتھ غلبہ نیند اور غفلت کے ہے تو یہ فساد خون وبلغم کا ہے۔ اور اگر ساتھ غم وفکر یا رنج کے یہ ہو تو فساد خناس سودا کا ہے۔ تو اس کو مالیخولیا میں شمار کیا جاوے گا اور اگر

ساتھ جوش غصہ و غضب کے یہ مرض رجوع ہے۔ تو صفرا خالص کا فساد ہے۔ اور اگر ساتھ پیاس اور زردی چہرہ و زبان کی ہے تو احتراق صفرا کا ہے اور اگر چہرہ سرخ ہو جاوے اور غضب اور مارنے کی طرف رجوع کرے تو احتراق خون کا ہے اور اگر ساتھ نرمی اور مضمحل مزاج ہو اور آہستگی سے بکواس کرے اور توجہ طرف سونے کی زیادہ رکھے تو فساد بلغم خالص کا ہے اور اگر خاموش رہے اور گاہ گاہ بکواس کرے اور زیادہ جاگتا رہے تو حرارت یبوست کا سبب ہے اس وقت مرض سہر کا علاج کرے اور اگر زیادہ سونے کی طرف راغب رہے تو علاج سبات بالیثرغس کا کریں اور احتراق سودا کا ہو تو علاج مالیخولیا کا کریں اور ساتھ تپ کے ہو تو سرسام کا علاج لازمی ہے اور اگر اروغ ترش زیادہ آویں تو معدہ کا علاج شروع کریں اور یہ مرض دو طرح سے اطبا نے بیان فرمایا ہے ایک لازمی دوسرا غیر لازمی۔ لازمی تو وہ ہے جو مشارکت کسی عضو کی نہ رکھے اور غیر لازمی وہ ہے۔ جو دوسرے عضو کی مشارکت سے ہو جاوے یا احتراق اخلاط سے ہو اگر ساتھ ہنسی کے مرض ہو اور مریض مکان سے باہر نہ جاوے اور نبض بالکل جاتی رہے تو علامت بد تصور کرو اور اگر مریض کپڑے پھاڑے اور آنکھوں پر ہاتھ رکھے اور ساتھ تپ بھی ہووے۔ اور قارورہ پر چکنا ہٹ ہو تو دلیل موت کی ہے اور اگر خاص آفت

دماغ کے باعث مرض ہووے تو علاج کریں یہ نسخہ بہت مفید ہے
گل داؤدی ایک تولہ۔ صندل سفید ۶ ماشہ۔ گل ارمنی ۳ ماشہ۔
عرق گلاب ۵ تولہ میں ملاکر سونگھنا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** روغن
کدو ۳ تولہ۔ روغن بنفشہ ۳ تولہ۔ روغن گل ۳ تولہ۔ روغن خشخاش
۳ تولہ سب کو ہموزن لے کر بدن پر مالش کرنا اور ناک اور کان میں ڈالنا
بہت فائدہ کرتا ہے **نوع دیگر** تخم کاہو ایک تولہ۔ شیر بز ۱۰ تولہ میں
پیس کر پاؤں کی مالش کرنا مفید ہے **نوع دیگر** روغن کدو ایک
تولہ۔ روغن کاہو ایک تولہ۔ شیر گاؤ ۱۰ تولہ میں ملاکر پلانا مفید ہے
**نوع دیگر** ماء الجبن اس مرض میں حکم اکسیر کا رکھتا ہے **نوع دیگر**
آب سیب دس تولہ۔ آب انار دس تولہ۔ آب رنگترہ دس تولہ آب امرود
دس تولہ۔ آب انگور دس تولہ نکالکر نبات سفید ایک سیر ملاکر شربت
کا قوام کرکے ۳ تولہ صبح کو ہمراہ عرق شیر مرکب دس تولہ کے پلادیں
ماء اللحم اس میں پلانا بہت نفع کرتا ہے۔ جالینوس کا قول ہے کہ طمانچہ
زور سے منہ پر بیمار کے مارنا حکم اکسیر کا رکھتا ہے **نوع دیگر** داغ
دینا وسط دماغ میں بہت فائدہ کرتا ہے **نوع دیگر** جماع اس مرض
کے واسطے عجیب اثر رکھتا ہے ترکیب یہ ہے کہ اول تمام بدن پر
روغن کدو کی مالش کرا کے حمام کرانا بعد جماع کی طرف رجوع کرادیں
غذا شوربا قلیہ۔ نان گندم پالک۔ کدو خرفہ۔ آب گوشت روغن گاؤ
قدرے ملاکر کھلانا اور سینگی پاؤں میں خالی لگانا بہت مفید ہے پرہیز

دال وغیرہ کا ضروری ہے +

## سوال۔ رعونت وحمق کا حال بیان کرو

جواب۔ اس میں فکر ناقص ہو جاتا ہے جیسے بچہ بچپن میں نادانی کی باتیں کرتا ہے۔ اس کو نادان اور احمق کہتے ہیں۔ اور جیسے پیری میں بوڑھا بچوں کی سی باتیں کرتا ہے اگر دانائی کی باتیں کرے اس کو بلادت ذہن کہتے ہیں۔ اگر بیوقوفی کی باتیں کرے تو اس کو احمق کہتے ہیں۔ یہ فعل قوت فکریہ کا ہے جو اوسط دماغ میں قائم ہے۔ جب اس کا فعل فاسد ہو جاتا ہے تو بچپن کی باتیں کرتا ہے۔ بچے میں یہ قوت ضعیف ہوتی ہے۔ اور اگر قوت حافظہ اور فکریہ دونوں فاسد ہو جاویں۔ جیسے پیری میں ضعف ہو جاتا ہے۔ اور یہ مرض غلبہ برودت سے ہوتا ہے علامات بیان کرو اگر سر ہلکا معلوم ہو تو خالص برودت ہے اور اگر بیخوابی اور خشکی منہ اور ناک کی بغیر پیاس کے ہوے تو برودت دیبوست دونوں مرکب ہیں۔ یبوست قوت حافظہ کو خراب کرتی ہے۔ اور برودت قوت فکریہ کو فاسد کرتی ہے۔ اور اگر سر بھاری اور غلبہ خواب کا ہو اور رطوبت منہ اور ناک سے جاری ہو جاوے تو برودت خالص کا غلبہ ہے علاج یہ سفوف بہت مفید ہے۔ کندر ۳ ماشہ بلیلہ سیاہ ۶ ماشہ۔ مصطگی ۶ ماشہ۔ درج ترکی ۶ ماشہ۔ خولنجاں ۶ ماشہ۔ بسباسہ ۶ ماشہ شکر سفید ہموزن ملا کر سفوف بنا دیں ۳ ماشہ ہمراہ

شہد ۲ تولہ کے ملا کر کھلانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔ **نوع دیگر**۔ لبوب کبیر ۶ ماشہ ہمراہ شربت ابریشم ۲ تولہ عرق گاؤزبان دس تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر**۔ گل بابونہ ایک تولہ۔ روغن بادام ایک تولہ۔ روغن بنفشہ ایک تولہ پیس کر سر پر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** دوا المسک معتدل ۳ ماشہ۔ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے کھلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** شیر بز ۵ تولہ۔ روغن بنفشہ ۲ تولہ ملا کر سر پہ لگانا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** خمیرہ اسطوخودوس ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** اطریفل کشنیزی ایک تولہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ۔ شربت بنفشہ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** یہ حلوا بہت مفید ہے۔ زردی بیضہ مرغ ۵ عدد۔ مغز بادام ۵ تولہ۔ مغز فندق ۲ تولہ۔ مغز پستہ ایک تولہ۔ روغن زرد ۵ تولہ شہد دس تولہ ملا کر بطور حلوا کے بنا کر ایک تولہ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے چند روز کھلانا بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر** یہ گاؤزبان ایک تولہ۔ گل گاؤزبان ایک تولہ۔ بادرنجبویہ ۶ ماشہ۔ اسارون ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ کشنیز خشک ایک تولہ۔ سب کو عرق گلاب نیم سیر میں تر کر کے چھان کر نبات سفید دس تولہ ملا کر خمیرہ بنا دیں۔ ورق نقرہ دس عدد ملا کر ۶ ماشہ ہمراہ شربت سیب ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** گوشت مرغ و تلیہ۔ بیضہ مرغ۔ شوربا۔ گوشت کھلانا باقی علاج نسیان

کا کرنا اس مرض کے واسطے بہت مفید ہے۔

# سوال۔ مالیخولیا کا حال بیان کرو

**جواب**۔ یہ وہ مرض ہے جو بسبب تغیر ہو جانے فکر و ظن کے اور احتراق فساد خلط سوداکے یہ دماغ میں پیدا ہوتا ہے۔ شیخ کا قول ہے کہ یہ مرض قلبی ہے چونکہ دماغ تابع قلب ہے۔ اور وزیر اعظم سلطنت ہے اس واسطے یہ خود اس کی آفت اٹھا لیتا ہے۔ یہ برودت اور یبوست سے ہوتا ہے **علامات** بیان کرو ہر وقت خوف کھانا اور سایہ جن بھوت چڑیل کا خیال کرنا اور بعض کو یہ فکر ہوتا ہے کہ ہم بادشاہ ہیں ریاست کے امور میں ہر وقت محو رہنا اور بعض کے ذہن میں یہ سماجاتا ہے کہ آسمان میرے اوپر نہ گر پڑے اور بعض کو یہ وہم ہوجاتا ہے کہ مجھ کو زمین نہ نگل جاوے اور بعض کو شیر کا ڈر ہوتا ہے اور بعض دعوے پیغمبری کا کرتے ہیں۔ اور بعض ہر وقت خندہ رہتے ہیں اور بعض گریہ کی طرف متوجہ ہوتے ہیں۔ اور بعض کو خواہش موت کی دامن گیر ہوتی ہے۔ اور بعض یہ خیال کرتے ہیں کہ ہمارا سر ہی نہیں ہے اور بعض کے ذہن میں یہ سماجاتا ہے کہ میرا پوست بدن کا غذ کی مانند ہو گیا ہے اسباب اس کے احتراق سودا سے یہ مرض پیدا ہوتا ہے۔ یا تو اخلاط اربعہ خود جلکر سودا بغیر طبعی احتراقی

ہو جاتا ہے۔ بلکہ سودا طبعی بھی جلکر سودا غیر طبعی ہو جاتا ہے
اور یہ مرض ہمیشہ زیادتی غم وخوف وفکر وصدمہ وسہر و احتباس
حیض یا احتباس خون بواسیر یا رعاف کے بند کردینے سے یا
قے کے بند ہونے سے یا بمشارکت معدہ وکبد وطحال ورحم ومثانہ
وامعا یا مشارکت پردہ مراق سے۔ مراق ایک جھلی ہے کہ جو معدہ
وکبد وامعا ومرارہ کے اوپر لپیٹی ہوئی ہے اس کی حس سے تبخیر
ہوتی ہے۔ وہ تبخیر بہ سبب بخارات ردیہ کے دماغ کو پریشان
کردیتی ہے۔ اس کو مالیخولیا مراقی کہتے ہیں اور شیخؒ کا قول ہے
کہ مالیخولیا یا تو خاص نفس دماغ میں ہوتا ہے یا خارج دماغ میں
جو خاص نفس دماغ سے تعلق رکھتا ہے اس کو مالیخولیا دماغی
کہتے ہیں اور جو خارج دماغ میں ہے اس کو شرکی مالیخولیا کہتے
ہیں یہ بمشارکت دوسرے عضو کے ہوتا ہے جیسے بخارات معدی
یا مراقی سے شناخت اس کی کس طرح سے کرنی چاہیئے کہ یہ کونسا
مالیخولیا ہے اگر یہ وہم وفکر وصدمہ ورنج یا مرض یا عشق کے سبب
سے ہو جاوے تو خاص نفس دماغ سے تعلق رکھتا ہے اگر ہوش بجا
رہیں تو یہ مرض مقدم دماغ میں ہے۔ اور اگر عقل جاتی
رہے اور فعل اس کے ساتھ صدمہ کے ہو ویں تو یہ مرض وسط
دماغ میں ہے اور اگر کسی وقت باتیں ہوش کی کرے اور کسی وقت
دیوانہ ہو جاوے تو یہ مرض موخر دماغ میں ہے اور اگر جملہ فعل دیوانگی

کے ظاہر ہوویں اور کسی کی پہچان نہ رہے تو یہ مرض تمام دماغ میں منتشر ہو گیا ہے۔ اگر توجہ مریض کی جانب خوشی و خندہ پیشانی کے ہووے اور گاہ غصہ کی جانب اور سرخی چہرے کی تو فساد خلط دموی کا ہے۔ اگر مریض پر غلبہ غنودگی کا ہو اور کم بات کا جواب دیوے اور چہرے پر سفیدی پائی جاوے۔ تو یہ فساد خلط بلغمی کا ہے۔ اور اگر کثرت اضطراب اور بیداری اور غضب اور نعرہ زنی اور حسد اور طیش اور مارنا پتھر آدمیوں کو۔ اور حسد کرنا آدمیوں پر تو یہ فساد خلط صفرا کا ہے۔ اور اگر فکر و غم و خوف میں مبتلا رہنا ہر وقت۔ اور گریہ کرنا اور تنہائی کو پسند کرنا اور فراموش کرنا اپنے بیگانے کو یہ فساد خلط سودا کا ہے اور اگر پردہ مراق میں مادہ ہوگا تو علامات قے و تہوع و حزن۔ و کرب و قلق اور اروغ ترش کا آنا اور نفخ شکم اور خروج ریح اور سوء ہضمی اور سوزش شکم و اختلاج اندرون شکم پردہ مراق میں اور مراق میں خرابی کی شناخت بڑی یہ ہے کہ رنگ قارورہ کا سفید ہو جایا کرتا ہے طبیب کو لازم ہے کہ اس مرض کے علاج میں بغور کوشش کرکے اول تشخیص کرے بعد علاج میں توجہ کرے علاج فصد سرارو کی کرنا اس کے بعد فصد صافن کا لینا ضروری ہے۔ اگر حتباس حیض سے یا احتباس بواسیر یا احتباس منی کے سبب سے ہووے تو احتباس کھولنے کی تجویز اول مناسب ہے۔ اس کے بعد حسب خلط کا غلبہ اور فساد

ہووے اس کا منضج کر کے مسہل کی تجویز کریں۔ اور اچھی ہوا اور عمدہ مکان اور لباس عمدہ کا لحاظ ضروری ہے۔ اور تقویت قلب اور دماغ کا لحاظ کرنا مناسب ہے۔ حمام معتدل کرانا چاہیئے۔ اول اعلیٰ علاج ماء الجبن سے برتے کرانا ضروری ہے۔ اور سر پر شیر بز ڈالنا اور چرب کرنا دماغ کو چربی مرغ سے اور حکایات عمدہ کا سنانا اور گانے والی حسین عورت بلوا کر روزمرہ گانا سنانا اور اگر فراق معشوق ہو تو اس کے وصل کی ملاقات کا بند و بست کرانا اور اگر ارونع ترشش آدیں تو قے بہت مفید ہے۔ فصد میں جب وقت خون رقیق آوے تو فوراً خون کو بند کر دینا چاہیئے یہ دوا حکم اکسیر کا رکھتی ہے افتیمون صرہ بستہ ۲ تولہ۔ بسفائج فستقی ایک تولہ۔ پوست ہلیلہ کابلی ایکتولہ۔ گاؤزبان ایک تولہ۔ گل گاؤزبان ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ۔ گل نیلوفر ایک تولہ۔ تخم کاسنی ایک تولہ۔ تخم خیارین ایک تولہ۔ آلو بخارہ ۱۱ دانہ۔ تمر ہندی ۳ تولہ۔ نبات سفید تین پاؤ۔ عرق گاؤزبان ایک سیر سب کو عرق میں بھگو کر قوام کر کے شربت تیار کریں بعد مسہل یہ شربت ۲ تولہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے چند روز استعمال کریں نہائت مفید ہے نوع دیگر یہ شربت دافع مالیخولیا ہمراہ ماء الجبن کے استعمال کراویں نہائت مجرب ہے۔ صفت آں۔ گل بنفشہ ۵ تولہ۔ گل نیلوفر ۲ تولہ۔ بادرنجبویہ ۲ تولہ۔ فرنجمشک

ایک تولہ۔ افتیموں صرہ بستہ ایک تولہ۔ برگ سنا کی تین تولہ
آب کاسنی سبز نیم سیر۔ آب شاہترہ ایک سیر۔ ترنجبین ایک پاؤ
شیر خشت ایک پاؤ۔ قند سفید نیم سیر قوام کرکے شربت تیار کریں
ہمراہ ماء الجبن ۲ تولہ شربت ڈال کر چالیس یوم تک ماء الجبن کرنا اور
تین مسہل دینا خدا افضل کر دے گا مجرب ہے **نوع دیگر شربت**
دافع مالیخولیا از مجربات قبلہ ام۔ عناب دس تولہ۔ آلو بخارہ بیس تولہ
تمر ہندی پانچ تولہ۔ گل سرخ ۵ تولہ۔ گل گاؤزبان ۲ تولہ۔ برگ
گاؤزبان پانچ تولہ۔ بادرنجبویہ ۳ تولہ۔ اسارون ۳ تولہ سب کو عرق
شاہترہ ایک سیر میں تر کرکے۔ ترنجبین ایک سیر ملا کر شربت بناویں
خوراک ۲ تولہ ہمراہ عرق شیر مرکب پانچ تولہ **نوع دیگر** مربی ہلیلہ
ایک عدد۔ ورق نقرہ ایک عدد ملا کر ہمراہ شیرہ خرفہ ۶ ماشہ۔ شیرہ
عناب ۷ دانہ۔ عرق گلاب ۵ تولہ۔ عرق گاؤزبان پانچ تولہ میں ملا کر شربت
نیلوفر ۳ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** خمیرہ مروارید ۳ ماشہ
ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** یہ عرق
مالیخولیا ہر قسم کے واسطے حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔ گاؤزبان ۵ تولہ۔
گل گاؤزبان پانچ تولہ۔ گل نیلوفر پانچ تولہ۔ گل سیوتی پانچ تولہ گل
گڑہل پانچ تولہ۔ گل چاندنی پانچ تولہ۔ گل موتیا پانچ تولہ گل چنبیلی
پانچ تولہ۔ کدو سبز ایک پاؤ۔ خرفہ سبز ایک پاؤ۔ کاہو سبز ایک پاؤ کشوں گٹہ
پانچ تولہ۔ کسیرو پانچ تولہ۔ کشنیز سبز ایک پاؤ۔ شیر بز پانچ سیر سب کو

ایک شب تر کرکے صبح کو عرق کشید کریں۔ ۵ تولہ ہمراہ شربت سیب ۳ تولہ کے پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** شربت سیب مقوی قلب ودماغ دافعہ مالیخولیا مجرب ہے سیب ولایتی ۱۵ عدد تراش کے صاف کرکے عرق گاؤزبان ۲ سیر میں خوب جوش دے کر نبات سفید ایک سیر ملاکر قوام کریں۔ خوراک شربت ۲ تولہ ہمراہ عرق شیرہ ۵ تولہ کے پلادیں۔ خمیرہ صندل۔ خمیرہ گاؤزبان۔ خمیرہ ابریشم یہ سب مفید ہیں۔ **نوع دیگر**۔ یہ گولیاں نہایت مفید ہیں زرادند مدحرج ۷ ماشہ۔ عود ہندی ۷ ماشہ مصطگی ۷ ماشہ۔ چار خطائی ۷ ماشہ سب کو پیس کر گولیاں برابر بقدر نخود کے ہمراہ عرق گاؤزبان پانچ تولہ۔ شربت سکنجبین ۲ تولہ۔ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلادیں عرق پودینہ عرق سونف۔ عرق الائچی۔ عرق بادیان۔ عرق بید مشک عرق کیوڑہ یہ سب مفید ہیں۔ غذا گوشت شوربا۔ گوشت بریاں اسفناج۔ پالک۔ خرفہ۔ کدو۔ نان گندم۔ پلاؤ کھلانا۔ پرہیز جماع و گوشت گاؤ کا۔

## سوال۔ جنون ووسواس کا حال بیان کرو

**جواب**۔ یہ دونوں ایک ہی مرض کا نام ہیں یہ لفظ دیوانے پاگل کو کہتے ہیں۔ اس میں ہوش وحواس بالکل زائل ہو جاتے ہیں۔ جالینوس نے اس کو چار قسم سے بیان کیا ہے اگر بیمار غضب سے

صدمہ پہنچاوے اور سووے نہیں اور نظر تیز ہوجاوے مانند درندہ جانوروں کے اور حملہ کرے ساتھ ایذا رسانی کے اور بدن اس کا لاغر ہوجاوے اور بدن سیاہی پکڑ جاوے اس کو مانیا کہتے ہیں اور اگر ساتھ تپ کے اختلاط عقل و ہذیان ہووے تو اس کو صبارا کہتے ہیں۔ دراصل جس کا نام صبارا ہے یہ قسم سرسام مرکب صفرا و سودا سے ہوتا ہے۔ یہ مرض اکثر بچوں کو تپ میں ہوجایا کرتا ہے۔ اس کا علاج سرسام کا علاج ہے۔ اور جو دم بھر اپنے مکان میں قرار نہ پکڑے اور آدمیوں سے بھاگے اور دن کو قبرستان یا ویرانہ میں پڑا رہے۔ اور رات کو باہر نکلے اور کسی سے نہ ڈرے اور گاہ بگاہ حملہ کرنے کو دوڑے اور رنگ زرد ہوجاوے اور مانند کتے اور ریچھ کے بولے اور پنڈلیوں پر زخم ہوجاویں تو اس کو قطرب کہتے ہیں اور جو ساتھ ہنسی اور خوشی کھیل اور تماشے کے جوش میں آجاوے اور دوسرے کو خاموشی سے صدمہ پہنچائے جیسے چپکے سے کتا کاٹ کھاتا ہے۔ اس کو داء الکلب کہتے ہیں سبب اس مرض کا احتراق سودا ہے علاج۔ افیون ایک سرخ۔ آنجو دس تولہ میں ملاکر کھلانا دافعہ جنون ہے۔ نوع دیگر بال عورت کے سر کے جلاکر روغن گل ایک تولہ میں ملاکر ناک میں ڈالنا دافعہ جنون ہے۔ نوع دیگر دافعہ جنون از مجربات قبلہ اہم پوست بیضہ

ایک سرخ پانی میں گھسکر روغن بادام ایک تولہ میں ملاکر تارک سر پر ملنا مفید ہے۔ نوع دیگر ابابیل جانور کے پیٹ سے ایک چھوٹا سا پتھر نکلتا ہے۔ اس کو پانی میں گھسکر چٹانا دافع جنون ہے نوع دیگر انگشت پائے مولہ ایک پرند جانور ہے۔ جو ہمراہ چڑیوں کے موسم بہار میں پکڑتے ہیں اس کے پاؤں کی انگلی کو عرق گلاب ایک تولہ میں گھسکر شہد ایک تولہ ملاکر چٹانا مجرب ہے۔ نوع دیگر طلسم دافعہ جنون فرمودہ حضرت شیخ الرئیس اپنے مجربات میں شیخ صاحب ارشاد فرماتے ہیں کہ یہ طلسم نہائت مجرب ہے طلسم نیش عقرب ایک عدد۔ ناخن سگ سیاہ ایک عدد۔ ناخن کچھوا ایک عدد سب کو پوست شتر میں تعویز بناکر گلے میں صاحب جنون کے ڈالنا بہت مفید ہے بلکہ یہ لکھا ہے کہ اس طلسم سے صرع بھی دور ہو جاتی ہے نوع دیگر سعوط مجرب دافعہ جنون مغز سر بوم یعنی اُلو ۳ ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ خون غراب ایک تولہ میں ملاکر سعوط کرنا مجرب ہے نوع دیگر یہ بھی شیخ الرئیس کا فرمودہ ہے۔ تخم بابونہ ایک ماشہ۔ ہمراہ عرق گاوزبان ۵ تولہ کے ہفت روز صاحب جنون کو کھلاویں جنون دفع ہو جاتا ہے۔ نوع دیگر یہ حب بہت مجرب ہے شحم حنظل ایک تولہ۔ نشاستہ ۱ ماشہ۔ صمغ عربی ۲ ماشہ۔ کتیرا ۲ ماشہ سب کو عرق پودینہ میں

ڈال کر گولیاں برابر نخود کے بنا دیں ۲ گولی ہمراہ ۵ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلا دیں مجرب ہے نوع دیگر سفوف دافع جنون مصطگی ۶ ماشہ۔ آملہ خشک ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ۔ بہمن سفید ۶ ماشہ۔ اسطوخودوس ۶ ماشہ۔ سنبل الطیب ۶ ماشہ۔ فرنجمشک ۶ ماشہ۔ کاہو ۶ ماشہ۔ کشنیز ۶ ماشہ سب کو کوٹ کر سفوف بنا دیں ۳ ماشہ ہمراہ شربت افتیمون ۲ تولہ کے کھلا دیں مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ بقراط دافعہ جنون مغز گربہ سیاہ ۶ ماشہ پتہ کبک میں ملا کر سعوط کریں جنون فوراً زائل ہو جاویگا نوع دیگر۔ شیرہ سیب ۵ تولہ۔ شیر بز سیاہ ایک پاؤ ملا کر چند روز پلانا بہت فائدہ کرتا ہے نوع دیگر یہ نطول بہت مجرب ہے۔ اکلیل الملک ۳ تولہ۔ سبوس گندم ۵ تولہ پانچ سیر پانی میں جوش دے کر سر پر ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ جالینوس سنگ دانہ مرغ میں سے جو تیمر نکلے ایک سرخ اس کو عرق گاؤزبان ایک تولہ میں گھس کر پلانا مجرب ہے نوع دیگر آب کدو سبز ۵ تولہ۔ آب تربوزہ ۵ تولہ۔ آب انار ۵ تولہ۔ آب کاسنی سبز ۵ تولہ آب کاہو سبز ۵ تولہ۔ آب خرفہ ۵ تولہ۔ آب خیارہ ۵ تولہ۔ آب کشنیز ۵ تولہ۔ آب سیب ۵ تولہ۔ عرق کیوڑہ ۵ تولہ۔ سقمونیا ایک تولہ۔ شربت نیلوفر ۵ تولہ سب کو ملا کر صاحب جنون کو کھلانا مجرب ہے۔ غذا گوشت مرغ۔ زردی بیضہ مرغ۔ آب سیب

شیرہ مغز کدو - آشجو - ماش مقشر - فالودہ شیرہ خشخاش - ماء اللحم - پالک خرفہ - کاہو - کدو - روغن - بادام - مسکہ گاؤ یہ مفید ہیں نوع دیگر پیشانی کا فصد کرنا - اور سنگیاں لگانا پنڈلیوں پر اور حمام آب نیم گرم سے کرانا اور شربت نیلوفر شربت عناب - شربت مہندی شربت آلو بخارہ - شربت انار یہ سب مفید ہیں - ماء الجبن اس مرض میں کرانا سب اطبا متقدمین متفق الرائے ہیں -

## سوال - عشق کا حال بیان کرو

جواب - یہ مرض کبھی قسم مالیخولیا کا اطبا نے شمار کیا ہے یہ مرض بسبب بخارات ردیہ منی کے کہ جو تفکر کرنے آرزو وصال معشوق کے پیدا ہوکر طرف دماغ کے بخارات صعود کرتے ہیں علامات یہ ہیں - ہر وقت تنہائی میں سوچ میں سرنگوں رہنا ہے اور ہر وقت تردد آرزو وصال معشوق کا خیال اور اس کی یاد میں آہ و زاری اور گریہ کرنا اور اس کے دیکھنے کیلئے وحشت میں گرفتار رہنا اور نیند کی کبھی کمی ہو جانا اور آنکھیں ہر وقت خواب آلودہ اور کھانے پینے سے بھی نفرت اور دوست اس کو تصور کرنا کہ جو معشوق کے ملانے کی تدبیر بتاوے اور ناصح دشمن معلوم ہونا اور غزلیات وقصہ جات عشق آمیز پڑھنے و سننے سے طبیعت کو پریشان کرنا یہ مرض بخارات ردیہ منی سے پیدا ہوتا ہے - بخارات ردیہ منی سے اٹھ کر وسط

دماغ میں خیالات کو پراگندہ کر دیتے ہیں تو اس وقت طبیعت اچھی صورت پر مائل ہو جاتی ہے۔ اور صورت مالیخولیا کی پیدا ہو جاتی ہے اس واسطے اطبا نے ابتدا اس مرض کی مالیخولیا ہیں اور انتہا اس کی جنون میں شمار کی ہے علاج اسکا دونوں مرضوں سے شامل کرنا چاہئیے اس کی بہترین تدبیر وصال یار کی جستجو کرنا اگر یہ ممکن نہ ہووے تو کسی حسینہ سے جماع کرانا علاج اول حمام نیم گرم پانی سے کرانا اور عمدہ پارچات وعطریات سے معطر کرنا اور غذا عمدہ لطیف سرد تر کا استعمال رکھنا اور شربت کیوڑہ ۳ تولہ۔ عرق بید مشک پانچ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔ نوع دیگر شربت انار ۳ تولہ۔ عرق گاؤزبان ۵ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔ نوع دیگر ہواخوری اور شکار میں مشغول کرنا اور شطرنج میں مشغول کرنا اور بازاری عورتوں سے میل ملاپ کرانا اور قصہ کہانی وہ کہ جس میں عورتوں کی بیوفائی کا ذکر ہو بیان کرنا اور باقی علاج مالیخولیا ومانخی کا کرنا مفید ہے ما ء الجبن اس مرض میں بہت مفید ہے نوع دیگر طلسم فرمودہ شیخ الرئیس دافع عشق بروز اتوار لوہا گرم کر کے سات مرتبہ سرد پانی میں بجھانا اور اس پانی سے منہ دھلانا اور سینہ پر لگانا اور جب لوہے کو سرد کیا جاوے تو یہ کہے کہ فلاں بن فلاں کا قلب سرد ہو جاوے نوع دیگر طلسم فرمودہ بقراط دافع عشق سنگ مرمر کہ جس پر نام

مردے کی موت کی تاریخ کندہ ہووے قبرستان سے لاکر
پانی میں قدرے گھس کر مریض کو ایک ہفتہ استعمال کرادیں
بہت مجرب ہے ۔ نوع دیگر طلسم فرمودہ بقراط بروز منگل بال
اس معشوق کے کہ جو شانہ کرنے سے علیحدہ ہو جاتے ہیں ۔
کوزہ گلی میں جلاکر اس میں پانی دریا کا ڈال کر مریض کو پلانا بہت
نفع کرتا ہے ۔ نوع دیگر طلسم فرمودہ بوعلی سینا دافع عشق
سنگ دانہ مرغ میں سے جو پتھر برآمد ہووے اس کا تعویذ بنا
کر مریض عشق کے گلے میں تعویذ بنا کر پہناویں مجرب ہے ۔
نوع دیگر طلسم دافع عشق فرمودہ شیخ الرئیس پارچہ گلوئے معشوق
کا کہ جس پر وہ عاشق ہو کسی تدبیر سے لے کر قدرے آب
دریا میں اس کو بھگو کر صاف کرلیوے اس پانی میں مٹی قبر مقتول
کی اور مٹی اس جگہ کی کہ جس جگہ خچر بیٹھے ہوں دونوں کو ہموزن لے کر
اس پانی میں قدرے ملاکر بطور دوا کے مریض عشق
کو پلانا مفید ہے اس کی بہت تعریف فرمائی ہے نوع دیگر ۔
شربت بادرنجبویہ ۳ تولہ ہمراہ عرق بید مشک پانچ تولہ ملاکر مریض
عشق کو دو ہفتہ پلانا مجرب ہے ۔ نوع دیگر یہ حب بہت مجرب
ہیں ۔ بادرنجبویہ ۳ ماشہ ۔ مرواریدہ ۳ ماشہ ۔ مامیران ۳ ماشہ
مرزنجوش ۳ ماشہ ۔ عود خام ۴ ماشہ ۔ بسد ۳ ماشہ سب کو کوٹ چھان
کر رب سیب ایک تولہ میں ملاکر گولیاں برابر نخود کے بنادیں

اور صبح و شام ہمراہ شربت بادرنجبویہ ۳ تولہ و عرق گاؤزبان دس تولہ کے ایک ایک گولی کھلانا بہت مفید ہے اس مرض کے علاج میں بہت جلد تدارک کی کوشش کریں ورنہ جنون ہو جاوے گا۔ غذا۔ دودھ نیز گوشت بریان مرغ شوربا۔ گوشت بز مفید ہے باقی علاج مالیخولیا کا کرنا مفید ہے۔

## سوال۔ سدر دوار حال بیان کرو

جواب۔ سدر کہتے ہیں۔ آنکھوں کے آگے اندھیرا چھا جانے کو اور دوار کہتے ہیں۔ چکر آ جانے کو اکثر آدمی بیٹھا ہوا اٹھے اور سر گھومنے لگے اور آسمان زمین پھرتے ہوئے نظر آدیں اس کو سدر دوار کہتے ہیں۔ اور اگر یہ مرض دیرینہ ہو جاوے تو دورہ اس کا مانند صرع کے ہو جاتا ہے۔ مگر صرع میں تشنج اور کف منہ سے جاری ہو جاتا ہے اور اس میں تشنج اور کف نہیں آتا اور صرع دفعتاً پڑ جاتی ہے اس مرض میں یہ حالت دیر میں پیدا ہوتی ہے اسباب اسکے بہت سے اطبا نے بیان فرمائے ہیں خشکی و سردی کا اثر دماغ میں ہو جاوے تو یہ مرض پیدا ہو جاتا ہے یا جمع ہونے اخلاط بارد غلیظ کا دماغ میں یا درد سر شدید کا باعث ہو اس کو سدر الی کہتے ہیں اور سبب دوار کا گردش ریح دماغی سے ہوتا ہے یا دیکھنے سفید شفاف اشیا کا دیر تک یا صدمہ چوٹ کا دفعتاً

دماغ میں یا ضعف دماغ کا سبب یا گرمی دھوپ یا آتش کی تیزی
سے یا سردی غسل کرنے سرد پانی سے یا جمع ہونا کسی اخلاط کا
عروق میں گرد دماغ کے یا مشارکت معدہ یا جگر یا مراق یا مثانہ
یا رحم سے یا بخار شرائین وعروق سے پس گردن یا تولد ریاح کا
خاص دماغ میں بعض وقت یہ مرض بھوک کے صدمہ سے بھی
بعض مزاج میں اثر کر جاتا ہے - علاج اگر بھوک کے صدمہ
سے ہووے تو غذا فوراً دیوے اگر چوٹ کے صدمہ سے ہووے
تو چوٹ کا علاج رجوع کریں اور اگر تپ شامل ہووے تو تپ کا
علاج کریں اگر سردی کا سبب ہوگا تو غفلت مریض کو ہوگی سردی
کا علاج کریں اور اگر خارجی سردی یا خارجی گرمی کے صدمہ سے یہ
مرض ہووے تو صداع خارجی کا علاج کریں اگر ساتھ درد سر اور
گرانی سر اور حواس باختہ ہوویں اور منہ کا ذائقہ خراب اور بدمزہ
ہووے تو وہ مادہ خاص دماغ میں ہے اور اگر ساتھ چھینکیں
کثرت سے آویں تو مشارکت ریح کا مادہ ہے علاج صداع بخاری کا
کریں - اور اگر آب دہن اور نیند کی کثرت اور ذائقہ منہ کا ترش
اور پھیکا ہووے اور بدن بھاری اور پیاس نہ ہووے تو فساد
بلغم کا ہے اور اگر سرخی چہرہ کی اور آنکھ کی اور سیلان اشک
گرم اور ذائقہ منہ کا شیریں اور نیند غفلت کی تو فساد زیادتی
خون ہے اور اگر زردی چہرہ کی اور ذائقہ تلخ پیاس کی شدت

اور بیداری ساتھ ہووے اور دوار وقت حدت کے شدت پکڑے تو فساد صفرا سے ہے اور اگر پریشانی اور آنکھوں کے سامنے اندھیرا معلوم ہووے اور فکر فاسد اور خوف اور خاموشی اور خشکی منہ اور ناک کی اور بیخوابی تو فساد سوداوی سے ہے اور اگر گاہ سدر اور گاہ دوار ہووے تو دوسرے عضو کی مشارکت کا باعث ہے اور اگر گرانی معدہ اور نفخ ہووے تو فساد معدہ کا باعث ہے اور اگر خلو معدہ پر مرض دورہ کرے تو فساد معدہ کا تصور کرو اور اگر ادوع بہت آویں تو فساد مراق کا سبب ہے اور اگر بعد ہضم یہ مرض دورہ کرے تو فساد جگر سے ہے اور اگر پس گوش درد ہووے تو مادہ بارد ہے اور اگر پس گردن درد معلوم ہووے تو مادہ بلغم کا فساد ہے اور اگر بلند مکان کی طرف دیکھنے سے چکر آویں تو ضعف دماغ کا باعث تصور کرو علاج دموی میں فصد سر اروکی یا رگ پیشانی کی کھولنا مفید ہے اور اگر فساد صفرا کا ہووے تو منضج صفرا کا کرکے مسہل سے تنقیہ کریں۔ اور فساد بلغم سے ہووے تو اول منضج بلغم اور اگر فساد سودا سے ہووے تو منضج سودا کا کرکے مسہل دیویں بعد علاج صداع کی قسم سے تلاش کریں یا مشارکت کسی عضو سے ہو تو اس عضو کی مشارکت کا علاج کریں اور اگر ریح بخاری کا سبب ہو تو صداع بخاری سے علاج کریں اور اگر فساد سردی سے ہووے تو جائفل ۵ ماشہ۔ زعفران ۴ ماشہ۔ روغن چنبیلی تین تولہ میں ملاکر سر پر ملیں اور مربی ہلیلہ ایک عدد کا کھانا بہت مفید ہے۔

اور اطریفل کشنیز ۹ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے۔
**نوع دیگر** پاشویہ کرنا اس میں بہت مفید ہے **نوع دیگر** حجامت سر پر کرنا اور حنظل ایک تولہ۔ سرکہ پانچ تولہ پانی دو سیر میں جوش دے کر سر پر نطول کرنا بہت مفید ہے **نوع دیگر** برگ مورد تین تولہ پانی میں پیس کر سر پہ لیپ لگانا مفید ہے **نوع دیگر** بیول ایک عدد سے پاؤں کی مالش کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** کشنیز خشک تین تولہ۔ پانی ایک سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔
**نوع دیگر** یہ سفوف بہت مجرب ہے گندم بریان ۵ تولہ کشنیز بریان ایک تولہ شکر سفید ہموزن ملا کر سفوف بنا کر تین ماشہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھانا مجرب ہے **نوع دیگر** یہ سفوف بھی مجرب ہے ... سفید ایک تولہ۔ شحم حنظل ۴ ماشہ۔ پوست ہلیلہ زرد ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ سفوف بنا کر ۴ ماشہ ہمراہ شہد ایک تولہ کے ملا کر کھلانا اوپر سے عرق بادیان پانچ تولہ پلانا مجرب ہے
**نوع دیگر** فرمان جالینوس فصد صافن کا خون نکالنا بہت جلد فائدہ دیتا ہے **نوع دیگر** مسیحی کا فرمان ہے کہ حقنہ کرنا اس مرض کے واسطے حکم اکسیر کا رکھتا ہے **نوع دیگر** شیرہ مغز بادام مقشر ۲ تولہ۔ تخم خشخاش ایک تولہ۔ کشنیز ۲ ماشہ۔ سب کو نیم سیر پانی میں شیرہ نکال کر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** خمیرہ مروارید تین ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب

ہے۔ نوع دیگر روغن کدو ایک تولہ۔ روغن بادام ایک تولہ۔ کافور ایک ماشہ ملاکر سر پر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر ماء اللحم انگوری ۳ تولہ صبح کے وقت پلانا ضعف دماغ کو بہت فائدہ کرتا ہے نوع دیگر برادہ صندل سفید تین ماشہ۔ عرق گلاب پانچ تولہ میں شیرہ نکالکر سکنجبین سادہ تین تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے نوع دیگر آلوبخارہ ۷ دانہ تمرہندی تین تولہ۔ عرق بید مشک دس تولہ میں تر کرکے شربت نیلوفر دو تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر خرفہ تین ماشہ۔ کشنیز ۲ ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ۔ مغز کدو شیریں ایک تولہ۔ عرق بید مشک دس تولہ میں سب کا شیرہ نکالکر شربت کیوڑہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے نوع دیگر ضماد۔ دارچینی تین ماشہ۔ اکلیل الملک تین ماشہ۔ مرزنجوش تین ماشہ۔ تخم خطمی تین ماشہ۔ سرکہ پانچ تولہ میں پیسکر سر پر لیپ لگانا بہت مفید ہے نوع دیگر جند بیدستر ایک ماشہ مشک ایک ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ میں ملاکر ناک میں ڈالنا مجرب ہے۔ باقی علاج صداع میں تلاش کریں۔ غذا شوربا نان گندم بہت نفع کرتا ہے۔

## سوال۔ لوی کا حال بیان کرو

جواب۔ لوی کو حکما فیحج و فہدق بھی کہتے ہیں علامت اس کے کیا ہیں اس مرض والے کو یہ معلوم ہوتا ہے کہ ... ہوا ... میں

میں لپیٹ گیا ہوں اور عضلہ کی کشش سے سیدھا نہیں ہوا جاتا
اور انگڑائیاں اور جمائیاں کثرت سے آتی ہیں اور رنگ بدن کا اور
آنکھیں سرخ ہو جاتی ہیں یہ مرض کثرت ریاح کے غلبہ سے استعمال
سرد اشیاء سے یا غسل کرنے سرد پانی سے یا کھانے برف نہار یا
سرد ہوا کے دخل سے ہوا کرتا ہے علاج اول منضج بلغم سے مسہل
کریں اس کے بعد علاج شروع کریں۔ یہ دوا بہت مفید ہے۔
کشنیز خشک ۲ تولہ۔ گل سرخ ۶ ماشہ۔ آملہ مقشر ۶ ماشہ۔ اصل السوس
۶ ماشہ سب کو کوٹ کر شہد دس تولہ میں ملا کر معجون بنا دیں خوراک
۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ صبح کو کھلا دیں مجرب ہے نوع دیگر
یہ معجون میرے قبلہ و کعبہ کے تجربہ کی ہے اس مرض میں بہت مفید
ثابت ہوئی ہے کشنیز خشک ایک تولہ۔ وج ترکی ایک تولہ۔ خولنجان
۶ ماشہ۔ دارچینی ۶ ماشہ۔ قرنفل ۶ ماشہ ہموزن شہد ملا کر معجون
بنا دیں خوراک ۳ ماشہ ہمراہ عرق پودینہ ۵ تولہ و عرق سونف ۵ تولہ
یہ دوا نسیان کو بھی مفید ہے۔ نوع دیگر سفوف مجرب فلفل سیاہ
۶ ماشہ۔ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ۔ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ۔ نمک سیاہ ۶ ماشہ
زنجبیل ۶ ماشہ سفوف بنا کر تین ماشہ ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ
کے کھاتا مجرب ہے۔ نوع دیگر یہ دوا بہت مفید ہے پوست
ہلیلہ زرد ۶ ماشہ۔ بلیلہ ۶ ماشہ۔ آملہ مقشر ۶ ماشہ۔ سرکہ دس تولہ
میں ایک روز تر کر کے سایہ میں خشک کریں جب خشک ہو جاوے تو

زنجبیل ایک تولہ۔ دارچینی ۶ ماشہ۔ گل سرخ ۶ ماشہ۔ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ۔ انیسون ۶ ماشہ۔ نانخواہ ۶ ماشہ۔ تربد سفید ۶ ماشہ سب کوٹ کر شہد ہموزن میں ملاکر ۶ ماشہ صبح ۶ ماشہ شام ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلادیں ہفت روز کے استعمال میں بہت فائدہ ہوگا مجرب ہے نوع دیگر کچلہ مقشر ۶ ماشہ مدبر کرکے ترکیب مدبر کرنے کی یہ ہے کہ اول کچلہ پانچ تولہ کو سات روز تک ایک سیر پانی میں تر رکھیں بعدہٗ نکالکر ایک سیر دودھ گاؤ میں ڈال کر جوش دیویں جب دودھ سوختہ ہوجاوے تو نکالکر اوپر کا چھلکہ دور کرکے اس کو کوٹ لیوے ۶ ماشہ کچلہ مدبر مقشر۔ فلفل سیاہ ۶ ماشہ۔ دارفلفل ۶ ماشہ۔ قرنفل ۶ ماشہ۔ دارچینی ۶ ماشہ سب کو کوٹ کر شہد دوچند اس میں ملاکر معجون بناویں خوراک ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر ہفت روز انشاء اللہ تعالے یہ دوا نہائت مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ مربی زنجبیل ۶ ماشہ ورق نقرہ ایک عدد ملاکر ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے ہفت روز استعمال کرنا بہت فائدہ دیتا ہے بلکہ مجرب ہے۔ نوع دیگر یہ دوا بمنزلہ اکسیر ثابت ہوئی ہے۔ اس مرض میں بہت جلد اثر کرتی ہے۔ مشک ایک سرخ ست لوبان ایک ماشہ۔ ست سلاجیت تین ماشہ۔ برگ پان ۵ عدد سب کو پیسکر شہد ۲ تولہ میں ملاکر قدرے ایک ماشہ کے چبانا فوراً اثر ہوتا ہے نوع دیگر کشتی میں بیٹھ کر دریا کی سیر کرنا بہت

نفع کرتی ہے۔ باقی علاج صداع بخاری کا کرنا چاہئے۔ غذا
گوشت بریاں۔ چوزہ مرغ و بیٹر و تیتر۔ زردی بیضہ مرغ۔ آب گوشت
بہت فائدہ کرتا ہے۔ پرہیز بقولات ۔

## سوال۔ کابوس کا حال بیان کرو

**جواب**۔ جو خواب میں آدمی ڈرتا ہے۔ اس کا نام کابوس ہے
**علامات** یہ ہیں سوتے میں یہ معلوم ہوتا ہے کہ کوئی چیز گراں
وزنی میرے سینہ پر کسی نے رکھدی ہے آدمی ہر چند کوشش کرتا
ہے کہ اس کو علیحدہ کر دیا جاوے مگر وہ دور نہیں ہوتی اور کبھی یہ معلوم
کوئی بشکل انسان میرے سینہ کو دباتا ہے اور کبھی ایسا ہوتا ہے
کہ میرا گلا کسی نے بند کر دیا ہے اور کبھی یہ معلوم ہوتا ہے کہ میں
کسی حسینہ سے جماع کرتا ہوں اور کبھی ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ
بشکل جن یا بھوت مجھ کو سوتے ہوئے ستاتے ہیں اور اس کے بعد
دفعتاً آنکھ کھل جاتی ہے سبب اس کا ریح یا بخار ردیہ کا غلیظ ہو
جانا ہے۔ یہ مرض زیادہ چلنے یا دن کے سونے سے یا غذا غلیظ
کے استعمال کرنے سے مانند کلہ پاچہ گوسفند یا پنیر سردی کے
دماغ پر یا ضعف دماغ کے سبب سے یا شارکت معدہ کے
یا سوء ہضم کے باعث سے ہوتا ہے علاج اگر چہرہ سرخ اور آنکھوں میں
سرخی ہو اور سر بھاری سا معلوم ہوتا ہو [illegible]

دبویں تو فساد غلبہ خون کا ہے پہلے فصد ہفت اندام وسرارو کی کھولیں اور اگر پانی منہ سے جاری ہووے اور سستی بدن کی اور کندی حواس کی اور سفید اشیاء خواب میں دکھائی دیویں تو فساد غلبہ بلغم سے ہے۔ اول تنقیہ منضج بلغم سے کریں اور اگر فکر فاسد ہو جاوے اور خواب غفلت سے چونک اٹھے اور سیاہ چیزیں خواب میں دکھائی دیویں تو فساد غلبہ خلط سودا کا ہے یہ مقدمہ صرع یا سکتہ یا فالج کا آغاز ہے اس کے علاج میں بہت جلد کوشش کریں ورنہ خوف ہے **نوع دیگر** یہ سفوف بہت مجرب ہے۔ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ۔ بلیلہ ۶ ماشہ۔ آملہ ۶ ماشہ۔ اصل السوس ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ۔ دارچینی ۶ ماشہ۔ تربد سفید ۶ ماشہ۔ زنجبیل ۶ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۶ ماشہ ہمراہ گلقند ۳ تولہ کے ملا کر بوقت شب کھلا دیں اوپر سے عرق بادیان دس تولہ پلا دیں بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر**۔ تخم ریحان ۶ ماشہ شگوفتہ۔ شربت بنفشہ ۳ تولہ ملا کر چٹانا عجیب الاثر ہے۔ **نوع دیگر** گل سرخ ایک تولہ۔ ہلیلہ سیاہ ایک تولہ کشنیز خشک ۲ تولہ پوست ہلیلہ زرد دو تولہ شکر سفید ہموزن ملا کر سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** اسطوخودوس تین ماشہ۔ گلقند دو تولہ ملا کر کھلانا بہت نفع کرتا ہے **نوع دیگر** شربت بہشت سفید نافع ہوا ہے۔ عناب ہیں عدد گل بنفشہ

ایک تولہ۔ اصل السوس ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ۔ شاہترہ ۹ ماشہ۔ مویز منقی دو تولہ۔ گل نیلوفر ایک تولہ۔ افتیمون صرہ بستہ ۶ ماشہ۔ بیخ کاسنی ایک تولہ۔ برگ سناکی ایک تولہ سب کو دو سیر پانی میں شب کو تر کر کے صبح کو جوش دے کر نبات سفید ایک سیر ملا کر شربت بناویں خوراک شربت دو تولہ ہمراہ عرق گاؤزبان پانچ تولہ ہفت روز استعمال کریں مجرب ہے نوع دیگر زرشک ۶ ماشہ۔ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ۔ انار دانہ ۶ ماشہ۔ تخم کشوث ۳ ماشہ سب کو پانی نیم سیر میں گھوٹ کر شیرہ نکال کر نبات سفید دو تولہ ملا کر صبح پلا دیں ہفت روز میں انشاء اللہ تعالے نہایت فائدہ ہوگا۔ نوع دیگر مجرب المجرب آلو بخارہ ۷ دانہ۔ تمر ہندی تین تولہ۔ گل نیلوفر ۶ ماشہ۔ تخم کاسنی ۶ ماشہ سب کوٹ پانی نیم سیر میں شب کو تر کر کے صبح آب زلال نکال کر نبات سفید دو تولہ ملا کر ہفت روز پلا دیں مجرب ہے نوع دیگر یہ دوا نہایت مجرب ہے۔ تربد سفید ۶ ماشہ شحم حنظل ۶ ماشہ۔ صبر سقوطری ۶ ماشہ سقمونیا ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ۔ گل سرخ ۶ ماشہ سب کو گودہ کنوار گندل پانچ تولہ میں کھرل کر کے گولیاں برابر نخود کے بناویں بوقت شب دو گولی ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلاویں بہت مجرب ہے نوع دیگر اطریفل زمانی ایک تولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے بوقت شب سوتے وقت کھلانا نہایت فائدہ مند ہے

نوع دیگر یہ سفوف بہت مجرب ہے کشنیز خشک ایک تولہ مغز بادام مقشر دو تولہ۔ تخم خرفہ ایک تولہ۔ تخم کاہو ایک تولہ اسپغول ثالم ایک تولہ سوائے اسپغول کے سب کو کوٹ چھان کر شکر سفید ہموزن ملاکر سفوف بنا دیں صبح ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے بوقت خفتن ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے چندروز استعمال کریں مجرب ہے۔ نوع دیگر غرغرہ کرنا پانی سرد برف ڈالکر بہت مجرب ہے۔ غذا خشکہ۔ شور با گوشت۔ چوزہ مرغ۔ پالک۔ کدو۔ خرفہ اور جو غذا لطیف ہوا اور زود ہضم بلکہ بوقت شب کھانا دینا نقصان کرتا ہے دوران مرض میں۔

## سوال۔ صرع کا حال بیان کرو

جواب۔ صرع مرگی کو کہتے ہیں۔ علامات بیان کرو مریض لشکل تندرست چلتے چلتے راستہ میں گر جاتا ہے۔ اور بیہوش ہو جاتا ہے اور اس کا منہ اور ہاتھ پاؤں ٹیڑھے ہو جاتے ہیں اور اضطراب بہت کرتا ہے اور منہ سے کف جاری ہو جاتے ہیں یہ مرض مختلف شکلوں سے ہوتا ہے یونانی میں اس کو قاذوق وام الصبیان و قیسا بھی کہتے ہیں اور بعض اطبا اس کو مرض کاہنی بیان کرتے ہیں۔ سبب اس کے بہت ہیں۔ شیخ کا قول ہے کہ یہ مرض سدہ پڑ جانے مقدم دماغ میں ہوتا ہے اور یہ سدہ نفوذ کرتے اعضا میں منع کرتا

اور یہ سدہ فعل قوت حس وحرکت کو بگاڑ دیتا ہے اور شیخ کا فرمان ہے کہ یہ مرض تین سبب سے لاحق ہوتا ہے یا تو قبض بسط دماغ سے یا یبس دماغ سے یا امتلا سے واضح ہو کہ صرع یبوست سے نہیں ہوتی اگر دفعتہً یہ مرض ہووے تو تشنج یابس ہے۔ یہ بھی معلوم ہو جاوے کہ صرع دفعتہً نہیں ہوتی یہ مرض قبض دماغ سے یا دفع بخار ردیہ سے یا کیفیت لازعہ سے یعنی کاٹنے کسی جانور سمی کے اعصاب پر مانند بچھو یا زنبور وغیرہ کے یا رطوبت ردی الجوہر یا خلط محدث سدہ غیر منضم بطن مقدم دماغ میں پڑے یا عصب دماغ میں پڑ جاوے۔ جرجانی کا قول ہے کہ صرع ایک غفلت ہے کہ جو آلات حس وحرکت کو روک دیتی ہے بسبب کلی سدہ غیر منضم پڑ جانے سے مقدم دماغ میں اور تشنج اس کے ساتھ لازمی ہے اور کبھی یہ تمام اعصاب کے تشنج سے پیدا ہوتی ہے۔ مگر وہ بد ہے اور اہل یونان اس کو ابی لیمسا کہتے ہیں دراصل مرض صرع نفس دماغی ہے اور کبھی یہ مرض مالیخولیا سے اور کبھی مالیخولیا صرع سے ہو جایا کرتا ہے۔ اور کبھی اس کا دورہ قریب سکتہ کے بھی ہوتا ہے فرق اس میں یہ ہے کہ صرع بغیر کف آنے کے نہیں ہوتی اور کبھی یہ مرض مشارکت معدہ سے یا مشارکت عروق وجگر وطحال سے کبھی مشارکت امعاء سے اور کبھی مشارکت رحم سے اور مشارکت اوعیہ منی سے اور کبھی مشارکت ہاتھ پاؤں سے

کبھی ہو جایا کرتی ہے۔ اس صرع کو صرع شرکی کہتے ہیں اور کبھی یہ مرض کاٹنے بچھو وزنبور کے عصب پر ہو جاتی ہے اس کو صرع نسّعی کہتے ہیں۔ اور یہ بھی فرمان شیخ الرئیس کا ہے کہ یہ مرض مادہ بلغمی یا مادہ سوداسے ہوتا ہے اور یہ بھی فرمودہ شیخ کا ہے۔ کہ دراصل یہ مرض ضعف ہضم دماغی کا سبب ہے مگر مادہ سوداوی سے جو ہو وہ سب سے ردی ہے۔ یہ سوداوی بغیر موت کے نہیں جاتی ہے۔ اگر اضطراب وقت دورہ کے مریض کو ہووے تو یہ صرع بلغمی ہے اگر تمام اعضا کی حرکت وقت نوبت کے بند ہو جاوے تو صرع سوداوی ہے اگر افعال دماغ کے صحیح ہیں اور دورہ صرع کا پڑے تو خرابی حس دماغی کی قوت کا ہے۔ اور وقت دورہ کے ہوا سر دیکھے اور ہاتھ پاؤں میں چیونٹیاں چلتی ہوئی معلوم دیویں اور وقت دورہ کے آنکھیں کھلی رہیں اور اشک جاری ہوویں اور جمائیاں اور انگڑائیاں کثرت سے آتی ہیں اس کو صرع اطرافی کہتے ہیں۔ اور اگر ترک جماع کے سبب سے ثقل ادعیہ منی میں پایا جاوے تو صرع خرابی منی کے باعث سے ہے۔ اور اگر احتباس حیض یا درد عانہ یا گرانی مثانہ کا سبب معلوم ہووے تو صرع شرکی رحمی ہے۔ اور اگر کرم شکم میں سے گاہ بگاہ برآمد ہوویں اور وقت خواب لعاب دہن کثرت سے آوے اور بھوک کے وقت درد شکم ہووے تو یہ صرع شرکی

امعائی ہے۔ اور اگر قراقر جانب طحال یا صلابت طحال یا نفخ
طحال سے صرع کا دورہ پڑے تو صرع طحالی تصور کرو اور اگر
خلل مراق میں معلوم ہوا ور ارونغ ترشش آویں اور نفخ شکم
اور شانوں میں بعد غذا درد معلوم ہووے تو صرع مراقی ہے
اور اگر خلو معدہ یہ علامات پائے جاویں تو صرع بخاری ہے اور
اگر وقت دورہ صرع کے اختلاج فم معدہ ہووے یا اختلاج
لب ہووے اور منہ میں سے پانی جاری ہو جاوے اور گلا اور
ناک بند ہو جاوے اور مریض نعرہ مارے اور پاخانہ اور پیشاب
خطا ہو جاوے اور مریض دفعتہً زمین پر گر جاوے اور قے ہو
جاوے یہ صرع شرکی معدی ہے اور اگر سیلان لعاب دہن
ہووے اور رنگ چہرہ کا سفید ہو جاوے اور افراط سے کف
آوے اور حالت دورہ میں حرکت ثقل کی ہووے اور نسیان و
کندی حواس کی ہووے تو صرع بلغمی ہے اور اگر تیرگی چہرے کی
اور لاغری بدن کی اور خشکی زبان کی اور ناک کی اختلاط عقل اور وقت
نوبت کے حالت مالیخولیا کی ہووے تو یہ صرع سوداوی ہے
اور اگر وسواس وخفقان کی حالت ہووے اور نیند کی کمی ہووے
اور زردی چہرہ کی ہووے اور حرکات جنون کے ہوویں اور ساتھ
تپ بھی شدید ہووے تو یہ صرع احتراق صفرا سے ہے اور اگر
کندی حواس اور غفلت اور آنکھیں بند رہیں اور چہرہ سرخ

ہو جاوے ۔ اور وقت نوبت کے منہ اور ناک میں سے خون آوے تو یہ صرع احتراق خون سے ہے اور یہ بھی اطبا کا قول ہے کہ خالص خون اور خالص صفرا کے احتراق سے صرع نہیں ہوتی جب تک امیزش بلغم کی نہ ہووے اور بسبب خلط ردی کے ملنے سے یہ بھی احتراق پا جاتی ہیں اس واسطے اُن کو بھی شامل کر دیا ہے علاج اول منضج کرنا ہر خلط کا جس کا غلبہ ہو لازمی ہے اس کے بعد مسہل کے اور پھر دوا شروع کرے نوع دیگر باجیرہ دو تولہ ۔ کنجد سیاہ دو تولہ ۔ اجوائن خراسانی ایک تولہ ۔ قسط تلخ ایک تولہ سب کو کوٹ کر پوٹلی باندھ کر سر کو گرم کر کے ٹکور کریں بہت مفید ہے نوع دیگر یہ ضماد بہت مجرب ہے مغز پنبہ دانہ ایک تولہ ۔ مغز ارنڈ ایک تولہ ۔ روغن قسط پانچ تولہ ملا کر نیمگرم ضماد سر پر کریں بہت مفید ہے نوع دیگر ضماد دافع صرع ہر قسم ۔ جند بیدستر تین ماشہ ۔ عود صلیب تین ماشہ ۔ سداب تین ماشہ ۔ عرق پودینہ دو تولہ میں پیس کر نیمگرم سر پر ضماد کریں مجرب ہے نوع دیگر ہولاس دافع صرع ۔ پوست ریٹھہ تین ماشہ ۔ تخم پلاس تین ماشہ ۔ مغز کدو تلخ تین ماشہ پیس کر وقت دورہ کے ناک میں ڈالیں انشاء اللہ خدا فضل کر دے گا ۔

نوع دیگر یہ دوا اکسیر دافع صرع جو تمام عمر کے تجربہ سے ایک اسرار حاصل ہوا ہے محض خلق خدا کے فائدہ کیلئے اس کو

درج کتاب کیا جاتا ہے کیونکہ زندگی ایک ناپائیدار چیز ہے۔ ہزاروں لوگ سینہ میں عجائبات لے کر چلے گئے اس واسطے ہدیہ ناظرین کرتا ہوں تاکہ ہمیشہ کے واسطے اس موذی مرض سے نجات حاصل کریں مگر اس میں کچھ طمع دنیا کی نہ کریں خدا کے واسطے دوا دیویں ۔۔ ورنہ معالج کو یہ مرض ہو جاوے گا۔ اس کو اچھی طرح سے یاد رکھیں مجرب المجرب ہے۔ باجرہ ۵ تولہ لے کر اول اس کو گدھے کے پیشاب میں تولہ میں تر کر کے سایہ میں خشک کریں اس کے بعد اس باجرہ کو فیل کے پیشاب میں اسی طرح تر کر کے خشک کریں اس کے بعد اسی طرح پیشاب انسان میں تر کر کے خشک کریں۔ پھر اس باجرہ کو شہد دس تولہ میں ملا کر سگ سیاہ کو پکڑ کر جبراً کھلا وے اور اس کو باندھ رکھے جب دوسرے روز وہ پاخانہ نکالے تو اس کو بھنگن سے صاف کرا کر باجرہ کے دانوں کو ثابت نکلوا لیوے اس میں سے ایک دانہ وقت نوبت کے مریض صرع کو کھلا وے اور یہ بھی ہو لاس جو لکھی جاتی ہے ناک میں دیوے انشاء اللہ تمام عمر کے واسطے اس موذی سے نجات ہو جاویگی مجرب ہے۔ **نوع دیگر۔**

ہو لاس۔ سرگین گرگ خشک ایک تولہ۔ استخوان کاسہ سر آدمی ایک تولہ۔ تمباکو کشورتی ایک تولہ۔ سرگین فیل ایک تولہ سب کو خشک کر کے باریک پیس کر رکھ چھوڑے وقت نوبت کے مریض کے ناک میں

قدرے دو رتی کے نلکی کے ذریعہ ڈالے خداوند عالم اپنا فضل کردیگا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ بقراط شونیز ۲ ماشہ نوسادر ۲ ماشہ۔ سرکہ دو تولہ میں پیسکر وقت نوبت ناک میں ڈالیں خدا فضل کر دیگا نوع دیگر فرمودہ انطاکی۔ آب پیاز سفید ۲ ماشہ نکال کر ایک دو قطرہ وقت نوبت کے ناک میں مریض کے ڈالے مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ شیخ بوعلی۔ مروارید ایک ماشہ۔ آب چقندر ایک تولہ میں پیسکر وقت نوبت کے مریض کے ناک میں ڈالیں بہت نفع کرتا ہے نوع دیگر فرمودہ شیخ الرئیس مگس مدار تین عدد۔ فلفل سیاہ ۲ ماشہ۔ بندال ۲ ماشہ۔ شحم حنظل ۲ ماشہ۔ نوسادر ۲ ماشہ شونیز ۲ ماشہ سب کو پیس کر ہولاس بناویں وقت نوبت کے مریض کے ناک میں بذریعہ نلکی کے ڈالے انشاء اللہ بہت نفع ہوگا۔ بلکہ تعریف تو حضور نے از حد بیان فرمائی ہے واقعہ میں راست ہوگی۔ نوع دیگر فرمودہ حضرت مسیحی۔ کندش تین ماشہ فلفل سیاہ تین ماشہ۔ خربق تین ماشہ زنجبیل تین ماشہ سب کو پیس کر وقت نوبت دورہ کے ناک میں ڈالیں مجرب لکھا ہے نوع دیگر فرمودہ حضرت مسیحی عود صلیب تین ماشہ۔ جدوار خطائی تین ماشہ۔ عرق بادیان دو تولہ میں گھسکر سات روز پلادیں مجرب لکھا ہے۔ نوع دیگر فرمودہ انطاکی مجرب لکھا ہے۔ افیسون

تین ماشہ۔ زیرہ سیاہ تین ماشہ۔ بادیان تین ماشہ۔ گلقند دو تولہ پانی ایک پاؤ میں جوش دے کر پلانا مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ بو علی سینا طلسم دافع صرع یعنی مرگی خون گوشت گدھے سیاہ کا بروز اتوار وقت نوبت کے حلق میں مریض کے ڈالے یا پانی دو تولہ میں ملا کر پلا دے انشاءاللہ تمام عمر کو نجات ہو جاویگی یہ اُن کے مجربات میں سے ہے۔ نوع دیگر فرمودہ بقراط۔ خون خرگوش ایک ماشہ پانی دو تولہ میں ملا کر بروز اتوار مریض صرع کو پلانا اور بخور تخم شریفہ کا کر کے دھواں مریض کے ناک میں پہنچانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ انطاکی پر اسپ تین ماشہ کا بروز اتوار لے کر وقت نوبت کے بخور کرنا اور دھواں مریض کے ناک میں پہنچانا مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ انطاکی تخم تاج خروس ایک ماشہ موئے مریض دونوں کا بخور پیش مریض وقت نوبت کے کرنا حکیم اکبر کار کھتا ہے اُن کے مجربات میں سے ہے نوع دیگر فرمودہ جالینوس انگوزہ ایک ماشہ۔ عاقر قرحا ایک ماشہ۔ نکچھکنی ایک ماشہ۔ خردل ایک ماشہ۔ سب کو پانی دو تولہ میں پیس کر وقت نوبت ناک میں مریض کے ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر طلسم فرمودہ بقراط بروز اتوار ابابیل کو ذبح کر کے اس کے شکم میں سے جو پتھر برآمد ہووے اس کو چمڑہ گدھے کی پیشانی کا لے کر اس میں بطور تعویذ کے صاحب

صرع کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ تمام عمر صرع نہ ہوگی نوع دیگر فرمودہ حضرت قبلہ و کعبہ ام طلسم دافع صرع پتھر جو سیاہ مرغ کو جس وقت ذبح کیا جاوے اور اس کے شکم میں سے برآمد ہووے اس کے ساتھ قدرے میل گوش آدمی کا اور قدرے میل بغل کا ملا کر چمڑہ اونٹ میں تعویذ بنا کر صاحب صرع کے بازو پر باندھے حضرت نے اس کے مجرب ہونے میں بہت تعریف فرمائی ہے۔ نوع دیگر فرمودہ جالینوس پنیر مایہ خرگوش تین ماشہ۔ عقیق ایک ماشہ دونوں کو عرق مکو پانچ تولہ میں پیس کر ہفت روز مریض کو پلاویں نہایت مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ بقراط استخوان سوختہ انسان ایک سرخ پوست ریٹھہ ایک ماشہ۔ دونوں کو پانی ایک تولہ میں گھس کر ناک میں ڈالیں مجرب ہے نوع دیگر۔ فرمودہ حکیم عابد سرہندی استخوان کاسہ سر آدمی ایک سرخ ہفت روز تک مریض صرع کو ہمراہ پانی کے کھلاوے انشاء اللہ تمام عمر کے لئے یہ مرض دور ہو جاوے گا نوع دیگر فرمودہ عابد سرہندی۔ سرگس ۲ عدد۔ فلفل سیاہ تین عدد دونوں کو ایک تولہ پانی میں پیس کر ناک میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر انگوزہ دو سرخ۔ فلفل سیاہ دو عدد۔ قرنفل ایک عدد۔ شہد ایک تولہ میں ملا کر صاحب صرع کو اکیس یوم تک چٹانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ حکیم جبر جانی گوشت ہدہد ایک ماشہ۔ عاقرقرحا ۱ ماشہ

شہد ایک تولہ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ حکیم انطاکی مغز گرگٹ ایک ماشہ۔ آب چقندر ۲ ماشہ دونوں کو بیپیکر وقت نوبت کے ناک میں صاحب صرع کے ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ افلاطون جگر شتر ایک تولہ بریاں کر کے ہمراہ سرکہ دو تولہ کے صاحب صرع کو کھلانا اور سوہن مکھی شہد ۲ ماشہ میں گھسکر اوپر سے چٹانا نہایت مجرب ہے نوع دیگر طلسم بقراط۔ سم راست خر کی انگشتری بروز اتوار بناکر ہاتھ میں صاحب صرع کے ڈالنا اور جگر خر تین ماشہ بریاں کر کے اس وقت کھلانا مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ انطاکی استخوان خر سوختہ ایک ماشہ بیضہ کچھوا ایک عدد ہفت روز صاحب صرع کو کھلادے اور غذا سوائے گوشت خر کے سات روز اور کچھ نہ دیوے انشاء اللہ بحکم الہی صرع ہر قسم کی دور ہو جاویگی اس نسخہ کی تعریف بہت لکھی ہے نوع دیگر فرمودہ عابد سرہندی گوشت راسو ایک تولہ بریاں کر کے ہمراہ عرق بادیان کے ہفت روز کھلانا انشاء اللہ صرع ہر قسم کی دور ہو جاویگی مجرب لکھا ہے نوع دیگر فرمودہ انطاکی گل حنا تین ماشہ۔ گوشت گوزن ایک تولہ۔ سرکہ پانچ تولہ ملاکر پکاکر صاحب صرع کو ہفت روز کھلانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے نوع دیگر فرمودہ شیخ الرئیس آب مرارہ بچھو تین ماشہ۔ آب مرارہ گوسفند تین ماشہ آب مرارہ بز ایک ماشہ۔ آب مرارہ گرگ ایک ماشہ سب

گوشت ہد ایک تولہ میں ملا کر صاحب صرع کو کھلا دے مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ مسیحی۔ کرنجوا ایک عدد بروز اتوار موئے سگ سیاہ ایک تولہ میں لپیٹ کر تعویذ کے طور پر گلے میں صاحب صرع کے ڈالے یہ مرض دور ہو جاتا ہے نوع دیگر فرمودہ طلسم بقراط۔ قلب ابابیل ایک عدد چھرک گوشت اسپ ایک ماشہ چھرک گوشت آدمی ایک ماشہ سنگ زبرجد ایک ماشہ سبکو بروز اتوار جمع کر کے تعویذ بنا کر صاحب صرع کے گلے میں ڈالے بہت مجرب لکھا ہے۔ نوع دیگر۔ فرمودہ شیخ الرئیس استخوان سرگین گرگ ۲ ماشہ قضیب خوک ایک ماشہ دونوں کا تعویذ بنا کر صاحب صرع کے گلے میں ڈالے مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ حضرت محمود خاں صاحب دہلوی شیر ایک تولہ کی صاحب صرع کے کف دست پر مالش کریں اوپر سے برگ اک دو عدد باندھیں اور ہزار پائے جس کو کنکھجورہ کہتے ہیں اس کی راکھ کر کے وقت نوبت کے ناک میں ڈالیں اور چالیس یوم تک پاؤں پر پانی نہ ڈالیں انشاء اللہ صرع ہر قسم کی دور ہو جاوے گی نوع دیگر فرمودہ افلاطون مجربات سکندری میں لکھا ہے سقمونیا تین ماشہ۔ غاریقون تین ماشہ۔ شحم حنظل تین ماشہ شہد ایک تولہ ملا کر گولیاں برابر نخود کے بنا دیں اور دو ہفتہ ہمراہ اس شربت کے کھلا دیں بہت تعریف لکھی ہے۔ شربت۔ ہلیلہ زرد دو تولہ۔ بلیلہ دو تولہ۔ آملہ دو تولہ۔ تربد ایک تولہ۔ برگ سنائی ایک تولہ

بسفائج ایک تولہ۔ اسطوخودوس ایک تولہ۔ افتیمون صرہ بستہ ایک تولہ
غاریقون ایک تولہ مصطگی رومی ایک تولہ۔ نبات سفید ایک سیر
سب کو عرق بادیان دو سیر میں شب کو تر کرکے صبح قوام شربت کا
مصری ڈالکر بناویں خوراک شربت دو تولہ ہمراہ عرق شاہترہ ۵ تولہ
چالیس یوم تک اس کا استعمال لکھا ہے غذا شوربا مرغ و نان
گندم۔ گوشت تیتر۔ بٹیر پلاؤ وغیرہ زردی بیضہ مرغ۔ پرہیز بقولات
اور جماع کی سخت ممانعت لکھی ہے۔

## سوال۔ سکتہ کا حال بیان کرو

جواب۔ سکتہ ایک مرض دماغی کا نام ہے اس مرض میں یکایک
مردہ کی صورت ہو جاتی ہے۔ علامات اس کے بیان کرد
آدمی کو دفعتہً بیہوشی کی حالت بغیر تشنج کے اور بغیر آنے کف کے منہ
سے جیسے کہ صرع میں ساتھ کف کے بیہوشی ہوتی ہے اور اس میں
آنکھیں کھلی کی کھلی رہتی ہیں اور مریض خفتہ مانند مردہ کے ہو جاتا ہے
یہ مرض بمنزلہ موت کے ہے۔ بلکہ اطبا نے اس کا نام مرض موت
رکھا ہے۔ اول معالج کو چاہیئے کہ یہ شناخت کرے کہ یہ مردہ
ہے یا زندہ پھر علاج کی کوشش کرے اس کی شناخت یہ ہے
کہ اول صاحب سکتہ کے ناک پر ایک پھنبہ روئی دھنی ہوئی کاتے
کر رکھیں اگر روئی حرکت کرے تو زندہ ہے ورنہ مردہ تصور

کریں دوسری شناخت یہ ہے کہ کسی نازک برتن مسی یا گلی میں
پانی ڈالکر مریض کے سینہ پر رکھیں اگر وہ پانی برتن میں حرکت
کرے تو زندہ ہے ورنہ مردہ اور ایک یہ شناخت ہے کہ اگر آنکھ
میں شکل آدمی دیکھنے والے کی نظر آوے تو زندہ ہے۔ ورنہ
مردہ دراصل یہ مرض فعل حس وحرکت کا تمام دماغ میں معطل
کر دیتا ہے اور روح نفسانی کا نفوذ تمام اعضا کی طرف بند ہو
جاتا ہے اور روح حیوانی دماغ کی طرف نہیں جا سکتی اس
واسطے دفعتہً یہ مرض لاحق ہو جاتا ہے اطبا نے اس کو مقدمہ
صرع کا بیان فرمایا ہے ابتدا صرع سے سکتہ ہو جاتا ہے۔
اور کبھی اختناق الرحم کی صورت پکڑتا ہے اور کبھی صداع ریحی یا
صداع بخاری کے صدمہ سے ہو جایا کرتا ہے۔ بقراط کا فرمان
ہے کہ سکتہ برودت و یبوست کے جمع ہونے سے دماغ کو قبض کر لیتا ہے
یا پہنچنے سردی سخت کے دماغ پر یا بسبب آنے ضرب عظیم قحف پر
یا بسبب بخارات فاسد اخلاط سے یا بسبب ہوائے وبائی سمی کے یا بسبب تپ شدید کے
بشکل سرسام کے اور کبھی بسبب ہونے فالج سخت کے سکتہ
ہو جاتا ہے۔ اگر طول بطن دماغ میں ایک جانب مادہ گرے گا۔
تو فالج ہو گا۔ اور اگر دونوں جانب مادہ گرے گا تو سکتہ ہو گا اور
کثرت سے شراب کے پینے سے بھی سکتہ ہو جاتا ہے بقراط کا قول
ہے کہ اگر دو پہر برابر حالت سکتہ کی رہے تو امید نجات کی نہیں

ہے۔ دیگر اگر اول صداع ہو اور دفعتہً سکتہ ہو جاوے اور بعد بیہوشی کے خرخر کی آواز آوے تو انجام ہلاکت ہے اگر مرض سکتہ میں تپ ہو جاوے تو امید صحت کی ہے اگر حالت تپ میں سکتہ ہو جاوے تو سرسام کے علاج میں کوشش کرنا ضروری ہے۔ اگر اول صداع و گرانی سر کی شکائت مریض بیان کرے اس کے بعد سدر و دوار بھی شروع ہو جاوے اور روشنی سے نفرت اور اختلاج بدن ہو اور دانتوں کو پیسے خواب غفلت میں اور ہاتھ پاؤں سرد ہو جاویں تو علامت آمد سکتہ کی ہے اور اگر چہرہ سرخ اور آنکھوں میں بھی سرخی آجاوے اور پیشانی پر پسینہ ہو۔ اور سانس جلد جلد لیوے تو سکتہ غلبہ خون سے ہؤا اور اگر تیرگی چہرہ اور خفقان کی حالت ہو تو یہ مرض خلط سودا کے غلبہ سے ہؤا۔ اور اگر سستی بدن و اختلاج لب ہووے تو مادہ بلغمی سے مرض کی آمد تصور کرو۔ جالینوس کا فرمان ہے کہ علاج اس مرض کا مشکل ہے اس مرض میں کوئی فیصدی ایک شاذ و نادر نجات حاصل کرتا ہے ورنہ تمام اس مرض کا مرض ہلاکت ہے۔ علاج اول فصد صافن یا رگ پیشانی کا کھولنا اگر ممکن ہو سکے تو کسی طرح قے لازمی ہے نوع دیگر عود صلیب ایک ماشہ۔ عرق گلاب دو تولہ میں گھسکر حلق میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر جند بیدستر ایک ماشہ عود صلیب ایک ماشہ۔ اسطوخودوس ایک ماشہ۔ عرق گلاب پانچ تولہ میں جوش

دے کر پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر دواء المسک حار ایک ماشہ۔ عرق بادرنجبویہ پانچ تولہ میں ملا کر حلق میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر انگوزہ ایک ماشہ۔ شہد ایک تولہ ملا کر حلق میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر یہ سعوط مفید ہے خربق سیاہ ایک ماشہ جند بید ستر ایک سرخ۔ مشک ایک سرخ عرق گاؤزبان ایک تولہ میں گھسکر حلق میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر سعوط۔ کندش ایک ماشہ۔ شونیز ایک ماشہ دونوں کو پیس کر ناک میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر فرمودہ بقراط۔ بیٹہ کلنگ پرند کا ناک میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ انطاکی موئے انسان کو آگ پر جلا کر دھونی ناک میں پہنچانا مجرب لکھا ہے۔ نوع دیگر گندھک تین ماشہ آگ پر رکھکر دھونی دینا مفید لکھا ہے۔ نوع دیگر وچ ترکی ایک ماشہ۔ عاقرقرحا ایک ماشہ۔ شہد ایک تولہ ملا کر حلق میں ڈالنا اور بادام روغن قدرے ناک میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر خردل ایک تولہ سرکہ چار تولہ میں رگڑ کر سر پر ضماد کرنا مجرب ہے نوع دیگر یہ پاشویہ اس مرض میں بہت مفید ہے۔ اکلیل الملک تین تولہ۔ گل بنفشہ دو تولہ۔ سبوس گندم پانچ تولہ۔ نمک لاہوری تین تولہ۔ سب کو پانچ سیر پانی میں جوش دے کر پاشویہ کرنا مفید ہے نوع دیگر روغن بنفشہ ایک تولہ نمک لاہوری تین ماشہ ملا کر پنڈلیوں کی مالش کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر یہ لخلخہ سکتہ کے واسطے

بہت مجرب لکھا ہے۔ شونیز تین ماشہ۔ قرنفل ایک ماشہ۔ کائپھل تین ماشہ۔ کشمیری پٹھہ تین ماشہ۔ تماکو تین ماشہ سب کو پیس کر عرق گلاب میں تر کر کے لخلخہ سونگھانا مجرب ہے۔ بانی علاج صرع کا کرتا اول تدبیریں مریض کو ہوش میں لانیکی کرنا ضروری ہیں اگر ہوش میں نہ آوے تو موت ہے پھر علاج کرنا بے سود ہے +

## سوال۔ جمود شخوص کا حال بیان کرو

**جواب**۔ یہ وہ مرض ہے کہ دفعتہً حس و حرکت تمام بدن کی باطل ہو جاتی ہے اس کو اطبائے یونان واخذہ و مدرکہ اور قاطوخس وقوطوخوس کہتے ہیں۔ اور انگریزی میں اس کو ہاڈقیل کہتے ہیں علامات اس کی آدمی چلتے پھرتے یا بیٹھے ہوئے یکایک مثال مردہ کے ہو جاتا ہے اور آنکھیں کھلی کی کھلی رہ جاتی ہیں اور تمام بدن سرد ہو جاتا ہے اور حلق بھی بند ہو جاتا ہے۔ اور دانت مثل غشی کے بند ہو جاتے ہیں اور بعض کے ناک سے خون جاری ہو جاتا ہے یہ مرض بھی مرض الموت ہے اس کا علاج بھی نہیں اور اس میں نہ تو ساتھ تپ ہوتا ہے اور نہ منہ سے کف نکلتا ہے اور اثبات میں انسان جواب دیتا ہے اور صرع میں منہ سے کف نکلتے ہیں اور اگر ساتھ تپ کے ہووے تو سرسام بلغمی ہے مگر اس مرض میں دفعتہً انسان

پتھر ہو جاتا ہے یہ مرض سدہ موخر بطن دماغ میں پڑ جانے سے ہوتا ہے اس میں یا تو غلبہ خلط سوداوی کی زیادتی ہے یا کثرت میوہ جات سرد و خام کے کھانے کا سبب ہے اور یا ضعف دماغ میں غسل کرنے پانی سرد سے حس دفعتہً باطل ہو جاتی ہے علاج اول فصد سرارو کی کھولنا بیان کیا ہے اس میں ناک کا بند کرنا اور کانوں کا کھینچنا اور پاؤں میں سنگیاں خالی لگانا مفید لکھا ہے نوع دیگر یہ نطول مفید لکھا ہے۔ اکلیل الملک ایک تولہ۔ تخم شبت ایک تولہ۔ گل بنفشہ ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ۔ مرزنجوش ایک تولہ۔ بابونہ ایک تولہ۔ سب کو پانچ سیر پانی میں جوش دے کر سر پر نیمگرم ڈالنا بہت مفید ہے نوع دیگر یہ ضماد بہت مفید لکھا ہے بابونہ ایک تولہ۔ سلیخہ ایک تولہ۔ اسطوخودوس ایک تولہ۔ عرق مکو چار تولہ میں پیسکر سر پر ضماد کرنا۔ نوع دیگر عاقرقرحا تین ماشہ۔ مشک ایک ماشہ۔ شہد ایک تولہ میں ملا کر اگر ممکن ہو سکے حلق میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر پنڈلیوں پہ پچھنے لگانا بہت مفید لکھا ہے۔ اور عطریات مانند عطر حنا و کیوڑہ و گلاب عنبر و مشک سونگھانا مفید لکھا ہے اس مرض کے واسطے بھی بقراط نے علاج سے منع فرمایا ہے۔ یہ سکتہ سے بھی سخت مرض ہے خدا اپنا رحم کرے ۔

# سوال امراض اعصاب بیان کرو

جواب۔ امراض اعصاب متقدمین نے دس بیان فرمائے ہیں جن کی تفصیل یہ ہے۔ استرخا۔ فالج۔ تشنج۔ تمدد کزاز۔ لقوہ۔ رعشہ۔ ارتعاد۔ خدر۔ اختلاج۔

اعصابی امراض تین طرح سے ہوتے ہیں ایک تو اعصاب کے مزاج کے بگڑ جانے سے کسی سبب سے۔ دوسرے ان کے منبع کے فساد سے یعنی نخاع کے صدمہ سے۔ تیسرے تفرق اتصال کے سبب ورم ہو جاوے۔ ان تینوں سببوں سے فعل حس وحرکت میں آفت آجاتی ہے اول ضرر افعال کا گرمی یا سردی یا خشکی یا تری یا خشکی دماغ کے سبب سے ہو جاوے دوسرے بسبب صلابت دیگر عضو کی مشارکت سے اعتدال فعل حس وحرکت کو بگاڑ دیوے۔ جیسے فقرات پشت کے فقروں میں سے کوئی فقرہ درہم برہم ہو جاوے یا بسبب کچل جانے کسی عضو کے یا کٹ جانے کسی عضو کے عصب کے مختلف طور پر عصب خراب ہو جاوے تو سوء مزاج عصب ہو جاویگا اور ہمیشہ اعصابی امراض زیادتی برودت یا یبوست سے ہوا کرتے ہیں اول معالج کو لازم ہے یہ شناخت کر لیوے کہ یہ مرض سازج ہے۔ یا مادی اگر مرض آہستہ آہستہ ہوا ہے تو یہ مرض سازج

ہے اور اگر دفعتہً مرض پڑا ہے تو مادی تصور کریں اس کے بعد
یہ دریافت کرنا بھی لازمی ہے کہ مرض رطب ہے یا یابس ہے اس
کے واسطے پہلے کوئی روغن اس عضو پر ملیں اگر وہ روغن جلد خشک
ہوگیا ہے تو یہ مرض یابس ہے۔ اور اگر دیر میں روغن جذب
ہوا ہے اور عضو کی حالت تری پر ہے تو رطب ہے پھر یہ دریافت
کرنا بھی ضروری ہے کہ اگر مادی ہے تو کون سی خلط کا غلبہ ہے
اگر ملمس گرم ہو اور عضو پر سرخی نمایاں ہووے تو دموی ہے۔ اور اگر
ملمس سرد ہے اور عضو کا رنگ ہمرنگ جلد بدن کے ہے تو مادہ
بلغمی کا فساد ہے اور تفرق اتصال کا سبب ضربہ سقطہ سے دریافت
ہو سکتا ہے اور اگر مشارکت دوسرے عضو سے ہے۔ مثلاً
رحم یا امعا یا مثانہ وغیرہ سے تو اس کا لحاظ ضروری ہے اور منبع
اعصاب موخر دماغ اور نخاع ہے۔ امراض بارد رطب اعصابی
یہ ہیں۔ استرخا۔ فالج۔ رعشہ۔ خدر۔ ان میں چربی درندہ
جانوروں کی ملنا بہت اثر رکھتی ہے جیسے چربی ریچھ یا چربی شیر
وغیرہ کی یا چربی لومڑی کی اور امراض یابس ساذج اعصابی یہ
ہیں۔ تشنج۔ تمدد۔ رعشہ۔ خدر ان میں آشجو۔ روغن بادام
آب انار شیریں۔ آب تربوز۔ آب کدو۔ آب خیار دینا ضروری
ہے بشرطیکہ ساتھ تپ ہو۔ تو شیر گاؤ۔ روغن بادام لعاب
اسپغول۔ عرق بید مشک۔ شربت بنفشہ وغیرہ پلانا جائز ہے۔ اور

امراض بلغمی اعصابی یہ ہیں - استرخا - فالج - تشنج - خدر - لقوہ - رعشہ - اگر مادہ بلغمی سے امراض میں مبتلا ہووے - تو سات روز تک غذا قطعی بند کر دینا ضروری ہے اور پانی شہد کا اور عرق سونف - عرق گاؤزبان اور دارچینی زنجبیل - زعفران - قرنفل مصطگی - دانہ ہیل - خولنجان - جوزبوا بسباسہ - شوربائے کبوتر مرغ - دال موٹھ - کا دینا منع نہیں علاج آٹھویں روز منضج بلغم کا جس میں انیسون - کرفس - زوفا - اذخر - نانخواہ - بیخ بادیان - بیخ کرفس - بیخ اذخر - اصل السوس - گاؤزبان - مویز منقی - گلقند وغیرہ منضج میں ضرور ہونا چاہئے - اور بعد منضج مسہل میں غاریقون - تربد سفید - برگ سنائکی - مغز املتاس - روغن بید انجیر - شیرہ مغز بادام شامل کرنا ضروری ہے - دو مسہل ہونے چاہئیں مسہل کے بعد - مربی وج - مربی زنجبیل - دواء المسک - معجون فلاسفہ - جوارش جالینوس کھلانا لازمی ہیں - شیخ کا قول ہے کہ فصد کی اعصابی امراض میں ممانعت ہے - مگر ضرورت ہو تو غلبہ خلط دموی کا دیکھا جاوے اور بذریعہ سنگی موخر دماغ سے خون نکالیں اور اگر طبیب حاذق ضروری فصد لازمی لینا مناسب سمجھے تو ہفت اندام یا صافن کی کرنا لکھا ہے - بعد فصد دموی میں شربت انار شربت اسطوخودوس - شربت کیوڑہ - عرق گاؤزبان - عرق کاسنی وغیرہ پلانا چاہئے اور غلبہ صفرا میں منضج مسہل صفرا کا دیویں اس کے

بعد بہدانہ و اسپغول کا لعاب نکال کر شربت بنفشہ عرق گاؤزبان وغیرہ پلانا۔ سقمونیا۔ گل بنفشہ۔ تربد سفید۔ رب سوس۔ ہلیلہ زرد انیسون کو ان امراض میں بہت دخل ہے اور ادویہ حارہ یابسہ قوی سے احتراز کرنا ضروری ہے اور جماع اور پانی سرد اور شراب و سرکہ اور کل حامضات اور برف وغیرہ کے استعمال سے پرہیز لازمی ہے۔ اور پانی بارش کا استعمال کرنا چاہیئے بہت فائدہ کرتا ہے ؛

## سوال۔ استرخا و فالج کا حال بیان کرو

جواب۔ استرخا و فالج ایک ہی مرض ہے۔ ان دونوں کی ماہیت میں متقدمین کو اختلاف ہے فالج کہتے ہیں بیکار ہو جانے ایک جانب بدن کو طول میں بے حس و حرکت سوائے سر کے ہو جاوے اور استرخا کہتے ہیں بیکار ہونے خاص ایک عضو کو اعضا بدن سے فالج بمنزلہ خاص کے تصور کرو اور استرخا بمنزلہ عام کے اور ان دونوں کا سبب و علاج ایک ہی ہے۔ اگر سستی اور ڈھیلا پن کسی خاص عضو میں ضعف معلوم ہووے حس و حرکت اس عضو کی ناقص ہو جاوے اس کو استرخا کہتے ہیں اور اگر ایک طرف طولانی بدن میں حس و حرکت باطل ہو جاوے بغیر سر کے اور نصف بدن بیکار ہو جاوے اس کو فالج کہتے ہیں اور اگر دونوں

جانب کی حس وحرکت جاتی رہے تو اس کو سکتہ کہتے ہیں اور استرخا
ہر ایک عضو کو ہو جاتا ہے۔ یا کہ قضیب خاص کو یا استرخا معدہ
کو یا استرخا مثانہ کو یا استرخا کسی ہاتھ کی انگشت کو اور فالج
سوائے نصف بدن کے نہیں ہوتا ہے مگر اطبا نے سبب علاج
دونوں کے یکساں بیان فرمائے ہیں اس واسطے ان کی تشریح
کی علیحدہ علیحدہ ضرورت نہیں سمجھی گئی اگر پیشاب بے ارادہ نکل
جاوے تو استرخا مثانہ ہے اور اگر پاخانہ بے ارادہ نکل جاوے
تو استرخا امعا ہے مرض قولنج سے بھی استرخا ہو جایا کرتا ہے۔
مگر یہ یاد رہے کہ علاج جو فالج کا کیا جاوے گا وہ بھی استرخا میں کام
آوے گا۔ سبب دونوں کا ایک ہی ہے ۔ اگر فالج بسبب
ضربہ سقطہ کے پاکٹ جانے سے عصب کے یا کچل جانے عصب
کے دفعتہً فالج لاحق ہو تو پہلا علاج بیان کیا ہے اور اگر مرض سرسام
یا سکتہ یا صرع یا اختناق رحم یا قولنج یا حمیات مزمنہ میں بسبیل
بحران کے فالج واقع ہووے تو اس کو فالج بحرانی انتقالی کہتے ہیں
اگر عروض مرض میں بتدریج فالج ہو جاوے اور ساتھ تپ یا درد عقد
عصب میں ہو کر مرض ہووے تو یہ فالج ورمی ہے ۔ اور اگر تپ شدید اور درد
الم ساتھ زیادتی کے ہووے تو ورم حار تصور کرو اور اگر تپ نرم اور
ساتھ ندرت واقع ہووے تو ورم بلغمی ہے ۔ اور اگر صلابت و عقد
عصب میں ہو جاوے تو ورم صلابتی تصور کرو اور اگر آثار ورم کے

معلوم نہ دیویں تو سبب پہنچنے سردی کے۔ کے سبب سے مانند غسل کرنے پانی سرد کے یا کھڑے رہنے دیر تک پانی سرد میں استرخا ہو جاوے تو سبب غلبہ برودت و رطوبت خارجی کا ہے اور اگر فقرات کے جوڑیں سے کوئی جوڑ نیچے اوپر ہو گیا ہے اور خمیدگی پشت ظاہر ہوتی ہے تو یہ سبب تفرق اتصال کا ہے اور اگر عصب اکڑ جاوے تو یبوست کا غلبہ ہے اور اگر کسل و قلت عطش کے آثار پائے جاویں تو استرخار طوبتی بلغمی ہے اور اگر رنگ چہرہ کا سرخ اور آنکھیں سرخ دکھائی دیویں تو غلبہ دموی تصور کرو علاج اول تشخیص مقدم ہے۔ اس کے بعد علاج شروع کرو۔ جاننا چاہیئے کہ فالج کا مرض مادہ بلغمی سے ہوتا ہے۔ اول پانچ روز تک غذا مریض کی بند کردو۔ فقط پانی شہد و سونف پر رکھو بعد پانچ یوم کے شوربا کبوتر جنگلی یا دال موٹھ پکا کر دو۔ اس کے بعد منضج بلغمی معہ منضج اعصاب جو بیان کیا گیا ہے۔ شروع کر کے بعد مسہل کی تجویز کرو۔ بعد مسہل علاج مناسب کرو نوع دیگر گندھک آملہ سار دو تولہ لے کر گرم پانی ایک پاؤ میں خوب جوش دے کر پارچہ میں صاف کرو بعد ازاں اس کے وزن کے برابر دو تولہ سیماب ملا کر کھرل کرو۔ جب کھرل خوب ہو جاوے تو ہڑتال طبقی دو تولہ۔ تیپچناک مدبرہ ایک تولہ ملا کر سب کو عرق لیموں کاغذی میں ۹ پہر کھرل کر کے گولیاں برابر

دانہ ماش کے بناؤ۔ بعد مسہل کے صبح و شام ہمراہ پانی کے کھلاؤ
اور شوربا مرغن یا آب نخود غذا دو انشاءاللہ تعالیٰ دو ہفتہ میں استرخا
و فالج دور ہو جاوے گا۔ یہ نسخہ بمنزلہ اکسیر کے ثابت ہوا ہے اور مقوی
باہ بھی ہے۔ بلکہ صدہا مرتبہ ضعف باہ میں اس کا استعمال کیا
نہائت قوی پایا مجرب ہے۔ نوع دیگر عاقرقرحا ۶ ماشہ فلفل سیاہ
۶ ماشہ۔ دار فلفل ۶ ماشہ۔ فلفل مویہ ۶ ماشہ۔ پیپل مول ۶ ماشہ
بچھناک مدبر ۶ ماشہ۔ قند سیاہ تین تولہ۔ روغن زرد ایک تولہ
سب کو کھرل دو پہر کر کے گولیاں برابر دانہ مونگ کے بنا دیں۔
صبح و شام ہمراہ عرق بادیان کے کھلادیں اور غذا مرغن شوربا
نہایت مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ مال کنگنی ایک تولہ۔ زنن جوت
ایک تولہ۔ زنجبیل ایک تولہ۔ بچھناک ۶ ماشہ۔ فلفل دراز ۶ ماشہ
موصلی سیاہ ۶ ماشہ۔ مغز جمال گوٹہ مدبر ۶ ماشہ سب کو پیس
کر گولیاں برابر مرچ سیاہ کے بنا دیں۔ صبح و شام ہمراہ عرق
بادیان ۵ تولہ کے ہفت روز کھلادیں مجرب ہے۔ نوع دیگر
زنجبیل ۶ ماشہ۔ وج ترکی ۶ ماشہ۔ شہد دو تولہ ملا کر تین ماشہ
صبح و تین ماشہ شام دو ہفتہ کھلادیں مجرب ہے نوع دیگر بخور
دافع فالج۔ لہسن ایک تولہ۔ زنجبیل ایک تولہ۔ لوبان ایک تولہ
سب کو کوٹ کر آگ پر رکھ کر لحاف میں پوشیدہ کر کے بخور دلویں
مفید ہے۔ نوع دیگر حب اذراقی دافع فالج و لقوہ و تشنج و خدر

و استرخا بہت مجرب ہے۔ کچلہ تولہ مدبر کرکے پھر کام میں لاویں ترکیب مدبر کرنے کی یہ ہے۔ اول کچلہ پانچ تولہ لے کر دس روز پانی میں ڈال دبویں بعدیں پانی سے نکال کر دودھ گاؤ نیم میں پکا دیں۔ جب دودھ خشک ہو جاوے تو نکال کر چاقو سے اس کا پوست دور کر دیویں صاف کرکے ایک تولہ کچلہ مدبر کالی زیرہ بھی ایک تولہ۔ مرچ سیاہ ایک تولہ تینوں کو پانی میں پیس کر گولیاں برابر مرچ سیاہ کے بنا دیں صبح و شام ایک ایک گولی کھلا دیں ہفت روز میں فائدہ ہوگا۔ نوع دیگر یہ دوا میرے حضرت قبلہ و کعبہ صاحب کے مطب کے مجربات میں سے نقل کی جاتی ہے اور میرے خود بھی تجربہ میں آئی ہے بمنزلہ اکسیر ثابت ہوئی ہے قلعی یعنی رانگہ ایک تولہ۔ سیماب ایک تولہ جست ایک تولہ۔ بچھناک ایک تولہ۔ فلفل سیاہ ایک تولہ اول جست اور رانگہ کو آگ پر ایک برتن میں ڈال کر گرم کریں جب جست گل کر پانی مثال ہو جاوے تو سیماب ملا دو اور آگ پر سے اتار کر کھرل کرو جب خوب کھرل ہو جاوے پھر بچھناک کو ڈال کر کھرل کرو۔ بعد مرچ سیاہ ملا کر تین روز خوب کھرل کرکے ایک شیشی میں ڈال رکھو وقت ضرورت کے ایک چاول شہد ایک تولہ میں رکھ کر دو غذا گوشت مرغ یا تیتر یا بٹیر انشاء اللہ یہ مرض ایک ہفتہ میں دور ہو جاوے گا بہت مجرب ہے جریان و قوت باہ کو بھی

یہ بہت مفید ثابت ہوئی ہے **نوع دیگر**۔ زنجبیل ایک تولہ
زیرہ سیاہ ایک تولہ۔ مرچ سیاہ ایک تولہ۔ پودینہ خشک ایک
تولہ۔ شونیز ایک تو سب کو کوٹ چھان کر شہد دس تولہ میں ملا
کر معجون بناویں خوراک ایک تولہ صبح ہمراہ عرق بادیان پانچ
تولہ کے دو ہفتہ کھلاویں مجرب ہے۔ **نوع دیگر فرمودہ بقراط**
بیر بہوٹی ایک ماشہ۔ شہد ایک تولہ۔ شیرہ برگ پان ایک تولہ
ملا کر ہفت روز کھلاویں مجرب ہے۔ **نوع دیگر فرمودہ جالینوس**
دافعہ استرخا و فالج۔ فلفل سیاہ ایک تولہ۔ روغن کنجد پانچ تولہ
عاقرقرحا ایک تولہ تیل میں جلا کر تمام بدن کی مالش کرنا پسینہ آویگا
بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر فرمودہ جبر جانی** تخم سن دو تولہ۔ شہد
پانچ تولہ دونوں کو بطور معجون بناویں۔ ۶ ماشہ ہفت روز ہمراہ عرق
بادیان پانچ تولہ کے کھلانا بعد تنقیہ کے بہت مفید ہے **نوع دیگر**
روغن مالش دافع فالج مال کنگنی ایک تولہ۔ گھونگچی سفید ایک تولہ
تخم دھتورہ ایک تولہ۔ مغز کرنجوہ ایک تولہ۔ گل بابونہ ایک تولہ۔
مین پھل ۶ ماشہ۔ قسط تلخ ایک تولہ۔ قرنفل ۶ ماشہ۔ بسباسہ
۶ ماشہ۔ جوز بوا۔ ۶ ماشہ۔ مغز ارنڈ دو تولہ سب کو کوٹ کر ایک
سیر پانی میں جوش دے کر روغن کنجد بیس تولہ ملا کر آگ پر جوش
دیویں جب پانی خشک ہو جاوے خالص روغن رہے اس کی
مالش بوقت شب مکان میں بند کر کے تمام بدن کی ہفت روز

کریں انشاء اللہ خدا فضل کر دے گا۔ بہت مجرب ہے۔
نوع دیگر۔ معجون سیر دافع فالج و لقوہ و تشنج و استرخا نہایت مجرب ہے۔ سب اطبا کا اس پر اتفاق ہے۔ لہسن ایک پاؤ چھیل کر دودھ گاؤ دو سیر میں خوب جوش دیویں جب لہسن مثل کھوا ہو جاوے روغن زرد ایک پاؤ میں اس کو بریاں کریں۔ گل بابونہ ۶ ماشہ۔ زنجبیل ۶ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۶ ماشہ۔ فلفل دراز ۶ ماشہ۔ پوست ہلیلہ کابلی ۶ ماشہ۔ عاقرقرحا ۶ ماشہ۔ کبابہ ۶ ماشہ تج ۶ ماشہ۔ خولنجاں ۶ ماشہ۔ سب کو کوٹ کر شہد دو وزن ملا کر معجون بناویں۔ خوراک ایک تولہ صبح ایک تولہ شام ہمراہ شہد دو تولہ و عرق بادیان پانچ تولہ ملا کر اوپر سے پلاویں مجرب ہے
نوع دیگر۔ نمک لاہوری ایک ماشہ پیس کر ناک میں نفوخ کریں بہت مفید ہے۔ نوع دیگر۔ حب سیماب دافع فالج از مجربات قبلہ و کعبہ ام سیماب ایک تولہ۔ تخم دھتورہ ایک تولہ دونوں کو آب ادرک پانچ تولہ میں خوب کھرل کریں دو روز بعد گولیاں برابر دانہ مونگ کے بناویں۔ صبح و شام ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے ہفت روز میں انشاء اللہ قدرت خدا نظر آجاویگی مجرب ہے۔
نوع دیگر۔ کالی زیری ایک تولہ۔ مغز چلغوزہ دو تولہ۔ حلتیت ۶ ماشہ۔ مغز اخروٹ ایک تولہ۔ شہد تین تولہ۔ ملا کر گولیاں برابر کنار و شعی کے بناویں۔ صبح و شام ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلاویں

مجرب ہے نوع دیگر زنجبیل ایک تولہ۔ جدوار ایک تولہ۔ بہمن سفید ایک تولہ۔ عاقرقرحا ایک تولہ۔ تخم شبت ایک تولہ۔ دارچینی ایک تولہ۔ شقاقل ایک تولہ۔ نانخواہ یعنی اجوائن ایک تولہ۔ زیرہ سیاہ ایک تولہ۔ اسطوخودوس ایک تولہ سب کو کوٹ کر شہد بیس تولہ میں ملاکر معجون بنادیں خوراک ۶ ماشہ صبح و ۶ ماشہ شام ہمراہ عرق شاہترہ پانچ تولہ کے بہت مفید ہے نوع دیگر مقل ۶ ماشہ تربد ۶ ماشہ جندبیدستر ۶ ماشہ۔ شحم حنظل ۶ ماشہ شونیز ۶ ماشہ سداب ۶ ماشہ سب کو پیس کر گولیاں برابر نخود کے بنادیں صبح و شام ہمراہ پانی کے کھلادیں بہت مفید ہے۔ نوع دیگر روغن دافع فالج واسترخا بہت مجرب ہے۔ عاقرقرحا ایک تولہ۔ جندبیدستر ۶ ماشہ۔ حرمل ایک تولہ۔ آب زقوم ۵ تولہ سب کو روغن کنجد بیس تولہ میں ملاکر جوش دیویں جب خالص روغن رہ جاوے مالش کریں مجرب ہے نوع دیگر روغن جوز ماثل۔ روغن نارجیل۔ روغن مرزنجوش۔ روغن حرمل۔ روغن قسط۔ روغن سداب روغن حنا۔ روغن موم یہ سب روغنات کوئی بھی میسر آجاوے ان کی مالش کرنا بہت مفید ہے نوع دیگر یہ روغن میرے تجربہ میں بھی آیا ہوا ہے نہایت مجرب پایا۔ چربی ریچھ ایک تولہ چربی سانڈہ ایک تولہ۔ چربی شیر ایک تولہ۔ چربی گوسفند ایک تولہ چربی خوک ایک تولہ۔ بیربہوٹی ایک تولہ۔ خراطین خشک ایک تولہ۔ موم سفید

پانچ تولہ۔ روغن کنجد بیس تولہ سب کو ملا کر بدن پر مالش کرنا حکم
اکسیر کا رکھتا ہے۔ نوع دیگر شربت عسل یعنی شہد دو تولہ۔
عرق پان پانچ تولہ۔ عرق نعنا کو پانچ تولہ پلانا بہت مفید ہے
نوع دیگر عرق چوب چینی اس میں بہت مفید ثابت ہوا ہے
نوع دیگر یہ ماء اللحم فالج کے واسطے حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔
گوشت بز جوان پانچ سیر۔ مرغ جوان پانچ عدد۔ بٹیر بیس عدد
تیتر دس عدد۔ چوب چینی دس تولہ۔ بہمن سرخ پانچ تولہ۔
برگ پان سو عدد۔ ستاور پانچ تولہ۔ شقاقل پانچ تولہ۔ تخم گزر
دو تولہ۔ ساذج ہندی دس تولہ۔ اسارون پانچ تولہ۔ قرنفل پانچ تولہ
خولنجان پانچ تولہ۔ دارچینی پانچ تولہ۔ بسباسہ پانچ تولہ۔ جوز بوا
پانچ تولہ۔ تودری زرد پانچ تولہ سب کو بطریق عرق
کشید کریں اور بوقت کشید عرق زعفران نو ماشہ۔ مشک
تین ماشہ ململ میں پوٹلی بنا کر رکھیں اس میں پانی دریا کا بیس سیر
پختہ ڈال کر پہلے گوشتوں کی یخنی پکا کر پھر ادویات ڈال کر
عرق نکالیں خوراک چار تولہ صبح کو اور دو تولہ شام۔ غذا گوشت
حلوان۔ شوربا۔ پلاؤ۔ مغز بادام وغیرہ کھلانا بہت مفید
ہے یہ یاد رہے کہ اگر فالج میں تپ ہو جاوے تو پہلے تپ کا
علاج کرنا ضروری ہے اور کبھی فالج وبائی بھی ہو جایا کرتا ہے
جب فالج وبائی ہوگا تو بیہوشی و ہذیان وقفے رنگا رہی اور سرخی

چشم کی علامات پیدا ہونگی ۔ اس موقعہ پر فصد ہفت اندام کی کھولنا جائز بیان کیا ہے اور شربت کیوڑہ دو تولہ ۔ شیرہ زرشک چھ ماشہ ۔ عرق تنبول پانچ تولہ ملا کر پلانا بہت نفع کرتا ہے ۔ غذا سوائے شوربا گوشت اور گوشت بریاں وقیمہ وزردی بیضہ مرغ و پلاؤ کے پرہیز ترشی بادی اور تر میوہ ہرگز نہ دیویں ۔ مانند انگور وسیب وانار وغیرہ کے منع ہے ۔

## سوال ۔ تشنج کا حال بیان کرو

جواب ۔ تشنج کھچ جانے عصب کو کہتے ہیں اگر عصب یا عضلہ نیچے کی جانب کو کشش کریں تو مادہ عضلات اسفل میں ہے اور اگر کشش اوپر کی جانب کو ہو تو عضلہ خلف کا فساد ہے فرمان بقراط اگر تشنج لب یا پلک یا زبان میں ہووے تو ناقص ہے اور اگر تشنج کسی زخم اندرونی کی تکلیف سے ہووئے اور مریض دانت آپس میں پیسے تو قاتل ہے ۔ تشنج کے تین سبب جالینوس نے بیان فرمائے ہیں ایک تشنج مادی دوسرے تشنج یبسی ۔ تیسرے تشنج ایذائی تشنج مادی تو غلبہ بلغم یا سودا یا دموی سے ہوگا اور ایذائی جانور سمی کے کاٹنے سے مانند عقرب وافعی یا سردی سخت کے صدمہ سے یا بسبب مشارکت رحم یا بسبب ردی بخارات یا تپ سخت کے سبب سے یا احتباس بول یا مشارکت معدہ یا اختلاج شکم یا کثرت

ریاح کے غلبہ سے اور کبھی فالج و لقوہ و سکتہ میں بھی تشنج ہوجایا کرتا ہے اور اکثر بچوں کو بموقعہ نکالنے دانتوں کے اور جوانوں کو موسم گرما میں اور مشائخ کو ہوا سے سرد موسم زمستان میں ہوجایا کرتا ہے اور اگر تشنج میں مرض فواق یعنی ہچکی ساتھ ہووے تو موت قریب ہے اور تشنج سمی کھانے زہر سے بھی ہوتا ہے۔ اور خروج دیدان سے یا قطع عصب سے وقت علاج ہر طرح سے دریافت کرلیوے کہ یہ کونسا تشنج ہے غلطی کی شناخت غلبہ اخلاط پر موقوف ہے۔ اور سرسام حمیات میں بھی تشنج ہوجایا کرتا ہے۔ بہرحال بعد تشخیص کامل کے علاج شروع کریں۔ علاج مادی ہو تو پہلے منضج کرا کے مسہل دیویں جس خلط کا غلبہ دیکھے اس کے اخراج کی فکر کریں اور اگر مشارکت عضو دیگر سے ہووے تو اس کا تدارک کریں اور اگر تشنج اطفالی ہووے تو معدہ کی اصلاح کریں اور اگر تشنج یبسی ہے تو فالج یبسی کا علاج کریں۔

نوع دیگر فرمودہ بقراط واسطے تشنج کے حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔ مغز بچھوا ایک عدد۔ روغن زیتون پانچ تولہ میں ملا کر مالش کریں۔ معاً نفع ہوگا مجرب ہے نوع دیگر روغن بادام ایک تولہ۔ روغن بنفشہ ایک تولہ۔ دونوں کو ملا کر ناک میں ڈالنا اور کانوں میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر۔ حرمل سبز پانچ تولہ۔ جوزبوا ایک تولہ قرنفل ایک تولہ۔ دارچینی ایک تولہ۔ بسباسہ ایک تولہ سب کو روغن

نارجیل دس تولہ میں ملاکر مالش کریں بہت مفید ہے۔ نوع دیگر
لومڑی ایک عدد لے کر اس کو زندہ ایک دیگ پانی میں ڈال
دیوے اور دیگ کو چولہے پر رکھکر آگ جلاویں جب لومڑی بالکل
اس میں معہ استخوان کے گل جاوے تو اس پانی کو نکال کر اس
میں روغن کنجد ایک سیر ملاکر خوب پکاویں جب روغن باقی رہجاوے
تو اس روغن کی مالش کریں بہت فائدہ ہوگا نوع دیگر موم سفید
ایک سیر لیکر اس کو ایک ہانڈی گلی میں ڈال دیوے اور نمک لاہوری
نیم سیر ریگ ایک سیر ملاکر ہانڈی میں ڈال کر اس کا منہ
بند کر دیویں اور اس کے ایک طرف بازو میں سوراخ کر کے
نلکی یا نیب لگا کر چولہے پر رکھدیویں اور نیچے اس کے آگ جلاویں
اور نلکی کے منہ پر بوتل رکھ دیویں۔ نلکی کے ذریعہ روغن نکل
آویگا وہ روغن موم ہے یہ روغن تشنج ہر قسم کے واسطے بہت
مفید ثابت ہوا ہے۔ نوع دیگر یہ شربت اس مرض میں بہت
مفید ہے افتیمون پانچ تولہ۔ بادرنجبویہ ۲ تولہ۔ گاؤزبان دو تولہ۔
بسفائج ایک تولہ۔ اسطوخودوس ایک تولہ۔ ریوندچینی ایک تولہ۔
عناب پچاس عدد۔ سب کو پانی دو سیر میں جوش دے کر نبات
سفید ایک سیر ملاکر شربت بناویں دو تولہ صبح دو تولہ شام ہمراہ
عرق گاؤزبان پانچ تولہ کے پلانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر
یہ حلوا بہت مفید ثابت ہوا ہے۔ زردی بیضہ مرغ دس عدد

مغز بادام مقشر دس تولہ۔ مغز پستہ پانچ تولہ۔ مغز چلغوزہ پانچ تولہ۔ روغن زرد تین پاؤ۔ نبات سفید بیس تولہ۔ بطریق حلوے کے تیار کر کے ایک تولہ صبح ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں مجرب ہے **نوع دیگر** مسکہ گاؤ ایک تولہ۔ مغز بادام مقشر ایک تولہ۔ نبات سفید دو تولہ ملا کر صبح کو چاٹنا نہائت نفع کرتا ہے **نوع دیگر** نمک لاہوری ایک تولہ۔ روغن زرد پانچ تولہ ملا کر تمام بدن پر مالش کرنا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** یہ نطول بہت مفید ہے۔ تخم خطمی ایک تولہ۔ اکلیل الملک ایک تولہ بابونہ ایک تولہ۔ گل بنفشہ ایک تولہ۔ سبوس گندم پانچ تولہ نمک لاہوری ایک تولہ سب کو پانچ سیر پانی میں جوش دے کر سر پہ نیم گرم ڈالنا مفید ہے **نوع دیگر** کلہ پاچہ گوسفند لے کر دو سیر پانی میں خوب پکا کر اس کا شوربا قدرے نمک ڈال کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** سر پہ روغن نارجیل قدرے جائفل ملا کر ملنا بہت فائدہ کرتا ہے باقی علاج فالج کا کرنا فائدہ دیتا ہے غذا گوشت پرند یخنی گوشت حلوان روغن زرد ڈال کر کھلانا مفید ہے پرہیز بقولات کا و ترشی کا کرنا اور جماع ان مرضوں میں بہت نقصان دیتا ہے۔ سرد پانی بعد جماع کے استعمال کرنا تشنج پیدا کرتا ہے۔ **نوع دیگر** روغن حنا ایک تولہ۔ روغن سوسن ایک تولہ ملا کر کانوں میں اور ناک میں ڈالنا مفید

ہے۔ نوع دیگر دافع تشنج فرمودہ حضرت قبلہ ام بیر بھوٹی ایک
عدد ہمراہ پان کے کھانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر فرمودہ
بقراط ست لوبان ایک ماشہ۔ مشک ایک ماشہ۔ ست سلاجیت
تین ماشہ۔ زعفران تین ماشہ سب کی عرق پان میں کھرل
کرکے گولیاں برابر مونگ کے بنانا اور صبح وشام ہمراہ مسکہ
گاؤ دو تولہ نبات سفید ایک تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے نوع دیگر
فرمودہ مسیحی گوشت شیر تین ماشہ ہمراہ یخنی گوشت مرغ ایک
عدد جوان کے ہفت روز تک کھلانا بہت مجرب ہے نوع دیگر
گوگل تین ماشہ۔ شیر گاؤ نیم سیر میں جوش دے کر ہفت روز
تک پلانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے نوع دیگر روغن بادام ایک
تولہ شیر گاؤ نیم سیر شہد دو تولہ ملا کر کھلانا بہت مجرب ہے
نوع دیگر حمام نیم گرم پانی سے کرانا بہت فائدہ کرتا ہے غذا
گوشت مرغ بٹیر۔ تیتر۔ پلاؤ۔ آب نخود سیاہ۔ ترشی۔ بادی۔
و بقولات کا کھانا منع ہے +

## سوال۔ تمدد کزاز کا حال بیان کرو

جواب۔ تمدد کزاز قسم تشنج سے ہے اگر گردن سے شروع ہو کر
پشت سے قدم تک اکڑ جاوے اور مریض کسی جانب حرکت نہ
کر سکے اس کو کزاز کہتے ہیں اور جو قدام سے خلف کی جانب اکڑ

جاوے اس کو تمدد کہتے ہیں جالینوس نے جو تشنج غلبہ سردی سے
ہوا ہو اس کو تمدد تصور کیا ہے۔ اور جمود کو کزاز بیان کیا
ہے۔ اور بقراط نے تمدد کو تشنج مرکب بیان فرمایا ہے۔ اگر
آگے کی جانب مرض ہووے تو اس کو کزاز قدام کہتے ہیں۔
اور اگر جانب پشت ہووے تو اس کو کزاز خلف بیان کیا
ہے۔ اور اگر تمام بدن اکڑ جاوے تو اس کو کزاز مطلق کہتے ہیں
یہ وہ قسم تشنج کی ہے کہ اس میں مشکل سے آدمی بچتا ہے اول
علامت اس مرض کی یہ ہے کہ مریض کو دردسر اور درد دونوں
شانوں میں اور درد پشت میں اور فواق یعنی ہچکی ساتھ ضرور ہوگی
تو سمجھنا چاہئے کہ مقدمہ کزاز کا شروع ہونے والا ہے اس کا
بندوبست کرنا ضروری ہے۔ اس مرض میں دفعتہً آگے کی جانب
یا پشت کی جانب اکڑ جاتی ہے اور دانت آپس میں مل جاتے
ہیں۔ اور حلق بند ہو جاتا ہے کوئی چیز حلق میں نہیں جاسکتی۔ اور
ہوش و حواس پراگندہ ہو جاتے ہیں اور زبان میں لکنت آجاتی
ہے۔ اور اگر کزاز میں تپ ساتھ ہو جاوے اور قلق اور ہذیان و لب
خشک و زبان سیاہ و قبض شکم ہو جاوے تو علامت ردی ہے
اور اگر ساتھ اختلاج تمام بدن میں پیدا ہو جاوے اور لکنت زبان
میں ہو جاوے اور چہرہ سرخ ہو جاوے اور اختلاج چشم تیز ہو جاوے
اور اشک رواں ہو جاویں اور آنکھیں کھلی رہیں تو قاتل ہے۔ اور

یہ مرض ایام زچگی میں مستورات کو بسبب ہوا سے سرد خارجی کے ہو جایا کرتا ہے اور مخدرات کے استعمال سے مثلاً افیون و بھنگ کی کثرت سے بھی کزاز ہو جاتا ہے۔ اور اسباب جو تشنج اور فالج کے ہیں وہ اس کے بھی ہیں اور بقراط نے کزاز کے یہ اسباب بیان فرمائے ہیں یا امتلاء رطوبت کا سبب ہے اور یا یبوست اعصاب کا اور یا ابتدائی ہے۔ اور مادہ ریح سے بھی بیان فرمایا ہے یہ مرض رطوبت سے ہوتا ہے اکثر رطوبت لیفائے عصب میں آکر منجمد ہو جاتی ہے۔ یا ہوا سرد خارجی کے اثر سے یا آب سرد کے استعمال سے یا کھاتے افیون سے ہووے تو اس کو تمدد انتقالی کہتے ہیں اور مرض سرسام میں بھی کبھی تشنج واقع ہوتا ہے جیسے ملک دکن میں فصل برسات میں بسبب امتلائے اخلاط کے خصوصاً بلغمی مزاج کو اور طرف شمال میں مستورات کو موسم زمستان میں ہوا کرتا ہے اور یہ مرض کھانے سم سے یا کاٹنے سمی جانور مثل بچھو یا سانپ کے ہو جاتا ہے اور اگر مادہ کزاز کا فک اعلی پر پڑے تو بیمار خندہ پیشانی رہتا ہے اور اگر عضلات صدر پر پڑے تو ضیق النفس پیدا ہو جاتا ہے اور اگر مثانہ پر پڑے تو بول کرنے پر مریض قادر نہیں ہوتا اور اگر امعا پر پڑے تو پاخانہ بے ارادہ نکل جاتا ہے اور اگر خلف کی جانب پڑے

تو گردن پشت کی جانب کھچ جاتی ہے اور دونوں شانوں
میں درد ہوگا۔ علاج اس کا علاج تشنج کا ہے اور گزارہ بھی
نہایت ردی ہے۔ اس میں فصد قطعی منع ہے نوع دیگر
یہ شربت بہت مفید ہے۔ انیسوں ایک تولہ۔ گل بنفشہ دو
تولہ عنب الثعلب ایک تولہ۔ گاؤزبان ایک تولہ۔ بیخ بادیان
ایک تولہ۔ بیخ کاسنی ایک تولہ۔ تخم خیارین ایک تولہ۔ مویز منقی
دو تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ سب کو دو سیر پانی میں جوش دے کر
شہد ایک سیر ملا کر شربت بنادیں خوراک دو تولہ حلق میں
ڈالیں مجرب ہے۔ نوع دیگر بادیان ایک تولہ۔ پرسیاوشاں
ایک تولہ۔ اسطوخودوس ایک تولہ۔ گلقند دو تولہ۔ عرق بادیان ایک
پاؤ میں جوش دے کر مریض کو پلانا مفید ہے نوع دیگر پنبہ دانہ
دو تولہ۔ جاروس ایک تولہ۔ شونیز ایک تولہ۔ جوز بوا ایک تولہ۔
نمک لاہوری ایک تولہ۔ روغن بابونہ پانچ تولہ سب کو ملا کر پارچہ
میں پوٹلی باندھ کر گرم کرکے سر کی و گردن کی ٹکور کرنا مجرب ہے
نوع دیگر تریاق فاروق جو ایک مرکب دوا ہے ایک ماشہ ہمراہ
شہد ایک تولہ و عرق بادیان دو تولہ کے ملا کر حلق میں ڈالنا مجرب
ہے۔ نوع دیگر جند بیدستر تین ماشہ۔ روغن کنجد پانچ تولہ۔
میں ملا کر مالش کرنا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر برگ سنا مکی ایک
تولہ۔ تربد سفید ایک تولہ۔ خیار شنبر تین تولہ۔ تخم قرطم دو تولہ سب

کو کوٹ کر عرق بادیان ایک پاؤ میں جوش دے کر روغن بادام ایک تولہ ملا کر بیمار کو پلانا مفید ہے **نوع دیگر** کشتہ گوزن دو رتی شہد ایک تولہ میں ملا کر چٹانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فلفل سیاہ ایک تولہ۔ شونیز ایک تولہ۔ خردل ایک تولہ۔ روغن کنجد پانچ تولہ میں جوش دے کر مالش کرنا گردن کی مفید ہے **نوع دیگر** فرمودہ بقراط چربی کچھوا ایک تولہ۔ چربی گرگ ایک تولہ ملا کر گردن پر ملنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ جرجانی مقناطیس ایک تولہ لے کر مریض کی گردن میں ڈالنا مجرب ہے **نوع دیگر** یہ قیروطی بہت مفید ہے۔ مغز ساق گاؤ پانچ تولہ۔ چربی دنبہ دو تولہ۔ موم سفید ایک تولہ۔ روغن بابونہ پانچ تولہ نیم گرم گردن و سر پر ملنا بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر** پودینہ خشک ایک تولہ۔ اذخر ایک تولہ۔ عاقر قرحا ایک تولہ۔ حرمل ایک تولہ۔ تخم کرفس ایک تولہ بادرنجبویہ ایک تولہ۔ ثعلب مصری ایک تولہ سب کو عرق سونف ایک پاؤ میں جوش دے کر شہد ایک تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر**۔ اگر یہ مرض بچوں کو ہو جاوے تو شیر مادر یا دودھ گدھی کا سر پر ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** یہ قیروطی بچوں کو بہت مفید ہے۔ نشاستہ تین ماشہ۔ مغز ساق گاؤ تین تولہ چربی شیر ایک تولہ ملا کر سر پر ملنا بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر** حلبہ ایک تولہ۔ کنجد ایک تولہ۔ بزر کتان ایک تولہ۔ شیر گاؤ ایک پاؤ میں

جوش دے کر صاف کر کے سر پر اور گردن پر ملنا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر یہ نطول بہت مفید ہے۔ کلہ پاچہ گوسفند پانچ سیر پانی میں جوش دے کر سر پر نطول کرنا مجرب ہے نوع دیگر یہ نطول بہت مجرب ہے چوزہ مرغ ایک عدد۔ مویز منقی دو تولہ۔ سپستان ایک تولہ۔ مغز کدو چھ ماشہ۔ مغز خیار چھ ماشہ۔ بابونہ چھ ماشہ۔ گل خطمی چھ ماشہ۔ بزرقطونہ ایک تولہ۔ بہدانہ تین ماشہ سب کو دو سیر پانی میں جوش دے کر نیم گرم سر پر ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر روغن کدو ایک تولہ۔ روغن بادام ایک تولہ ملا کر ناک میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر اگر مادہ یبوست سے کزاز ہو جاوے تو شربت انار تین تولہ۔ عرق گلاب دو تولہ عرق بید مشک پانچ تولہ میں ملا کر پلانا مجرب ہے نوع دیگر بچوں کے سر پر روغن بنفشہ دو تولہ ملنا مفید ہے نوع دیگر ہو الاسِ دافع کزاز نوشادر ایک ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ میں ملا کر ناک میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر یہ روغن بہت مفید ثابت ہوا ہے۔ کچلہ ایک تولہ۔ دارچینی چھ ماشہ۔ بباسہ چھ ماشہ سب کو روغن کنجد پانچ تولہ میں جوش دے کر سر پر ملنا بہت مفید ہے نوع دیگر یہ گولیاں واسطے کزاز کے میرے تجربہ میں آچکی ہیں بہت مفید ہیں۔ ست لوبان تین ماشہ۔ کچلہ مقشر ایک ماشہ کونین ایک ماشہ۔ مشک ایک ماشہ۔ مال کنگنی ایک تولہ سب کو

شیرہ برگ پان پانچ عدد میں کھرل کر کے گولیاں برابر مونگ کے بنا کر ایک گولی ہمراہ شہد کے گھسکر حلق میں ڈالنا بہت مجرب ہے۔ اور جا ئفل ایک ماشہ منہ میں رکھنا اور پانی دریا کا پلانا مجرب ہے نوع دیگر بچوں کے واسطے یہ گولیاں بہت مجرب ہیں۔ صبر سقوطری تین ماشہ۔ سقمونیا تین ماشہ ریوند چینی تین ماشہ۔ جوزبوا تین ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر مونگ کے بناویں ہمراہ شیر مادر چھ ماشہ کے ایک گولی دیویں مجرب ہے۔ غذا شوربا مرغ۔ بٹیر کا گوشت یا یخنی گوشت حلوان کی پلانا مفید ہے۔ پرہیز ترشی و بادی کا۔۔۔

## سوال۔ لقوہ کا حال بیان کرو

جواب۔ نصف منہ ٹیڑھا ہو جاتا ہے اور اس طرف کی آنکھ بند نہیں ہوتی اور اشک اس طرف کی آنکھ میں سے جاری ہو جاتے ہیں اور کبھی دونوں جانب میں مادہ گرتا ہے اس میں کچھ معلوم نہیں ہوتی مگر پلک نہیں مار سکتا اور دونوں آنکھیں بند نہیں ہو سکتیں۔ مگر یہ قسم سب سے ردی ہے۔ مادہ فالج کا اور اس کا ایک ہی ہے اور بقراط نے دو سبب اس کے بیان فرمائے ہیں ایک استرخا سے دوسرے تشنج سے جالینوس نے

استرخاء تشنج کے باہم ہونے سے لقوہ لکھا ہے۔ اور صاحب لقوہ کو چار یوم تک سخت خطرہ ہے اس میں سکتہ ہو جانے کا خوف ہے۔ بلکہ خوف ہلاکت کا ہے چار یوم گذر جاویں تو خطرہ نہیں ہے۔ اور اگر چہل روز اس کا تدارک ہو جاوے تو بہتر ہے ورنہ بعد چالیس یوم کے علاج پذیر نہیں ہے۔ اور اگر دو ماہ اس مرض میں گذر جاویں تو مرض طول پکڑ جاتا ہے اور اگر چھ ماہ گذر جاویں تو لاعلاج تصور کرو اور اگر چراغ پھونک مارنے سے گل نہ ہووے تو لقوہ ہے۔ اور پانی یا تھوک پھینکنے سے سیدھا نہ جاوے تو لقوہ ہے اور اگر درد سر سے لقوہ ہووے تو لقوہ تشنجی ہے اور اگر اختلاج لب اور خدر رخسارہ اور استخوان رخسارہ میں درد ہووے تو استرخائی لقوہ ہے علاج اس کا اور فالج کا ایک ہی ہے علاج اول بیمار کو خانہ تاریک میں چار یوم رکھے اور ہوا سرد اور مکان نمناک سے بچاوے اور سر پر کالا پارچہ باندھیں اور چار یوم تک غذا مطلق نہ دیویں۔ اور پانی شہد اور سونف کا چار یوم تک پلاوے اور جوزبوا یا قرنفل یا زنجبیل یا وج قدرے قدرے منہ میں رکھیں اور دھونی چوب گز کی دینا اس موقعہ پر بہت فائدہ کرتا ہے نوع دیگر آئینہ حلبی آتشی پیش نظر رکھیں اور روشنی اور پانی سرد اور ہوا سرد اور جگہ سرد

سے مریض کو بچا دیں اور علاج فالج کا شروع کریں بعد چار یوم کے اول منضج بلغم کا کر کے مسہل کریں اس کے بعد علاج شروع کریں **نوع دیگر** یہ غرغرہ بہت مفید ہے۔ عاقرقرحا تین ماشہ۔ نوشادر تین ماشہ۔ مرزنجوش تین ماشہ۔ خردل تین ماشہ۔ پودینہ تین ماشہ۔ زوفا تین ماشہ۔ زنجبیل تین ماشہ سب کو دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کریں مجرب ہے۔ **نوع دیگر** عاقرقرحا چھ ماشہ۔ شونیز چھ ماشہ۔ خردل چھ ماشہ جند بیدستر تین ماشہ جوزبوا چھ ماشہ سب کو روغن بید انجیر پانچ تولہ میں جوش دے کر مالش کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** ذرمان نیلا کی خون یوم تازہ صاحب لقوہ کے چہرہ پر ملنا حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔ **نوع دیگر** آرد ماش ایک پاؤ کی روٹی پکا کر روغن بید انجیر تین تولہ۔ عاقرقرحا چھ ماشہ روٹی پر ڈال کر سر پر لگانا بہت مفید ہے **نوع دیگر** تخم دھتورہ ایک تولہ۔ روغن نارجیل پانچ تولہ میں جوش دے کر مالش کرنا بہت مفید ہے **نوع دیگر** گوگل چھ ماشہ۔ شیر گاؤ نیم سیر میں جوش دے کر پلانا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** کچلہ مدبر چھ ماشہ۔ فلفل سیاہ چھ ماشہ دارفلفل چھ ماشہ سب کو عرق ادرک پانچ تولہ میں پیس کر گولیاں برابر نخود کے بنانا صبح و شام ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** زنجبیل تین ماشہ۔ زیرہ سیاہ تین

ماشہ۔ شونیز تین ماشہ۔ بیخ حنظل چھ ماشہ سب کو پیس کر گولیاں برابر نخود کے بنا کر صبح و شام ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر وچ ترکی چھ ماشہ شہد دو تولہ میں ملا کر چاٹنا بہت مفید ہے نوع دیگر خردل ایک تولہ۔ سرکہ پانچ تولہ۔ پانی دس تولہ میں ملا کر منہ پر ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر کندش تین ماشہ۔ روغن پستہ دو تولہ ملا کر ناک میں ڈالنا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر بابونہ چھ ماشہ اکلیل الملک چھ ماشہ۔ روغن گل دو تولہ۔ موم سفید چھ ماشہ قیروطی بنا کر گردن پر مالش کرنا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر شیرہ مویز منقی ایک تولہ کا عرق بادیان میں نکال کر روغن بادام چھ ماشہ ملا کر پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر طلسم حروف فرمودہ بقراط ان حروف آتشی کو چوب گز ایک انگشت لے کر بروز اتوار لکھے اور سامنے بیمار کے رکھ دیوے تا کہ بیمار ان کو دیکھتا رہے انشاء اللہ مرض دور ہو جاوے گا مجرب ہے۔ غذا چار یوم بعد شوربا کبوتر جنگلی کا یا بٹیر پلاؤ وغیرہ کھلاویں مگر چار یوم بعد منضج پلا کر مسہل بلغم سے تنقیہ کریں اور یہ مرض بھی مادہ بلغم کی پیدائش ہے۔

حروف آتشی یہ ہیں

ا۔ ھ۔ ط۔ م۔ ف۔ ش۔ ذ

# سوال۔ رعشہ کا حال بیان کرو

جواب۔ رعشہ کسی عضو کے کانپنے کو کہتے ہیں یعنی سر یا ہاتھ یا پاؤں لرزنے لگ جاتے ہیں۔ اور اکثر یہ مرض بسبب پیری کے ہوا کرتا ہے۔ اگر پیری میں ہو جاوے تو علاج اس کا ممکن نہیں ہے اور جو بسبب غم یا غضب یا خوف یا خوشی کے اکثر تمام بدن کانپنے لگتا ہے یا بسبب پہنچنے سردی کے یا کاٹنے جانور سمی کے یا کسی زخم اندرونی کے یا کثرت جماع کے باعث یا بسبب مادہ یبوست کے یا کثرت شرابخوری سے یا استعمال کرنے پانی سرد کے بعد جماع کے ہو جایا کرتا ہے۔ اور اکثر یہ مرض رطوبت سے ہوا کرتا ہے۔ علاج آب دریائے شور سے غسل کریں بہت کامل علاج ہے۔ نوع دیگر نمک شور ایک پاؤ پانی بیس سیر میں جوش دے کر اس پانی سے غسل کرنا بھی مفید ہے اور بجائے پانی کے عرق گاؤزبان کا استعمال کرنا مناسب ہے۔ نوع دیگر اصل السوس چھ ماشہ شہد دو تولہ میں ملا کر چاٹنا بہت نفع کرتا ہے نوع دیگر مغز بادام مقشر دو تولہ۔ ہمراہ زردی بیضہ مرغ ایک عدد شہد دو تولہ ملا کر ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے نوع دیگر۔ روغن حنا دو تولہ روغن گل دو تولہ ملا کر سر پر مالش کرنا مفید ہے

نوع دیگر اول منضج بلغم سے مسہل بلغم کا کرنا لازمی ہے۔
خفیف سا جس میں پانچ چار اجابتیں ہو جاویں نوع دیگر۔
شیرہ مغز کدو شیریں چھ ماشہ۔ مغز خیارین چھ ماشہ۔ مغز
بادام مقشر ایک تولہ سب کا شیرہ عرق گاؤزبان ایک پاؤ
میں نکال کر شربت بنفشہ تین تولہ ملا کر پلانا بہت مفید ہے نوع دیگر
اگر جانور سمی کے کاٹنے سے رعشہ ہو جاوے تو علاج تریاق سم
کا کرنا لازمی ہے۔ نوع دیگر یہ شربت بہت مفید ہے ۔
بسفائج ایک تولہ ۔ اسطوخودوس ایک تولہ۔ مویز منقی چار تولہ
انجیر زرد پانچ عدد۔ برگ سنا مکی ایک تولہ ۔ تخم قرطم ایک تولہ
سب کو نیم کوفتہ کر کے عرق گاؤزبان ایک سیر میں جوش دیکر
عسل مصفی ایک سیر ملا کر شربت کا قوام کرنا۔ خوراک شربت
دو تولہ ہمراہ عرق گاؤزبان دس تولہ کے بہت مفید ہے ۔
نوع دیگر یہ معجون برائے رعشہ بہت مجرب ہے۔ مغز چلغوزہ
چار تولہ ۔ مغز بادام چار تولہ۔ مغز نارجیل چار تولہ۔ جوز بوا ایک تولہ
قرنفل ایک تولہ۔ شہد بیس تولہ ملا کر معجون بنا دیں۔ خوراک
ایک تولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر نوع دیگر آب برگ مدار دس
تولہ۔ آب برگ دھتورہ دس تولہ دو تولہ روغن کنجد ایکتولہ میں جوش
دے کر اوپر سے اسپند ایک تولہ۔ مال کنگنی ایک تولہ۔ جوز بوا
ایک تولہ ۔ قرنفل ایک تولہ ملا کر سر پر مالش کرنا بہت مفید ثابت

ہوا ہے۔ نوع دیگر یہ معجون بہت مجرب ہے۔ ثعلب مصری ایک تولہ۔ شقاقل ایک تولہ۔ مغز بادام چار تولہ۔ مغز اخروٹ تین تولہ۔ مغز چلغوزہ تین تولہ مغز کدو شیریں تین تولہ۔ شہد بیس تولہ ملاکر معجون بنادیں۔ ایک تولہ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ۔ کے چند یوم استعمال کریں مجرب ہے۔ نوع دیگر چربی کفتار و چربی گوزن وچربی ریچھ وچربی شیر وچربی دنبہ جو میسر آوے۔ ملنا بہت نفع کرتی ہے نوع دیگر یہ روغن بہت مفید ہے برگ چنبیلی دو تولہ۔ برگ دھتورہ دو تولہ۔ برگ مدار دو تولہ برگ برنا دو تولہ۔ برگ برگد دو تولہ۔ برگ ارنڈ دو تولہ سب کا پانی نکال کر روغن کنجد ایک پاؤ میں جوش دے کر اوپر سے زعفران ۶ ماشہ۔ جوزبوا چھ ماشہ۔ قرنفل چھ ماشہ بسباسہ چھ ماشہ۔ دارچینی چھ ماشہ۔ بیخ کنیر سرخ چھ ماشہ ملاکر مالش کرنا حکم اکسیر کا رکھتا ہے غذا۔ شوربا مرغ۔ زردی بیضہ مرغ۔ ماءاللحم انگوری پلاؤ۔ گوشت بریاں کھلانا چاہیئے اور بقولات کا پرہیز۔

## سوال۔ ارتعاد کا حال بیان کرو

جواب یہ وہ مرض ہے کہ آدمی خواب میں مثل پرندکے اپنے آپ کو اڑتا ہوا تصور کرتا ہے۔ علامات شروع مرض میں سوتے ہیں آنکھوں کے سامنے برق یعنی بجلی کا پھرنا اور چمک

اس طرح سے نظر آتی ہے۔ آدمی مارے خوف کے بیدار ہو جاتا ہے اور جب بیدار ہوتا ہے تو پھر کچھ نہیں دکھائی دیتا۔ پھر جب آنکھ بند کرتا ہے تو پھر وہی حالت ہو گی یہاں تک کہ بیداری کی حالت میں بھی بجلی پھرتی ہوئی آنکھوں کے سامنے دیکھے گا سبب اس کا غلبہ رطوبت کے انجرات سے یا کثرت شراب خوری سے یا مرض سرطان کا پستان میں یا ورم صلابت معدہ سے یا جلنے آگ سے طرف جگر کے اگر سوختن آگ سے یہ مرض ہو گا تو لا علاج حکما نے بیان فرمایا ہے۔ بلکہ ایک مقام پر تذکرۃ الطبا میں جالینوس سے ایک حکائت لکھی ہے کہ ایک عورت کے بچہ پیدا ہوا اس کو یہ مرض ہوا دو چار یوم زندہ رہی آخر ہلاک ہو گئی اس کے علاج میں بہت جلد کوشش کریں ورنہ خوف ہلاکت کا ہے علاج اول منضج بلغم کا کریں اس کے بعد مسہل بلغم سے تنقیہ کریں اس کے بعد یہ شربت بہت مفید ہے فقاح اذخر ایک تولہ۔ اسطوخودوس ایک تولہ۔ درونج عقربی ایک تولہ۔ عود صلیب ایک تولہ۔ بسفائج ایک تولہ۔ بادرنجبویہ ایک تولہ بیخ کاسنی . . . ڈیڑھ تولہ۔ بیخ بادیان ڈیڑھ تولہ۔ کاکنج ڈیڑھ تولہ۔ بادآورد ایک تولہ۔ انجیر زرد سات دانہ۔ مویز منقی تین تولہ ابریشم خام ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ۔ قند سفید ایک سیر سب کو ایک سیر پانی میں جوش دے کر قند سفید ملا کر قوام شربت

کا کریں خوراک شربت دو تولہ۔ ہمراہ عرق گاؤزبان دس تولہ ہفت روز میں خدا افضل کردے گا نوع دیگر یہ سفوف بہت مجرب ہے۔ برگ سناکی ایک تولہ۔ تربد سفید ایک تولہ۔ ریوند چینی ایک تولہ۔ زنجبیل چھ ماشہ۔ عود صلیب چھ ماشہ مصطگی چھ ماشہ لاجورد مغسول چھ ماشہ سب کو کوٹ کر سفوف بناویں تین ماشہ ہمراہ شربت دینار تین تولہ و عرق گاؤزبان دس تولہ ملاکر دیویں نوع دیگر دواء المسک معتدل تین ماشہ۔ تودرین تین ماشہ کو فنہ کرکے ملادیں اوپر سے ترنجبین پانچ تولہ۔ عرق گاؤزبان دس تولہ میں تر کرکے صاف کرکے روغن بادام چھ ماشہ ملاکر پلادیں ہفت روز تک بہت مجرب ہے نوع دیگر اطریفل اسطوخودوس نو ماشہ۔ ہمراہ عرق بادرنجبویہ دس تولہ کے کھلانا بہت مجرب ہے نوع دیگر مغز قرطم چھ ماشہ۔ مغز پنبہ دانہ چھ ماشہ۔ کنجد سفید چھ ماشہ۔ جوزبوا چھ ماشہ۔ بسباسہ چھ ماشہ۔ حب کاکنج چھ ماشہ۔ گاورس تین ماشہ۔ جندبیدستر تین ماشہ زعفران تین ماشہ۔ مشک تین ماشہ۔ شہد خالص سات تولہ ملاکر معجون بناویں۔ خوراک چھ ماشہ ہمراہ شربت شہد دو تولہ کے ہفت روز تک کھلاویں بہت مجرب ہے نوع دیگر اصل السوس چھ ماشہ۔ شہد دو تولہ ملاکر چٹانا مجرب ہے۔ نوع دیگر بسباسہ چھ ماشہ۔ شونیز چھ ماشہ۔ اسطوخودوس

سب کو پیس کر عرق بادیان دس تولہ میں ملا کر نیم گرم ضماد کرنا باقی علاج رعشہ کا کرنا مفید ہے۔

## سوال۔ خدر کا حال بیان کرو

جواب۔ خدر سُن ہو جانے عضو کو کہتے ہیں۔ جیسے کبھی ہاتھ سو جاتا ہے اور کبھی بیٹھے بیٹھے پاؤں سو جاتا ہے اور کبھی ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جیسے تمام بدن میں چیونٹیاں چلتی ہوئی معلوم ہوتی ہیں یا کبھی سوئیاں چبھی ہوئی معلوم ہوتی ہیں۔ اور کبھی رعشہ سے خدر ہو جاتا ہے۔ اور کبھی استرخا سے یہ مرض ہو جاتا ہے اور بہت سی سبب سے یہ مرض ہو جاتا ہے ایک ضعف قوت عصب سے دوسرے کھانے سمم بارد مثل افیون وغیرہ کے یا بسبب کاٹنے عقرب یا سانپ کے یا کھانے دوائی حار یابس کے یا حرارت حمام گرم کے کرنے سے یا بسبب سردی سخت برف کے صدمہ سے یا قطع عصب کے نشتر سے یا ریاح غلیظ کے باعث سے یا بسبب اخلاط غلیظ مثل بلغم خام یا خون یا سودا سے ہو جاتا ہے کبھی ایک طرف تخاغ و ماغ میں ہوتا ہے تو نصف بدن سُن ہو جاتا ہے اور کبھی خاص ایک عضو میں ہو جاتا ہے۔ جیسے ہاتھ یا پاؤں یا چہرہ یا مراق میں اگر یہ مرض طول پکڑ جائے تو صرع یا سکتہ یا تشنج یا فالج یا کزاز یا لقوہ یا اینچو لیا ہو گا اور اگر

ساتھ تپ ہو جاوے تو دلیل موت ہے اور اگر کبھی خدر ذات الجنب وذات الریہ یا سرسام بارد میں بھی ہو جاتا ہے۔ اور اگر مادہ فالج ضعیف پڑے تو خدر ضرور ہو گا اور اگر خدر تمام بدن میں اثر کرے تو مقدمہ جذام کا ہے اور خدر کے ساتھ اگر غشی واقع ہووے تو کاٹنے سانپ زہر دار کے یا ہونے تپ حاد کے سبب سے ہو گا مگر یہ بھی قاتل ہے اور اگر سستی بدن و سفیدی چہرہ اور آنکھ کی اور خواب غفلت کی ہووے تو دموی اخلاط کے غلبہ سے خدر ہوا اور اگر چہرہ سیاہی مائل ہووے اور خشکی ناک کی اور نیند کم آوے تو خدر سوداوی ہے۔ اور اگر عضو لاغر ہو جاوے تو خدر یبسی ہے علاج اول منضج و مسہل غلبہ اخلاط کا کرنا اور اگر احتباس حیض سے ہووے تو فصد قیفال کی کرنا۔ نوع دیگر یہ شربت اس کے واسطے بہت مفید ثابت ہوا ہے اسطوخودوس ایک تولہ۔ بسفائج ایک تولہ۔ شاہترہ ایک تولہ۔ چرائتہ ایک تولہ۔ عناب ۱۰ عدد۔ مجیٹھ ایک تولہ پوست ہلیلہ زرد ایک تولہ۔ بادرنجبویہ ایک تولہ۔ بلیلہ ایک تولہ آملہ ایک تولہ۔ چوب چینی ایک تولہ۔ برگ گاؤزبان ایک تولہ سب کو دو سیر پانی میں جوش دیکر قند سفید ایک سیر ملا کر شربت کا قوام کریں خوراک شربت دو تولہ ہمراہ عرق گاؤزبان پانچ تولہ۔ نوع دیگر گلقند دو تولہ ہمراہ سکنجبین سادہ دو تولہ عرق

بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مفید ہے نوع دیگر جوارش بلادر چھ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایک سیر کے دو ہفتہ کھلانا مجرب ہے نوع دیگر عاقر قرحا چھ ماشہ آب پودینہ دو تولہ۔ سرکہ خالص انگوری ایک تولہ ملا کر خدر پر ملنا مفید ہے نوع دیگر عاقر قرحا ایک تولہ۔ خردل ایک تولہ روغن کنجد پانچ تولہ میں ملا کر مالش کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر۔ فرمودہ بقراط دافع خدر عجیب الاثر ہے گوشت خارپشت ایک عدد پانی ایک سیر میں یخنی کرکے پلانا بہت مفید ہے بلکہ مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ جالینوس مغز گورخر ایک تولہ۔ روغن زرد ایک تولہ میں بریاں کرکے چٹانا مجرب ہے نوع دیگر شحم حنظل ایک تولہ۔ شبت ایک تولہ۔ حلتیت تین ماشہ۔ شہد دو تولہ ملا کر گولیاں برابر نخود کے بنانا ایک گولی ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے مفید ہے۔ نوع دیگر فرمودہ انطاکی۔ بہمن گاؤ چھ ماشہ شہد ایک تولہ ملا کر چٹانا مجرب ہے نوع دیگر خردل تین ماشہ ہمراہ پانی کے کھلانا خدر کو بہت فائدہ کرتا ہے اور اگر تپ ساتھ ہووے تو تقویت قلب کا لحاظ کرنا لازمی ہے نوع دیگر زہر کے کھانے سے یہ مرض ہو جاوے تو تریاق اربعہ تین ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان پانچ تولہ کے کھلانا مفید ہے نوع دیگر فرمودہ جبر جانی۔ بیخ بادیان ایک تولہ۔ عرق بادیان دس تولہ میں جوش دیکر پلانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔ نوع دیگر روغن بادام چھ ماشہ

روغن بید انجیر ایک تولہ۔ شیر گاؤ نیم سیر ملا کر پلانا بہت مفید ہے۔ باقی علاج فالج بلغمی کا کرنا مفید ہے غذا بچہ کبوتر۔ گوشت مرغ یخنی گوشت بز کباب مصالح دار۔ آب نخود کھلانا مفید ہے۔ پرہیز ترشی بادی۔

# سوال۔ اختلاج کا حال بیان کرو

جواب۔ پھڑکنے اعضا کو اختلاج کہتے ہیں۔ اس مرض میں کبھی آنکھیں پھڑکنے لگ جاتی ہیں اور کبھی ہونٹ پھڑکتے ہیں اور کبھی قلب پھڑکتا ہے۔ اور کسی کا معدہ پھڑکنے لگ جاتا ہے اور کسی کا جگر اور کبھی تمام بدن پھڑکنے لگتا ہے۔ یہ مرض مادہ ریح سے پیدا ہوتا ہے۔ کبھی غسل کرنے سرد پانی سے یا سرد ہوا کے اثر سے کبھی رنج وغم کے صدمہ سے اور کبھی خوشی کی حالت میں ہو جاتا ہے اگر دیرپا یہ رہے تو خوف سکتہ کا ہے کبھی اس کے ہونے سے تشنج یا کزاز ہو جایا کرتا ہے اگر شکم میں اختلاج ہووے تو خوف صرع کا ہے یا لقوہ ہوگا اور اگر زیرین لب میں اختلاج پیدا ہووے تو خوف فالج یا لقوہ کا ہے اور باقی اعضا کا اختلاج مثلاً معدہ وقلب یا آنکھ وغیرہ اُن کے امراض میں بیان کیا گیا ہے۔ علاج۔ روغن زیتون پانچ تولہ میں جوزبوا ایک تولہ ملا کر بدن پر ملنا بہت مفید ہے نوع دیگر۔ یہ کماد یعنی ٹکور کرنا مفید ہے سبوس گندم

ایک تولہ ۔ باجرہ ایک تولہ ۔ زیرہ سیاہ ایک تولہ ۔ زنجبیل ایک تولہ
نانخواہ ایک تولہ ۔ نمک لاہوری ایک تولہ سب کو کوٹ کر دو پوٹلی بنا کر
آگ پر ایک برتن گلی رکھ کر گرم کر کے ٹکور کرنا مفید ہے نوع دیگر
تخم شبت ایک تولہ ۔ شونیز ایک تولہ ۔ خردل ایک تولہ ۔ نمک لاہوری
ایک تولہ بابونہ ایک تولہ سب کی پوٹلی باندھ کر طریق اول کے
گرم کر کے ٹکور کرنا بہت مفید ہے نوع دیگر گل بابونہ چھ ماشہ
قسط تلخ چھ ماشہ ۔ فرفیون چھ ماشہ ۔ روغن گل دو تولہ میں جوش
دے کر مالش کرنا بہت مفید ہے ۔ نوع دیگر ۔ بادیان چھ ماشہ
زیرہ سیاہ چھ ماشہ ۔ انیسوں چھ ماشہ ۔ گلقند دو تولہ عرق بادیان
ایک پاؤ میں جوش دے کر پلانا بہت مفید ہے نوع دیگر ۔
شحم حنظل تین ماشہ ۔ شہد ایک تولہ فلفل سیاہ تین ماشہ
ملا کر ہمراہ عرق سونف پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے ۔ نوع دیگر
کچلہ مدبر چھ ماشہ ۔ فلفل سیاہ چھ ماشہ ۔ بادرنجبویہ تین ماشہ
گل گاؤزبان تین ماشہ ۔ درونج عقربی تین ماشہ ۔ دارچینی تین
ماشہ ۔ قرنفل تین ماشہ سب کو کوٹ کر شہد دو تولہ میں ملا کر گولیاں
برابر دانہ مونگ کے بنا دیں صبح و شام ہمراہ عرق بادیان پانچ
تولہ کے کھلانا مجرب ہے ۔ نوع دیگر اسطوخودوس دو تولہ ۔ بادرنجبویہ
دو تولہ ۔ گل سرخ دو تولہ ۔ بسفائج ایک تولہ ۔ زوفا ایک تولہ ۔ اصل السوس
ایک تولہ ۔ بیخ بادیان ایک تولہ ۔ انیسوں ایک تولہ سب کو عرق بادیان

ایک سیر میں جوش دے کر نبات سفید ایک سیر ملا کر قوام شربت کا تیار کریں خوراک دو تولہ ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** فرمودہ تقراط دافع اختلاج۔ مغز خرگوش تین ماشہ۔ شہد ایک تولہ ملا کر چٹانا مجرب ہے **نوع دیگر**۔ پودینہ تین ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ۔ مرزنجوش چھ ماشہ سب کو پیس کر ضماد کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** یہ گولیاں بہت مفید ہیں۔ شیطرج ہندی چھ ماشہ۔ شحم حنظل چھ ماشہ۔ کرفس چھ ماشہ انیسون چھ ماشہ۔ نانخواہ چھ ماشہ۔ شہد دو تولہ میں سب کو کوٹ چھان کر گولیاں برابر نخود کے بناویں۔ صبح و شام ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے ایک ایک گولی کھلاویں مجرب ہے۔ اگر اختلاج مادہ دموی سے ہو تو فصد قیفال کی کرنا اور اس کے بعد یہ شربت پلانا مفید ہے۔ عناب پچاس عدد۔ تخم کاسنی ایک تولہ گل سرخ ایک تولہ۔ انیسوں ایک تولہ۔ کباب چینی ایک تولہ کشنیز خشک ایک تولہ سب کو پانی ایک سیر میں جوش دے کر شہد نیم سیر ملا کر قوام شربت کا بنانا دو تولہ صبح و شام پلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** اکلیل الملک چھ ماشہ مصطگی چھ ماشہ۔ بابونہ چھ ماشہ سب کو روغن گل دو تولہ میں ملا کر ملنا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** جند بیدستر تین ماشہ۔ کباب چینی تین ماشہ۔ حلتیت تین ماشہ۔ سداب تین ماشہ۔ اسطوخودوس تین ماشہ۔ روغن بادام پانچ تولہ میں

ملاکر مالش کرنا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** یہ معجون واسطے اختلاج کے بہت مفید ہے لہسن پانچ تولہ۔ دودھ گاؤ نیم سیر میں جوش دے کر خوب پکاویں۔ گل بابونہ چھ ماشہ۔ زنجبیل چھ ماشہ۔ فلفل سیاہ چھ ماشہ۔ فلفل دراز چھ ماشہ۔ پوست ہلیلہ کابلی چھ ماشہ۔ عاقرقرحا چھ ماشہ۔ کبابہ چھ ماشہ۔ ریچ چھ ماشہ خولنجاں چھ ماشہ سب کو کوٹ چھان کر شہد دو حصہ ملا کر سب کی معجون بنانا۔ نو ماشہ صبح ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے کھلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** وچ ترکی ایک تولہ۔ عاقرقرحا ایک تولہ۔ خولنجان چھ ماشہ۔ فلفل سیاہ چھ ماشہ۔ زنجبیل چھ ماشہ۔ زرنباد چھ ماشہ سب کو ہم وزن شہد ملا کر معجون بناویں چھ ماشہ صبح و چھ ماشہ شام ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔

**نوع دیگر** اجمود ایک تولہ۔ بادرنگ ایک تولہ۔ نمک لاہوری چھ ماشہ۔ شیطرج ہندی چھ ماشہ۔ بادیان چھ ماشہ فلفل سیاہ چھ ماشہ۔ دارفلفل چھ ماشہ۔ زنجبیل چھ ماشہ سب کو کوٹ کر شہد دو وزن ملا کر معجون بناویں۔ چھ ماشہ صبح ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** یہ روغن امراض عصب کے واسطے بہت مجرب ہے۔ گھونگچی ایک تولہ۔ تخم دھتورہ ایک تولہ۔ مال کنگنی ایک تولہ۔ مرچ سیاہ ایک تولہ۔ لہسن دو تولہ۔ جوزبوا چھ ماشہ۔ قرنفل چھ ماشہ۔ حرمل چھ ماشہ۔ اجوائن خراسانی

چھ ماشہ۔ روغن کنجد ایک پاؤ میں جوش دے کر بدن پر مالش کرنا بلکہ یہ روغن قوت باہ کو از حد مفید ہے۔ غذا گوشت مرغ و بٹیر و تیتر۔ پلاؤ و یخنی وغیرہ کھلانا مفید ہے پرہیز ثقولات و پانی سرد کا +

## سوال۔ زکام و نزلہ کا حال بیان کرو

جواب۔ جو رطوبت ناک سے پتلی اعتدال سے زیادہ خارج ہووے اور سر بھاری ہو جاوے۔ اس کو زکام کہتے ہیں اور جو حلق سے رطوبت نکلے اور دماغ سے اندر کی جانب کو گرے اس کو نزلہ کہتے ہیں اور اگر ناک میں سوزش اور حلق میں نمکین گرے تو نزلہ حار ہے یہ بسبب خارجی دھوپ کی تیزی یا ہوا گرم کے بخار سے یا گرمی میں چلکر سرد پانی کے استعمال سے یا ہوا سرد میں زیادہ بیٹھے رہنے سے یا برف کے زیادہ استعمال سے یا بسبب داخلی غلبہ اخلاط سے یا قبض سے یا بخارات معدہ سے یا تبخیر کے سبب سے ہو جایا کرتا ہے۔ اگر آنکھ میں سرخی اور خارش اور سوزش ناک میں ہووے تو غلبہ حرارت خون کا ہوگا اس میں فصد بھی لازمی لکھا ہے اور منضج کے بعد مسہل خفیف سا کرنا مفید ہے نوع دیگر یہ دوا بہت مفید ہے۔ گل بنفشہ چھ ماشہ۔ تخم خطمی چھ ماشہ۔ سپستان گیارہ دانہ۔ گاؤزبان چھ ماشہ

گل نیلوفر پانچ ماشہ۔ اصل السوس تین ماشہ۔ بہدانہ تین ماشہ۔ سب کو پانی ایک پاؤ میں تر کرکے صبح نبات سفید دو تولہ ڈال کر پلانا نزلہ و زکام دونوں کو فائدہ کرتا ہے نوع دیگر بہدانہ تین ماشہ۔ برگ گاؤزبان پانچ ماشہ کا لعاب نکال کر شربت بنفشہ تین تولہ ملا کر پلانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر کافور ایک ماشہ آگ پر رکھ کر دھواں لینا نہایت مجرب ہے۔ نوع دیگر شونیز تین ماشہ کو آگ پر رکھ کر دھواں لینا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر پوست خشخاش دو تولہ سپستان پچیس عدد۔ تخم خطمی ایک تولہ۔ اصل السوس ایک تولہ۔ زوفا ایک تولہ۔ اسطوخودوس ایک تولہ مغز املتاس پانچ تولہ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دے کر صاف کرکے قند سفید نیم سیر کا قوام کریں اوپر سے کتیرا ایک تولہ۔ صمغ عربی ایک تولہ ملا کر لعوق تیار کریں ایک تولہ خوراک ہر قسم زکام و نزلہ کو مفید ہے نوع دیگر سبوس گندم ایک تولہ۔ سپستان گیارہ عدد۔ گاؤزبان پانچ ماشہ سب کو پانی نیم سیر میں جوش دے کر نبات سفید دو تولہ ملا کر پلانا بہت مفید ہے نوع دیگر کاکڑا سنگی تین ماشہ۔ رب السوس تین ماشہ۔ کتیرا تین ماشہ۔ صمغ عربی تین ماشہ سب کو پیس کر اسگی گولیاں بنانا ایک گولی ہمراہ شربت خشخاش دو تولہ کھلانا نزلہ و زکام کو بہت مفید ہے۔ نوع دیگر خمیرہ خشخاش

واسطے نزلہ و زکام کے بہت مفید ہے۔ تخم خشخاش سفید ۱ تولہ
مغز بادام دس تولہ دونوں کو پانی نیم سیر میں پیس کر شیرہ نکالیں
اوس شیرہ کو روغن بادام دو تولہ میں داغ دے کر چھپھیر لگا دیں
جب اس کا قوام گاڑھا ہو جاوے اس میں نشاستہ ایک تولہ
کتیرا ایک تولہ۔ صمغ عربی ایک تولہ۔ رب سوس ایک تولہ۔ شکر
تیغال ایک تولہ ملا کر قوام نبات سفید ایک پاؤ کا کر کے خمیرہ بنا دیں
خوراک ایک تولہ صبح ہمراہ عرق گاؤزبان پانچ تولہ کے کھلاویں
نہائت مجرب ہے نوع دیگر حب شفا واسطے نزلہ و زکام
ہر قسم کے عجیب الاثر رہے ہے۔ بارہا مرتبہ تجربہ میں آئی ہیں حکم
اکسیر کا رکھتی ہیں۔ تخم دھتورہ ایک تولہ۔ تخم خرفہ تین ماشہ۔
ریوند چینی تین ماشہ۔ زنجبیل تین ماشہ۔ صمغ عربی تین ماشہ
سب کو کوٹ چھان کر گولیاں برابر دانہ مونگ کے بنا دیں
یک حب صبح تک حب شام بہت مجرب ہے نوع دیگر حب
دافع نزلہ بارد مجرب ہے۔ جوزبوا ایک عدد۔ افیون ایک ماشہ
جدوار تین ماشہ۔ زعفران تین ماشہ سب کو آرد گندم دس تولہ
میں غلولہ بنا کر آگ میں پکا دیں۔ جب آرد سرخ ہو جاوے۔ تو
ادویہ نکالکر گولیاں برابر مونگ کے بنا دیں ہر قسم زکام و نزلہ
کہنہ کو از حد مفید ہیں نوع دیگر افیون تین ماشہ جدوار خطائی
چھ ماشہ بہمن سفید چھ ماشہ۔ بادرنجبویہ چھ ماشہ مغز بادام

ایک تولہ صمغ عربی ۶ ماشہ ۔ کتیرا ۶ ماشہ ۔ بزر البنج ۶ ماشہ ۔ جوز بوا ۔ ۶ ماشہ ۔ زعفران ۳ ماشہ
طباشیر ۲ ماشہ سبکو کوٹکر گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح و شام ہمراہ عرق گاؤزبان ایکتولہ
کے کھلاویں مجرب ہے ۔ نوع دیگر یہ تریاق واسطے نزلہ و زکام کے حکم اکسیر کا رکھتا ہے بہت مجرب
ہے اسطوخودوس ایکتولہ ۔ گل گاؤزبان ایکتولہ حب الآس ایکتولہ ۔ کشنیز ایکتولہ ۔ تخم کاہو
ایکتولہ ۔ بزر البنج ایکتولہ ۔ کوکنار ۲ تولہ ۔ تخم خشخاش ۲ تولہ ۔ گل سرخ ایکتولہ ۔ کشنیز خشک ایکتولہ
رب السوس ایکتولہ ۔ نشاستہ ایکتولہ ۔ صمغ عربی ایکتولہ ۔ کتیرا ایکتولہ ۔ اول کشنیز کی
ادویہ کو پانی ایکسیر میں جوشدیکر نبات سفید نیم سیر ملاکر قوام کریں اوپر سے یہ دوا یعنی رب السوس
نشاستہ ۔ صمغ عربی ۔ کتیرا باریک پیسکر ملاویں خوراک ۷ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ
کے کھلاویں مجرب ہے غذا شوربا ۔ کدو ۔ پالک کیا وغیرہ کھلانا پرہیز ترشی بادی کا
شربت اسطوخودوس ۔ شربت خشخاش ۔ شربت نیلوفر ۔ شربت اعجاز ۔ نوع دیگر یہ شربت زکام
و نزلہ کو از حد مفید ثابت ہوا ہے ۔ گاؤزبان ایکتولہ ۔ پرسیاوشان ایکتولہ ۔
عود صلیب ایکتولہ ۔ اصل السوس ایکتولہ ۔ بادیان ایکتولہ ۔ تخم خطمی ایکتولہ ۔ گل سرخ
ایکتولہ ۔ مویز منقی ۳ تولہ ۔ تخم خشخاش ۳ تولہ ۔ مغز بادام ۳ تولہ ۔ پوست خشخاش ۵
تولہ ۔ قند سفید ایک سیر ملاکر قوام شربت کا کرکے ۲ تولہ صبح ہمراہ لعاب بہیدانہ ۳
ماشہ و عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے پلاویں نزلہ و زکام ہر قسم کو از حد مفید ہے دیگر
یہ جوشاندہ بہت مفید ہے سپستان ۱۰ عدد گاؤزبان ۷ ماشہ بہیدانہ ۳ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ ایک پاؤ
پانی میں جوش دے کر نبات سفید ایکتولہ ملاکر نیم گرم پلانا بہت مجرب
ہے ۔

# فصل ششم

## تشریح امراض چشم معہ علاج کے بیان میں




### سوال۔ تشریح چشم کا حال بیان کرو

جواب۔ آنکھ مرکب ہے سات پردوں اور تین رطوبتوں سے اور مزاج آنکھ کا گرم وتر ہے اور یہ مکان قوت باصرہ کا ہے

کہ جو کوتوال سلطنت بدن آدم کا مقرر ہے۔ اور یہ ہر وقت دیکھ بھال میں مصروف رہتا ہے اول پردہ کا نام ملتحمہ ہے اور وہ جسم عضروفی رکھتا ہے اور وہ غشائے فوق القحف سے نکلا ہے۔ دوسرے پردہ کا نام قرنیہ ہے۔ قرن سینگ کو کہتے ہیں اس کے پرت سینگ کی طرح سے ہیں اور یہ سخت اور سفید باریک ہے اور یہ ساتویں پردے صلبیہ سے چپکا ہوا ہے اور اپنے ماتحت کی حفاظت کرتا ہے۔ تیسرا پردہ عنبیہ ہے یہ غلیظ ہے اور بیچ میں اس کے سوراخ ہے جس میں سے ضیا یعنی روشنی نکلتی ہے اور یہ مختلف رنگ کا ہوتا ہے۔ بعض میں شربتی رنگ بعض سفیدی مائل مانند بلی کی آنکھ کے اور بعض سیاہ ہوتا ہے اور اوپر سے چکنا اور شفاف ہوتا ہے اس کے بعد رطوبت بیضیہ جو مثل سفیدی بیضہ کے پیدا ہوتی ہے اس کے بعد چوتھا پردہ عنکبوتیہ جو مانند جالے مکڑی کے ہوتا ہے اس کے بعد رطوبت جلیدیہ ہے جو مانند برف کے سفید منجمد ہے بصارت آنکھ کی اس کی بدولت ہے اس کے بعد رطوبت زجاجیہ ہے یہ رطوبت بھی سفید سرخی مائل گاڑھی ہے اور یہ جلیدیہ کے نصف کو گھیرے ہوئے ہے اس کے بعد پانچواں پردہ شبکیہ جو مانند جال کے ہے اس کے بعد چھٹا پردہ مشیمیہ ہے اس میں رگیں بہت ہیں۔ اس کے بعد ساتواں پردہ صلبیہ ہے جو چاروں

طرف سے آنکھ کی حفاظت کے لئے چپان ہے اور یہ دماغ کی جھلی سے پیوست ہے۔

واضح ہو کہ اطبائے متقدمین نے عضو چشم کو بہت شریف اور نازک بیان فرمایا ہے اس کو امراض بھی صدہا قسم سے ہوتے ہیں۔ بلکہ شیخ الرئیس نے ایک جگہ تعداد امراض چشم پانچ ہزار کے قریب بیان فرمائی ہے۔ طبیب کو لازم ہے کہ پہلے اسباب دریافت کر کے جرأت علاج کی کرے۔ اور مریض کو لازم ہے کہ سوائے مشورہ طبیب حاذق کے آنکھ کے علاج میں سرعت نہ کرے ورنہ بجائے فائدہ کے سخت نقصان عظیم کا باعث ہوگا جس وقت مریض چشم طبیب سے رجوع کرے تو پہلے حالات داخلی یا خارجی اسباب کے دریافت کرے پھر ساذج و مادی کا سبب دریافت کرے پھر مشارکتی و ترکیبی کے حالات دریافت کرے بعد دریافت حال دماغ کی مشارکت کا خیال ضروری ہے اگر ضعف دماغ ہوگا تو آنکھ کو بھی ضرور ضعف ہوگا یہ بھی یاد رہے کہ آنکھ کے ساتھ دماغ و پلک و مژگان و گوش و بینی و معدہ اور دانتوں کی مشارکت لازم و ملزوم ہے۔ اکثر دانت کے صدمہ سے آنکھ کو تکلیف محسوس ہوتی ہے اول ساذج مفرد یعنی گرمی و سردی و تری و خشکی کا حال دریافت کرے اس کے بعد ساذج مرکب کا حال یعنی سردی و خشکی یا سردی تری

یا گرمی خشکی یا گرمی تری کے اسباب ہیں یا نہیں اس کے بعد
غلبہ اخلاط اربعہ کے آثار ملاحظہ کرے اگر سرخی آنکھ کی ساتھ غلبہ
صفرا کے ہے تو اس کی علامات مدِ نظر رکھیں یا غلبہ خون یا غلبہ
سودا یا غلبہ بلغم کا ہے ہر ایک کی علامات ہم نے مشرح غلبہ اخلاط
میں بیان کر دی ہیں اس کے بعد یہ بھی خیال رکھنا ضروری ہے
کہ مرض کا تعلق کونسے پردہ یا کونسی رطوبت سے یا خاص حلقہ
چشم سے ہے۔ بعد تشخیص کامل علاج کرنے کی جرأت کرے
فی زمانہ جو دیکھا جاتا ہے کہ آنکھ کے امراض کے طبیب نظر نہیں
آتے اور جاہل لوگ طبیب چشم جوگی یا راول ہر ملک میں کثرت
سے دکھائی دیتے ہیں اُن کو سوائے نزول الماء کی دستکاری
کے اور کسی مرض کی خبر نہیں ہوتی وہ قدح کرنے کو یعنی سلائی
مارنے کو اپنا فرض منصبی سمجھتے ہیں۔ مثل مشہور ہے کہ مردہ دوزخ
جاوے یا بہشت۔ ملا کو اپنے حلوے۔ منڈے سے کام ہے وہ
سلائی مار کر چلے جاتے ہیں اور مریض کو تمام عمر کے لالے پڑ جاتے
ہیں۔ میری رائے میں آنکھ کا علاج بہت دشوار ہے۔ مریض
کو لازم ہے کہ جب خدا نخواستہ کسی مرض چشم میں مبتلا ہو جاوے
تو کسی کامل طبیب سے رجوع کرے آگے شافی مطلق پروردگار
ہے اطبائے متقدمین نے عضو چشم کی بہت ہی تشریح بیان فرمائی
ہے۔ بسبب طول ہونے کے خلاصہ بیان کر دیا گیا ہے۔ باقی

حالات امراض چشم میں بیان کئے جاوینگے +

## سوال - وجع العین بیان کرو

جواب - وجع العین آنکھ کے درد کو کہتے ہیں - اس کے اسباب بہت سے اطبا نے بیان فرمائے ہیں ایک متعدی اور دوسرے موروثی مثلاً سبل موروثی مرض ہے یہ اقسام رمد و سبل جسادت ملتحمہ یا بثور یا قروح یا ضربہ یا قذی سے ہوتے ہیں۔ اور بہت سے درد متعلق پردوں کے ہیں اگر ضربانی و سرخی و ورم سے درد متعلق چشم میں معلوم ہووے تو اس کا نام شقیقہ عین ہے - علاج اس کا شقیقہ دماغی سے دریافت کریں اور اگر درد ضربانی تمام سر میں منتشر ہے تو یہ ورم غنبیہ کے صدمہ سے تصور کرو - اور اگر درد عرض چشم میں ساتھ کن پٹی کے ہووے اور آنکھ میں سرخی ہو اور ورم بھی ہو جاوے اور بھوک جاتی رہے تو یہ فساد قرنیہ کا ہے - اور اگر سنگ ریزہ یا کچھ اور چیز کے پڑ جانے آنکھ میں درد شدید ہو جاوے اور آنکھ کا کھلنا دشوار ہو اور اشک جاری ہو جاویں اور ساتھ کانوں میں بھی درد محسوس ہووے اور کان سے ریم جاری ہو اور ذائقہ منہ کا بدمزہ ہووے تو فساد رطوبت زجاجیہ کا ہے اور اگر درد آنکھ میں ہو جاوے اور آنکھیں بھاری معلوم ہوں اور اشک سرد آویں تو یہ فساد

رطوبت جلیدیہ کا ہے۔ اور اگر درد قعر چشم میں شدید ہو جاوے اور بصارت جاتی رہے۔ تو یہ تفرق اتصال شبکیہ کا سبب ہے اور اگر عمق چشم میں درد شدید اور سرخی ہو جاوے تو یہ فساد پردہ مشیمیہ کا ہے اور اگر جحوظ عین ہووے تو ورم صلبیہ کا ہے اور اگر ورم دموی ہو گا تو الم اور تمدد و خارش اور سرخی چشم ہو گی اور اگر ورم صفراوی ہے تو اشک گرم اور روشنی سے نفرت ہو گی اور اگر ورم بلغمی ہے تو آنکھ بھاری ہو جاویگی اور مریض آنکھ اٹھا کر دیکھ نہیں سکیگا اور اگر آنکھ خشک اور عمق میں درد ہے۔ تو ورم خلط سوداوی کا فساد ہے اور اگر آنکھ نیچے کو رکھے اور اوپر آنکھ کو نہ اٹھا سکے تو استرخا صلبیہ کا ہے اور بعض امراض حدقہ چشم سے تعلق رکھتے ہیں مثلاً اتساع وضیق ونزول الماء اور بعض امراض خاص روح باصرہ سے تعلق رکھتے ہیں جیسے تخیلات وکور وضعف بصر اور بہت سے امراض بسبب غلبہ رطوبت کے ہوتے ہیں مثلاً دمع چشم ودبیلہ چشم وزائد گوشت اور بعض مشارکت مژگان سے امراض آنکھ کو ہوتے ہیں جیسے انتفاخ وجسادو حکہ وتوثہ اور بہت سے بسبب مشارکت معدہ کے ہوتے ہیں۔ جیسے نزلہ و زکام اور درد چشم جو فساد ہضم سے ہو گا تو معدہ کی مشارکت تصور کرو اور جو تمام بدن کے تعلق سے ہو گا۔ تو

تمام بدن بھاری معلوم ہوگا وقت علاج کے طبیب کو لازم
ہے کہ سا ذج مادی ترکیبی و مشارکتی کا وقت تشخیص مرض کے
ضرور خیال رکھے اور یہ بھی یاد رہے کہ مخدرات کا استعمال ابتدا
امراض چشم میں مثل افیون و پوست کے استعمال کرنا سخت
منع ہے مخدرات کے استعمال سے حس میں فرق آجاتا ہے
مرض طول پکڑ جانے کا خوف ہے بغیر دریافت سبب علاج
کرنے کی جرأت نہ کرے حسب سبب علاج کرنا لازمی ہے
علاج درد چشم میں فصد سر اروکی کرنا اور منضج کے بعد مسہل
[illegible] لگانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر
[illegible] گل بنفشہ ایک تولہ شیر
پانچ تولہ میں پیس کر شیرہ نکال کر نیم گرم آنکھ میں ڈالنا مجرب
ہے۔ نوع دیگر سفیدی بیضہ مرغ چھ ماشہ روغن گل ایک
تولہ [illegible] کی دال کا ایک تولہ ملا کر دن میں دو تین مرتبہ
آنکھ میں ڈالنا [illegible] ہے۔ نوع دیگر [illegible] سبز ایک تولہ
آب مکو سبز ایک تولہ روغن گل دو تولہ ملا کر پارچہ تر کر کے آنکھ
پر گدی رکھنا مجرب ہے۔ نوع دیگر پوست انار ایک تولہ آب
کاسنی سبز ایک تولہ عرق گلاب دو تولہ سب کو [illegible] کر آنکھ میں
قطرے ڈالنا ہر قسم درد چشم کو مفید ہے نوع دیگر روغن بنفشہ
[illegible] روغن کدو ایک تولہ روغن خشخاش ایک تولہ [illegible]

ایک تولہ ملا کر سر پر ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر ہلیلہ زرد ایک
سرخ عرق گلاب میں گھس کر آنکھ پر لگانا مجرب ہے نوع دیگر
لعاب گاؤ زبان چھ ماشہ۔ بہیدانہ تین ماشہ پانی میں لعاب نکال کر
شربت عناب دو تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے نوع دیگر واسطے چشم
کے واسطے یہ اطریفل [illegible] تیسیر کا [illegible] ہے بلکہ صداع [illegible] زکام
ونزلہ کو بھی بہت مفید ہے پوست ہلیلہ زرد دو تولہ۔ پوست ہلیلہ
کابلی دو تولہ۔ پوست بلیلہ دو تولہ۔ ہلیلہ سیاہ دو تولہ۔ سقمونیا دو تولہ
تربد سفید دو تولہ۔ کشنیز خشک دو تولہ۔ آملہ مقشر دو تولہ گل سرخ
دو تولہ۔ طباشیر ایک تولہ۔ گل نیلوفر ایک تولہ [illegible]
سفید ایک تولہ۔ روغن بادام [illegible]
بادام میں چرب کر کے شہد [illegible]
کے قوام کریں۔ خوراک ایک تولہ وقت شب ہمراہ شیر گاؤ
نیم سیر مجرب ہے۔ نوع دیگر یہ اطریفل واسطے درد سر و درد
چشم و درد گوش و مقوی معدہ و کبد و دافع نزلہ مقوی دماغ چشم
کشنیز خشک ایک تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد ایک تولہ پوست ہلیلہ
کابلی ایک تولہ۔ ہلیلہ سیاہ ایک تولہ۔ آملہ مقشر ایک تولہ پوست
بلیلہ ایک تولہ۔ روغن بادام پانچ تولہ میں چرب کر کے شہد
دس تولہ ملا کر ایک ماہ بعد ایک تولہ بوقت شب ہمراہ شیر گاؤ
نیم سیر کے کھلا دیں مجرب ہے نوع دیگر یہ سنون براے درد چشم

بہت مفید ہے۔ برگ نیب ایک تولہ۔ برگ ہکاثن ایک تولہ
انار دانہ ایک تولہ۔ پھٹکڑی ایک تولہ۔ رسوت ایک تولہ۔ زعفران
تین ماشہ۔ افیون دو ماشہ سب کو پیس کر قدرے آنکھ کے اوپر
لگادیں بہت مجرب ہے **نوع دیگر برائے درد چشم** زرد چوب
ایک تولہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد ہیں ملاکر آنکھ کے اوپر
ضماد کریں بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر یہ شیاف واسطے درد**
چشم کے از حد مفید ہے۔ کتیرا تین ماشہ۔ صمغ عربی تین ماشہ
رسوت تین ماشہ۔ سفیدہ کاشغری تین ماشہ۔ برگ نیب ایک
تولہ۔ انزروت تین ماشہ سب کو عرق گلاب میں حل کر کے
شیاف بنادیں وقت ضرورت پانی میں گھسکر آنکھ میں سلائی سے
لگادیں بہت مجرب ہے **نوع دیگر** یہ شیاف بھی بہت مجرب
ہے انزروت تین ماشہ۔ صبر تین ماشہ۔ افیون تین ماشہ
زعفران تین ماشہ۔ شہد خر تین تولہ میں حل کر کے شیاف
بنادیں وقت ضرورت پانی میں گھسکر آنکھ میں لگادیں مجرب
ہے۔ غذا شوربا۔ دال مونگ۔ پالک۔ کدو۔ شلجم وغیرہ کھلانا
مفید ہے +

## سوال۔ رمد کا حال بیان کرو

جواب۔ رمد آشوب چشم کا نام ہے یعنی آنکھوں میں سرخی

کا ہونا اور ورم آنکھ کا کرنا اور اشک جاری ہونا شیخ الرئیس نے رمد کے بہت اقسام بیان فرماتے ہیں ایک رمد حقیقی جو ورم ملتحمہ سے ہو اس میں درد شدت سے ہوتا ہے۔ اس رمد کو ینخ کہتے ہیں اور یونانی میں کیموسیس نام ہے یہ رمد اکثر بسبب رطوبت شیر مادری کے بچوں کو ہوا کرتا ہے دوسرے رمد غیر حقیقی جو بسبب خارجی صدمات غبار یا دھواں یا تمازت آفتاب سے بلا ورم ہو اس کو تکدر اطبا کہتے ہیں اور یونانی میں اس کا نام طاردکیس ہے +

واضح ہو کہ جو آشوب ساتھ درد سخت کے اچانک ہو جاوے وہ مواد دماغی کے باعث ہے اور جو آشوب ساتھ ورم پلک کے ہووے اور سفیدی آنکھ کی سیاہی سے بلند ہو جاوے اور آنکھ دشواری سے بند ہووے تو فساد جمیع بدن کے سبب سے ہے یا غلبہ خون سے یا ملنے صفرا کے خون میں یا مل جانے سودا کے خون میں اور یہ اقسام آشوب کثرت سے ہوتی ہے اور اقسام رمد حقیقی کے ورم کا اخلاط مفرد یا ریح یا نزلہ کا باعث ہوتا ہے یا مشارکت معدہ یا رحم یا مواد ریح غلیظ سے یا بسبب رنج وغضب یا بسبب کثرت جماع سے یا احتباس یا استفراغ کی کثرت سے یا مشارکت اعصاب سے رمد حقیقی ہوگا۔ ارسطو کا قول ہے کہ رمد فصل سرما میں بہت کم ہوتا ہے اور فصل گرما میں

کثرت سے بسبب گرمی اور آفتاب کے تیزی کے آنکھوں کو
صدمہ پہنچتا ہے اور رمد کے ساتھ تپ ہو جاوے تو رمد کو
آرام ہو جاتا ہے۔ اور اگر رمد کے بعد تپ ہو جاوے تو رمد
دیر میں جاتی ہے۔ علامات اگر سرخی کے ساتھ رطوبت کثیر
ہووے اور آنکھیں بھاری ہوں اور سرخی چہرہ بھی ہو تو مادہ
خون سے رمد ہے اور اگر سرخی چشم ساتھ اشک رقیق اور گرم
کے ہووے تو مادہ صفرا کی خرابی سے ہے اور اگر سرخی کم اور
چرک غلیظ اور سفید ہووے تو مادہ بلغم کا فساد ہے اور اگر
آنکھیں خشک ہوں اور سرخی ہو کر آنکھوں میں چرک نہ آوے
تو فساد سودا سے رمد ہے اور اگر سرخی خفیف اور سوزش اندک
اور سیلان اشک ہوں [illegible] غبار یا دخان یا سردی سے
یا برف کے دیکھنے سے یا آفتاب کے مطالعہ سے یا زیادہ بیداری سے
یا قبض کی زیادتی سے تو اس کو رمد تکدر جالینوس نے بیان کیا ہے
اور اگر رمد ساتھ سرخی اور ورم اور وجع والم شدید کے کاٹنے
کسی جانور کے صدمہ سے ہووے تو وہ رمد حقیقی ہے اور اگر
رمد ساتھ ورم عظیم کے ہووے اور سفیدی سیاہی کو گھیر لیوے
اور اجفان اندر کی جانب ہو جاویں اور خون نکلنے لگے اور رنگ
ورم مانند پھول گلاب کے ہو جاوے تو اس کو رمد بنج کہتے ہیں۔
علاج اول فصد سرارو کی کرنا اس کے بعد جونک کن پٹی میں لگانا

اور سنگی لگانا بھی بہت مفید ہیں اور منضج جس خلط کا غلبہ ہو اُسکا مسہل کرنا
بھی ضروری ہے نوع دیگر گل بنفشہ ۹ ماشہ۔ اسطوخودوس ۷ ماشہ۔ عناب ۱۱ دانہ
پانی ایک پاؤ میں جوش دیکر نبات سفید ۳ تولہ ملا کر پلانا بہت مفید ہے۔
نوع دیگر تمر ہندی ۳ تولہ۔ مغز فلوس ۵ تولہ۔ ترنجبین ۵ تولہ سب کو عرق گلاب
ایک پاؤ میں تر کرکے صاف کرکے پلانا شربت بنفشہ ۳ تولہ ملا کر نوع دیگر گل سرخ
۷ ماشہ کشنیز ۷ ماشہ۔ گلقند ۳ تولہ پانی ایک پاؤ میں جوش دیکر پلانا مفید ہے
نوع دیگر ضماد۔ سفیدی بیضہ مرغ ایکتولہ۔ شیر عورت لڑکی والی کا ایکتولہ دونوں کو
ملا کر آنکھ میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر یہ ضماد بہت مفید ہے آرد جو مقشر ایکتولہ
اکلیل الملک ۷ ماشہ۔ گل بابونہ ۷ ماشہ۔ کشنیز ۷ ماشہ سب کو پیسکر ضماد کرنا مجرب
ہے نوع دیگر حلبہ ۷ ماشہ۔ اکلیل الملک ۷ ماشہ دونوں کو پوٹلی میں باندھکر ٹکور کرنا
مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ بقراط رمد کے واسطے بہت مفید ہے شیر برگد قدرے آنکھ پر
لگانا بہت مفید ہے نوع دیگر شیرہ برگ نیم ایکتولہ شیرہ برگ مکوہ ایکتولہ نکالکر کان میں
ایک قطرہ ڈالنا بہت مفید ہے نوع دیگر افیم خام قدرے گھسکر آنکھ پر لگانا بہت
مجرب ہے نوع دیگر ہلدی خام ۳ ماشہ آنکھ پر لگانا بہت مفید ہے نوع دیگر فرمودہ
جالینوس قیمہ گوشت بز ایکتولہ کی ٹکیہ بنا کر آنکھ پر باندھنا مجرب ہے نوع دیگر رسوت
۳ ماشہ۔ گیرو ۳ ماشہ۔ سندر چوب ۳ ماشہ۔ ہلیلہ زرد ۳ ماشہ۔ افیون ایک ماشہ سب کو
پیسکر آنکھ پر لیپ کرنا مجرب ہے نوع دیگر لودھ پٹھانی ۳ ماشہ۔ پھٹکڑی بریاں ۳ ماشہ
افیون ۳ ماشہ۔ مغز گھیکوار ایکتولہ ملا کر لیپ کرنا مجرب ہے نوع دیگر زیرہ سفید ۳ ماشہ
لودھ پٹھانی ۳ ماشہ۔ پھٹکڑی بریاں ۳ ماشہ۔ [illegible] ۳ ماشہ ہلدی ۳ ماشہ

گودہ کنوار گندل ۳ ماشہ میں پوٹلی بناکر ٹکور کرنا مفید ہے نوع دیگر قرنفل ۱ ماشہ
پھٹکڑی ۳ ماشہ ۔ زعفران ۱ ماشہ ۔ لودھ پٹھانی ۱ ماشہ ۔ افیون ۱ ماشہ ۔ زردچوب
۱ ماشہ پوست خشخاش ۶ ماشہ پوٹلی باندھکر ٹکور کرنا مفید ہے دیگر ضماد رمد کیواسطے
بہت مفید ہے ۔ افیون ایک سرخ فلفل سیاہ ایک سرخ ۔ نیلا تھوتھہ ایک چاول عرق
لیموں میں کھرل کرکے لیپ کرنا ہر قسم رمد کو مفید ہے نوع دیگر ضماد رسوت ۱ ماشہ ۔
زعفران ۱ ماشہ افیون ۱ ماشہ ۔ پوست ہلیلہ زرد ایکماشہ سبکو گھسکر ضماد کرنا مجرب ہے نوع دیگر
ہر قسم رمد کو مفید ہے دیودار ۳ ماشہ ۔ دارہلد ۳ ماشہ شیر عورت لڑکی والی میں قدرے
گھسکر آنکھ میں لگانا مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ حضرت قبلہ امام ایکے بیاض سے نقل کیا ہے
ہلیلہ ایکماشہ ۔ بلیلہ ایکماشہ ۔ آملہ ایکماشہ اصل السوس ایکماشہ ۔ چاکسو ایکماشہ افیون ایکماشہ
برگ تمر ہندی دو تولہ سبکو پیسکر آنکھ میں لگانا مجرب ہے نوع دیگر طلسم بقراط مغز گوشفند
قدرے آنکھ میں لگانا مجرب ہے نوع دیگر سفیدی بیضہ مرغ ایکتولہ ۔ زعفران ایکماشہ ۔
روغن گل ایکتولہ ملاکر آنکھ پر لگانا مجرب ہے دیگر گل سرخ ۳ ماشہ شیر عنب الثعلب ایکتولہ
میں گھسکر لگانا مجرب ہے دیگر آب کشنیز سبز ایکتولہ ۔ شیر عورت ایکتولہ ۔ سفیدی بیضہ مرغ
ایک عدد ملاکر آنکھ میں لگانا مجرب ہے دیگر گل بابونہ ۶ ماشہ ۔ اکلیل الملک ۶ ماشہ ۔ برگ
سداب ۶ ماشہ عرق گلاب ۳ تولہ میں پیسکر آنکھ پر باندھنا مجرب ہے دیگر زردچوبہ ایکماشہ
روغن زرد ۶ ماشہ زعفران ایک سرخ پیسکر آنکھ پر لیپ کرنا مجرب ہے دیگر زنجبیل ایکماشہ
برگ بھنگ ۶ ماشہ پیسکر آنکھ پر ضماد کرنا دیگر اگر آشوب نزلی ہووے تو برشعشا ۳ سرخ
کھلانا مجرب ہے نسخہ برشعشا فلفل سفید ایکتولہ فلفل سیاہ ایکتولہ بزرالبنج ایکتولہ زعفران
۳ ماشہ افیون مصری ۶ ماشہ عاقرقرحا ۳ ماشہ ۔ فرفیون ایکماشہ ۔ شہد ۸ تولہ جدوار خطائی

۳ ماشہ سب کو کوٹ کر شہد میں ملا کر تین ماہ جو میں بند کر کے دبا رکھیں بعد نکالکر خوراک ۲ رتی بواسطے رد نزلی و زکام و استرخا و فالج و لقوہ و مقوی معدہ و جگر و کھانسی اور صد ہا امراض کو بیتر یاق فائدہ کرتا ہے اسکے اوصاف تمام پھر کسی جگہ پورے طور پر بیان کئے جاوینگے دیگر فرمودہ جالینوس گل منڈی اگر روز ہفت دہ تا دہ روز ایک ایک عدد صبح کھاویں انشاء اللہ اگر سات عدد استعمال کئے جاویں تو سات برس تک عارضہ آنکھہ کو رمد کا نہ ہوگا یہ اسرار اطبا میں سے ہے۔ نوع دیگر طلسم فرمودہ شیخ الرئیس روز چہارشنبہ گلنار کو قبل طلوع آفتاب کے منہ میں ڈال کر کاٹ لیوے دانتوں سے فوراً رمد کو آرام ہو جاوے گا اگر تمام عمر ایک مرتبہ کر چھوڑے تو تمام عمر آنکھہ کو عارضہ رمد کا نہ ہوگا۔ یہ طلسم مجرب ہے۔ نوع دیگر چار مغز ایک تولہ۔ نشاستہ چھہ ماشہ۔ کشنیز چھہ ماشہ۔ دانہ ہیل ایک ماشہ سب کو نیم سیر شیر گاؤ میں شیرہ نکالکر نبات سفید تین تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ بیخ بادیان چھہ ماشہ۔ بادیان چھہ ماشہ۔ تخم کشوث تین ماشہ۔ تخم کرفس تین ماشہ۔ گلقند دو تولہ پانی ایک پاؤ میں بیس کر پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر رمد بلغمی کے واسطے زعفران ایک ماشہ۔ جند بیدستر ایک ماشہ۔ کندر ایک ماشہ۔ صبر ایک ماشہ۔ کشنہ گوزن ایک ماشہ سب کو بیس کر گولیاں برابر مونگ کے بناویں صبح و شام ہمراہ آب کھلاویں مجرب ہے۔ نوع دیگر ضماد بادیان تین ماشہ۔ صبر تین ماشہ

حلبہ تین ماشہ۔ شہد ایک تولہ ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے غذا۔ پالک۔ خرفہ۔ آلوچہ۔ کدو۔ گوشت سے پرہیز کرنا اور جماع شراب۔ رنج غصہ۔ زیادہ جاگنا لہسن۔ پیاز۔ دال مسور۔ انجیر۔ شفتالو خرما مویز۔ عسل انگور۔ خربزہ۔ بینگن۔ زیادہ پانی پینا سب منع ہے لباس سفید کا بھی پرہیز ہے صاحب رمد کو پارچہ سبز یا سیاہ آنکھ پر رکھنا چاہیے

## سوال حکہ چشم کا حال بیان کرو

**جواب**۔ حکہ چشم خارش جو آنکھ میں ہو جاتی ہے اس کو کہتے ہیں یہ مرض رطوبت شور سے یا بوئے بغل وغیرہ سے ہو جاتا ہے۔

**علاج** جست کا کشتہ جو بازاروں میں جست مرا ہوا فروخت کرتے ہیں وہ ڈالنا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** شیرہ تخم کاسنی ایک ماشہ۔ روغن گل چھ ماشہ میں ملاکر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** پوست انار ایک ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک تولہ میں حل کرکے آنکھ میں ایک قطرہ ڈالنا بہت مجرب ہے **نوع دیگر** نشاستہ ایک ماشہ۔ آب برگ حنا سبز چھ ماشہ میں ملاکر آنکھ میں قدرے ڈالنا مفید ہے **نوع دیگر** آب کشنیز سبز تین ماشہ۔ عرق گلاب ایک تولہ میں ملاکر ڈالنا مجرب ہے **نوع دیگر**۔ ہلیلہ چھ ماشہ۔ بلیلہ چھ ماشہ۔ آملہ چھ ماشہ۔ پانی پانچ تولہ میں تر کرکے اس سے آنکھ کو صاف کریں مجرب ہے

نوع دیگر قرنفل ایک ماشہ۔ نبات سفید تین ماشہ دونوں کو پانی میں گھسکر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر ہلیلہ ایک ماشہ بلیلہ ایک ماشہ۔ آملہ ایک ماشہ۔ نمک لاہوری ایک ماشہ توتیا سبز ایک سرخ۔ شیر عورت لڑکی والی میں گھس کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فلفل سیاہ ایک ماشہ۔ برگ نیب چھ ماشہ گل دیگدان ایک ماشہ۔ شورہ قلمی تین ماشہ سب کو پیس کر بطور سرمہ کے لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر سکنجبین سرکہ ۴ تولہ ایک سیر پانی میں ڈال کر غرغرہ کرنا اور مسہل بھی دینا مفید ہے

## سوال طرفہ کا حال بیان کرو

جواب۔ طرفہ سفیدی آنکھ پر سرخ نقطہ پڑ جاوے اور کبھی نقطہ سیاہی مائل ہو جاتا ہے یہ مرض جوش خون سے یا پھٹ جانے ورم سے یا ضرب سے یا کوئلہ ریل کے صدمہ سے ہو جاتا ہے۔ اور ملک گرم میں اکثر بچوں کو دھوپ کی سختی سے بھی ہو جایا کرتا ہے۔ علاج۔ خون کا قطرہ پر کبوتر کا تازہ نکال کر آنکھ میں ڈالنا فوراً آرام ہو جاتا ہے نوع دیگر۔ بط یا مرغی کا خون بھی کام آتا ہے نوع دیگر گل ارمنی ایک ماشہ۔ آب مکو سبز ایک تولہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر کندر ایک ماشہ مُر ایک ماشہ۔ انزروت ایک ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ سب کو

پانی ایک تولہ میں گھسکر آنکھ میں لگانا مجرب ہے نوع دیگر اکلیل الملک تین ماشہ۔ حلبہ تین ماشہ پانی پانچ تولہ میں ڈال کر جوش دیکر آنکھ کو ٹکور کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر کندر ایک ماشہ۔ شیر عورت تین ماشہ میں گھس کر آنکھ میں لگانا مجرب ہے نوع دیگر سفیدی بیضہ مرغ ایک تولہ۔ روغن گل ایک تولہ حل کرکے آنکھ میں لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر ضماد گل بنفشہ تین ماشہ کاہو تین ماشہ۔ کشنیز سبز تین ماشہ میں لیپ کرنا مفید ہے نوع دیگر۔ زعفران ایک سرخ۔ شیر عورت تین ماشہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے نوع دیگر۔ روغن گل ایک تولہ۔ شیر زنان چھ ماشہ میں ملاکر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر زیرہ سفید تین ماشہ نمک لاہوری تین ماشہ ملاکر آنکھ میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر مولی ایک تولہ۔ اکلیل الملک ایک تولہ ملاکر پیس کر لیپ کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر آب انار ترش ایک تولہ۔ عرق گلاب ایک تولہ۔ شہد ایک تولہ ملاکر گرم کرکے آنکھ میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر سرگین کبوتر تین ماشہ۔ شہد ایک تولہ ملاکر لیپ کرنا مفید ہے نوع دیگر تخم کتان تین ماشہ۔ تخم حلبہ تین ماشہ۔ دونوں کا لعاب نکال کر پانی آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر خون چوزہ مرغ کا ذبح کرکے گرم گرم ایک قطرہ آنکھ میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر حلبہ تین ماشہ

صمغ عربی ایک ماشہ پیس کر آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔
نوع دیگر مامیران ایک ماشہ۔ رسوت تین ماشہ دونوں کو گھس کر آنکھ میں لگانا مجرب ہے نوع دیگر سنگ مقناطیس ایک تولہ آگ میں جلا کر بطور سرمہ کے آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔
نوع دیگر روغن گل ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ دونوں کو گرم کر کے بھاپ لینا مفید ہے۔ نوع دیگر زیرہ سفید تین ماشہ۔ نمک لاہوری تین ماشہ پیس کر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے اگر غلبہ خون کا ہو تو فصد سرارو کی کرنا اور منضج اور مسہل بھی اس میں بہت مفید ہے غذا شوربا نان گندم ساگ۔ پالک۔ ساگ خرفہ۔ کدو سبز۔ دال مونگ۔ جماع سے پرہیز۔

## سوال۔ ودقہ کا حال بیان کرو

جواب۔ ودقہ جو بثور سرخ اندر پلک کے پیدا ہو جاتے ہیں اُن کو عرف عام میں کُکرے کہتے ہیں۔

جس وقت یہ پیدا ہوتے ہیں تو یہ علامت ہوتی ہے کہ جس وقت آنکھ بند کی جاتی ہے تو آنکھوں میں دانے مانند کنکروں کے چبھتے ہیں اور آنکھوں میں پانی جاری ہو جاتا ہے اور سرخی پیدا ہو جاتی ہے اور یہ ضرور خیال رہے کہ اگر نیچے کی پلک میں بثور سفید ہونگے تو ضعف دماغ کا سبب ہے یا ضعف عصب ہوگا دراصل سبب اس کا

جمع ہوجانا فضول خون غلیظ کا ہے۔ یا بلغم غلیظ کا ملتحمہ میں ہے۔
اگر بثور سرخی مائل ہونگے تو فساد خون سے اور اگر بثور سفیدی مائل
ہونگے تو فساد بلغم غلیظ کا ہے۔ **علاج** فصد سرار و کی کرنا مفید ہے
اور منضج بلغم سے مسہل بلغمی سے تنقیہ کرنا ضروری ہے **نوع دیگر**
عرق گلاب سے آنکھ کو دھونا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** شربت
ورد تین تولہ۔ آب تمر ہندی تین تولہ آب کدو سبز دس تولہ ملاکر پلانا
بہت مفید ہے **نوع دیگر** گل سرخ چھ ماشہ۔ مامیران تین ماشہ
رسوت چھ ماشہ۔ عرق گلاب دو تولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے۔
**نوع دیگر** یہ دوا بہت مفید ہے۔ نشاستہ چھ ماشہ۔ کتیرا
تین ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک تولہ گھس
کر آنکھ میں لگانا مفید ہے **نوع دیگر**۔ آب کاسنی ایک تولہ۔
آب مکو سبز ایک تولہ۔ لعاب اسپغول چھ ماشہ۔ شیر عورت
لڑکی والی کا ایک تولہ ملاکر آنکھ میں ڈالنا بہت مفید ہے **نوع دیگر**
مصطگی تین ماشہ۔ عود ہندی تین ماشہ۔ لعاب حلبہ تین ماشہ
آب بادیان ایک تولہ میں گھسکر آنکھ میں لگانا مفید ہے **نوع دیگر**
بابونہ تین ماشہ۔ اکلیل الملک تین ماشہ۔ افسنتین تین ماشہ۔ عرق
گلاب تین تولہ میں جوش دے کر اس میں کشتہ بیضہ مرغ ایک
ماشہ ملاکر آنکھ میں ڈالنا بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر** یہ نسخہ
حضرت قبلہ امم کی بیاض سے نقل کیا ہے دو دفعہ کو بیخ سے اڑا دینا

ہے۔ رسوت تین ماشہ۔ توتیا تین ماشہ۔ شحم حنظل تین ماشہ۔ لعاب اسپغول ایک تولہ میں شیاف بنادیں۔ شیر عورت میں گھس کر آنکھ میں لگانا بہت مجرب ہے یہ نسخہ ہزار ہا میرے تجربہ میں آچکا ہے

نوع دیگر لعاب حلبہ تین ماشہ۔ لعاب اسپغول تین ماشہ روغن گل ایک تولہ ملا کر لگانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر یہ سرمہ اس مرض میں بہت مفید ہے۔ توتیا سبز چھ ماشہ۔ شورہ قلمی چھ ماشہ پھٹکڑی چھ ماشہ۔ گندھک چھ ماشہ۔ سیماب چھ ماشہ۔ سب کو شیرہ برگ نیب دس تولہ میں حل کرکے تین روز تک بعد ازاں آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ زنگار تین ماشہ۔ صبر چھ ماشہ انزروت چھ ماشہ سب کو عرق گلاب پانچ تولہ میں حل کرکے بطور سرمہ لگانا بہت مفید ہے۔ پرہیز ترشی کا ضروری ہے۔

## سوال توثہ کا حال بیان کرو

جواب۔ توثہ اس کو کہتے ہیں کہ جو گوشت زائد سرخ رنگ کا گوشہ چشم میں بڑھکر اوپر آنکھ کے آجاتا ہے۔ سبب اس کا مادہ خون غلیظ کا ہے۔ علاج زیرہ سفید ایک ماشہ۔ نمک ایک ماشہ۔ ملا کر پوٹلی باندھنا اور پانی پانچ تولہ میں تر کرکے قطرہ قطرہ آنکھ میں ڈالنا مفید ہے۔ فصد سرارو کی بہت مفید ہے منضج کے بعد مسہل بلغم کا کرنا چاہیئے نوع دیگر توتیا سبز ایک سرخ عرق لیموں

کاغذی میں گھس کر آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** یہ نسخہ حضرت قبلہ امم کے مطب کا ہے۔ شورہ قلمی ایک تولہ۔ پھٹکڑی ایک تولہ۔ نوشادر ایک تولہ۔ بتلہ تھوتھا ایک تولہ۔ سب کو عرق لیموں تین تولہ میں کھرل کر کے ایک کلیا گلی میں ڈال کر گل حکمت کر کے آگ پانچ سیر اپلہ کی دینا جب سوختہ ہو جاوے بطور سرمہ آنکھ میں لگانا بہت مجرب ہے **نوع دیگر** فلفل تین ماشہ۔ زعفران تین ماشہ۔ انزروت چھ ماشہ۔ اقلیمیا چاندی ایک تولہ پیس کر بطور سرمہ لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** پوست ہلیلہ زرد۔ سہاگہ خام پھٹکڑی نوشادر ۳۔۳ ماشہ سبکو املی دو تولہ کے پانی میں کھرل کر کے جب خشک ہو جاوے آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔

## سوال۔ سبل کا حال بیان کرو

جواب۔ مرض سبل میں ایک پردہ مانند غبار کے آنکھ پر چھا جاتا ہے اس سے آنکھ میں سرخی ہو کر پانی جاری ہو جاتا ہے اور مریض روشنی کی طرف نہیں دیکھ سکتا اور کبھی ساتھ خارش آنکھ میں ہوتی ہے اور حلقۂ آنکھ کا چھوٹا ہو جاتا ہے سبب اس کا بلغم و خون ملکر غلیظ ہو جاتے ہیں اور یہ مرض باردمزاج کو فصل ربیع میں ہو جاتا ہے اور چھینکیں ضرور اس میں آویں گی۔ اور ضربان چشم اور درد سخت ہو گا اور اگر پانی جاری ہووے تو سبل رطب ہے اگر آنکھ خشک

ہے تو سبل یا بس ہے یا بس میں تکلیف نہیں ہوتی ہے۔
علاج اول فصد سرارو اور فصد رگ پیشانی کی کھولنا اور حجامت
پس گردن اور جونک لگانا مناسب ہے **نوع دیگر** افتیمون
چھ ماشہ۔ پانی ایک پاؤ میں جوش دے کر شہد ایک تولہ ملا
کر پلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** یہ دوا بہت مجرب ہے قرنفل
چھ ماشہ۔ افیون چھ ماشہ۔ رسوت چھ ماشہ۔ پھٹکڑی چھ ماشہ
برگ نیب دو تولہ۔ برگ تمر ہندی دو تولہ۔ سب کو کھرل کرکے
آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** کشتہ بیضہ مرغ ایک
ماشہ۔ شہد ایک تولہ میں حل کرکے آنکھ میں سلائی سے
لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** اطریفل زمانی ایک تولہ شب
کو ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھانا بہت مفید ہے۔
**نوع دیگر** صبر تین ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ کندش تین ماشہ
مرزنجوش تین ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ۔ روغن گل ایک تولہ سب کو
پیسکر ایک ایک قطرہ ناک میں ڈالنا مجرب ہے **دیگر** زنگار ایک ماشہ شیر حیوت
۲ ماشہ میں گھسکر قدرے آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے **دیگر** سنگ بصری ۳ ماشہ۔
ہلیلہ زرد ایک عدد سرکہ ایک تولہ شہد ۶ ماشہ ملاکر آنکھ میں ڈالنا مفید ہے **دیگر** آملہ مقشر ۶ ماشہ ہلیلہ
چھ ماشہ۔ بلیلہ چھ ماشہ سب کو پانی ایک سیر میں شب کو تر کرکے
صبح آنکھ کو دھونا مفید ہے۔ **نوع دیگر** پھٹکڑی تین ماشہ
نوشادر تین ماشہ۔ آب برگ نیب دو تولہ میں پیسکر آنکھ میں لگانا

بہت مفید ہے۔ نوع دیگر مطبوخ واسطے سبل کے بہت مجرب ہے۔ گلو سبز ایک تولہ۔ چرائتہ چھ ماشہ۔ صندل سفید چھ ماشہ۔ شاہترہ چھ ماشہ۔ گل منڈی چھ ماشہ۔ خس چھ ماشہ برگ سناکی ایک تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد ایک تولہ۔ بلیلہ ایک تولہ آملہ ایک تولہ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دے کر جب نصف رہ جاوے شہد پانچ تولہ ملا کر پانچ تولہ صبح پانچ تولہ شام کو پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر واسطے سبل کے بہت مجرب ہے زرد چوبہ چھ ماشہ۔ افیون تین ماشہ۔ برگ نیب ایک تولہ۔ برگ املی ایک تولہ۔ برگ سرس ایک تولہ سب کو کھرل کر کے قدرے آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ غذا شوربا گوشت۔ نان گندم زردی بیضہ مرغ۔ ساگ پالک۔ ساگ خرفہ۔ حلوائے بادام۔ گوشت بچزہ مرغ کھلانا مفید ہے پرہیز سرکہ ترشی اور جماع کی سخت ممانعت ہے۔ آنکھ کے علاج میں روشنی سے پرہیز چاہئے۔

## سوال۔ ناخنہ کا حال بیان کرو

جواب۔ ناخنہ وہ مرض ہے جو گوشت آنکھ میں ناک کی جانب گوشت بشکل ناخن کے بڑھ جاتا ہے وہ بشکل پردہ سرخ رنگ یا سفید یا زرد یا سیاہ ابھرا ہوا آنکھ سے نرم نرم ہوتا ہے یہ بسبب مادہ بلغم غلیظ سے پیدا ہوتا ہے اور اس میں سے رطوبت جاری ہوتی

ہے۔ اگر سفیدی مائل ہووے تو بلغمی ہے اور اگر سرخی مائل ہووے تو دموی ہے اور اگر زردی مائل ہوگا تو صفراوی ہے اگر سیاہی مائل ہوگا تو سوداوی ہے اور یہ مرض صدمہ ضرب سے بھی ہوجایا کرتا ہے۔ علاج اول فصد سراروکی کھولنا اس کے بعد منضج بلغم سے تنقیہ دماغ کا کرنا اس کے بعد یہ دوا بہت مفید ہے اصل السوس چھ ماشہ۔ بادیان چھ ماشہ۔ گلقند دو تولہ پانی ایک پاؤ میں جوش دے کر پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر کندر ایک ماشہ۔ عرق گلاب چھ ماشہ میں گھس کر آنکھ میں لگانا مفید ہے نوع دیگر کشنہ گوزن ایک سرخ۔ شہد تین ماشہ میں ملا کر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ بقراط نوسادر ایک ماشہ شہد تین ماشہ میں ملا کر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر چرک گوش آدمی ایک سرخ۔ شیر عورت تین ماشہ میں گھس کر آنکھ میں ڈالنا چند روز بہت مجرب ہے۔ نوع دیگر پھٹکڑی چھ ماشہ نوسادر چھ ماشہ۔ شورہ قلمی چھ ماشہ۔ زنگار چھ ماشہ۔ چاکسو چھ ماشہ پھٹکڑی چھ ماشہ۔ نمک لاہوری تین ماشہ سب کو عرق لیموں پانچ تولہ میں کھرل کرکے بطور شیاف بنا رکھیں وقت ضرورت شیر عورت میں گھس کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ شیخ الرئیس نبات کالپی تین ماشہ۔ سنگ بصری تین ماشہ۔ شورہ قلمی تین ماشہ سب کو عرق گلاب دو تولہ میں کھرل کرکے آنکھ میں لگانا مجرب ہے

نوع دیگر۔ دارچینی تین ماشہ۔ زرد چوب تین ماشہ۔ سنگ گھونگھ تین ماشہ۔ برگ نیب چھ ماشہ سب کو کھرل کرکے بطور سرمہ آنکھ میں لگانا بہت مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ بقراط۔ سنگ بصری تین ماشہ۔ عرق پیاز سرخ ایک تولہ میں گھس کر آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ انطاکی مغز تخم کھرنی چھ ماشہ۔ گل گنجد چھ ماشہ۔ توتیا سوختہ ۳ ماشہ۔ سب کو عرق لیموں چار تولہ میں حل کرکے بطور سرمہ کے آنکھ میں لگانا مجرب ہے نوع دیگر کشتہ بیضہ مرغ ایک ماشہ۔ شہد ایک تولہ میں ملا کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ محمد ارزانی۔ سرگین موش سوختہ ایک ماشہ۔ شہد ایک تولہ میں ملا کر لگانا نہایت مجرب ہے۔ نوع دیگر زنگار ایک ماشہ۔ شیر عورت میں گھس کر لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر کشتہ مس ایک ماشہ۔ صمغ عربی چھ ماشہ۔ نوسادر تین ماشہ سب کو خوب کھرل کرکے بطور سرمہ کے لگانا مجرب ہے نوع دیگر افیون ایک ماشہ۔ برگ سداب تین ماشہ عرق بادیان ایک تولہ میں گھس کر لگانا مجرب ہے۔ باقی علاج سبل کا کرنا مفید ہے۔

## سوال۔ بیاض کا حال بیان کرو

جواب۔ بیاض پھولہ چشم میں جو پڑ جاتا ہے اس کو بیاض کہتے

ہیں اس کے تین اقسام ہیں۔ ایک جو سفیدی سیاہی آنکھ پر
پڑ جاتی ہے اس کو پھولہ کہتے ہیں اور جو تمام سیاہی آنکھ کو
ایک پردہ آکر گھیر لیتا ہے اس کو جالا کہتے ہیں۔ اور جو سیاہی
پر سخت ہو کر سیاہ و سفید ہو جاوے اس کو ٹینٹ کہتے ہیں۔ یہ
مرض رمد کے خراب ہو جانے سے ہوتا ہے یا درد شقیقہ کے
صدمہ سے یا صداع ریح کے سبب سے یا زخم چشم کے سبب
سے ہو جاتا ہے۔ اور چیچک کے صدمہ سے بھی پھولہ پڑ جاتا ہے۔
علاج یہ دوا حضرت قبلہ کے مطب میں سے نقل کی ہے نہائت
مجرب ہے۔ سرطان نہری سوختہ ایک تولہ۔ توتیا سوختہ تین ماشہ
بیخال کبوتر سوختہ ایک تولہ۔ شہد تین تولہ میں ملا کر سلائی سے
آنکھ میں لگاویں انشاء اللہ ہر قسم کا پھولہ و جالہ دور ہو جاویگا مجرب
ہے نوع دیگر اکسیر دافع پھولہ و جالہ بہت ہی مجرب ہے۔
مروارید ناسفتہ تین ماشہ۔ خون پر مرغ میں یا خون مرغ میں حل کر کے
چند روز آنکھ میں لگاویں ہر قسم کا پھولہ جاتا رہے گا نوع دیگر
نہائت مجرب بلکہ بارہا مرتبہ تجربہ کیا گیا ہے۔ صدف سوختہ تین
ماشہ۔ کشتہ بیضہ تین ماشہ۔ آب برگ سرس تین تولہ میں کھرل
کر کے دو وقت آنکھ میں لگانا نہائت مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ
حضرت قبلہ اسم بھمک سنگ تین ماشہ۔ نوسادر چھ ماشہ پھٹکری
چھ ماشہ۔ شورہ قلمی چھ ماشہ۔ توتیا سبز چھ ماشہ۔ صدف تین ماشہ

سب کو عرق لیموں دس تولہ کاغذی میں کھرل کر کے بطور سرمہ کے سلائی سے لگاویں انشاء اللہ بہت جلد پھولہ و جالہ و دھند و غبار جاتا رہے گا۔ مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ جالینوس پنیر مایہ خرگوش چھ ماشہ۔ نوسادر چھ ماشہ۔ آب کثائی خورد دو تولہ میں حل کر کے بطور سرمہ کے لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** چوب آبنوس تین ماشہ۔ بسد تین ماشہ آب لیموں میں گھسکر پھولہ پر لگانا بہت مجرب ہے **نوع دیگر** سہاگہ خام تین ماشہ۔ سنگ مقناطیس تین ماشہ۔ بیخ سرکنڈہ تین ماشہ۔ آب لیموں کاغذی تین تولہ میں کھرل کر کے لگانا بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر** خبث الحدید تین ماشہ۔ چینی سفید تین ماشہ۔ کانچ سفید تین ماشہ۔ مس سوختہ تین ماشہ۔ پھٹکڑی خام تین ماشہ ۔ نوسادر تین ماشہ۔ تخم سرس ایک تولہ سب کو آب انار ترش ایک پاؤ میں ہفت روز کھرل کر کے بطور سرمہ کے لگانا مجرب ہے۔ ہر قسم کے جالہ و پھولہ کو دور کر دیتا ہے۔ بہت مرتبہ تجربہ میں آچکا ہے **نوع دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ ام نیلا تھوتھہ سوختہ تین ماشہ۔ فلفل سیاہ تین ماشہ۔ سنگ بصری تین ماشہ۔ تخم کھرنی تین ماشہ۔ سب کو شیر عورت لڑکی والی میں گھسکر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** رسوت تین ماشہ۔ پھٹکڑی تین ماشہ۔ نمک لاہوری تین ماشہ ۔ کف دریا تین ماشہ۔ ناخن فیل تین ماشہ ہموزن لے کر آب برگ نیب دس تولہ میں کھرل کر کے

سرمہ بنا کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر منجھ ایک تولہ نوسادر تین ماشہ پوٹلی بنا کر عرق گلاب پانچ تولہ میں تر کرکے آنکھ میں دو تین مرتبہ ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر یہ نسخہ ہزارہا مرتبہ میرے بزرگوں نے تجربہ کیا ہے اور میرے تجربہ میں بھی صدہا مرتبہ آ چکا ہے۔ بہت مجرب ہے۔ کشتہ بیضہ مرغ ایک ماشہ۔ شہد چھ ماشہ میں ملا کر سلائی سے لگانا مجرب ہے۔

## سوال۔ خشونت قرنیہ کا حال بیان کرو

**جواب** کھردرا ہو جانا پردہ قرنیہ کا ہے **علامت** اس کی یہ ہے کہ مریض جس وقت آنکھ بند کرتا ہے کنکر سے آنکھ میں معلوم ہوتے ہیں اور آنکھ کے حرکت کرنے سے پانی جاری ہو جاتا ہے۔ اور آنکھ خشک ہو جاتی ہے یہ سبب غلیظ ہو جانے خلط بلغم سے یا شوریت رطوبت میں پیدا ہو جانا بسبب استعمال ادویہ حارہ کے **علاج**۔ خمیرہ بنفشہ ایک تولہ ہمراہ شیر بز کے ہفت روز پلاویں مفید ہے۔ نوع دیگر لعاب اسپغول تین ماشہ بہدانہ تین ماشہ نکال کر پانی ایک پاؤ میں۔ شربت بنفشہ تین تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے نوع دیگر روغن بنفشہ ایک تولہ سر پر ملنا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر آب کشنیز ایک تولہ۔ آب مکوسبز ایک تولہ روغن بنفشہ ایک تولہ ملا کر سر پر ملنا مفید ہے نوع دیگر

برگ سداب چھ ماشہ ۔ عرق گلاب دو تولہ میں تر کرکے مقطر اس کا آنکھ میں ٹپکانا مفید ہے ۔ نوع دیگر لعاب حلبہ چھ ماشہ شیر عورت چھ ماشہ ملا کر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر یہ دوا حضرت قبلہ ام کے مطب کی بیاض میں سے نقل کی ہے ۔ گل سرخ چھ ماشہ ۔ گل بنفشہ چھ ماشہ ۔ گل نیلوفر چھ ماشہ مکو خشک چھ ماشہ ۔ سپستان گیارہ دانہ ۔ عناب سات دانہ سب کو نیم سیر پانی میں شب کو تر کرکے صبح کو ترنجبین پانچ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے ۔ نوع دیگر گلقند دو تولہ ۔ روغن بادام نو ماشہ ملا کر کھلانا اوپر سے شیر گاؤ نیم سیر پلانا بہت مفید ہے ۔ نوع دیگر فرمودہ انطاکی خون بچہ کبوتر کا گرم گرم ذبح کرکے آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے ۔ باقی علاج صداع یابس سے کرنا غذا دودھ گھی مغز بادام ۔ مغز کدو کا شیرہ نکال کر پلانا بہت فائدہ کرتا ہے

## سوال نتو القرنیہ کا حال بیان کرو

جواب ۔ سفیدی آنکھ کی سیاہی سے بلند ہو جاوے اس کو نتو القرنیہ کہتے ہیں یہ بسبب ورم کے یا ضربہ سقطہ کے سبب سے یا خلط رنج کا آجانا زیر قرنیہ کے علاج اول منضج بلغم سے مسہل کریں نوع دیگر تخم کتان چھ ماشہ ۔ تخم خرفہ تین ماشہ عنب الثعلب چھ ماشہ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دے کر

آنکھ کو نیم گرم پانی سے ٹکور کریں۔ نوع دیگر مصطگی چھ ماشہ روغن گل دو تولہ میں ملا کر اس کو ایک سیر پانی میں جوش دیویں بعد ازاں اس پانی سے ٹکور آنکھ کی کریں مجرب ہے نوع دیگر دار فلفل چھ ماشہ۔ پوست بلیلہ زرد چھ ماشہ۔ اقلیمیا نقرہ چھ ماشہ کف دریا ۳ ماشہ سب کو آب نیب پانچ تولہ میں کھرل کرکے سرمہ کے طور پر آنکھ میں لگا دیں مجرب ہے۔ دیگر سرمہ ۶ ماشہ قرنفل ایک ماشہ پیس کر آنکھ میں بطور سرمہ کے لگا دیں مجرب ہے دیگر اقلیمیا فضہ ۶ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ بار یک پیس کر آنکھ میں تھوڑے ڈالکر اوپر سے پٹی باندھے بہت فائدہ کرتا ہے۔ نوع دیگر اگر غلبہ خلط دیکھے تو فصد قیفال کی کریں غذا شوربا چوزہ مرغ و بٹیر تیتر زردی بیضہ مرغ کھلانا بقولات سے پرہیز لازم ہے۔

## سوال۔ بثور عین کا حال بیان کرو

جواب۔ بثور مانند دانہ خشخاش کے پیدا ہوجاتے ہیں اگر پردہ قرنیہ پر ہونگے تو رنگت ان کی سفید ہوگی اور اگر ملتحمہ پر ہونگے تو رنگت سرخ دانوں کی ہوگی ان کو بثور عین کہتے ہیں۔ اگر بثور غلبہ خلط دموی سے ہونگے تو درد مع پانی اور بثور کا رنگ سرخ ہوگا اور اگر مادہ صفرا سے ہونگے تو درد شدت سے ہوگا اور رنگ بثور زردی مائل ہوگا اور کثرت سے پانی جاری ہوگا گرم گرم اور اگر مادہ بلغم سے ہونگے تو رنگ سفید ہوگا اور درد کمتر ہوگا اور مادہ بثور میں بھی

درد رات دن ہو گا۔ بقراط کا قول ہے۔ کہ بثور ہر مادہ کے غلبہ سے ہو جاتے ہیں۔ اگر بثور ثقبیہ پر ہو جاویں گے تو بصارت زائل ہو جاویگی۔ اگر ثقبیہ سے علیحدہ بثور ہونگے تو بصارت قائم رہیگی اور بثور سے قرحہ بھی ہو جاتا ہے اگر رنگ سرخ ہے تو بثور ہے۔ اور اگر رنگ سفید اور بیٹھا ہوا معلوم ہوتا ہے تو قرحہ ہے اور جب تک بثور ہے۔ بثور کے سبب درد شدید ہوگا اور قرحہ میں درد کمتر یہ مرض بسبب مادہ شور دماغی کے پیدا ہوتا ہے۔

**علاج** اول فصد رگ قیفال کی کھولنا۔ پھر حجامت باشرط کرنا لازمی ہے اس کے بعد منضج و مسہل صفرا سے تنقیہ کرنا مناسب ہے

**نوع دیگر** شربت عناب تین تولہ۔ عرق گاؤزبان دس تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** لعاب اسپغول چھ ماشہ۔ شیرہ خرفہ تین ماشہ۔ شیرہ مغز کدو شیریں نو ماشہ۔ شربت خشخاش دو تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** شیر عورت تین ماشہ لڑکی والی کا۔ سفیدی بیضہ مرغ چھ ماشہ۔ انزروت ایک ماشہ ملاکر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** حلبہ تین ماشہ۔ اکلیل الملک تین ماشہ تخم خطمی تین ماشہ۔ اسپغول تین ماشہ سب کا عرق گاؤزبان پانچ تولہ میں لعاب نکالکر سفیدی بیضہ مرغ ایک تولہ ملاکر قدرے آنکھ میں ڈالنا بہت مفید ہے۔ بلکہ مجرب ہے۔ **نوع دیگر**۔ روغن گل ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد

ملا کر پارچہ تر کر کے آنکھ پر رکھنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** مس سوختہ تین ماشہ۔ توتیا سوختہ تین ماشہ۔ افیون تین ماشہ شیر عورت لڑکی والی کا ایک تولہ ملا کر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** شحم حنظل چھ ماشہ۔ رسوت چھ ماشہ۔ توتیا سوختہ ایک ماشہ۔ لعاب اسپغول دو تولہ میں حل کر کے شیاف بنانا بہت مفید ہے اس کو شیر عورت میں گھس کر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** تخم خطمی تین ماشہ۔ حلیہ تین ماشہ۔ رسوت تین ماشہ۔ آب کشنیز سبز ایک تولہ عرق گلاب ایک تولہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد سب کو ملا کر پارچہ تر کر کے آنکھ پر رکھنا بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر**۔ جست سوختہ ایک ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک تولہ میں گھس کر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ **غذا** پالک خرفہ۔ کدو سبز۔ آشجو اور سرد چیزیں کھلانا مفید ہیں۔ گوشت کا پرہیز باقی علاج موسم سرخ کا کرنا مفید پڑتا ہے۔ جماع کی سخت ممانعت ہے۔

## سوال۔ کمون المدہ کا حال بیان کرو

**جواب**۔ آنکھ میں زیر پردہ قرنیہ کے قرحہ یا بثور ہو کر ریم پیدا ہو کر جمع ہو جاتی ہے۔ اس کو کمون المدہ کہتے ہیں۔ اگر ساتھ درد کے ہووے تو اس کو قلفطار یا یونانی میں کہتے ہیں۔ سبب اس کا رمد شدید یا صداع دموی کے صدمہ سے زخم ہو کر ریم

ڈبوے اور وہ زیر قرنیہ کے جمع ہوکر تمام سیاہی آنکھ کو گھیر لیتی ہے مگر یہ علامت ناقص ہے۔ علاج اول تنقیہ منضج سے خلط دموی کا کریں **نوع دیگر** حلبہ چھ ماشہ۔ اکلیل الملک چھ ماشہ۔ بابونہ چھ ماشہ سب کی پوٹلی باندھ کر روغن گل، چار تولہ میں گرم کرکے ٹکور کرنا بہت مفید ہے **نوع دیگر** حلبہ تین ماشہ۔ تخم کتان تین ماشہ۔ دونوں کا لعاب قدرے پانی میں نکال کر شبیر عورت چھ ماشہ میں ملاکر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** یہ ترکیب میرے قبلہ امم کے بیاض کی ہے۔ اس کی تعریف بہت کچھ حضور نے بیان فرمائی ہے۔ کندر ایک ماشہ زعفران ایک ماشہ۔ اقلیمیا فضہ ایک ماشہ۔ سوہن مکھی ایک ماشہ۔ لعاب حلبہ چھ ماشہ میں ملاکر آنکھ میں لگانا مفید ہے **نوع دیگر**۔ مر صافی ایک ماشہ۔ صبر سقوطری ایک ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ عسل چھ ماشہ۔ ملاکر قطرہ قطرہ آنکھ میں ڈالنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** یہ ضماد بہت مجرب ہے۔ مرزنجوش چھ ماشہ۔ شہد ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ سب کو پیس کر ضماد کرنا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر**۔ تخم ترب تین ماشہ۔ صبر تین ماشہ۔ نمک لاہوری تین ماشہ سرکہ ایک تولہ میں پیس کر نیم گرم ضماد لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر**۔ آرد باقلا چھ ماشہ۔ آرد حلبہ چھ ماشہ۔ لہسن چھ ماشہ۔ خردل چھ ماشہ شہد دو تولہ میں حل کرکے نیم گرم ضماد لگانا مجرب ہے۔

نوع دیگر یہ ضماد بہت مجرب ہے۔ پنیر مایہ خرگوش تین ماشہ زردی بیضہ مرغ ایک عدد میں حل کر کے ضماد کرنا مجرب ہے نوع دیگر ضماد مجرب فرمودہ حضرت قبلہ ام۔ مغز جوز ہندی ایک ماشہ۔ مقل ایک ماشہ۔ خردل ایک ماشہ۔ زوفا خشک ایک ماشہ خون کبوتر جنگلی ایک تولہ میں ملا کر آنکھ پر ضماد کرنا بہت مجرب ہے نوع دیگر سوہن مکھی ایک ماشہ۔ آب مولی ایک تولہ میں گھس کر قطرہ قطرہ آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر مویزج چھ ماشہ۔ عاقر قرحا چھ ماشہ پانی ایک سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر انزروت ایک ماشہ۔ شیرہ بادیان ایک تولہ میں ملا کر سلائی سے آنکھ میں دو تین مرتبہ دن میں لگانا مجرب ہے۔ باقی علاج ناخنہ کا کرنا اگر ناخنہ کے علاج سے بھی فائدہ نہ ہووے تو علاج نزول الماء کا مفید ہوگا۔ اگر یہ بھی مفید نہ پڑے تو دستکاری کسی کامل جراح یا ڈاکٹر سے کرانا ضروری ہے غذا۔ پالک۔ کدو۔ دال مونگ۔ گوشت کا پرہیز لازمی ہے۔

## سوال۔ قروح عین کا حال بیان کرو

جواب۔ بسبب اخلاط حارہ کی تیزی کے یا لذاع کے صدمہ سے یا ضربہ کے سبب سے یا کوئلہ ریل میں اکثر آنکھ میں پڑ جاتا ہے اس

کے صدمہ سے یا ہوا تیز سے کوئی کنکر وغیرہ کے صدمہ سے آنکھ
میں زخم ہو جاتا ہے۔ اس کو قروح عین کہتے ہیں۔ جالینوس نے
اس طرح بیان فرمایا ہے کہ سطح قرنیہ کی اونچی ہو کر سیاہی آنکھ
کی منتشر ہو جاوے اور ظلمت یا غبار آنکھ میں معلوم ہووے۔
اس کو یونانی میں افیلوس کہتے ہیں۔ دوسرے ابر کی صورت
میں آنکھ پر چھا جاوے اس کو یونانی میں فابیوس کہتے ہیں۔
تیسرے سیاہی پر سفیدی ہو جاوے۔ سرخی مائل اس کو یونانی
میں ارخیمون کہتے ہیں اس کا حجم کم ہوتا ہے۔ چوتھے مانند روئی
کے تمام آنکھ پر چھا جاوے اس کو یونانی میں ابقومیا کہتے ہیں
اس کا قرحہ بشکل دانہ باجرہ برنگ سرخ اور گہرا ہوتا ہے۔
اور دوسری قسم کے قرحہ چوڑے ہو جاتے ہیں اور جرک زیادہ
ہو جاتا ہے اور تیسری قسم وہ ہے۔ کہ جس میں رطوبت زیادہ آتی
ہے۔ یہ قسم قرحہ کی زیادتی یا رمد یا بثور یا ضربہ سے ہوتی ہے۔
شناخت قرحہ چشم کی یہ ہے کہ درد شدت کا اور آنکھوں میں
پانی کثرت سے جاری ہوگا اور اگر پردہ ملتحمہ پر زخم ہوگا تو سفیدی
چشم پر نقطہ سرخ ظاہر ہوگا یہ علامت نیک ہے اور اگر درد
اندرونی حصہ چشم میں معلوم ہوگا تو دبلیہ ہوگا اور اگر زخم پردہ
قرنیہ پر واقع ہوگا تو سیاہی چشم پر نقطہ سفیدی مائل دکھائی دیگا
اور اگر پردہ عنبیہ پر زخم ہوگا تو رگیں آنکھ کی سرخ ہو جاوینگی یہ قسم

بد ہے۔ اور کبھی یہ زخم پردہ قرنیہ کو پھاڑ دیتا ہے اور زخم کی شکل نظر آتی ہے۔ اور اگر دوسرے اندرونی پردوں میں زخم ہو جاویگا تو بجز درد شدید کے اور کوئی آثار ظاہر نہ ہونگے جب تک ریم پردوں میں نہ پڑیگی۔ اگر آنکھ میں سے سیاہی مائل رقیق پانی جاری ہووے تو زخم بد ہے۔ جالینوس نے سرخ زخم آنکھ کو بیان کیا ہے وہ قابل علاج ہے۔ ورنہ اور سب قسم بد تحریر فرماتے ہیں۔ اگر زخم پردہ ملتحمہ پر ظاہر ہووے اور درد و قلق اس میں کم ہووے اور پلک مارنا ممکن ہو اور وہ رنگ بھی سرخی مائل رکھتا ہووے اور درد بھی اس میں کم ہو تو وہ نیک بیان فرمایا ہے۔ اور جو اس کے برعکس حلقہ چشم میں زخم پیدا ہوویں وہ سب بد تصور کئے ہیں۔ اور جو نقطہ محیط آنکھ میں ظاہر ہووے اس کا تدارک جلد کسی حاذق حکیم سے رجوع ہو کر کرنا لازمی ہے ورنہ وہ سب طبقات آنکھ کو خراب کر کے اخر دبیلہ کی شکل پکڑ جاوے گا۔ علاج اول فصد سرارو کی کھولنا ضروری ہے اس کے بعد منضج و مسہل صفرا سے تنقیہ کرنا چاہئیے۔ بقراط کا قول ہے کہ قرحہ آنکھ میں ماء الجبن کرانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔

**نوع دیگر** اگر شدت درد سے نیند نہ آوے اور گرمی سر میں معلوم ہووے اور چہرہ سرخ ہو جاوے تو اس وقت فصد صافن کی کھولنا بھی مناسب ہے۔ اور شربت خشخاس تین تولہ بعد فصد

کے پلاویں نوع دیگر سفیدی بیضہ مرغ تین ماشہ۔ شیر عورت چھ ماشہ ملاکر آنکھ میں بار بار قطرہ قطرہ ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر بہ ضماد بہت مجرب ہے۔ افیون ایک ماشہ اکلیل الملک ایک ماشہ۔ تخم کتان ایک ماشہ۔ تخم حلبہ ایک ماشہ سب کو عرق گلاب دو تولہ میں پیس کر نیم گرم ضماد کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر زعفران ایک ماشہ۔ انزروت ایک ماشہ توتیا سبز ایک سرخ سب کو سفیدی بیضہ مرغ ایک تولہ میں گھسکر آنکھ میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر بہ ضماد بہت مفید ہے۔ آرد باقلا ایک تولہ۔ آرد گندم ایک تولہ۔ شہد دو تولہ ملاکر نیم گرم ضماد کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر کندر تین ماشہ شیر عورت میں گھس کر آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر سینگ بکری کا جلاکر آنکھ میں ڈالنے سے ہر قسم زخم آنکھ کو بہت فائدہ کرتا ہے فرمودہ جالینوس کا ہے۔ نوع دیگر۔ انزروت تین ماشہ نشاستہ تین ماشہ۔ صمغ عربی تین ماشہ سفیدی بیضہ مرغ میں حل کرکے آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر زعفران ایک ماشہ۔ صبر سقوطری تین ماشہ۔ انزروت تین ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ میں ملاکر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر افیون ایک ماشہ۔ کتیرا ایک ماشہ نشاستہ ایک ماشہ۔ صمغ عربی ایک ماشہ سب کو پیس کر شحم بیضہ ایک تولہ میں ملاکر آنکھ میں لگانا ہر قسم کے زخم

کو فائدہ کرتا ہے۔ نوع دیگر یہ نسخہ اسرار اطبا کا ہے گلنار تین ماشہ۔ بسد تین ماشہ۔ انزروت تین ماشہ۔ زیرہ سیاہ تین ماشہ سب کو پیس کر مکو سبز دو تولہ کے پانی میں مقطر کر کے آنکھ میں ٹپکاویں مجرب ہے۔ نوع دیگر مردار سنگ تین ماشہ خبث الحدید تین ماشہ۔ صدف سوختہ تین ماشہ۔ زنگار ایک ماشہ توتیا سوختہ تین ماشہ سب کو آب پیاز پانچ تولہ میں کھرل کر کے شیاف بناویں ہفت روز آب پیاز میں حل کر کے آنکھ میں لگاویں مجرب ہے۔ نوع دیگر جس وقت قروح آنکھ کا علاج کرے۔ تو اول گلنار ایک تولہ۔ ہلیلہ ایک تولہ۔ بلیلہ ایک تولہ۔ آملہ ایک تولہ سب کو پانی ایک سیر میں جوش دے کر نیم گرم سے آنکھ کو دھو ڈالو بعدہٗ دوا کا استعمال کرو۔ باقی علاج رمد کا کرنا ضروری ہے۔ غذا اخرفہ۔ پالک۔ کدو۔ خشکہ چاول۔ دال مونگ گوشت وجماع کا سخت پرہیز ہے۔ شیخ کا قول ہے کہ امراض آنکھ میں جماع کرنا ایسا ہے جیسے آنکھ کو کھو دینا سبز پارچہ آنکھ پر ضرور رکھیں۔

## سوال۔ دبیلہ قرنیہ کا حال بیان کرو

جواب۔ قرحہ عظیم عمق آنکھ میں پردہ قرنیہ پر ہو جاوے اور تمام سیاہی آنکھ کو گھیر لیوے اور سیاہی آنکھ میں کوئی چیز

دکھائی نہ دیوے اورچرک غلیظ ہوکر خام رطوبت آنکھ سے
خارج ہووے اس کو دبیلہ کہتے ہیں یہ بسبب اخلاط حادہ
اکالہ حریفہ کا داخلہ ہے اور یہ مرض مادہ رطب سے ہوا کرتا
ہے۔ اور امتلا و درد سر روشنی سے نفرت اور قلق اور اشک
جاری رہتے ہیں۔ علاج اول فصد قیفال کی کرنا اس کے
بعد حجامت یا شرط پس گردن کرنا۔ اس کے بعد منضج و مسہل
خلط دموی کا کریں۔ **نوع دیگر** یہ دوا بہت مفید
ہے۔ افیون ایک ماشہ۔ انزروت ایک ماشہ۔ شیر عورت
لڑکی والی کا ایک تولہ میں دونوں کو حل کرکے لگانا مفید ہے
**نوع دیگر** سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد۔ روغن بنفشہ ایکتولہ
شیر عورت ایک تولہ ہموزن ملاکر حل کرکے آنکھ میں لگانا مجرب
ہے۔ **نوع دیگر** یہ ضماد جالینوس نے مجرب لکھا ہے۔
زعفران ایک ماشہ۔ سنبل الطیب تین ماشہ۔ حلبہ تین ماشہ
تخم کتان تین ماشہ۔ اکلیل الملک تین ماشہ سب کو شیرہ
مکو سبز ایک تولہ میں گھس کر آنکھ پر ضماد کرنا مجرب ہے۔
**نوع دیگر** کندر تین ماشہ۔ مازو سبز تین ماشہ دونوں کو شیر
عورت میں قدرے گھسکر آنکھ میں لگانا مفید ہے **نوع دیگر**
زردچوبہ تین ماشہ۔ آرد جو ایک تولہ۔ تخم خطمی چھ ماشہ۔
اکلیل الملک چھ ماشہ۔ تخم کتان چھ ماشہ۔ سب کو روغن گل دو

تولہ۔ پانی پانچ تولہ ڈال کر بطور حلوے کے پکا کر آنکھ کو ٹکور کرنا بلکہ نیم گرم باندھنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** اسپغول تین ماشہ تخم حلبہ تین ماشہ۔ تخم کتان تین ماشہ۔ تخم بالنگو تین ماشہ سپستان ۱۱ دانہ مسبکو عرق مکو دس تولہ میں تر کر کے سب کا شیرہ نکال کر روغن گل پانچ تولہ میں ملا کر اس روغن میں انزروت تین ماشہ مردار سنگ تین ماشہ حل کر کے بطور مرہم کے آنکھ پر باندھنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** نشاستہ ایک تولہ۔ روغن گل ایک تولہ۔ لعاب خطمی چھ ماشہ عرق مکو پانچ تولہ ڈال کر بطور حلوے کے پکا کر نیم گرم آنکھ پر ایک ہفتہ باندھنا دبیلہ عین کو بہت مفید ہے۔ باقی علاج قروح عین کا کرنا غذا پالک۔ کدو۔ آشجو۔ کھلانا مفید ہے گوشت کی سخت ممانعت ہے۔

## سوال۔ انشقاق قرنیہ و موسرج کا حال بیان کرو

جواب۔ پھٹ جانے قرنیہ سے نکل آنا پردہ عنبیہ کا مانند سر مورچہ کے قرنیہ میں سے اس کو موسرج و انشقاق قرنیہ کہتے ہیں۔ یہ مرض قرحہ سے یا بثور کے پیدا ہونے سے یا ضربہ سے یا مادہ رنج کی زیادتی سے یا حرکت عطاس سخت سے یا حرکت خشک کھانسی سے انشقاق قرنیہ کا ہو جاتا ہے جالینوس نے اس طرح سے بیان فرمایا ہے ایک یہ کہ قشر قرنیہ کا پھٹ جاوے اور

دوسرے قشر قرنیہ کا ظاہر ہو جاوے۔ یا اوپر کا قشر سالم رہے اور اندر کی جانب سے پھٹ جاوے یا یہ کہ قرنیہ پھٹ کر اندر سے عنبیہ مثل سر مورچہ کے قرنیہ میں ظاہر ہووے اس کو مور سرج کہتے ہیں اور کبھی اندر سے عنبیہ برابر سر نگس کے باہر کو نکل آوے اور بعض کے عنبیہ سب باہر کو دکھائی دیتا ہے۔ مثل ثنیٹ کے اُبھرا ہوا اور آنکھ مریض مشکل سے بند کر سکے اس کو عنبی یعنی انگوری کہتے ہیں اور شقاق قرنیہ کی شناخت یہ ہے کہ شقاق کا ایک طوق آنکھ میں ظاہر ہوتا ہے اور ثبور میں طوق نہیں ہوتا ہے۔ اور جب قرنیہ پھٹ جاتا ہے تو سفیدی آنکھ میں نفاخات سرخ ظاہر ہو جاتے ہیں۔ ثبور میں یہ نہیں ہوتے علاج اول فصد قیفال کی بعد میں تنقیہ دماغ کا۔ نوع دیگر آب انار شیریں ایک تولہ۔ تخم خرفہ تین ماشہ کا شیرہ اس میں نکال کر سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد ملا کر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ بقراط افیون تین ماشہ۔ رسوت تین ماشہ۔ آب کشنیز سبز ایک تولہ میں گھس کر لگانا مجرب ہے نوع دیگر۔ انزروت تین ماشہ۔ شیر خر ایک تولہ میں گھسکر قطرہ قطرہ آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ جالینوس اقلیمیا فضہ تین ماشہ۔ بسد تین ماشہ۔ سفیدہ کاشغری تین ماشہ صمغ عربی تین ماشہ۔ سب کو شیر خر چار تولہ میں کھرل کر کے

شیاف بناکر خشک کرکے پھر شیاف کو شیر عورت لڑکی والی میں گھسکر آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** سرمہ سیاہ ایک تولہ کی پوٹلی باندھ کر آنکھ پر بطور گدی کے باندھنا مورسرج اندر کو ہو جاوے گا **نوع دیگر** خون کبوتر جنگلی ایک تولہ سفیدی بیضہ مرغ ایک تولہ۔ صدف سوختہ چھ ماشہ۔ رسوت تین ماشہ ملاکر آنکھ پر لیپ کرنا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** مورسرج کے واسطے عمل جراحی بہت فائدہ کرتا ہے۔ جس وقت دیکھے۔ کہ مورسرج بڑھ گئی ہے تو فوراً کسی ڈاکٹر سے رجوع کرے۔ بہتر علاج تو یہی ہے +

## سوال دمعہ چشم کا حال بیان کرو

**جواب** - یہ وہ مرض ہے۔ کہ ہر وقت آنکھ میں بغیر سرخی کے پانی جاری رہتا ہے۔ اور آنکھ تر رہتی ہے کبھی دفعتہً باتیں کرتے ہوئے آنکھ تر ہو جاتی ہے۔ مرض رمد میں ساتھ سرخی ہوتی ہے آنکھ میں اور دمع میں آنکھ سرخ نہیں ہوتی۔ سبب اس کا یا ثبور ہے یا جرب یا پڑوال کا باعث ہے۔ بعض کو پیدائشی ہوتا ہے۔ اور یہ رطوبت دماغ سے اکثر ہوتا ہے اور یہ خارجی سبب کے باعث تیزی ہوا سرد سے یا غسل کرنے پانی سرد سے یا گرمی آفتاب سے یا مشارکت نزلہ

دماغی سے یا سہر مفرد سے ساتھ تپ کے اور یہ مولودی بھی ہوتا ہے۔ اس مرض سے اور امراض بھی پیدا ہو جاتے ہیں۔ جیسے بیاض چشم سلاق انتشار الاہداب اور بعض مرطوب مزاج کو دمعہ سے فالج بھی ہو جاتا ہے اور بعض کو سبب ضعیفی کے ضعف دماغ کے باعث ہوتا ہے۔

جالینوس نے اس طرح پر اس کا حال بیان فرمایا ہے۔ ایک تو مولودی جو لاعلاج ہے دوسرے مشارکتی جو دوسرے عضو کی شراکت سے ہووے تیسرے غلبہ اخلاط سے اگر آدمی حرکت آنکھ کو دیوے اور جلدی سے پانی آنکھ میں بھر آوے۔ اور ساتھ آنکھ میں خارش ہووے اور پانی گرم نکلے تو یہ بسبب رطوبت شور کا باعث ہے۔ اور اگر زیادتی گرمی سے یا سردی کے صدمہ سے دمع ہووے تو ضعف دماغ کا سبب ہے اور اگر ساتھ عطسہ بسیار کے ہووے یہ رطوبت عروقی باطنی کا باعث ہے۔ اور جو ہمراہ دردسر اور کن پٹی کے عروق نکلے ہوئے دکھائی دیویں تو یہ عروق سے خارج میں مادہ ہے۔ اور اگر پانی غلیظ اور گرم آنکھ سے جاری ہووے تو مادہ دموی ہے۔ اور اگر کوئی اسباب ظاہر نہ ہوویں تو جو غلط علت ہے علاج اول منضج بلغم سے مسہل بلغم کا کریں نوع دیگر یہ دوا بہت مجرب ہے۔ دم الاخوین تین ماشہ۔ مازو سبز تین ماشہ

پوست سماق تین ماشہ۔ سرمہ ایک تولہ پیس کر آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** صبر تین ماشہ۔ پوست ہلیلہ زرد تین ماشہ زعفران تین ماشہ۔ انزروت چھ ماشہ۔ پھٹکڑی چھ ماشہ سرمہ ایک تولہ ملا کر کھرل کر کے آنکھ میں لگانا بہت فائدہ کرتا ہے **نوع دیگر** بہ ضماد بہت مجرب ہے۔ تخم کاہو چھ ماشہ۔ نشاستہ بریاں چھ ماشہ۔ آب کاسنی سبز تین تولہ میں حل کر کے نیمگرم آنکھ پر ضماد کرنا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ جالینوس حنا سبز چھ ماشہ۔ مازو سبز چھ ماشہ۔ کف دریا چھ ماشہ۔ لاجورد مغسول تین ماشہ سب کو کھرل کر کے بطور سرمہ کے آنکھ میں لگانا بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ امام مروارید سفتہ تین ماشہ۔ مغز ہلیلہ زرد چھ ماشہ۔ مغز بلیلہ چھ ماشہ۔ آملہ مقشر چھ ماشہ۔ سرمہ ایک تولہ سب کو کھرل کر کے بطور سرمہ کے لگانا مجرب لکھا ہے۔ **نوع دیگر** چوب آبنوس چھ ماشہ۔ گل سرخ چھ ماشہ۔ قرنفل تین ماشہ۔ دارچینی تین ماشہ۔ زعفران تین ماشہ سب کو پیس کر بطور سرمہ کے آنکھ میں لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** کشتہ بیضہ مرغ تین ماشہ۔ صدف سوختہ تین ماشہ پتہ مرغ پانچ عدد میں کھرل کر کے آنکھ میں لگانا مجرب المجرب ہے۔ **نوع دیگر** سوہن مکھی تین ماشہ۔ بسد تین ماشہ۔ مازو تین ماشہ۔ زعفران تین ماشہ سب کو شیرہ بادیان پانچ تولہ میں

تین روز تک کھرل کرکے بعد خشک ہونے کے بطور سرمہ کے لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر فرمودہ حضرت قبلہ ام** مردار سنگ ناسفتہ تین ماشہ۔ برگ سداب چھ ماشہ۔ تخم کھرنی چھ ماشہ۔ سرمہ سفید چھ ماشہ سب کو پیس کر بطور سرمہ کے لگانا بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر بہ تجربہ بندہ کا ہے** تخم حنظل چھ ماشہ۔ رسوت چھ ماشہ۔ انزروت چھ ماشہ۔ توتیا سبز تین ماشہ سب کو نیب کی چار تولہ پتی کے شیرہ میں حل کرکے بطور سرمہ کے لگانا مجرب ہے **غذا** چوزہ مرغ گوشت مرغن۔ نان گندم۔ مغز بادام۔ زردی بیضہ مرغ یہ سب مفید ہیں۔ پرہیز ترشی و بادی کا کرنا لازمی ہے۔

## سوال۔ حرقت عین کا حال بیان کرو

جواب۔ جو آنکھ میں جلن و سوزش پیدا ہو جاوے اس کو حرقت عین کہتے ہیں یہ مرض یا تو انجرات لذاعہ معدی سے یا غلبہ خلط حارہ صفرا سے ہوتا ہے۔ **علاج** اول فصد سرارو کی کھولنا بعد منضج و مسہل صفرا کا کرنا۔ **نوع دیگر**۔ سنگ بصری تین ماشہ۔ آب کاسنی سبز ایک تولہ میں قدرے گھس کر لگانا بہت فائدہ کرتا ہے **نوع دیگر فرمودہ حضرت** قبلہ ام کافور ایک ماشہ۔ شیر عورت لڑکی والی میں قدرے

گھسکر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر سفیدہ کاشغری ایک ماشہ
کافور ایک ماشہ۔ عرق گلاب ایک تولہ میں گھس کر لگانا مجرب
ہے۔ نوع دیگر یہ ضماد بہت مجرب ہے لودھ پٹھانی ایک ماشہ
کافور ایک ماشہ عرق گلاب چھ ماشہ میں گھسکر لگانا بہت مفید
ہے۔ نوع دیگر یہ ضماد سوزش آنکھ کے واسطے بہت مجرب
پایا آزمودہ ہے۔ آب کاسنی ایک تولہ۔ آب کاہو ایک تولہ۔ آب
کشنیز ایک تولہ۔ کافور ایک ماشہ ملاکر نیم گرم آنکھ پر ضماد کرنا بہت
مجرب ہے۔ نوع دیگر شربت نیلوفر دو تولہ۔ عرق کاسنی پانچ
تولہ۔ عرق بید مشک پانچ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔ نوع دیگر
برگ حنا سبز ایک تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد ایک تولہ۔ آملہ ایک تولہ
برگ گلاب ایک تولہ سب کو دو سیر پانی میں تر کرکے اس سے
آنکھ کو دھونا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر شیرہ خرفہ تین ماشہ
شیرہ مغز کدو شیریں چھ ماشہ۔ مغز ہندوانہ چھ ماشہ۔ زرشک
تین ماشہ۔ تخم کاہو تین ماشہ سب کا شیرہ عرق کاسنی دس تولہ
میں نکالکر شربت نیلوفر تین تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔ نوع دیگر
لعاب بہدانہ تین ماشہ عرق نیلوفر پانچ تولہ۔ عرق کاسنی پانچ
تولہ میں نکال کر شربت انار شیریں تین تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے
نوع دیگر اصل السوس چھ ماشہ۔ آملہ چھ ماشہ دانہ الائچی سفید
چھ ماشہ سفوف بناکر چھ ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر دو تولہ کے

کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر کشنیز خشک ایک تولہ زرشک ایک تولہ مصطگی چھ ماشہ سفوف بناکر ہموزن شکر ملا دیں تین ماشہ ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے صبح کے وقت کھلاویں مجرب ہے۔ نوع دیگر جوارش مصطگی تین ماشہ بوقت صبح ہمراہ شربت نیلوفر دو تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر جوارش عود ترش تین ماشہ ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ۔ شربت فالسہ تین تولہ کے کھلانا مفید ہے۔ اس میں میوہ جات مثل انگور وانجیر ومویز منقی کے کھلانا مفید ہے۔ غذا کدو پالک۔ خرفہ۔ شلجم۔ دال ماش۔ مغز بادام وغیرہ مفید ہیں ⁂

## سوال۔ قذی کا حال بیان کرو

جواب۔ اگر آنکھ میں کچھ مثل کنکر و کوئلہ وغبار و تار و جالا وغیرہ کے پڑ جاوے اس کو قذی کہتے ہیں۔ علاج نشاستہ باریک کر کے قدرے آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر شہد ایک تولہ پانی پانچ تولہ ملاکر نیم گرم کر کے آنکھ کی ٹکور کرنا بہت مفید ہے نوع دیگر فرمودہ جناب حضرت علی علیہ السلام سرمہ علم لگانا قذی کے واسطے بہت مفید ہے۔ نوع دیگر فرمودہ جالینوس۔ انزروت تین ماشہ۔ شہد ایک تولہ میں ملاکر آنکھ میں

قدرے ڈالنا حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔ **نوع دیگر** چاکسو ایک ماشہ۔ نشاستہ ایک ماشہ۔ کف دریا ایک ماشہ۔ سنگ بصری ایک ماشہ۔ توتیا بریان ایک ماشہ سب کو بطور سرمہ پیس کر قدرے آنکھ میں لگانا بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر** نمک لاہوری ایک تولہ نوشادر چھ ماشہ دونوں کو پانی ایک سیر میں ڈال کر آنکھ کو دھونا ہمہ قسم قذی کو مفید ہے۔

## سوال ضربہ و تفرق اتصال چشم کا حال بیان کرو

**جواب**۔ صدمہ چوٹ کا آنکھ پر ضربہ ہے اور چوٹ کے باعث ورم ہو جاوے اور آنکھ اپنی جگہ سے ٹل جاوے اسکو تفرق اتصال کہتے ہیں۔ علاج اول فصد سرار و کی کرنا اس کے بعد منضج و مسہل صفرا اور حجامت میں کرنا۔ **نوع دیگر** یہ دوا بہت مفید ہے آب کشنیز ایک تولہ۔ گل ارمنی تین ماشہ حل کر کے ضماد کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** تخم خطمی تین ماشہ۔ تخم خیارین تین ماشہ۔ دونوں کا شیرہ عرق بادیان ایک تولہ میں نکال کر روغن گل ایک تولہ ملا کر نیم گرم ضماد کرنا بہت مفید ہے **نوع دیگر** افیون ایک سرخ شیر عورت چھ ماشہ میں گھس کر ضماد نیم گرم

کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر زعفران ایک ماشہ مصطگی ایک ماشہ۔ زردی بیضہ مرغ ایک عدد میں ملاکر ضماد کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر زنجبیل تین ماشہ۔ گیرو تین ماشہ۔ قرنفل تین ماشہ مرارہ سنگ تین ماشہ۔ سب کو لعاب حلبہ دو تولہ میں ملاکر نیم گرم ضماد لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر حلبہ ایک تولہ۔ روغن زرد دو تولہ میں پیسکر پوٹلی باندھ کر ٹکور کرنا مجرب ہے نوع دیگر افیون ایک ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ پھٹکڑی تین ماشہ۔ مرارہ سنگ تین ماشہ سب کو شیرہ مکو سبز دو تولہ میں ملاکر نیم گرم ضماد لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر لودھ پٹھانی چھ ماشہ۔ میدہ گندم ایک تولہ روغن زرد دو تولہ میں ملاکر نیم گرم ٹکور کرنا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر کشنیز خشک چھ ماشہ۔ پودینہ خشک چھ ماشہ انگوزہ تین ماشہ۔ زرنیخ طبقی تین ماشہ سب کو پیسکر عرق بادیان تین تولہ میں ملاکر نیم گرم ضماد کرنا مفید ہے نوع دیگر یہ ضماد بہت مجرب ہے۔ نانخواہ تین ماشہ۔ شہد چھ ماشہ ملاکر نانخواہ میں کرڈالنا اور ضماد لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر خردل تین ماشہ۔ چربی مرغ ایک تولہ میں ملاکر ضماد لگانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر اگر زخم ہو جاوے تو دم الاخوین تین ماشہ۔ زردی بیضہ مرغ ایک عدد میں ملاکر لگانا مفید ہے نوع دیگر انزروت تین ماشہ۔ رسوت تین ماشہ۔ شیر عورت

ایک تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** ہلیلہ سیاہ تین ماشہ رسوت تین ماشہ۔ زعفران تین ماشہ۔ سب کو عرق مکو تین تولہ میں ملاکر ضماد کرنا بہت مفید ہے **نوع دیگر** زردچوبہ چھ ماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں حل کرکے ضماد لگانا مجرب المجرب ہے۔ غذا گوشت بریاں چوزہ مرغ نان گندم۔ زردی بیضہ مرغ پلاؤ، حریرہ۔ حلوا کھلانا بہتر ہے۔

# سوال حول و اعوجاج کا حال بیان کرو۔

جواب۔ حول و اعوجاج کا تذکرہ اطبائے متقدمین نے ایک جگہ بیان کیا ہے۔ اور علاج بھی دونوں امراض کے شامل تحریر کئے ہیں۔ اس واسطے ہم کو بھی ان کی تشریح کا بیان ایک جگہ کرنا ضروری تھا۔

واضح ہو کہ حول وہ مرض ہے کہ وقت حرکت کرنے آنکھ کے سیاہی قرنیہ کی اوپر کی طرف یا نیچے کی طرف غائب ہو جاوے جس کو عرف عام میں ٹیرا کہتے ہیں اور ایک چیز دو دکھائی دیوے اور اگر بیمار نیچے کی طرف نگاہ رکھے تو اچھی طرح دکھائی دیوے۔ اور اعوجاج زوال پردہ شبکیہ و عنبیہ میں ہو جاتا ہے اور مریض اوپر کی جانب نہیں دیکھ سکتا اور نیچے کی طرف اچھی طرح سے دیکھ سکتا ہے یہ مرض بسبب استرخا قوت محرکہ کے یا تشنج بسبب

امتلائے بلغم یا بسبب یبوست کے اعوجاج پیدا ہوتا ہے۔ اور حول ورم دماغ کے فساد سے ہوتا ہے یہ مرض بھی مولودی ہوتا ہے وہ قابل علاج نہیں ہوتا اور کبھی سدر دوار کے سبب سے اور کبھی صرع سے بھی ہوجاتا ہے۔ علاج استفراغ دماغی بلغمی کا کرنا اس جگہ بہت مفید ہے۔ نوع دیگر منضج و مسہل بلغم کا کرنا مفید ہے نوع دیگر فرمودہ بقراط آب برگ دھتورہ کا ایک ایک قطرہ ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر اطریفل کشنیز ایک تولہ۔ ہمراہ عرق بادیان پانچ تولے کے کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ جالینوس مغز جوز ہندی ایک ماشہ۔ عرق بادیان ایک تولہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ بقراط حول کا علاج فالج کا علاج کرنا فائدہ مند ہو سکتا ہے۔ یہ مرض رطوبت ریاحی سے ہوتا ہے۔ نوع دیگر فرمودہ انطاکی بابونہ ایک تولہ مرزنجوش ایک تولہ سنبل الطیب ایک تولہ دو سیر پانی میں جوش دے کر نطول کرنا مجرب ہے نوع دیگر شربت بنفشہ تین تولہ آب تربوز پانچ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر صندل سرخ چھ ماشہ۔ اکلیل الملک چھ ماشہ عرق گلاب دو تولہ میں حل کر کے آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔

واضح ہو کہ یہ مرض بچوں کو بھی دایہ کی بیوقوفی سے ہوجایا کرتا ہے۔ اور اگر ایک طرف بچہ دیکھا کرے تو دوسری طرف یا رچہ

سرخ چند روز آنکھ کے آگے ڈالدینا تاکہ بچہ اس کی طرف دیکھا کرے یہ بھی ایک علاج ہے۔ بقراط کا فرمودہ ہے۔ کہ کانچ ایک سرخ دودھ میں گھس کر بچہ کو کھلانا مجرب ہے۔

## سوال جحوظ کا حال بیان کرو۔

جواب۔ یہ وہ مرض ہے کہ آنکھ خارج کی طرف نکلی ہوئی معلوم ہوتی ہے اور ترچھی نگاہ سے دیکھ سکتا ہے یہ مرض بھی خلط ریح دماغی سے یا احتباس حیض سے یا غلبہ خلط سے ہوجایا کرتا ہے اور جحوظ سے ضعف بصر ہونا لازمی ہے۔

علاج اول فصد سر ارو کا کرنا اس کے بعد منضج و مسہل بلغم کا مفید ہے نوع دیگر یہ ضماد بہت مجرب ہے۔ آردباقلا چھ ماشہ۔ حلبہ چھ ماشہ۔ تخم کتان چھ ماشہ سب کو پانی میں پیسکر لیپ کرنا مفید ہے نوع دیگر یہ نطول بہت مجرب ہے پوست خشخاش ایک تولہ۔ تخم کاسنی ایک تولہ۔ پوست انار ایک تولہ۔ رسوت ایک تولہ سب کو دو سیر پانی میں جوش دے کر نیم گرم آنکھ پر ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر ضماد مجرب آردباقلا ایک تولہ۔ گل سرخ چھ ماشہ کندر چھ ماشہ پیس کر لیپ کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمود انطاکی خون کبوتر ۶ ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایکتولہ ملا کر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے، دیگر گل سرخ ۶ ماشہ جند بیدستر ۳ ماشہ مرزنجوش ۶ ماشہ خردل ۶ ماشہ پیسکر نیمگرم ضماد کرنا مفید ہے دیگر گل سرخ ۶ ماشہ

تخم تاربرہ گشتہ آب برگ کاسنی ایک تولہ پیس کر لیپ لگانا مجرب ہے نوع دیگر ہلیلہ زرد تین ماشہ۔ فلفل سیاہ تین ماشہ۔ آب پیاز ایک تولہ آب بادیان ایک تولہ۔ شیر عورت ایک تولہ ملا کر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ بقراط۔ گل بنفشہ تین ماشہ توتیا سبز ایک ماشہ۔ پارہ ایک ماشہ۔ صمغ عربی تین ماشہ۔ کتیرا تین ماشہ نشاستہ تین ماشہ سب کو عرق مکو سبز دو تولہ میں حل کر کے نیم گرم آنکھ میں لگانا مجرب ہے نوع دیگر شربت عناب دو تولہ۔ لعاب بہدانہ تین ماشہ۔ عرق گاؤزبان پانچ تولہ میں ملا کر پلانا مجرب ہے۔ غذا گوشت حلوان۔ چوزہ مرغ۔ زردی بیضہ مرغ۔ مغز بادام وغیرہ کھلانا مفید ہے پرہیز شراب عطاس۔ جماع کا ضروری ہے +

## سوال غشا کا حال بیان کرو

جواب۔ غشا شبکوری کو کہتے ہیں یہ مرض غلظت خلط سے یا غلظت روح باصرہ سے یا مشارکت دماغی سے یا بخارات معدہ سے ہوجایا کرتا ہے۔ اگر سر میں درد بھی ہو تو مشارکت دماغی کا باعث ہے۔ اگر امتلا بوقت ہضم کی زیادتی پکڑے تو فساد معدہ کا باعث ہے اگر تیزی روشنی سے ہوگا تو روح باصرہ غلظت پکڑ گئی ہے اور غلظت باصرہ سے آنکھ دشواری سے حرکت کرتی

ہے۔ علاج اول فصد سراروکی کھولنا بعد میں منضج و مسہل بلغم سے تنقیہ کرنا مناسب ہے۔ نوع دیگر کندش چھ ماشہ۔ شونیز چھ ماشہ۔ افیون چھ ماشہ۔ فلفل سیاہ چھ ماشہ سب کو پیس کر ہولاس بنا کر قدرے ناک میں بطور ہولاس کے لینا مجرب ہے۔ نوع دیگر کندش تین ماشہ۔ روغن بنفشہ ایک تولہ دونوں کو ملا کر ناک میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر فرمودہ بقراط آرد تخم سرس ایک تولہ۔ آرد گندم دس تولہ میں پیس کر ملا کر روٹی پکا کر کھلانا مفید ہے نوع دیگر بابونہ چھ ماشہ۔ مرزنجوش چھ ماشہ دونوں کو ایک سیر پانی میں جوش دے کر آنکھ کو دھونا مجرب ہے۔ نوع دیگر زنجبیل تین ماشہ۔ مغز قرطم چھ ماشہ۔ قرنفل تین ماشہ۔ دارچینی چھ ماشہ نبات سفید ہموزن ملا کر سفوف بنا کر تین ماشہ ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ انطاکی گوشت خرگوش بریاں کر کے کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ جالینوس۔ مغز شتر ایک تولہ بریاں کر کے کھلانا مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ حضرت قبلہ ام جگر لومڑی ایک تولہ بریاں کر کے کھلانا مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ ارزانی پتہ گاؤ سلائی سے آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر خردل تین ماشہ۔ فلفل سیاہ تین ماشہ۔ نوشادر تین ماشہ عرق بادیان دو تولہ میں حل کر کے آنکھ میں لگانا بہت مجرب ہے نوع دیگر گندنا

ایک ماشہ۔ نکچھکنی ایک ماشہ۔ دونوں کو ایک تولہ پانی میں حل کرکے
لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ مسیحی پوست ریٹھہ ایک
ماشہ پانی میں گھس کر آنکھ میں سلائی سے لگانا مجرب ہے۔
**نوع دیگر** فرمودہ بقراط کرم شب تاب ایک عدد ہمراہ پانی ایک
تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** فرمودہ انطاکی خون چمگادڑ
ایک ماشہ آنکھ میں لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** دارچینی ایک
ماشہ ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر**
گوشت فاختہ ایک عدد کا بریان کرکے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر**
پتہ مچھلی کا آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** دارچینی ایک
ماشہ۔ فلفل سیاہ ایک ماشہ۔ نانخواہ ایک ماشہ۔ سب کو پیس کر
بطور سرمہ کے لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** تخم ترب ایک ماشہ
بادیان ایک ماشہ۔ دار فلفل ایک ماشہ سب کو پیس کر ضماد لگانا
مجرب ہے۔ **نوع دیگر** آب سرگین اسپ ایک ماشہ بطور سرمہ
کے آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** افیون ایک چاول
کھلانا اور پانی میں غوطہ لگانا بہت مجرب ہے **نوع دیگر** روغن گل
چھ ماشہ۔ سرکہ چھ ماشہ۔ عرق گلاب ایک تولہ ملاکر بطور لخلخہ کے
سونگھنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** رسوت تین ماشہ۔ عرق گلاب
ایک تولہ۔ روغن زرد ایک تولہ ملاکر آنکھ پر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر**
خون کبوتر ایک قطرہ آنکھ میں لگانا مجرب ہے اگرچہ مرض پرانا ہو دی ہے

تو علاج تصور کرو غذا۔ نان گندم خشک یا نان نخود یا کچنال کھلانا
مفید ہے۔

## سوال انساع کا حال بیان کرو

جواب۔ اگر پردہ ثقبیہ و پردہ عنبیہ یا عصبہ مجوفہ اپنے مقدار
سے فراخ ہو جاوے اور نور آنکھ کا منتشر ہو جاوے فرق
اتساع ثقبیہ و عصبہ مجوفہ میں یہ ہے کہ اگر انساع عصب میں ہوگا تو
نور آنکھ کا پراگندہ ہو جاتا ہے اور انساع ثقبیہ میں ہوگا تو آنکھ
میں سے رونق جاتی رہتی ہے یہ مرض صدمہ درد سر شدید سے
یا سرسام سے یا ماشرا سے یا خلط غلیظ کے بخارات حادہ سے یا
بسبب خارجی صدمہ ضربہ سے تفرق اتصال عنبیہ کا ہو جاتا ہے اور
یہ مرض خاص تفس حلقہ آنکھ میں ہوتا ہے۔ دو سبب اس کے
اطبا نے بیان فرمائے ہیں۔ ایک طبعی دوسرا سبب عارضی دونوں سبب
سے اشیاء آنکھ میں چھوٹی معلوم ہونگی اور اگر دفعۃً آنکھ
کی بصارت جاتی رہی ہے تو تفرق اتصال عصبہ ثقبیہ کا ہے۔
اور اگر بتدریج بصارت زائل ہوگئی ہے تو انساع ثقبیہ و عنبیہ کا
ہے اگر گرمی آفتاب کے وقت یا بھوک کے وقت بصارت میں
فرق آوے تو ضعف بصارت کا سبب ہے اور اگر آنکھ کے
سامنے سے پانی کھڑا ہوا معلوم دیوے تو کثرت رطوبت بیضیہ کا

سبب ہے اور اگر یبوست آنکھ اور لاغری سیاہی آنکھ کی ہو جاوے اور بھوک کے وقت بصارت میں کمی معلوم دیوے تو ضعف بصر کی خرابی تصور کرو اور اگر سرخی آنکھ میں پائی جاوے اور اشک بداں ہوں تو امتلاپردہ عنبیہ کے سبب سے ہے اور اگر اتساع طبعی تفرق انصال سے ہے تو وہ لا علاج ہے۔ علاج اول فصد سرارو کی کھولنا اس کے بعد منضج و مسہل خلط صفرا سے تنقیہ کرنا اور پنڈلیوں پر حجامت باشرط کرنا مفید ہے نوع دیگر شیر پانچ تولہ سر پر ملنا مفید ہے۔ نوع دیگر آرد باقلا ایک تولہ۔ آرد گندم ایک تولہ شیر گو سفند پانچ تولہ میں ملا کر نیم گرم آنکھ پر باندھنا مفید ہے نوع دیگر روغن کدو ایک تولہ۔ روغن بنفشہ ایک تولہ ملا کر سر پر ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر اگر ورم عنبیہ کا ہووے تو علاج رمد حار کا کرنا مفید ہے اور اگر چوٹ کا باعث ہووے تو فصد صافن کھولنا اور تنقیہ دماغ کا مسہل بلغم سے کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر زنجبیل ایک تولہ۔ سعد ایک تولہ دونوں کو دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا بہت مجرب ہے نوع دیگر مغز جوز ہندی ایک ماشہ شیر عورت میں گھس کر لگانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر فرمودہ بقراط پتہ کلنگ کا سلائی سے آنکھ میں لگانا بہت مجرب ہے۔ نوع دیگر انگوزہ ایک ماشہ فلفل سیاہ ایک ماشہ شہد ایک تولہ ملا کر سلائی سے آنکھ میں لگانا مجرب

ہے۔ نوع دیگر فلفل سیاہ ایک عدد۔ عرق گلاب تین ماشہ میں گھس کر آنکھ میں لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر زعفران ایک ماشہ۔ ہلیلہ سیاہ ایک ماشہ۔ آب بادیان ایک تولہ میں گھس کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فلفل سیاہ تین ماشہ کف دریا تین ماشہ ہموزن لے کر شیر عورت ایک تولہ میں پیس کر لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر انزروت ایک ماشہ۔ شیر خرا ایک تولہ میں گھس کر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر یہ ضماد نہایت مفید ہے آردجو ایک تولہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں ملا کر ضماد کرنا مفید ہے نوع دیگر یہ دوا بہت مجرب ہے مرارہ مرغ سفید ایک عدد۔ مرارہ ماہی روہو ایک عدد۔ طوطیا ایک ماشہ ملا کر آنکھ میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر اگر دفعتہً بصارت جاتی رہے تو لاعلاج تصور کرو اور اگر بتدریج مرض بڑھے تو علاج نزول الما کا کرنا مفید ہو گا غذا آشجو۔ چوزہ مرغ کھلانا مفید ہے۔

## سوال ضیق کا حال بیان کرو

جواب۔ ضیق وہ مرض ہے کہ بسبب غلبہ یبوست کے مقدار پردہ ثقبیہ و پردہ عنبیہ کا تنگ ہو جاتا ہے اور آنکھ بھی مقدار میں کم ہو جاتی ہے اور جو چیز دیکھنے میں آتی ہے مقدار میں بڑی معلوم ہوتی ہے اگر یہ مرض مولودی ہے تو لاعلاج تصور کرو اگر ضیق میں

درد سر یا درد آنکھ میں ہووے تو ورم طبقہ عنبیہ کا ہے اِس
میں نیند کم آوے گی اور آنکھ چھوٹی ہو جاوے گی اور اگر آنکھ
میں سے پانی جاری ہووے تو فساد رطوبت بیضیہ کا ہے بڑی
شناخت اس مرض کی یہ ہے۔ کہ مردمک آنکھ کی دیکھنے میں
نہیں آئے گی۔ بالکل پتلی آنکھ کی بند ہو جاتی ہے۔ علاج
صداع یبسی دماغی کا کرنا مفید ہوگا نوع دیگر روغن کدو تین
ماشہ۔ اور روغن بادام تین ماشہ۔ شیر عورت ایک تولہ ملا کر آنکھ
میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر شربت بنفشہ دو تولہ لعاب بہدانہ
تین ماشہ ملا کر پلانا مفید ہے۔ نوع دیگر روغن بنفشہ ایک تولہ۔
مغز ساق گاؤ ایک تولہ ملا کر آنکھ میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر
فرمودہ انطاکی بہدانہ تین ماشہ۔ اسپغول تین ماشہ دونوں کا
شیرہ عرق بادیان پانچ تولہ میں نکال کر۔ شیر عورت ایک تولہ ملا کر
آنکھ میں ڈالنا مفید ہے۔ اور اگر آنکھ سے رطوبت جاری ہووے
تو مسہل بلغم کا ساتھ منضج کے کرنا مفید ہے نوع دیگر زعفران
ایک ماشہ صمغ عربی ایک ماشہ۔ شیر عورت ایک تولہ میں گھس کر
آنکھ میں لگانا مجرب ہے نوع دیگر عاقر قرحا تین ماشہ زعفران
ایک ماشہ عرق گلاب دو تولہ میں پیس کر آنکھ میں ڈالنا مفید ہے
نوع دیگر روغن بلسان چھ ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ شیر
عورت ایک تولہ سب کو ملا کر پیس کر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر

فرمودہ حضرت قبلہ ام زنگار ایک چاول شیر عورت ایک تولہ میں گھس کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر انزروت ایکماشہ رسوت ایک ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں گھس کر لگانا مفید ہے غذا چوزہ مرغ۔ زردی بیضہ مرغ۔ دودھ۔ گھی۔ مغز بادام۔ مسکہ گاؤ وغیرہ کھلانا مجرب ہے

## سوال خیالات کا حال بیان کرو

جواب۔ خیالات وہ مرض ہے کہ آنکھوں کے روبرو اشکال مختلف طور پر مانند مچھر یا پشہ یا مگس یا مانند تار یا مانند بال کے ہوا میں اُڑتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں۔ جالینوس نے چار سبب اس کے بیان فرمائے ہیں ایک حس بصر تیز ہو جاوے اور جو غبار خفیف ہوا میں موجود ہے اور اجزہ غذائی کہ جو بدن میں موجود ہے اُنکے باعث دکھائی دیتے ہیں۔ دوئم آفت طبقات میں بسبب مرض رمد یا ثبور یا چیچک کے نکلنے سے اثران کا آنکھ میں باقی رہ جاتا ہے اور عدم شفافیت طبقہ باطنی کے خیالات پیدا ہوتے ہیں تیسرے آفت رطوبات کے نفس جوہر میں بسبب سوء مزاج بارد رطب یا حار یابس کے باعث شفافیت میں فرق آجاتا ہے۔ چہارم کسی چیز کا اثر خارج آنکھ میں یا بخارات زمینی کے یا خلس بخارات جملہ بدن سے یا معدہ و دماغ کی مشارکت

سے یا مانند حرارت قلب یا بسبب غضب و غصہ و رنج کے
صدمہ سے عارض ہووے ان اسباب سے تخیلات پیدا
ہونگے دراصل یہ مقدمہ نزول الما کا ہے ۔ بقراط نے اس مرض
کے کئی اسباب بیان فرمائے ہیں ایک خلط سوداوی کا اثر
شرائین میں ہو جاتا ہے دوسرے خون کی گرمی سے تیسرے
رطوبت بلغمی معدہ میں متعفن ہو جاوے چہارم رطوبت بیضیہ
میں خرابی آجاوے ۔ پنجم بخارات دماغ میں اثر کریں اور طبقات
آنکھ میں آویں چھٹے رطوبت بیضیہ ٹھہر جاوے ساتویں رطوبت بیضیہ
میں کمی ہو جاوے اور تخیلات اگر ایک حال پر رہیں تو اثر جدری
کا یا بثور کا یا نیجر رحم کا یا سبب رمد کا ہوگا اگر ان فسادات میں
سے کوئی سبب نہیں ہے تو فساد رطوبت بیضیہ کا ہے اور
اگر روز بروز بصارت میں کمی آتی جاوے اور ابر چھایا ہوا
آنکھوں کے سامنے دکھائی دیوے تو یہ بنیاد نزول الماکی ہے
اور اگر کسی وقت تخیلات معلوم ہوویں اور کسی وقت نامعلوم
ہوویں تو فساد معدہ کا ہے اور اگر بعد ہضم غذا کے سدر یا دوار
کی حرکت معلوم ہووے یا بعد قے کے یا بعد غضب و غصّے کے
معلوم ہووے تو فساد زیادتی اخلاط کا ہے اور اگر کثرت نزلہ
یا بعد سرسام یا مالیخولیا یا جنون کے دوران میں ہووے تو فساد
دماغی ہے اور اگر سفلی کی طرف دیکھنے سے خیالات پیدا ہوویں

تو بھی فساد دماغی تصور کرو اگر عانہ پر بار معلوم ہووے تو فساد مثانہ کا سبب ہے اگر احتباس طمث ہووے تو فساد رحم سے ہے اور اگر بعد کھانے غذا کے خیالات کم ہو جاویں تو فساد حس باصرہ کا ہے اور اگر تخیلات نزدیک سے اُٹھتے ہوئے معلوم دیویں اور دور جا کر منتشر ہو جاویں تو یہ سبب بخارات خلط غلیظ سوداوی کا ہے اور اگر تخیلات بشکل سانپ یا بشکل شرارہ آتش کے نکلتے ہوئے معلوم دیویں تو فساد بخارات غلیظ دموی کا ہے اور اگر مثل برق سرعت سے معلوم ہوویں تو فساد ابخرہ خلط صفراوی کا ہے اور اگر ابر کی مانند سفید نظر آویں تو فساد خلط بلغمی کا ہے اور بلغمی میں عطسہ ضرور ساتھ آوینگے اور تخیلات عطسہ سے زائل ہو جاوینگے اور اگر آنکھ کے بند کرنے سے اور ابر سفید نیچے سے اوپر کو جاتے ہوئے معلوم دیویں تو رطوبت بلغمی معدہ میں ہے یا مقدم دماغ میں بلغم کی زیادتی ہے اور اگر جانب راست یا جانب چپ اُٹھتے ہوئے معلوم دیویں تو یہ فساد خاص رطوبت دماغی کا ہے اور اگر بیمار کو یہ معلوم ہووے کہ میں پانی میں کھڑا ہوا ہوں تو علامت فساد رطوبت بیضیہ کی ہے۔ اور یہ معلوم دیوے کہ چاہ میرے پاؤں کے نیچے ہے تو یہ بھی فساد رطوبت

بیضیب لکھا ہے شیخ کا فرمان ہے کہ اگر مانند سانپ یا مانند مگس یا مانند بال کے چھ ماہ تک برابر آنکھ کے سامنے نظر آتے رہیں تو نزول الما سے امان پاویگا اور اگر کبھی زیادہ اور کبھی کم معلوم دیویں تو یہ مقدمہ نزول الما کا ہے۔ علاج اول فصد کھولنا بعض منضج بلغم سے مسہل دیویں اور علاج صداع بخاری کا یہاں بہت مفید ہے نوع دیگر۔ شربت خشخاش دو تولہ چند روز پلانا مفید ہے۔ نوع دیگر روغن بنفشہ ایک تولہ۔ شیر عورت ایک تولہ ملا کر آنکھ میں اور ناک میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر اطریفل زمانی ایک تولہ شب کو ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ جالینوس کشنیز خشک دو تولہ۔ مغز بادام دو تولہ۔ تخم خرفہ چھ ماشہ۔ تخم کاہو چھ ماشہ اسطوخودوس چھ ماشہ۔ نبات سفید۔ پانچ تولہ ملا کر سفوف بنا دیں اور چھ ماشہ صبح اور چھ ماشہ شام ہمراہ شربت خشخاش دو تولہ کے کھلاویں نہایت مجرب ہے۔ نوع دیگر مربائے ہلیلہ ایک عدد ہمراہ شربت افسنتین دو تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر یاد انجین اس مرض کے واسطے حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔ نوع دیگر تخم مرس چھ ماشہ۔ مروارید ناسفتہ تین ماشہ۔ سرمہ ایک تولہ کھرل کر کے بوقت شب آنکھ میں لگانا مجرب ہے نوع دیگر پتہ گوسفند آنکھ میں لگانا بہت مفید

ہے۔ نوع دیگر یہ سفوف بہت مجرب ہے۔ انیسوں چھ ماشہ۔ تخم کرفس چھ ماشہ۔ بادیان چھ ماشہ مصطگی چھ ماشہ سفوف بنا کر تین ماشہ ہمراہ گلقند دو تولہ کے ملا کر کھلانا اور اوپر سے عرق بادیان پانچ تولہ پلانا مفید ہے۔ نوع دیگر کشنیز خشک ایک تولہ۔ مغز کدو شیریں ایک تولہ بہدانہ چھ ماشہ سب کو کوٹ کر سفوف بنا کر چار ماشہ ہمراہ شربت بنفشہ دو تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ غذا لطیف زود ہضم مانند خشکہ۔ کدو۔ گوشت مرغ و طیور کے کھلانا جماع سے پرہیز سخت کرنا لازمی ہے۔ باقی علاج ضعف دماغ کا کرنا مفید ہے۔

## سوال ضعف بصر کا حال بیان کرو

جواب۔ ضعف بصر کمزوری آنکھ کو کہتے ہیں۔ جالینوس نے ضعف بصر کے سبب اس طرح بیان فرمائے ہیں۔ ضعف بصر حرارت مادی۔ ضعف بصر غیر مادی۔ ضعف بصر یبسی۔ ضعف بصر رطوبت بیضیہ کے غلیظ ہونے سے ضعف بصر دماغی ضعف سے۔ ضعف بصر حرارت آفتاب سے۔ ضعف بصر سوء مزاج عام بدن کی مشارکت سے۔ ضعف بصر خلطی ضعف بصر بخاری ضعف بصر نقص دماغی سے ضعف بصر بطن دماغ سے ضعف بصر

سبب ضربہ یا سقطہ سے۔ ضعف بصر کثرت رطوبت سے ضعف بصر کمی رطوبت سے ضعف بدن سے ضعف بصر روح باصرہ کی کمی سے ضعف بصر آفت طبقات چشم سے ضعف بصر رطوبات چشم حقیقی کی کمی سے ضعف بصر آفت عصبہ مجوفہ سے۔ ضعف بصر کثرت جماع سے۔ ضعف بصر پردہ ثقبیہ کے تنگ ہو جانے سے۔ ضعف بصر پردہ ثقبیہ کے فراخ ہونے سے غرض کہ جالینوس نے بہت طرح سے ضعف بصر کی تفصیل بیان فرمائی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے علامات۔ ضعف بصر چھوٹی چیز کا بڑا معلوم ہونا اور بڑی چیز کا مقدار میں چھوٹا معلوم ہونا نزدیک کی چیز دور کے فاصلہ پر معلوم ہووے اور دور کی چیز نزدیک معلوم ہو سیاہ چیز سفید معلوم ہووے اور دراز چیز کا کوتاہ معلوم ہونا اور سیدھی چیز ٹیڑھی معلوم ہو اس کو ضعف بصر کہتے ہیں اور سبب اس کے چھ طرح بیان فرمائے ہیں۔

اول یہ کہ سوء مزاج عام بدن میں ہووے یا سوء مزاج خاص دماغ کا ہووے یا سوء مزاج خاص آنکھ کا ہووے یا بیبوست معدہ کا سبب ہے یا بسبب خلطی کا یا بسبب بخاری کا خاص نفس دماغ یا جوہر دماغ میں ہووے یا بطن دماغ میں ہووے یا بسبب ضربہ سقطہ سے ہووے دوسرے کثرت رطوبت کا سبب ہے یا قلت رطوبت ہے یا بیبوست خاص دماغ کا باعث ہے۔ یا

ضعف بدن کے باعث سے ہے تیسرے روح باصرہ ضعیف ہوگئی ہے۔ چہارم آفت طبقات چشم کا سبب ہے پنجم آفت رطوبات چشم کا باعث چھٹے آفت عصبہ مجوفہ کے صدمہ سے ہو جاوے۔ علاج اس جگہ ضیق کا یا اتساع کا کرنا مفید ہوگا اور اگر پتلی کا رنگ تبدیل ہو جاوے تو مقدمہ نزول الما کا تصور کریں اور اگر اشیاء سیاہ نظر آویں تو غلبہ خلط سوداوی کا علاج کریں دراصل یہ مادہ یبوست سے مرض ہو جایا کرتا ہے اور اگر کثرت جماع سے ہووے تو مقویات دماغ ادویہ کا استعمال کرنا چاہیئے۔ اول سبب مریض سے دریافت کرنا لازمی ہے۔ اول منضج و مسہل خلط بلغمی کا کریں اس کے بعد جو سبب ہووے اس کا علاج کرنا لازمی ہے۔ نوع دیگر مغز کو سفند دو تولہ مغز بادام دو تولہ۔ نبات سفید دو تولہ۔ روغن زرد دو تولہ ملا کر بطور حلوا کے پکا کر کھلانا مفید ہے۔ نوع دیگر اگر اشیاء چھوٹی بڑی معلوم دیویں تو اتساع عین کا علاج کرنا مفید ہوگا اور اگر اشیاء سیاہ رنگ کی معلوم ہوویں تو علاج یبسی سوداوی کا کرنا اور اگر سیدھی چیز ٹیڑھی معلوم ہووے تو تشنج العین کا علاج مفید ہوگا اور اگر پتلی کا رنگ تبدیل ہو جاوے تو نزول الما کا علاج مفید ہوگا کلیات ضعف بصر کے واسطے چند تدبیریں تحریر ہیں ان پر عمل کرنا واجبات سے ہے نوع دیگر یہ سفوف بہت مفید ہے۔ تخم کاسنی ایک تولہ

تخم کشنیز خشک ایک تولہ۔ بادیان ایک تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد
ایک تولہ۔ صعتر چھ ماشہ سب کا سفوف بناکر چھ ماشہ ہمراہ شیر تازہ
بکری ایک پاؤ کے ہفت روز کھلانا نہائت مجرب ہے نوع دیگر
زعفران تین ماشہ۔ قرنفل چھ ماشہ۔ جوزبوا چھ ماشہ۔ مغز بادام
دو تولہ۔ دارچینی چھ ماشہ سفوف بناکر تین ماشہ صبح کو حلوا پانچ تولہ
بازاری میں ملاکر کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر خرما سوختہ ایک عدد
صمغ عربی تین ماشہ فلفل سیاہ تین ماشہ سب کو پتہ مُرغ میں حل
کرکے آنکھ میں لگادیں مجرب ہے۔ نوع دیگر سرمہ نورانی فرمودہ
حضرت علی علیہ السلام ہر قسم ضعف بصر کے واسطے اکسیر کا حکم رکھتا
ہے۔ مروارید ناسفتہ تین ماشہ۔ مشک ایک ماشہ۔ توتیا بریاں
تین ماشہ۔ کافور تین ماشہ۔ سوہن مکھی تین ماشہ سب کو عرق بادیان
دس تولہ میں کھرل کرکے بطور سرمہ بناکر آنکھوں میں لگانا نزول الما
تک فائدہ کرتا ہے نوع دیگر آبنوس چھ ماشہ۔ مرجان تین ماشہ
اصل السوس مقشر تین ماشہ اسطوخودوس تین ماشہ سب کو بطور
سرمہ کے پیسکر لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر اگر برودت کے
سبب سے ہووے تو افسنتین چھ ماشہ۔ مصطگی تین ماشہ۔ کرفس
تین ماشہ۔ دار فلفل تین ماشہ۔ ساذج ہندی تین ماشہ سب کا
سفوف کرکے تین ماشہ ہمراہ گلقند دو تولہ کے ملاکر کھلانا مجرب
ہے۔ نوع دیگر فرمودہ جالینوس۔ آب جگر گوسفند ایک تولہ۔

خون خار پشت چھ ماشہ ملاکر آنکھ میں لگانا مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ بقراط مغز بوم۔ مغز چمگادڑ۔ مغز ممولا۔ مغز نبولا سب کو ملاکر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر اگر ضعف بصر حرارت مادی سے ہووے تو فصد قیفال کی کھولنا بہت مجرب ہے۔

نوع دیگر شیرہ مغز کدو شیریں ایک تولہ۔ شیرہ کاہو چھ ماشہ شیرہ خشخاش چھ ماشہ۔ شیرہ مغز بادام ایک تولہ سب کو ملاکر ایک تولہ شربت بنفشہ دو تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر یہ سرمہ نہایت مجرب ہے۔ طباشیر چھ ماشہ۔ لاجورد مغسول چھ ماشہ ہلیلہ سیاہ چھ ماشہ۔ سنگ بصری چھ ماشہ۔ گل کنجد ایک تولہ غنچہ گل چنبہ ایک تولہ۔ کف دریا چھ ماشہ۔ پوست ہلیلہ زرد چھ ماشہ سب کو آب بادیان دس تولہ میں پیسکر سرمہ بناکر آنکھ میں لگاویں ہر قسم ضعف بصر کو مفید ہے نوع دیگر رسونت چھ ماشہ۔ مازو سبز چھ ماشہ۔ رتن جوت چھ ماشہ۔ روئی سوختہ چھ ماشہ۔ قرنفل چھ ماشہ فلفل سیاہ چھ ماشہ۔ برگ نیب ایک تولہ سب کو پیسکر بطور سرمہ کے لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ بقراط زنجبیل چھ ماشہ فلفل سیاہ چھ ماشہ وج ترکی چھ ماشہ۔ صبر چھ ماشہ۔ حلتیت چھ ماشہ بادیان پانچ تولہ۔ شہد دس تولہ ملاکر بطور معجون کے قوام کرنا خوراک پانچ ماشہ ہمراہ عرق سونف پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے نوع دیگر یہ نسخہ بھی حضرت علی علیہ السلام کا فرمودہ ہے ضعف بصر

ہر قسم کو مفید ہے۔ ورق طلا ایک ماشہ۔ ورق نقرہ تین ماشہ بسد تین ماشہ۔ مس سوختہ تین ماشہ۔ تو تیا سبز تین ماشہ جست سوختہ تین ماشہ۔ کف دریا تین ماشہ۔ دارہلد تین ماشہ۔ سوہن مکھی تین ماشہ سب کو عرق گلاب پانچ تولہ میں کھرل کرکے بطور سرمہ کے آنکھ میں لگانا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** سرمہ شاہ جہانی۔ جو شاہجہان بادشاہ کے واسطے حکیم مسیحی نے تیار کیا تھا۔ نیلا تھوتھ تین ماشہ۔ چاکسو مقشر ایک تولہ۔ سنگ بصری تین ماشہ۔ فلفل سیاہ تین ماشہ۔ فرلفل تین ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ زعفران تین ماشہ ساذج ہندی چھ ماشہ۔ مسک تین ماشہ۔ مروارید ناسفتہ تین ماشہ اقلیمیا نقرہ تین ماشہ۔ سوہن مکھی تین ماشہ سب کو آب چولائی سبز پندرہ تولہ میں کھرل کرکے بطور سرمہ کے آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** سرمہ عجیب واسطے ضعف بصر نہایت آزمودہ ہے طوتیا سبز چھ ماشہ۔ سنگ بصری چھ ماشہ۔ ورق طلا تین ماشہ۔ آب برگ حنا دس تولہ میں کھرل کرکے بطور سرمہ کے آنکھ میں لگاویں بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** زردی بیضہ مرغ ایک عدد۔ شیر گاؤ نیم سیر۔ روغن زرد دو تولہ سب کو جوش دے کر نبات سفید پانچ تولہ ملاکر چند روز پلانا بہت مفید ہے **نوع دیگر**۔ پیتا ایک ماشہ۔ یاقوت تین ماشہ۔ بسد تین ماشہ۔ کہربا شمعی تین ماشہ۔ پکھراج تین ماشہ۔ مونگا تین ماشہ ورق نقرہ

تین ماشہ ۔ ورق طلا تین ماشہ ۔ زعفران تین ماشہ سب کو عرق گلاب بیس تولہ میں کھرل کر کے بطور سرمہ کے آنکھ میں لگانا بہت مجرب ہے ۔ فرمودہ حضرت قبلہ ام کا یہ نسخہ ہے ۔

## سوال ۔ نزول الما کا حال بیان کرو

جواب ۔ نزول الما ایک رطوبت ہے ۔ جو دماغ سے اتر کر درمیان پردہ ثقبیہ و پردہ عنبیہ کے درمیان میں آکر رطوبت بیضیہ و طبقہ قرنیہ کے آگے آکر ٹھہر جاتی ہے ۔ اور نور روشنی کو بند کر لیتی ہے ۔ اور اگر ثقبیہ کو گھیر لیوے تو ثقبیہ بالکل اپنا کام نہیں کرتا اور بصارت بالکل باطل ہو جاتی ہے اور یہ رطوبت قابل قدح کے کبھی نہیں ہوتی رنگ اس کا نیلگوں ہوتا ہے ۔ اور جب تک یہ رطوبت رقیق ہوتی ہے روشنی چراغ و آفتاب کی نظر آتی ہے ۔ اور جب غلیظ ہو جاتی ہے تو پھر تمام کو گھیر لیتی ہے اور یہ رطوبت بہت رنگ کی ہوتی ہے اور سب میں سے نیک اور قابل قدح سفید مرواریدی رنگ کی ہے ۔ اور اگر ضعف دماغ سے مقدمہ نزول الما کا ہووے تو ناقص ہے ۔ بلکہ قابل علاج نہیں ہے ۔ اول شناخت یہ ہے کہ جب ارادہ قدح کرنے کا ہووے تو پہلے آنکھ پر روئی قدرے رکھ کر ہاتھ سے دبا دے اگر رطوبت حرکت کرے تو قابل علاج ہے ورنہ لا علاج ہے

کدرو اس کے ہونے کے بھی بہت سے اسباب ہیں ایک یہ
کہ بسبب چوٹ سخت سر پر آجاوے یا پہنچنے سردی شدید کے
آنکھ پر یا سوء مزاج دماغ پیدا ہو یا ضعف روح باصرہ کا سبب
ہو جاوے یا ضعف حرارت غریزی کا یا کثرت فضول ابخرہ یا
سدہ فضول آنکھ میں ہو جاوے یا تخیلات کے سبب سے
یہ مرض پیدا ہوتا ہے۔ **علاج** اول منضج بلغم کا پھر مسہل کریں
ابتدا میں اس مرض کا علاج ہو سکتا ہے اگر مرض کہنہ ہو جاوے
تو سوائے قدح کے اور کوئی اس کا علاج نہیں ابتدا میں یہ
دوا بہت مجرب ہے شونیز ایک ماشہ پتہ مرغی میں پیس کر لگانا
نزول الما کو روک دیتا ہے۔ اور بعد تنقیہ معجون ورج۔ اطریفل
اسطوخودوس۔ معجون فلاسفہ۔ دوا المسک۔ مربائے ہلیلہ یہ سب
اس مرض میں کھلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ شیخ زنجبیل
ایک تولہ۔ ورج ترکی ایک تولہ۔ بادیان ایک تولہ سب کو کوٹ کر
تین ماشہ رات کو ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مفید ہے
**نوع دیگر** فرمودہ شیخ ابتدا مرض میں کن پٹیوں پر داغ دینا
مفید ہے اور ابتدا میں جونک لگانا مفید ہے اور ابتدا میں
دخان کندر آنکھ پر پہنچانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** گل سیوتی
چھ ماشہ۔ کندر چھ ماشہ دونوں کو پیس کر بتی یا پارچہ کی بنا کر کاجل
بنا کر آنکھ میں ڈالنا مفید ہے **نوع دیگر** ابتدا مرض میں گلقند

دو تولہ کھلانا اور گوشت بریاں کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ فرمودہ جالینوس۔ حلتیت چھ ماشہ۔ زنجبیل چھ ماشہ۔ فلفل سیاہ چھ ماشہ۔ حب النیل چھ ماشہ۔ بیخال کبوتر چھ ماشہ۔ دارچینی چھ ماشہ۔ دار فلفل چھ ماشہ۔ مس سوختہ تین ماشہ۔ مروارید ناسفتہ تین ماشہ۔ اقلیمیا فضہ تین۔ پوست ہلیلہ زرد چھ ماشہ۔ ناخن فیل چھ ماشہ۔ تخم سرس چھ ماشہ۔ سنگ بصری تین ماشہ۔ ہلیلہ سیاہ تین ماشہ۔ سوہن مکھی تین ماشہ۔ تخم کھرفی چھ ماشہ۔ قرنفل چھ ماشہ۔ شاخ گوزن تین ماشہ۔ دہان فرہنگ چھ ماشہ سکہ یعنی سیسہ گولی بندوق تین ماشہ۔ نوسادر تین ماشہ۔ گل چنبیلی چھ ماشہ۔ مغز گھونگچی سفید چھ ماشہ۔ کف دریا تین ماشہ۔ زنگار تین ماشہ۔ صابون لاہوری کہنہ ایک تولہ۔ نیلہ تھوتھہ تین ماشہ وچ ترکی تین ماشہ۔ تخم نرملی چھ ماشہ۔ برگ انبلی چھ ماشہ۔ چرک گوش آدمی تین ماشہ۔ پھٹکڑی چھ ماشہ۔ خربق سیاہ چھ ماشہ بسد تین ماشہ۔ سرطان سوختہ تین ماشہ۔ زعفران تین ماشہ۔ پتہ گوسفند دو عدد۔ پتہ کلنگ ایک عدد۔ پتہ خرگوش ایک عدد۔ پتہ مرغی پانچ عدد۔ پتہ گاؤ ایک تولہ کا پانی یہ سب ادویات مفردہ ابتداء نزول کے واسطے مفید بیان فرمائی ہیں۔ آگے معالج کو اختیار ہے کہ جس طرح سے چاہے کام میں لاوے اس مرض میں جماع و حرکات نفسانی و بینگن و کرم کلہ و پیاز و لہسن و شیر سب منع

ہے۔ اور فصد و حجامت و قے بھی منع فرمائی ہے اس مرض کا علاج سوائے قدح کرنے اور گل لگانے کے اور کوئی علاج نہیں ہے۔ ابتدا میں کھلانا کشنیز کا بہت مفید فرمایا ہے۔

## سوال جہر کا حال بیان کرو

جواب جہر کہتے ہیں روزکوری کو یعنی جس کو دن میں روشنی آفتاب میں نظر نہیں آتا اور شب کے وقت بصارت تیز ہو جاتی سبب اس کا قلت روح باصرہ کا ہے دن کو روشنی آفتاب کے قوت باصرہ منتفرق ہو جاتی ہے۔ اور شب کو درست ہو جاتی ہے۔ جیسے جانور اُلّو و چمگادڑ کا خاصہ ہے۔ جہر اُلّو و چمگادڑ کو ہوتا ہے۔ علاج مغز کدو شیریں ایک تولہ۔ مغز بادام ایک تولہ مغز خربوزہ ایک تولہ۔ کشنیز خشک ایک تولہ۔ تخم کاہو ایک تولہ۔ سب کا سفوف بنا کر۔ ہموزن شکر سفید ملا کر چھ ماشہ صبح ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے چند روز استعمال کریں اور غذا پائے بز کا شوربا ہمراہ نان گندم کھلانا بہت مفید ہے اگر منضج کے بعد مسہل صفرا کا کریں تو بہت مناسب ہے۔ نوع دیگر روغن کدو ایک تولہ روغن بنفشہ ایک تولہ ملا کر سر پر مالش کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر سفیدی بیضہ مرغ ایک تولہ۔ شیر عورت لڑکی والی کا ایک تولہ۔ ان میں بادام ایک عدد کا مغز گھس کر آنکھ میں لگانا بہت مفید

ہے۔ نوع دیگر فرمودہ جالینوس۔ لعاب بہدانہ تین ماشہ شربت عناب تین تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔ نوع دیگر تخم حلبہ تین ماشہ۔ تخم خطمی تین ماشہ۔ اسپغول تین ماشہ سب کا لعاب نکالکر پانی میں اور سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد ملاکر آنکھ میں ڈالنا مجرب علاج ہے۔ نوع دیگر مربائے ہلیلہ ایک عدد ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے بوقت شب کھلانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر فرمودہ حضرت قبلہ و کعبہ ام۔ تودری زرد ایک تولہ تودری سفید ایک تولہ۔ ثعلب مصری ایک تولہ سبوس اسپغول ایک تولہ سفوف بناکر قند سفید ہموزن ملاکر چھ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر چند روز استعمال کراویں بہت مجرب ہے۔ نوع دیگر شیر عورت میں لعاب سپستان قدرے ملاکر آنکھ میں ڈالنا مفید ہے۔

## سوال۔ بطلان بصر کا حال بیان کرو

جواب۔ بطلان بصر وہ مرض ہے جس میں بینائی آنکھ کی دفعتہً جاتی رہتی ہے۔ اور آنکھ دیکھنے میں تندرست معلوم ہوتی ہے اور کوئی نقص آنکھ میں نہیں پایا جاتا یہ مرض خاص نفس دماغ کا فساد ہے علامات بطلان یہ ہیں۔ ضربان چشم سرخی چشم اور حرارت آنکھ میں ہر وقت معلوم ہوتی ہے۔ اور ثقل دماغ میں

اور ورم آنکھ پر ساتھ ثقل کے ہوتا ہے۔ اگر قلت حرارت اور
درد کی کمی اور سرخی نہ ہووے اور ورم ساتھ ہووے اور آنکھ میں
تری پائی جاوے اور ثقل آنکھ میں معلوم ہووے تو فساد
مادہ بلغمی کا ہے اور اگر خشکی آنکھ کی سیاہی میں درد پایا
جاوے تو مادہ سوداوی تصور کرو اور اگر ثقل آنکھ میں دفعتہً
ہو جاوے تو سدہ عصبہ آنکھ کا فساد ہے یہ اکثر بخارات معدی
یا رحمی سے سدہ عصب آنکھ میں پڑ جایا کرتا ہے۔ اور آنکھ
فوراً بند ہو جایا کرتی ہے + علاج اول منضج و مسہل بلغم کا کریں
یا جو خلط غالب ہووے اس کا مسہل دیویں اور اکثر یہ مرض
تاریکی میں زیادہ بیٹھے رہنے سے ... ہو جایا کرتا ہے۔
اور دفعتہً روشنی میں تاریکی سے نکلتے ہیں۔ ضوء بصر کی منتشر
ہو جایا کرتی ہے۔ علاج مصطگی تین ماشہ۔ عود تین ماشہ گلقند
دو تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر اطریفل کشنیزی ایک
تولہ۔ سکنجبین بزوری تین تولہ۔ عرق گاؤزبان پانچ تولہ ملا کر پلانا
مجرب ہے۔ نوع دیگر انیسون تین ماشہ۔ تخم کرفس تین ماشہ
اسطوخودوس تین ماشہ۔ صعتر تین ماشہ سب کو کوٹ کر تین ماشہ
ہمراہ گلقند دو تولہ کے کھلانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر روغن
بادام ایک تولہ۔ روغن بنفشہ ایک تولہ ملا کر سر پر مالش کرنا مفید
ہے۔ نوع دیگر گلنار تین ماشہ۔ طوطیا تین ماشہ سرمہ ایک تولہ

آب انار ترش پانچ تولہ میں پیس کر بطور سرمہ کے آنکھ میں لگانا بہت مفید ہے **نوع دیگر** مغز بادام ایک تولہ۔ مغز کدو چھ ماشہ۔ کشنیز خشک ایک تولہ سفوف کر کے چھ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان پانچ تولہ کے کھلانا مفید ہے۔ اور آنکھ پر پارچہ بنلا رکھنا مفید ہے۔ پرہیز ترشی و بادی کا اور جماع کا لازم ہے

## سوال قمور کا حال بیان کرو

**جواب**۔ جو برف کے دیکھنے یا روشنی آفتاب کی طرف نظر کرنے سے گھبرا جاوے یا دور کی چیز نظر نہ آوے اور نزدیک کی چیز بخوبی دکھائی دیوے اور ہر ایک چیز پر سفیدی ابر کی مانند دکھائی دیوے۔ حکمانے اس مرض کو بھی قسم بیاض میں تصور فرمایا ہے۔ **علاج** سفیدی بیضہ مرغ ایک تولہ۔ شیر عورت چھ ماشہ ملا کر آنکھ میں قطرہ قطرہ دو ایک مرتبہ ڈالے مفید ہے۔ **نوع دیگر** مغز بادام ایک عدد عرق گلاب ایک تولہ میں گھس کر آنکھ پر ضماد کریں مجرب ہے۔ **نوع دیگر** گندم دو تولہ پانی ایک پاؤ میں جوش دے کر اس کی بھاپ آنکھ کو پہنچاوے بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** فرمودۂ جالینوس آب لہسن ایک تولہ نکال کر آنکھ میں قطرہ قطرہ ڈالنا مفید ہے **نوع دیگر** اذخر تین ماشہ۔ تخم شبت تین ماشہ۔ اکلیل الملک

تین ماشہ۔ بابونہ تین ماشہ سب کو عرق مکو میں پیس کر ضماد کرنا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر۔** شونیز تین ماشہ۔ مرزنجوش تین ماشہ بادیان تین ماشہ سب کو پانی نیم سیر میں جوش دے کر بھاپ لینا مفید ہے۔ **نوع دیگر** تخم خربوزہ چھ ماشہ آگ پر ڈال کر بخور کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** انزروت ایک ماشہ۔ شیر عورت چھ ماشہ میں گھسکر آنکھ میں ڈالنا مفید ہے **نوع دیگر** تخم بارتنگ چھ ماشہ آگ پر ڈالکر بخور آنکھ پر کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر۔** قرنفل تین ماشہ۔ ساذج ہندی تین ماشہ۔ اقلیمیا نقرہ تین ماشہ سوہن مکھی تین ماشہ۔ سرمہ سیاہ چھ ماشہ سب کو عرق بادیان پانچ تولہ میں کھرل کرکے بطور سرمہ کے لگانا بہت مجرب ہے **نوع دیگر** بابونہ تین ماشہ۔ اکلیل الملک تین ماشہ پانی نیم سیر میں جوش دے کر آنکھ پر نیم گرم ڈالنا بہت مفید ہے **نوع دیگر۔** شراب برانڈی کا قطرہ آنکھ میں ڈالنا اس مرض کے واسطے حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔ **غذا۔** لطیف مرغن پرہیز ترشی و بادی کا لازمی ہے۔

## سوال سبل العین کا حال بیان کرو

جواب۔ لاغر ہوجانا آنکھ کا کہ جیسے قریب المرگ آنکھ چھوٹی ہوجاتی ہے۔ یہ مرض کبھی ایک آنکھ کو کبھی دونوں کو ہوجایا کرتا ہے اور

ضعف بصر بھی اس میں لازمی ہو جاتا ہے۔ یہ مرض مادہ یبوست سے ہوا کرتا ہے۔ رطوبت بیضیہ و رطوبت زجاجیہ و رطوبت جلیدیہ بسبب یبوست کے اُن کو زوال آجاتا ہے۔ یہ بسبب استفراغ خون یا کثرت جماع یا کثرت قے سے یا حمی سہریہ یا غم و رنج سے یا مسہل میں زیادہ اسہال آ ... یا فالج کے ہو جانے سے یا صدمہ ضربہ سقطہ ... یا ... ضعف پیری یا نقصان رطوبت اصلی کے یا سردی ... یا استعمال مخدرات مثل دھتورہ و بھنگ و کثرت شراب سے ہو جایا کرتا ہے۔ علاج یہ سفوف بہت مجرب ہے۔ مغز کدو شیریں ایک تولہ۔ مغز بادام ایک تولہ مغز تربوز ایک تولہ۔ مغز خربزہ ایک تولہ۔ کشنیز خشک ایک تولہ سب کا سفوف کر کے چھ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ روغن بنفشہ ایک تولہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد۔ شیر عورت ایک تولہ ملاکر قطرہ قطرہ آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر طوطیا سبز تین ماشہ۔ ببا ... تین ماشہ۔ اقلیمیا تین ماشہ۔ مروارید ناسفتہ ایک ماشہ۔ زعفران تین ماشہ۔ عرق گلاب چار تولہ میں کھرل کر کے بطور سرمہ آنکھوں میں لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر پاپونہ چھ ماشہ۔ اکلیل الملک چھ ماشہ۔ روغن بید انجیر ایک تولہ ملاکر آنکھ پر لگانا مجرب ہے۔

نوع دیگر بادالجبن کرنا اس مرض میں بہت مفید ہے۔ باقی علاج اوجاع عین کا کرنا مفید ہے۔ غذا شوربا۔ حلوان۔ مغز بادام۔ روغن زرد۔ حلوا یا ذاری کھلانا۔ زردی بیضہ مرغ بہت مفید ہے۔

## سوال بغض العین کا حال بیان کرو

جواب۔ روشنی سے نفرت ہونا سبب اس کا قلت روح باصرہ کا یا سبب رمد وسبل کا ہونا یا حار مزاج کو ورم حار کے سبب سے عارض ہوتا ہے۔ علاج صداع حار دماغی کا کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر شربت بنفشہ ایک تولہ۔ شربت نیلوفر ایک تولہ عرق گاؤزبان پانچ تولہ۔ عرق گاجر پانچ تولہ۔ ملاکر پلانا مفید ہے نوع دیگر مغز بادام ایک تولہ۔ مغز کدو شیریں ایک تولہ کا شیرہ نکالکر شربت کیوڑہ دو تولہ ملاکر پلانا بہت مفید ہے نوع دیگر حب الاس سوختہ تین ماشہ۔ طوطیا سوختہ تین ماشہ۔ گلنار تین ماشہ سرمہ سیاہ ایک تولہ سب کو پیس کر بطور سرمہ آنکھ میں لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر اطریفل کشنیز ایک تولہ شب کو ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے کھلانا بہت نفع کرتا ہے۔ نوع دیگر خرفہ تین ماشہ کشنیز خشک چھ ماشہ۔ کاہو تین ماشہ عرق گاؤزبان ایک پاؤ میں شیرہ نکالکر شربت انار دو تولہ ملاکر پلانا بہت مفید ہے۔

نوع دیگر روغن کدو ایک تولہ۔ روغن بادام ایک تولہ ملاکر سر پر مالش کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر کشنیز خشک ایک تولہ گل سرخ ایک تولہ۔ مغز کدو شیریں ایک تولہ۔ مغز بادام ایک تولہ تخم خرفہ ایک تولہ۔ تخم کاہو ایک تولہ۔ بہدانہ چھ ماشہ۔ سپستان دو تولہ تودرین دو تولہ۔ سب کو کوٹ کر سفوف بناکر ہموزن شکر سفید ملاکر چھ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے کھلانا بہت نفع کرتا ہے باقی علاج ضعف بصر کا کرنا۔ غذا بچہ مرغ۔ گوشت تیتر و قلیہ و بٹیر کا کھلانا۔ پرہیز ترشی و بادی کا ضروری ہے +

## سوال۔ زرقہ چشم کا حال بیان کرو

جواب زرقہ کہتے ہیں گربہ چشم کو کہ جس کی آنکھ کی سیاہی مانند بلّی کی آنکھ کے ہووے۔ اِس کے دو سبب جالینوس نے بیان فرمائے ہیں۔ ایک پیدائشی دوسرے عرضی پیدائشی تو لاعلاج ہے اور عرضی وہ ہے۔ کہ جس میں رطوبت جلیدیہ یا رطوبت زجاجیہ پھیل جاوے یا ورم ہو جانا طبقہ صلبیہ کا یا طبقہ مشیمہ کا یا طبقہ شبکیہ کا یا تغیر ہو جانا مزاج آنکھ کا بسبب غلبہ ہو جانے آنکھ کے سبب بچوں کو ہو جایا کرتا ہے۔ بسبب غلبہ رطوبت اور خامی آنکھ کے اس کو سکندر نے برص العین بیان کیا ہے یہ مرض تغیر ہونے رنگ طبقہ قرنیہ کے سبب سے یا قلت رطوبت بیضیہ سے۔ یا

یبوست کی وجہ سے ہو جاتا کرتا ہے۔ جالینوس نے بیان فرمایا
ہے کہ یہ مرض ورم پردہ صلبیہ مشیمہ سے بھی ہو جایا کرتا ہے
اگر بغیر درد کے ہووے تو کثرت رطوبت زجاجیہ کا سبب ہے
اور اگر آنکھ لاغر ہو جاوے تو مادہ یبوست کا سبب ہے۔
علاج اول منضج و مسہل مرکب صفرا و بلغم کا کرنا نوع دیگر
نقرہ کی ڈلی آگ میں سرخ کر کے کن پٹی پر مخالف جانب داغ دینا
مفید ہے۔ نوع دیگر روغن مصطگی ایک تولہ۔ روغن قسط ایک تولہ
پانی نیم سیر میں ملا کر غرغرہ کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر روغن بادام
چند قطرہ ناک میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر روغن بنفشہ ایک
تولہ۔ شیر عورت ایک تولہ ملا کر آنکھ میں قطرہ قطرہ ڈالنا [illegible]
نوع دیگر نشاستہ تین ماشہ۔ صمغ عربی تین ماشہ۔ سرمہ [illegible] سیاہ
ایک تولہ۔ طوطیا سبز ایک ماشہ۔ سب کو پیس کر بطور سرمہ [illegible] آنکھ
میں لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر سکنجبین سرکہ چار تولہ۔ خردل [illegible] ماشہ
[illegible] دو سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا بہت مفید ہے نوع دیگر
شونیز چھ ماشہ۔ ریٹھہ ہندی چھ ماشہ دونوں کو گھس کر آنکھ میں
بطور سرمہ کے لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر کندش تین ماشہ۔
پھٹکڑی تین ماشہ وچ ترکی تین ماشہ۔ روغن بید انجیر دو تولہ ملا کر
سر پر ملنا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر بندق ہندی سوختہ
چھ ماشہ۔ روغن زیتون دو تولہ میں ملا کر آنکھ پر ضماد کرنا بہت

مجرب ہے۔ نوع دیگر عصارہ انار ترش چھ ماشہ۔ جست سوختہ ایک ماشہ ملاکر آنکھ میں ڈالنا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر زعفران ایک ماشہ۔ روغن بنفشہ ایک تولہ۔ روغن گل ایک تولہ۔ شیر عورت ایک تولہ ملاکر آنکھ میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر آب گاجر قطرہ قطرہ آنکھ میں ڈالنا بہت فائدہ کرتا ہے۔ نوع دیگر۔ اقاقیا تین ماشہ۔ رسوت تین ماشہ پیسکر آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر دایہ سیاہ فام کا بچہ کو دودھ پلانا اس مرض کو دور کر دیتا ہے۔ نوع دیگر پوست انار چھ ماشہ سوختہ کرکے آنکھ میں لگانا مجرب ہے ٭

## سوال یرقان چشم کا حال بیان کرو

جواب۔ یرقان اس مرض کا نام ہے۔ جو طبقات آنکھ میں زردی ہو جاوے۔ دراصل یہ مرض تعلق جگر کے ہے اور مفصل بیان بھی اس کا جگر میں کیا جاویگا۔ چونکہ پہلے زردی طبقات آنکھ میں ہو جاتی ہے اور یرقان چشم خاص آنکھ سے متعلق رکھتا ہے اور جگر سے کوئی واسطہ نہیں رکھتا۔ اس واسطے جالینوس نے یرقان آنکھ امراض آنکھ میں بیان فرمایا ہے۔ علاج اول فصد قیفال کی کھولنا۔ اس کے بعد منضج کرکے مسہل صفرا کرنا مفید ہے نوع دیگر یہ مطبوخ بہت مفید ہے۔ پوست ہلیلہ زرد دو تولہ۔ آلو بخارہ دس

دانہ۔ عناب بیس دانہ۔ سپستان ۲۵ دانہ۔ تمر ہندی پانچ تولہ گل سرخ پانچ تولہ۔ تخم کاسنی ایک تولہ سب کو دو سیر پانی میں جوش دے کر ترنجبین دس تولہ ملا کر جب نصف رہ جائے تو دو تولہ صبح کو پیا کریں مجرب ہے **نوع دیگر** سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد۔ شیر عورت ایک تولہ ملا کر آنکھ میں لگانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** لعاب اسپغول چھ ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد۔ روغن گل ایک تولہ۔ آب کاسنی ایک تولہ ملا کر آنکھ پر ضماد کرنا بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر**۔ مردار سنگ ناسفتہ تین ماشہ۔ طوطیا سوختہ تین ماشہ۔ بد تین ماشہ صمغ عربی تین ماشہ سب کو پیس کر عرق بادیان دو تولہ میں شیاف بنا دیں۔ شیاف پانی میں رگڑ کر آنکھ میں سلائی سے لگا دیں مفید ہے۔ بلکہ آزمودہ ہے **نوع دیگر** پوست انار ترش ایک تولہ۔ لعاب اسپغول چھ ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد۔ آب کاسنی تین تولہ میں سب کو کھرل کریں ہمراہ سلائی کے آنکھ میں لگا دیں بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** سرطان سوختہ تین ماشہ۔ کف دریا تین ماشہ۔ رسونت تین ماشہ تخم خطمی چھ ماشہ۔ تخم خیارین چھ ماشہ۔ آب کاسنی دو تولہ میں کھرل کر کے آنکھ پر ضماد کریں نہایت مجرب ہے۔ **نوع دیگر** بابونہ چھ ماشہ۔ اکلیل الملک چھ ماشہ۔ افسنتین چھ ماشہ۔ سکنجبین ایک تولہ سرکہ چار تولہ دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کریں مفید ہے۔

غذا۔ کدو۔ پالک۔ خرفہ سبز۔ پرہیز بینگن و گرم اشیاء سے کرنا لازم ہے۔

## سوال۔ اختلاج العین کا حال بیان کرو

جواب۔ اختلاج پھڑکنے آنکھ کو کہتے ہیں۔ سبب اس کا جمع ہونا بخارات ریح کا زیر جلد کے ہے۔ مکمل و مفصل حالات اس مرض کے اختلاج مطلق میں بیان کئے گئے ہیں۔ یہاں بھی قدرے بیان کرنا ضروری ہے۔ **علاج**۔ اول منضج و مسہل بلغم کا کرانا چاہئے۔ **نوع دیگر** زنجبیل تین ماشہ۔ قرنفل تین ماشہ دار فلفل تین ماشہ۔ فلفل سیاہ تین ماشہ انہیں سے جو دوا دستیاب ہووے گھس کر لگانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** طوطیا سبز ایک ماشہ۔ صمغ عربی تین ماشہ۔ دونوں کو گھس کر آنکھ پر لگانا بہت مفید ہے۔ باقی علاج اختلاج مطلق میں امراض سر میں جو مفصل بیان کیا گیا ہے۔ مطابق علامت کے کرنا۔ **غذا**۔ شوربا و نان گندم۔ پرہیز ترشی و بادی سے کرنا لازمی ہے۔

# فصل ہفتم

## تشریح جفن معہ امراض و علاج کے بیان میں

### سوال۔ تشریح جفن کا حال بیان کرو

جواب۔ جفن کہتے ہیں مژگان کو جس کو پلک بھی کہتے ہیں۔ پلک دو ہیں ایک پلک اعلیٰ اور ایک پلک اسفل اور وہ مرکب ہیں جلد و غشاء و عضلہ و غضروف و عروق سے اور یہ پیدا کی گئی ہیں۔ واسطے حفاظت آنکھ کے اور مدد دیتی ہیں بصارت میں جالینوس نے ۳۷۔ امراض جفن کے معہ موق یعنی گوشہ چشم کے بیان فرمائے ہیں +

### سوال۔ کمنہ جفن کا حال بیان کرو

جواب۔ کمنہ جفن وہ مرض ہے کہ جب آدمی خواب سے بیدار ہووے تو پلک بھاری ہو جاویں اور آنکھ میں ریگ یا کنکر کھٹکتے معلوم دیویں سبب اس کا بخارات غلیظ مادہ جو ست وقت خواب کے پیدا ہو جاتے ہیں۔ اور وقت

بیداری کے حرکت کرنے سے تحلیل ہو جاتے ہیں۔ علاج اول فصد قیفال یا سرار دکی کھولیں بعد میں منضج و مسہل خلط سوداوی یا صفراوی سے تنقیہ کرنا لازمی ہے اور آنکھ کو گرم پانی سے دھونا بہت فائدہ مند ہے نوع دیگر روغن بنفشہ ایک تولہ۔ شیر عورت ایک تولہ ملا کر آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر چوب آبنوس قدرے پانی میں بطور صندل کے گھسکر لگانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر ایک پارچہ باریک شیر شتر پانچ تولہ میں تر کر کے آنکھ پر رکھنا مجرب علاج ہے نوع دیگر لعاب اسپغول چھ ماشہ۔ لعاب بہدانہ تین ماشہ شربت بنفشہ تین تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر مربی ہلیلہ ایک عدد ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا بہت مفید ہے نوع دیگر تخم خطمی ایک تولہ۔ عرق مکو پانچ تولہ میں تر کر کے اس کا لعاب نکال کر پارچہ اس میں تر کر کے آنکھ پر رکھنا بہت مفید ہے۔ غذا کدو۔ پالک۔ خرفہ سبز۔ شیر خام لعاب اسپغول پلانا مفید ہے پرہیز گرم اشیا کا لازم ہے۔

## سوال۔ اورام جفن کا حال بیان کرو

جواب۔ ورم پلک کو کہتے ہیں۔ سبب اس کا خون کے گرم ہو جانے سے یا ضعف پلک سے ہو جاتا ہے۔ اس ورم کو

فلغمونی کہتے ہیں اور اگر صفراوی ورم ہووے تو اس کو حمرا کہتے ہیں اور اگر مادہ غلیظ بلغمی سے ہووے تو اس کو ورم رخو کہتے ہیں اور اگر مادہ سودا سے ہووے تو اس کو ورم صلب کہتے ہیں۔ اگر ورم سرخ ساتھ ضربان کے ہووے مادہ دموی سے ہے۔ اور اگر دبانے سے سفید ہو جاوے اور رنگ سرخ ہو تو صفراوی ورم ہے اور اگر ہمرنگ جلد کے ہووے تو مادہ بلغمی سے ہے اور اگر سیاہی مائل ساتھ صلابت کے ہووے تو مادہ سوداوی کا ہے۔ **علاج** دموی و صفراوی میں فصد سرارو کی کھولیں باقی علاج رمد دموی کا کریں۔ اور منضج و مسہل صفرا کا کرنا ضروری ہے۔ **نوع دیگر**۔ برادہ صندل سفید تین ماشہ فوفل ایک عدد۔ آب کاسنی ایک تولہ میں گھسکر لگانا مفید ہے۔ **نوع دیگر**۔ طباشیر ایک ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ صندل سفید ایک ماشہ۔ عرق گلاب ایک تولہ۔ سرکہ چھ ماشہ سب کو پیسکر آنکھ پر ضماد کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** آرد جو ایک تولہ۔ کافور تین ماشہ پیس کر ضماد لگانا مفید ہے **نوع دیگر** پوست خشخاش ایک تولہ پانی ایک پاؤ میں جوش دے کر ٹکور کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** گل بابونہ تین ماشہ۔ اکلیل الملک تین ماشہ آب کشنیز سبز ایک تولہ ملا کر ضماد لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** آرد جو ایک تولہ۔ گولر چھ ماشہ دونوں کو عرق گلاب میں پیس کر ضماد

لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر شبت تین ماشہ۔ حلبہ تین ماشہ آرد خطمی تین ماشہ۔ مقل تین ماشہ۔ عرق مکو تین تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر افتیمون تین ماشہ۔ رسوت تین ماشہ دونوں کو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر تخم کتان تین ماشہ۔ تخم حلبہ تین ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ میں گھس کر لیپ لگانا مجرب دوا ہے۔ نوع دیگر لودھ پٹھانی تین ماشہ۔ عرق گلاب ایک تولہ کافور ایک ماشہ میں پیس کر ضماد لگانا مجرب ہے +

## سوال۔ کدکد کا حال بیان کرو

جواب۔ کدکد ورم صغیر مائل بسرخی و صلابت مشابہ بثور کے سخت ہوتا ہے۔ یہ بسبب کھانے غذا غلیظ کے پیدا ہوجاتا ہے۔ علاج اول فصد سرارو کی کھولنا۔ اس کے بعد منضج و مسہل صفرا کا کرنا گرم پانی سے آنکھ کو دھونا مفید ہے۔ نوع دیگر گل روغن ایک تولہ۔ موم سفید تین ماشہ گرم کر کے ضماد کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر لعاب اسپغول تین ماشہ۔ بہدانہ تین ماشہ روغن گل ایک تولہ ملاکر لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر مرہم داخلیون لگانا بہت مجرب ہے۔ نوع دیگر صندل سفید تین ماشہ۔ عرق گلاب ایک تولہ میں گھس کر لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر جدوار خطائی تین ماشہ عرق گلاب میں گھسکر لگانا مفید

ہے۔ اگر بڑھ جاوے تو دستکاری کرنا ضروری ہے۔

## سوال تنجہ کا حال بیان کرو

جواب۔ تنجہ بھی ایک ورم ہے۔ جو مانند دانہ مسور کے اوپر کے پلک میں پیدا ہو جاتا ہے۔ سبب اس کا بھی مادہ غلیظ سوداوی ہے۔ علاج اول فصد قیفال کھولنا بعد میں منضج و مسہل سوداوی سے تنقیہ کرنا نوع دیگر مغز ساق گاؤ ایک تولہ۔ موم سفید تین ماشہ۔ روغن بنفشہ دو تولہ ملا کر قیروطی بنا کر لگانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر نمک لاہوری تین ماشہ پانی پانچ تولہ میں ڈال کر نیم گرم سے آنکھ کو دھونا مفید ہے۔ نوع دیگر طوطیا ایک ماشہ۔ نوسادر ایک ماشہ۔ شیر بز ایک تولہ میں حل کر کے لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر جست سوختہ ایک ماشہ عرق گلاب ایک تولہ میں گھس کر لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر سفیدہ کاشغری ایک ماشہ۔ روغن زرد ایک تولہ میں ملا کر لگانا مجرب ہے باقی علاج قروح اجفان کا کرنا مفید ہو گا۔ ورنہ دستکاری سے نشتر لگانا بعد میں مرہم سفیدہ لگانا مفید ہے۔

## سوال۔ عقدہ کا حال بیان کرو

جواب۔ یہ بھی ایک ورم سخت ہو کر گرہ اوپر کے پلک میں ہم رنگ

جلد کے ہو جاتی ہے۔ سبب اس کا بھی مادہ سوداوی ہے
علاج نمک لاہوری ایک تولہ پانی ایک پاؤ میں گرم کرکے آنکھ
کو دھونا مفید ہے۔ نوع دیگر تخم حلبہ چھ ماشہ۔ تخم کتان
چھ ماشہ دونوں کا لعاب پانی میں نکال کر روغن گل ایک تولہ
ملاکر لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر مرہم داخلیون اس پر لگانا بہت
مجرب ہے۔ نوع دیگر اگر رنگ عقدہ کا سیاہی مائل ہو جاوے
تو ماء الجبن کرانا مفید ہے۔ باقی علاج ورم رخو کا کرنا مناسب
ہے۔ غذا غلیظ مولد سودا سے پرہیز کریں*

## سوال شترناق کا حال بیان کرو

جواب۔ یہ بھی ورم اوپر کے پلک پر سخت ہو جایا کرتا ہے اور
اس میں آنکھ مشکل سے کھلتی ہے اور رطوبت غلیظ اور پانی
آنکھ سے جاری ہو جاتا ہے۔ اور عطسہ بہت آتے ہیں اور
ناک سے بھی رطوبت جاری ہوتی ہے۔ اور آشوب آنکھ میں
ہو جاتا ہے۔ اور روشنی سے نفرت ہوتی ہے۔ مریض روشنی
کی طرف دیکھ نہیں سکتا اور موسم ایام گرما میں اکثر یہ مرض
بچوں کو ہوتا ہے علاج گرم پانی سے آنکھ کو دھونا مفید ہے
نوع دیگر گل بابونہ تین ماشہ۔ اکلیل الملک تین ماشہ پانی نیم
سیر میں جوش دیکر آنکھ کو دھونا مفید ہے نوع دیگر رسوت

تین ماشہ۔ اقاقیا تین ماشہ۔ عرق گلاب دو تولہ میں گھسکر آنکھ پر ضماد کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** عدس مقشر ایک تولہ گل سرخ چھ ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد ملا کر ضماد کرنا مفید ہے **نوع دیگر**۔ اقلیمیا فضہ تین ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ دونوں کو شیر عورت میں قدرے گھس کر ضماد کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** صمغ عربی ایک ماشہ۔ زنگار ایک ماشہ۔ جست سوختہ ایک ماشہ عرق گلاب ایک تولہ میں گھسکر ضماد کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** نمک لاہوری ایک ماشہ۔ روغن زرد تین ماشہ ملا کر ضماد کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** برادہ صندل سفید تین ماشہ۔ رسوت تین ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ آب کشنیز سبز ایک تولہ میں حل کرکے ضماد لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** نودپچھانی ایک ماشہ۔ عرق گلاب ایک تولہ۔ کافور ایک سرخ ملا کر ضماد لگانا مجرب ہے۔ اگر فائدہ نہ ہووے تو جونک کن پٹی پر لگانا مجرب ہے۔

## سوال بردہ کا حال بیان کرو

جواب۔ بردہ ایک دانہ بشکل دانہ مٹر کے گول کبھی باطن پلک میں اور کبھی ظاہر اوپر پلک کے ہوتا ہے اور یہ لذع سے خالی نہیں ہوتا۔ اور اس میں درد بھی ہوتا ہے اور خارش بھی ہوتی ہے اور مریض کو اس خارش میں کوئی تکلیف نہیں ہوتی

اور یہ بار د مزاج کو یا ضعیف العمر کو موسم زمستان میں ملک بارد
میں ہوتا ہے۔ علاج اول فصد سرارو کی کھولنا بعد میں منضج
ومسہل بلغم کا کرنا ضروری ہے **نوع دیگر** تخم حلبہ چھ ماشہ
تخم کتان چھ ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ سب کو ملا کر لگانا مفید
ہے۔ **نوع دیگر** انزروت ایک ماشہ۔ صمغ عربی ایک ماشہ
روغن زیتون ایک تولہ ملا کر آنکھ پر لگانا اوپر سے ایک ٹکڑا
نان خمیرے کا آنکھ پر باندھنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** موم سفید
چھ ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ۔ روغن بابونہ ایک تولہ ملا کر آنکھ
پر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ جالینوس خانہ زنبور
سوختہ چھ ماشہ۔ موم سفید تین ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ ملا کر
لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** مرہم داخلیون اس پر لگانا بہت
مجرب ہے **نوع دیگر** تخم حلبہ تین ماشہ۔ عرق گلاب دو تولہ میں
پیس کر آنکھ پر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** موم سفید تین ماشہ
پھٹکڑی ایک ماشہ۔ روغن زیتون ایک تولہ سب کو ملا کر لگانا
مفید ہے۔ **نوع دیگر** انجیر زرد تین ماشہ۔ مقل تین ماشہ
عسل ایک تولہ سب کو پیس کر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر**
آرد جو تین ماشہ۔ صمغ عربی تین ماشہ۔ شہد ایک تولہ سب
کو پیس کر نیم گرم کر کے لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** چاکسو مقشر
تین ماشہ۔ آرد جو مقشر چھ ماشہ۔ مغز بہدانہ ۳ ماشہ۔ شیر عورت ایک تولہ

ملا کر آنکھ پر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** تخم حلبہ تین ماشہ تخم خطمی تین ماشہ۔ آرد گندم چھ ماشہ سب کو پانی میں پیسکر آنکھ پر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** زردی بیضہ مرغ ایک عدد۔ روغن بنفشہ ایک تولہ میں ملا کر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** انزروت تین ماشہ۔ نشاستہ تین ماشہ۔ صمغ عربی تین ماشہ۔ عرق مکو ایک تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر فرمودہ جالینوس** ریوند چینی تین ماشہ۔ اقاقیا تین ماشہ۔ گلنار تین ماشہ۔ شیر خر دو تولہ میں پیس کر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر فرمودہ جناب** قبلہ وکعبہ ام زعفران ایک ماشہ۔ صمغ عربی ایک ماشہ۔ سپیدہ ایک ماشہ۔ شیر عورت ایک تولہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** تخم خطمی تین ماشہ۔ تخم خبازی تین ماشہ۔ کتیرا تین ماشہ۔ سب کو عرق گلاب ۱ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے۔

## سوال شعیرہ کا حال بیان کرو

جواب۔ شعیرہ بھی ایک ورم ہے۔ مانند دانہ جو کے کنارہ پلک پر اندر کی جانب یا باہر کی جانب نمودار ہوتا ہے۔ اور جالینوس نے شعیرہ کے تین اشکال بیان فرمائے ہیں ایک جو ہمرنگ جلد کے ہووے اور کوئی تکلیف نہ دیوے دوسرے جو رنگ سرخ اور ساتھ ورم کے ہووے اس کو عروس کہتے ہیں۔ تیسرے جس

کو گہانجنی کہتے ہیں۔ یہ مادہ فضلہ غلیظ دموی کا ہے علاج فصد قیفال کی کھولنا بعد میں منضج و مسہل خلط سوداوی سے تنقیہ کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر گرم پانی سے آنکھ کو دھونا مفید ہے۔ نوع دیگر رسوت ایک ماشہ۔ شیر عورت میں گھس کر لگانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر خستہ خرمہ ایک عدد۔ روغن زیتون چھ ماشہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے۔

نوع دیگر رسوت ایک ماشہ۔ گیرو ایک ماشہ۔ ہلیلہ سیاہ ایک ماشہ سب کو عرق گلاب ایک تولہ میں گھسکر لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر قرنفل ایک ماشہ۔ ہلدی ایک ماشہ۔ عرق کاسنی ایک تولہ میں گھسکر لگانا مفید ہے نوع دیگر موم سفید تین ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ گرم کرکے لگانا مفید ہے نوع دیگر مرہم داخلیون قدرے لگانا مجرب ہے۔

نوع دیگر۔ مغز نان گندم ایک ماشہ۔ شہد چھ ماشہ میں ملاکر لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر زعفران ایک سرخ صمغ عربی ایک ماشہ۔ عرق گلاب چھ ماشہ میں گھسکر لگانا نہایت مجرب ہے۔ نوع دیگر آرد گندم ایک ماشہ۔ شہد تین ماشہ ملاکر لگانا مفید ہے نوع دیگر مگس ایک عدد۔ آرد گندم ایک ماشہ شہد تین ماشہ میں ملاکر آنکھ پر لگانا مفید ہے نوع دیگر فرمودہ بقراط خون کبوتر ایک قطرہ نکال کر آنکھ پر لگانا مفید

ہے نوع دیگر موم سفید ایک ماشہ مکھیں دو عدد۔ روغن گل چھ ماشہ ملاکر آنکھ پر قدرے لگانا مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ جالینوس انجیر کا دودھ ایک قطرہ آنکھ پر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ مرمکی ایک ماشہ۔ رسوت ایک ماشہ۔ جو مقشر ایک ماشہ طوطیا ایک ماشہ۔ شیر عورت ایک تولہ میں گھس کر لگانا مجرب ہے نوع دیگر سوہن مکھی سوختہ ایک ماشہ زنجبیل ایک ماشہ۔ پانی میں قدرے گھس کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر گلنار ایک ماشہ۔ رسوت ایک ماشہ۔ جست ایک ماشہ۔ عرق مکو ایک تولہ میں گھس کر لگانا مجرب ہے۔

## سوال توثہ اجفان کا حال بیان کرو

جواب۔ گوشت نرم زائد بشکل توت سیاہ کے گوشہ چشم میں پیدا ہو جاتا ہے۔ رنگ اس کا سرخ یا سیاہ ہوتا ہے مانند توت کے۔ اور خارش ساتھ ہوتی ہے۔ یہ مرض مادہ صفرا کے احتراق سے پیدا ہوتا ہے۔ اس کو توثہ کہتے ہیں۔ علاج اول فصد قیفال کی کھولنا اس کے بعد منضج و مسہل سودا سے تنقیہ کرنا ضروری ہے۔ نوع دیگر یہ دوا لگانا بہت مفید ہے۔ پھٹکڑی خام ایک ماشہ۔ اشجار ایک ماشہ۔ نوسادر ایک ماشہ۔ عرق مکو ایک تولہ میں پیس کر لگانا مجرب ہے۔

نوع دیگر زنگار ایک ماشہ۔ موم سفید چھ ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ۔ بیروزہ خام تین ماشہ ملا کر مرہم بنا کر لگانا مفید ہے نوع دیگر فرمودہ بقراط طوطیا ایک ماشہ۔ موم سفید چھ ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ سب کو بطور مرہم لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر نوسادر ایک ماشہ۔ رسوت ایک ماشہ۔ جست سوختہ ایک ماشہ عرق گلو ایک تولہ میں حل کرکے لگانا مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ جالینیس طوطیا ایک ماشہ۔ آب لیموں کاغذی چھ ماشہ میں گھس کر لگانا نہایت مجرب ہے۔ نوع دیگر شورہ قلمی ایک ماشہ۔ نوسادر ایک ماشہ۔ موم سفید چھ ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ بطور مرہم کے بنا کر لگانا مجرب ہے۔ باقی علاج جرب کا کرنا مفید ہوگا۔

## سوال ثنابیل جفن کا حال بیان کرو

جواب۔ نیخ پلک میں مستا ہو جاوے۔ اس کو ثنابیل کہتے ہیں۔ اگر اس کا رنگ ہمرنگ جلد کے ہووے تو بلغمی ہے۔ اگر سیاہی مائل ہووے تو سوداوی ہے۔ علاج اول منضج و مسہل خلط سودا کا کرنا یا مسہل مادہ بلغم سے تنقیہ کرنا چاہیئے نوع دیگر گندہک آملہ سار ایک ماشہ۔ آب لیموں تین ماشہ میں پیس کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ شونیز ایک ماشہ نمک سانبر ایک ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ میں پیس کر لگانا مجرب

ہے۔ نوع دیگر حرمل ایک ماشہ گلنار ج ایک ماشہ قدرے
پانی میں پیس کر ضماد کرنا مفید ہے نوع دیگر زرتنج ایک ماشہ
سرکہ چھ ماشہ میں گھسکر لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر شونیز
ایک ماشہ۔ دم الاخوائین ایک ماشہ۔ پھٹکڑی ایک ماشہ
سب کو سرکہ ایک تولہ میں گھس کر لگانا مفید ہے نوع دیگر
بال گھوڑے سے باندھ کر کاٹ دینا اوپر اس کے پھٹکڑی
لگانا مفید ہے۔

## سوال۔ سلعہ جفن کا حال بیان کرو

جواب۔ سلعہ غدود پلک کی ورم اندر سے کر کے ہمرنگ جلد
کے پیدا ہوتی ہے اس میں تکلیف نہیں ہوتی۔ اس کو
رسولی کہتے ہیں یہ بھی مادہ بلغمی غلیظ سے مرض ہوتا ہے
اور یہ مرض بارد مزاج کو ہوتا ہے۔ علاج تنقیہ مسہل بلغم
سے کرنا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر مرہم داخلیون لگانا
بہت مفید ہے۔ نوع دیگر آرد جو مقشر ایک ماشہ ہویز ختفی
چھ ماشہ دونوں کو کوٹ کر اس پر لگانا بہت مفید ہے۔
باقی علاج سلعہ مطلق کا کرنا جو انشاء اللہ امراض شور میں بیان
کیا جاویگا۔

## سوال- قروح تا کل جفن کا حال بیان کرو

جواب- یہ قرحہ پلک میں پیدا ہوتا ہے۔ اور ریم پیدا ہو جاتی ہے۔ یہ اگر سبب ضربہ یا خار کے صدمے سے قرحہ ہو جاتا ہے یا بسبب ورم اندرونی کے شور پیدا ہو کر قرحہ ہو جاتا ہے
علاج- اول فصد سرارو کی کھولنا بعد میں منضج و مسہل خلط صفرا سے تنقیہ کرنا۔ نوع دیگر عدس مقشر تین ماشہ۔ پوست بیرون پستہ تین ماشہ۔ پوست انار تین ماشہ۔ عرق گلاب دو تولہ میں گھس کر ضماد کرنا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر باذرنگ ایک ماشہ۔ عرق ملکو ایک تولہ میں پیس کر لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر۔ زعفران تین ماشہ۔ زردی بیضہ مرغ ایک عدد میں پیسکر ملا کر لگانا مجرب ہے نوع دیگر انزروت ایک ماشہ سفیدی بیضہ مرغ قدرے ڈال کر ملا کر لگانا مجرب ہے نوع دیگر ہلدی ایک ماشہ۔ روغن زرد تین ماشہ میں ملا کر نیم گرم ضماد کرنا مجرب ہے۔ دیگر نشاستہ ایکماشہ۔ سفیدہ کاشغری ایکماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایکتولہ میں ملا کر لگانا مجرب ہے باقی عمل جراحی کرنا

## سوال یسعفہ جفن کا حال بیان کرو

جواب- ایک زخم چھوٹا سا بیخ مژگان میں پیدا ہوتا

ہے۔ اور اس پر سے چھلکے مانند بھوسی کے جدا ہوتے ہیں اور اگر بڑھ جاوے تو بال مژگان کے گر جاتے ہیں۔ یہ مادہ یبوست سے یا بلغم شور سے زخم پیدا کرتا ہے۔
علاج اول فصد قیفال کی کرنا۔ بعدہٗ تنقیہ بلغم کا کرنا مفید ہے **نوع دیگر** مردار سنگ ایک ماشہ۔ زردچوب ایک ماشہ دونوں کو گھسکر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** سبوس گندم تین ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ دونوں کو پیسکر نیم گرم لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** رسوت ایک ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ عرق مکو ایک تولہ میں پیس کر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** برگ سوسن چھ ماشہ پیس کر لیپ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** گلنار ایک ماشہ۔ دم الاخوائین ایک ماشہ۔ سرمہ تین ماشہ سب کو پیس کر بطور سرمہ کے لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** موم سفید تین ماشہ۔ چربی مرغ چھ ماشہ۔ روغن بنفشہ ایک تولہ۔ ملاکر نیم گرم ضماد کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر**۔ کمیلا ایک ماشہ۔ سفیدہ کاشغری ایک ماشہ۔ عرق گلاب چھ ماشہ میں پیس کر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** ہلدی ایک سرخ۔ عرق مکو تین ماشہ میں گھسکر لگانا مفید ہے ٭

---

# سوال نملہ جفن کا حال بیان کرو

جواب۔ یہ قسم بثور کی مانند چیونٹی کے ہوتی ہے۔ اور قرحہ ہو جایا کرتا ہے۔ اور جلن ہوتی ہے۔ اور رنگ زرد ہوتا ہے اور یہ مادہ احتراق صفرا سے ہوتا ہے۔ علاج فصد سرارو کی کرنا اس کے اور مسہل صفرا کا کرنا۔ نوع دیگر تمر ہندی تین تولہ۔ آلو بخارہ گیارہ دانہ۔ شربت وردتین تولہ عرق شاہترہ دس تولہ۔ ملاکر پلانا مفید ہے۔ نوع دیگر شربت انار تین تولہ۔ عرق گاؤزبان دس تولہ ملاکر پلانا مفید ہے نوع دیگر روغن گل ۲ ماشہ۔ آب کاسنی چھ ماشہ۔ کافور ایک ماشہ سرکہ ایک تولہ ملاکر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر رسوت ایک ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ مرصافی ایک ماشہ صندل سفید تین ماشہ عرق مکو سبز ایک تولہ میں گھس کر لگانا مجرب ہے نوع دیگر برگ بارتنگ تین ماشہ پیس کر لگانا مفید ہے نوع دیگر پوست انار تین ماشہ۔ مازو سبز تین ماشہ۔ کافور ایک ماشہ عرق کاسنی ایک تولہ میں پیس کر ضماد کرنا مجرب ہے نوع دیگر مرداسنگ ایک ماشہ۔ برگ حنا ایک ماشہ ملاکر لگانا مفید ہے

## سوال نار فارسی جفن کا حال بیان کرو

جواب - یہ بثور ریزرنگ سُرخ سیاہی مائل ساتھ سوزش کے اور خارش اس میں ضرور ہو گی یہ آنکھ پر ظاہر ہوتی ہے - علاج اول تنقیہ مسہل صفراء کے ساتھ منضج کے کرنا - نوع دیگر عدس مقشر ایک ماشہ - بارتنگ ایک ماشہ - عرق مکو میں پیس کر لگانا بہت مفید ہے - نوع دیگر سکنجبین سادہ تین تولہ پلانا بہت نفع کرتی ہے نوع دیگر گل ارمنی ایک ماشہ سبوس گندم تین ماشہ دونوں کو عرق گلاب ایک تولہ میں پیس کر ضماد لگانا بہت مفید ہے نوع دیگر پوست انار شیریں تین ماشہ - عرق گلاب ایک تولہ میں گھس کر لگانا بہت مفید ہے - نوع دیگر لعاب اسپغول تین ماشہ - روغن گل ایک تولہ میں کافور ایک ماشہ ملا کر لگانا بہت نفع کرتا ہے نوع دیگر زہر مہرہ ایک ماشہ - عرق گلاب چھ ماشہ میں پیس کر لگانا بہت مفید ہے - نوع دیگر مغز کنول گٹہ تین ماشہ کافور ایک ماشہ - عرق گلاب ایک تولہ میں ملا کر لگانا بہت مفید ہے باقی علاج نار فارسی مطلق کا کرنا مفید ہے گوشت کی سخت ممانعت ہے - خوراک کدو - پالک وغیرہ -

## سوال شری کا حال بیان کرو

جواب۔ یہ بھی ورم ساتھ خارش کے ہوگا اور یہ معلوم ہوتا ہے۔ کہ مکھی نے کاٹا ہے یہ بھی مادہ بلغم شور کا ہے اس میں رات کو تکلیف ہوتی ہے۔ علاج فصد قیفال کی کھولنا بعد میں منضج و مسہل خلط صفرا کا کرنا چاہیئے۔ نوع دیگر خمیرہ بنفشہ ایک تولہ کھلا کر۔ تمر ہندی دو تولہ۔ آلو بخارہ گیارہ دانہ۔ عرق شاہترہ ایک پاؤ میں تر کر کے ترنجبین پانچ تولہ ملا کر پلانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر مربائے ہلیلہ ایک عدد کھلا کر عرق گلاب پانچ تولہ اوپر سے پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر لعاب اسبغول چھ ماشہ۔ شربت بنفشہ دو تولہ۔ عرق گلاب پانچ تولہ ملا کر پلانا بہت مفید ہے نوع دیگر تمر ہندی ایک تولہ ایک پاؤ پانی میں بھگو کر اس سے آنکھ دھونا مفید ہے۔ نوع دیگر امچور ایک ماشہ پانی میں گھس کر لگانا بہت مفید ہے نوع دیگر کافور ایک ماشہ۔ روغن گل چھ ماشہ۔ عرق گلاب چھ ماشہ میں ملا کر آنکھ پر پارچہ تر کر کے لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر زہر مہرہ ایک ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ عرق گلاب ایک تولہ میں گھس کر لگانا بہت مفید ہے۔ باقی علاج شری مطلق کا کرنا مفید ہے۔

# سوال خشونت جفن کا حال بیان کرو

جواب ۔ زیر پلک ہر وقت یہ معلوم ہووے کہ کچھ آنکھ میں پڑ گیا ہے ۔ اور آنکھ سرخ ہو جاویگی اور اشک جاری ہونگے اور خارش بھی ہوگی اور ہر وقت آنکھ میں کنکر پڑے ہوئے معلوم ہونگے اور آنکھ بھاری ہو جاویگی سبب اس کا خارجی اثر سے غبار یا دخان کا باعث ہے اس کے باعث بلغم شور پیدا ہو جاتی ہے علاج اول فصد سرارو کی کھولنا بعد میں مسہل بلغم ساتھ منضج کے کرنا مفید ہوگا نوع دیگر خردل تین ماشہ سرکہ ایک تولہ میں گھسکر آنکھ میں قطرہ قطرہ ڈالنا مفید ہے نوعدیگر کف دریا ایک ماشہ ۔ نشاستہ ایک ماشہ ۔ رسوت ایک ماشہ سب کو عرق گلاب ایک تولہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے نوعدیگر صمغ عربی ایک ماشہ ۔ شیر عورت چھ ماشہ میں گھس کر آنکھ پر ضماد کرنا اور ایک قطرہ آنکھ میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر کافور ایک ماشہ ۔ لودھ پٹھانی تین ماشہ ۔ عرق گلاب ایک تولہ میں گھسکر بار بار آنکھ پر لگانا مفید ہے ۔ نوع دیگر ہلیلہ زرد تین ماشہ عرق گلاب ایک تولہ میں گھس کر لگانا مفید ہے ۔ نوعدیگر طوطیا ایک سرخ ۔ سرکہ ایک ماشہ میں گھس کر لگانا مفید ہے ۔ نوع دیگر زنگار ایک ماشہ ۔ شورہ قلمی ایک ماشہ عرق لیمون

چھ ماشہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے نوع دیگر پھٹکڑی ایک ماشہ۔ شہد چھ ماشہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر رسوت ایک ماشہ۔ شیر عورت چھ ماشہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے۔ باقی علاج رمد بلغمی کا کرنا مفید ہے غذا گوشت حلوان پالک۔ کدو سبز۔ خرفہ۔ چاول پلاؤ وغیرہ کھلانا۔ ترشی کا پرہیز

## سوال حکہ اجفان کا حال بیان کرو

جواب۔ خارش کا ہونا اندر پلکوں کے اور سرخ ہوجانا آنکھ کا اور بھاری ہونا پلکوں کا اور اشک جاری ہونا سبب اس کا رطوبت شور خلط حار سے ہوتا ہے۔ علاج اول منضج و مسہل خلط صفرا کا کرنا اور فصد سر اروکی کھولنا مفید ہے۔ نوع دیگر برگ کاسنی تین ماشہ۔ برگ خرفہ تین ماشہ دونوں کو پیس کر ضماد لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر جست سوختہ ایک ماشہ۔ عرق مکو میں حل کرکے آنکھ میں لگانا مفید ہے نوع دیگر پوست انار تین ماشہ۔ مازو سبز تین ماشہ۔ ہلیلہ سیاہ تین ماشہ ملاکر لیپ کرنا مفید ہے نوع دیگر عدس مقشر تین ماشہ۔ گل سرخ تین ماشہ۔ پوست سماق تین ماشہ سب کو پانی میں پیس کر ضماد کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر طوطیا سوختہ تین ماشہ۔ فلفل گرد تین ماشہ۔ زنجبیل تین ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ

میں پیس کر ضماد لگانا مجرب ہے **نوع دیگر**۔ کندر ایک ماشہ عرق پیاز چھ ماشہ میں گھسکر لگانا مفید ہے **نوع دیگر**۔ ہلیلہ زرد تین ماشہ۔ صبر تین ماشہ۔ دار فلفل تین ماشہ۔ زرد چوبہ تین ماشہ سب کو آب برگ نیب دو تولہ میں کھرل کر کے بطور سرمہ کے آنکھ میں لگانا مجرب ہے **غذا** شیریں کھلانا اور نمک سے پرہیز کرنا ضروری ہے۔

## سوال جرب الاجفان کا حال بیان کرو

**جواب**۔ خارش اوپر کی پلک کے اندر کی جانب ہو کر بثور پیدا ہو جاتے ہیں اور پلک بھاری ہو کر سرخی آنکھوں میں ہو جاتی ہے۔ اور وہ بثور بقدر دانہ خشخاش یا باجرہ یا مسور کے مقدار پر ہو جاتے ہیں اور پلک ورم کر جاتے ہیں اور اطبا نے جرب کو چار قسم بیان فرمایا ہے ایک جرب متسط دوسرے حقیقی۔ تیسرے عدسی۔ چوتھے تینی۔ **علاج** اگر بثور مانند دانہ خشخاش کے ہووے تو منضج مسہل بلغم کا اور اگر مانند دانہ باجرہ کے ہووے تو منضج مسہل صفرا کا اور اگر بشکل دانہ عدس کے ہووے تو منضج مسہل سودا کا کریں اور اگر زخم ہو جاویں تو منضج مسہل دموی کا کریں اور یہ چاروں قسم جرب خون کی غلاظت سے تعلق رکھتی ہیں۔ اس واسطے اس میں فصد سرارو یا قیفال

یا صافن کی کھولنا یا حجامت ساقین کی کرنا ضروری ہے۔
**نوع دیگر** جست سوختہ ایک ماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد روغن گل ایک تولہ ملا کر آنکھ میں لگانا مفید ہے **نوع دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ و کعبہ ام ہر قسم جرب کو ازبس مفید ہے۔
موئے انسان سوختہ تین ماشہ۔ صبر سقوطری تین ماشہ۔ شیر عورت ایک تولہ میں حل کر کے آنکھ میں لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** یہ سرمہ بھی میرے خاص مطب کا ہے۔ شنجرف تین ماشہ پھٹکڑی تین ماشہ۔ قرنفل تین ماشہ۔ اقلیمیا نقرہ تین ماشہ۔ طوطیا سوختہ تین ماشہ سب کو آب برگ نیب پانچ تولہ میں حل کر کے بطور سرمہ کے لگاویں مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ جالینوس سرطان سوختہ تین ماشہ۔ کف دریا تین ماشہ۔ آب پیاز سرخ دو تولہ میں حل کر کے لگانا بہت مجرب ہے **نوع دیگر** فرمودہ بقراط زعفران تین ماشہ۔ سوہن مکھی تین ماشہ۔ زنگار تین ماشہ۔ عرق گلاب دو تولہ میں حل کر کے لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ حکیم نواب علوی خان صاحب۔ مس سوختہ تین ماشہ۔ سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ۔ دار فلفل تین ماشہ۔ فلفل گرد تین ماشہ۔ نوشادر تین ماشہ سب کو شیرہ برگ نیب دس تولہ میں چار یوم کھرل کر کے بطور سرمہ کے دو وقت آنکھ میں سلائی سے لگاویں مفید ہے **نوع دیگر** فرمودہ مسیح الزماں حضرت حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ سوت تین ماشہ جست سوختہ

تین ماشہ زردی بیضہ مرغ ایک عدد۔ شیر عورت ایک تولہ میں
حل کر کے آنکھ میں لگاویں مجرب ہے **نوع دیگر فرمودہ انطاکی**
نشاستہ تین ماشہ۔ شحم حنظل تین ماشہ۔ رسوت تین ماشہ۔ طوطیا
تین ماشہ۔ صمغ عربی تین ماشہ سب کو عرق گلاب پانچ تولہ میں
حل کر کے شیاف بنا کر آنکھ میں لگاویں مجرب ہے **نوع دیگر**
فرمودہ حضرت قبلہ ام زر نیخ طبقی تین ماشہ۔ اقاقیا تین ماشہ
نوسادر تین ماشہ۔ انار دانہ تین ماشہ۔ پوست خشخاش ایک تولہ
سب کو برگ نیب پانچ تولہ کے شیرہ میں حل کر کے آنکھ میں
لگاویں مجرب ہے۔ **نوع دیگر** اگر بسبب جرب کے زخم ہو جاوے
تو جست سوختہ تین ماشہ۔ موم سفید تین ماشہ۔ گل روغن ایک تولہ
ملا کر آنکھ میں لگانا مجرب ہے **نوع دیگر فرمودہ حضرت قبلہ ام**
برگ کاسنی سبز تین ماشہ۔ برگ مکو سبز ۳ ماشہ برگ نیب سبز ۳ ماشہ آذ دیہیا
چھ ماشہ۔ طوطیا تین ماشہ۔ زنگار تین ماشہ سب کو کھرل کر کے
آنکھ میں لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** ماء الجبین اس میں بہت
فائدہ کرتا ہے۔ **غذا** جوزہ مرغ کا شوربا ۔ نان گندم۔ **پرہیز**
ترشی و بادی و گوشت و جماع و غضب و غصہ و رنج سے کرنا
ضروری ہے۔

## سوال استرخاجفن کا حال بیان کرو

جواب۔ یہ ڈھیلا ہو جانا پلک کا ہے۔ جالینوس کے نزدیک ورم پلک ہے یہ سبب رطوبت غلیظ بلغم کا ہے + علاج۔ منضج و مسہل بلغم کا کرنا۔ نوع دیگر اطریفل کشنیزایک تولہ۔ ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مفید ہے نوع دیگر صبر سقوطری تین ماشہ۔ اقاقیا تین ماشہ۔ رسوت تین ماشہ زعفران تین ماشہ۔ عرق گلاب ایک تولہ میں پیس کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر مرصافی ایک ماشہ۔ مازو تین ماشہ۔ رسوت تین ماشہ۔ پوست سماق تین ماشہ۔ عرق گلاب تین تولہ میں پیس کر آنکھ میں لگانا مجرب ہے نوع دیگر اقلیمیا نقرہ تین ماشہ۔ دارچینی تین ماشہ۔ پوست پستہ تین ماشہ۔ جوز السرو تین ماشہ۔ عرق مکو تین تولہ میں گھس کر لگانا مجرب ہے نوع دیگر پوست انار تین ماشہ اسپغول تین ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ سب کو پیس کر ضماد لگانا مفید ہے۔ اگر ورم نہ ہووے تو علاج فالج کا کرنا مفید ہے۔ غذا۔ گوشت شوربا۔ مرغ نان گندم کھلانا+

## سوال۔ سلاق کا حال بیان کرو

جواب۔ سلاق میں سرخی پلک کے کناروں پر ہو کر کنارے

موٹے ہو جاتے ہیں۔ اور سیلان اشک کثرت سے ہوتے ہیں۔ اور یہ مرض بچوں کو کثرت رونے سے اکثر ہو جایا کرتا ہے اور جوانوں کو مادہ یبوست سے اگر موسم سرما میں ساتھ سرخی اور ثقل کے ہووے تو دموی ہے۔ اور اگر سرخی کم ہووے اور ثقل زیادہ ہو جاوے تو بلغمی ہے۔ ابتدا اس کی اول خارش گوشہ چشم میں ساتھ تھوڑی سرخی کے ورم پلک پر ہو جایا کرتا ہے علاج اول منضج اور مسہل بلغمی یا منضج و مسہل خلط سوداسے تنقیہ کرنا لازمی ہے۔ نوع دیگر یہ دوا بہت مفید ہے پوست ہلیلہ زرد تین ماشہ۔ پوست سماق تین ماشہ۔ پوست انار تین ماشہ عدس مقشر تین ماشہ۔ تخم خرفہ تین ماشہ۔ عرق گلاب تین تولہ میں کھرل کر کے بطور رگڑے کے لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر روغن گل چھ ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد۔ آب کاسنی چھ ماشہ میں سب کو پیس کر ضماد لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ انطاکی مغز بادام تلخ تین ماشہ۔ گل سرخ تین ماشہ۔ آب کشنیز سبز چھ ماشہ میں گھسکر لگانا مفید ہے۔ نوع فرمودہ جالینوس بشک خارپشت سوختہ تین ماشہ۔ شہد ایک تولہ میں ملاکر ضماد کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر فرمودہ حضرت قبلہ امم بیخ بکھیرو چھ ماشہ پیخال کبوتر چھ ماشہ۔ آب سرگین خر دو تولہ میں رگڑ کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ حضرت قبلہ امم مغز نبولہ تین ماشہ۔ طوطیا ایک ماشہ

مگس پر بریدہ تین عدد۔ سپاری تین ماشہ۔ خشت کہنہ تین ماشہ سب کو شیرہ برگ نیب تین تولہ میں کھرل کرکے بطور سرمہ لگادیں مجرب ہے **نوع دیگر** صمغ عربی تین ماشہ۔ کتیرا تین ماشہ۔ نشاستہ تین ماشہ۔ سفیدہ کاشغری تین ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں حل کرکے لگانا مجرب ہے۔
**نوع دیگر** مردار سنگ تین ماشہ۔ رسوت تین ماشہ۔ آرد جو تین ماشہ۔ گل سرخ تین ماشہ۔ سب کو شیرہ مکو سبز چار تولہ میں حل کرکے آنکھ پر لگادیں مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ ام۔ سرگین موش خانگی سوختہ تین ماشہ۔ شنجرف تین ماشہ شہد دو تولہ میں ملاکر ضماد لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ شیخ۔ مس سوختہ تین ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ فلفل گرد تین ماشہ سب کو بطور سرمہ کے کھرل کرکے آنکھ میں لگانا مجرب ہے
**نوع دیگر** رسوت تین ماشہ۔ اقاقیا تین ماشہ۔ کف دریا تین ماشہ۔ سب کو عرق گلاب دو تولہ میں حل کرکے آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ شیخ الرئیس **طلسم** خاکستر پر طاؤس ایک عدد کرکے آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** زاج سفید تین ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ سنبل الطیب تین ماشہ سب کو پیس کر بطور سرمہ کے آنکھ میں لگانا مجرب ہے
**نوع دیگر** نیلہ تھوتھہ ایک ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ آب

کشائی خورد ایک تولہ میں گھسکر بطور سرمہ کے آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** سنگ بصری تین ماشہ۔ نیلہ تھوتھہ تین ماشہ کافور ایک ماشہ۔ مصری ایک تولہ پیسکر بطور سرمہ کے آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** یہ سرمہ بہت مفید ہے صدف سوختہ تین ماشہ۔ پوست بیضہ مرغ سوختہ تین ماشہ جست سوختہ تین ماشہ۔ نیلہ تھوتھہ سوختہ تین ماشہ۔ چاکسو ایک تولہ۔ کافور ایک ماشہ۔ آب برگ نیب پانچ تولہ میں کھرل کرکے بطور سرمہ کے آنکھ میں لگادیں مفید ہے غذا جوزہ مرغ۔ ساگ پالک کدو سبز خرفہ۔ آشجو۔ پرہیز ترشی و جماع کا کرنا ضروری ہے +

## سوال۔ شترہ کا حال بیان کرو

جواب منقلب ہو جانے پلک کو خارج کی طرف کو شترہ کہتے ہیں۔ اور وقت خواب کے پلک ایک دوسرے سے نہیں ملتی اور اندر سے سفیدی آنکھ کی دکھائی دیتی ہے۔ اس کو چشم خرگوش کہتے ہیں اور انقلاب پلک بھی کہتے ہیں۔ یہ مرض طبعی یا عرضی ہوا کرتا ہے۔ طبعی وہ ہے جو پیدائشی ہو۔ اور عرضی وہ ہے۔ جو بسبب کشیدگی عضلہ یا تفرق اتصال یا ضربہ سقطہ کے باعث یا بسبب سدہ مادہ غلیظ سے آنکھ ضعیف ہو جاوے یا بسبب تشنج ابتدائی سے یا بسبب سل کے یا بسبب

غدود یا بثور یا لحم زائد کے یا سبب ثالول کا ہے اگر مرض دفعتہ ہو جاوے تو تشنج مادی کا باعث ہے اگر بتدریج مرض ہووے تو سبب نزلہ یا سدہ یا سردی کا باعث یا ضربہ سقطہ کا باعث یا زخم یا ثالول یا لحم زائد کا سبب ہے۔ علاج اول منضج و مسہل بلغم سے تنقیہ کریں اور بعد میں فصد قیفال کی کھولنا اور اگر پیدائشی ہے تو لا علاج تصور کرو اور یہ علامت قریب موت کے بھی ظاہر ہوا کرتی ہے۔ نوع دیگر سفیدہ کاشغری تین ماشہ۔ گندھک آملہ سار تین ماشہ۔ زنگار تین ماشہ سب کو عرق گلاب دو تولہ میں کھرل کر کے بطور سرمہ کے آنکھ میں لگاویں مجرب ہے۔ نوع دیگر گل بابونہ تین ماشہ افتیمون تین ماشہ۔ اقاقیا تین ماشہ۔ عرق مکو ایک تولہ میں حل کر کے ضماد کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر مرزنجوش تین ماشہ۔ صعتر تین ماشہ۔ سنبل الطیب تین ماشہ۔ صبر سقوطری ۳ ماشہ مرصافی ۳ ماشہ سب کو پیس کر بطور سرمہ کے لگاویں مجرب ہے نوع دیگر تخم خطمی تین ماشہ۔ بابونہ تین ماشہ۔ تخم حلبہ تین ماشہ۔ گل بنفشہ تین ماشہ۔ سب کو پیس کر ضماد لگاویں مجرب ہے۔ نوع دیگر گل بنفشہ چھ ماشہ۔ تخم خطمی چھ ماشہ۔ سبوس اسپغول چھ ماشہ شیر دختران ایک تولہ میں پیس کر ضماد لگانا مجرب ہے نوع دیگر سعوط روغن بنفشہ چھ ماشہ روغن کدو چھ ماشہ

ملاکر ناک میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر مرہم داخلیون لگانا مجرب ہے نوع دیگر اگر استرخا کا سبب ہو۔ تو استرخا کا علاج کرنا اور اگر ورم ہووے تو رمد کا علاج کرنا مفید ہے۔ غذا۔ شوربا چوزہ مرغ و نان گندم پرہیز ترشی و بادی کا ضروری ہے

## سوال۔ استصاق جفن کا حال بیان کرو

جواب۔ چپک جانا آپس میں دونوں پلکوں کا خواب میں اور آنکھ بغیر دھوئے نہ کھلے یہ عارضہ اکثر بچوں کو ہو جایا کرتا ہے۔ یہ سبب قروح چشم یا رمد یا تبخیر معدہ کے فساد سے ہوا کرتا ہے علاج اول مسہل بلغم منضج سے کرنا۔ نوع دیگر اقلیمیا نقرہ تین ماشہ۔ طوطیا تین ماشہ۔ سفیدہ کاشغری تین ماشہ سب کو بطور سرمہ کے پیسکر آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر افیون ایک ماشہ۔ انزروت تین ماشہ۔ شیر خر ایک تولہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر رسوت تین ماشہ۔ صبر سقوطری تین ماشہ۔ پھٹکڑی تین ماشہ۔ برگ املی ایک تولہ ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر چاکسو مقشر ایک سرخ آنکھ میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر پوست خشخاس ایک تولہ۔ کنوار گندل ایک تولہ دونوں کو پیس کر نیم گرم کرکے

ٹکور کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ نمک لاہوری تین ماشہ پھٹکڑی تین ماشہ۔ سہاگہ تین ماشہ۔ دس تولہ پانی میں ڈال کر نیم گرم ٹکور کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر انار دانہ ایک تولہ۔ پھٹکڑی ایک تولہ۔ پوست انار ایک تولہ۔ پوست خشخاس ایک تولہ۔ سب کو پانی نیم سیر میں جوش دے کر جب پانی ایک پاؤ رہ جائے چھان کر صاف کر کے آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ غذا شوربا گوشت۔ ساگ پالک۔ کدو پرہیز ترشی بادی کا ضروری ہے۔

## سوال۔ غلظ اجفان کا حال بیان کرو

جواب پلکوں کا بھاری اور غلیظ ہو جانا اور خارش ہونا اور چپک جانا آپس میں۔ سبب اس کا مادہ غلیظ بلغم کا ہے۔ علاج۔ اطریفل اسطوخودوس ایک تولہ ہمراہ عرق بادیان دس تولہ کے شب کو کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر اطریفل کشنیز ایک تولہ ہمراہ عرق مکو پانچ تولہ شربت بزوری دو تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ گل بابونہ تین ماشہ۔ اکلیل الملک تین ماشہ۔ گل بنفشہ تین ماشہ۔ تخم خطمی تین ماشہ عرق گلاب دو تولہ میں پیس کر ضماد کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر کف دریا تین ماشہ برگ انجیر ایک عدد دونوں کو پیس کر ضماد لگانا مفید ہے نوع دیگر روغن بنفشہ ایک تولہ روغن بادام ایک تولہ

ملا کر سر پر مالش کرنا مفید ہے نوع دیگر۔ لعاب تخم حلبہ ایک تولہ روغن گل ایک تولہ ملا کر طلا کرنا مفید ہے نوع دیگر گلقند دو تولہ بوقت شب ہمراہ عرق بادیان دس تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر مربائے ہلیلہ ایک عدد ہمراہ عرق گلاب پانچ تولہ کے بوقت شب کھلانا مفید ہے نوع دیگر نمک لاہوری یکتولہ پانی ایک پاؤ میں ملا کر آنکھ کو دھونا مفید ہے نوع دیگر روغن زرد کی ٹکور کرنا مفید ہے غذا شوربا چوزہ مرغ و نان گندم اور سب چیز کا پرہیز کرنا چاہیئے۔

## سوال تہیج جفن کا حال بیان کرو

جواب ورم ہوجانا پلکوں پر تہیج جفن ہے یہ ورم ریح بخاری جو ہر پلک میں بسبب ضعف ہضم جگر کے ہوتا ہے اکثر یہ تپ سہریہ یعنی زیادہ بیداری سے جو تپ ہو جاوے اس میں یا ابتدا مقدمہ استسقاء میں یا مرض سو القنیہ میں یا اورام جگر یا معدہ میں یا لیثرغس وغیرہ میں دراصل یہ امراض جگر کا عرض ہے۔ اور بعض وقت اکثر کاٹنے مگس و پشہ وغیرہ سے بھی ہو جایا کرتا ہے۔ علاج جگر کا کرنا ضروری ہے۔ نوع دیگر اکلیل الملک تین ماشہ۔ گل بابونہ تین ماشہ۔ سبوس گندم ایک تولہ۔ باجرہ چھ ماشہ۔ نمک طعام چھ ماشہ سب کو ایک سیر پانی میں

جوش دے کر آنکھ کو نیم گرم پانی سے دھونا مفید ہے۔ دیگر گل بابونہ تین ماشہ۔ بیخ بادیان تین ماشہ۔ بادرنجبویہ تین ماشہ افسنتین تین ماشہ سب کو نیم سیر پانی میں جوش دے کر ٹکور کرنا مفید ہے **نوع دیگر** مرزنجوش چھ ماشہ۔ تخم کرفس چھ ماشہ بادیان چھ ماشہ۔ زیرہ سیاہ تین ماشہ۔ سرکہ دو تولہ پانی ایک پاؤ میں گرم کر کے ٹکور کرنا مفید ہے **نوع دیگر** شراب برانڈی پانچ تولہ میں ایک پتھر چھوٹا سا گرم کر کے شراب میں بجھانا اُس کا بخار جو نکلے اُس سے آنکھ کو سینک کرنا مفید ہے۔ باقی علاج ضعف جگر و ضعف معدہ کا کرنا۔ اور قرص گل و قرص زرشک و قرص طباشیر دبید الورد و دوا الکرکم و دواء لک و اطریفل اسطوخودوس و معجون فلاسفہ و شربت بزوری و شربت ریوند یہ سب مرکبات اس مرض میں مفید ہیں۔ **نوع دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے۔ وچ ترکی چھ ماشہ۔ صبر سقوطری چھ ماشہ سرکہ چھ ماشہ میں پیس کر ضماد لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** اگر سبب مکس وغیرہ کے کاٹنے کا ہووے تو ترشی آم کی گھسکر یا تمر ہندی یعنی املی کی ترشی کا ضماد کرنا بہت فائدہ دیتا ہے۔ بلکہ گھی لگانا گرم گرم بہت مفید ہے **نوع دیگر** فرمودہ بقراط صبر سقوطری تین ماشہ۔ عرق مکو سبز چھ ماشہ میں حل کر کے ضماد لگانا نہائیت مجرب ہے۔

## سوال ثقل اجفان کا حال بیان کرو

جواب بھاری ہو جانا پلکوں کا ہے یہ اکثر تپ دق میں۔ یا بسبب ضعف پلک کے ہو جاتا ہے علاج اس مرض میں علاج شرناق کا کرنا مفید ہے۔ اور کحل الجواہر لگانا۔ باقی علاج تپ دق کا کرنا مفید پڑتا ہے۔ چونکہ متقدمین نے بھی اس مرض کا حال اسی طرح سے بیان فرمایا ہے۔ اس واسطے اس مرض کے علاج نہیں لکھے۔

## سوال اختلاج جفن کا حال بیان کرو

جواب۔ پھڑکنا پلک کا اختلاج ہے۔ یہ بسبب ریح بخاری یا غم و غضب یا زیادہ خوشی سے ہو جایا کرتا ہے علاج اکلیل الملک تین ماشہ۔ مرزنجوش تین ماشہ۔ صعتر تین ماشہ سب کو ایک پاؤ پانی میں جوش دے کر ٹکور کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ روغن شبت تین ماشہ۔ روغن سوسن تین ماشہ ملا کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر جند بید ستر ایک ماشہ سرکہ چھ ماشہ میں پیس کر لگانا مجرب ہے نوع دیگر قرنفل ایک عدد۔ زنجبیل ایک ماشہ۔ دارچینی ایک ماشہ سب کو پانی میں پیس کر ضماد لگانا مجرب ہے۔ باقی علاج اختلاج مطلق کا کرنا مفید ہے۔

# سوال کمودت وخضرت جفن کا حال بیان کرو

جواب - نیلگون یا سبز ہو جانا پلک کا بسبب ضربہ یا زخم کے یہ بعد ہونے شفا کے بھی ہو جایا کرتا ہے - علاج اول فصد سرارو کا کھولنا - بعدیں مسہل صفرا سے تنقیہ کرنا - نوع دیگر فلفل گرد دو عدد پانی میں گھسکر لگانا مفید ہے - نوع دیگر - تخم ترب ایک ماشہ گھسکر لگانا مجرب ہے نوع دیگر - زرنیخ ایک سرخ سرکہ تین ماشہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے نوع دیگر فلفل سیاہ ایک ماشہ مردارسنگ ایک ماشہ نمک ایک ماشہ - آب کشنیز سبز ایک تولہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے - نوع دیگر مرہم داخلیون لگانا مفید ہے - نوع دیگر عرق گلاب ایک تولہ - سرکہ ایک تولہ - ملاکر آنکھ کو دہونا مفید ہے - نوع دیگر ہلیلہ زرد ایک عدد گھس کر لگانا مفید ہے نوع دیگر موم سفید تین ماشہ - روغن گل چھ ماشہ ملاکر گرم کرکے لگانا مفید ہے - نوع دیگر گھی گرم کرکے ٹکور کرنا مفید ہے نوع دیگر انگور کو پانی میں گھسکر لگانا مجرب ہے - غذا - شوربا مرغ و نان گندم - اور باقی پرہیز ہر چیز کا ہے ؂

## سوال کثرت طرف کا حال بیان کرو

جواب۔ اعتدال سے زیادہ پلکوں کا بلا سبب حرکت کرنا بہ سبب بثور یا قذی یا تمدد یا تشنج سے۔ بعض کو پیدائشی ہوتا ہے۔ دراصل یہ مادہ حاد ہے۔ علاج اول تنقیہ دماغ منضج و مسہل صفرا سے بعد میں علاج صداع دماغی حار کا کرنا یا علاج قذی یا بثور کا کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر مرصافی تین ماشہ۔ صبر سقوطری تین ماشہ عرق گلاب ایک تولہ میں ملا کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر مربائے ہلیلہ ایک عدد شب کو کھلاویں ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے اس مرض میں زیادہ کوشش نہ کریں سوائے تنقیہ کے یہ بھی لا علاج حکما نے تصور کیا ہے۔

## سوال قمل و قمقام اجفان کا حال بیان کرو

جواب۔ جوں و چیم جوں کا پیدا ہو جانا پلکوں میں سبب اس کا خلط غلیظ بلغمی کا ہے۔ علاج منضج مسہل بلغم کا دو۔ نوع دیگر نمک تین ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ۔ میں پانی پانچ تولہ ملا کر آنکھ کو دھوویں بہت فائدہ کرتا ہے۔ نوع دیگر صبر سقوطری تین ماشہ دار چینی تین ماشہ۔ مصطگی تین ماشہ۔ عسل ایک تولہ ملا کر گولیاں برابر نخود کے بناویں۔ صبح و شام ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے

کھلادیں مجرب ہے۔ نوع دیگر زرنیخ طبقی ایک ماشہ صمغ عربی تین ماشہ دونوں کو پیس کر طلا کرنا مجرب ہے نوع دیگر افسنتین ایک تولہ پانی ایک پاؤ میں جوش دے کر دھونا مجرب ہے۔ نوع دیگر سیماب تین ماشہ۔ گندھک تین ماشہ برگ حنا سبز چھ ماشہ ملاکر لگانا مجرب ہے نوع دیگر صبر سقوطری تین ماشہ سرکہ ایک تولہ۔ آب پیاز ایک تولہ سب کو ملاکر لگانا مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ بقراط عاقرقرحا تین ماشہ۔ پوست انار تین ماشہ۔ سرکہ دو تولہ میں پیس کر لگانا مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ جالینوس۔ افتیموں تین ماشہ۔ نوسادر تین ماشہ آدھ پاؤ پانی میں جوش دے کر آنکھ کو دھونا مفید ہے نوع دیگر برگ حنا تین ماشہ۔ طوطلیا تین ماشہ۔ ملاکر ضماد لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر گھونگچی ایک ماشہ۔ روغن قسط ایک تولہ میں ملا کر لگانا مجرب ہے۔ غذا۔ چوزہ مرغ۔ و گوشت حلوان و نان گندم۔ انجیر کھلانا بہت فائدہ کرتا ہے۔

## سوال۔ انتشار الاہداب کا حال بیان کرو

جواب۔ گرجانا بال پلکوں کا۔ انتشار الاہداب ہے اس کے بہت سے اقسام اطباء متقدمین نے بیان فرمائے ہیں ایک یہ کہ زرد پانی پلکوں میں سے نکلے اور موسم گرما ہو اور پانی گرم

ہو کر نکلے تو یہ اخلاط محترقہ صفراوی کا سبب ہے۔ اور اگر نیلگوں پلک کا رنگ ہو جاوے اور لاغری چشم ہو۔ یا مادہ یبوست کے آثار پائے جاویں تو خلط سوداوی کا باعث ہے اور اگر سفیدی جلد کی اور ثقل ساتھ ہووے تو غلبہ بلغم کا قصور ہے۔ اور اگر بثور یا زخم ہووے تو اس کا سبب ہے اور یہ مرض چیچک کے باعث سے بھی ہو جایا کرتا ہے اور اگر غلظت و صلابت پلک اور سرخی چشم و لذع و خارش کنارے پلک کے ہووے تو مرض سلاق کا باعث ہے۔ اور اگر کوئی سبب نہ پایا جاوے تو قلت مادہ غذائی کا ہے اور اگر نبض پلک میں اختلاج ہووے تو کثرت رطوبت کا سبب ہے۔ اور اس کو جنس داء الثعلب کی شمار کرو۔ علاج خرمہ سوختہ تین ماشہ۔ سنبل الطیب تین ماشہ۔ لاجورد ایک ماشہ ساذج ہندی تین ماشہ۔ ہلیلہ زرد تین ماشہ۔ بسد تین ماشہ سب کو کھرل کر کے بطور سرمہ کے آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ یہ یاد رہے کہ اول مسہل منضج بلغم سے تنقیہ دماغ کا کرنا چاہئے بعد آنکھ کا علاج کریں۔ نوع دیگر فرمودہ بقراط۔ دخان کندر تین ماشہ سرگین سوختہ تین ماشہ۔ سرگین خرگوش تین ماشہ۔ سرگین نر سوختہ تین ماشہ۔ موئے انسان سوختہ تین ماشہ کف دریا تین ماشہ سب کو شیرہ برگ سیب پانچ تولہ میں کھرل کر کے بطور سرمہ آنکھ

میں لگانا بہت مجرب ہے۔ نوع دیگر صدف سوختہ ایک ماشہ فلفل گرد ایک ماشہ۔ سفیدہ کاشغری دو ماشہ زعفران ایک ماشہ دار فلفل تین ماشہ سب کو بطور سرمہ کے پیس کر آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ حضرت قبلہ وکعبہ ام۔ مگس پر بریدہ سات عدد۔ تخم سرس چھ ماشہ۔ ریٹھہ سوختہ تین ماشہ زاج تین ماشہ۔ ہلیلہ سیاہ تین ماشہ۔ مازو سوختہ تین ماشہ اقلیمیا نقرہ تین ماشہ۔ سب کو پیس کر گوسفند کے پانی پانچ تولہ میں کھرل کر کے بطور سرمہ کے آنکھ میں لگانا مجرب ہے نوع دیگر لعاب اسپغول چھ ماشہ۔ روغن گل دو تولہ میں حل کر کے لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر تخم خرفہ تین ماشہ تخم خشخاش چھ ماشہ۔ نشاستہ تین ماشہ۔ صمغ عربی تین ماشہ۔ مغز بادام ایک تولہ۔ سب کو پانی نیم سیر میں پیس کر مصری چار تولہ ملا کر پلانا بہت مفید ہے نوع دیگر۔ روغن بادام چھ ماشہ روغن لادن چھ ماشہ۔ لعاب تخم حلبہ چھ ماشہ ملا کر لگانا مجرب ہے نوع دیگر۔ گندھک سوختہ تین ماشہ۔ سم خر سوختہ تین ماشہ سرمہ سیاہ ایک تولہ۔ برگ حنا سوختہ تین ماشہ۔ بادیان دو تولہ کا شیرہ پانی ایک پاؤ میں نکال کر اس میں سب کو کھرل کریں جب خشک ہو جاوے بطور سرمہ کے آنکھ میں لگاویں مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ بقراط آب پیاز میں سلائی بھگو کر لگانا مجرب

ہے۔ نوع دیگر فرمودہ جالینوس۔ زعفران ایک ماشہ گل سرخ تین ماشہ۔ مرکی تین ماشہ۔ سنبل الطیب تین ماشہ۔ کندر تین ماشہ۔ دارفلفل تین ماشہ سب کو بطور سرمہ کے کھرل کر کے لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر قلعی تین ماشہ روغن زیتون ایک تولہ میں قدرے گھس کر سلائی سے آنکھ میں آنکھ میں لگانا مجرب ہے۔ غذا۔ گوشت حلوان و چوزہ مرغ و زردی بیضہ مرغ۔ و نان گندم شوربا کھلانا۔ پرہیز جماع و ترشی و بادی کا ضروری ہے۔

# سوال شعر منقلب و شعر زائد کا حال بیان کرو

جواب۔ بال پلکوں کا الٹ جانا اندر کی طرف بوقت حرکت کرنے آنکھ کے اور پانی جاری ہو جاوے اور سبل اور دمع اور ضعف اور حکہ پیدا کرے اور اگر اوپر کی جانب کو منقلب ہو جاویں تو آنکھ نقصان سے بچ جاوے۔ مگر جو چیز کہ دیکھے گا اس پر خطوط سیاہ نظر آوینگے اور یہ مرض غلبہ رطوبت کی عفونت سے پیدا ہوتا ہے۔ اور بالکثرت ابخرہ ردیہ سے اور بعض حکما کا قول ہے کہ یہ مرض مادہ یبوست سے پیدا ہوتا ہے۔

علاج۔ بعد منضج مسہل بلغم کا کرنا ضروری ہے نوع دیگر اطریفل کشنیز ایک تولہ بوقت شب ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مفید ہے۔ نوع دیگر ہلیلہ زرد ایک عدد قدرے پانی میں گھس کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر اسطوخودوس تین ماشہ گلقند دو تولہ ہیں ملاکر کھلانا مفید ہے۔ نوع دیگر مربائے ہلیلہ ایک عدد بوقت صبح کھلانا ہمراہ عرق شاہترہ پانچ تولہ کے بہت مفید ہے۔ نوع یہ سعوط بہت مجرب ہے فلفل سیاہ تین ماشہ کندش چھ ماشہ۔ قرنفل تین ماشہ۔ جوز بوا تین ماشہ مصطگی تین ماشہ۔ سب کو پیس کر قدرے ناک ہیں بطور نسوار کے سونگھنا مفید ہے نوع دیگر لوطیا ایک ماشہ۔ افیون ایک ماشہ۔ رسوت ایک ماشہ۔ عسل مصفی ایک تولہ ملاکر ضماد کرنا بہت مجرب ہے نوع دیگر نوشادر تین ماشہ۔ صبر تین ماشہ گیرو تین ماشہ۔ گل چنبیلی چھ ماشہ۔ اشجار سفید تین ماشہ سب کو پیس کر قدرے ضماد لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ بقراط۔ جونک خشک ایک عدد۔ خون خچر چھ ماشہ۔ خون شتر چھ ماشہ۔ افیون ایک ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ خون فاختہ تین ماشہ سب کو ملاکر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ جالینوس۔ بیضہ مورچہ ایک ماشہ۔ نوشادر تین ماشہ خاکستر سم خر تین ماشہ۔ خاکستر بیضہ مرغ ایک ماشہ۔ صدف سوختہ تین ماشہ

طوطیا تین ماشہ۔ سرمہ سیاہ ایک تولہ سب کو کھرل کرکے
بطور سرمہ کے آنکھ میں ہفت روز لگانا نہایت مجرب ہے۔
نوع دیگر سہاگہ خام تین ماشہ۔ عرق لیموں کاغذی میں
پیس کر لگانا مجرب ہے نوع دیگر کف دریا ایک ماشہ لعاب
اسپغول چھ ماشہ میں ملاکر آنکھ میں لگانا مفید ہے نوع دیگر
اقلیمیا الفضہ ایک ماشہ۔ مرواریدتین ماشہ۔ پوست بیضہ مرغ
تین ماشہ سب کو خون سنگ پشت دو تولہ و خون مینڈک
ایک تولہ میں پیس کر لگانا نہائت مجرب ہے بلکہ بارہا یہ نسخہ
میرے تجربہ میں بھی آیا ہے نوع دیگر طلسم بقراط بروز اتوار
بوقت صبح آفتاب نکلنے سے پہلے قینچی سے بال توڑ ڈالنا نہائت
مفید ہے۔ نوع دیگر جونک خشک ایک عدد روغن نارجیل
ایک تولہ میں ملاکر خون کبوتر جنگلی ایک تولہ ملاکر ضماد کرنا بہت
مفید ہے۔ غذا۔ شوربا و نان گندم۔ پرہیز ترشی و بادی
کا ہے۔

## سوال التصاق اشفار کا حال بیان کرو

جواب۔ باہم چپک جانا بال پلکوں کا التصاق اشفار ہے
یہ بسبب مرض رمد سے ہوتا ہے۔ علاج انزروت تین ماشہ
کف دریا تین ماشہ۔ نبات سفید ایک تولہ۔ شیر خر دو تولہ میں

ملا کر لگانا مجرب ہے باقی علاج رمد کا کرنا چاہیئے ٭

## سوال بیاض الہدب کا حال بیان کرو

جواب۔ بال پلکوں کے سفید ہو جانا سبب اس کا زیادتی رطوبت وکثرت بلغم سے ہوا کرتا ہے۔ بعض حکما کا قول ہے کہ یہ مادہ یبوست سے پیدا ہوا کرتا ہے۔ بلکہ تمام بدن کے بال سفید ہو جایا کرتے ہیں علاج اول منضج و مسہل بلغم سے تنقیہ دماغ کا کرنا ضروری ہے۔ نوع دیگر اطریفل اسطوخودوس ایک تولہ رات کو ہمراہ عرق گاؤزبان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر مربائے زنجبیل چھ ماشہ ہمراہ شربت بنفشہ دو تولہ عرق گاؤزبان پانچ تولہ کے کھانا مفید ہے ٭ نوع دیگر۔ گلقند دو تولہ بوقت شب ہمراہ عرق گاؤزبان پانچ تولہ کے کھانا مفید ہے نوع دیگر تخم جرجیر تین ماشہ۔ صعتر تین ماشہ۔ پودینہ تین ماشہ۔ اطریفل کشنیزی پانچ تولہ میں کوٹ کر ملا کر چھ ماشہ شب کو ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر مربائے ہلیلہ ایک عدد ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھانا مفید ہے۔ نوع دیگر ریشم سوختہ دو عدد چربی خرس ایک تولہ میں ملا کر ضماد کرنا مفید ہے نوع دیگر فرمودہ بقراط حجر القمر ایک ماشہ۔ شراب برانڈی ایک تولہ میں گھسکر لگانا

مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ مرارہ زراع ایک ماشہ۔ مرارہ مرغ ایک ماشہ۔ نوسادر ایک ماشہ ملاکر آنکھ میں لگانا مجرب ہے نوع دیگر۔ مغز بادام ایک تولہ۔ معجون فلاسفہ ایک تولہ ملاکر بوقت شب دس یوم تک کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر جوارش جالینوس ایک تولہ بوقت شب ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے غذا۔ شوربا گوشت و نان گندم کے سوا سب چیز کا پرہیز ہے۔

## سوال۔ غرب کا حال بیان کرو

جواب۔ غرب ناصور گوشہ چشم میں جو ہو جاتا ہے اس کو کہتے ہیں۔ اندر کی جانب بشور ہو کر پھوٹتا ہے سبب اس کا مادہ حاد دماغی ہے۔ مرطوب مزاج کو یہ مرض ہوتا ہے۔ زیادہ دیر تک رہنے سے ہڈی ناک کی خراب کر دیتا ہے اس کو ہندی میں کاگ نوندر کہتے ہیں علاج اول منضج و مسہل بلغم کا کرنا اور فصد سارو کی کھولنا اور حجامت درمیان دونوں شانوں کے با شرط کرنا ضروری ہے نوع دیگر اطریفل اسطوخودوس ایک تولہ بوقت شب کھلانا مجرب ہے نوع دیگر اطریفل کشنیز ایک تولہ کھلانا مفید ہے نوع دیگر یہ ضماد بہت مفید ہے زعفران ایک ماشہ۔ تخم حلبہ تین ماشہ۔ کندر ایک ماشہ صمغ عربی

تین ماشہ۔ شیر عورت ایک تولہ میں گھس کر لگانا
مجرب ہے **نوع دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے انجیر ولائتی ایک
عدد۔ سرگین کبوتر تین ماشہ۔ مُر تین ماشہ۔ صبر تین ماشہ سب کو
پیس کر ضماد لگاویں مجرب ہے **نوع دیگر** مُرصافی ایک ماشہ
حلبہ ایک ماشہ۔ شیر عورت ایک تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے
**نوع دیگر** صبر سقوطری تین ماشہ۔ مصطگی تین ماشہ۔ دم الاخوین تین
تین ماشہ۔ انزروت تین ماشہ سبکو آب کاسنی ایک تولہ میں حل
کرکے لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** سفیدہ کاشغری تین ماشہ
گلنار تین ماشہ۔ کندر تین ماشہ۔ شیر خر ایک تولہ میں پیس کر
ضماد لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** زرنیخ ایک ماشہ۔ بول کودک
چھ ماشہ میں گھسکر لگانا مفید ہے **نوع دیگر** خاکستر چوب انگور
تین ماشہ۔ شہد ایک تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر**
سداب ایک ماشہ۔ آب انار ایک تولہ میں گھسکر لگانا مفید
ہے۔ **نوع دیگر** سنگ جراحت ایک ماشہ۔ روغن بید انجیر
چھ ماشہ میں ملاکر لگانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** عدس مقشر ایک
ماشہ۔ پوست انار ایک ماشہ۔ زرنیخ ایک ماشہ۔ زنگار ایکماشہ
رسوت ایکماشہ سبکو عرق مکو دو تولہ میں پیس کر لگانا مفید ہے۔
**نوع دیگر** فرمودہ جالینوس اسرب یعنی سیسہ گولی بندوق کا
قدرے شیر عورت میں گھس کر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر**

اس ناصور کے واسطے میرے قبلہ وکعبہ کا تجربہ ہے استخوان گربہ ایک ماشہ۔ پانی ایک تولہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے غذا۔ پالک۔ کدو کھلانا۔ پرہیز ترشی کا کرنا ضروری ہے ✤

## سوال غدہ کا حال بیان کرو

جواب۔ یہ بیخ مژگان یا پلک میں غدود پیدا ہو جاتا ہے یہ مادہ بلغمی سے غدود ہوتے ہیں۔ علاج اول منضج و مسہل بلغم سے تنقیہ کرنا۔ اس کے بعد فصد سر اروکی کھلوانا ضروری ہے نوع دیگر زنگار ایک ماشہ۔ نوسادر ایک ماشہ موم سفید تین ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ ملا کر لگانا مفید ہے نوع دیگر زیرہ سیاہ ایک ماشہ۔ نمک سیاہ ایک ماشہ پیس کر پانی میں لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر روغن بادام تین ماشہ۔ روغن بلسان تین ماشہ۔ ملا کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر استخوان پرچھ ماشہ۔ روغن زیتون دو تولہ میں سو [illegible] لگانا نہایت مجرب ہے۔ آخری علاج دستکاری سے نکالنا بہتر ہے ✤

# فصل ہشتم

## تشریح اذن معہ اُسکے امراض کے بیان میں

### تصویر کان




**سوال** اذن کا حال بیان کرو

**جواب** - اذن کان کو کہتے ہیں یہ مرکب ہے گوشت غضروف

وعصب سے اور حس اس میں بہت ہے اور کام اس کا قبول کرنا اور جمع کرنا آواز کا ہے۔ اور صماخ عظم خنجری میں جڑا ہوا ہے۔ اور ایک عصب اس پر چسپاں ہے۔ مانند جھلی کے جس کو غشا طبلی کہتے ہیں۔ ہوا جمع ہو کر اس پر لگتی ہے یہ مقام سامعہ کی رہائش کا تجویز ہوا ہے۔ اور قوت سامعہ اس کے ذریعہ سے کا غذات پیشی کے مدار المہام کے آگے پیش کرتی رہتی ہے۔ اور حس سمع عصب مفروش پر قائم ہے جو عصب صماخ پر بچھا ہوا ہے اور کام اس کا ادراک کرنا اور تمیز کرنا آواز کا ہے اور سماعت اس کی رطوبت جلیدیہ کی بدولت ہے کہ جو آنکھ میں بصارت کا کام کرتی ہے اور پردہ ثقبیہ و عنبیہ آنکھ کا تعلق کان سے ہے اور مزاج کان کا بہت نازک و نفیس ہے۔ ہمیشہ اس کو زیادہ سردی و گرمی اور دخان و غبار سے اور آواز سخت مانند آواز توپ و تفنگ سے اور آواز نعرہ بلند سے اور کثرت کلام سے اور کثرت جماع سے اور اغذیہ غلیظ و مولد ریاح سے مانند عدس و باقلا و بادنجان و گوشت گاؤ وغیرہ سے اور کثرت مسکرات سے اور زیادہ غسل کرنے پانی سرد سے یا گرم سے اور زیادہ بیداری اور داوام و بثور و قروح سے نفرت ہے۔ لازم ہے کہ ہمیشہ اُن امورات سے پرہیز لازم ہے اور علاج امراض اذن میں جلدی نہ کریں۔

بتدریج علاج کرنا چاہیئے اور دوا زیادہ سرد یا زیادہ گرم کان میں نہ ڈالیں بنیم گرم ڈالنا چاہیئے اور امراض اذن تین طرح سے ہوتے ہیں۔ ایک مادی۔ دوسرے تفرق اتصال تیسرے سوء مزاج سے چند امراض اذن بموجب فرمان شیخ الرئیس بیان کئے جاتے ہیں ورنہ امراض اذن کی تفصیل تو بڑی طول ہے۔

## سوال او جاع اذن کا حال بیان کرو

جواب۔ درد کان کو او جاع اذن کہتے ہیں اس مرض کے بھی بہت اقسام شیخ نے بیان فرمائے ہیں۔ الا مختصر بیان کرنا ضروری ہے سوء مزاج سے یا بثور سے یا ورم اذن سے۔ یا تفرق اتصال سے یا مادہ حار سے یا ریح بخاری سے یا تیزی گرمی آفتاب سے یا دفعتہً سردی غسل کرنے پانی سرد سے یا سردی موسم سرما سے ہو جایا کرتا ہے۔ اگر گوش چھونے سے گرم معلوم ہووے اور ساتھ سرخی چشم اور درد ساتھ آنکھ میں بھی پایا جاوے تو سوء مزاج حار ساذج ہے یہ مادہ حار ریح بخاری کا یا ورم حار کا اندر پردہ ثقبیہ کے ہے اور اگر سبکی کان اور شعلہ آگ کا کان میں معلوم ہوگا اور حلق خشک ہو جاویگا۔ سبب اس کا تولید ریح پہنچنے ہوا گرم کا ہے علامت اس کی موخر سر میں درد اور گرم ہوا کی اندر گوش کی معلوم ہوگی اور اگر پانی گرم

کے صدمہ سے تو لید ریح ہوگی تو گرانی گوش اور سر بھاری ہوگا
اور درد ضربان سے ہوگا تو یہ مادہ دموی کا فساد ہے۔ اور اگر
حرارت سر کی اور شدت درد کی اور سوزش اور گرانی اور مقدم
دماغ میں ساتھ درد ہووے اور ہوا سرد سے تسکین ہو۔ تو
فساد مادہ صفرا کا ہے اور اگر منہ میں رطوبت آوے اور گرمی
لمس کی معلوم ہووے اور درد خفیف سا معلوم ہووے اور
کان بھاری ہوجاویں تو یہ فساد مادہ بلغمی کا ہے اور بلغمی مادہ میں
نیند زیادہ آویگی اور اگر منہ اور ناک خشک ہوجاوے تو فساد
خلط سودا کا ہے اور اگر خارش اور دغدغہ کان میں معلوم ہووے
اور کسی وقت کرم نکلے تو فساد پڑجانے کرم کا ہے۔ اور اگر
خلو معدہ یا سیری معدہ میں درد کی شدت ہووے تو فساد
دماغ کا ہے۔ اور اگر امتلا اور بھوک کی کمی اور آروغ زیادہ
آویں تو فساد مشارکت معدہ سے ہے اور اگر گرانی وتمدد
کان میں معلوم ہووے اور کان میں کوئی چیز حرکت کرے تو
فساد ریاح بارد کا ہے اور اگر بسبب ضربہ وسقطہ کے ہووے
تو تفرق اتصالی ہے اور درد کان اکثر بچوں کو بھی ہوجایا کرتا ہے
شناخت یہ ہے کہ کان سرخ ہوجایا کرتا ہے۔ اور بچہ اپنا ہاتھ
کان کی طرف کو لے جاتا ہے۔ علاج فرمودہ بقراط مس یعنی تانبا
ایک تولہ آگ میں گرم کرکے دو چار مرتبہ پانی دس تولہ میں بجھا کر اس

پانی کی بھاپ دیویں ہر قسم کے درد کو مفید ہے۔ نوع دیگر فرمودہ
جالینوس ہر قسم کے درد کو دور کردیتا ہے۔ سرگین خچر ایک تولہ۔
آب پیاز دو تولہ۔ زعفران تین ماشہ۔ عرق مکو پانچ تولہ میں ملا کر
ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ
انطاکی۔ افیون ایک ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ صبر تین ماشہ
شراب برانڈی پانچ تولہ میں حل کرکے ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا
مجرب ہے ہر قسم کے درد کو فوراً آرام دیتا ہے۔ نوع دیگر فرمودہ
ارسطو۔ دندان لومڑی ایک پارچہ میں باندھ کر جس کان میں
درد ہوتا ہو اس طرف لٹکانا مفید ہے نوع دیگر برگ نیب
دو تولہ پانی ایک پاؤ میں جوش دے کر بھاپ لینا مفید ہے۔
نوع دیگر سفیدی بیضہ مرغ تین ماشہ۔ روغن گل ایک
تولہ۔ شیر عورت ایک تولہ ملا کر ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مجرب
ہے نوع دیگر۔ سرکہ ایک تولہ۔ روغن گل ایک تولہ میں جوش
دے کر جب سرکہ جل جاوے تو روغن کا قطرہ کان میں نیم گرم
ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر آب کدو سبز چھ ماشہ۔ شیر عورت
چھ ماشہ ملا کر کان میں ایک دو قطرہ ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر
روغن کدو چھ ماشہ۔ روغن خشخاش چھ ماشہ ملا کر نیم گرم قطرہ
قطرہ کان میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر دارسنگ ایک ماشہ
رسوت ایک ماشہ۔ عرق گلاب ایک تولہ۔ عرق مکو ایک تولہ میں حل

حل کر کے دو چار مرتبہ قطرہ قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر
یہ ضماد بہت مجرب ہے۔ عنب الثعلب تین ماشہ۔ تخم خطمی تین
ماشہ۔ گل بنفشہ تین ماشہ۔ پوست خشخاش چھ ماشہ۔ عرق مکو دو
تولہ میں پیس کر نیم گرم ضماد لگانا مفید ہے نوع دیگر شربت
بنفشہ دو تولہ۔ لعاب بہدانہ تین ماشہ کا عرق گاؤزبان دس
تولہ میں نکال کر ملا کر پلانا مجرب ہے اور اگر مادہ حار دموی ہووے
تو فصد سرارو کی کھولنا اور جونک پس گردن لگانا مفید ہے۔
نوع دیگر شیرہ تخم کاہو چار ماشہ۔ لعاب بہدانہ تین ماشہ
لعاب اسپغول چھ ماشہ۔ شربت نیلوفر تین تولہ۔ عرق شاہترہ
دس تولہ ملا کر پلانا مفید ہے۔ نوع دیگر گل بنفشہ چھ ماشہ۔ گل
نیلوفر چھ ماشہ۔ تخم کاسنی تین ماشہ۔ عرق مکو دس تولہ میں تر کر کے
شربت عناب تین تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے اگر مادہ صفرا سے ہووے
تو اول منضج و مسہل خلط صفرا کا کرنا چاہیئے نوع دیگر افیون ایک
ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ روغن گل دو تولہ ملا کر نیم گرم قطرہ قطرہ
کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر ضماد مجرب۔ تخم کاہو تین
ماشہ۔ برادہ صندل سفید تین ماشہ۔ کشنیز خشک تین ماشہ سب
کو پانی میں پیس کر نیم گرم ضماد لگانا مفید ہے اگر ساتھ ورم یا بثور
ہووے تو فصد سرارو کی کھولنا پس گردن جونک لگانا مفید ہے
نوع دیگر جدوار تین ماشہ۔ رسوت تین ماشہ۔ برادہ صندل سفید

تین ماشہ۔ عرق مکو دو تولہ میں پیسکر نیم گرم ضماد لگانا مجرب ہے
نوع دیگر اکلیل الملک چھ ماشہ۔ زعفران تین ماشہ۔ افیون
ایک ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں حل کرکے ضماد کریں
نوع دیگر تخم خطمی تین ماشہ۔ گل بنفشہ تین ماشہ۔ تخم کتان تین ماشہ
برگ نیب ایک تولہ سب کو عرق مکو پانچ تولہ میں پیسکر نیم گرم ضماد
لگاویں مفید ہے۔ نوع دیگر۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک تولہ
آب پیاز ایک تولہ ملاکر لگانا مجرب ہے نوع دیگر روغن گل
ایک تولہ۔ آب پیاز ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ سب کو جوش دے کر
کافور ایک چاول ملاکر کان میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر۔
برگ نیب دو تولہ۔ سرگین خر ایک تولہ پانی ایک پاؤ میں جوش دیکر
بھاپ لینا مفید ہے۔ نوع دیگر۔ مغز املتاس تین تولہ۔ عرق
گلاب دس تولہ میں تر کرکے روغن بادام نو ماشہ ملاکر پلانا مفید
ہے نوع دیگر۔ افیون ایک ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ میں حل کرکے
قطرہ قطرہ کان میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر برگ نیب ایک
تولہ۔ برگ لبلاب ایک تولہ۔ نانخواہ چھ ماشہ۔ بادرنگ چھ ماشہ
پشک بز چھ ماشہ۔ بول کودک پانچ تولہ میں جوش دے کر بھاپ
لینا مفید ہے۔ نوع دیگر قسط تلخ ایک ماشہ۔ زنجبیل ایک ماشہ
دونوں کو روغن گل ایک تولہ میں جوش دے کر قطرہ قطرہ کان میں
ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر تخم ترب تین ماشہ۔ افسنتین تین ماشہ

روغن بادام تلخ دو تولہ میں جوش دے کر کان میں ڈالنا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر شیرہ برگ دھتورہ چھ ماشہ شہد ایک تولہ میں ملا کر ایک بتی بنا کر کان میں رکھنا مجرب ہے۔
نوع دیگر روغن بادام تلخ کا ایک ایک قطرہ ڈالنا مفید ہے اگر مادہ بلغمی ہووے تو اول منضج و مسہل بلغم کا کرنا ضروری ہے۔ نوع دیگر یہ ضماد بہت مفید ہے۔ گل بابونہ تین ماشہ اکلیل الملک تین ماشہ۔ سداب تین ماشہ۔ مغز فلوس ایک تولہ۔ عرق مکو پانچ تولہ میں حل کر کے نیم گرم ضماد لگانا مجرب ہے
نوع دیگر فرمودہ حضرت قبلہ ام شحم حنظل ایک ماشہ جند بیدستر ایک ماشہ۔ افیون ایک ماشہ۔ شہد ایک تولہ میں ملا کر بتی روئی کی تر کر کے کان میں رکھنا مفید ہے۔ نوع دیگر چربی لومڑی ایک ماشہ۔ کان کے پیچھے ملنا درد ہر قسم کو مفید ہے اور اگر سبب ضربہ سقطہ کا ہووے تو اول فصد سرارو کی کھولنا مفید ہے۔
نوع دیگر کندر ایک ماشہ۔ شیر عورت ایک تولہ میں حل کر کے کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر زفت ایک ماشہ۔ عرق گلاب ایک تولہ میں حل کر کے ضماد کریں مجرب ہے نوع دیگر زردی بیضہ مرغ تین ماشہ۔ شہد ایک تولہ ملا کر ضماد کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر پوست انار ایک ماشہ۔ مازو سبز ایک ماشہ افیون ایک ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ۔ روغن گل ایک تولہ سب کو ملا کر ایک دو

قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ اور اگر کرم کا سبب ہووے
توفصل کرم سے دریافت کریں اور یہ مرض اکثر بچوں کو بھی ہو
جاتا ہے بچہ کے کان سرخ ہو جاتے ہیں بچوں کے علاج میں
یہ دوا بہت مفید ہے۔ رسوت ایک ماشہ۔ صبر ایک ماشہ
نمک ایک ماشہ۔ سب کو شیر عورت ایک تولہ میں حل کر کے
کان میں ڈالنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** عدس مقشر ایک ماشہ
مرصافی ایک ماشہ۔ شحم حنظل ایک ماشہ سب کو روغن کنجد دو تولہ
میں جوش دے کر روغن کا قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے۔
**نوع دیگر** صعتر ایک ماشہ۔ نمک ایک ماشہ۔ مرزنجوش ایک ماشہ
افسنتین ایک ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ میں حل کر کے کان میں
ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** پتہ گوسفند تین ماشہ۔ شہد ایک
تولہ ملا کر بتی تر کر کے کان میں رکھنا مفید ہے۔ **نوع دیگر**
برگ نیب تین ماشہ۔ برگ بکائین تین ماشہ۔ بادیان تین ماشہ
دانہ الائچی کلاں ایک ماشہ۔ روغن گاؤزبان دو تولہ میں جلا کر کان
میں روغن کا قطرہ ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** اجوائین ایک ماشہ
پان بنگلہ دو عدد دونوں کو پیس کر نیم گرم کان میں دو ایک قطرہ ڈالنا
مجرب ہے۔ **نوع دیگر** جوز بوا ایک ماشہ۔ افیون ایک ماشہ
شراب ایک تولہ میں حل کر کے ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مفید
ہے **نوع دیگر** بابونہ تین ماشہ۔ برگ بکائین چھ ماشہ۔ برگ

عنب الثعلب تین ماشہ سب کو روغن کنجد دو تولہ میں جوش دیکر
ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر بادیان تین ماشہ
کا شیرہ نکال کر شیر عورت ایک تولہ میں حل کر کے ایک دو قطرہ
کان میں ڈالنا مجرب ہے

## سوال طرش ووقر وصمم کا حال بیان کرو

جواب۔ طرش نقصان سمع اور وقر بطلان سمع اور صمم باطل
ہو جانے سمع کو کہتے ہیں۔ سبب اس کے اطبا نے بہت قسم
سے بیان فرمائے ہیں۔ ایک پید ائشی۔ دوسرے بسبب پیری
کے۔ تیسرے بسبب ضربہ سقطہ کے عصب مفروش
کو صدمہ پہنچے۔ چوتھے مادہ حاد دماغی سے پانچویں سوء مزاج اذن
کے چھٹے خلط غلیظ اخلاطی کے۔ ساتویں سبب خارجی ریگ یا کنکر
کسی جانور کے پڑ جانے سے یا میل کے باعث آفت سماعت
میں آجاوے اور اکثر تپ یا سرسام یا دانت کے نکلنے کے
صدمہ سے بھی سماعت میں خرابی آجاتی ہے یہ سبب صدمہ دماغی ہے۔
اور اگر خون یا ریم یا ضربہ سقطہ یا ورم۔ یا بثور یا قرحہ کے سبب
سے ہووے تو اس کا فساد ہے اور اگر ساتھ درد کے تپ اور
تمدد و ثقل ہووے تو ورم بلغمیہ کا سبب ہے اور اگر درد شدید
ہووے اور ثقل ہووے تو ورم دموی ہے اور اگر درد کم اور

ثقل ہووے تو ورم بارد ہے اور اگر یبوست ہووے تو خلط سودا کا سبب ہے اور اگر تلخی منہ میں ہووے تو فساد صفرا کا ہے۔ اور اگر ثقل اور سر بھاری ہووے تو فساد بلغم کا ہے اور اگر دغدغہ ہر وقت کان میں لگا رہے تو کرم گوش کا سبب ہے۔
علاج اگر طرش مادہ حار سے ہووے تو روغن کدو چھ ماشہ روغن گل چھ ماشہ۔ روغن نیلوفر چھ ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ ملا کر ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے **نوع دیگر** آب برگ کرم کلہ ایک تولہ۔ آب ترب ایک تولہ۔ آب انار ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ۔ روغن گل تین تولہ میں جوش دے کر ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے **نوع دیگر**۔ افسنتین تین ماشہ۔ عنب الثعلب تین ماشہ۔ روغن گل دو تولہ میں ملا کر جوش دے کر ایک ایک قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ اور اگر مادہ صفراوی سے ہووے تو اول منضج و مسہل صفرا سے تنقیہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر**۔ یہ معجون اس مرض میں بعد تنقیہ بہت فائدہ کرتی ہے نسخہ معجون یہ ہے۔ ہلیلہ ایک تولہ۔ بلیلہ ایک تولہ۔ آملہ ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ۔ کشنیز خشک ایک تولہ۔ سب کوٹ کر روغن بادام دو تولہ میں چرب کر کے شہد بیس تولہ میں ملا کر معجون بنا دیں۔ خوراک چھ ماشہ صبح ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ اور اگر مادہ بلغمی کا فساد ہووے تو اس میں بھی منضج کے بعد مسہل بلغم

بکا کریں مفید ہے نوع دیگر تخم حنظل تین ماشہ۔ اکلیل الملک
تین ماشہ۔ قیصوم تین ماشہ۔ اذخر تین ماشہ سب کو پانی ایک
پاؤ میں جوش دے کر بھاپ لینا مجرب ہے۔ نوع دیگر پودینہ
تین ماشہ۔ مرزنجوش تین ماشہ۔ دانہ الائچی سفید تین ماشہ۔ روغن
بادام تلخ دو تولہ میں جوش دے کر ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مجرب
ہے۔ نوع دیگر فرمودہ بقراط بعد مسہل کے اطریفل اسطوخودوس
ایک تولہ ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔
نوع دیگر فرمودہ جالینوس اطریفل کشنیزی ایک تولہ ہمراہ عرق مکو
پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر فرمودہ علوی خاں۔
مصطگی چھ ماشہ۔ پوست ہلیلہ کابلی ایک تولہ۔ شہد دو تولہ
ملاکر صبح و شام ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مفید ہے
نوع دیگر آب ترب ایک تولہ۔ روغن کنجد ایک تولہ ملاکر کان
میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر بیضہ مورچہ ایک ماشہ۔ روغن
شبت ایک تولہ میں ملاکر ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مفید ہے
نوع دیگر فرمودہ جناب قبلہ امام بابو نہ تین ماشہ۔ اکلیل الملک
تین ماشہ۔ قیصوم تین ماشہ۔ پودینہ تین ماشہ سب کو ایک
سیر پانی میں جوش دے کر بھاپ لینا مجرب ہے۔ نوع دیگر
قسط تلخ تین ماشہ۔ فرفیون تین ماشہ۔ زہرہ گاؤ ایک تولہ۔
روغن بادام تلخ دو تولہ میں جوش دے کر ایک دو قطرہ کان میں

ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر جوارش مصطگی نو ماشہ۔ ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر روغن بابونہ ایک تولہ۔ روغن گل ایک تولہ۔ جند بید ستر تین ماشہ سب کو ملا کر ایک ایک قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر آب ترب ایک تولہ۔ روغن گل ایک تولہ دونوں کو ملا کر قطرہ قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ باقی علاج وجع اذن کا کرنا مفید ہے۔ غذا لطیف شوربا گوشت مرغ و نان گندم و کدو پالک و خرفہ کھلانا۔ پرہیز عدس و بادنجان و مسکرات و جماع سے کرنا لازمی ہے۔ اور یہ بھی یاد رہے کہ آنکھ و کان کے علاج میں تنقیہ کرنا ضروری ہے اور ہمیشہ کان میں روغن یا دام ڈالنا مفید ہے اور محافظ اذن و مقوی اذن کا استعمال کرنا چاہیئے۔ وہ ادویہ یہ ہیں گل سرخ سنبل الطیب افسنتین۔ پتہ بیر۔ روغن حنظل۔ روغن سرشف۔ آب مکو سبز روغن زیتون۔ روغن کنجد۔ روغن زردآلو۔ روغن افسنتین عصارہ شبت۔ روغن جوز۔ چربی لبط۔ زعفران ؂

## سوال طنین و دوی کا حال بیان کرو

جواب جو آواز کان میں مختلف طور سے آوے اگر مانند جوش دیگ کے جیسے پانی دیگ میں جوش کھاتا ہے اور آواز آتی ہے

اس کو طنین کہتے ہیں اور جو آواز مانند درخت کے جو ہوا سے شاں شاں کرتا ہے آوے تو دوی ہے اور جالینوس نے ایک آواز صفیر بھی بیان فرمائی ہے۔ جیسے پرندے کے اڑنے کی آواز کان میں آتی ہے اور صفیر کبھی بند ہو جاتا ہے اور کبھی زیادہ یہ آواز اندر سے کان کے آتی ہے جالینوس نے اس کے تین سبب بیان فرمائے ہیں۔ طنین تو ضعف قوت حس سمع کے سبب سے ہوتا ہے اور دوی قوی ہو جانے قوت سمع سے ہوتی ہے اور صفیر ابخرہ ریاح معدی کا سبب ہے اور اگر آفت تپ یا درد کی ساتھ معلوم نہ ہووے تو ضعف قوت سمع کا سبب ہے اور اگر وقت گرمی یا سردی کے زیادہ معلوم ہووے تو مشارکت معدہ و مراق کا ہے۔ اور اگر تپ ساتھ ہووے تو فساد اخلاط کا ہے اور اگر درد کے ساتھ تپ بھی ہووے تو ریم کا فساد ہے اور اگر دغدغہ معلوم دیوے تو فساد کرم گوش کا ہے اور اگر سر بھاری ہو جاوے اور آواز پرند جانور کے پروں کی جو وقت پرواز کے آتی ہے تو فساد ابخرہ دماغی کا سبب ہے اور آواز کبھی بند ہو جاوے اور کبھی آنے لگے تو فساد ریاح کا ہے۔ یا فساد غذا غلیظ کے کھانے کا ہے۔ یا مسکرات کے استعمال کا ہے۔ اور اگر آواز تیزی سے آوے تو ذکی ہو جانے حس سمع کا سبب ہے۔ علاج اول تنقیہ دماغ کا ضروری ہے تو بعد یگر

اطریفل اسطوخودوس ایک تولہ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کھلانا مفید ہے **نوع دیگر**- تخم ریحاں چھ ماشہ - ہمراہ شربت لیموں ۲ تولہ عرق گاؤزبان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے - **نوع دیگر** اطریفل کشنیزی ایک تولہ ہمراہ عرق گاؤزبان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے - **نوع دیگر** روغن گل ایک تولہ - روغن بادام ایک تولہ ملاکر کان میں ڈالنا مجرب ہے - **نوع دیگر** یہ غرغرہ بہت مفید ہے - اسطوخودوس ایک تولہ - کشنیز خشک ایک تولہ دونوں کو نیم سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے - **نوع دیگر** اکلیل الملک چھ ماشہ - بابونہ چھ ماشہ - تخم شبت چھ ماشہ سب کو ایک پاؤ پانی میں جوش دے کر بھاپ لینا مفید ہے - **نوع دیگر** معجون دبید الورد نو ماشہ مصطگی تین ماشہ - ملاکر ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے - **نوع دیگر** آب پیاز چھ ماشہ - آب ادرک چھ ماشہ - روغن گل دو تولہ میں ملاکر گرم کرکے کان میں ایک ایک قطرہ ڈالنا مفید ہے **نوع دیگر** آب برگ پان ایک تولہ - آب برگ مدار ایک تولہ - روغن قسط ایک تولہ ملاکر ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے - **نوع دیگر** افسنتین تین ماشہ - شحم حنظل تین ماشہ سرکہ دو تولہ میں تر کرکے ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مفید ہے - **نوع دیگر** گل بابونہ تین ماشہ

انجیر زرد ایک عدد۔ خردل تین ماشہ۔ سرکہ پانچ تولہ۔ شہد ایک تولہ ملا کر گرم کر کے مقطر کر کے کان میں ڈالنا مفید ہے
**نوع دیگر** تخم شفتالو چھ ماشہ۔ افسنتین چھ ماشہ روغن لبنہ ایک تولہ ملا کر ایک ایک قطرہ کان میں ٹپکانا مجرب ہے۔
**نوع دیگر** بیضہ مورچہ ایک ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ میں ملا کر کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** آب پیاز چھ ماشہ بول بز ایک تولہ۔ روغن چنبیلی ایک تولہ ملا کر ایک ایک قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** روغن بھنگ ایک تولہ آب پودینہ سبز چھ ماشہ ملا کر نیم گرم ایک قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** از مجربات قبلہ و کعبہ ام۔ کشنیز خشک دو تولہ۔ تخم خشخاش دو تولہ۔ مغز بادام دو تولہ ملا کر سفوف کر کے ہموزن شکر سفید ملا کر چھ ماشہ۔ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے کھلاویں اور روغن بادام تلخ ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے۔

اور اگر ضعف دماغ سے ہووے تو تقویت دماغ کا علاج کریں **غذا**۔ لطیف ماش۔ پلاؤ قلیہ شوربا ے مرغ۔ تیتر۔ بٹیر۔ نان گندم کھلانا مفید ہے۔ **پرہیز** گرم اشیاء کا جماع ...... امتلا طعام غلیظ۔ شراب لہسن۔ پیاز۔ بیداری۔ کثرت خواب گرسنگی قبض شکم کا لحاظ رکھیں ؎

## سوال - قرحہ و اکلہ و ناصور اذن کا حال بیان کرو

**جواب** - قروح اکثر انفجار ورم یا بثور سے ہو جاتا ہے۔ یہ ریم کے نکلنے سے ثابت ہوتا ہے کہ قروح ہے اور اکلہ مادہ ردی حریف اکال گوشت کا ہے اور ناصور و قرحہ ہے جو دیر تک رہنے سے قائم ہو جاتا ہے۔ **علاج** - اول تنقیہ دماغی مسہل بلغم سے کرنا ضروری ہے۔ **نوع دیگر** شہد چھ ماشہ۔ شیر گاؤ دو تولہ ملا کر فلیتہ تر کر کے گوش میں رکھنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** برگ نیب سبز ایک تولہ ایک پاؤ پانی میں جوش دے کر بھاپ لینا مفید ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ بقراط انزروت تین ماشہ۔ پتہ گاؤ ایک تولہ میں ملا کر ایک قطرہ کان میں ڈالنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** شیرہ بادیان تین ماشہ۔ شہد ایک تولہ ملا کر کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** تخم کنوچہ تین ماشہ۔ انزروت ایک ماشہ۔ شہد ایک تولہ ملا کر فلیتہ روئی کا تر کر کے کان میں رکھنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** نمک لاہوری ایک ماشہ۔ مرصافی ایک ماشہ۔ بیروزہ چھ ماشہ ملا کر فلیتہ بنا کر کان میں رکھنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** افیون سوختہ ایک ماشہ۔ انزروت ایک ماشہ۔ دم الاخوین ایک ماشہ۔ کندر ایک ماشہ۔ شہد ایک تولہ میں ملا کر فلیتہ تر کر کے کان میں رکھنا

مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ ام پوست بیضہ مرغ سوختہ ایک ماشہ۔ خرمہرہ زرد سوختہ ایک ماشہ۔ لود پٹھانی ایک ماشہ۔ پھٹکڑی سوختہ ایک ماشہ۔ ملا کر خشک پیس کر کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع** فرمودہ حضرت قبلہ ام زعفران ایک ماشہ۔ افیون ایک ماشہ۔ صبر ایک ماشہ۔ شراب برانڈی دو تولہ میں حل کر کے ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** تجربہ بندہ۔ گھونگہ دریائی تازہ ایک تولہ۔ روغن سرشف چار تولہ میں جلا کر خوب باریک پیسکر ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** یہ بھی فرمودہ حضرت قبلہ ام کا ہے۔ آملہ منقی ایک ماشہ۔ برگ سنا مکی ایک ماشہ۔ برگ نیب ایک ماشہ۔ کمیلہ ایک ماشہ۔ فلفل ایک ماشہ۔ نیلہ تھوتھہ ایک ماشہ روغن کاؤ چار تولہ میں جلا کر قدرے کان میں ایک دو قطرہ ڈالنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** انزروت ایک ماشہ سفیدہ کاشغری ایک ماشہ۔ کتھہ سفید ایک ماشہ۔ روغن کنجد ایک تولہ میں ملا کر ایک دو قطرہ ڈالنا مجرب ہے۔

## سوال دخول ہوام و تولد کرم در اذن کا حال بیان کرو

**جواب**۔ حشرات الارض میں سے کوئی جانور مثل چیونٹی و پشہ یعنی مچھر و ہزار پائے یعنی کانتر وغیرہ کے کان میں داخل ہو جاوے

اور بار طوبت فاسد سے کرم پیدا ہو جاویں بسبب عفونت قرحہ کے۔ **علاج** شہد ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ ملاکر کان میں ایک دو قطرہ ڈالیں۔ یہ دوا قاتل کرم گوش ہے **نوع دیگر** آب پیاز ایک تولہ۔ مرصافی ایک ماشہ۔ روغن بادام تلخ دو تولہ سب کو حل کر کے ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مفید ہے۔

**نوع دیگر** زہرہ گاؤ ایک تولہ۔ روغن سرشف ایک تولہ ملاکر ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے **نوع دیگر** افسنتین تین ماشہ۔ آب کنیر سفید چھ ماشہ۔ پوست درخت توت تین ماشہ سرکہ تین تولہ میں جوش دے کر ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** آب پودینہ سبز چھ ماشہ۔ سقمونیا ایک ماشہ روغن زیتون دو تولہ میں ملاکر ایک قطرہ کان میں ڈالیں مجرب ہے۔ **نوع دیگر** شحم حنظل تین ماشہ۔ زردچوب تین ماشہ۔ شہد دو تولہ سب کو ملاکر فلیتہ تر کر کے کان میں رکھنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** آب ترب سبز ایک ماشہ۔ آب پیاز چھ ماشہ آب برگ نیب سبز تین ماشہ۔ سقمونیا ایک ماشہ۔ سرکہ تین تولہ میں حل کر کے ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے۔

**نوع دیگر** نکچھکنی قدرے پیس کر بطور لسنوار کے ناک میں سونگھنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** پوست انار ترش تین ماشہ سرکہ دو تولہ۔ روغن گل دو تولہ سب کو جوش دے کر روغن کا

قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** نوسادر ایک ماشہ
شیر عورت چھ ماشہ میں حل کرکے ایک دو قطرہ کان میں
ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** طوطیا ایک ماشہ۔ زردی بیضہ
مرغ ایک عدد میں حل کرکے فلیتہ تر کرکے کان میں رکھنا مفید
ہے۔ **نوع دیگر** آب کریلہ سبز تین ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ میں
ملاکر ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر**
کٹکی ایک ماشہ۔ افتیمون ایک ماشہ۔ شہد ایک تولہ میں حل
کرکے فلیتہ بناکر تر کرکے کان میں رکھنا مجرب ہے **نوع دیگر**
فرمودہ جالینوس۔ زرنیخ طبقی ایک ماشہ۔ اسطوخودوس ایک
ماشہ۔ افسنتین ایک ماشہ۔ برگ نیب ایک ماشہ۔ روغن گل
دو تولہ میں ملاکر ایک دو قطرہ کان میں ٹپکانا مجرب ہے **نوع دیگر**
فرمودہ حضرت قبلہ اہم۔ پتہ گوسفند چھ ماشہ۔ شہد ایک تولہ میں
ملاکر فلیتہ تر کرکے کان میں رکھنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر**
کندش ایک ماشہ۔ پوست حنظل ایک ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ
میں حل کرکے ایک قطرہ کان میں ڈالنا مفید ہے **نوع دیگر**
فرمودہ گیلانی۔ برگ شفتالو ایک ماشہ۔ کشنیز سبز ایک ماشہ
افسنتین ایک ماشہ۔ افتیمون ایک ماشہ۔ سرکہ دو تولہ میں
پیس کر ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر**
فرمودہ حضرت قبلہ اہم زرنیخ ایک ماشہ۔ مغز بادام تلخ چھ ماشہ

سقمونیا ایک ماشہ۔ سرکہ دو تولہ۔ روغن گل ایک تولہ سب کو حل کرکے کانمیں قطرہ قطرہ ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** افیون سوختہ ایک ماشہ۔ کندر ایک ماشہ۔ گلنار ایک ماشہ مازو سوختہ ایک ماشہ۔ پھٹکڑی سوختہ ایک ماشہ۔ سرکہ تین تولہ۔ گل روغن دو تولہ ملاکر کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** پانی گرم نیم سیر نمک چھ ماشہ میں ملاکر جوش دے کر پچکاری کرنا مجرب ہے ؛

## سوال۔ قرحہ و اکلہ ناصور اذن کا حال بیان کرو

**جواب**۔ انفجار ورم یا بثور سے قرحہ ہو جاتا ہے۔ اور یہ ریم نکلنے سے معلوم ہوتا ہے۔ سبب اکلہ کا حاد ردی حریف اکال کا ہے۔ اور اگر قرحہ کہنہ ہو جاوے تو ناصور ہے۔ **علاج**۔ اول تنقیہ دماغ کا مسہل و منضج بلغم سے کرنا ضروری ہے **نوع دیگر** شہد ایک تولہ شیر بز ایک تولہ ملاکر فلیتہ بناکر اس میں تر کرکے کان میں رکھنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** برگ نیب سبز ایک تولہ۔ روغن گل تین تولہ میں جلاکر مقطر کرکے کان میں ڈالنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** انزروت تین ماشہ۔ پتہ گاؤ ایک تولہ۔ شہد ایک تولہ ملاکر بتی روئی کی تر کرکے کان میں رکھنا مفید ہے

نوع دیگر تخم کنوچہ تین ماشہ۔ پتہ گوسفند چھ ماشہ شہد ایک تولہ ملاکر کان میں بتی ترکرکے رکھنا مفید ہے۔ نوع دیگر شیرہ بادیان تین ماشہ۔ شہد ایک تولہ ملاکر قطرہ دو قطرہ کان میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر۔ انزروت ایک ماشہ۔ مرکی ایک ماشہ۔ بیروزہ تر تین ماشہ میں فلیتہ ترکرکے کان میں رکھنا مفید ہے نوع دیگر افیون ایک ماشہ۔ انزروت ایک ماشہ۔ دم الاخوین ایک ماشہ۔ کندر ایک ماشہ روغن گل تین تولہ میں ملاکر فلیتہ ترکرکے کان میں رکھنا مفید ہے۔ نوع دیگر کشتہ بیضہ مرغ ایک ماشہ۔ خرمہرہ زرد سوختہ ایک ماشہ۔ لودپٹھانی ایک ماشہ۔ پھٹکڑی سوختہ ایک ماشہ وچ ترکی ایک ماشہ۔ سرکہ دو تولہ۔ روغن گل دو تولہ ملاکر فلیتہ ترکرکے کان میں رکھنا ہر قسم ناصور کو مفید ہے۔ نوع دیگر افیون سوختہ ایک ماشہ۔ جند بیدستر ایک ماشہ۔ رسونت ایک ماشہ مردار سنگ ایک ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں حل کرکے فلیتہ ترکرکے کان میں رکھنا مفید ہے۔ نوع دیگر زفت ایک ماشہ۔ تخم بھنگ ایک ماشہ۔ زرنیخ ایک ماشہ شہد دو تولہ ملاکر فلیتہ ترکرکے کان میں رکھنا مفید ہے۔ نوع دیگر زرد چوب ایک ماشہ۔ مردار سنگ ایک ماشہ آب پیاز ایک تولہ۔ شہد ایک تولہ ملاکر فلیتہ بناکر کان میں

رکھنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** انزروت ایک ماشہ۔ موم سفید تین ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ۔ روغن گل ایک تولہ مرہم بناکر فلیتہ تر کر کے کان میں رکھنا مفید ہے **نوع دیگر** انزروت ایک ماشہ۔ کندر ایک ماشہ۔ دم الاخوابین ایک ماشہ جندبیدستر ایک ماشہ۔ سرکہ دو تولہ۔ شہد ایک تولہ سب کو ملاکر فلیتہ تر کر کے کان میں رکھنا مفید ہے۔ **نوع دیگر**۔ فرمودہ قبلہ ام زعفران ایک ماشہ۔ افیون ایک ماشہ صبر ایک ماشہ۔ انزروت ایک ماشہ۔ شراب خالص تین تولہ میں حل کر کے ایک قطرہ کان میں ڈالنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** گھونگہ تازہ ایک ماشہ۔ روغن تلخ ایک تولہ میں جوش دے کر ایک قطرہ کان میں ڈالنا مفید ہے **نوع دیگر** آملہ مقشر ایک ماشہ۔ برگ سناکی ایک ماشہ۔ برگ نیب سبز تین ماشہ۔ کبیلہ ایک ماشہ۔ فلفل گرد ایک ماشہ۔ نیلہ تھوتھہ ایک ماشہ۔ روغن کنجد تین تولہ میں سب کو جلاکر روغن کا قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے ۔

## سوال سدہ اذن کا حال بیان کرو

**جواب**۔ سدہ پڑ جانے سے کان بند ہو جاتا ہے یہ مرض دو طرح سے جالینوس نے بیان فرمایا ہے ایک پیدائشی دوسرا

عارضی پیدائشی تو لا علاج ہے۔ اور عارضی کے بہت سے
سبب ہیں۔ ریگ یا کنکر کے پڑ جانے سے یا بثور یا گوشت
زائد کے ہو جانے سے یا دخول ہوام کے مر جانے سے
یا خلط غلیظ کے سبب سے اگر کان میں گرانی معلوم ہووے
تو سدہ خلطی ہے۔ اگر ثقل نہ معلوم ہووے تو سدہ ریح
کے سبب سے ہے۔ علاج روغن بادام تلخ ایک تولہ
نکچھکنی ایک ماشہ جلا کر کان میں ایک قطرہ ڈالنا مفید ہے
**نوع دیگر** پتہ گاؤ ایک تولہ۔ آب حنظل ایک تولہ دونوں کو
ملا کر ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے **نوع دیگر**۔
فلفل سیاہ ایک ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ روغن کنجد ایک
تولہ۔ سرکہ ایک تولہ سب کو پیس کر ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا
مفید ہے۔ **نوع دیگر** کندر ایک ماشہ۔ سداب ایک ماشہ
روغن گل دو تولہ ہیں ملا کر ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مفید ہے
**نوع دیگر** بابونہ تین ماشہ۔ اکلیل الملک تین ماشہ عنب الثعلب
تین ماشہ۔ سب کو پانی ایک پاؤ میں جوش دے کر بھاپ
لینا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر**۔ روغن گل ایک تولہ۔ سرکہ
ایک تولہ ملا کر ایک ایک قطرہ کان میں ڈالنا مفید ہے۔ کان
کا میل نکلوانا چاہیئے۔ روغن ترب۔ روغن خردل۔ روغن بادام
تلخ یہ سب کان میں ڈالنا مفید ہیں ۰۰

## سوال۔ سیلان رطوبت اذن کا حال بیان کرو

جواب۔ پیپ آنا کان سے یہ عارضہ اکثر بچوں کو بسبب دودھ پینے کے بیشتر رطوبت سے ہوجایا کرتا ہے اور یا بسبب بثور یا قرحہ یا ضربہ کے ہوجایا کرتا ہے علاج اول شہد ایک تولہ۔ شیر گاؤ ایک تولہ ملا کر فلیتہ بنا کر کان میں رکھنا مفید ہے۔ نوع دیگر پچکاری سے کان کو صاف کرنا ضروری ہے۔ نوع دیگر۔ انزروت ایک ماشہ۔ زفت ایک ماشہ روغن گل ایک تولہ میں پیس کر کان میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر رسوت ایک ماشہ۔ مرمکی ایک ماشہ۔ حب الاس ایک ماشہ۔ شیر عورت ایک تولہ میں ملا کر ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر پھٹکڑی ایک ماشہ۔ زرنیخ طبقی ایک ماشہ۔ برگ بنگ ایک ماشہ۔ شہد ایک تولہ ملا کر فلیتہ تر کر کے کان میں رکھنا مفید ہے نوع دیگر کف دریا ایک ماشہ دوغ سوختہ ایک ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ۔ روغن زیتون ایک تولہ میں حل کر کے کان میں ایک ایک قطرہ ٹپکانا مجرب ہے۔ نوع دیگر پوست انار ایک ماشہ۔ بادیان ایک ماشہ۔ نمک لاہوری ایک ماشہ۔ شہد ایک تولہ ملا کر فلیتہ بنا کر کان میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر لودپٹھانی تین ماشہ۔ رسوت ایک ماشہ خبث الحدید ایک ماشہ

سرکہ دو تولہ میں جوش دے کر صاف کر کے قطرہ قطرہ ڈالنا مجرب ہے۔ باقی علاج قرحہ گوش کا کرنا مفید ہے۔ اس میں مسہل منضج بلغم کا بھی مفید ہے۔

## سوال انفجار دم از اذن کا حال بیان کرو

**جواب**۔ خون نکلنا کان سے اگر حالت تپ میں بروز بحران کے آوے اس کو بند نہ کرے ورنہ نقصان ہے یا ضربہ کے صدمہ سے کوئی عروق ٹوٹ جاوے یا کاٹنے جانور سے یا بسبب نزلہ حار کے کان کی طرف رجوع ہو جاوے۔ جالینوس کا فرمان ہے کہ اگر صدمہ ضربہ دماغ سے کان میں خون آجاوے تو سبب ہلاکت ہے۔ ایک روز میں ہلاک ہو جاوے گا۔

**علاج**۔ نزلہ حار کا نزلہ زکام سے دریافت کر لیویں۔

**نوع دیگر** مازو ایک ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ میں جوش دے کر ایک دو قطرہ کان میں ڈالیں مجرب ہے **نوع دیگر** مرمکی ایک ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ میں جوش دیکر ایک ایک قطرہ کان میں ڈالیں مفید ہے **نوع دیگر** افیون ایک ماشہ رسوت ایک ماشہ۔ اقاقیا ایک ماشہ۔ آب گندنا ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ میں منقطر کر کے کان میں ڈالنا مفید ہے **نوع دیگر** پوست مار ایک ماشہ۔ خرمہرہ زرد ایک ماشہ دونوں کو پیس کر

قدرے کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ یہ نسخہ بارہا مرتبہ تجربہ میں آیا ہے حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔ نوع دیگر صبر ایک ماشہ۔ کندر ایک ماشہ۔ رسوت ایک ماشہ۔ مازو سوختہ ایک ماشہ۔ کاغذ سوختہ ایک ماشہ۔ گل ارمنی ایک ماشہ۔ روغن خشخاش چار تولہ میں حل کر کے ایک ایک قطرہ کان میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر خاکستر بیضہ مرغ ایک ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ میں ملا کر قطرہ قطرہ دو ایک مرتبہ کان میں ڈالنا مفید ہے۔ اگر مرض سرسام میں خون آوے تو فصد سرارو کی کھولنا چاہیئے۔

## سوال۔ حکہ اذن کا حال بیان کرو

جواب۔ خشک خارش کان میں ہونا یہ رطوبت شور کا سبب ہے۔ علاج افسنتین تین ماشہ۔ سرکہ دو تولہ میں جوشدیکر مقطر کر کے کان میں قطرہ قطرہ ڈالنا مفید ہے نوع دیگر افسنتین تین ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ۔ روغن بادام ایک تولہ میں جوش دے کر کان میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر روغن بادام کا قطرہ قطرہ ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر لعاب حلبہ ایک ماشہ شیر عورت ایک تولہ میں حل کر کے کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر آب ترب تین ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ ملا کر کان میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر صبر ایک ماشہ

بول مادہ گاؤ چھ ماشہ میں حل کرکے قطرہ ڈالنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** رسوت ایک ماشہ۔ شیر عورت ایک تولہ میں گھسکر ڈالنا مفید ہے **نوع دیگر** سہاگہ بریاں ایک ماشہ روغن گل ایک تولہ میں حل کرکے کان میں ٹپکانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** آب ترب ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ۔ روغن گل ایکتولہ ملاکر ایک دو قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ باقی علاج دردگوش ریح کا کرنا مفید ہے ؂

## سوال ورم بیخ اذن کا حال بیان کرو

جواب۔ بیخ کان میں ورم کا ہوجانا اُس کے بھی بہت سے اسباب ہیں۔ ایک سمی ورم پیدا ہوجاتا ہے۔ وہ آدمی کو ہلاک کردیتا ہے ایک قسم طاعون میں بھی ورم ہوجایا کرتا ہے اگر سرخی چہرہ کی اور گرمی معلوم ہووے تو دموی ہے اور اگر ساتھ کرب ہووے تو صفراوی ہے۔ اور اگر سفیدی ہمرنگ جلد کے صلابت ہووے تو بلغمی ہے اور اگر سیاہی مائل اور بغیر درد کے ہووے تو سوداوی ہے۔ علاج اول فصد باسلیق کی کھولیں اور جونک لگانا ضروری ہے۔ **نوع دیگر** یہ ضماد بہت مجرب ہے تخم شبت تین ماشہ۔ گل بابونہ تین ماشہ۔ تخم کتان تین ماشہ روغن گل ایک تولہ۔ موم سفید چھ ماشہ۔ چربی بطہ چھ ماشہ

سب کو ملا کر بطور مرہم کے بنا کر ضماد کریں بہت مجرب ہے۔
نوع دیگر عنب الثعلب تین ماشہ۔ تخم خطمی تین ماشہ۔ آرد
جو چھ ماشہ۔ سب کو پیس کر ضماد کریں بہت مجرب ہے۔
نوع دیگر تخم خشخاس تین ماشہ۔ آرد جو چھ ماشہ دونوں کو پیکر
ضماد کریں مجرب ہے نوع دیگر گل بابونہ تین ماشہ تخم خطمی
تین ماشہ۔ صبر تین ماشہ۔ مغز املتاس ایک تولہ۔ سرکہ تین
تولہ۔ پیس کر ضماد کریں مجرب ہے۔ نوع دیگر صدف سوختہ
تین ماشہ۔ روغن گاؤ ایک تولہ میں ملا کر ضماد لگا دیں مفید ہے
نوع دیگر چرک خانہ زنبور تین ماشہ۔ مغز ساق گاؤ ایک تولہ
زفت تین ماشہ۔ چربی مرغ تین ماشہ۔ سب کو ملا کر ضماد لگا دیں
مجرب ہے۔ نوع دیگر سرگین گاؤ چھ ماشہ۔ مقل چھ ماشہ
چرک خانہ مگس عسل تین ماشہ سب کو ملا کر ضماد لگا دیں مجرب
ہے۔ نوع دیگر تخم شبت تین ماشہ۔ گل بابونہ تین ماشہ
مغز بیدانجیر تین ماشہ۔ تخم کاسنی تین ماشہ۔ آرد جو چھ ماشہ
صندل سفید تین ماشہ سب کو پیس کر ضماد کرنا مفید ہے۔
نوع دیگر بارتنگ تین ماشہ۔ پیس کر ضماد کرنا مفید ہے۔
نوع دیگر سنکھ سوختہ ایک ماشہ۔ موم سفید تین ماشہ روغن
گل ایک تولہ گرم کر کے ضماد لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر شربت انار
تین تولہ۔ عرق مکو پانچ تولہ۔ عرق بادیان پانچ تولہ ملا کر پلانا مفید

ہے - اور اگر درد اندر کی جانب معلوم ہووے تو لعاب بہدانہ تین ماشہ - عناب سات دانہ سپستان گیارہ دانہ - عرق مکو دس تولہ - شربت نیلوفر دو تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے -

## سوال قلاع اذن کا حال بیان کرو

جواب - بیچ کان میں زخم ہو جاتا ہے اور پانی زرد رنگ کا اس میں سے نکلتا ہے - یہ عارضہ اکثر بچوں کو بسبب خلط بلغمی شور کے پیدا ہو جاتا ہے - **علاج** اول جونک لگانا ضروری ہے - **نوع دیگر** شربت عناب ایک تولہ - عرق گاؤزبان تین تولہ ملا کر پلانا مفید ہے - **نوع دیگر** شیر گاؤ تازہ دس تولہ سے زخم کو دھونا بہت مجرب ہے **نوع دیگر** مردار سنگ ایک ماشہ - سفیدہ کاشغری ایک ماشہ - کمیلہ ایک ماشہ - برگ حنا ایک ماشہ - کتھ سفید ایک ماشہ سب کو روغن سرشف تین تولہ میں حل کر کے لگانا نہایت مجرب ہے - **نوع دیگر** مغز کدو تلخ سوختہ تین ماشہ - مغز تربوز سوختہ تین ماشہ - دم الاخوین ایک ماشہ - گلنار تین ماشہ - طوطیا ایک ماشہ سب کو شیر عورت دو تولہ میں حل کر کے لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** سفیدہ کاشغری تین ماشہ - گلنار تین ماشہ - پوست انار تین ماشہ - پھٹکڑی تین ماشہ سب کو باریک پیس کر روغن زرد دو تولہ میں ملا کر لگانا

مجرب ہے نوع دیگر انزروت تین ماشہ - کف دریا تین ماشہ - موم سفید تین ماشہ - مردار سنگ ایک ماشہ - گلنار تین ماشہ - روغن گل دو تولہ میں حل کرکے لگانا مفید ہے -
نوع دیگر انزروت تین ماشہ - کف دریا تین ماشہ - مردار سنگ تین ماشہ - گلنار تین ماشہ - روغن گل تین تولہ ملاکر لگانا مجرب ہے - نوع دیگر زہر مہرہ ایک ماشہ - شیر عورت ایک تولہ میں گھسکر لگانا مفید ہے -

## سوال مرض اذن کا حال بیان کرو

جواب - ٹوٹ جانا یا پھل جانا غضروف کا بسبب ضربہ سقطہ کے صدمہ سے - علاج اقاقیا ایک ماشہ - حنا ایک ماشہ دونو کو پیس کر ضماد کرنا مفید ہے نوع دیگر زرد چوب تین ماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں حل کرکے لگانا مجرب ہے نوع دیگر یہ ضماد بہت مجرب ہے مرکی ایک ماشہ - صبر ایک ماشہ اقاقیا ایک ماشہ - کندر ایک ماشہ - سفیدی بیضہ مرغ ایک تولہ میں ملاکر لگانا مفید ہے - نوع دیگر نان گندم دو تولہ - شہد ایک تولہ ملاکر لگانا مجرب ہے - نوع دیگر فرمودہ بقراط تخم ضدف تین ماشہ - سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں حل کرکے لگانا مجرب ہے - نوع دیگر سنکھ ایک ماشہ - سفیدی بیضہ مرغ ایک

تولہ میں حل کر کے لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر روغن گل ۶ ماشہ سرکہ چھ ماشہ
کشنیز عورت ایک تولہ میں حل کر کے لگانا مجرب ہے نوع دیگر
تخم پتین ماشہ۔ سجی سفید ایک ماشہ۔ آرد گندم ایک تولہ۔ روغن گل
ایک تولہ۔ اجوائین دیسی ایک ماشہ سب کو پانی دو تولہ ملا کر
نیم گرم لگانا مجرب ہے +

## سوال انقلاع اذن کا حال بیان کرو

جواب۔ اکھڑ جانا کان کا کھینچنے سے۔ علاج فصد باسلیق
کی کھولنا اور فوراً اس جگہ پر رکھکر سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد
پارچہ تر کر کے پٹی باندھنا مفید ہے۔ نوع دیگر روغن گل
ایک تولہ۔ چربی بط چھ ماشہ ملا کر ٹکور کرنا مفید ہے نوع دیگر
تخم خطمی تین ماشہ۔ تخم خبازی تین ماشہ۔ اسپغول تین ماشہ
مغز کدو شیریں چھ ماشہ۔ کشنیز سبز ایک تولہ ملا کر ضماد کرنا مفید ہے
نوع دیگر آرد جو ایک تولہ۔ روغن گل دو تولہ۔ سرکہ ایک تولہ ملا کر
ضماد کرنا مجرب ہے +

## سوال ہرب اذن کا حال بیان کرو

جواب۔ آواز کا ناگوار معلوم ہونا یہ عارضہ ضعف دماغ کے
باعث سے ہوتا ہے۔ علاج اطریفل کشنیز ایک تولہ ہمراہ عرق

گاؤزبان پانچ تولہ- شربت سیب دو تولہ ملا کر چند روز کھلانا مجرب ہے- نوع دیگر روغن بادام قطرہ قطرہ کان میں ڈالنا مفید ہے- نوع دیگر- یہ حریرہ بہت مجرب ہے- مغز بادام ایک تولہ- تخم خشخاس ایک تولہ- کشنیز خشک ایک تولہ- مغز کدو شیریں ایک تولہ- دانہ الائچی سفید تین ماشہ سب کو شیر گاؤ ایک پاؤ میں شیرہ نکال کر روغن گاؤ دو تولہ کا داغ دے کر نبات سفید تین تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے- نوع دیگر یہ سفوف بہت مفید ہے- مغز بادام مقشر ایک تولہ- تخم خشخاس ایک تولہ- مغز کدو شیریں ایک تولہ- مغز خیارین ایک تولہ کشنیز خشک ایک تولہ- دانہ الائچی سفید چھ ماشہ شکر سفید ہموزن ملا کر چھ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا بہت مجرب ہے نوع دیگر مغز کلہ گوسفند بریاں پانچ تولہ روغن زرد تین تولہ میں حل کر کے ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا بہت مفید ہے- باقی علاج ضعف دماغ کا کرنا چاہیئے غذا مقوی گوشت تیتر- بٹیر- چوزہ مرغ زردی بیضہ مرغ پلاؤ وغیرہ کھلانا- پرہیز جماع سے کرنا ضروری ہے۔

# فصل نہم

## تشریح انف یعنی بینی معہ امراض وعلاج





### سوال۔ انف کا حال بیان کرو

جواب۔ انف ناک کو کہتے ہیں اور ناک مرکب ہے دو غضروف اور عصب و عروق و غشا و جلد سے اور یہ جائے سکونت قوت

شامہ کی ہے کہ جس کو عطاری کی خدمت سپرد ہے خوشبو و بدبو کی تمیز کرنا اس کا کام ہے۔ اور منخرین راستہ ہے فضلہ ردی دماغ سے خارج ہونے کا اور انجرات دماغ سے نکلنے کا اور یہ ماتحت ہے وزیر سلطنت کے اور اس کو اپنے اعتدال سے گذرنے سے اور ڈاکٹر صاحب کی حکم عدولی سے اکثر امراض میں مبتلا ہونا پڑتا ہے۔ اور امراض انف کے یہ ہیں۔ بقول جالینوس ؛

## سوال خشم کا حال بیان کرو

**جواب**۔ خوشبو و بدبو کسی قسم کی محسوس نہیں ہوتی بسبب بے حس ہو جانے حس تمیز کرنے والی کے اس کو خشم کہتے ہیں۔ یہ پیدائیشی بھی ہوتا ہے وہ لاعلاج تصور کرو۔ اور ایک عارضی اس کے بہت اسباب ہیں۔ سوء مزاج انف سے یا سدہ مجری انف سے یا لحم زائد پیدا ہو جاوے اس کو بواسیر الانف کہتے ہیں۔ یا بسبب خلط غلیظ سے یا بسبب ریح غلیظ مقدم دماغ میں پیدا ہووے یا ضیق مجری کا سبب ہے یا ضربہ سقطہ سے یا صداع کے عارض ہونے سے یا بسبب بثور و ورم کا باعث ہو تو اس کو مادی ساذج کہتے ہیں اور اگر مقدم سر میں درد معلوم ہووے اور رطوبت ناک سے نکلے تو بلغمی ہے اور اگر بسبب

سر میں معلوم ہووے تو سوء مزاج ساذج تصور کرو۔ اور اگر
لمس سر سے گرمی معلوم ہووے تو سوء مزاج حار کا سبب
ہے۔ اور اگر ہوا سرد سے قطرات دماغ سے ٹپکیں تو سوء مزاج
بارد ساذج ہے اور اگر حمیات حادہ میں ٹیس معلوم ہووے
تو سوء مزاج یابس کا سبب ہے جالینوس کا فرمان ہے
کہ خشم فساد دماغ کا سبب ہے۔ بسبب متعفن ہو جانے
اخلاط غلیظ کے یا تحجر اعصاب میں ہو جاوے علاج اول
منضج و مسہل بلغم سے تنقیہ کرنا۔ نوع دیگر فلفل سیاہ ایک
ماشہ۔ شونیز ایک ماشہ۔ کندش ایک ماشہ سب کو پیس کر قدرے
ہولاس ناک میں لیویں مفید ہے۔ نوع دیگر شونیز تین
ماشہ۔ خردل تین ماشہ۔ سرکہ دو تولہ ملا کر ایک دو قطرہ ناک
میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر شحم حنظل تین ماشہ۔ پودینہ
خشک تین ماشہ۔ مرزنجوش تین ماشہ۔ تخم کرفس تین ماشہ۔ زیرہ سیاہ
تین ماشہ سب کو پانی ایک سیر میں جوش دے کر بھاپ لینا ناک
میں مجرب ہے۔ نوع دیگر انجیر ولائتی ایک عدد شہد ایک
تولہ پانی ایک پاؤ میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے۔
نوع دیگر عاقرقرحا چھ ماشہ۔ خردل چھ ماشہ۔ عسل دو تولہ
پانی ایک سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے نوع دیگر
اطریفل اسطوخودوس ایک تولہ ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے

بوقت شب کھلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** یہ گولیاں نہایت مفید ہیں۔ سقمونیا چھ ماشہ۔ شحم حنظل چھ ماشہ۔ دار چینی تین ماشہ۔ زنجبیل تین ماشہ۔ قرنفل تین ماشہ۔ روغن بادام ایک تولہ میں سب کو چرب کر کے شہد بقدر ضرورت ملا کر گولیاں بقدر نخود کے بنانا بوقت شب دو گولیاں ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** کندش ایک ماشہ۔ حلبہ ایک ماشہ۔ شونیز ایک ماشہ۔ روغن زیتون ایک تولہ ملا کر ناک میں ڈالنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** شحم حنظل ایک ماشہ۔ نوشادر ایک ماشہ۔ خردل ایک ماشہ۔ موم سفید تین ماشہ۔ روغن گل دو تولہ مرہم بنا کر فلیتہ تر کر کے ناک میں رکھنا مفید ہے **نوع دیگر** اطریفل کشنیز ایک تولہ مصطگی ایک ماشہ ملا کر شب کو ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** مربائے ہلیلہ ایک عدد ہمراہ عرق گاؤزبان پانچ تولہ کے کھلانا بوقت شب کے مجرب ہے **نوع دیگر** فرمودہ بقراط روغن بیضہ مرغ ایک قطرہ ناک میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** آب چقندر ایک تولہ۔ شونیز ایک ماشہ ملا کر ایک ایک قطرہ ناک میں ڈالنا مجرب ہے **نوع دیگر** عاقرقرحا ایک ماشہ۔ خردل ایک ماشہ۔ فلفل ایک ماشہ کندش ایک ماشہ۔ دار چینی ایک ماشہ۔ مرکی ایک ماشہ۔ بول شتر

دو تولہ میں پیس کر ناک میں ایک دو قطرہ ڈالنا مفید ہے۔
**نوع دیگر** اجمود ایک ماشہ۔ بادبرنگ ایک ماشہ۔ شنجرف ایک ماشہ۔ زرنیخ ایک ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ بزرالبنج ایک ماشہ۔ سب کو پیس کر ایک ماشہ حقّہ میں بطور تمباکو کے دہوآں ناک کے راستہ نکالیں مجرب ہے۔ **غذا** گوشت مرغ۔ بٹیر۔ شوربا　　۔ نان گندم کھلانا پرہیز جماع وبقولات وترشی وبادی کا ضروری ہے ۔

## سوال شم کا حال بیان کرو

**جواب**۔ مختلف چیزوں کی بُو ایک چیز کے سونگھنے سے آوے اور بجائے خوشبو کے بھی بدبو معلوم ہووے۔ اور بعض چیز کی بو معلوم ہووے اور بعض کی نہ معلوم ہووے اس کو فساد شم کہتے ہیں۔ سبب اس کا قرحہ سوراخ ناک میں یا مادہ عفنیہ کا جمع ہو جاتا ہے۔ اگر بدبو اچھی معلوم ہووے اور خوشبو سے نفرت ہو جاوے تو سوء مزاج حار کا سبب ہے۔ اور جو چیز موجود نہ ہووے اس کی خوشبو یا بدبو معلوم ہووے تو سوء مزاج بارد رطب ہے۔ اور اگر مانند فلفل یا قرنفل کے تیز خوشبو محسوس ہووے تو خلط صفرا کا باعث ہے اور اگر خوشبو نہ آوے اور بدبو کو محسوس کرے تو یہ فساد

سوء مزاج بارد کا ہے اور اگر ہر وقت ایک چیز کی خوشبو یا بدبو معلوم ہوتی رہے بغیر سونگھنے کے جیسے خوشبو مشک یا مٹی یا روغن زرد کی یہ علامت ردی ہے اور موت قریب تصور کرو علاج اول منضج و مسہل بلغم سے تنقیہ دماغ کا کریں بعد میں فصد ہفت اندام کی کھولیں۔ نوع دیگر فرمان انطاکی اگر خوشبو ناک میں سے آوے تو ہینگ سونگھاویں۔ اور اگر بدبو ناک میں سے آوے تو مشک سونگھاویں اور اگر کوئی بو یا خوشبو نہ آوے تو یہ دوا بہت مفید ہے۔ جند بید ستر ایک ماشہ۔ قرنفل ایک ماشہ۔ کندش ایکماشہ کرفس ایکماشہ فلفل سیاہ ایکماشہ سرکہ دو تولہ میں حل کرکے ایک دو قطرہ ناک میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر قرنفل ایک ماشہ۔ بسباسہ ایک ماشہ جوز بوا ایک ماشہ۔ مشک ایک ماشہ۔ عرق گلاب دو تولہ میں ملاکر ایک دو قطرہ ناک میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر جند بید ستر ایک ماشہ۔ آب برگ دھتورہ ایک تولہ میں ملاکر ناک میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر جند بید ستر ایک ماشہ۔ خردل ایک ماشہ۔ مرمکی ایک ماشہ۔ آب برگ ببول ایک تولہ میں ملاکر ناک میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر گل سیوتی ایک تولہ کو گھسکر اس کا پانی ایک دو قطرہ ناک میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر یہ سفوف بہت مفید ہے پوست ہلیلہ زرد ایک تولہ

پوست بلیلہ ایک تولہ۔ آملہ مقشر ایک تولہ۔ کشنیز خشک ایکتولہ دانہ الائچی سفید ایک تولہ سب کو کوٹ چھان کر ہموزن شکر سفید ملاکر چھ ماشہ صبح وچھ ماشہ شام ہمراہ شربت خشخاش دو تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ اگر گوشت زائد ہووے تو طوطیا ایک ماشہ۔ شیر عورت ایک تولہ میں گھسکر قدرے ناک میں لگانا مجرب ہے۔

## سوال۔ رعاف کا حال بیان کرو

جواب۔ نکسیر پھوٹنے کو جو ناک میں سے خون آوے تو اس کو رعاف کہتے ہیں۔ اس کے بھی بہت سے اسباب ہیں یا بسبب امراض حادہ کے باعث یا بواسیر انف یا بثور انف یا کھل جانے رگ بینی کی حدت خون سے یا ٹوٹ جانے عروق شبکہ دماغ سے بسبب ضربہ سقطہ کے یا کاٹنے سانپ پھردار کے یا حمیات حادہ میں بروز بحران کے یا بسبب صداع شدید حار سے یا پیشتر سرسام یا دوار کے سبب یا سبات یا سہر کے سبب سے یا گرم ہو جانے جگر کے یا ذات الریہ یا ذات الجنب کے باعث یا نکلنے چیچک سے اگر خون دفعتہً جاری ہو جاوے اور دیر میں بند ہو جاوے تو غلبہ صفرا سے کشادہ ہو جانا رگ باریک بینی کا ہے اگر بطریق بحران کے حمیات حادہ میں آوے

اس کو بند نہ کریں۔ ورنہ موجب امراض شدید کا باعث ہوگا
بلکہ جالینوس کا فرمان ہے کہ جب تک ضعف نہ ہو جاوے
خون رعاف کا کسی صورت سے بند نہ کریں علاج لعاب بہدانہ
تین ماشہ۔ شیرہ عناب ۵ دانہ۔ شیرہ مغز کدو شیریں چھ ماشہ۔
عرق گاؤزبان دس تولہ میں نکالکر شربت خشخاش تین تولہ ملا
کر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** کشنیز خشک چھ ماشہ۔ تخم خرفہ
چھ ماشہ۔ مغز کدو شیریں نو ماشہ سب کا شیرہ نیم سیر پانی میں نکالکر
شربت بنفشہ دو تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** بہدانہ تین
ماشہ کا لعاب نکال کر عرق بید مشک دس تولہ میں۔ شیرہ خرفہ تین ماشہ
شربت صندل تین تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** صمغ عربی
چھ ماشہ۔ کتیرا چھ ماشہ۔ شاخ گوزن سوختہ ایک ماشہ۔ دم الاخوین
تین ماشہ۔ طباشیر چھ ماشہ۔ بارتنگ چھ ماشہ سفوف کرکے
تین ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر دو تولہ کے پلانا مجرب ہے یہ یاد
رہے کہ اگر درد شقیقہ میں خون رعاف کا آوے تو فصد سرارد
کی کھولیں بعد میں شیرہ کاہو تین ماشہ۔ شیرہ کشنیز چھ ماشہ
پانی ایک پاؤ میں نکال کر شربت نیلوفر تین تولہ ملاکر پلا دیں مجرب
ہے۔ **نوع دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے گل ارمنی تین ماشہ
نشاستہ چھ ماشہ۔ سرکہ تین تولہ میں گھس کر ضماد کریں **نوع دیگر**
آملہ مقشر ایک تولہ۔ شیرہ تین تولہ میں گھسکر ضماد کرنا مفید

ہے۔ نوع دیگر فرمودہ بقراط سرگین خر تازہ میں سے پانی نچوڑ کر ایک دو قطرہ ناک میں ڈالنے سے فوراً خون رعاف کا بند ہو جاتا ہے۔ نوع دیگر بال شتر سوختہ ایک ماشہ۔ خرمہرہ زرد سوختہ ایک ماشہ پیس کر ناک میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر کاغذ سوختہ ایک ماشہ۔ خانہ عنکبوت میں لپیٹ کر ناک میں رکھنا مفید ہے۔ نوع دیگر اقاقیا تین ماشہ۔ گلنار تین ماشہ گز مازج تین ماشہ۔ سرگین گاؤ تازہ پانچ تولہ میں ملا کر سر پر ضماد کریں مجرب ہے نوع دیگر کتائی خورد چھ ماشہ۔ آردماش ایک تولہ۔ پوست گولر چھ ماشہ۔ برگ املی چھ ماشہ سب کو پیس کر سر پر ضماد کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر۔ آب کیلہ ایک دو قطرہ ناک میں ڈالنا مجرب ہے۔ نوع دیگر برگ نیب تازہ چھ ماشہ۔ برگ چولائی سرخ چھ ماشہ۔ شورہ قلمی ایک ماشہ۔ اجوائن خراسانی ایک ماشہ سب کو پیس کر سر پر ضماد لگانا مجرب ہے نوع دیگر ملتانی مٹی ایک تولہ۔ کائی تالاب ایک تولہ۔ سریش ایک تولہ سب کو پانی دس تولہ میں گرم کر کے سر پر ضماد کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر کافور ایک ماشہ عرق گلاب ایک تولہ میں ملا کر ایک ایک قطرہ ناک میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر تخم خرفہ ایک ماشہ کافور ایک ماشہ۔ گرد آسیا ایک ماشہ۔ پھٹکڑی ایک ماشہ دم الاخوائین ایک ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں حل

کر کے قدرے ناک میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر نشاستہ ایک ماشہ۔ روشنائی لکھنے کی ایک ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں حل کر کے فلیتہ روئی کا بنا کر اس میں تر کر کے ناک میں رکھنا مفید ہے نوع دیگر آلو بخارہ سات دانہ۔ گل نیلوفر چھ ماشہ۔ تخم کاسنی چھ ماشہ۔ عرق بید مشک دس تولہ میں تر کر کے صاف کر کے شربت صندل تین تولہ ملا کر پلانا مفید ہے۔ نوع دیگر بھٹکڑی ایک ماشہ۔ آب برگ پالک ایک تولہ میں حل کر کے ایک دو قطرہ ناک میں ڈالنا مفید ہے۔ غذا کدو۔ پالک۔ آشنجو کھلانا۔ گرم اشیاء کا پرہیز کرنا لازم ہے واضح ہو کہ بعض امراض میں رعاف کی ضرورت پڑتی ہے اس وقت اذخر تین ماشہ۔ پودینہ تین ماشہ۔ کندش تین ماشہ پتہ گاؤ دو تولہ میں ملا کر فلیتہ تر کر کے ناک میں رکھنے سے رعاف ہو جاتا ہے۔ نوع دیگر افتیموں تین ماشہ۔ مرزنجوش تین ماشہ سرکہ قندی تین تولہ میں ملا کر فلیتہ بنا کر ناک میں رکھنے سے رعاف پیدا ہو جاتا ہے۔

## سوال ورم بثور بینی کا حال بیان کرو

جواب۔ ورم یا بثور ناک میں پیدا ہو جاویں یہ مرض کثرت مادہ غلیظ خون یا فضلہ بلغمی سوداوی سے پیدا ہوتا ہے۔

علاج اول فصد سراروکی کھولنا۔ اس کے بعد رگ پیشانی یارگ بینی کی کھولنا اور جونک لگانا بھی مفید ہے پھر منضج ومسہل بلغم وصفرا کا کرنا ضروری ہے نوع دیگر۔ روغن گل ایک تولہ سرکہ ایک تولہ دونوں کو ملاکر ایک ایک قطرہ ناک میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر نمک ایک ماشہ۔ سرکہ چھ ماشہ۔ روغن کدو ایک تولہ سب کو ملاکر قطرہ قطرہ ناک میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر مردارسنگ ایک ماشہ۔ رسوت ایک ماشہ۔ صبر ایک ماشہ۔ مغز تربوز ایک ماشہ۔ عرق گلاب ایک تولہ میں حل کرکے ایک ایک قطرہ ناک میں ڈالنا مفید ہے نوع دیگر مردارسنگ ایک ماشہ۔ صندل سرخ ایک ماشہ۔ آب انار ایک تولہ میں حل کرکے لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر پوست انار ایک تولہ۔ کشنیز ایک تولہ دونوں کو پانی ایک سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے نوع دیگر تخم کاہو تین ماشہ۔ مغز خیارین چھ ماشہ۔ مغز تربوز ایک تولہ۔ مغز کدو چھ ماشہ سب کو پانی ایک پاؤ میں شیرہ نکال کر شربت صندل دو تولہ ملا کر پلانا مفید ہے نوع دیگر گل ارمنی ایک ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ میں ملاکر دو چار مرتبہ ناک میں روئی سے لگانا مفید لکھا ہے۔ نوع دیگر کافور ایک ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ رسوت ایک ماشہ۔ مردارسنگ ایک ماشہ موم سفید تین ماشہ

روغن گل دو تولہ میں ملا کر مرہم بنا کر قدرے ناک میں لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** مغز کدو شیریں تین ماشہ۔ مسکہ گاؤ ایک تولہ میں گھسکر لگانا بہت مفید ہے **نوع دیگر** انجیر زرد ایک عدد۔ تخم کتان تین ماشہ۔ حلبہ ایک ماشہ۔ شہد ایک تولہ میں ملا کر ضماد کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** نمک لاہوری ایک ماشہ۔ روغن زرد چھ ماشہ ملا کر لگانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** نکچھکنی تین ماشہ۔ فلفل تین ماشہ۔ مشک ایک سُرخ سب کو ملا کر نسوار لینا مفید ہے۔ باقی علاج قرحہ بینی کا کرنا مجرب ہے۔ غذا۔ کدو۔ پالک۔ خرفہ۔ شوربائے گوشت نان گندم اور گرم اشیا سے پرہیز لازم ہے

## سوال۔ بواسیر انف کا حال بیان کرو

**جواب۔** گوشت زائد کا پیدا ہو جانا ناک میں۔ اگر گوشت نرم سفید ہووے اور اس میں درد نہ ہو۔ اور اس میں سے رطوبت نکلے تو مادہ بلغمی کا فساد ہے۔ اور اگر رنگ گوشت کا سُرخ ہووے اور ساتھ حرارت ہووے اور ساتھ کچھ درد بھی ہووے تو یہ مادہ دموی ہے اور اگر سیاہی مائل ساتھ سختی کے ہووے تو خلط سوداوی ہے اور کبھی سرطان بھی ناک میں پیدا ہو جاتا ہے۔ اور اس میں سے زرد پانی نکلتا ہے۔ اور

ناک کی رنگت سبز ہو جاتی ہے۔ اور گوشت بشکل جونک کے بڑھ جاتا ہے۔ یہ بھی احتباس خون سوداوی کا مادہ ہے علاج۔ فصد سرارو کی کھولنا بعد مسہل سوداکا کرنا۔ بعد میں شانوں کے درمیان سینگی لگانا ضروری ہے۔ نوع دیگر بہدانہ تین ماشہ۔ اسپغول تین ماشہ دونوں کا لعاب عرق گاؤزبان ایک پاؤ میں نکال کر مغز کدو چھ ماشہ و مغز تربوز چھ ماشہ کا شیرہ عرق کاسنی پانچ تولہ میں نکال کر شربت نیلوفر تین تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر رسوت ایک ماشہ۔ صندل سفید ایک ماشہ۔ مرکی ایک ماشہ۔ آب کشنیز سبز ایک تولہ میں گھسکر فلیتہ ترکرکے ناک میں رکھنا مجرب ہے۔ نوع دیگر شحم حنظل ایک ماشہ۔ مازو سبز ایک ماشہ۔ پودینہ سبز تین ماشہ میں گھسکر ناک میں لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر پوست انار تین ماشہ۔ سرگین خر تین ماشہ۔ آب کشنیز سبز ایک تولہ میں گھسکر لگانا مفید ہے نوع دیگر زنگار ایک ماشہ۔ مرکی ایک ماشہ پھٹکڑی ایک ماشہ۔ مس سوختہ ایک ماشہ بھنگ ایک ماشہ سب کو سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں حل کرکے بذریعہ بتی ناک میں رکھنا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ زفت ایک ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر عاقرقرحا ایک ماشہ۔ کف دریا ایک ماشہ۔ خردل ایک ماشہ سب کو پیسکر

ناک میں لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر یہ ضماد بہت مجرب ہے۔ رسوت ایک ماشہ۔ مقل ایک ماشہ دونوں کو پیس کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر مردار سنگ ایک ماشہ۔ حلبہ ایک ماشہ۔ روغن گل چھ ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ لیں پیس کر ناک میں لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر۔ زرنیخ ایک ماشہ۔ چونہ ایک ماشہ سرکہ ایک تولہ۔ شہد ایک تولہ ملا کر بتی بنا کر ناک میں رکھنا مفید ہے۔ نوع دیگر نوشادر ایک ماشہ۔ زنگار ایک ماشہ۔ موم سفید چھ ماشہ۔ شہد ایک تولہ۔ روغن گل ایک تولہ ملا کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر سبھی ایک ماشہ۔ نوشادر ایک ماشہ۔ زنگار ایک ماشہ۔ چونہ ایک ماشہ۔ سرکہ چھ ماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں حل کرکے لگانا بہت مجرب ہے۔ اور اگر مولودی ہووے تو لاعلاج ہے۔

## سوال۔ قروح انف و ناصور کا حال بیان کرو

جواب۔ زخم ہو جانا ناک میں اور وہ زخم کہنہ ہو جاوے تو ناصور ہے۔ اور یہ بسبب بخارات حادہ ردیہ سے پیدا ہوتا ہے۔ اگر زخم تر ہووے تو رطوبت اکالہ فاسد دماغی سے ہے اور اگر خشک ہووے تو اخلاط محترقہ سے بشکل بثور کے ہوتا ہے یہ زخم اگر بشکل بثور بیرون بینی ہو جاوے تو خوفناک ہے اور اگر اندر کی

جانب ہووے تو نیک ہے۔ علاج۔ اول تنقیہ مسہل خلط سوداکا کرنا لازمی ہے۔ اگر خشک ہووے تو یہ مرہم مفید ہے۔ روغن گل ایک تولہ۔ کتیرا ایک ماشہ۔ موم سفید تین ماشہ۔ گل خطمی تین ماشہ۔ سب کو پیس کر روغن گل ۲ تولہ میں مرہم بنا کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ صندل سرخ تین ماشہ رسوت تین ماشہ۔ عرق گلاب ایک تولہ میں حل کر کے لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ لعاب اسپغول چھ ماشہ۔ شربت صندل تین تولہ۔ عرق گاؤزبان دس تولہ میں ملا کر پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر یہ مرہم نہائت مجرب ہے۔ روغن گل تین تولہ۔ موم سفید چھ ماشہ۔ مردارسنگ ایک ماشہ۔ حلبہ تین ماشہ۔ کنوچہ تین ماشہ۔ اسپغول تین ماشہ۔ تخم کتان ۳ ماشہ ان کا دس تولہ پانی میں لعاب نکال کر مرہم بنا کر لگانا مجرب ہے نوع دیگر مردارسنگ ایک ماشہ۔ رسوت ایک ماشہ۔ اقلیمیا نقرہ ایک ماشہ۔ سفیدہ کاشغری ایک ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں ملا کر لگانا بہت مجرب ہے۔ نوع دیگر روغن گل ایک تولہ۔ موم سفید چھ ماشہ۔ زہر مہرہ ایک ماشہ سب کو ملا کر لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر طوطیا ایک ماشہ۔ صبر ایک ماشہ پوست انار ایک ماشہ۔ شیر عورت ایک تولہ میں گھس کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر زنگار ایک ماشہ۔ صابن دیسی تین ماشہ۔ بیروزہ تر

ایک تولہ سب کو بطور مرہم بنا کر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** شنجرف ایک ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں ملا کر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** دارچینی ایک ماشہ۔ زردچوب ایک ماشہ۔ قرنفل ایک ماشہ۔ شہد ایک تولہ میں ملا کر چاٹنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** زنجبیل چھ ماشہ فلفل سیاہ چھ ماشہ۔ دانہ الائچی چھ ماشہ۔ قند سیاہ دو تولہ میں گولیاں برابر نخود کے بنا کر صبح و شام ہمراہ آب کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** معجون فلاسفہ نو ماشہ بوقت شب ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ **غذا** شوربا و نان گندم۔ گوشت مرغ و تیتر و بٹیر پرہیز ترشی و بادی کا و جماع کا کرنا ضروری ہے ۔

## سوال۔ عطاس کا حال بیان کرو

جواب۔ کثرت سے چھینک کا آنا اعتدال سے بڑھ کر یہ سوء مزاج حرارت دماغ کا باعث ہے۔ یا رطوبت لذعہ سے دراصل بخارات تُند ہیں وقت کھانسنے کے حرکت کرتے ہیں اور اس کے سبب سے حرکت عطسہ دماغ میں پیدا ہوتی ہے اور کثرت عطسہ اگر ابتدائے نزلہ و زکام میں ہو جاوے تو مادہ نضج نہیں پاتا ہے۔ اور ابتدائے تپ میں بھی نقصان

دیتا ہے بسبب اس کی کثرت کے قوت ساقط ہو جاتی ہے۔ اور دماغ پریشان ہو جاتا ہے اور ضعف دماغ میں بھی نقصان دیتی ہے اور مرض ذات الصدر میں بھی بہت نقصان پہنچتا ہے۔ بسبب مادہ خام کے اور رعاف میں نقصان ہوتا ہے اور عطسہ کا ہونا چار مرض میں فائدہ دیتا ہے۔ اگر مادہ ریح کا سر میں ہو اور گرانی سر کی ہو تو عطسہ سے دور ہو جاتی ہے۔ دوسرے جس کے سر میں مادہ غلیظ پختہ ہو گیا ہو اُس کو رقیق کر کے نکال دیتا ہے۔ تیسرے عورات کو وضع حمل کے وقت فائدہ دیتی ہے۔ چوتھے مرض فواق یعنی ہچکی میں اُس کی حرکت دور ہو جاتی ہے۔ یہ بھی لکھا ہے۔ کہ دماغی امراض میں عطسہ آوے تو آثار صحت کے ہیں۔ اور قریب موت کے عطسہ نہیں ہوتا ہے۔ علاج روغن گل ایک سُرخ ناک میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر گرم پانی سر پر ڈالنے سے عطسہ دور ہو جاتا ہے۔ نوع دیگر روغن بادام ایک قطرہ ناک میں ڈالنے سے اور کانوں میں ڈالنے سے فوراً فائدہ ہوتا ہے۔ مجرب ہے۔ نوع دیگر سیب کے سونگھنے سے عطسہ دور ہو جاتی ہے۔ نوع دیگر فکر کرنے سے فواق عطسہ دونوں کو فائدہ ہوتا ہے نوع دیگر افیون ایک سرخ۔ خولنجان ایک سرخ دونوں کو ملا کر سونگھنے سے فائدہ

ہوتا ہے۔ نوع دیگر گل خطمی ایک ماشہ۔ روغن گل چھ ماشہ میں ملا کر چند قطرہ ناک میں ڈالنے سے فائدہ ہوتا ہے نوع دیگر اصل السوس مقشر تین ماشہ۔ ریوند چینی تین ماشہ پوست خشخاش چھ ماشہ۔ سب کو پیس کر گولیاں برابر نخود کے بنا دیں۔ صبح و شام ایک ایک گولی ہمراہ پانی کے ایک جرعہ کے کھا دیں بہت مجرب ہے۔ نوع دیگر روغن کدو تین ماشہ۔ روغن بنفشہ تین ماشہ ملا کر کان میں ایک ایک قطرہ ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر صندل سفید تین ماشہ۔ کشنیز خشک تین ماشہ دونوں کو پیس کر سر پر ضماد لگانا مجرب ہے نوع دیگر سلیخہ ایک ماشہ ہمراہ شربت خشخاش دو تولہ کے چٹانا مجرب ہے نوع دیگر مغز بادام مقشر دو تولہ۔ تخم خرفہ چھ ماشہ۔ تخم خیارین چھ ماشہ کشنیز ایک تولہ سب کو کوٹ کر سفوف بنا دیں۔ خوراک چھ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے کھلانا مفید ہے۔ نوع دیگر یہ ضماد بہت مفید ہے۔ برگ کاسنی سبز ایک تولہ۔ برگ کشنیز ایک تولہ برگ عنب الثعلب ایک تولہ۔ برگ کاہو ایک تولہ صمغ عربی چھ ماشہ۔ سب کو پیس کر سر پر ضماد کرنا مفید ہے نوع دیگر یہ حب بہت مجرب ہے۔ تخم دھتورہ تین ماشہ ریوند چینی ڈیڑھ ماشہ۔ زنجبیل ڈیڑھ ماشہ صمغ عربی تین ماشہ سب کو پیس کر گولیاں برابر مونگ کے بنا دیں۔ ایک گولی صبح ایک شام ہمراہ

پانی کے کھاویں مجرب ہے۔ **نوع دیگر** روغن بنفشہ ایک تولہ سر پر ملنا بہت نفع کرتا ہے۔ واضح ہو کہ بعض امراض میں عطسہ کی ضرورت پڑتی ہے یہ چند ادویہ عطسہ آور ہیں جن کی تفصیل یہ ہے۔ کندش۔ خربق سفید۔ جندبید ستر۔ فلفل سیاہ خردل۔ عاقرقرحا۔ دار فلفل۔ زنجبیل۔ اسطوخودوس۔ بندق ہندی۔ عود صلیب۔ کبابہ۔ برگ تمباکو۔ سداب۔ شیر عشر خاکستر پاچک دشتی۔ بندال۔ سمندر پھل۔ نوشادر۔ صعتر۔ مغز گھونگچی۔ تخم سرس۔ قرنفل۔ خولنجاں۔ عاقرقرحا۔ مسک مصطگی فلفل سرخ وقت ضرورت ہولاس بناکر استعمال کریں۔

## سوال۔ جفاف انف کا حال بیان کرو

جواب۔ بسبب حرارت کے حمیات محرقہ میں یا بسبب یبوست کے آخر تپ دق میں عارض ہوتی ہے یا بسبب اجماع خلط لزج کے یہ ہو جاتی ہے۔ علاج گلاب ایک تولہ۔ صندل سفید تین ماشہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** روغن گل ایک تولہ۔ مغز کدو شیریں چھ ماشہ۔ کافور ایک ماشہ سب کو ملاکر لگانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** زہرمہرہ ایک ماشہ عرق گلاب ایک تولہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** کافور ایک ماشہ۔ مسکہ گاؤ ایک تولہ میں ملاکر لگانا مفید ہے

نوع دیگر۔ گل نیلوفر چھ ماشہ۔ تخم کاسنی چھ ماشہ ایک پاؤ پانی میں نثر کر کے شربت بنفشہ دو تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر مربائے ہلیلہ ایک عدد شب کو ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے کھلانا مفید ہے۔ نوع دیگر گلاب چھ ماشہ۔ سرکہ چھ ماشہ کافور ایک ماشہ۔ ملا کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر برگ تمر ہندی ایک ماشہ۔ گھس کر لگانا مجرب ہے نوع دیگر لعاب اسپغول چھ ماشہ۔ شربت صندل تین تولہ ملا کر پلانا مفید ہے غذا کدو پالک۔ خرفہ۔ مسکہ گاؤ۔ شیرہ بادام۔ پرہیز عدس۔ کرم کلہ کریلہ۔ بینگن۔ گوشت گاؤ وغیرہ سے کرنا لازم ہے٭

## سوال۔ دیدان انف کا حال بیان کرو

جواب۔ کرم نکلنے ناک سے بسبب رطوبت متعفنہ کے مقدم دماغ میں اور خارش ہونا مقدم دماغ میں اور بعض وقت ساتھ رطوبت کے کیڑے نکلنا علاج اول منضج و مسہل بلغم کا کرنا۔ کندش ایک ماشہ۔ شونیز ایک ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ میں ملا کر قدرے ناک میں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر قسط ایک ماشہ۔ مرکی ایک ماشہ۔ کمیلہ ایک ماشہ۔ برگ شفتالو چھ ماشہ۔ سب کو پیس کر ناک میں قدرے ڈالنا مجرب ہے۔ باقی علاج صداع دموی کا کرنا لازمی ہے٭

## سوال حکہ انف کا حال بیان کرو

جواب۔ خارش ہونا ناک ہیں۔ سبب اس کا بخارات حارہ لذعہ احتباس مادہ کا حالت زکام ہیں یا سبب دیدان یا بثور قرحہ کا سبب ہے۔ یا بثور جدری کی آمد ہے۔ یا آمد رعاف کا سبب ہے۔ اگر سرخی چہرہ کی اور آنکھوں ہیں بجلی کی حرکت سی معلوم ہووے تو آمد رعاف کی تصور کرو اور اگر دغدغہ پیدا ہو جاوے اور جلد زائل ہو جاوے تو بخارات کا سبب ہے علاج تنقیہ دماغ کا مسہل صفرا سے کرنا ضروری ہے۔ صندل تین ماشہ۔ گلاب ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ ہیں پیس کر ناک ہیں ڈالنا مفید ہے۔ نوع دیگر مغز کدو ایک ماشہ کافور ایک ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ ملا کر ناک ہیں لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر شربت ورد مکرر تین تولہ۔ آب تخ پانچ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے نوع دیگر اطریفل کشنیزی ایکتولہ ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مفید ہے۔ نوع دیگر مغز بادام مقشر ایک عدد سرکہ تین ماشہ ہیں گھس کر لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر نوسادر ایک ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ سرکہ چھ ماشہ ہیں گھس کر لگانا مفید ہے نوع دیگر مغز کدو تین ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ مسکہ گاؤ چھ ماشہ ہیں ملا کر لگانا مفید ہے۔

نوع دیگر۔ عرق لیموں تین ماشہ۔ روغن گل چھ ماشہ ملا کر لگانا مفید ہے۔

## سوال حرقت انف کا حال بیان کرو

جواب۔ ناک میں سوزش کا پیدا ہونا یہ سوء مزاج حار سے ہوتا ہے۔ علاج لعاب اسپغول تین ماشہ۔ شیرہ مغز کدو ایک ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ۔ روغن گل ایک تولہ سب کو ملا کر ناک میں لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر کافور ایک ماشہ۔ موم سفید ایک ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ ملا کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر ترشی انبہ ایک ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ میں گھس کر لگانا بہت مجرب ہے۔ نوع دیگر روغن بادام ایک ماشہ شیر عورت تین ماشہ میں حل کر کے لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر نوسادر ایک ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ میں نیم گرم کر کے ناک میں لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر افسنتین ایک ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ میں پیس کر مسکہ گاؤ ایک تولہ میں ملا کر لگانا مجرب ہے۔ غذا پالک خرفہ کدو۔ شوربائے گوشت۔ نان گندم کھلانا۔ پرہیز ترشی و اشیاء گرم کا ضروری ہے ❖

# فصل دہم

## تشریح شفت معہ امراض و علاج کے بیان میں

### سوال تشریح شفت کا حال بیان کرو

جواب۔ شفت کہتے ہیں لب کو یعنی ہونٹوں کو یہ مرکب ہیں۔ شرائین داوردہ وگوشت وغشا وجلا سے اور یہ دو کیواڑ ہیں۔ دروازہ شہر دارالخلافہ بدن آدم کے اور یہ ان کو ہر وقت کھلنے اور بند ہونے کا کام سپرد ہے اور یہ دروازہ سلطنت کے ملازموں کی آمدرفت کا ہے اور سلطنت کے باشندوں کو جس چیز کے کھانے و پینے کی ضرورت ہوتی ہے تو اس دروازہ کے راستے سے اپنی ضروریات کو پورا کرتے ہیں۔ اور شب کو دروازہ بند ہو جاتا ہے۔ صبح کو کھل جاتا ہے اور شفت کو بسبب مشارکت دروازہ کے اکثر امراض میں مبتلا ہونا پڑتا ہے

قدرت کاملہ نے جلد تمام بدن کی گوشت سے علیحدہ پیوست کی ہوئی ہے۔ مگر جلد شفت کی گوشت کے ساتھ پیوست ہے۔ اور دروازہ دارالخلافہ کا داخلی حلق تجویز فرمایا ہے۔ اور دروازہ خارجی سلطنت کا مقعد تجویز فرمایا ہے۔ اِس واسطے دونوں کی آپس میں مشارکت ہے۔ اور اتحاد ہے اور جس قدر امراض شفت کو ہوتے ہیں اسی قدر امراض مقعد کو ہوتے ہیں۔ مثل تشقاق شفت کو ہوتا ہے تو شقاق مقعد کو بھی ہوتا ہے۔ اور اگر بواسیر مقعد کو ہوتی ہے تو بواسیر شفت کو بھی ہوتی ہے۔ اگر سوءِ مزاج لب ہے تو سوءِ مزاج مقعد بھی ہے۔

## سوال سوءِ مزاج شفت کا حال بیان کرو

جواب۔ سوءِ مزاج بگڑ جانے مزاج شفت (ہونٹ) کو کہتے ہیں اور جالینوس نے سوءِ مزاج کئی قسم سے بیان فرمائے ہیں۔ اگر سرخ لب اور لمس گرم ہووے تو سوءِ مزاج حار ہے اور اگر لب نیلگوں ہو جاویں اور لمس سرد ہووے اور حس میں فرق آجاوے تو سوءِ مزاج بارد ہے۔ اور اگر لب خشک ہو جاویں اور لب پر سے پوست باریک اترے تو سوءِ مزاج یابس ہے اور اگر ہونٹ لٹک پڑیں اور سست اور نرم ہو جاویں تو سوءِ مزاج

رطب ہے - **علاج** - اگر سوء مزاج حار ہووے تو آب خرفہ چھ ماشہ - آب کاہو چھ ماشہ - آب کشنیز سبز چھ ماشہ - آب کاسنی سبز چھ ماشہ - عرق گلاب ایک تولہ - کافور ایک ماشہ سب کو ملاکر پارچہ تر کرکے بار بار لبوں پر رکھنا مفید ہے -
**نوع دیگر** لعاب بہدانہ چھ ماشہ - لعاب اسپغول چھ ماشہ روغن بید ایک تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** اسپغول چھ ماشہ - کافور ایک ماشہ - عرق گلاب دو تولہ برف میں سرد کرکے بار بار لگانا مفید ہے - **نوع دیگر** برادہ صندل سفید چھ ماشہ - آب کشنیز ایک تولہ - کافور ایک ماشہ ملاکر لگانا مجرب ہے - اور اگر سوء مزاج سرد ہووے تو مشک ایک سرخ - زعفران چار سرخ - زردی بیضہ مرغ ایک تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے - **نوع دیگر** عاقرقرحا ایک ماشہ - جند بید ستر ایک ماشہ - روغن نرگس ایک تولہ میں حل کرکے لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** روغن سوسن تین ماشہ - روغن نرگس تین ماشہ ملاکر لگانا مجرب ہے - اور اگر سوء مزاج یابس ہووے تو ماشیر چھ ماشہ - روغن بادام چھ ماشہ ملاکر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** موم سفید تین ماشہ - روغن بادام ایک تولہ - چربی بطہ تین ماشہ ملاکر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** لعاب حلبہ تین ماشہ - لعاب خطمی تین ماشہ - روغن بنفشہ ایک تولہ ملاکر لگانا مجرب ہے

نوع دیگر شیرہ مغز کدو تین ماشہ۔ تخم کاسنی تین ماشہ۔ خرفہ تین ماشہ۔ سب کا شیرہ نکال کر شربت بنفشہ تین تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے۔ اگر سوء مزاج رطب ہووے تو علاج لقوہ کا کرنا اور جدوار تین ماشہ۔ ریوند چینی تین ماشہ دونوں کو گھسکر لگانا مجرب ہے +

## سوال تشقق و تقشر شفتین کا حال بیان کرو

جواب۔ پھٹ جانا ہونٹوں کا اور جدا ہونا چھلکے ہونٹ کا بہ سبب مادہ یبوست اور فساد مادہ محترقہ تیز کا ہے۔

علاج لعاب بہدانہ تین ماشہ۔ خطمی تین ماشہ۔ کتان تین ماشہ۔ بہیہ ہیطہ چھ ماشہ۔ بہیہ ماکیان چھ ماشہ روغن گل دو تولہ سب کو بطور مرہم کے بنا کر طلا کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر مغز بادام تین ماشہ۔ مغز کدو شیریں تین ماشہ۔ مغز تربوز تین ماشہ۔ سب کو پیس کر ضماد کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ رسوت تین ماشہ۔ مغز تربوز تین ماشہ۔ آب کشنیز سبز چھ ماشہ ملا کر ضماد کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر لعاب خطمی تین ماشہ بہدانہ تین ماشہ۔ موم تین ماشہ روغن گل ایک تولہ سب کو ملا کر طلا کرنا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر روغن گل ایکتولہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد ملا کر لیپ کرنا مفید ہے۔

نوع دیگر۔ چربی مرغ چھ ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ۔ موم سفید چھ ماشہ۔ سب کو ملا کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر مازو ایک ماشہ۔ کتیرا ایک ماشہ۔ نشاستہ ایک ماشہ۔ مغز ساق گاؤ چھ ماشہ۔ موم سفید تین ماشہ۔ روغن گل تین تولہ بطور مرہم کے بنا کر لگانا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر آب چقندر ایک تولہ۔ آب شلجم ایک تولہ۔ گل خطمی تین ماشہ۔ گل بنفشہ تین ماشہ۔ موم چھ ماشہ۔ روغن گل دو تولہ بطور مرہم بنا کر قدرے لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر عدس مقشر تین ماشہ اکلیل الملک تین ماشہ۔ روغن کدو تین تولہ سب کو پیس کر بطور مرہم بنا کر قدرے لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر روغن بادام ایک تولہ روغن کدو ایک تولہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد۔ مردار سنگ تین ماشہ۔ سب کو بطور مرہم کے بنا کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر سم بز سوختہ تین ماشہ۔ پوست بیضہ مرغ سوختہ تین ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ موم سفید چھ ماشہ۔ روغن گل تین تولہ سب کو بطور مرہم کے بنا کر لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر فرمودہ شیخ۔ گل سرخ ایک ماشہ۔ کتیرا ایک ماشہ۔ نشاستہ ایک ماشہ۔ چربی مرغ چھ ماشہ۔ مصطگی ایک ماشہ۔ موم سفید تین ماشہ۔ روغن گل دو تولہ مرہم بنا کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر روغن گل دو تولہ۔ مازو تین ماشہ

چرک گوش تین ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد بطور مرہم کے بنا کر لگانا مجرب ہے اس میں فصد سرارو چہار رگ کھولنا جائز لکھا ہے۔ جونک لگانا بھی فرمایا ہے۔ مسہل صفرا کا دینا بھی مفید ہے۔ غذا کدو۔ خرفہ۔ پالک کھلانا۔ پرہیز لہسن پیاز وغیرہ کا ضروری ہے۔

## سوال۔ جفاف شفت کا حال بیان کرو

جواب۔ پھٹ جانے لب کو کہتے ہیں۔ یہ مادہ یبوست سے مرض ہوتا ہے۔ علاج شیر عورت چھ ماشہ۔ روغن گل چھ ماشہ۔ ملا کر لگانا مفید ہے۔ نوع دیگر لعاب اسپغول تین ماشہ۔ لعاب بہدانہ تین ماشہ۔ خطمی تین ماشہ۔ عرق گلاب دو تولہ میں پیس کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر تخم کاہو ایک ماشہ۔ تخم خشخاش ایک ماشہ دونوں کو پیس کر لگانا مفید ہے۔ اگر سرخی مائل ہونٹ ہو جاویں تو مادہ دموی ہے اور اگر زردی مائل ہوویں تو مادہ صفراوی ہے۔ اگر سفیدی مائل ہوویں تو بلغمی ہے۔ اگر سخت و نیلگوں ہو جاویں تو سوداوی ہے علاج دموی میں فصد سرارو کی کھولنا اور شیرہ عناب پانچ دانہ۔ شاہترہ تین ماشہ۔ شیرہ کاہو تین ماشہ۔ شربت بنفشہ تین تولہ ملا کر عرق گاؤزبان پانچ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے

نوع دیگر اسپغول تین ماشہ - آردجو ایک تولہ - صندل سرخ تین ماشہ - آب کشنیز سبز ایک تولہ میں گھس کر لگانا مجرب ہے - نوع دیگر رسوت ایک ماشہ - چوب گز ایک ماشہ مکو سبز ایک تولہ میں ملا کر ضماد کرنا مفید ہے - نوع دیگر رسوت ایک ماشہ - بابونہ ایک ماشہ - آردجو ایک ماشہ - مکو سبز چھ ماشہ سب کو ملا کر ضماد کرنا مجرب ہے نوع دیگر موم سفید تین ماشہ - روغن بادام ایک تولہ ملا کر لگانا مفید ہے - اگر صفراوی مادہ ہووے تو مسہل صفرا کا ساتھ منضج کے کرنا اور شربت انار تین تولہ - عرق گاؤزبان پانچ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے - نوع دیگر - فوفل ایک ماشہ - مکو ایک ماشہ گلنار ایک ماشہ - گل سرخ ایک ماشہ - سرکہ ایک تولہ - عرق گلاب ایک تولہ سب کو پیس کر ضماد لگانا مجرب ہے - اگر مادہ بلغمی ہووے تو مسہل بلغم کا کرنا - اور یہ ضماد بہت مفید ہے زنجبیل ایک ماشہ - گیرو ایک ماشہ عرق مکو چھ ماشہ میں لگانا مجرب ہے - نوع دیگر دارچینی ایک ماشہ - قرنفل ایک ماشہ - گلاب ایک تولہ میں پیس کر لگانا مجرب ہے - نوع دیگر مردارسنگ ایک ماشہ - رسوت ایک ماشہ - صبر ایک ماشہ - جدوار ایک ماشہ - شیرہ مکو سبز ایک تولہ میں گھس کر لگانا مجرب ہے -

غذا - پالک - کدو - خرفہ - شوربائے - نان گندم کھلانا - پرہیز -

ترشی و بادی و گرم چیزوں سے کرنا ضروری ہے۔

## سوال بثور و قروح شفت کا حال بیان کرو

**جواب**۔ بثور زیادتی خون و صفرا یا خلط سودا یا حرارت معدہ یا بخارات معدی سے یا حمیات حارہ ہیں بثور لب یا بینی ہو جایا کرتے ہیں اور قروح ٹوٹ جانے بثور یا ورم سے ہو جایا کرتا ہے۔ **علاج** اول فصد سرارو یا فصد قیفال کی کھولنا اور مسہل صفرا کا منضج سے کرنا مفید ہے رسوت ایک ماشہ۔ صندل سرخ ایک ماشہ۔ بکو سبز چھ ماشہ میں ملا کر ضماد کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** موم سفید چھ ماشہ روغن بادام ایک تولہ۔ کافور ایک ماشہ۔ ملا کر مرہم بنانا اور لگانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** بادبرنگ ایک ماشہ۔ پوست ہلیلہ زرد ایک ماشہ۔ بلیلہ ایک ماشہ۔ آملہ ایک ماشہ۔ شہد دو تولہ ملا کر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** رسوت ایک ماشہ۔ مازو ایک ماشہ۔ جوز ہندی ایک ماشہ۔ زردچوب ایک ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ میں ملا کر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** رسوت ایک ماشہ۔ دہان فرہنگ ایک ماشہ۔ سم خر سوختہ ایک ماشہ۔ موئے بز سوختہ ایک ماشہ۔ زردی بیضہ مرغ ایک عدد میں ملا کر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** فرمودہ بقراط

جوز ہندی ایک عدد۔ سرکہ ایک تولہ میں گھس کر لگانا مجرب ہے
**نوع دیگر**۔ شنگرف ایک ماشہ۔ سفیدہ کاشغری ایک ماشہ
زرنیخ ایک ماشہ۔ موم چھ ماشہ۔ روغن گل دو تولہ مرہم بنا کر
لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** زہر مہرہ ایک ماشہ۔ سرکہ ایک
تولہ میں گھس کر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** لعاب اسپغول
تین ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ۔ روغن گل ایک تولہ ملا کر لگانا مجرب
ہے۔ پوست توت ایک ماشہ گھس کر لگانا مجرب ہے۔

## سوال بیاض شفت کا حال بیان کرو

**جواب**۔ لب پر سفیدی مانند برص کے ہو جایا کرتی ہے۔
سبب اس کا فساد خون و بلغم خام ہے اور کبھی سوء مزاج
جگر سے ہو جایا کرتی ہے۔ علاج اول منضج و مسہل بلغم کا کرنا
ضروری ہے۔ شیطرج تین ماشہ۔ انجیر زرد ایک عدد۔ سرکہ ایک
تولہ میں ملا کر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** خردل ایک ماشہ
عاقرقرحا ایک ماشہ۔ دونوں کو پیس کر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر**
دارچینی ایک ماشہ۔ قرنفل ایک ماشہ۔ جوز بوا ایک ماشہ مصطگی
ایک ماشہ۔ بسباسہ ایک ماشہ۔ روغن گاؤ دو تولہ میں پیس کر
لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** موم سفید ایک ماشہ۔ روغن گل
ایک تولہ۔ پیہ بط تین ماشہ ملا کر لگانا مفید ہے۔ **نوع دیگر**

مازو ایک ماشہ - سرکہ چھ ماشہ میں گھسکر لگانا بہت مجرب ہے - باقی علاج برص کا کرنا چاہیئے ٭

## سوال - بواسیر شفت کا حال بیان کرو

**جواب** پیدا ہونا ثولول کا بشکل انجیریا بمشابہ دانہ انگور لب پر پیدا ہو جاتا ہے اور درد اس میں نہیں ہوتا اور دونوں لبوں پر بھی ہو جاتا ہے - اور سبب اس کا جمع ہونا خون غلیظ کا ہے لبوں میں - **علاج** فصد سرارو و چہار رگ کی اور حجامت شانہ کے درمیان کرنا - بعد ازاں لعاب بہدانہ تین ماشہ اسپغول تین ماشہ - شربت بنفشہ دو تولہ پلانا مجرب ہے بعد میں مسہل سودا کا کرنا اور رائجبن کرنا مفید ہے - **نوع دیگر** عدس مقشر تین ماشہ - بابونہ تین ماشہ - اکلیل الملک تین ماشہ زردی بیضہ مرغ ایک عدد - بیہ ماکیان چھ ماشہ روغن گل دو تولہ ملاکر مرہم بنا کر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** خبث الحدید تین ماشہ - مردار سنگ تین ماشہ - سفیدہ کاشغری تین ماشہ زعفران ایک ماشہ - دم الاخوین ایک ماشہ - انزروت ایک ماشہ - موم سفید چھ ماشہ - روغن بادام دو تولہ ملاکر مرہم بناکر لگانا مجرب ہے - باقی علاج بواسیر مقعد کا کرنا ضروری ہے -

# سوال اختلاج شفت کا حال بیان کرو

**جواب** - پھڑکنا لب کا اختلاج ہے - اگر بمشارکت فم معدہ کے ہووے تو ساتھ ہچکی ضرور ہوگی اور اگر مشارکت دماغ یا عصب سے اختلاج ہووے تو لقوہ یا صرع ہونے کا خوف ہے - کئی سبب سے اختلاج ہوتا ہے - سبب ریح غلیظ کا ہوگا - تو امتلاء عروق اور قے ضرور ساتھ ہوگی اور اگر نخاع عصب میں مادہ ہوگا تو لقوہ ضرور ہوگا اور اگر غلبۂ خون سے بھی اختلاج پیدا ہوجاتا ہے - **علاج** اگر شرکت معدی ہووے تو قے کراویں بعد مقویات معدہ کھلاویں - اور اگر مشارکت دماغی ہووے تو مسہل منضج بلغم سے تنقیہ کریں اور اگر غلبہ خون سے ہووے تو فصد قیفال کھولیں - اور یہ غرغرہ بہت مفید ہے مویزج چھ ماشہ - عاقرقرحا چھ ماشہ - خردل چھ ماشہ پانی دو سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** قرنفل ایک ماشہ - سرکہ ایک تولہ میں گھس کر لگانا مفید ہے **نوع دیگر** - گلقند آفتابی دو تولہ ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ شہد دو تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے - **نوع دیگر** روغن قسط ایک تولہ روغن بادام ایک تولہ - روغن بابونہ ایک تولہ ملنا مفید ہے - **نوع دیگر** - زنجبیل تین ماشہ - نانخواہ تین ماشہ - دارچینی تین ماشہ - قرنفل

تین ماشہ پیس کر سرکہ تین تولہ میں حل کر کے لگانا مجرب ہے باقی علاج اختلاج مطلق کا کرنا مفید ہے غذا گوشت مرغ شوربا مرغ پرہیز بقولات کا ضروری ہے۔

## سوال تقلص شفتین کا حال بیان کرو

**جواب** تقلص کھنچ جانے اور لپٹ جانے اندر کی جانب لبوں کا یا باہر کی جانب کو سبب اس کا تشنج امتلائی یا تشنج استفراغی کو کہتے ہیں۔ **علاج**۔ اگر کسی بچہ کو یہ مرض ہووے تو روغن بید انجیر روغن سوسن۔ روغن ناردین۔ روغن زنبق جو میسر آوے اس کی مالش کرنا۔ اور اگر جوان کو یہ مرض ہووے تو علاج تشنج امتلائی کا کرنا مفید ہوگا۔ اور اگر مولودی ہووے تو لا علاج ہے اور تشنج استفراغی بھی لا علاج اطبا نے بیان فرمایا ہے۔ اس واسطے اس مرض کے علاج نہیں تحریر کئے گئے ہیں اطبا نے اس مرض کو لا علاج بیان فرمایا ہے۔

## سوال تشقق شدقین کا حال بیان کرو

**جواب**۔ شدقین باچھوں کو کہتے ہیں۔ اکثر یہ ایک طرف سے یا دونوں طرف کی پھٹ جایا کرتی ہیں۔ اور زخم ہو جایا کرتا ہے اور یہ عارضہ اکثر بچوں کو بسبب رطوبت منہ سے نکلنے سے یا

بسبب مادہ آتشک کے ہو جایا کرتا اور یہ مادہ خون وصفرا سوختہ کا ہے۔ اور رنگ اس کا سفید یا سُرخ ہوتا ہے۔ اور یہ بھی عجوبہ ہے کہ اگر کوئی شخص اس برتن میں جس میں اس مریض نے پانی پی لیوے تو اس پر بھی یہ اثر ہو جایا کرتا ہے۔ **علاج** اول فصد سرارو کی کھولنا اور جونکوں کو جونک لگانا اور منضج و مسہل سودا کا کرنا۔ مازو ایک ماشہ۔ سرکہ چھ ماشہ میں گھسکر لگانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** آب انار چھ ماشہ پوست سماق ایک ماشہ دونوں کو گھس کر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** موم سفید چھ ماشہ۔ روغن گاؤ ایک تولہ ملاکر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** لعاب اسپغول تین ماشہ۔ کتیرا تین ماشہ۔ آردجو ایک تولہ۔ موم سفید چھ ماشہ۔ روغن خشخاش ایک تولہ۔ روغن کدو ایک تولہ سب کی قیروطی بناکر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** کتھ سفید تین ماشہ۔ مردارسنگ ایک ماشہ۔ پشم خرگوش سوختہ تین ماشہ مسکہ گاؤ ایک تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** اندرجو تین ماشہ۔ روغن بادام ایک تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ بقراط چربی ہرن ایک ماشہ گرم کرکے لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** رسوت ایک ماشہ مردارسنگ ایک ماشہ۔ مکوسبز چھ ماشہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ امم حجرالیہود ایک ماشہ قدرے پانی میں گھسکر

لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** سفال کہنہ ایک ماشہ پانی میں قدرے گھسکر لگانا مجرب ہے ✤

## سوال۔ ورم وجہ کا حال بیان کرو

**جواب**۔ ورم وجہ چہرے کے ورم کو کہتے ہیں۔ علامات۔ ضعف جگر سے تہیج چہرہ پر ظاہر ہو جایا کرتا ہے یا نزلہ کے سبب سے بھی ورم ہو جایا کرتا ہے۔ اگر اس میں خارش یا سوزش پیدا ہو جاوے تو مرض ماشرا تصور کرو اور اگر تہیج آنکھوں پر بھی ثابت ہووے تو علاج ضعف جگر سے یا سوء القینہ سے سے دریافت کرو۔ اور اگر نزلہ کا سبب ہے تو نزلہ کا علاج کرنا چاہیئے۔ اور اگر ماشرا ہے تو ماشرا کا علاج کرو۔ یہ دوا اس میں بہت مفید ہے۔ بہدانہ تین ماشہ۔ تخم خطمی چھ ماشہ گل بنفشہ دو تولہ۔ گل نیلوفر دو تولہ۔ اصل السوس تین ماشہ گاؤزبان چھ ماشہ۔ سپستان گیارہ دانہ۔ تمر ہندی دو تولہ۔ سب کو نیم سیر پانی میں جیسانده کرکے صاف کرو۔ شربت نیلوفر تین تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔

## سوال ورم لجہ کا حال بیان کرو

**جواب**۔ ورم کلہ یعنی رخسارہ پر جو ہو جاوے۔ سبب اس کا

مادہ دموی یا بلغمی ہے اگر ساتھ سرخی کے ہووے تو دموی ہے۔ اور اگر ساتھ سفیدی کے ہووے تو بلغمی ہے۔ **علاج** اگر مادہ دموی ہے تو فصد سرارو کی کھولنا اور لعاب بہدانہ تین ماشہ۔ شیرہ عناب گیارہ دانہ۔ عرق شاہترہ دس تولہ میں نکال کر شربت نیلوفر تین تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** تخم خطمی چھ ماشہ۔ عنب الثعلب تین ماشہ۔ مغز املتاس تین تولہ۔ سرکہ تین تولہ میں پیس کر ضماد کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** گل بابونہ تین ماشہ۔ تخم خطمی تین ماشہ۔ اکلیل الملک تین ماشہ آردجو چھ ماشہ۔ مغز فلوس ایک تولہ سب کو عرق مکو سبز دو تولہ میں حل کرکے ضماد لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** پوست سنبل سوختہ تین ماشہ۔ روغن کنجد ایک تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے۔ اور اگر مادہ بلغمی ہووے تو آردجو ایک تولہ۔ تخم حلبہ چھ ماشہ۔ تخم شبت چھ ماشہ۔ پوست خشخاش ایک تولہ میں حل کرکے نیم گرم لگادیں مجرب ہے **نوع دیگر** کالی زیری چھ ماشہ۔ جدوار تین ماشہ۔ سرکہ دو تولہ میں گھس کر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** عاقرقرحا تین ماشہ۔ عنب الثعلب تین ماشہ۔ خولنجان تین ماشہ۔ فلفل سیاہ تین ماشہ۔ سب کو عرق گلاب تین تولہ میں حل کرکے ضماد کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** سونٹ تین ماشہ۔ صندل سرخ تین ماشہ۔ ریوند چینی تین ماشہ

تخم کتاں چھ ماشہ۔ سب کو عرق مکو سبز دو تولہ میں ملا کر نیم گرم لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** زنجبیل تین ماشہ۔ نانخواہ تین ماشہ۔ کالی زیری تین ماشہ۔ سب کو عرق مکو سبز دو تولہ میں پیس کر ضماد کرنا مجرب ہے **غذا** نان گندم وشوربا گوشت پرہیز ترشی و بادی کا کرنا ضروری ہے ؎

# فصل یازدہم

## تشریح فم ولسان وحنک معہ امراض و علاج کے بیان میں

**سوال۔ دہان وزبان وکام کا حال مع تشریح بیان کرو**

**جواب۔** دہان منہ کو کہتے ہیں۔ اور یہ دروازہ داخلی شہر دار الخلافہ بدن انسان کا قرار پایا ہے۔ اور زبان ایک

عضو لطیف الاجرام اور مرکب ہے گوشت نرم اور اعصاب اور عروق و غشا سے اور آخر لمبائی میں دو ٹکڑے ہیں۔ اور جڑ اس کی مری میں ملی ہے اور دو غدود لحمی ہیں جن سے لعاب پیدا ہوتا ہے۔ اور اس لعاب سے حلق و زبان تر رہتے ہیں اور وہ بھی لعاب ہر چیز کا ذائقہ محسوس کرتا ہے۔ اور اس لعاب سے نرمی لقمہ چبانے میں اور نگلنے میں اور تکلم میں مدد پہنچتی ہے اور زبان مقام ہے قوت ذائقہ کا اور لہاۃ صنوبری شکل عضو لحمی تالو سے چپکا ہوا ہے اور اس کو کام کہتے ہیں اور گرد و غبار جو اندر منہ کے راستہ جاتا ہے یہ صاف کرتا ہے۔ اور قصبہ ریہ جس کو نرخلہ کہتے ہیں وہ بھی مرکب ہے چھوٹے چھوٹے غضروفوں سے اور اس کے منہ کا نام حنجرہ ہے۔ اور وہ بشکل مضراب کی ہے اور یہ حلق میں اول جانب سینہ کی شش یعنی پھیپھڑے سے جا ملا ہے اور ہوا کی آمد و رفت اس کے ذریعہ سے ہے۔ اور ہر وقت سانس لینے میں ہوا لطیف کو اندر کی جانب کو کھینچتا ہے اور اندرونی بخارات کو باہر کی جانب نکالتا رہتا ہے اور ہوا شش میں یعنی پھیپھڑے میں اس کے ذریعہ سے آتی جاتی ہے اور پھیپھڑا ہر لحظہ بادشاہ کو پنکھا کرتا رہتا ہے کسی وقت کبھی پنکھا نہیں چھوڑتا

اور مری راستہ کھانے پینے کا مقرر کیا گیا ہے اس راستہ سے معدہ میں ہر ایک چیز خوردنی داخل ہوتی ہے اور یہ راستہ بھی مرکب ہے۔ گوشت و شرائین و اعصاب سے اور یہ سب خدام حلق میں قیام پذیر ہیں اور ہر ایک کا آپس میں اتحاد اور تعلق ہے اس واسطے ان کی تشریح ایک جگہ بیان کر دی گئی ہے۔ اور حلق میں ان سب کی افسر زبان ہے۔ باقی سب اس کے ماتحت ہیں اور زبان کو قرب شاہی حاصل ہے۔ اس واسطے تمام حالات سلطنت کے اس پر ظاہر ہو جاتے ہیں اور اخلاط کی کمی و زیادتی کا حال فوراً یہ بتلا دیتی ہے۔ اگر زبان پر سفیدی ہووے تو خلط بلغمی کا غلبہ بتلاتی ہے۔ اور اگر زبان پر زردی ہووے تو غلبہ صفرا کا حال بیان کر دیتی ہے۔ اور اگر سرخی اور درشتی ہووے تو غلبہ خون کا بیان کر دیتی ہے۔ اور اگر سیاہی ہووے تو احتراق مادہ سوداوی کا حال بتلا دیتی ہے۔ دراصل یہ تھرما میٹر قدرت کاملہ نے اس سلطنت کو عطا فرمایا ہے اور جو ہر وقت اعتدال اندرونی کا حال فوراً بتلا دیتی ہے۔ اور اسی طرح مزہ اور بدمزہ کا حال بھی اخلاط کی کمی بیشی پر ظاہر کر دیتی ہے۔ مثلاً اگر زبان کا مزہ ترش ہو جاوے تو جمع ہونا رطوبت رقیق کا ساتھ حرارت کے یا ضعف تمام بدن کا ہے یا ضعف معدہ

کا سبب ہے یا ضعف دماغ کا اور اگر مزہ زبان کا شیریں
ہووے تو غلبہ خون کی علامت ہے اور اگر تلخی زبان کی
ہووے تو غلبہ صفرا کی علامت ہے۔ اور اگر خشکی زبان
کی ہووے تو غلبہ سودا کی علامت ہے۔ اور اگر کھانا بد
مزہ اور پانی بد ذائقہ معلوم ہووے تو بلغم معدہ اور جگر میں
متعفن فاسد موجود ہے۔

واضح ہو کہ اطباء متقدمین نے صدہا طرق زبان کے متعلق
بیان فرمائے ہیں مگر بسبب طول ہونے کتاب کے درج
نہیں کئے سمجھنے کے واسطے کافی ہے۔ اور امراض حلق
زبان لہاۃ کے بسبب اُن کی مشارکت کے ایک جگہ
شامل تفصیل وار بیان کر دیئے ہیں۔

## سوال۔ سوء مزاج لسان کا حال بیان کرو

جواب سوء مزاج زبان کے بہت اقسام جالینوس نے بیان
فرمائے ہیں ایک ضعف زبان کے باعث اس کی حرکت میں فرق
آجاوے یعنی عادت طبعی کے خلاف ہو جاوے دوسرے حس ذوق
میں فرق آجاوے یعنی کوئی مزہ نہ بتلا سکے تیسرے بڑی یا چھوٹی
ہو جاوے یا اس کی وضع میں فرق آجاوے یا مسترخی ہو جاوے
یا منہ سے باہر کو نکل آوے چوتھے تفرق اتصال یا تشنج

ہو جاوے پانچویں مرض مرکب سے ورم ہو جاوے یا مشارکت دماغ یا معدہ یا صدر یا ریہ سے تری اور بھاری ہو جاوے یا خشک یا سبک ہو جاوے وقت کلام کے یا شور یا ورم یا تری یا سختی اس پر ہو جاوے *

تصویر زبان





تصویر حلق

دروازہ سلطنت



علاج۔ اگر زبان سرخ اور درشت ہے تو ورم دموی دماغ یا جگر یا معدہ کی علامت ہے۔ اور اگر زبان پر سفیدی ہووے تو برودت معدہ و جگر و دماغ کی علامت ہے اور اگر تپ میں زبان پر سفیدی ہووے تو خرابی جگر کی علامت ہے اور مرض یرقان کے آنے کی دلیل ہے۔ اور اگر مزہ زبان کا ترش ہو جاوے تو جمع ہونے رطوبت رقیق بلغمی کی معدہ حرارت دلیل ہے یا ضعف معدہ کی علامت ہے اور اگر مزہ شیریں زبان کا ہووے تو غلبہ خون کی علامت ہے اور اگر مزہ تلخ زبان کا ہووے تو غلبہ صفرا کی دلیل ہے اور اگر اشتہا جاتی رہے اور کھانا بُرا معلوم ہووے تو بلغم متعفن فاسد معدے کی علامت ہے۔ اور اگر خشکی منہ کی اور سیاہی زبان کی ہووے تو غلبہ سودا کی علامت ہے اور اگر درشتی زبان پر ہو جاوے تو انجرات حرارت کی معدہ سے دلیل ہے۔ جیسے علامات بیان کئے گئے ہیں اُن کا علاج دلیل سے ثابت کر کے شروع کریں۔

## سوال۔ بثور لسان و حلق کا حال بیان کرو

جواب۔ اگر بثور برنگ سُرخ ہوویں۔ اور ساتھ درد ہووے تو مادہ حار ہے۔ اور اگر درد خفیف اور رنگ سفید ہووے

تو مادہ بارد بلغمی ہے۔اور اگر رنگ زرد ہووے تو مادہ صفرا
کا ہے۔ اور اگر رنگ سیاہ ہووے تو مادہ سوداوی ہے۔
یہ علامات مشارکت دماغ با معدہ سے ہوجایا کرتی ہیں۔
علاج اگر دموی ہووے تو فصد سرارو کی کھولیں اور اگر مادہ
صفراوی ہووے تو مسہل و منضج صفرا کا کریں یہ دوا بہت مفید
ہے لعاب بہدانہ تین ماشہ۔شربت عناب تین تولہ ملاکر پلانا
مفید ہے۔**نوع دیگر** گل سرخ ایک تولہ۔عنب الثعلب چھ
ماشہ۔برگ کاسنی چھ ماشہ۔عرق گلاب دس تولہ۔سرکہ پانچ تولہ
سب کو تر کرکے غرغرہ کرنا بہت مفید ہے۔**نوع دیگر** کشنیز خشک
ایک تولہ۔ عدس مقشر ایک تولہ۔ رسوت ایک تولہ -عرق گلاب
ایک پاؤ۔سرکہ پانچ تولہ ملاکر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔**نوع دیگر**
گلنار ایک تولہ۔گل سرخ ایک تولہ۔کشنیز خشک ایک تولہ۔
طباشیر چھ ماشہ۔ کافور تین ماشہ۔پوست انار ایک تولہ سب
کو ایک سیر پانی میں جوش دیکر سرکہ پانچ تولہ ملاکر غرغرہ کرنا مجرب
ہے۔**نوع دیگر** تخم ریحان چھ ماشہ۔ عدس مقشر چھ ماشہ کشنیز
خشک ایک تولہ۔ بلیلہ ایک تولہ۔ مازو ایک تولہ۔گل سرخ ایکتولہ
سب کو ملاکر پانی دو سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے
**نوع دیگر** خاکستر خطاف ایک ماشہ ہمراہ شربت توت تین تولہ
کے ملاکر چٹانا مجرب ہے۔**نوع دیگر** سپستان گیارہ دانہ

حلبہ چھ ماشہ۔ تخم کشوث چھ ماشہ۔ روغن بنفشہ دو تولہ سب کو پیس کر گلے پر باندھنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ جالینوس حلتیت ایک ماشہ پارچہ نیلے رنگ میں باندھ کر بطور تعویذ گلے میں باندھنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ ام زہر گاؤ گلے پر لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** برگ خبازی چھ ماشہ۔ برگ کشنیز سبز چھ ماشہ۔ برگ بنفشہ چھ ماشہ۔ اکلیل الملک چھ ماشہ۔ حلبہ چھ ماشہ۔ عنب الثعلب چھ ماشہ۔ برگ توت ایک تولہ۔ رسوت چھ ماشہ۔ بارتنگ چھ ماشہ۔ سب کو دو سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ ام خاکستر ممولہ جانور ایک تولہ۔ پودینہ خشک ایک تولہ دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** تخم گل سرخ چھ ماشہ تخم خرفہ تین ماشہ۔ نشاستہ چھ ماشہ۔ طباشیر چھ ماشہ۔ سماق تین ماشہ۔ کتدر تین ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ رب توت دو تولہ ملاکر زبان پر ملنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** تخم حلبہ چھ ماشہ۔ خرما ایک تولہ۔ انجیر ایک تولہ۔ دارچینی چھ ماشہ۔ زعفران تین ماشہ دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** روغن بادام ایک تولہ کانوں میں ڈالنا مجرب ہے **نوع دیگر** تخم کنوچہ ایک تولہ شیر بزا ایک سیر میں تر کر کے غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** اسپغول ایک تولہ۔ کتیرا دو تولہ پانی ایک

بسیر میں تر کر کے غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** مغز فلوس چار تولہ۔ آب کشنیز پانچ تولہ۔ شیر بز پانچ سیر۔ شہد پانچ تولہ ملا کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** عرق شاہترہ چار تولہ۔ عرق نیلوفر چار تولہ۔ عرق مکو چار تولہ۔ شربت بنفشہ تین تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** رسوت چھ ماشہ۔ جدوار چھ ماشہ مردار سنگ چھ ماشہ۔ گل ارمنی چھ ماشہ۔ آب مکو سبز دس تولہ میں پیس کر ضماد لگانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** تخم خطمی چھ ماشہ سپستان چھ ماشہ۔ بہدانہ تین ماشہ۔ عرق گاؤزبان ایک پاؤ میں لعاب نکال کر شربت نیلوفر تین تولہ ملا کر پلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** رسوت تین ماشہ۔ کشنیز چھ ماشہ۔ جدوار تین ماشہ۔ عدس مقشر چھ ماشہ۔ آب مکو سبز پانچ تولہ میں حل کر کے ضماد لگانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** برگ توت پانچ تولہ۔ مغز خیارشنبر پانچ تولہ۔ برگ توت سبز پانچ تولہ۔ مکو سبز پانچ تولہ۔ تخم کاہو چھ ماشہ۔ تخم خرفہ چھ ماشہ سب کو تین سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** رسوت چھ ماشہ۔ گلنار چھ ماشہ۔ کشنیز خشک چھ ماشہ۔ عنب الثعلب چھ ماشہ۔ عدس چھ ماشہ سب کو دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** سرطان نہری ایک تولہ۔ پانی دو سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب **نوع دیگر**۔ صندل سرخ چھ ماشہ۔ گلنار چھ ماشہ برادہ صندل سفید

چھ ماشہ۔ عنب الثعلب چھ ماشہ۔ ماہتن چھ ماشہ۔ دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ اگر بلغمی ہووے تو پوست سلیخہ چھ ماشہ۔ سعد چھ ماشہ۔ جوز سرو چھ ماشہ۔ گاؤزبان ایک تولہ سب کو پانی ایک سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** قرنفل چھ ماشہ۔ پودینہ خشک چھ ماشہ۔ صبر سقوطری چھ ماشہ۔ تخم کتان چھ ماشہ۔ تخم خطمی چھ ماشہ۔ سب کو دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** تخم خرفہ چھ ماشہ۔ گلنار چھ ماشہ۔ نشاستہ چھ ماشہ۔ صمغ عربی چھ ماشہ۔ سب کو خشک پیس کر قدرے قدرے منہ میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** رسونت ایک تولہ۔ شہد تین تولہ۔ دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **غذا** آشجو اور ہر ایک چیز کا پرہیز ہے۔ یا حریرہ گندم۔ یا بادام روغن ڈال کر کھلانا مفید ہے ۔

## سوال قلاع کا حال بیان کرو

**جواب**۔ جوشش دہن کو کہتے ہیں۔ منہ سے پانی جاری ہوجاوے اور زخم ہوں۔ یہ مرض بھی چار قسم سے بیان فرمایا ہے اگر رنگ زخموں کا سفید ہووے تو مادہ بلغمی ہے اگر سرخی مائل ہووے تو دموی ہے۔ اور اگر زردی مائل ہووے تو مادہ صفرا کا ہے

اور اگر سیاہی زخموں پر ہو جاوے تو خلط سوداوی ہے۔
**علاج** فصد ہفت اندام کی کھولیں اور جو خلط غالب ہووے اس کا مسہل کریں یہ دوا بہت مجرب ہے برگ حنا تین ماشہ طباشیر تین ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ اقاقیا تین ماشہ اصل السوس چھ ماشہ۔ گاؤزبان سوختہ چھ ماشہ۔ سب کو باریک پیس کر منہ میں قدرے قدرے ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** کتھ سفید چھ ماشہ۔ رسونت چھ ماشہ۔ کشنیز خشک ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ ایک سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے۔
**نوع دیگر** پوست انار ایک تولہ۔ کشنیز خشک ایک تولہ۔ گلنار ایک تولہ مغز فلوس پانچ تولہ عرق گلاب ایک پاؤ میں ترکر کے غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** گل سرخ نو ماشہ۔ کشنیز خشک نو ماشہ۔ زردچوب نو ماشہ۔ برگ چنبہ دو تولہ۔ سرکہ پانچ تولہ۔ شہد پانچ تولہ سب کو دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔
**نوع دیگر** طباشیر چھ ماشہ۔ الائچی سفید چھ ماشہ۔ پھٹکڑی بریان تین ماشہ۔ موئے انسان سوختہ تین ماشہ۔ کاغذ سوختہ تین ماشہ مازو تین ماشہ۔ سب کو پیس کر قدرے قدرے منہ میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** برگ توت ایک تولہ۔ برگ حنا ایک تولہ برگ خبازی شیر دو تولہ۔ پوست گوندنی ایک تولہ۔ برگ مغیلاں ایک تولہ عدس مقشر ایک تولہ۔ دال ارہر ایک تولہ سب کو چار سیر پانی میں

جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** کافور ایک ماشہ۔ کتھ سفید تین ماشہ۔ الائچی سفید تین ماشہ۔ خرفہ تین ماشہ زہر مہرہ تین ماشہ۔ پوست سماق تین ماشہ۔ چوب انجیر سوختہ ایک تولہ سب کو پیس کر قدرے منہ میں ڈالنا مجرب ہے۔

**نوع دیگر** برگ انگور سوختہ نو ماشہ۔ گل سرخ چھ ماشہ۔ گلنار چھ ماشہ۔ چوب بکاین سوختہ چھ ماشہ۔ مازو سبز چھ ماشہ۔ پھٹکڑی سوختہ چھ ماشہ۔ پوست ہلیلہ زرد چھ ماشہ۔ بلیلہ چھ ماشہ آملہ مقشر چھ ماشہ۔ پوست فالسہ چھ ماشہ۔ نمک چھ ماشہ سب کو باریک پیس کر منہ میں ڈالنا حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔

## سوال۔ اکلہ دہان کا حال بیان کرو

**جواب**۔ جو زخم منہ میں خشک ہووے اور رطوبت نہ دیوے اس کو اکلہ کہتے ہیں اور جس میں رطوبت ہووے وہ قلاع ہے اور قلاع میں منہ میں جوش پیدا ہو جاتا ہے۔ اور اکلہ میں جوش نہیں ہوتا اور یہ زخم مادہ آتشک کے باعث ہو جایا کرتا ہے اور کبھی یہ ہوا کے متعفن ہونے سے عالمگیر وبائی ہو جایا کرتا ہے سبب اس کا خلط سوداوی ہے۔ **علاج** فصد سراروکی کھولنا اور جونک لگانا مفید ہے۔ عدس مقشر ایک تولہ۔ کشنیز خشک ایک تولہ۔ پوست سماق ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ۔ مکو خشک ایک

تولہ۔ سرکہ پانچ تولہ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** گلنار ایک تولہ۔ کوکنار ایک تولہ مازو سبز ایک تولہ۔ مائیں ایک تولہ۔ رسوت ایک تولہ سب کو دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** پوست انار ایک تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد ایک تولہ۔ پوست خشخاش ایک تولہ۔ کشنیز خشک ایک تولہ۔ گل تاج خروس چھ ماشہ۔ برگ حنا چھ ماشہ۔ عدس مقشر ایک تولہ۔ کاہو ایک تولہ سب کو لے کر پانی ایک سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** طباشیر چھ ماشہ۔ سنگ جراحت چھ ماشہ۔ گلنار چھ ماشہ سب کو پیس کر منہ میں قدرے ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** اسپغول ایک تولہ۔ صندل سرخ ایک تولہ۔ مازو چھ ماشہ۔ شیر گاؤ تازہ دو سیر میں ملا کر غرغرہ کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** صندل سرخ چھ ماشہ۔ کشنیز خشک ایک تولہ۔ گلنار ایک تولہ۔ پھٹکڑی چھ ماشہ۔ نوسادر چھ ماشہ۔ ملا کر منہ میں ملنا مفید ہے **نوع دیگر** عاقرقرحا ایک تولہ۔ زرنیخ طبقی چھ ماشہ۔ مائیں چھ ماشہ۔ صبر چھ ماشہ۔ مردار سنگ چھ ماشہ۔ روغن گاؤ تین تولہ ملا کر ملنا مفید ہے **نوع دیگر** صمغ عربی تین ماشہ۔ کتیرا تین ماشہ۔ نشاستہ تین ماشہ طباشیر تین ماشہ۔ بیر از انسان سوختہ تین ماشہ۔ گل سرخ تین ماشہ ملا کر ملنا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** شورہ قلمی چھ ماشہ۔ کافور

ملا کر ملنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** برگ چنبیلی ایک تولہ۔ برگ املتاس ایک تولہ۔ برگ توت ایک تولہ سب کو پانی دو سیر میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مفید ہے +

## سوال۔ کثرت بزاق کا حال بیان کرو

**جواب**۔ خواب میں یا وقت بیداری کے رطوبت کا کثرت سے نکلنا منہ سے سبب اس کا حرارت فم معدہ کی یا دماغ سے رطوبت کا گرنا معدہ میں یا پیدا ہونا کرم شکم کا۔ اگر خلو معدہ رطوبت کثرت سے نکلے تو حرارت رطوبت معدی کا سبب ہے۔ اور اگر بعد غذا کے مریض بیان کرے تو ضعف ہضم کا سبب ہے اور اگر رطوبت ترش نکلے تو غلبہ برودت کا سبب ہے۔ اور اگر گرانی سر اور کدورت حواس کی ہووے تو نزلہ دماغ سے گرتا ہے اور اگر خواب میں رطوبت کثرت سے نکلے اور قراقر شکم میں ہووے تو کرم شکم کا سبب ہے۔ **علاج** فصد یا سلیق کی کھولنا بعد میں تنقیہ دماغ کا مسہل بلغم سے کرنا اس کے بعد یہ دوا پلانا۔ زرشک تین ماشہ رب بہی ایک تولہ۔ رب سیب ایک تولہ شربت انار دو تولہ۔ زرشک کا شیرہ عرق گاؤزبان دس تولہ میں نکال کر سب کو ملا کر چند روز پلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** گل سرخ چھ ماشہ۔ گلنار چھ ماشہ۔ عدس مقشر ایک تولہ۔ سب کو ایک سیر

پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** ہائے ہلیلہ اول کھاکر اوپر سے عرق گاؤزبان پانچ تولہ۔ عرق کاسنی پانچ تولہ۔ شربت انار تین تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** زیرہ سیاہ ایک ماشہ۔ کالی زیری ایک ماشہ۔ اطریفل کشنیزی ایک تولہ سب کو ملاکر کھلانا ہمراہ عرق گاؤزبان دس تولہ۔ شربت نیلوفر تین تولہ کے بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر**۔ یہ سفوف مجرب ہے تخم کرفس چھ ماشہ۔ مصطگی چھ ماشہ۔ عود ہندی چھ ماشہ قرنفل چھ ماشہ۔ دانہ الائچی سفید چھ ماشہ نمک لاہوری چھ ماشہ۔ سب کا سفوف بناکر تین ماشہ ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** پوست خشخاش ایک تولہ۔ اسطوخودوس ایک تولہ بادرنجبویہ ایک تولہ۔ عنب الثعلب چھ ماشہ۔ عود ہندی چھ ماشہ مصطگی چھ ماشہ۔ اصل السوس چھ ماشہ۔ زنجبیل چھ ماشہ۔ فلفل سیاہ چھ ماشہ۔ دارچینی چھ ماشہ۔ زیرہ سیاہ چھ ماشہ۔ نانخواہ چھ ماشہ۔ سب کو کوٹ چھان کر شہد ہموزن ملاکر معجون بناویں۔ چھ ماشہ صبح ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ۔ سکنجبین سادہ دو تولہ کے ملاکر کھلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** بسباسہ چھ ماشہ قرنفل چھ ماشہ۔ اجوائن دیسی چھ ماشہ۔ سب کا سفوف کرکے ایک ماشہ گلقند دو تولہ ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مفید ہے اگر بچوں کو یہ عارضہ ہو جاوے تو افاقیا ایک ماشہ اُس کے شکم پر پانی

میں پپسیکر ضماد کرنا مجرب ہے غذا گوشت مرغ۔ بٹیر۔ تیتر وغیرہ کھلانا مفید ہے۔

## سوال بخر الفم کا حال بیان کرو

**جواب**۔ گندہ دہن کو بخر الفم کہتے ہیں۔ اس مرض میں بوئے بد ساتھ رطوبت کے منہ سے آتی ہے۔ سبب اس کا زخم لثہ یا دندان میں ہو جاوے یا مادہ متعفن معدہ میں عفونت صفراوی یا بلغمی سے یا ریہ میں زخم ہو جاوے۔ جیسے مرض سل میں زخم ہو جاتا ہے۔ یا عفونت دماغ میں نزلہ حار سے یا تپ حاد میں کھانسی ہو جاوے۔ یا کھانے لہسن و پیاز و مولی کے باعث ہووے اگر تلخی منہ کی اور تشنگی ہووے تو فساد صفرا کا معدہ میں اور اگر ساتھ کثرت رطوبت کی ہووے تو فساد بلغم کا معدہ میں تصور کرو اور اگر اروغ ترش آویں تو سوء ہضم کا فساد ہے یا پینے شراب کا باعث ہے۔ **علاج**۔ اگر فساد لثہ یا بن دندان میں ہووے تو فصد سرارو کی کھولنا۔ اور منضج مسہل خلط صفرا کی کرنا۔ یہ دوا بہت مفید ہے۔ گلنار ایک تولہ۔ سرکہ پانچ تولہ پانی نیم سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے **نو عدیگر** مازو سبز چھ ماشہ۔ گلنار چھ ماشہ۔ طباشیر چھ ماشہ گل سرخ چھ ماشہ اقاقیا چھ ماشہ۔ کافور ایک ماشہ۔ سب کا سفوف بنا کر بطور منجن

کے دانتوں پر ملنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** صندل سفید چھ ماشہ ہلیلہ زرد چھ ماشہ۔ فوفل چھ ماشہ۔ کبابہ چھ ماشہ سب کو کوٹ کر بطور منجن کے دانتوں پر ملنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** قرنفل تین ماشہ۔ خولنجاں تین ماشہ۔ عاقرقرحا تین ماشہ سب کو عرق گلاب ایک پاؤ میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** آرد عدس ایک تولہ۔ آرد برنج ایک تولہ۔ پھٹکڑی خام ۳ ماشہ عرق گلاب ایک پاؤ میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** عود چھ ماشہ۔ مصطگی چھ ماشہ۔ بسباسہ چھ ماشہ۔ جوز بوا چھ ماشہ قاقلہ کبار چھ ماشہ۔ کندر چھ ماشہ۔ زنجبیل چھ ماشہ۔ فلفل سیاہ چھ ماشہ۔ سب کو پیس کر بطور منجن بنا کر ملنا مفید ہے **نوع دیگر**۔ شیرہ زرشک چھ ماشہ۔ شربت انار دو تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر**۔ طباشیر چھ ماشہ۔ گل سرخ چھ ماشہ۔ صندل سفید چھ ماشہ۔ سب کو کوٹ کر منہ میں قدرے ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** اطریفل کشنیزی ایک تولہ۔ مصطگی ایک ماشہ قاقلہ صغار ایک ماشہ۔ طباشیر ایک ماشہ۔ سب کو ملا کر ہمراہ عرق بادیان پانچ کے کھلانا مجرب ہے اور اگر بلغمی ہووے تو پہلے مسہل بلغم کا کرنا چاہیئے۔ اور یہ سفوف کھلانا مجرب ہے قرنفل چھ ماشہ مصطگی چھ ماشہ۔ دارچینی تین ماشہ۔ عود تین ماشہ اسطوخودوس چھ ماشہ۔ زنجبیل تین ماشہ۔ دار فلفل تین ماشہ۔ زیرہ سیاہ تین ماشہ

سب کو پیسکر سفوف بنا دیں۔ تین ماشہ دوا گلقند ایک تولہ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** مربائے ہلیلہ ایک عدد شب کو ہمراہ عرق بادیان پانچ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر**۔ عاقرقرحا تین ماشہ۔ عود تین ماشہ۔ کشنیز ایک تولہ۔ پانی نیم سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** جوزبوا تین ماشہ۔ قرنفل تین ماشہ۔ کبابہ تین ماشہ۔ قاقلہ صغار تین ماشہ زنجبیل تین ماشہ۔ مصطگی تین ماشہ۔ پودینہ تین ماشہ۔ دانہ الائچی تین ماشہ۔ طباشیر تین۔ سب کو پیس کر سفوف بناکر تین ماشہ ہمراہ اطریفل ایک تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** یہ گولیاں بہت مجرب ہیں۔ قرنفل تین ماشہ۔ دارچینی تین ماشہ خولنجان تین ماشہ۔ گل سرخ تین ماشہ۔ صندل سفید تین ماشہ کافور ایک ماشہ سب کو شہد ایک تولہ میں ملاکر گولیاں برابر نخود کے بناکر دو ایک مرتبہ منہ میں رکھنا مجرب ہے اگر سل ہو وے تو سل کا علاج کریں۔ **نوع دیگر**۔ صندل سفید تین ماشہ۔ کشنیز خشک ایک تولہ تخم کاسنی چھ ماشہ سب کو نیم سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** یہ سفوف بہت مجرب ہے۔ عود تین ماشہ۔ دانہ الائچی سفید تین ماشہ۔ گل سرخ ایک تولہ۔ کافور ایک ماشہ۔ صندل سفید تین ماشہ۔ قرنفل تین ماشہ۔ کبابہ تین ماشہ۔ مصطگی تین ماشہ۔ بسباسہ

تین ماشہ۔ جوز بوا تین ماشہ۔ سعد تین ماشہ۔ زنجبیل تین ماشہ
خولنجان تین ماشہ۔ تخم کرفس تین ماشہ۔ جوز سرو تین ماشہ سب کو
کوٹ کر اس میں سے ایک ماشہ نکال کر گلقند دو تولہ میں
ملا کر کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** برگ بیری پانچ تولہ۔ برگ
توت پانچ تولہ پانی دو سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے
**غذا** شوربا گوشت نان گندم و گوشت مرغ و تیتر و بٹیر کا پرہیز
بقولات و ترشی و بادی کا ضروری ہے۔

## سوال ورم اللسان کا حال بیان کرو

**جواب**۔ ورم ہو جانے زبان پر یا کسی عضلہ زبان میں اگر
لعاب منہ سے نکلے تو ورم دموی ہے۔ یا بلغمی ہے اور اگر خشکی
زبان پر ہووے تو صفراوی یا سوداوی مادہ سے ہے۔ اور اگر
ساتھ درد شدید ہووے تو ورم حار ہے۔ اور اگر درد کمتر ہے
تو مادہ بارد سے ہے اگر سوزش ورم میں ہے تو مادہ صفراوی ہے
اور اگر صلابت ساتھ ہے تو سوداوی ہے۔ اور کبھی افیون کے
کھانے سے بھی ورم زبان پر ہو جایا کرتا ہے۔ **علاج** اگر مرض
خلط دموی سے ہے تو فصد سرارو کی کھولنا اور منضج مسہل صفرا
کا کرنا بعد میں شیرہ خرفہ تین ماشہ۔ شیرہ تخم کاسنی تین ماشہ
آب انار شیریں پانچ تولہ۔ شربت عناب دو تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے

نوع دیگر شربت ورد مکرر پانچ تولہ۔ آب آلو بخارہ گیارہ دانہ تمر ہندی تین تولہ۔ نیم سیر پانی میں تر کرکے آب زلال نکال کر شربت ملا کر پلانا بعد اسہال کے پانی برف کا پلانا۔ مدد کے واسطے اور تبرید میں تخم بالنگو چھ ماشہ۔ شربت نیلوفر تین تولہ۔ عرق گاؤزبان دس تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر عنب الثعلب چھ ماشہ۔ گل سرخ چھ ماشہ۔ پوست سماق چھ ماشہ۔ سب کو دوغ ترش گاؤ ایک سیر میں ملا کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر کشنیز خشک چھ ماشہ۔ شفتالو ایک تولہ۔ عدس مقشر ایک تولہ گل سرخ چھ ماشہ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر گلنار ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ۔ مازو ایک تولہ۔ برگ توت ایک تولہ۔ دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر بابونہ ایک تولہ۔ اکلیل الملک ایک تولہ۔ گل بنفشہ چھ ماشہ۔ تخم شبت ایک تولہ مغز خیار شنبر پانچ تولہ۔ شیر گاؤ ایک سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر آرد جو سوختہ ایک تولہ۔ آرد عدس سوختہ ایک تولہ۔ گلنار ایک تولہ۔ برگ حنا ایک تولہ۔ شاہترہ چھ ماشہ سب کو دو سیر پانی جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے نوع دیگر طباشیر چھ ماشہ۔ نشاستہ چھ ماشہ۔ گل نیلوفر چھ ماشہ بسد سوختہ چھ ماشہ۔ یشب سبز تین ماشہ۔ زہر مہرہ ایک ماشہ

صمغ عربی تین ماشہ - کتیرا تین ماشہ - خرفہ تین ماشہ دم الاخوین تین ماشہ - چوب چینی ایک تولہ - انزروت تین ماشہ سب کو پیس کر گولیاں برابر نخود کے بنا دیں اور منہ میں رکھیں مجرب ہے - **نوع دیگر** اصل السوس چھ ماشہ - بادیان چھ ماشہ بادرنجبویہ چھ ماشہ - گلقند دو تولہ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** حلبہ ایک تولہ انجیر ایک عدد - زنجبیل چھ ماشہ - دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے - **نوع دیگر** کافور ایک ماشہ - شیر عورت ایک تولہ ملا کر زبان پر لگانا مجرب ہے - **نوع دیگر** تخم کرفس تین ماشہ - بیخ بادیان چھ ماشہ - روغن بادام ایک تولہ ملا کر ایک سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** اکلیل الملک چھ ماشہ - حلبہ چھ ماشہ - برگ انگور ایک تولہ - خیار شنبر دو تولہ - شہد دو تولہ - شیر خر دس تولہ سب کو پانی ایک سیر میں جوش دے کر مضمضہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** اکلیل الملک ایک تولہ - گل بابونہ چھ ماشہ عنب الثعلب چھ ماشہ - گل بنفشہ ایک تولہ - تخم کتان نو ماشہ سب کو دو سیر پانی میں جوش دے کر مضمضہ کرنا مجرب ہے - **نوع دیگر** فرمودہ بقراط نبولہ جس کو راسو کہتے ہیں اس کا گوشت دو تولہ پانی دو سیر میں خوب پکا کر غرغرہ کرنا نہایت مجرب ہے -

نوع دیگر کافور ایک ماشہ۔ کشنیز ایک تولہ۔ کاسنی ایک تولہ روغن گل دو تولہ ملا کر پانی دو سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ غذا آشجو۔ کدو۔ پالک۔ خرفہ پرہیز ترشی کا ضروری ہے۔

## سوال ثقل اللسان ولکنت اللسان کا حال بیان کرو

**جواب**۔ بھاری ہو جانا زبان کا اور لکنت یعنی خلل پڑنا زبان میں وقت کلام کے۔ سبب اس کا مادہ عصب محرک میں آجاتا ہے۔ بسبب تشنج یا استرخا یا ورم یا عقدہ یا قرحہ یا بثور کے سبب سے یا مادہ حاد سے خشکی زبان کی ہو جاوے یا سرخی زبان کی بسبب حرارت کے ہووے تو استرخا موی ہے اور اگر کثرت سیلان لعاب دہن ہووے تو مادہ رقیق مائی دماغی ہے اگر حرکات صحیح ہیں تو مادہ خاص زبان میں ہے اور اگر کدورت حرکات میں ہے تو استرخا بشرکت دماغ زبان میں ہے۔ یا صدمہ حنجرہ کا باعث ہے۔ **علاج**۔ اول تنقیہ دماغ کا مسہل بلغم سے کرنا ضروری ہے۔ یہ دوا بہت مفید ہے خردل تین ماشہ۔ کندش تین ماشہ ملا کر ملنا بہت مفید ہے نوعہ دیگر

زنجبیل چھ ماشہ ۔ عاقرقرحا چھ ماشہ ۔ مرزنجوش ایک تولہ ۔ دارچینی ایک تولہ ۔ وچ ترکی ایک تولہ سب کو دو سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ فرماویں ۔ **نوع دیگر** فرمودہ شیخ قرنفل تین ماشہ دارفلفل چھ ماشہ ۔ خردل چھ ماشہ ۔ اذخر چھ ماشہ ۔ بسباسہ چھ ماشہ سبکو پیسکر بطور سفوف کے بناکر قدرے زبان پرڈالنا مجرب ہے ۔ **نوع دیگر** فرمودہ جالینوس سداب چھ ماشہ ۔ شونیز چھ ماشہ ۔ روغن بابونہ دو تولہ ۔ جوزبوا ایک ماشہ روغن بنفشہ دو تولہ ۔ موم سفید چھ ماشہ ۔ ملاکر مرہم بناکر لگانا مجرب ہے ۔ **نوع دیگر** عنب الثعلب چھ ماشہ ۔ کشنیز خشک ایک تولہ بہدانہ تین ماشہ خطمی چھ ماشہ ۔ تخم بالنگو چھ ماشہ ۔ پودینہ چھ ماشہ ۔ شکر خرد و تولہ ملاکر زبان پہ ملنا بہت مفید ہے **نوع دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ ام پودینہ سبز دو تولہ ۔ نمک ایک تولہ دونوں کو جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے ۔ **نوع دیگر** خاکسی تین ماشہ ہمراہ شربت بنفشہ تین تولہ کے کھلانا مجرب ہے ۔

## سوال ۔ بطلان ذوق کا حال بیان کرو

**جواب** ۔ جاتے رہنا ذائقہ زبان کا ۔ اگر ذائقہ شیریں معلوم دیوے تو غلبہ خلط دموی کا ہے اور اگر ذائقہ نمکین معلوم دیوے تو بلغم شور کا فساد ہے ۔ اور اگر پھیکا معلوم دیوے تو کثرت

بلغم کی ہے اور اگر کوئی ذائقہ نہ معلوم ہووے تو غلبہ رطوبت کا سبب ہے۔ **علاج** اول مسہل بلغم کا دیویں۔ خردل ایک تولہ نمک ایک تولہ۔ نانخواہ ایک تولہ۔ سرکہ پانچ تولہ۔ نیم سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** زنجبیل چھ ماشہ عاقرقرحا چھ ماشہ۔ فلفل گرد چھ ماشہ۔ تخم کرفس چھ ماشہ۔ انیسوں چھ ماشہ سب کو پیس کر ملنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** گل بنفشہ ایک تولہ۔ روغن مصطگی ایک تولہ ملا کر ناک میں ایک قطرہ ڈالنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** گل سرخ چھ ماشہ۔ سماق چھ ماشہ۔ سکنجبین سادہ تین تولہ پانی نیم سیر میں ڈال کر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** مربائے ہلیلہ ایک عدد بوقت شب ہمراہ عرق بادیان کے کھلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** افسنتین تین ماشہ۔ گلقند دو تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے۔

## سوال عظم اللسان کا حال بیان کرو

**جواب**۔ بڑھ جانا زبان کا کہ منہ سے باہر نکل آتی ہے سبب اس کا کثرت رطوبت یا غلبہ خون سے یا بلغم سے اگر زبان سرخ ہووے تو مادہ دموی ہے۔ اور اگر رنگ سفید ہووے تو مادہ بلغمی ہے۔ **علاج**۔ دموی میں فصد قیفال کھولنا اس کے بعد تنقیہ مسہل منضج بلغم کا کرنا اور یہ دوا بہت مفید ہے تخم کتان

ایک تولہ۔ تخم حلبہ ایک تولہ۔ سرکہ پانچ تولہ۔ نمک ایک تولہ دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** انجیر زرد ایک عدد۔ زنجبیل چھ ماشہ فلفل سیاہ چھ ماشہ دار فلفل چھ ماشہ حلبہ چھ ماشہ تخم خبازی چھ ماشہ۔ سبوس گندم پانچ تولہ سب کو تین سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** گل سرخ چھ ماشہ۔ عدس مقشر ایک تولہ۔ کشنیز ایک تولہ۔ سرکہ تین تولہ۔ پانی دو سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** عاقر قرحا ایک تولہ۔ نوسادر نو ماشہ۔ وچ ترکی چھ ماشہ عنب الثعلب چھ ماشہ دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** اکلیل الملک ایک تولہ۔ حلبہ چھ ماشہ تخم کتان چھ ماشہ۔ نوسادر چھ ماشہ سرکہ دو تولہ ایک سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **غذا**۔ حریرہ۔ آرد گندم و دلیا گندم آشجو کھلانا پرہیز ترشی و بادی کا ضروری ہے۔

## سوال۔ ضفدع اللسان کا حال بیان کرو

**جواب**۔ ایک ورم بشکل مینڈک کے زبان پر پیدا ہو جاتا ہے اور اس میں غدود سخت نیچے زبان کے ہوتا ہے۔ اور تکلم میں سخت تکلیف ہوتی ہے اور لعاب منہ سے جاری ہوتا ہے اور اگر سرخی مائل ہووے تو دموی ہے۔ اور اگر سفیدی مائل ہووے تو

مادہ بلغمی ہے۔ اور عرف عام میں اس کو مینڈکی کہتے ہیں۔
علاج۔ فصد سراروچہار رگ کی کھولنا اور اگر دموی ہووے تو مسہل و منضج صفرا کا کرنا۔ اور اگر مادہ بلغمی ہووے تو منضج و مسہل بلغم کا کرنا ضروری ہے۔ یہ دوا بہت مفید ہے نوسادر تین ماشہ۔ نمک لاہوری تین ماشہ۔ پھٹکڑی سوختہ تین ماشہ زنگار ایک ماشہ۔ سب کو پیس کر شہد دو تولہ میں ملا کر زبان پر ملنا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر** سورنجان تلخ تین ماشہ زوفا چھ ماشہ۔ روغن گل تین تولہ۔ سہاگہ تین ماشہ۔ سب کو ملا کر زبان پر ملنا بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر** شحم انار ایک تولہ اسپغول ایک تولہ۔ شحم حنظل چھ ماشہ۔ برگ خرفہ ایک تولہ۔ تخم کتان ایک تولہ۔ سرکہ دس تولہ۔ دو سیر پانی میں جوش دے کر مضمضہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** عدس مقشر ایک تولہ۔ تخم کاسنی ایک تولہ۔ تخم کاہو ایک تولہ۔ عنب الثعلب چھ ماشہ۔ دوغ گاؤ ایک سیر میں ملا کر غرغرہ کرنا بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر** اصل السوس چھ ماشہ۔ اسطوخودوس چھ ماشہ۔ گل نیلوفر چھ ماشہ تخم خطمی چھ ماشہ۔ برگ شفتالو چھ ماشہ۔ برگ چنبیلی ایک تولہ سب کو دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** کوکنار ایک تولہ۔ عنب الثعلب ایک تولہ۔ دارفلفل چھ ماشہ۔ تخم کتان چھ ماشہ اصل السوس چھ ماشہ۔ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دے کر

غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر زعفران تین ماشہ۔ مرمکی تین ماشہ۔ مازو سبز چھ ماشہ۔ سرکہ ایک تولہ۔ پوست کنیر سفید چھ ماشہ سورنجان تلخ چھ ماشہ سب کو پانی قدرے ملا کر پیس کر زبان پر ملنا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ پھٹکری سوختہ چھ ماشہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں ملا کر ملنا مجرب ہے نوع دیگر برگ کنیر ایک تولہ ایک سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ غذا۔ گوشت مرغ و شوربا۔ آب نخود سیاہ۔ نان گندم پرہیز ترشی و بادی کا کرنا ضروری ہے۔

## سوال حرکت اللسان کا حال بیان کرو

جواب۔ سوزش زبان میں پیدا ہونا اور ہر وقت جلنا زبان کا بسبب حرارت دماغ یا حرارت معدہ کے اگر ساتھ نزلہ اور سر گرم ہووے تو فساد حرارت دماغ کا ہے۔ اور اگر امتلا و ترشی زبان کی ہووے تو فساد حرارت معدی کا ہے۔

علاج۔ تخم خربزہ تین ماشہ۔ تخم خیارین تین ماشہ۔ مغز کدو شیریں چھ ماشہ۔ مغز بادام چھ ماشہ سب کو پیس کر زبان پر ملنا مجرب ہے نوع دیگر نشاستہ تین ماشہ کتیرا تین ماشہ۔ مغز کدو چھ ماشہ ترنجبین ایک تولہ ملا کر زبان پر ملنا مجرب ہے نوع دیگر تخم کاہو ایک تولہ۔ کشنیز خشک ایک تولہ۔ تخم خرفہ چھ ماشہ عنب الثعلب

چھ ماشہ۔ اسپغول ایک تولہ۔ بہدانہ تین ماشہ سب کو دوسیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** سرکہ چار تولہ۔ گلاب چار تولہ۔ کافور تین ماشہ ملاکر زبان پر ملنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** یہ قیروطی بہت مجرب ہے روغن گل دو تولہ۔ موم تین ماشہ۔ ملاکر ملنا مجرب ہے **نوع دیگر** تخم مورد چھ ماشہ۔ گلنار چھ ماشہ۔ دونوں کو نیم سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** تمرہندی دو تولہ آلو بخارہ سات دانہ۔ ہلیلہ زرد چھ ماشہ۔ گل سرخ چھ ماشہ گلنار چھ ماشہ۔ پھٹکڑی چھ ماشہ۔ سب کو دوسیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** عاقرقرحا تین ماشہ پھٹکڑی تین ماشہ۔ سیاہی توے کی تین ماشہ سب کو پیس کر ملنا مجرب ہے ✣

## سوال شقاق اللسان کا حال بیان کرو

جواب۔ پھٹ جانا زبان کا شقاق ہے۔ سبب اس کا تیزی بخارات معدی سے یا نزلہ حارسے۔ یا چونہ وغیرہ کے کھانے سے یا یبوست دماغ سے بسبب بیخوابی کے اور اگر مشارکت معدی ہوگی تو ذائقہ زبان کا ترش ہوگا علاج اگر مادہ یبوست سے ہووے تو لعاب بہدانہ چھ ماشہ۔ اسپغول چھ ماشہ۔ کتیرا

چھ ماشہ۔ سپستان گیارہ دانہ۔ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** روغن بنفشہ ایک تولہ روغن گل ایک تولہ۔ موم سفید تین ماشہ۔ ملا کر گرم کرکے زبان پر ملنا بہت مفید ہے۔ **نوع دیگر**۔ روغن بادام چھ ماشہ۔ روغن کدو چھ ماشہ۔ شیر عورت ایک تولہ ملاکر ناک میں قطرہ قطرہ ڈالنا اور زبان پر ملنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** روغن زرد ایک تولہ۔ گل بنفشہ چھ ماشہ پیس کر روغن ملنا مفید ہے **نوع دیگر** روغن بادام چھ ماشہ۔ مغز نارجیل تین ماشہ۔ شیر خر ایک تولہ میں ملاکر ملنا نہایت مجرب ہے۔ **نوع دیگر** شیرہ خرفہ تین ماشہ شیرہ کاہو تین ماشہ۔ شیرہ کشنیز چھ ماشہ۔ لعاب اسپغول چھ ماشہ۔ لعاب بہدانہ تین ماشہ۔ سپستان گیارہ دانہ۔ شیرہ مغز کدو شیریں چھ ماشہ۔ شیرہ خیارین چھ ماشہ سب کو پیس کر زبان پر ملنا مفید ہے۔ **نوع دیگر**۔ خرفہ تین ماشہ۔ کاتھا اسنگی تین ماشہ۔ دانہ الائچی سفید تین ماشہ۔ سنگ جراحت تین ماشہ سب کا سفوف بنا کر زبان پر ملنا بہت مفید ہے **نوع دیگر** فرمودہ بقراط۔ پوست گولر تین ماشہ۔ نبات سفید تین ماشہ دونوں کو پیس کر زبان پر ملنا مجرب ہے۔ غذا شیر برنج۔ اور نمکین چیزوں کا پرہیز ہے ؎

---

## سوال جفاف اللسان کا حال بیان کرو

جواب۔ زبان کا ہر وقت خشک رہنا جفاف ہے یہ مادہ بیوست کا معدہ یا دماغ میں ہے۔ علاج۔ اسپغول تین ماشہ بہدانہ تین ماشہ۔ گل نیلوفر تین ماشہ سب کو نیم سیر پانی میں ڈال کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر مغز کدو شیریں چھ ماشہ مغز خیارین چھ ماشہ۔ مغز خربزہ چھ ماشہ۔ تخم خرفہ تین ماشہ سب کو پیس کر مسکہ گاؤ دو تولہ ملا کر زبان پر ملنا بہت مفید ہے۔ نوع دیگر سماق تین ماشہ۔ پودینہ تین ماشہ۔ شہد ایک تولہ ملا کر زبان پر ملنا مجرب ہے نوع دیگر تخم مورد چھ ماشہ۔ گل سرخ چھ ماشہ۔ گلنار چھ ماشہ۔ سکنجبین تین تولہ۔ پانی ایک سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے غذا شیر گاؤ۔ مسکہ گاؤ۔ کدو۔ پالک وغیرہ گرم اشیاء کا پرہیز ہے

## سوال حکۃ اللسان کا حال بیان کرو

جواب۔ خارش خشک کا ہونا زبان پر بسبب اس کا اخلاط مادہ محترقہ لذعہ کا ہے دماغ یا معدہ سے اگر زبان کا رنگ سرخ ہو وے تو خرابی معدہ سے ہے اور اگر رنگ زبان کا زرد ہووے تو فساد دماغی سے ہے علاج اول مسہل منضج

سوداکا کرنا اور فصد سرارو کی کھولنا۔ آب گرم سے غرغرہ کرنا
اور شربت عناب دو تولہ پانی ملاکر پلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر**
پوست ہلیلہ زرد چھ ماشہ۔ بلیلہ چھ ماشہ۔ آملہ چھ ماشہ۔ سرکہ
تین تولہ۔ روغن گل دو تولہ ملاکر پانی دو سیر میں جوش دے کر
غرغرہ کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** حب الآس ایک تولہ۔
عاقرقرحا ایک تولہ۔ سرکہ چار تولہ سب کو پیس کر زبان پر ملنا
مجرب ہے۔ **نوع دیگر** پوست خشخاش ایک تولہ روغن گل دو
تولہ۔ سرکہ پانچ تولہ دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب
ہے۔ **نوع دیگر** نمک لاہوری ایک ماشہ سرکہ ایک تولہ ملا
کر زبان پر ملنا مفید ہے۔ **غذا**۔ ترشی ڈال کر شوربا و خشکہ کھانا
مفید ہے۔ پرہیز گرم اشیاء سے ضروری ہے۔

## سوال تقشر اللسان و تقشر شدقین کا حال بیان کرو

جواب۔ چھل جانا زبان کا یا باچھ کا سبب اس کا بخارات حاد
کا معدہ کی تبخیر سے ہوتا ہے۔ **علاج** اول فصد سرارو کی کھولنا
مسہل و منضج صفرا کا کرنا۔ یہ دوا بہت مفید ہے تمر ہندی
تین تولہ۔ آلو بخارا دس دانہ۔ افسنتین چھ ماشہ۔ برگ شاہترہ
تین ماشہ۔ مغز خیار شنبر پانچ تولہ سب کو دو سیر شیر گاؤ میں جوش
دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** گلنار ایک تولہ۔

گل سرخ ایک تولہ۔ پوست سماق ایک تولہ۔ ترنجبین تین تولہ سب کو عرق کاسنی ایک سیر میں پیس کر غرغرہ کرنا بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر** سماق ایک تولہ۔ سرکہ ایک تولہ گلاب ایک تولہ پیس کر ضماد کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** گلنار چھ ماشہ۔ گل سرخ چھ ماشہ۔ ماز و چھ ماشہ۔ پوست انار ایک تولہ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** رسوت ایک تولہ۔ پانی تخ کا ایک سیر دونوں کو ملا کر غرغرہ کرنا مفید ہے۔ باقی علاج قلاع دموی کا کرنا مفید ہے۔ **غذا** شوربہ کھچڑی و خشکہ و شیر کھلانا۔ پرہیز گرم اشیاء کا ضروری ہے۔

## سوال حکتہ الحنک کا حال بیان کرو

**جواب**۔ خارش ہونا لہاۃ یعنی کوے پر بسبب حرارت دماغ سے نزلہ حار کا گرنا یا بسبب بلغم شور کا جمع ہونا معدہ میں اگر خشکی ناک اور سوزش زبان میں ہووے۔ بسبب انجوائی کے تو فساد دماغ کا ہے۔ اور اگر تشنگی اور تلخی منہ کی ہووے تو بلغم شور معدہ میں گرتی ہے۔ **علاج** فصد قیفال کی کھولنا۔ اور مسہل و منضج صفرا سے تنقیہ کرنا۔ سرکہ پانچ تولہ۔ گلاب دو تولہ۔ شیرہ خرفہ ایک تولہ۔ ایک سیر پانی میں ملا کر غرغرہ کرنا بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر** بہدانہ چھ ماشہ۔ مغز خیارین ایک تولہ

سبوس اسپغول ایک تولہ - شربت نیلوفر ایک تولہ ملا کر گولیاں
ہمراہ برنخود کے بنا کر منہ میں رکھنا مجرب ہے **نوع دیگر** تخم
ریحاں چھ ماشہ - نشاستہ چھ ماشہ - طباشیر چھ ماشہ - کتیرا چھ ماشہ
مغز کدو شیریں چھ ماشہ - مغز تربوز چھ ماشہ - شیر خشت ایک تولہ
سب کو کوٹ کر لعاب اسپغول ملا کر گولیاں بقدر نخود کے بنا کر
منہ میں رکھنا مجرب ہے - **نوع دیگر** برگ کاسنی سبز ایک تولہ
برگ کشنیز سبز ایک تولہ - برگ کاہو سبز ایک تولہ - برگ توت
سیاہ ایک تولہ - سب کو دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ
کرنا مجرب ہے - اگر نزلہ بازکام سے ہووے تو اس کا علاج
کرنا - غذا - آشجو اور آلو بخارہ منہ میں رکھنا بہت فائدہ کرتا ہے

## سوال ورم الحنک و بثور حنک کا حال بیان کرو

**جواب** - ورم کرنا لہاۃ یعنی کوے کا یا بثور نکلنا اوس پر بہ
سبب فساد زیادتی خون سے ہو جایا کرتا ہے - اور بثور بسبب
گرنے مواد گرم دماغ سے ہوتے ہیں - اگر رنگ سرخ ہووے
اور ساتھ خارش و سوزش اور درد ہووے تو مادہ دموی ہے اور اگر
رنگ سفید ہووے اور درد نہ ہو تو مادہ بلغمی ہے علاج
دموی میں فصد سر ارو و چہار رگ کی کھولنا مناسب ہے - اور
لعاب بہدانہ تین ماشہ - کتیرا تین ماشہ - اسپغول چھ ماشہ سب کو

کوٹ کر گولی بناکر قدرے منہ میں رکھنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** شربت بنفشہ دو تولہ۔ عرق گاؤزبان دس تولہ ملاکر پلانا بہت مجرب ہے۔ **نوع دیگر** شربت ورد مکرر تین تولہ۔ آلو بخارہ گیارہ دانہ۔ عرق گلاب ایک پاؤ میں آلو بخارہ تر کر کے اسکا پانی شربت میں ملاکر پلانا اور مدد کے واسطے آب تخ پلانا۔ دو چار اسہال جسوقت ہو جاویں تو بعد میں تبرید لعاب بہدانہ تین ماشہ۔ شربت نیلوفر دو تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** مغز املتاس تین تولہ۔ عرق گلاب ایک پاؤ میں تر کر کے ترنجبین پانچ تولہ ملاکر چھان کر روغن بادام نو ماشہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** لعاب اسپغول چھ ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر دو تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** تخم ہوردا ایک تولہ گلنار ایک تولہ۔ عنب الثعلب ایک تولہ۔ سرکہ پانچ تولہ۔ دو سیر پانی [illegible] **نوع دیگر**۔ [illegible] تولہ [illegible] خشک چار [illegible] کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** طباشیر چھ ماشہ۔ گل سرخ چھ ماشہ۔ تخم خرفہ چھ ماشہ۔ نشاستہ چھ ماشہ۔ کتیرا چھ ماشہ سب کو پیس کر گولیاں بقدر نخود کے بناکر منہ میں رکھنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** صمغ عربی تین ماشہ۔ کافور ایک ماشہ دونوں کو پیس کر زبان پر ملنا مجرب ہے **نوع دیگر**

تخم کاہو چھ ماشہ۔ تخم کاسنی چھ ماشہ۔ صمغ عربی چھ ماشہ۔ آردجو ایک تولہ۔ گل بنفشہ چھ ماشہ سب کو دو سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** تخم بالنگو ایک تولہ۔ مغز خیار شنبر تین تولہ۔ ایک سیر پانی میں تر کرکے غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** آب پالک سبز دو تولہ۔ آب خرفہ سبز دو تولہ۔ زرشک چھ ماشہ۔ تخم کاسنی چھ ماشہ۔ کافور ایک ماشہ سب کو ملاکر زبان پر ملنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** لعاب بہدانہ تین ماشہ۔ عرق گلاب نیم سیر میں تر کرکے غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** روغن گل ایک تولہ۔ روغن کدو ایک تولہ۔ سرکہ پانچ تولہ۔ عرق گلاب پانچ تولہ سب کو ملاکر پانی ایک سیر میں حل کرکے غرغرہ کرنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** گزمازج ایک تولہ عاقرقرحا ایک تولہ۔ سرکہ پانچ تولہ ملاکر ملنا مفید ہے **غذا** آب نخود سیاہ و آشپز کھلانا باقی گرم اشیاء کا پرہیز کرنا لازم ہے۔

## سوال۔ سوراخ کام کا حال بیان کرو

**جواب**۔ سوراخ ہو جانے تالو میں۔ یہ سوراخ بسبب تیزی نزلہ حار کے یا بسبب مادہ آتشک کے ہو جاتا ہے اور پانی پینے سے وہ پانی ناک کے راستہ سے نکل آتا ہے اور آواز صاف نہیں نکلتی۔ اکثر ناک میں مریض بولتا ہے۔ علاج اول فصد کراو۔

کی کھولنا اور منضج و مسہل خلط سودا کا کرنا۔ اطریفل شاہترہ نو ماشہ ہمراہ عرق شاہترہ پانچ تولہ۔ شربت عناب دو تولہ کے کھلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** شاہترہ دو تولہ ایک سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** پوست انار ایک تولہ۔ گلنار ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ۔ حب الآس ایک تولہ۔ کزمازج ایک تولہ جوزالسرو ایک تولہ۔ دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** زرد اورد چھ ماشہ۔ پوست خشخاش ایک تولہ کشنیز خشک ایک تولہ۔ گلنار ایک تولہ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** حب الآس ایک تولہ۔ ہلیلہ سیاہ ایک تولہ۔ برگ مورد چھ ماشہ۔ گل تاج خروس چھ ماشہ۔ برگ حنا ایک تولہ۔ بادروج ایک تولہ۔ عدس مقشر ایک تولہ سب کو دو سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** بارتنگ ایک تولہ۔ سماق چھ ماشہ۔ صندل سرخ ایک تولہ اقاقیا ایک تولہ سب کو عرق کاسنی ایک سیر میں تر کر کے غرغرہ کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** برگ حنا ایک تولہ۔ گلنار ایک تولہ اقاقیا ایک تولہ کشنیز خشک ایک تولہ کزمازج ایک تولہ۔ پوست بیخ گوندنی ایک تولہ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے۔ **نوع دیگر** پوست بیخ پیلو ایک تولہ۔ گل سپوتی ایک تولہ۔ ایک سیر پانی میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے

نوع دیگر دم الاخوا تین ماشہ۔ کہربا تین ماشہ۔ فوفل سوختہ تین ماشہ۔ اقاقیا تین ماشہ۔ کشنیز خشک ایک تولہ سب کو باریک پیسکر قدرے قدرے منہ میں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر یہ گولیاں بہت مجرب ہیں۔ سیماب تین ماشہ۔ قند سیاہ کہنہ ایک تولہ دونوں کو پانی اجوائن تین یا ایکتولہ میں چار یوم کھرل کرکے جب خشک ہوجاوے تو گولیاں برابر نخود کے بناویں۔ ایک ایک گولی ہمراہ پانی کے سات روز تک کھلاوے نہایت مجرب ہے نوع دیگر۔ پوست ہلیلہ کلاں دو تولہ۔ توتیا تین ماشہ دونوں کو عرق لیموں کاغذی بکصد میں کھرل کرکے گولیاں برابر نخود کے بناویں سات روز تک ہمراہ پانی کے کھلانا مجرب ہے۔

نوع دیگر استخوان سگ ایک تولہ۔ مازو ایک تولہ دونوں کو پیس کر قدرے قدرے سوراخ میں ڈالے انشاء اللہ ایک ہفتہ میں سوراخ پر ہوجاویگا نہایت مجرب ہے۔ باقی علاج آتشک کا کرنا مفید ہوگا غذا۔ دال مونگ۔ شوربائے گوشت و نان گندم پرہیز ترشی و بادی کا کرنا ضروری ہے۔

# سوال دندان کا حال بیان کرو۔

## تصویر دندان




جواب ۔ دندان بقول جالینوس کے مادہ استخوانی ہے بلکہ استخوان میں شمار کئے گئے ہیں ۔ اور حس ان میں بسبب پیوستگی عصب دماغی کے ہے ۔ اس واسطے گرمی وسردی کا اثر محسوس کرتے ہیں اور جب دندان کو مرض ہوتا ہے تو ضربانی یا اختلاجی ہوتا ہے اور حکہ و دغدغہ بھی ان کو محسوس ہوتا ہے اور استرخا و تحرک و انقلاع ان کے جوہر میں ہو جاتا ہے اور بسبب تعفن

ہو جانے اُن کے جوہر کے ان کو اوجاع شدیدہ میں مبتلا ہونا پڑتا ہے۔ اور استدلال مزاج دندان بین دندان اُن کے رنگ پر بسبب غلبہ اخلاط کے معلوم ہو جاتا ہے۔ اگر بین دندان میں سرخی ہووے تو غلبہ خلط دموی سے تکلیف ہوئی اور اگر زردی بین دندان میں ہے۔ تو مادہ خلط صفرا سے ہے۔ اور اگر سفیدی ہے تو مادہ بلغم سے ہے اور اگر سیاہی ہے تو مادہ خلط سوداوی ہے اور قدرت نے یہ بتیس سپاہی حفاظت دروازہ دار الخلافہ بدن انسانی کے واسطے مقرر کئے ہیں اور کاٹنے اور پیسنے اور چبانے کا کام ان کے سپرد ہے اور جب تک یہ پہلے ملاحظہ نہ کر لیویں اور خوب طرح سے کاٹ پیس نہ لیویں کوئی چیز بھی بغیر اُن کے دیکھنے کے ہرگز اندر داخل نہیں ہو سکتی۔ اُن کو بھی بسبب کثرت خدمات کے رات دن میں کسی وقت بھی آرام نہیں ملتا۔ اور اُن کو بھی محنت کے باعث اکثر امراض میں مبتلا ہونا پڑتا ہے۔

## سوال وجع اسنان کا حال بیان کرو

جواب۔ وجع درد کو کہتے ہیں۔ اور اسنان دانتوں کو کہتے ہیں اور درد اس کے جوہر میں اور کبھی اُس کے عصب میں اور کبھی لثہ میں بسبب مادہ لحمی کے مادہ کو قبول کر لیتا ہے اور سوء مزاج

غلبہ مادہ ہے یا متعفن رطوبات سے یا خاص معدہ میں یا دماغ میں ان دونوں کے باعث درد یا ورم لثہ یا نفس دندان ہیں یا عصب دندان ہیں ہو جایا کرتا ہے۔ بقول جالینوس اگر درد طول میں ہووے تو مادہ جوہر نفس دندان ہیں ہے اور اگر درد شدید ہووے تو مادہ عصب بیخ دندان میں ہے اور اگر سرخی و ورم ضربانی ہے تو غلبہ خلط دموی کا ہے۔ اور اگر زردی مائل ہووے تو غلبہ خلط صفرا کا ہے۔ اور اگر پانی گرم کے مضمضہ کرنے سے تسکین معلوم ہووے تو غلبہ خلط بلغمی کا فساد ہے اور کبھی درد خود بخود کم ہو جاوے اور کبھی زیادہ ہووے تو غلبہ ریح کا فساد ہے اور اگر بوقت شب کے بعد شکم پوری بوقت سونے کے درد ہو جاوے تو فساد معدہ کا سبب ہے اور اگر لاغری و خشکی منہ کی ہووے تو فساد یبوست کا ہے۔ اور یا سوء مزاج کا باعث ہے۔ اگر یہ نہیں تو کرم دندان کا باعث تصور کرو۔

**علاج**۔ فصد سرارو و چہار رگ کی کھولنا اور مسہل و منضج خلط بلغمی کا کرنا ضروری ہے۔ یہ دوا بہت مفید ہے مصطگی تین ماشہ روغن گل ایک تولہ ملا کر ملنا نہائت مفید ہے۔ **نوع دیگر** شحم حنظل چھ ماشہ۔ عاقرقرحا چھ ماشہ مصطگی تین ماشہ بطور منجن کے ملنا مجرب ہے **نوع دیگر** پوست بیخ کبر چھ ماشہ پلو دینہ چھ ماشہ نیم سیر پانی میں جوش دے کر مضمضہ کرنا مفید

نوع دیگر لہسن چھ ماشہ۔ گزمازج چھ ماشہ۔ مازو چھ ماشہ فلفل سیاہ چھ ماشہ۔ رسوت چھ ماشہ۔ سب کو دو سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر مرزنجوش ایک تولہ تخم شفتالو ایک تولہ۔ شاخ گوزن سوختہ تین ماشہ ملاکر منجن بناکر ملنا ہر قسم درد کو مفید ہے۔ نوع دیگر حلتیت تین ماشہ۔ زنجبیل تین ماشہ پیسکر ملنا مفید ہے۔ نوع دیگر تخم خطمی چھ ماشہ۔ بابونہ چھ ماشہ۔ تخم شبت چھ ماشہ۔ حلبہ چھ ماشہ۔ تخم کتان چھ ماشہ سب کو دو سیر پانی میں جوش دے کر مضمضہ کرنا مفید ہے نوع دیگر زنجبیل چھ ماشہ۔ شحم حنظل چھ ماشہ۔ عاقرقرحا چھ ماشہ۔ شہد دو تولہ ملاکر دندان پر ملنا مفید ہے نوع دیگر بزرالبنج چھ ماشہ افیون ایک ماشہ۔ تخم کرفس چھ ماشہ سب کو پیس کر بطور منجن کے ملنا مجرب ہے نوع دیگر پوست خشخاش ایک تولہ کشنیز خشک ایک تولہ۔ صندل سفید چھ ماشہ۔ پوست ہلیلہ زرد چھ ماشہ سپاری ایک تولہ سب کو کوٹ کر دو سیر پانی میں جوش دے کر مضمضہ کرنا مجرب ہے نوع دیگر جوز السرو چھ ماشہ۔ برگ حنا ایک تولہ۔ عنب الثعلب ایک تولہ۔ پوست انار ایک تولہ گل سرخ ایک تولہ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دے کر مضمضہ کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر افیون ایک ماشہ۔ کافور ایک ماشہ مصطگی ۳ ماشہ۔ سرکہ دو تولہ۔ عرق گلاب دو تولہ میں پیس کر ملنا مجرب ہے

نوع دیگر سنبل الطیب چھ ماشہ ۔ گلنار چھ ماشہ ۔ اقاقیا چھ ماشہ
خولنجاں چھ ماشہ ۔ نمک لاہوری چھ ماشہ ۔ فلفل سیاہ چھ ماشہ
پھٹکڑی تین ماشہ ۔ سب کو بطور منجن کے پیسکر ملنا مجرب ہے
نوع دیگر برگ توت دو تولہ ۔ برگ مغیلاں ایک تولہ زرد چوب
چھ ماشہ ۔ پوست سرس چھ ماشہ ۔ پوست مولسری چھ ماشہ سب کو
ایک سیر پانی میں جوش دے کر مضمضہ کرنا مجرب ہے نوع دیگر
فرمان جالینوس ۔ جندبیدستر تین ماشہ ۔ افیون ایک ماشہ ۔ روغن
گل دو تولہ میں ملاکر کان میں ایک قطرہ ڈالنا درد دندان کو فوراً
بند کر دیتا ہے نوع دیگر منجن بہت مجرب ہے نیلہ تھوتھہ سوختہ
تین ماشہ ۔ پھٹکڑی سوختہ تین ماشہ ۔ ہیراکسیس تین ماشہ کتھہ
سفید تین ماشہ ۔ نمک لاہوری تین ماشہ ۔ مصطگی تین ماشہ فلفل
سیاہ تین ماشہ ۔ دانہ الائچی سفید تین ماشہ ۔ گلنار ج تین ماشہ
مازو تین ماشہ ۔ کباب چینی تین ماشہ ۔ گل جھاؤ تین ماشہ سب
سبکو پیسکر بطور منجن دانتوں پر ملنا مجرب ہے نوع دیگر اگر گرم کے سبب
درد ہووے تو تخم گندنا ۶ ماشہ تخم پیاز ۶ ماشہ ۔ تخم ترب ۶ ماشہ سبکو کوٹکر نیم
سیر پانی میں جوشدیکر مضمضہ کرنا مجرب ہے نوع دیگر بزرالبنج ۶ ماشہ ۔ باؤبرنگ
۶ ماشہ ۔ کمیلہ ۶ ماشہ ۔ بارکٹائی ۶ ماشہ سبکو دو سیر پانی میں جوشدیکر مضمضہ
کرنا کرم کو دور کر دیتا ہے نوع دیگر دافع کرم باؤبرنگ کوفتہ ایکتولہ دو سیر
پانی میں جوشدیکر مضمضہ کرنا مجرب ہے نوع دیگر برگ دھتورہ ایک عدد کافی

لٹکا کر کانہیں ڈالنا مجرب ہے نوع دیگر بذر البنج ۶ ماشہ۔ باؤبرنگ ۶ ماشہ
کمیلہ ۶ ماشہ۔ گلنار ۶ ماشہ۔ پوست چلغوزہ ۶ ماشہ۔ افیون ایکماشہ
برگ تمباکو ۶ ماشہ۔ سب کو پیسکر بطور منجن کے ملنا مجرب ہے نوع دیگر نوشادر
۶ ماشہ۔ عاقرقرحا ۶ ماشہ۔ کافور ۶ ماشہ۔ حلتیت ایکماشہ۔ سرکہ دو تولہ میں پیسکر
ملنا مجرب ہے۔ نوع دیگر تخم تزب تین ماشہ۔ تخم شلجم تین ماشہ
باؤبرنگ تین ماشہ۔ نمک سنگ تین ماشہ ملاکر پیس کر ملنا مجرب
ہے۔ غذا لطیف شوربا و نان گندم پرہیز ترشی و بادی کا ضروری
ہے ٭

## سوال تحرک اسنان حال بیان کرو۔

جواب۔ ہل جانا دانتوں کا تحرک ہے۔ اس کے سبب مثل
ضربہ سقطہ یا رطوبت رقیق مرخی و لثہ عصب میں غلبہ یبوست
سے یا لاغری سے اکثر بچوں کو با مشائخ کو یہ عارضہ ہوا کرتا
ہے۔ مگر یہ لاعلاج ہے۔ اور اکثر عالم جوانی میں کسی سبب
سے تحرک ہو جاوے تو اس کے واسطے یہ دوا مفید ہے۔
علاج عاقرقرحا چھ ماشہ بیخ کنیر سفید چھ ماشہ۔ گلنار چھ
ماشہ۔ پھٹکڑی تین ماشہ۔ گل سرخ چھ ماشہ۔ سعد چھ ماشہ
سنبل الطیب چھ ماشہ سب کو پانی ایک سیر میں جوش دے
کر مضمضہ کرنا مجرب ہے نوع دیگر گز مازج چھ ماشہ۔ گلنار

چھ ماشہ۔ قرنفل چھ ماشہ مصطگی تین ماشہ۔ جوز بوا تین ماشہ۔
فوفل سوختہ تین ماشہ جوز السرو چھ ماشہ۔ فلفل سیاہ چھ ماشہ۔
دار فلفل چھ ماشہ۔ نمک سنگ چھ ماشہ ملا کر بطور منجن کے ملنا مجرب
ہے۔ **نوع دیگر** مصطگی چھ ماشہ۔ تمباکو چھ ماشہ۔ فلفل سیاہ
چھ ماشہ۔ خستہ انیہ چھ ماشہ۔ کتھ سفید چھ ماشہ۔ نیلہ تھوتھہ سوختہ
تین ماشہ۔ خولنجاں تین ماشہ۔ سوہن مکھی تین ماشہ۔ ہیراکسیس ۳
ماشہ شنگرف تین ماشہ آب لیموں ایک تولہ میں کھرل کر کے
بطور منجن کے ملنا مجرب ہے **نوع دیگر** پوست نیب سوختہ
چھ ماشہ۔ گل سبوتی چھ ماشہ۔ گلنار چھ ماشہ۔ سماق چھ ماشہ
پوست انار خستہ چھ ماشہ۔ ہلیلہ چھ ماشہ۔ گل سرخ چھ ماشہ
مازو سبز چھ ماشہ۔ پھٹکڑی چھ ماشہ سب کو پیس کر بطور منجن
کے ملنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** ہلیلہ زرد چھ ماشہ۔ گلنار
چھ ماشہ۔ گز مازج چھ ماشہ۔ حب الآس چھ ماشہ۔ صندل سفید
چھ ماشہ۔ پھٹکڑی بریاں چھ ماشہ۔ عرق گلاب پانچ تولہ میں ملا کر
سرکہ دو تولہ ڈال کر نیم سیر پانی میں ملا کر مضمضہ کرنا مجرب ہے۔
**نوع دیگر** گاؤزبان سوختہ چھ ماشہ۔ صدف سوختہ چھ ماشہ
کاغذ سوختہ چھ ماشہ۔ مرجان سوختہ چھ ماشہ۔ نیلہ تھوتھہ سوختہ
چھ ماشہ۔ پوست بادام سوختہ چھ ماشہ۔ خرمہرہ سوختہ چھ ماشہ
پھٹکڑی سوختہ چھ ماشہ۔ سہاگہ سوختہ چھ ماشہ۔ کچلہ سوختہ چھ ماشہ

پھلانوہ سوختہ چھ ماشہ۔ کتھ سفید چھ ماشہ سب کو ملا کر منجن
بناویں اور دو وقت دانتوں پر ملیں نہائیت مجرب ہے۔
نوع دیگر۔ روغن زرد نیم گرم کی ٹکور کرنا بہت مفید ہے
غذا۔ لطیف کھلانا۔ پرہیز ترشی و بادی کا ضروری ہے +

## سوال ضرس اسنان کا حال بیان کرو

جواب۔ سُن ہو جانا دانتوں کا۔ بسبب خارجی تناول اغذیہ
ترش سے یا بسبب داخلی بخار معدی کے یا بسبب ہونے
قے ترش کے علاج۔ لعاب بہدانہ تین ماشہ تخم خرفہ تین
ماشہ۔ شیر خرد و تولہ۔ روغن بادام ایکتولہ ملاکر دانتوں پر
ملنا مجرب ہے۔ نوع دیگر سنبل الطیب تین ماشہ۔ حلتیت
تین ماشہ۔ کشنیز خشک ایکتولہ پانی ایک سیر میں ڈال کر مضمضہ
کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر افیون تین ماشہ۔ روغن گل دو تولہ
دو سیر پانی میں جوش دے کر مضمضہ کرنا مجرب ہے نوع دیگر
روغن بلسان چھ ماشہ دانتوں پر لگانا بہت مفید ہے۔
نوع دیگر زردی بیضہ مرغ ایک عدد۔ لقمہ نان گندم میں
رکھ کر گرم گرم چبانا مفید ہے۔ نوع دیگر مازو سبز چھ ماشہ
گل سرخ چھ ماشہ۔ اقاقیا چھ ماشہ۔ صندل سفید چھ ماشہ
نمک سانبھر چھ ماشہ۔ فلفل سیاہ چھ ماشہ۔ عاقر قرحا چھ ماشہ

سب کو بطور منجن کے ملنا مجرب ہے - نوع دیگر پھٹکڑی سوختہ چھ ماشہ - طوطیا سوختہ تین ماشہ - مازو سبز چھ ماشہ سب کو پیس کر ملنا مجرب ہے - غذا لطیف کھلانا مفید ہے

## سوال ذہاب اسنان کا حال بیان کرو

جواب - گرم تر چیز کی دانت برداشت نہ کریں یہ بسبب غلبہ برودت کے آبداری جاتی رہتی ہے - علاج بادیان چھ ماشہ گلقند دو تولہ - عرق بادیان دس تولہ میں جوش دے کر پلانا مجرب ہے - نوع دیگر اسطوخودوس چھ ماشہ - بادرنجبویہ چھ ماشہ - مکو خشک چھ ماشہ - اصل السوس تین ماشہ تخم خرفہ چھ ماشہ - گلقند دو تولہ - ایک پاؤ پانی میں جوش دے کر پلانا مجرب ہے - نوع دیگر پھٹکڑی بریاں چھ ماشہ - مازو سبز چھ ماشہ - زردی بیضہ مرغ ایک عدد میں ملا کر ملنا مفید ہے - نوع دیگر طحال گوسفند ایک تولہ - سرکہ دو تولہ میں ملا کر گرم کر کے دانتوں میں دبانا مجرب ہے - نوع دیگر روغن گل دو تولہ - خردل تین ماشہ مصطگی تین ماشہ - سب کو پیس کر ملا کر ملنا مجرب ہے - نوع دیگر خون گوسفند قدرے ملنا مجرب ہے - نوع دیگر جوز السرو ایک تولہ گل سرخ ایک تولہ - برادہ دندان فیل ایک تولہ - پھٹکڑی چھ ماشہ - سرکہ ۵ تولہ

میں ملاکر جوش دے کر قدرے دانتوں پر ملنا مجرب ہے۔
نوع دیگر کافور ایک ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ ملاکر ملنا مجرب ہے۔ نوع دیگر چربی مرغ تین ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ ملاکر ملنا مجرب ہے۔ باقی علاج وجع اسنان کا کرنا مفید ہے۔ اگر ممکن سمجھو تو پہلے مسہل بلغم سے تنقیہ کرنا چاہیئے۔

## سوال۔ تاکل و تثقب اسنان کا حال بیان کرو

جواب۔ پوسیدہ و سوراخ ہو جانا دانتوں میں سبب اس کا رطوبت کا متعفن ہونا بیخ دندان میں اور رنگ کا متغیر ہو جانا زردی مائل یا سیاہی مائل علاج۔ اول منضج و مسہل خلط سوداوی کا کرنا ضروری ہے۔ اطریفل کشنیزی نو ماشہ۔ ہمراہ عرق بادیان دس تولہ کے کھلانا مجرب ہے نوع دیگر۔ رسوت تین ماشہ مازو تین ماشہ۔ عاقرقرحا تین ماشہ۔ سرکہ پانچ تولہ میں ملاکر مضمضہ کرنا مفید ہے۔ نوع دیگر گلنار چھ ماشہ۔ پھٹکڑی خام چھ ماشہ۔ مصطگی چھ ماشہ۔ کافور ایک ماشہ بطور منجن کے پیسکر ملنا مجرب ہے۔ نوع دیگر جندبیدستر چھ ماشہ۔ افیون ایک ماشہ۔ بذرالبنج تین ماشہ۔ سب کو پیس کر ملنا مجرب ہے۔
نوع دیگر مازو سبز تین ماشہ۔ کف دریا تین ماشہ۔ روغن بادام ایک تولہ۔ شہد دو تولہ ملاکر ملنا مجرب ہے نوع دیگر نوشادر

مصطگی چھ ماشہ ملاکر ملنا مفید ہے۔

## سوال خفرو قلح کا حال بیان کرو

جواب۔ ایک جسم مانند ٹھیکری کے بیخ دندان میں پیدا ہوتا ہے۔ اور وہ مشکل سے مادہ دانتوں پر سے اکھڑتا ہے۔ اور رنگ اُس کا زرد یا سفید یا سیاہ ہوتا ہے۔ یہ بسبب بخارات غلیظ معدی دانتوں پر جم جاتا ہے۔ علاج اول مسہل خلط غالب کا کرنا۔ اور یہ دوا بہت مفید ہے۔ زبد البحر چھ ماشہ صدف سوختہ چھ ماشہ۔ خاکستر شاخ گوزن چھ ماشہ۔ نمک لاہوری چھ ماشہ۔ روغن زرد تین تولہ میں ملاکر بطور منجن ملنا مجرب ہے۔ نوع دیگر سفال چینی شکستہ ایک تولہ نمک سوختہ چھ ماشہ۔ بیخ نے سوختہ چھ ماشہ۔ رسوت سوختہ چھ ماشہ۔ موئے انسان سوختہ چھ ماشہ۔ حلزون سوختہ چھ ماشہ۔ فلفل سیاہ سوختہ چھ ماشہ۔ سب کو بطور منجن کے پیس کر لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر سفال چینی چھ ماشہ۔ مرجان سوختہ چھ ماشہ۔ زاج سوختہ چھ ماشہ۔ پوست بادام سوختہ چھ ماشہ سب کو ملاکر ملنا مجرب ہے۔ نوع دیگر ہلیلہ تین ماشہ۔ بلیلہ تین ماشہ آملہ تین ماشہ۔ صدف سوختہ چھ ماشہ۔ مازو چھ ماشہ حب الآس چھ ماشہ۔ گل سرخ چھ ماشہ۔ پھٹکڑی چھ ماشہ۔ عرق لیموں دو تولہ

میں پیس کر ملنا مجرب ہے۔ نوع دیگر نوسادر چھ ماشہ عاقرقرحا چھ ماشہ۔ مصطگی چھ ماشہ۔ طباشیر چھ ماشہ آرد باقلہ چھ ماشہ۔ عدس مقشر چھ ماشہ۔ آملہ مقشر چھ ماشہ سب کو پیس کر بطور منجن کے ملنا مجرب ہے۔ نوع دیگر صدف سوختہ چھ ماشہ۔ فوفل سوختہ چھ ماشہ۔ کتھ چھ ماشہ۔ دار فلفل چھ ماشہ بنولہ کھوکھا چھ ماشہ۔ سفال چینی چھ ماشہ۔ کف دریا چھ ماشہ اشجار چھ ماشہ۔ نمک سوختہ چھ ماشہ عود سوختہ چھ ماشہ سب کو بطور منجن کے پیس کر لگانا مجرب ہے نوع دیگر عاقرقرحا چھ ماشہ۔ قرنفل چھ ماشہ۔ کبابہ چھ ماشہ۔ آرد عدس سوختہ چھ ماشہ خولنجان چھ ماشہ۔ بسد سوختہ چھ ماشہ۔ آرد ماش چھ ماشہ سب کو ملا کر بطور منجن کے ملنا مجرب ہے۔

## سوال تبرید اسنان وطول اسنان کا حال بیان کرو

جواب۔ بڑھ جانا دانتوں کا طول میں اول درد شروع ہو کر دانت بڑھ جاتے ہیں۔ سبب اس کا خلط سوداوی ہے۔ علاج اول فصد سر رگ کی کھولنا بعد میں منضج و مسہل سودا کا کرنا۔ یہ دوا بہت مفید ہے گلنار چھ ماشہ۔ مازو چھ ماشہ۔ گلنار چھ ماشہ

گل سرخ چھ ماشہ۔ آرد باقلا چھ ماشہ۔ آرد جو چھ ماشہ۔ پھٹکری چھ ماشہ
کشنیز سوختہ چھ ماشہ۔ سرکہ پانچ تولہ۔ سب کو پیس کر بطور منجن
کے ملنا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ خردل تین ماشہ۔ عاقرقرحا تین
ماشہ۔ تخم خرفہ تین ماشہ۔ آرد عدس چھ ماشہ۔ سب کو پیس کر بطور
منجن ملنا مفید ہے۔ نوع دیگر۔ مصطگی تین ماشہ۔ سعد تین ماشہ
لہسن تین ماشہ۔ روغن کنجد دو تولہ۔ سب کو روغن میں ملا کر دانتوں
پر ملنا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ عنب الثعلب چھ ماشہ۔ گل سرخ
چھ ماشہ۔ شحم حنظل چھ ماشہ۔ مصطگی تین ماشہ۔ پھٹکری تین
ماشہ۔ شاخ گوزن سوختہ تین ماشہ۔ سب کو بطور منجن ملنا مفید
ہے۔ ریٹھے سے دانتوں کو رگڑ کر صاف کرنا چاہئے۔

## سوال حکۃ الاسنان کا حال بیان کرو

جواب۔ خارش کا پیدا ہونا دندان اور بیخ دندان میں
باعث ہیں سبب اس کا رطوبت غلیظ ردی شور یا غلیظ سودا سے
پیدا ہوتی ہے۔ اور مریض ہر وقت دانت چباتا رہتا ہے۔
علاج۔ اول مسہل و منضج سودا کا کام دو پھر یہ منجن مفید ہے
تخم خربوزہ چھ ماشہ۔ تخم خرفہ تین ماشہ۔ ایک پاؤ پانی میں شیرہ
نکال کر شربت عناب دو تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے۔ نوع دیگر
زنجبیل [illegible] ماشہ۔ [illegible] ملا کر ملنا مجرب ہے

نوع دیگر۔ تخم کرفس چھ ماشہ۔ پوست انار چھ ماشہ روغن گل
دو تولہ۔ سرکہ دو تولہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد سب کو ملا کر
ملنا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ شہد ایک تولہ سرکہ ایک تولہ۔
دونوں کو ملا کر ملنا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ عاقرقرحا تین ماشہ
کشنیز خشک چھ ماشہ۔ رسوت چھ ماشہ۔ نوشادر تین ماشہ
نمک لاہوری تین ماشہ۔ سرکہ دو تولہ۔ پانی ایک سیر میں سب کو
حل کر کے ضماد کرنا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ صبر تین ماشہ عرق
گلاب چار تولہ ملا کر ملنا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ گلنار چھ ماشہ
گل سرخ چھ ماشہ۔ پوست انار چھ ماشہ۔ مازو تین ماشہ۔ کندر
تین ماشہ۔ سرکہ تین تولہ میں حل کر کے لگانا مجرب ہے۔ نوع دیگر
ہلیلہ سیاہ چھ ماشہ۔ برادہ صندل چھ ماشہ۔ برادہ دندان
فیل چھ ماشہ۔ تخم خطمی چھ ماشہ۔ طباشیر چھ ماشہ۔ عدس سوختہ
چھ ماشہ۔ سب کو پیس کر بطور نقش کے لگانا مجرب ہے۔
نوع دیگر۔ پودینہ چھ ماشہ۔ گاؤزبان چھ ماشہ۔ سرکہ پانچ تولہ
دو سیر پانی میں جوش دے کر ضماد کرنا مجرب ہے۔

## سوال۔ صغر الپستان کا حال بیان کرو

جواب۔ چونکہ پستانوں کا اٹھنا اور ان کا ابھرنا مخصوص ہے عورتوں کے ساتھ اور اس کا تعلق رحم
سے ہے اور یہ دونوں رحم کے ساتھ تعلق رکھتے ہیں۔ علاج اس کا اول تنقیہ

و مسہل بلغم کا بعد میں یا درنجبویہ تین ماشہ۔ گلقند دو تولہ میں ملا کر رات کو کھلاتا مجرب ہے **نوع دیگر** فوفل تین ماشہ۔ مازو سبز تین ماشہ۔ دار چینی تین ماشہ۔ زرنباد تین ماشہ سب کو پیس کر ملنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** ایک نیل کنٹھ جانور کا گلے میں باندھنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** مصطگی ایک ماشہ۔ روغن گل ایک تولہ میں ملا کر دانتوں پر ملنا مفید ہے **نوع دیگر** کمیلہ چھ ماشہ۔ جغرات دس تولہ میں ملا کر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** بیخ انار ایک تولہ۔ سیوس نخود سیاہ چھ ماشہ۔ ایک پاؤ پانی میں رات کو بھگو کر صبح صاف کر کے اُس پانی کو پینا مجرب ہے باقی علاج کرم شکم کا کرنا ضروری ہے ؁

## سوال تسہیل نبات اسنان کا حال بیان کرو

جواب۔ تدبیر کرنا کہ دانت بچوں کے آسانی سے نکلیں علاج فرمودہ بقراط مغز خرگوش کا لثہ پر ملنا بلا تکلیف بچے دانت نکال لیتا ہے۔ **نوع دیگر** مغز استخوان گوسفند لثہ پر ملنا مجرب ہے **نوع دیگر** چربی ماکیان قدرے لثہ پر ملنا مجرب ہے **نوع دیگر** مسکہ گاؤ چھ ماشہ شہد ایک تولہ دونوں کو ملا کر قدرے لثہ پر ملنا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ جالینوس حنا سبز تین ماشہ۔ روغن گاؤ ایک تولہ میں ملا کر ملنا

بہت مفید ہے۔ نوع دیگر عنب الثعلب چھ ماشہ روغن گل ایک تولہ ملاکر ملنا مجرب ہے نوع دیگر فرمودہ شیخ شیر سگ مادہ ایک تولہ قدرے لثہ پر ملنا بہت جلد بچّہ دانت نکالتا ہے۔ نوع دیگر سنبھالو تین ماشہ پیس کر ملنا مجرب ہے۔ نوع دیگر۔ اکثر بچوں کو دانت نکلنے میں اسہال شروع ہوجاتے ہیں اس وقت قالبضات کا لیپ لگانا اور طباشیر قدرے شیر مادر میں گھسکر پلانا مفید ہے ٭

## سوال اورام لثہ کا حال بیان کرو

جواب۔ مسوڑوں کا پھول جانا ورم لثہ ہے۔ سبب اس کا مادہ حار دموی یا صفراوی ہے۔ وہ سر سے مسوڑوں پر گرتا ہے۔ اور یا تخیر معدہ کی خرابی ہے اور کبھی تپ حاد میں مسوڑے پھول جاتے ہیں۔ اور کبھی ابتدائے استسقا یعنی سوء القنیہ میں ایسا ہوجاتا ہے۔ اگر رنگ سرخ اور ورم ساتھ ضربان وسوزش کے ہووے تو مادہ دموی وصفراوی ملا ہوا ہے اور اگر ورم کا رنگ سفید ہووے تو بلغمی ہے علاج دموی میں فصد قیفال اور چہار رگ کی کھولنا اور جونک لگانا مجرب ہے۔ یہ دوا بہت مفید ہے۔ عناب سات دانہ۔ شاہترہ تین ماشہ۔ کاہو تین ماشہ۔ شربت بنفشہ دو تولہ ملاکر پلانا مفید ہے

نوع دیگر گلنار ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ ۔ عدس مقشر ۱ تولہ ۔
فوفل ۶ ماشہ ۔ مازو ۶ ماشہ سب کو پیسکر بطور سنون کے ملنا مجرب
ہے ۔ اگر مادہ صفراوی سے ہووے تو مسہل صفرا کا کرنا ۔ اور
عنب الثعلب ۶ ماشہ ۔ بادرنگ ۶ ماشہ ۔ عدس مقشر ایکتولہ ۔
کشنیز ایکتولہ ۔ پوست خشخاش ایکتولہ ۔ گلنار ایکتولہ صندل سفید ایکتولہ
سماق ایکتولہ سکو ۲ سیر پانی میں جوش دیکر مضمضہ کرنا مجرب ہے
نوع دیگر پوست درخت گوندنی ایکتولہ ۔ پوست درخت مولسری
ایکتولہ دونوں کو ایک سیر پانی میں جوش دیکر مضمضہ کرنا مجرب ہے
نوع دیگر کشنیز خشک ایکتولہ ۔ روغن گل ۲ تولہ ۔ پوست ببلہ ایکتولہ
عنب الثعلب ایکتولہ سکو ایکسیر پانی میں جوش دیکر مضمضہ کرنا مجرب ہے
نوع دیگر مازو سوختہ ۶ ماشہ ۔ برگ توت ۲ تولہ ۔ روغن گل ۲ تولہ ایکسیر
پانی میں جوش دیکر مضمضہ کرنا مجرب ہے ۔ نوع دیگر پوست انار ایکتولہ
برگ مغیلاں ۲ تولہ ۔ گلنار ایکتولہ ۔ گلنار ایکتولہ ۔ مازو سبز ایکتولہ
سرکہ ۵ تولہ ۔ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر مضمضہ کرنا مجرب ہے نوع دیگر
روغن زیتون ۳ ماشہ ۔ شہد ایکتولہ ۔ ایکسیر پانی میں جوش دیکر
مضمضہ کرنا مجرب ہے ۔ اگر بلغمی ہووے تو پودینہ ۶ ماشہ اکلیل الملک
۶ ماشہ ۔ مرزنجوش ۶ ماشہ ۔ حلبہ ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ ۔ پھٹکری
۶ ماشہ ۔ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر مضمضہ کرنا مجرب ہے نوع دیگر
ہلدی ۶ ماشہ ۔ عاقرقرحا ۵ ماشہ ۔ فلفل دراز ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ

عدس ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ - ایکسیر پانی میں جوش دیکر مضمضہ کرنا مفید ہے نوعدیگر پھٹکڑی ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ - نمک سیاہ ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ - طوطیا ۶ ماشہ سبکو پیسکر سنون کرنا مجرب ہے نوعدیگر سوہن مکھی ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ ہیراکسیس ۶ ماشہ کتھ ۶ ماشہ باؤبڑنگ ۶ ماشہ سبکو پیسکر بطور منجن کے لگانا مجرب ہے - نوعدیگر پوست درخت برگد ۶ ماشہ پوست درخت پیپل ۶ ماشہ ایکسیر پانی میں جوش دیکر مضمضہ کرنا مفید ہے نوعدیگر یہ سنون نہایت مجرب ہے ہلدی سوختہ ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ تمباکو سوختہ ۶ ماشہ نمک لاہوری ۶ ماشہ شونیز ۶ ماشہ پھٹکڑی ۶ ماشہ شاخ گوزن سوختہ ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ سماق ۶ ماشہ عدس ۶ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ سبکو پیسکر سنون بناکر اور دانتوں پر ملنا مجرب ہے نوعدیگر سرکہ ۳ تولہ گلاب ۵ تولہ ایکسیر پانی میں ملا کر مضمضہ کرنا مجرب ہے غذا گرم و شور سے پرہیز کرنا ضروری ہے *

## سوال لثہ وامیہ کا حال بیان کرو

جواب - نکلنا خون کا مسوڑوں سے سبب اسکا ضعف قوت غاذیہ کا ہے یا غلبہ خون سے ہے - علاج مازو ۶ ماشہ عدس ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ سماق ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ پوست انار ۶ ماشہ شاخ گوزن سوختہ ۶ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ سبکو ہموزن پیسکر منجن بناویں دو چار روز میں نہایت مجرب ہے نوعدیگر پوست سماق ۶ ماشہ تخم سداب ۶ ماشہ پوست بیضہ مرغ ۳ ماشہ رسوت ۶ ماشہ دم الاخوین ۶ ماشہ فوفل ۶ ماشہ بیخ انجبار ۶ ماشہ کشنیز

۶ ماشہ گلنار ج ۶ ماشہ خبث الحدید ۶ ماشہ پوست ہلیلہ ۶ ماشہ سبکو برابر لیکر پیسکر بطور منجن بناکر رات کو ملیں بہت فائدہ ہوگا **نوعدیگر** گاؤزبان سوختہ ۶ ماشہ کاغذ سوختہ ۶ ماشہ مازو سوختہ ۶ ماشہ فوفل سوختہ ۶ ماشہ سماق ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ پوست انار ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ سنگ جراحت ۶ ماشہ دم الاخوین ۶ ماشہ دانہ ہیل ۶ ماشہ طوطیا سوختہ ۶ ماشہ عدس سوختہ ۶ ماشہ افیون ۳ ماشہ زاج سوختہ ۶ ماشہ سبکو ہموزن لیکر منجن بناویں اور رات کو ملیں بہت مجرب ہے **نوعدیگر** کباب چینی ۶ ماشہ کتھہ سفید ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ صدف سوختہ ۶ ماشہ پوست بادام سوختہ ۶ ماشہ گلنار ج ۶ ماشہ عاقرقرحا ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ مازو ۶ ماشہ پھٹکری ۶ ماشہ صبر ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ سبکو پیسکر منجن بناکر ملنا مجرب ہے **نوعدیگر** پوست انار ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ برگ زیتون ۶ ماشہ برگ جامن ۶ ماشہ پوست مولسری ۶ ماشہ کچنال ۶ ماشہ سبکو ۲ سیر پانی میں جوشدیکر مضمضہ کرنا مجرب ہے **نوعدیگر** سنگ جراحت ۶ ماشہ بسد ۶ ماشہ فوفل ۶ ماشہ خستہ انبہ ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ کتھہ سفید ۶ ماشہ گلنار ج ۶ ماشہ عاقرقرحا ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ صبر ۶ ماشہ پھٹکری ۶ ماشہ سبکو پیسکر بطور منجن کے دانتوں پر ملنا ملنا مجرب ہے اسمیں فصد قیفال کھولنا و مسہل سودا کا دینا بھی فائدہ کرتا ہے **غذا** کدو یا لکی خرفہ کھانا سبز ترشی و بادی کا پرہیز ضروری ہے ‡

## سوال قروح لثہ وناکل وناصور کا حال بیان کرو

جواب جو زخم کہ لثہ میں ہوجاوے اور اسمیں ریم پڑجاوے اور زخم مسوڑہ میں بغیر

ورم کے ہو جاوے اور اسمیں عفونت نہ ہووے اور جو ساتھ ورم کے متعفن
ہووے اسکو قرحہ خبیثہ کہتے ہیں اور جو لذع ہووے اسکو اکلہ کہتے ہیں اور جو
قرحہ اندر کی جانب ہووے اور زرد پانی اسمیں سے نکلے تو وہ ناصور ہے اور
کبھی اس قرحہ سے دق بھی ہو جایا کرتی ہے اور یہ مادہ حار متعفن قرحہ خبیثہ ہے
اور یہ مادہ خون سوختہ کا سر سے گرتا ہے یا سوداوی بخارات اسفل سے اوپر کو
جاتے ہیں اور بسبب آتشک کے یہ زخم ہو جاتا ہے **علاج** فصد سرو کی کھولنا اور
اسکے بعد مسہل سوداوی جلد کا کرنا مفید ہے یہ دوا بہت مجرب ہے ہلیلہ زرد ۱۱ ماشہ
عدس مقشر ۲ ماشہ کشنیز خشک ۱۱ ماشہ کافور ایکماشہ سرکہ ۵ تولہ سبکو ایکسیر پانی میں جوش دیکر
مضمضہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** پوست انار ایکتولہ گلنار ایکتولہ مازو سبز ایکتولہ کھیکر کی
۱۱ ماشہ کتھ سفید ۲ ماشہ سنگ جراحت ۲ ماشہ سندرس ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ -
انزروت ۲ ماشہ کندر ۲ ماشہ دم الاخوین ۲ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ اقاقیا ۲ ماشہ
سعد کوفی ۲ ماشہ صدف سوختہ ۲ ماشہ نمک لاہوری ۲ ماشہ سبکو ہموزن لیکر منجن بنانا
اور دو وقت ملنا نہایت مجرب ہے **نوع دیگر** طباشیر ۲ ماشہ سعد ۲ ماشہ گل سرخ
۱۱ ماشہ گل ارمنی ۲ ماشہ صندل سفید ۲ ماشہ کاکنج ۲ ماشہ گلنار ۲ ماشہ حب الآس
۲ ماشہ فوفل ۲ ماشہ گلنار ج ۲ ماشہ نوسادر ۲ ماشہ زبد البحر ۲ ماشہ زعفران ۲ ماشہ -
کافور ۳ ماشہ عاقرقرحا ۱ ماشہ سبکو پیسکر منجن بناویں اور دو وقت دانتوں پر مالش
کریں مجرب ہے **نوع دیگر** پودینہ ۲ ماشہ گلنار ۲ ماشہ گلنار ج ۲ ماشہ عاقرقرحا ۱ ماشہ
مازو ۲ ماشہ پوست انار ۲ ماشہ بیلہ تھوتھہ سوختہ ۲ ماشہ سبکو پیسکر طور منجن کے بناکر ملنا
مفید ہے **نوع دیگر** عرق گلاب ۵ تولہ سرکہ ۳ تولہ نیم سیر پانی ملاکر مضمضہ کرنا مفید ہے -

نوعدیگر فوفل سوختہ ۲ ماشہ نیلہ تھوتھہ سوختہ ۲ ماشہ گیرو ۲ ماشہ سنگ جراحت ۲ ماشہ خرمہرہ زرد سوختہ ۲ ماشہ موم سفید ایکتولہ روغن گل تین تولہ مرہم بنا کر لگانا مجرب ہے

## سوال ابولیس کا حال بیان کرو

جواب جو بیخ دندان میں گوشت زائد پیدا ہوجاتا ہے اسکو ابولیس کہتے ہیں سبب اسکا خلط غلیظ کا پیدا ہوتا ہے علاج پھٹکری ۲ ماشہ مرصافی ۲ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں ملا کر لگانا مفید ہے نوعدیگر گلنار ۲ ماشہ عاقرقرحا ۲ ماشہ مرکی ۲ ماشہ۔ اکلیل الملک ۲ ماشہ سماق ۲ ماشہ گلنار ۲ ماشہ سفیدہ کاشغری ۲ ماشہ کافور ۳ ماشہ روغن گل ۵ تولہ میں پیسکر ملنا بہت مجرب ہے نوعدیگر فرمودہ جالینوس فرفیون ۳ ماشہ سرکہ ۴ تولہ میں ملا کر ملنا بہت مجرب ہے نوعدیگر زرنیخ طبقی ۳ ماشہ مردار سنگ ایکماشہ موم سفید ۲ ماشہ روغن گل ۲ تولہ ملا کر ملنا مجرب ہے باقی علاج ورم لثہ کا کرنا گر اسکے لگانے سے فائدہ نہ ہووے تو فصد سلر دکی کھولنا اور جونک لگانا اگر اس سے بھی فائدہ نہ ہووے تو دستکاری کرنا مفید ہے غذا لطیف کھلانا۔

## سوال استرخا لثہ کا حال بیان کرو

جواب ڈھیلا ہوجانا بن دندان کا یہ مرض کثرت سے میٹھا کھانے سے ہوجایا کرتا ہے۔ علاج پھٹکری ۲ ماشہ سرکہ ۴ تولہ پانی ایکسیر میں ملا کر مضمضہ کرنا مفید ہے نوعدیگر گلنار ۲ ماشہ برگ حنا ۲ ماشہ گلنار ۲ ماشہ پوست انار ۲ ماشہ زرنیخ ۲ ماشہ پھٹکری ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ سماق ۲ ماشہ ۱ سیر پانی میں جوشندیکر مضمضہ کرنا

مجرب ہے۔ نوع دیگر قلقل اذخر ایکتولہ فلفل سیاہ ایکتولہ گلنار ایکتولہ حب الآس ایکتولہ فوفل ایکتولہ پوست انار ایکتولہ زرنیخ طبقی ۳ ماشہ سبکا منجن بناکر دانتوں پر ملنا مفید ہے نوع دیگر فوفل چھ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ پوست چوز ہندی سوختہ ۶ ماشہ پوست بادام سوختہ ۶ ماشہ خستہ ہلیلہ زرد ۶ ماشہ خستہ خرما ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ سبکو پیسکر بطور منجن ملنا مفید ہے نوع دیگر اقاقیا ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ پوست بہدانہ سوختہ ۶ ماشہ برگ ببول ۶ ماشہ فوفل سوختہ ۶ ماشہ مازو ۶ ماشہ پھٹکری ۶ ماشہ تخم مورد ۶ ماشہ سبکو پیسکر منجن بناکر ملنا مجرب ہے نوع دیگر پھٹکری ۶ ماشہ گیرو ۶ ماشہ انزروت ۶ ماشہ دم الاخوین ۶ ماشہ سبکو پیسکر بطور منجن کے ملنا مجرب ہے باقی علاج استرخاء دماغی کا کرنا مفید ہے ÷

## سوال لذع لثہ کا حال بیان کرو؟

جواب یہ اکثر بچوں کے مسوڑوں میں لذع وخارش دانتوں کے نکلنے کے وقت ہو جایا کرتی ہے سبب اسکا رطوبت غلیظ کا ہے علاج موم ۶ ماشہ روغن گل ۲ تولہ ملاکر ملنا مفید ہے نوع دیگر مسکہ گاؤ ایکتولہ گردن وکلہ پر ملنا مفید ہے نوع دیگر روغن بادام ۶ ماشہ لثہ پر ملنا مفید ہے نوع دیگر دواسہال بلغم کی بچوں کو کھلانا۔ باقی علاج ثبات اسنان کا کرنا چاہیئے ÷

# فصل دوازدہم

## تشریح امراض حلق مع علاج کے بیان میں

### سوال۔ خناق کا حال بیان کرو

جواب۔ جو ورم اندرون حلق خواہ لوزتین خواہ عضلات مری خواہ حنجرہ خواہ کسی اور جگہ اندر کی جانب ورم ہو جاوے وہ کھانے و پینے اور سانس لینے کو روکے اس کو خناق کہتے ہیں اور جو ورم حار عضلات حلقوم میں پیدا ہووے اس کو ذبحہ کہتے ہیں یہ بھی قسم خناق ہے۔ اور جو دو عضلہ اوپر سر مری کے دونوں جانب حلقوم کے واقعہ ہیں انکو لوزتین کہتے ہیں اور جو ورم اندر حلقوم مانند طوق کے سرخ ظاہر ہووے اس کو ذبحہ کہتے ہیں اور جسمیں تکلیف بوقت کھانے یا پینے یا سانس لینے میں ہووے وہ خناق مطلق ہے جالینوس نے خناق کی پانچ قسمیں بیان فرمائی ہیں ایک جو مجری کھانے پینے میں ورم ہو جاوے وہ بھی خناق ہے دوسرے مجری سانس لینے والی میں ورم ہو جاوے یہ بھی خناق ہے اور دو نوع خناق کی وہ ہیں جو دونوں جانب عضلہ مری کے ورم ہو جاوے وہ بھی قسم خناق میں داخل ہے پانچویں فقرات گردن میں سے کسی فقرہ کو بسبب صدمہ کے اندر کی جانب کو فقرہ ٹل جاوے اس کو خناق

کلبی و خانقہ کہتے ہیں یہ زوال فقرات پر صدمہ ضربہ سقطہ سے ہو جایا کرتا
ہے اسمیں کھانا پینا بالکل بند ہو جاتا ہے کوئی چیز بھی اندر نہیں جا سکتی
اسمیں منہ کھلا ہوا رہتا ہے اور زبان باہر کو نکل آتی ہے اور پانی حلق میں
ڈالو تو ناک کے راستہ نکل آتا ہے یہ مرض کتے کو ہو جاتا ہے اس واسطے
اس کا نام خناق کلبی رکھا ہے کلب کتے کو کہتے ہیں یہ سب اقسام میں سے
بد ہے اسمیں مریض کسی صورت میں بچ نہیں سکتا یہ مرض قاتل ہے
شیخ کا فرمان ہے کہ خناق منع کرنے سانس لینے کو کہتے ہیں اور خناق دموی
وصفراوی وبلغمی وسوداوی بھی ہوتا ہے اور جو زوال فقرات سے ہوتا ہے
اس کو کلبی کہتے ہیں اسمیں زبان منہ سے باہر نکل آتی ہے اور منہ کھلا رہتا
رہتا ہے اور اضطراب شدید ہو جاتا ہے اور گردن کسی جانب کو بھی میل
نہیں کرتی اور حلق میں پانی ڈالو تو ناک کے راستہ نکل آتا ہے یہ خناق
لاعلاج ہے اور اگر چہرہ سرخ ہو جاوے اور آنکھ میں سرخی ہووے اور
رنگ زبان کا بھی سرخ ہووے اور تپ اور درد گلو شدت پکڑے تو
خناق دموی ہے اور اگر رنگ زبان کا زرد ہووے اور ذائقہ منہ کا تلخ ہووے
اور پیاس کی شدت ہووے اور درد ساتھ سوزش کے ہووے تو خناق
صفراوی ہے اور اگر رنگ زبان کا سفید ہووے اور منہ کا مزہ پھیکا
ہووے اور چہرہ پر تہبج ہو جاوے اور پلکوں پر بھی ورم معلوم ہووے اور
سیلان لعاب منہ سے ہووے اور درد کمتر ہووے تو خناق بلغمی تصور کرو اور اگر
رنگ زبان کا سیاہ ہو جاوے اور ورم بھی ہووے اور خشکی حلق و زبان کی ہووے

تو خناق مادہ سوداوی سے ہے اور اگر صلابت زبان اور ناک اور زبان خشک ہو جاوے تو دوائے سمی کے کھانے سے خناق ہوا اور جمود شیر یا جمود خون معدہ میں ہو جاوے اس سے خناق ہو جاتا ہے اور تولد دیدان سے بھی خناق ہو جاتا ہے طبیب کو چاہیئے کہ اس مرض کی تشخیص کامل طور پر کرکے علاج شروع کرے **علاج** اول فصد قیفال کی کھولنا ضروری ہے اس کے بعد جونک لگادیں یہ پاشویہ نہایت مجرب ہے یہ فرمان قبلہ ام کا ہے گل بابونہ ایکتولہ اکلیل الملک ایکتولہ تخم خطمی ایکتولہ زوفا ایکتولہ سبوس گندم ۵ تولہ۔ نمک لاہوری ایکتولہ سب کو دو سیر پانی میں جوشدیکر پاشویہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** یہ ضماد نہایت مجرب ہے جدوار خطائی ایکتولہ مغز خیار شنبر ۲ تولہ آب مکو ۱۰ تولہ میں خوب باریک پیسکر گلے پر ضماد کرنا ہر قسم خناق کو حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔ **نوع دیگر** یہ ضماد بھی مجرب ہے آرد باقلا ایکتولہ آرد حلبہ ایکتولہ خستہ خرما ایکتولہ خطمی ایکتولہ تخم حنظل ایکتولہ گل ارمنی ایکتولہ سفیدی بیضہ مرغ ۱ عدد میں حل کرکے ضماد کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** تخم کنوث ایکتولہ گل بابونہ ایکتولہ تخم خطمی ایکتولہ پر سیاوشاں ایکتولہ تخم ترب ۲ ماشہ انجیر ولائتی ۲ عدد تخم کرفس ۲ ماشہ روغن گل ۵ تولہ سب کو ۲ سیر پانی پختہ میں جوشدیکر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** کشنیز خشک ایکتولہ تخم حلبہ ایکتولہ رسوت ۶ ماشہ سرکہ ۵ تولہ میں ملاکر پیسکر ضماد لگانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** فرمودہ بقراط مینڈک کلاں چاہی ایک عدد ذبح کرکے گرم گرم گلو پر باندھنا حکم اکسیر کا رکھتا ہے **غذا** انجیر۔ شیر۔ نان گندم کھانا۔ پرہیز ترشی و بادی کا لازم ہے۔

# سوال اورام خارج الحلق کا حال بیان کرو

**جواب** ورم کا ہو جانا گلو پر باہر کی جانب ایک طرف یا دونوں طرف اگر رنگ سرخ ملمس گرم ہووے تو مادہ دموی ہے اور اگر رنگ ہمرنگ جلد کے ہووے تو بلغمی ہے اور دموی میں اکثر ساتھ تپ بھی ہو جایا کرتا ہے اور یہ مرض بچوں کو ہو جاتا ہے **علاج** دموی میں فصد سرارو کی کرنا اور بچوں کے جونک لگانا اور حجامت پس گردن باشرط دونوں شانوں کے درمیان کرنا اور لعاب بہیدانہ ۳ ماشہ شیرہ خرفہ ۳ ماشہ کاہو ۳ ماشہ عناب ۷ دانہ عرق شاہترہ ۵ تولہ عرق مکو ۵ تولہ نکالکر شربت نیلوفر ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** جدوار ۳ ماشہ رسوت ۳ ماشہ آب مکو سبز ایکتولہ میں گھسکر ضماد لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** آرد جو ایکتولہ گل ارمنی ۶ ماشہ سرکہ ایکتولہ گلاب ایکتولہ ملا کر طلا کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** بہدانہ ۳ ماشہ عناب گیارہ دانہ کشنیز ۶ ماشہ سبکو عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں بیکر شربت نیلوفر ۳ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** یہ ضماد بہت مجرب ہے مردارسنگ ۳ ماشہ رسوت ۳ ماشہ سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ مغز کدو شیریں ایکتولہ موم سفید ۶ ماشہ روغن بنفشہ ۳ تولہ سبکو بطور مرہم بنا کر ضماد لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** عنب الثعلب ۶ ماشہ گل خطمی ۶ ماشہ اکلیل الملک ۶ ماشہ گل بابونہ ۶ ماشہ سبکو پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** عدس مقشر ایکتولہ گلنار ایکتولہ گزمازج ایکتولہ کشنیز خشک ایکتولہ اصل السوس ۶ ماشہ برگ حنا ۶ ماشہ آملہ مقشر ۶ ماشہ کوکنار ایکتولہ سب کو ۲۰ تولہ پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** مغز املتاس ۲ تولہ کالی مرچ ایکتولہ

گل خطمی ۶ ماشہ جدوار ۳ ماشہ تخم حلبہ ۳ ماشہ سبکو سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے
**نوعدیگر** اصل السوس ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ پرسیاؤشان ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ
مویز منقی ایکتولہ گلقند ۲ تولہ سبکو عرق گاؤزبان ایکپاؤ میں پیسکر پلانا مجرب ہے
**نوعدیگر** گیرو ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ رسوت ۶ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ مغز املتاس
۲ تولہ عنب الثعلب ۱ تولہ سبکو پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **نوعدیگر** فرمودہ بقراط
برگ بالسہ ۲ تولہ پانی میں پیسکر روغن بادام ۶ ماشہ ملاکر ضماد لگانا مجرب ہے **نوعدیگر**
گیرو ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ صابون دیسی ایکتولہ ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے **نوعدیگر** تخم
سرس ۶ ماشہ کالی زیری ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ گل دیگدان ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ
سبکو سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **نوعدیگر** ریوند چینی ۶ ماشہ کالی زیری
۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **نوعدیگر**
سنگ جراحت ۶ ماشہ کالی زیری ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ
گیرو ۳ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ سب کو سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے -
**نوعدیگر** صندل سرخ ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ پوست سرس ۶ ماشہ عدس مقشر
۶ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ کریلہ سبز ۶ ماشہ تخم شبت ۶ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر
ضماد لگانا بہت مجرب ہے **نوعدیگر** حلبہ ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ گل خطمی ۶ ماشہ
گل بنفشہ ۶ ماشہ تخم بالنگو ۶ ماشہ جدوار ۶ ماشہ گودہ کنوارگندل ۴ تولہ میں حل کرکے
ضماد لگانا مجرب ہے **نوعدیگر** برگ مغیلاں ایکتولہ تخم کنگھی ۶ ماشہ۔ سرکہ ۳ تولہ میں
حل کرکے ضماد لگانا مجرب ہے **غذا** خشکہ چاول شوربا پالک خرفہ -
کدو کھلانا ہمیشہ ہر گرم چیز کا ضروری ہے

# سوال ورم لوزتین کا حال بیان کرو

جواب کہ جو غدود اندر حلق کے لہاۃ کے دونوں طرف ہوتی ہیں جن سے لعاب منہ کا پیدا ہوتا ہے انکو ورم بھی ہو جاتا ہے ان کو بھی قسم خناق میں اطبا نے بیان فرمایا ہے یہ مرض بھی فساد اخلاط سے ہو جاتا ہے اگر سرخ رنگ کا ہووے تو دموی ہے اور اگر زرد ہے تو صفراوی ہے اگر سیاہی مائل ہووے تو سوداوی ہے اور اگر سفیدی مائل ہووے تو بلغمی ہے شیخ نے ورم لوزتین کو فصل ورم لہاۃ میں ذکر فرمایا ہے **علاج** عدس مقشر ایکتولہ گلنار ایکتولہ زعفران ۳ ماشہ قسط تلخ ۶ ماشہ رب سوس ۶ ماشہ شہد ۲ تولہ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** جو مقشر ۲ تولہ سپستان ۱۱ دانہ عناب ۷ دانہ بابونہ ۶ ماشہ خبازی ۶ ماشہ انجیر زرد ۳ عدد روغن گل ۲ تولہ سبکو ۲ سیر پانی میں جوشدیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** تخم کاہو ایکتولہ عدس مقشر ایکتولہ کشنیز خشک ایکتولہ تخم خرفہ ۳ ماشہ پوست خشخاش ۲ تولہ کافور ایکماشہ سبکو ۲ سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** گل بابونہ ۶ ماشہ گل خطمی ۶ ماشہ تخم حلبہ ۶ ماشہ تخم کنوچہ ۶ ماشہ روغن گل ۲ تولہ موم سفید ۶ ماشہ سب کو جوشدیکر قیروطی بنا کر ملنا مفید ہے **نوع دیگر** عاقرقرحا ۶ ماشہ انجیر زرد ۳ عدد برگ انگور ۲ تولہ زوفا خشک ۶ ماشہ مویز منقی ۲ تولہ ۲ سیر پانی میں پیسکر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** خراطین سوختہ ۶ ماشہ شہد ۲ تولہ ملا کر ضماد لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** طباشیر ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ دونوں کو پیسکر قدرے منہ میں ڈالنا مجرب ہے ❊

## سوال ورم لہاۃ کا حال بیان کرو

**جواب۔** یہ ورم بھی ہر خلط کے غلبہ سے ہو جایا کرتا ہے اگر رنگ سیاہ ہووے تو غلبہ سودا کا ہے اور اگر سرخ ہووے تو غلبہ دموی کا ہے اور اگر سفید ہووے تو بلغمی کا غلبہ ہے اگر زرد ہووے تو صفرادی ہے۔ **علاج** عدس مقشر ایک تولہ گلنار ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ قسطہ ۶ ماشہ سب کو پانی ۲ سیر میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوعدیگر** صمغ عربی ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ انزروت ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ کافور ۳ ماشہ زعفران ایکماشہ طباشیر ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ سب کو پیس کر حلق میں قدرے قدرے ڈالنا مجرب ہے **نوعدیگر** روغن بادام ایک ایک قطرہ کان میں ڈالنا مجرب ہے۔ **نوعدیگر** حلتیت ۳ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ نوسادر ۳ ماشہ سب کو پیسکر اندر لہاۃ کے لگانا مجرب ہے **نوعدیگر** اگر صفراوی ہووے تو لعاب بہدانہ ۳ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ کشنیز خشک ۶ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ تخم کاہو ۳ ماشہ بہدانہ و اسپغول کا لعاب نکالنا اور باقی کا شیرہ نکال کر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** برگ ببول ۶ ماشہ ایکسیر پانی میں جوشدیکر غرغرہ کرنا مفید ہے۔ **نوعدیگر** گل سرخ ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ عدس مقشر ۶ ماشہ مازو ۶ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ زرد چوبہ ۶ ماشہ گلاب ۵ تولہ۔ سرکہ ۵ تولہ ۲ سیر پانی میں جوشدیکر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوعدیگر** مغز خیارشنبر ۳ تولہ شنیر سبز ۲ سیر میں تر کرکے غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوعدیگر** تخم شبت ایکتولہ تخم ترب

۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ شہد ۵ تولہ برگ کشنیز ۲ تولہ برگ توت ۲ تولہ حلبہ ایکتولہ۔ سماق ۶ ماشہ پھٹکڑی ۶ ماشہ مازو ۶ ماشہ رُب انار ۲ تولہ سب کو ۲ سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوعدیگر** گلنار ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ بزرالبنج ۶ ماشہ پوست سماق ۶ ماشہ عرق ۲ تولہ سرکہ ۵ تولہ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے ❖

## سوال استرخائے لہاۃ کا حال بیان کرو

**جواب۔** سُست ہوجانا لہاۃ یعنی کوے کا اور گرجانا لہاۃ کا اس کو سقوط لہاۃ کہتے ہیں یہ بھی ہر خلط کے غلبہ سے ہوجایا کرتا ہے اگر سُرخ رنگ ہووے تو غلبہ خون کا ہے اور اگر زرد ہووے تو صفراوی ہے اور اگر سفید ہووے تو بلغمی ہے اگر رنگ سیاہ ہووے تو سوداوی ہے اگر سوء مزاج سے ہوگا تو تشنگی اور سوزش اور گرمی بہت اور ساتھ تپ بھی ہوجاویگا اگر سیلان لعاب اور رنگ سفید ہوگا تو بلغمی ہے **علاج** اگر جوان کو ہووے تو فصد قیفال اور جونک لگانا اور حجامت باشرط نیچے ذقن کے کرنا اور شربت عناب ۲ تولہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** گلنار ۶ ماشہ تخم مورد ۶ ماشہ گل سُرخ ۶ ماشہ سماق ۶ ماشہ سرکہ ۲ تولہ پانی ۲ سیر میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوعدیگر** مازو ۶ ماشہ گل سُرخ ۶ ماشہ کشنیز خشک ۶ ماشہ فوفل ۶ ماشہ صندل سُرخ ۶ ماشہ کافور ایکماشہ سب کو پیسکر نفوخ کرنا مجرب ہے **نوعدیگر** رُب توت سیاہ ۳ تولہ پوست انار ۳ تولہ دونوں کو ۲ سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے

نوعِ دیگر برگ سرس ۲ تولہ عرق گلاب ۵ تولہ میں تر کرکے پیسکر ضماد کرنا مجرب
ہے نوعِ دیگر نشاستہ ایکتولہ سرکہ ۳ تولہ ملاکر ضماد کرنا مفید ہے نوعِ دیگر گل ارمنی
۳ ماشہ آرد ماش ایکتولہ صمغ عربی ۶ ماشہ اقاقیا ۲ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ سبکو کوٹکر
سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے نوعِ دیگر طباشیر ۲ ماشہ
مازو ۲ ماشہ گل ارمنی ۲ ماشہ اقاقیا ۲ ماشہ سب کو پیسکر حلق میں نفوخ کرنا مجرب ہے
نوعِ دیگر اسپغول ایکتولہ کتیرا ۶ ماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں پیسکر سر پر
ضماد کرنا مجرب ہے نوعِ دیگر گل دیگدان ۲ ماشہ فلفل سیاہ ۲ ماشہ شاخ گوزن
۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ نوشادر ۳ ماشہ سب کو پیسکر حلق میں نفوخ کرنا مجرب ہے
نوعِ دیگر پوست انار ۲ ماشہ گلنار ۲ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ مازو ۲ ماشہ اقاقیا ۲ ماشہ
نوسادر ۲ ماشہ سب کو پیسکر نفوخ کرنا مجرب ہے نوعِ دیگر حب الآس ایکتولہ روغن
گل ۳ تولہ زردی بیضہ مرغ ایک عدد تخم شبت ۲ ماشہ تخم حلبہ ۶ ماشہ بادرنجبویہ ۲ ماشہ
نکو سبز ۲ تولہ شہد ۲ تولہ سب کو ملاکر قدرے لہاۃ پر لگانا مجرب ہے نوعِ دیگر طباشیر
۲ ماشہ گلنار ۲ ماشہ مازو ۲ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ نوشادر ۳ ماشہ سب کو پیسکر
قدرے قدرے لگانا مجرب ہے نوعِ دیگر فلفل سیاہ ۲ ماشہ پھٹکری ۲ ماشہ
مازو ۲ ماشہ نوشادر ۲ ماشہ سب کو پیسکر اندر گلے کے لگانا مفید ہے نوعِ دیگر رُبِ توت
۲ ماشہ رسوت ۲ ماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں ملاکر لگانا مجرب ہے ۔
نوعِ دیگر زرنباد ۳ ماشہ وج ترکی ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ فاقلہ ۲ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ
مازو ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ سبکو پیسکر لہاۃ پر لگانا مجرب ہے نوعِ دیگر طباشیر ۲ ماشہ گل
دیگدان ۲ ماشہ نمک لاہوری ۲ ماشہ سبکو پیسکر انگلی سے حلق میں لگانا مجرب ہے

غذا لطیف خشکہ و دال مونگ۔ گوشت کا پرہیز

## سوال وجع الحلق کا حال بیان کرو

جواب گلو میں درد کا ہونا سبب اسکا سوء مزاج حار وساذج مفرد ہے یا مرکب مادی دموی ہے یا صفراوی ہے یا بارد ساذج مفرد یا مرکب بلغمی وسوداوی یا مفرد ساذج اسباب داخلی سے یا ماکول ومشروب کے سبب سے یا اسباب خارجی مثل گرمی آفتاب یا سردی سخت سے یا بادی مرکب سے یا ورم بثور سے یا قروح یا اقسام خناق سے یا گرنے نزلہ حار سے حال اسکا ذائقہ زبان سے دریافت ہوسکتا ہے اگر بھیزگی اور شوریت ذائقہ اور کثرت آب دہن اور تہیج چشم معلوم ہووے تو مادہ بلغمی ہے اور اگر مزہ ترش معلوم ہووے اور خشکی منہ کی ہووے تو مادہ سوداوی کا غلبہ ہے اور اگر ذائقہ شیریں اور سرخی چشم و چہرہ معلوم ہووے تو خلط دموی ہے اور اگر تلخی منہ کی اور تشنگی اور خشکی ناک کی ہووے تو خلط صفراوی ہے علاج اگر دموی ہووے فصد قیفال کی کرنا اسکے بعد آب کشنیز سبز ۵ تولہ سکنجبین ۲ تولہ مغز املتاس ۵ تولہ شیر بز ایکسیر ملا کر غرغرہ کرنا مجرب ہے نوع دیگر شیرہ عناب ۵ دانہ بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۵ تولہ کشنیز ۴ ماشہ رب توت ۳ تولہ ملا کر عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ ڈالکر پلانا مفید ہے شیخ نے وجع حلق کو خناق میں بیان فرمایا ہے اور یہ بھی شیخ کا قول ہے کہ وجع حلق میں زیادہ کلام کرنا منع ہے نوع دیگر بہدانہ ۳ ماشہ شربت عناب ۲ تولہ ایک پاؤ پانی میں ملا کر پلانا مجرب ہے نوع دیگر مغز املتاس ۵ تولہ برگ توت ۵ تولہ۔ اسپغول ایک تولہ رسونت ۱۰ ماشہ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مفید ہے۔

اور اگر صفرادی ہووے تو پوست سماق ایکتولہ پوست انار ایکتولہ سرکہ تولہ گلاب ۵ تولہ ۲ سیر پانی میں جوشدیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوعدیگر** گل خطمی ایکتولہ۔ روغن بنفشہ ایکتولہ ملاکر گلے پہ باندھنا مجرب ہے۔ **نوعدیگر** بابونہ ۶ ماشہ خطمی ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ سرکہ ۵ تولہ روغن گل ۵ تولہ سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مفید ہے **اگر بلغمی ہووے** تو اسطوخودوس ۶ ماشہ گل نیلوفر ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ پرسیاوشان ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ ایکسیر پانی میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے۔
**نوعدیگر** مومیائی ۶ ماشہ سکنجبین ۵ تولہ پانی ایکسیر میں جوشدیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے
**نوعدیگر** عنب الثعلب ایکتولہ عدس ایکتولہ کوکنار ایکتولہ کشنیز ایکتولہ گل خطمی ایکتولہ رسوت ۶ ماشہ ۲ سیر پانی میں جوشدیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوعدیگر** جدوار خطائی ۳ ماشہ حلتیت ۳ ماشہ نوسادر ۳ ماشہ عسل ۳ تولہ ملاکر حلق پر ملنا مفید ہے
**نوعدیگر اگر فساد سوداکا ہووے** تو عناب ۷ دانہ گاؤزبان ۶ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ ایکپاؤ پانی میں خیساندہ کرکے شربت بنفشہ ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے۔
**نوعدیگر** ملوخشک ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ کوکنار ایکتولہ گزمازج ۶ ماشہ کشنیز ایکتولہ عدس ۶ ماشہ سب کو پانی ۲ سیر میں جوشدیکر غرغرہ کرنا مفید ہے اگر ممکن ہووے تو مسہل بلغم کا کرنا ضروری ہے **غذا** پالک خرفہ کدو دال مونگ آشجو روغن بادام باقی گرم اشیاء کا پرہیز لازمی ہے ✝

## سوال دابلہ کا حال بیان کرو؟

**جواب** دابلہ اگر حلق میں خارج کی طرف کسی عرق یا عصب میں کمال شدت سے

درد ہووے اس مرض کو سوائے طبری کے اور کسی نے نہیں لکھا ہے۔ شیخ الرئیس نے اسکی تحقیق فرمائی ہے اور شیخ نے اس کو تشنج یبسی بیان کیا ہے **علاج** حنا ۶ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ پیہ مرغ ۶ ماشہ روغن بنفشہ ۲ تو ملا کر قیروطی بنا کر لگانا مجرب ہے **نوعدیگر** برگ حنا ۳ ماشہ برگ خبازی ۶ ماشہ آب کشنیز ۲ تولہ اسپغول ۶ ماشہ عرق گاؤزبان ایک پاؤ میں لعاب نکال کر روغن گل ۳ تولہ موم سفید ۶ ماشہ ملا کر مالش کرنا مفید ہے **نوعدیگر** تخم خطمی ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ شبت ۶ ماشہ سب کو ایکسیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوعدیگر** روغن بنفشہ ۶ ماشہ موم ۳ ماشہ ملا کر گردن پر ملنا مفید ہے باقی علاج تشنج یابس کا کرنا مفید ہے۔

## سوال عظم شجا کا حال بیان کرو

**جواب** یہ مرض بشکل خناق کلبی کے ہوا کرتا ہے سبب اسکا فقرات گردن میں کوئی فقرہ عرض میں اتر جاتا ہے اندر کی جانب کو اور یہ مادہ حاد اکالہ یا لیس غلیظ مفصل میں آجاتی ہے **علاج** فصد قیفال کی کھولنا اور حقنہ ملین کرنا اور فقرہ کو انگشت سے حلق میں ڈالکر اوپر کو دبانا اور ایک آلہ قلعی کا بنوا کر حلق میں ڈالکر اوپر کو دبانا اور روغن بنفشہ کی مالش کرنا مفید ہے **نوعدیگر** مرمکی ایکتولہ اسپغول ایکتولہ دونوں کو عرق مکوہ تولہ میں گرم کر کے بیرون حلق پر ضماد کرنا مجرب ہے **نوعدیگر** آرد گندم ایکتولہ سماق ایکتولہ دونوں کو روغن بادام ۳ تولہ ملا کر حریرہ بنا کر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** گلنار ایکتولہ پوست انار ایکتولہ شحم حنظل ایکتولہ تخم مورد ۶ ماشہ بینگ کی

۶ ماشہ سب کو ۲ سیر پانی میں جوش دیکر نیم گرم غرغرہ کرنا مجرب ہے غذاے لطیف۔

## سوال عضہ وشرق مادر حلق کا حال بیان کرو

جواب عضہ طعام حلق میں اٹک جانے کو کہتے ہیں اور شرق جو پانی حلق میں اٹک جاوے اور دیگر کھانے پینے کی ہر ایک چیز بلا تکلیف اتر جاوے سبب اس کا مادہ یبوست کا مری میں ہے علاج روغن بادام ایکتولہ شیر گاؤ نیم سیر گرم گرم پلانا مجرب ہے نوع دیگر لعاب اسپغول ۳ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ سب کو شیر گاؤ نیم سیر میں لعاب نکالکر شربت بنفشہ ۳ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے نوع دیگر مغز کدو شیریں ۶ ماشہ مغز بادام ۶ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ روغن بادام ایکتولہ نبات سفید ۳ تولہ ڈالکر پلانا مفید ہے نوع دیگر روغن کدو ایکتولہ روغن گل ایکتولہ روغن بابونہ ایکتولہ۔ موم سفید ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ سبکو ملاکر قیروطی بناکر لگانا مجرب ہے نوع دیگر شیر خر کا پلانا اس میں بہت مفید ہے نوع دیگر مسکہ گاؤ ایکتولہ ہمراہ نبات سفید ایکتولہ ملاکر چٹانا مفید ہے نوع دیگر جغرات ۱۰ تولہ شیر بنرہ ۱ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے۔

## سوال نشبث شوک وعظم کا حال بیان کرو

جواب حلق میں کانٹا مچھلی کا اٹک جانا یا ہڈی حلق میں خراش کرے علاج اگر نظر آوے تو اوزار سے پکڑ کر نکال لینا چاہیئے بالقمہ چرب بزرگ نگلنا چاہیئے۔ نوع دیگر اسفنج کا ٹکڑہ شہد ۵ تولہ میں تر کرکے ڈورہ باندھکر نگلنا اور پھر کھینچنا مجرب ہے نوع دیگر گوشت کا ٹکڑہ ڈورے میں باندھکر نگلنا اور اوپر کو کھینچنا مفید ہے

**نوع دیگر** قرنفل ایکتولہ سرکہ ۵ تولہ ایکسیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر فرمودہ بقراط** سرگین چیتا ایکتولہ سرکہ ۵ تولہ دونوں کو پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** تخم حلبہ ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** نانخواہ ایکتولہ دارچینی ایکتولہ سنگ مقناطیس ۶ ماشہ نوشادر ۶ ماشہ سب کو عرق گلاب میں حل کرکے حلق میں ڈالنا مفید ہے **نوع دیگر** لہسن ایکتولہ سنگ مقناطیس ۶ ماشہ نوسادر ۶ ماشہ سبکو پیسکر حلق میں کانٹے کی جگہ پر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر فرمودہ بقراط** ابریشم سرخ ۱۱ تار کا ایک گنڈہ نابالغ سے بنوا کر قبل از طلوع آفتاب گلے میں ڈالنا مجرب ہے +

## سوال بلع ابرہ کا حال بیان کرو

**جواب** نگلنا سوزن یعنی سوی کا شکم میں بلع ابرہ ہے **علاج** مقناطیس ایکماشہ شیرہ انگور ۳ تولہ میں پیسکر پلانا بعد دو ساعت کے جوز القی ۳ ماشہ نمک ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ ملاکر کھلانا۔ اس سے قے آویگی سوئی کا اثر دور ہوجاویگا **نوع دیگر** برگ سناکی ایکتولہ گل سرخ ایکتولہ سپستان ۱۱ دانہ شیرخشت ۳ تولہ عرق گلاب ۱۰ تولہ پانی ۲ سیر میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** مویز منقی ایکتولہ ریوند خطائی ۳ ماشہ تربد سفید ۶ ماشہ خیار شنبر ۶ تولہ ۲ سیر پانی میں جوشدیکر جب نصف رہجاوے پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** روغن بادام ایکتولہ شیر گاؤ ایک سیر میں ملاکر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر طلسم بقراط** مقناطیس ۳ ماشہ کا ایک ٹکڑہ ایک رشتہ میں باندھ کر حلق میں اندر نگل لینا چند منٹ بعد آہستہ آہستہ اس کو کھینچنا سوئی اس کے ہمراہ آجاویگی مجرب ہے۔

## سوال غریق الما کا حال بیان کرو

**جواب** جو شخص پانی میں ڈوب جاوے **علاج** سرنگوں کرکے لٹکانا اور شکم کی مالش کرنا جب تمام پانی نکل جاوے تو بعد میں فلفل سیاہ ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ سرکہ ۴ تولہ سب کو جوشدیکر صاف کرکے قدرے قدرے پانی حلق میں ڈالیں مفید ہے **نوع دیگر** شربت عود ۲ تولہ عرق بادیان ۵ تولہ ملاکر تھوڑا تھوڑا پلانا مفید ہے **نوع دیگر** ماء اللحم ایکتولہ پلانا مفید ہے **نوع دیگر** فلفل سیاہ ۳ ماشہ انجیر زرد ایکتولہ سرکہ ۳ تولہ ایکسیر پانی میں جوشدیکر صاف کرکے حلق میں قدرے قدرے ڈالنا مفید ہے اگر غریق کے منہ سے کف آوے تو قابل علاج نہیں اور اگر چہرہ سبز ہو جاوے اور گوشہ چشم سیاہ ہو تو غریق مردہ تصور کرو اس کا علاج جائز نہیں +

## سوال مخنوق لوہنق کا حال بیان کرو

**جواب** - گلے میں رسی ڈالکر پھانسی لینا **علاج** فصد سرارو کی کرنا **نوع دیگر** روغن بادام ایکتولہ روغن بنفشہ ایکتولہ دونوں کو ملاکر حلق میں ڈالنا مفید ہے اگر مریض بیہوش ہووے تو روغن بابونہ ایکتولہ - خردل ۲ ماشہ ملاکر پاؤں میں ملنا اور پاؤں میں سنگی خالی لگانا مفید ہے اگر مریض کے منہ سے کف آوے تو امید زندگی کی نہیں ہے اور اگر کف نہ آوے تو قابل علاج تصور کرو **غذا** حریرہ نخود شیر شوربا نان گندم زردی بیضہ مرغ اور مریض کو سرد جگہ میں رکھنا مفید ہے +

# سوال تعلق علق بحلق کا حال بیان کرو

**جواب** چمٹ جانا جونک کا اندر حلق کے اکثر بعض جگہ پانی تالاب وغیرہ کے استعمال سے جونک اندر حلق کے چلی جاتی ہے اور کبھی مری میں اور کبھی قصبہ ریہ میں اور کبھی کام کے راستہ سے دماغ میں چلی جاتی ہے اور اس وقت معلوم نہیں ہوتی چند یوم بعد اس کی حرکت معلوم ہوتی ہے اور کرب و غم و نفث الدم ورعاف عارض ہو جاتا ہے اور اگر حلق میں ہوگی تو خون منہ سے یا قے کے ہونے سے رقیق نکلے گا اور اگر مری میں ہوگی تو کھانا کھاتے وقت تکلیف ہوگی اور اگر قصبہ ریہ میں ہوگی تو کھانسی سخت ہوگی اور بحتہ الصوت ہو جاویگا اور دماغ میں ہوگی تو مقدم دماغ میں گرانی اور ناک کے راستہ خون رقیق نکلیگا۔

**علاج** اگر جونک نظر آوے تو زنبور وغیرہ سے پکڑ کر کھینچنا مفید ہے **نوع دیگر** نمک ایکتولہ سرکہ ایکتولہ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** نانخواہ ایکتولہ پیاز ایکتولہ آب برگ آڑو ایکتولہ افتیمون ایکتولہ افسنتین ایکتولہ خردل ایکتولہ سرکہ ۳ تولہ سب کو پیسکر ۲ سیر پانی میں جوشدیکر غرغرہ کریں نہائت مجرب ہے **نوع دیگر** برگ تنبول ۳ تولہ ایک سیر پانی میں پیسکر غرغرہ کرنا جونک فوراً مر جاویگی۔ **نوع دیگر** گوگرد ۳ ماشہ حقہ میں بطور تمباکو کے پینا مجرب ہے **نوع دیگر** چکنی مٹی کا غلولہ بنا کر منہ میں رکھیں جونک اسمیں آجاویگی تھوڑی دیر کے بعد نکال لو۔ **نوع دیگر** فرمودہ شیخ لہسن ۳ ماشہ اول کھلاؤ بعد میں ڈلی برف کی منہ میں رکھو جونک فوراً منہ میں آجاویگی مجرب ہے **نوع دیگر** فرمودہ بقراط نانخواہ ۳ ماشہ۔

فلفل سیاہ ۳ ماشہ دونوں کو پیسکر حلق میں ڈالنا مفید ہے جونک مردہ ہوکر معدہ میں چلی جاویگی بعد میں سرکہ ۳ تولہ نمک ۲ تولہ پانی ۲ سیر میں ملاکر نیم گرم پلاکر قے کرانا مجرب ہے **نوعدیگر** فرمودہ انطاکی خردل ۳ ماشہ زاج سفید ۳ ماشہ نوسادر ۳ ماشہ سرکہ ۵ تولہ ایکسیر پانی ملاکر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوعدیگر** صبر سقوطری ۶ ماشہ نمک ایکتولہ ملاکر ہمراہ پانی کے کھلانا مجرب ہے اور منہ میں برف رکھنا مجرب ہے **نوعدیگر** فرمودہ انطاکی لہسن ایکماشہ کھلاکر مریض کو دھوپ میں بٹھلانا مجرب ہے اور منہ میں برف رکھوانا بہت مجرب ہے **نوعدیگر** اگر معدہ میں چلی جاوے تو کمیلہ ۶ ماشہ پوست انار ۶ ماشہ دھی نیم سیر میں ملاکر پلانا جونک مرکر باہر آجاویگی ✤

## سوال بثور حلق و قرحہ کا حال بیان کرو

**جواب** پھنسی و زخم ہوجانا حلق میں یہ مادہ حارہ محترقہ دموی و صفراوی سے پیدا ہوتا ہے اور یہ خاص مری میں ہوتا ہے اور بہت دشواری سے جاتا ہے اگر درد شدید و سوزش غذا کھانے کے وقت معلوم ہووے اور مزہ غذا کا بھی شور یا ترش ہوجاوے اور حلق میں سوزش ہوجاوے تو بثور مری تصور کرو اور اگر وقت کلام کرنے با آواز بلند کے یا غبار یا دخان سے تکلیف ہووے اور کھانسی خشک محسوس ہووے اور آواز میں فرق آجاوے تو بثور حنجرہ یا قصبہ ریہ میں ہے **علاج** خناق حار کا کرنا مفید ہوگا یا علاج بثور دہان کا کریں اور اول فصد قیفال کی کھولنا اور مسہل صفرا کا منضج سے کرنا مفید ہوگا اور یہ دوا بہت مفید ہے شیرہ جو ایکتولہ نشاستہ ایکتولہ روغن [illegible] ۲ تولہ روغن بادام ایکتولہ

سب کا حریرہ بناکر مصری ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے نوعدیگر یہ گولیاں بہت مفید ہیں گل بنفشہ ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ رب سوس ۳ ماشہ مغز خیارین ۶ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ سبکو کوٹکر گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح و شام ہمراہ لعاب گاؤزبان ۵ تولہ شربت بنفشہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے۔ نوعدیگر برگ تلسی ۶ ماشہ سنگ جراحت ۶ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ زیرہ گلاب ۳ ماشہ موم سفید ایکماشہ کافور ایکماشہ گل روغن ۲ تولہ سبکو ملاکر قیروطی بناکر حلق کے اندر لگانا مجرب ہے نوعدیگر انزروت ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ مازو سوختہ ۳ ماشہ سرطان سوختہ ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ سفوف بناکر حلق میں نفوخ کرنا مجرب ہے نوعدیگر گلنار ۳ ماشہ لسید سوختہ ۳ ماشہ کافور ۳ ماشہ تخم کتان ۳ ماشہ موم سفید ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ ملاکر بطور قیروطی کے لگانا مجرب ہے نوعدیگر پوست خشخاش ایکتولہ گلنار ج ۶ ماشہ برگ حنا ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ آملہ مقشر ۶ ماشہ بلیلہ ۳ ماشہ رسوت ۳ ماشہ عرق گلاب نیم سیر میں تر کرکے غرغرہ کرنا مفید ہے نوعدیگر عاقرقرحا ۳ ماشہ سلیخہ ۳ ماشہ دارشیشعان ۶ ماشہ برگ شفتالو ایکتولہ چوب چینی ۶ ماشہ سب کو ۲ سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے نوعدیگر قیر موڈ ۵ تیخ موم سفید ۱۰ ماشہ روغن گل ۳ تولہ ملاکر لگانا مجرب ہے۔

## سوال حرقت حلق کا حال بیان کرو

جواب۔ جلنا حلق کا سبب اس کا بھی مادہ دموی یا صفراوی کا غلبہ ہے اگر چہرہ اور آنکھیں سرخ ہو جاویں اور حلق و زبان خشک اور زبان پر زردی ہووے

تو صفراوی ہے۔ **علاج** دموی میں فصد سرارو کی کھولنا اور عناب ۷ دانہ سپستان ۱۱ دانہ آلو بخارہ ۹ دانہ تمرہندی ۳ تولہ زرشک ۳ تولہ سب کا آب زلال پانی نیم سیر میں تر کرکے شربت انار ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** گل بنفشہ ۶ ماشہ پرسیاوشاں ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ عرق شاہترہ ایک پاؤ ریوند چینی ۹ ماشہ تمرہندی ۳ تولہ آلو بخارہ ۱۱ دانہ شیرخشت ۲ تولہ ترنجبین ۵ تولہ سب کو عرق گلاب نیم سیر میں شب کو تر کرکے صبح چھانکر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** بہدانہ ۳ ماشہ۔ اسپغول ۶ ماشہ برگ بید ۹ ماشہ کشنیز خشک ۹ ماشہ سب کا شیرہ نکالکر شربت انار ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** آملہ ۶ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ عدس ۶ ماشہ پوست انار ۶ ماشہ پوست خشخاش ایکتولہ کافور ایکماشہ سب کو ایکسیر پانی میں جوش دیکر نیم جوش کرنا مفید ہے **نوع دیگر** ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ سنائی ۶ ماشہ بسفائج ۶ ماشہ مغز املتاس ۳ تولہ ترنجبین ۴ تولہ سب کو نیم سیر پانی میں تر کرکے روغن بادام ۹ ماشہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۲ تولہ کافور ایکماشہ ملا کر قیروطی بناکر لگانا مجرب ہے۔

## سوال خشونت حلق کا حال بیان کرو

**جواب** حلق کا خشک ہوجانا یہ بھی مادہ سوداوی کے غلبہ سے یا احتراق خون یا بسبب قبض کے یا نزلہ حار سے ہوجایا کرتا ہے۔ **علاج** فصد قیفال کی کھولنا یا املیجن کرنا اگر قبض کا سبب ہووے تو گلقند ۲ تولہ کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** شربت بادرنجبویہ ۲ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** اسپغول ۶ ماشہ

شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** مغز بادام ایکتولہ مغز کدو ۹ ماشہ مغز تربوز ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ رب سوس ۶ ماشہ مسکہ گاؤ ۲ تولہ ملا کر لعوق بنا کر ایکتولہ روزمرہ چٹانا مجرب ہے **نوع دیگر** عدس مقشر ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ پوست انار ۶ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ ۲ سیر پانی میں جوشدیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** کتیرا ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ رب سوس ۳ ماشہ سب کو ملا کر گولیاں برابر نخود کے بنانا ایک گولی ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** اشور باونان گندم زردی بیضہ مرغ ۔ خرفہ پالک کدو شیر برنج قند ڈالکر کھلانا گرم چیز کا پرہیز ہے

# سوال اورام قصبہ یہ کا حال بیان کرو

**جواب** ورم یا زخم ہوجانا نرخلہ میں کہ جو آلہ ہے ہوا کی آمد ورفت کا ۔ اور اگر ساتھ تپ ہووے اور درد خفیف ہووے اور خارش ہووے اور بحتہ الصوت ساتھ ہووے تو ورم قصبہ ریہ کا ہے اور اگر بوئے دہان مثل مچھلی کی بو کے آوے اور نفث ہووے تو قرحہ قصبہ ریہ کا ہے **علاج** سل کا کرنا چاہیئے اور مسہل سے منع ہے یہ دوا بہت مفید ہے گل ارمنی ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ خرفہ ۳ ماشہ شکر تیغال ۲ ماشہ سب کو کوٹ کر گولیاں برابر نخود کے بنانا اور منہ میں رکھنا مفید ہے **نوع دیگر** آرد جو ایکتولہ عنب الثعلب ۲ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ سب کو ۲ سیر پانی میں جوشدیکر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** رب سوس ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ مغز بادام ایکتولہ مغز کدو شیریں ایکتولہ شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر لعوق بنا دیں قدرے قدرے کھانا مفید ہے باقی علاج بثور حلق و قروح حلق

کا کرنا مناسب ہے غذا لطیف گوشت بٹیر یا چوزہ مرغ کھلانا ماء اللحم ایکتولہ روز کو پلانا مفید ہے ❖

## سوال اختلاج وارتعاش قصبہ ریہ کا حال بیان کرو

**جواب** پھڑکنا قصبہ ریہ کا اختلاج ہے اور کانپنا قصبہ ریہ کا ارتعاش ہے سبب اختلاج کا ریح غلیظ ہے یا مادہ خون غلیظ کا ہے یا بلغم شور ہے یا مادہ سوداوی کا ہے اور ارتعاش مادہ بلغم کی زیادتی سے ہے اگر وقت کلام اضطراب ہووے تو اختلاج تصور کرو اور وقت کلام کے مریض کانپے تو ارتعاش ہے **علاج** اختلاج دماغ واختلاج معدہ میں جو علاج بیان ہوا ہے وہ یہاں بھی مفید ہے یہ دوا بہت مجرب ہے تخم دل ایکتولہ پانی ایکسیر میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** عاقرقرحا ۲ ماشہ خربق سفید ۲ ماشہ جند بیدستر ۳ ماشہ حب النیل ۲ ماشہ سب کو ۲ سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** سکنجبین ۲ ماشہ حب الغار ۲ ماشہ مقل ۲ ماشہ تخم کرفس ۲ ماشہ ابنیسون ۲ ماشہ نمک طبرزد ۳ ماشہ سب کو شیر گاؤ ۲ سیر میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** جوشیر ۲ ماشہ غاریقون ۲ ماشہ خربق سیاہ ۲ ماشہ شحم حنظل ۲ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر ایک ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **نوع دیگر** زہرہ کلنگ ایکماشہ روغن مصطگی ۲ ماشہ ملاکر سعوط کرنا مفید ہے **نوع دیگر** افتیمون ۲ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۲ ماشہ مویز منقی ۲ تولہ گلقند ۲ تولہ سبکو ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر چھانکر پلانا مجرب ہے باقی علاج استفراغ حقنہ کا کرنا یا استفراغ مطلق کا کرنا چاہیئے اور فرمان جالینوس

کاہے کہ ایک ٹکڑہ سرب کا ۳ تولہ کا سینہ پر باندھنا مجرب علاج ہے ۔

## سوال عسر البلع کا حال بیان کرو

**جواب** کھانا پینا بمشکل سے اندر جاوے اور گلومیں درد اور تکلیف ہووے یہ عسر البلع ہے اگر تنگی نفس کی ہووے تو ورم حنجرہ کا سبب ہے اور اگر تپ ساتھ ہووے تو ورم حار کا سبب ہے اور اگر درد درمیان کتفین کے ہووے تو ورم مری کا سبب ہے اور اگر تپ نہ ہووے تو ورم بارد تصور کرو یا زوال فقرات کا باعث ہے **علاج** لعاب بہدانہ ۳ ماشہ مغز تخم کدو ۹ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ کشنیز خشک ۶ ماشہ اسپغول و بہدانہ کا لعاب نکالو باقی کا شیرہ ایک سیر پانی میں نکال کر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوعدیگر** تخم خرفہ ۳ ماشہ تخم کاہو ۶ ماشہ تخم خیارین چھ ماشہ ۔ آب انار دس تولہ شربت خشخاش ۲ تولہ ملا کر سب کو ایک پاؤ پانی میں گھوٹ کر سب کا شیرہ نکال کر شربت ملا کر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** تمر ہندی ۴ تولہ عرق گلاب ایک پاؤ میں تر کر کے شربت عناب ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **نوعدیگر** دوغ ترش گاؤ کی پلانا اس میں بہت فائدہ کرتی ہے **نوعدیگر** تخم کاسنی ۶ ماشہ کشنیز خشک ۶ ماشہ تخم کاہو ۶ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ شیرہ خرفہ ۳ ماشہ کافور ایک ماشہ سب کو ۲ سیر پانی میں تر کر کے غرغرہ کرنا مفید ہے **نوعدیگر** موم سفید ۶ ماشہ روغن بنفشہ ۲ تولہ ملا کر حلق میں لگانا مجرب ہے **نوعدیگر** بادیان ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ قسط ۳ ماشہ بلسان ۳ ماشہ سب کو کوٹ کر قدرے حلق میں ڈالنا مجرب ہے **نوعدیگر** دارچینی ۳ ماشہ خولنجان ۳ ماشہ تخم شبت ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ ملا کر ۲ سیر پانی

میں جوش دے کر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** افسنتین ۶ ماشہ جندبیدستر ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ ملا کر پیس کر ضماد سینہ پر کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** حب بلسان دارچینی ۳ ماشہ خولنجان ۳ ماشہ تخم شبت ۶ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ سب کو دو سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** اطریفل کشنیزی ایکتولہ مصطگی ۳ ماشہ ملا کر ہمراہ شربت وبنار ۲ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** قرنفل ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ انیسون ۳ ماشہ تخم کنوچہ ۳ ماشہ تودریں ۶ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ سعد ۳ ماشہ سب کو عرق مکو ایکپاؤ میں جوش دے کر قدرے قدرے حلق میں ڈالنا مفید ہے **نوع دیگر** جندبیدستر ۳ ماشہ روغن بابونہ ایکتولہ ملا کر ملنا مجرب ہے **نوع دیگر** اسپغول ۶ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ روغن بادام ایکتولہ سب کو ایکسیر شیر گاؤ میں ملا کر غرغرہ کرنا مفید ہے **غذا** پالک۔ کدو حریرہ آرد گندم روغن بادام ڈالکر کھلانا مفید ہے۔

## سوال انطباق المری کا حال بیان کرو

**جواب** ملجانا مجری غذا کا یعنی پتلی چیز مانند شربت وغیرہ کے حلق میں نہ جاوے اور بزرگ لقمہ چلا جاوے اس کو انطباق المری کہتے ہیں اور اس کو فالج مری بھی کہتے ہیں اسمیں جب فالج مری ہو جاوے تو کوئی چیز بھی حلق میں اندر نہیں جاتی ہے بلکہ جو چیز ڈالی جاوے وہ ناک کے راستہ باہر کو آجاتی ہے سبب اس کا استرخا عضلہ مری کا ہے یا ورم مری ہے **علاج** انیسون ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ کندر ۳ ماشہ بہمن سفید ۶ ماشہ سب کو ۲ سیر پانی میں جوش

دیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** حب الاٰس ۷ ماشہ رامک ۷ ماشہ دونوں کو پانی میں پیسکر دونوں شانوں کے درمیان ضماد کرنا مفید ہے **نوع دیگر** جند بیدستر ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ میں پیسکر گلے پر لیپ لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** فلفل سیاہ ۷ ماشہ فرفیون ۳ ماشہ میویزج ۷ ماشہ عاقرقرحا ۷ ماشہ کندش ۷ ماشہ سب کو ۲ سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** مردارسنگ ۳ ماشہ میویزج ۷ ماشہ فرفیون ۷ ماشہ قسط ۷ ماشہ افسنتین ۷ ماشہ عاقرقرحا ۷ ماشہ سنبل الطیب ۷ ماشہ روغن بابونہ ۲ تولہ سب کو ۲ سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مفید ہے باقی علاج فالج کا کرنا چاہیئے ۔ غذائے لطیف ۔

## سوال ورم مری کا حال بیان کرو

**جواب** وقت کھانے کسی چیز کے ہر دو شانوں کے درمیان درد محسوس ہووے تو ورم مری ہے اگر تشنگی اور تپ ہوجاوے تو ورم حار ہے اور اگر چہرہ سرخ ہوجاوے تو ورم دموی ہے اور اگر زبان پر زردی معلوم ہووے تو خلط صفراوی کا سبب ہے اور اگر ثقل نمدہ درمیان دونوں شانوں کے ہووے تو مادہ بلغمی سے ورم ہے **علاج** ورم معدہ حار یا بارد کا کرنا اور فصد باسلیق کھولنا ۔ شیرہ خرفہ ۳ ماشہ آب انار ۲ تولہ شربت نیلوفر ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** آلو بخارہ ۱۱ دانہ تمر ہندی ۳ تولہ شیرخشت ۲ تولہ ترنجبین ۵ تولہ سب کو عرق گلاب نیم سیر میں ترکرکے صبح آب زلال نکالکر شربت وردمکرر ۳ تولہ ملاکر پلانا بعد اسہال کے اسپغول ایکتولہ شربت نیلوفر ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے

نوعدیگر صندل سفید ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ سب کو عرق گلاب ۵ تولہ میں کھرل کر کے درمیان شانوں کے ضماد کرنا مفید ہے نوعدیگر آرد جو ۶ ماشہ بابونہ ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ بنفشہ ۶ ماشہ اکلیل الملک ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ سب کو پانی میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے نوعدیگر انجیر زرد اعدد روغن گل ایکتولہ دونوں کو پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے نوعدیگر تخم کتان ۶ ماشہ تخم بالنگو ۶ ماشہ تخم حلبہ ۶ ماشہ آرد جو ۶ ماشہ روغن گل ایکتولہ ملاکر پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے نوعدیگر روغن بادام ۶ ماشہ میں شیر گاؤ ایکپاؤ ملاکر پلانا مجرب ہے نوعدیگر تخم خرفہ ۳ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ شربت نیلوفر ۳ تولہ اول سبکو پانی ایکپاؤ میں پیسکر شربت نیلوفر ملاکر پلانا مفید ہے نوعدیگر بابونہ ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ تکو خشک ۶ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ عرق گلاب ۵ تولہ میں حل کر کے ضماد کرنا مجرب ہے نوعدیگر اگر مادہ بارد ہووے تو سنبل الطیب ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ تخم شبت ۳ ماشہ انیسون ۳ ماشہ سب کو پانی ۵ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے نوعدیگر دارچینی ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ انجیر ولایتی ایک عدد ریوند خطائی ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ مکو سبز ۳ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے نوعدیگر تخم حلبہ ایکتولہ اصل السوس ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ سب کو ۱ سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مفید ہے نوعدیگر بابونہ ۶ ماشہ تخم حلبہ ۶ ماشہ اکلیل الملک ۶ ماشہ مقل ۶ ماشہ اشق ۶ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے غذا حریرہ سبوس گندم روغن بادام ملاکر کھلانا مجرب ہے۔ شیر گاؤ پلانا مجرب ہے باقی سب چیز کا پرہیز ہے ؛

# سوال تفرق اتصال مری کا حال بیان کرو

جواب یہ مرض بسبب ضربہ سقطہ سے یا غلبہ خون سے یا حدت صفرا سے پھٹ جانے کسی رگ کے ہو جاتا ہے اسمیں نکلنا خون کا قے میں اور درد ہونا دونوں شانوں کے درمیان میں اور رنگ چہرہ کا سرخ ہو جاوے تو غلبہ خون کا ہے یا بسبب ضربہ سقطہ یا جراحت کے ہے۔ **علاج** اول فصد باسلیق کی کھولنا۔ صمغ عربی ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ کہربا ۳ ماشہ سب کو کوٹکر سفوف بناویں ۳ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ ملاکر چٹانا نہائت مجرب ہے **نوعدیگر** شیر خرم ۱ تولہ شربت حب الاس ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوعدیگر** کہربا ۳ ماشہ حب الاس ۳ ماشہ سفوف بناکر ایکماشہ ہمراہ زردی بیضہ مرغ ایک عدد ملاکر کھلانا مجرب ہے **نوعدیگر** صمغ عربی ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ رب سوس ۳ ماشہ مغز کدو شیریں ایکتولہ شکر تیغال ایکتولہ سب کو پیسکر شربت خشخاش ۵ تولہ میں ملاکر لعوق بناویں قدرے چٹانا مجرب ہے **نوعدیگر** بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ سپستان ۱۱ دانہ سب کا ایکپاؤ پانی میں لعاب نکالکر شربت بنفشہ ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** خرفہ ۳ ماشہ تخم کاہو ۳ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ سب کا شیرہ نیم سیر میں نکالکر شربت انار ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** گل ارمنی ایکماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** حب الاس ۳ ماشہ کا غذ سوختہ ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ

ہمراہ شربت حب الآس ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے غذا اشنجو کدو پالک خرفہ کھلانا مفید ہے پرہیز ترشی بادی کا ضروری ہے +

## سوال قروح مری کا حال بیان کرو

**جواب** پھوٹ جانا ورم مری کا یا ٹوٹ جانا بثور مری کا ہے یا مادہ حاد کے گرنے سے یہ قرحہ ہو جایا کرتا ہے اگر وقت کھانے غذا اشور یا ترش کے درد ہووے اور سوزش مری میں ہووے تو قرحہ مری ہے اور اترنے طعام سے اگر تکلیف محسوس ہووے تو ورم مری ہے۔ علاج اس کا دشوار ہے خدا اپنا فضل کرے جالینوس نے اس مرض کو لا علاج بیان فرمایا ہے اور قرحہ معدی اور قرحہ مری میں یہ فرق ہے کہ جسوقت غذا کھائی جاوے اگر درمیان دونوں شانوں کے درد ہو گا تو قرحہ مری تصور کرو اور اگر معدہ میں درد معلوم ہووے تو قرحہ معدہ ہے معدہ کا علاج کرو اکثر طبیب جاہل اس امر میں پوری تشخیص نہیں کر سکتے ان کو معلوم ہوتا ہے کہ قرحہ کی شناخت کیا ہے اس واسطے ہم نے مفصل تحریر کر دیا ہے **علاج** ماء العسل ۵ تولہ شیر گاؤ ایک پاؤ میں شکر سفید ملا کر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** روغن گل ۳ تولہ موم سفید ۶ ماشہ زردی بیضہ مرغ ایک عدد سب کو حل کر کے فتیلہ بنا کر تر کر کے حلق میں رکھنا مفید ہے **نوعدیگر** روغن گل ۲ تولہ شیر گاؤ ایک سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ ملا کر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوعدیگر** طباشیر ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ سبوس اسپغول ۶ ماشہ رب سوس ۳ ماشہ

سب کو کوٹ چھانکر سفوف بنا دیں ۳ ماشہ ہمراہ شیر گاو شبنم سیر کے کھلانا مفید ہے باقی علاج قرحہ معدی کا کرنا چاہیئے غذا شیر برنج نمک کا پرہیز ہے۔

## سوال حکاک مری کا حال بیان کرو

جواب مری میں خارش کا ہونا مریض سر اور گردن ہلاتا ہے اور صبر نہیں کرتا اور خشک غذا کے کھانے سے لذت آتی ہے سبب اسکا اجماع اخلاط حریفہ حادہ لذاع کا معدہ میں ہے اور تبخیر ہونے سے مری میں آتا ہے علاج تنقیہ معدہ کا مسہل صفراوی سے کرتا اور تخم شبت ۶ ماشہ تخم تربز ۶ ماشہ لوبیا ۱۰ ماشہ نیم بسیر پانی میں جوش دیکر سکنجبین عنصلی ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے نوع دیگر اصل السوس ۳ ماشہ تخم تربز ۳ ماشہ تخم خربزہ ۵ ماشہ سکنجبین سادہ ۲ تولہ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ کرنا مفید ہے نوع دیگر کتیرا ۲ ماشہ صمغ عربی ۴ ماشہ خیارین ۴ ماشہ خرکدو شیرین ۴ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۱۱ ماشہ شربت بنفشہ ۲ تولہ عرق کیوڑہ ۵ تولہ عرق بید مشک ۵ تولہ سب کو ملا کر پلانا بہت مفید ہے نوع دیگر برگ شبت ۲ تولہ روغن بادام ایکتولہ عرق گلاب ۴ تولہ میں نیشرہ نکالکر حلق میں ڈالنا مفید ہے غذا کلہ پاچہ گوسفند ساگ پالک کدو کھلانا اور پانی اول زردی بیضہ مرغ کھلانا چاہیئے ورنہ نقصان دیتا ہے +

## سوال انقطاع الصوت کا حال بیان کرو

جواب بالکل بند ہو جانا آواز کا چاہیے مریض زور سے آواز نکالے نہیں

نکلتی ہے۔ واضح ہو کہ حنجرہ آلہ آواز مقرر کیا گیا ہے آواز کا نکلنا اس کے
ذریعے سے ہوتا ہے اور عضلات صدر و ریہ و لہات یہ سب اس کے ہمراہ ہیں
اگر ان میں سے کسی پر بھی آفت آوے تو آواز پر ان کے ذریعہ سے آفت آنا
ضروری ہے اور حنجرہ کا مزاج معتدل ہے تری و خشکی میں اگر خشکی اعتدال
سے گذر جاوے تو آواز میں ضرور فساد پڑیگا اور اگر ثقل و لرزان آواز میں
پایا جاوے اور غذا رطب کے کھانے سے آواز میں خرابی آگئی ہے تو سبب
رطوبت کا ہے اور اگر آواز باریک مانند کلنگ کے ہو جاوے اور خشونت
حلق میں پائی جاوے اور غذا خشک کے کھانے سے یہ ہوا ہے تو مادہ یبوست
کا ہے۔ **علاج** اگر غلبہ رطوبت سے ہووے تو یہ گولیاں نہایت مفید ہیں
انجیر ولایتی ایک عدد مرصافی ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ رب سوس ۳ ماشہ کندر ۳
ماشہ مویز منقی ایک تولہ شہد ایک تولہ سب کو ملا کر گولیاں برابر نخود کے بنا دیں ایک
ایک گولی منہ میں رکھیں مجرب ہے **نوع دیگر** زعفران ۳ ماشہ حلتیت ۳ ماشہ ثوم
۲ ماشہ زنجبیل ۲ ماشہ مومیائی ۳ ماشہ صمغ عربی ۲ ماشہ تخم خطمی ۲ ماشہ سب کو پیس کر
گولیاں برابر نخود کے بنا دیں ایک گولی ہمراہ شیرہ انگور ۵ تولہ کے کھاویں مجرب ہے
**نوع دیگر** عاقرقرحا ۲ ماشہ رب سوس ۲ ماشہ خردل ۲ ماشہ برگ توت ۲ تولہ مویز
انگور ۲ تولہ سب کو ۲ سیر پانی میں ڈالکر جوش دیکر غرغرہ کرنا مجرب ہے **نوع دیگر**
اگر مادہ یبوست کا ہووے تو روغن بنفشہ ۲ تولہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ لعاب اسپغول
۲ ماشہ شیرہ گاؤ ایک سیر میں ملا کر غرغرہ کرنا بہت مفید ہے **نوع دیگر** زردی بیضہ
مرغ ایک عدد شیر گاؤ تازہ ایک پاؤ میں شکر ایک تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** روغن

گل ۳ تولہ سرکہ ۳ تولہ پانی ۲ سیر میں ملاکر غرغرہ کرنا مفید ہے۔

# سوال بحتہ الصوت کا حال بیان کرو

**جواب** بیٹھ جانا آواز کا اسکے اقسام جالینوس نے یہ ارشاد فرمائے ہیں نزلہ حار کے گرنے سے حلق میں یا سوء مزاج حار حنجرہ کے یا سوء مزاج بارد حنجرہ کے یا سوء مزاج رطب یا سوء مزاج یابس حنجرہ کے یا قصبہ ریہ کے بسبب زیادہ بیداری کے شب کو یا تناول طعام گرم خشک سے یا ورم حوالی حنجرہ سے یا مشارکت مرض جذام یا بسبب مادہ آتشک کے ہوتا ہے۔ یا ورم اعضاء حلق یا لہاۃ یا صدمہ یا ریاح یا زوال فقرات سے یا نفخ معدہ سے یا کبد و طحال سے یا ضربہ سقطہ سے یا خشونت حلق یا دغدغہ گلو یا سرفہ خشک سے یا گرد و غبار یا دخان سے یا استعمال غذا گرم سے مانند ثوم و خردل وغیرہ کے یا بسبب برودت حنجرہ کے ہوتا ہے رطوبت منہ میں آوے تو مادہ مرطوبت ہے اور اگر خشکی منہ میں ہووے تو سبب یبوست کا ہے علاج اول تنقیہ دماغ کا مسہل بلغم سے کرنا اگر مادہ یبوست کا ہووے تو مغز خیارین ۷ ماشہ مغز بادرنگ ۷ ماشہ مغز کدو شیریں ۷ ماشہ نشاستہ ۲ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ رب سوس ۳ ماشہ سب کو پیس کر شربت خشخاش ۳ تولہ ملاکر بطور لعوق کے چٹانا مجرب ہے **نوع دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ گل بنفشہ ۷ ماشہ عناب ۷ دانہ سپستان ۱۱ دانہ بہدانہ ۳ ماشہ سب کو نیم سیر پانی میں جوش دیکر نبات سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** کبابہ ۳ ماشہ مغز چلغوزہ ایک تولہ باقلا ۲ ماشہ انجیر ایک عدد حلبہ ۳ ماشہ تخم کتان ۳ ماشہ مغز بادام

ایک تولہ سب کو پیس کر شہد ۵ تولہ میں لعوق بنا کر قدرے قدرے چٹانا بہت مجرب ہے **نوع دیگر** حلتیت ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ مغز پنبہ دانہ ۳ ماشہ۔ میعہ سایلہ ۳ ماشہ سب کو آب پودینہ سبز ۲ تولہ میں کھرل کر کے گولیاں برابر نخود کے بنانا اور صبح و شام کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** تخم ترب ۳ ماشہ انجیر ۲ ماشہ کرفس ۳ ماشہ شہد ۳ تولہ میں ملا کر گولیاں برابر مونگ کے بناویں ایک گولی صبح ہمراہ شیر تازہ ایک پاؤ روغن بادام ۶ ماشہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ سپستان ۱۱ دانہ عناب ۱۱ دانہ بہدانہ ۳ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ سب کو ایک پاؤ پانی میں جوش دیکر نبات سفید ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** اگر یاوہ رطوبت سے ہووے تو مرچ سیاہ ایک ماشہ نبات سفید ۲ ماشہ قدرے قدرے منہ میں رکھنا مفید ہے **نوع** انگوشت شیر چوزہ مرغ وغیرہ

# فصل سیزدہم

## تشریح شش یعنی پھیپھڑا و صدر مع امراض سوال شش و صدر کا حال بیان کرو؟

**جواب** شش پھیپھڑے کو کہتے ہیں اور وہ مرکب ہے غضروف و قصبہ ریہ و شرائین و اوردہ سے اور شش خاص عضو تنفس ہے سوراخدار ہے اور اسکے










سرے کو حنجرہ کہتے ہیں اور قصبہ ریہ تنفس کا نام ہے اور قصبہ ریہ کے راستہ ہوا
پھیپھڑے میں آتی جاتی ہے اسکو پنکھے کی خدمت سپرد ہے اور یہ ہر وقت
پنکھا ہلانے کی خدمت بجالاتا ہے اور جائے نشست اسکی صدر ہے اور دو حصوں
پر واقع ہے ایک حصہ جانب راست اور ایک حصہ جانب چپ ہے - اور
شرائین و وریدین سب جرم پھیپھڑے میں متفرق ہوتی ہیں اور ہوا کا خزانہ
پھیپھڑا ہے اور اس میں ہوا ہر وقت جمع رہتی ہے یہ دلکو ہوا پہنچاتا ہے رہتا ہے
اور سلطنت آدم کا اول خدمتگار یہ ہے اسپر سلطنت کا دارومدار ہے اور ہمیشہ
یہ صدر میں مقیم رہتا ہے اور صدر مرکب ہے ہڈیوں سے اور شکل اسکی بشکل خنجر کے

ہے یعنی خمد ار چونکہ مکان اور مکین ایک جگہ پر ہیں اسواسطے امراض ان دونو کے ایک جگہ پر بیان کر دیئے گئے ہیں +

## سوال ربو کا حال بیان کرو

**جواب** ۔ متواتر سانس کا آنا اور سانس چڑھ جانا اور خرخر کی سینہ میں سے آواز کا آنا اور کھانسی کا شدت سے ہوتا اور نکلنا بلغم کا اور تنگ ہونا نفس کا اور نکل آنا زبان کا منہ میں سے اور یہ مرض بھی بہت اقسام سے ہوتا ہے ربو نزلی ۔ ربو بلغمی ۔ ربو دخانی ۔ ربو ریحی ۔ ربو استرخائی ۔ ربو یبسی ۔ ربو برد ربو ورمی ۔ ربو حار **علاج** ۔ اگر ربو نزلی ہووے تو فصد ہفت اندام کا کھولنا اور مسہل صفرا کا کرنا ۔ بعد میں تخم خبازی ۶ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ سپستان ۱۱ دانہ گل بنفشہ ۶ ماشہ سب کو نیم سیر پانی میں جوش دیکر شہد ۲ تولہ ملا کر نیم گرم پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** گاؤزبان ۶ ماشہ گل گاؤزبان ۳ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ مغز بادام ایکتولہ انجیر ولایتی ایک عدد عنب الثعلب ۶ ماشہ ۔ سبوس گندم ۶ ماشہ سبکو نیم سیر پانی میں جوش دیکر چھ دار ایک سرخ کھلا کر اوپر سے پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** اگر ربو بلغمی ہووے تو موم سفید ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ اکلیل الملک ۶ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ سب کی قیروطی بنا کر مالش کرنا مجرب ہے ۔ **نوعدیگر** مادہ بلغمی میں مسہل بلغم کا کرنا اور یہ دوا بہت مفید ہے **نوعدیگر** اصل السوس ۳ ماشہ پرسیاوشان ۶ ماشہ انجیر زرد ایک عدد سپستان ۱۱ دانہ زوفا ۳ ماشہ اسطوخودوس ۶ ماشہ گل گاؤزبان ۶ ماشہ مویز منقی ایکتولہ سب کو ایکپاؤ

پانی میں جوش دیکر نبات سفید ۲ تولہ ملا کر بادام روغن ایکتولہ ڈالکر پلانا مجرب
ہے **نوع دیگر** یہ گولیاں بہت مفید ہیں کنجد مقشر ۲ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ زنجبیل
۳ ماشہ مغز چلغوزہ ۳ ماشہ مغز بادام ۳ ماشہ نشاستہ ۲ ماشہ کتیرا ۲ ماشہ صمغ عربی
۳ ماشہ زعفران ایکماشہ افیون ایکماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنادیں
صبح وشام ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے
**نوع دیگر** زرنیخ ۳ ماشہ موم سفید ایکتولہ ملا کر ۳ ماشہ کا بخور کرنا اور دھواں مریض
کے حلق میں پہنچانا مفید ہے **نوع دیگر** سلیخہ ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ مرمکی ۳ ماشہ
قسط ۳ ماشہ سب کو کوٹ کر ۳ ماشہ آگ پر رکھ کر بخور کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** زراوند
مدحرج ۳ ماشہ مرمکی ۳ ماشہ میعہ سائلہ ۳ ماشہ قند سیاہ ایکتولہ ملا کر ۳ ماشہ آگ پر رکھکر بخور
کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** گل گاؤزبان ۳ ماشہ گاؤزبان ۲ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ ربسوس
۳ ماشہ بہمن سفید ۳ ماشہ بیخ سوسن ۳ ماشہ فلفل سفید ۳ ماشہ تخم خشخاش سفید ۲ ماشہ
مغز بادام ایکتولہ مغز تربوز ۲ ماشہ تخم کاہو ۳ ماشہ سب کو کوٹکر شہد دو وزن ملا کر
لعوق بنا کر ۲ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** فرمودہ
حضرت قبلہ ام افتیمون ۲ ماشہ غاریقون ۲ ماشہ شہد ۲ تولہ ملا کر نصف صبح نصف
شام چٹانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** مال کنگنی ۲ ماشہ پیپا بالسہ ۲ ماشہ تخم سرس ۲ ماشہ
کھلی ببول ۲ ماشہ سب کو کوٹ کر شہد ۳ تولہ میں ملا کر ۲ ماشہ چٹانا مجرب ہے۔
**نوع دیگر** خاکستر گل ہمنیا کو سفید کردہ ۳ ماشہ خاکستر زقوم ۳ ماشہ خاکستر حرچنہ ۲ ماشہ
خاکستر کریل ۳ ماشہ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دیکر جب نصف رہجاوے چھانکر
پھر دوبارہ آگ پر رکھنا جب پانی خشک ہوجاویگا تو سب کا نمک ہوجاویگا اس

کے برابر صدف سوختہ شاخ گوزن سوختہ صبر ۳ ماشہ سہاگہ ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ
سب کی گولیاں برابر نخود کے بنا کر صبح و شام ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے
کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** خوک نرش ۲ ماشہ مال کنگنی ۲ ماشہ بنل بری ۳ ماشہ
سب کو آب ادرک ۳ تولہ و آب پیاز ۳ تولہ گودہ کنوار گندل ایکتولہ سب کو کھرل
کرکے گولیاں برابر نخود کے بنا کر صبح و شام کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** سہاگہ بریاں
۲ ماشہ نمک سیاہ ۲ ماشہ سجی سیاہ ۳ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر دانہ مونگ
بنا کر صبح و شام ہمراہ پانی کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** یہ نسخہ نہایت مجرب
ہے [illegible] تولے کر اس میں نمک ۲ ماشہ اجوائن دیسی ۲ ماشہ پر کرکے
گل حکمت کرو اور آگ ۱۰ سیر اپلہ میں جلا کر جب اس کی راکھ ہو جاوے ۴ مرچ
شہد ۲ تولہ میں ملا کر کھلانا مجرب ہے اگر ربو دخانی ہووے تو پہلے فصد باسلیق
کی کرو اور لعاب بہدانہ ۳ ماشہ گاؤزبان ۲ ماشہ عناب ۱۱ دانہ سپستان ۱۱ دانہ
سب کو پانی نیم سیر میں تر کرکے لعاب نکالو شربت خشخاش ۲ تولہ ملا کر پلاؤ بہت مفید
ہے **نوع دیگر** خمیرہ گاؤزبان ایکتولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں جوشدیکر پلانا مفید
ہے **نوع دیگر** شیر شتر نیم سیر ہفت روز تک پلانا اس مرض میں بہت فائدہ کرتا
ہے **نوع دیگر** اگر ربو ریحی ہووے تو اول مسہل بلغم کا دینا اس کے بعد شیرہ تخم کشوث
۳ ماشہ بادیان ۲ ماشہ گلقند ۲ تولہ سب کا شیرہ پانی ایک پاؤ میں نکالکر پلانا مجرب
ہے **نوع دیگر** معجون فلاسفہ و معجون کمونی و گلقند و مربائے ہلیلہ اس میں
بہت فائدہ مند ہیں اگر ربو استرخائی ہووے تو حلبہ ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ شہد
ایکتولہ میں ملا کر ہمراہ ماء اصول ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** روغن شونیز

۱۸ ماشہ روغن عاقرقرحا ۲ ماشہ ملا کر سینہ پر ملنا بہت مفید ہے **نوع دیگر** علاج
ربو یبسی کا شیر خر تازہ ۱۰ تولہ ترنجبین ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** شیر گوسفند
نیم سیر روغن بادام ۹ ماشہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول
۱۸ ماشہ شربت بنفشہ ۳ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** اگر ربو بارد ہووے
تو اول مسہل بلغم کا کرنا اس کے بعد بادیان ۶ ماشہ مویز منقی ایکتولہ حلبہ ۶ ماشہ
انجیر ایک عدد نیم سیر پانی میں جوش دیکر شہد ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر**
اگر ربو ورمی ہووے تو علاج ذات الریہ کا کرنا چاہیئے اور فصد باسلیق بہت
مفید ہے اور یہ ضماد بہت مجرب ہے آرد جو ایکتولہ موم سفید ۲ ماشہ روغن
گل ۳ تولہ اکلیل الملک ۱۸ ماشہ تخم حلبہ ۶ ماشہ سب کو کوٹ کر قیروطی بنا کر ملنا
مجرب ہے اگر ربو حار ہووے تو سپستان ۱۱ دانہ عناب ۷ دانہ عرق گاؤزبان
۱۰ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں لعاب نکالکر شربت بنفشہ ۳ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے
**نوع دیگر** اسپغول ۶ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ شربت نیلوفر ۲ تولہ پلانا مفید ہے

# سوال ۔ سعال کا حال بیان کرو

**جواب** ۔ سعال کھانسی کو کہتے ہیں اور یہ ایک حرکت آلات تنفس کی ہے اس
کا نام سعال ہے طبیعت خود اس مادہ موذی کے دفع کے واسطے حرکت کرتی
ہے جیسے دماغ سے حرکت چھینک کی مادہ موذی کے دفع کرنے کو کوشش کرتی
ہے اسی طرح سے نفس کی حرکت کھانسی کے ذریعے سے موذی دفع کرتی ہے اور
یہ چھ سبب جالینوس نے کھانسی کے بیان فرمائے ہیں ایک سوء مزاج گرم

سادہ۔ دوسرے سوء مزاج سرد سادہ یہ قسم کھانسی کی خشک ہوتی ہے تیسرے
سوء مزاج گرم مادی چوتھے سوء مزاج سرد مادی یہ قسم کھانسی کی تر ہوتی ہے
پنجم بسبب ورم یا ریشہ آلات تنفس کے اور چھٹے بسبب بثور کے یا بسبب
گرم ہو جانے خون کے جگر میں خون شش کی خاص غذا ہے اور ریہ میں اکثر
جلکر بثور پیدا کر دیتا ہے اس کو بثرات سعال کہتے ہیں اور حکیم محمد ذکریا فرماتے
ہیں کہ اگر کوئی چیز سر سے ریہ میں جاتی ہے اور وہ اُس کو خارج کرتا ہے اور وہ خلط
غلیظ حار ہوتی ہے اس کا نام کھانسی ہے اور اُس کے باعث قصبہ ریہ کو دغدغہ ہوتا
ہے یہ اُس کے نکالنے میں کوشش کرتا ہے اور یہ حرکت اس کی خشک کھانسی
ہوتی ہے اور بسبب خارجی اسباب کے مثل گرمی آفتاب سے یا پانی سرد کے
استعمال سے اور دموی یا صفراوی مادہ حار سے یا بلغمی سے یا یبوست صفرا و
سودا سے ہو جایا کرتی ہے خلط سوداوی کو اس میں کم دخل ہے اور کبھی بمشارکت
معدہ و مری و جگر و طحال و پستان سے بھی حرکت کھانسی کی ہو جاتی ہے اور
خارجی دخان یا بخار سے دراصل یہ مادہ موذی دماغ سے گرتا ہے اور وہ بھی
موجب کھانسی کا ہوتا ہے اور کبھی اورام حارہ نواحی صدر میں مثل ذات الریہ و
ذات الجنب اور کبھی اورام کبد سے اور کبھی اورام طحال سے اور کبھی عدم نضج
مادہ سرفہ کے ذریعہ دفع ہوتا ہے اگر رات کو بعد خواب کے کھانسی زیادہ ہووے
تو نزلہ دماغی کا سبب ہے اور اگر خشک کھانسی ہووے اور کسی مقام پر ساتھ
درد مخصوص ہووے مثل حلق یا سینہ یا پہلو یا معدہ یا جگر یا طحال کے تو مشارکت
ورم کی ہے اور اگر چہرہ سفیدی پر ہووے اور قلت عطش کی ہووے تو مادہ

برودت کا ریہ میں ہے اور اگر گرمی زیادہ معلوم ہووے اور عطش کی زیادتی
اور چہرہ سُرخ ہو جاوے تو حرارت ریہ کا سبب ہے اور اگر بھوک کے وقت
کھانا خشک ملا ہے اور کھانسی خشک ہو جاوے تو یبوست ریہ کا باعث ہے
اور اگر تپ کے باعث کھانسی ہو جاوے تو تپ کا سبب ہے اور اگر غذا ترش
کھائی گئی ہے یا زکام یا نزلہ ہے تو اس کا سبب ہے اور اگر نفث الدم ساتھ
ہو جاوے تو اورام دبیلہ ریہ یا صدر میں فساد ہے یہ مقدمہ سل کا تصور کرو
علاج ہر قسم کھانسی کو مفید ہے کا کڑا سنگی ایکماشہ شہد ایکتولہ میں ملا کر
قدرے قدرے چٹانا مجرب ہے نوعدیگر پھٹکری سفید ایکماشہ شہد ۲ ماشہ ملا کر
چٹانا مجرب ہے نوعدیگر اصل السوس ۳ ماشہ عناب ۷ دانہ تخم خطمی ۶ ماشہ گاؤزبان
۶ ماشہ پر سیاوشاں ۶ ماشہ سب کو نیم سیر پانی میں جوش دیکر نبات سفید ۲ تولہ ملا کر
پلانا مجرب ہے نوعدیگر فرمودہ بقراط حکیم ایک سُرخ زردی بیضہ مرغ ایک عدد
ملا کر کھلانا ہر قسم کھانسی کو حکم اکسیر کا رکھتی ہے نوعدیگر فرمودہ جالینوس -
پوست انار ۶ ماشہ ہلیلہ زرد ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ روغن بادام ۶
ماشہ سب کو کوٹ کر شہد ایکتولہ ملا کر گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح و شام کھانا
مجرب ہے نوعدیگر فرمودہ حضرت قبلہ ام گل بنفشہ ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ
دونوں کو کوٹ کر عرق ادرک میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح و شام
ایک ایک گولی کھلانا مجرب ہے نوعدیگر مغز چلغوزہ ۶ ماشہ مغز بادام ایکتولہ -
نشاستہ ۶ ماشہ مغز تخم کدو ۶ ماشہ مغز خربزہ ۶ ماشہ مرکی ۳ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں
برابر نخود کے بناویں مجرب ہے نوعدیگر طلسم بقراط سفیدی چشم بز خشک

کرکے ہمراہ شکر سفید کے ملا کر کھلانا مجرب ہے **نوعدیگر** طلسم بوعلی گوشت راسو خشک کرکے ایک سرخ ہمراہ پان کے کھلانا ہر قسم کھانسی کو دور کر دیتا ہے **نوعدیگر** زردی بیضہ مرغ ایک عدد بریان کرکے کھلانا مجرب ہے۔ **نوعدیگر** شربت خشخاش ۲ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **نوعدیگر** بزرالبنج ۶ ماشہ افیون ۳ ماشہ تخم کاہو ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ سب کو پیس کر گولیاں برابر نخود کے بنا کر کھلانا مجرب ہے **نوعدیگر** اگر نزلہ حار ہووے تو اول مسہل بلغم کا کرنا بعد میں بہدانہ ۳ ماشہ سپستان ۱۱ دانہ گاؤزبان ۶ ماشہ۔ تخم خطمی ۶ ماشہ تخم خبازی ۶ ماشہ ایک پاؤ پانی میں تر کرکے شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** صمغ عربی ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ مغز بادام ۶ ماشہ رب سوس ۳ ماشہ شکر تیغال ایک ماشہ سب کو شربت خشخاش ۳ تولہ میں ملا کر لعوق بناویں صبح و شام ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے ایک ایک ماشہ کھلانا مجرب ہے **نوعدیگر** صمغ عربی ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ تخم خشخاش ۳ ماشہ رب سوس ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ بزرالبنج ۳ ماشہ زعفران ایک ماشہ افیون ایک ماشہ سب کو پیس کر گولیاں برابر نخود کے بناویں اور کھاویں مجرب ہے **نوعدیگر** اگر کھانسی نزلی ہووے جدوار ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ مقل ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ۔ کتیرا ۳ ماشہ سب کو کوٹ کر لعاب بہدانہ ۳ ماشہ میں گولیاں برابر مونگ کے بنا دیں صبح و شام کھلاویں مجرب ہے **نوعدیگر** جوزبوا ۳ ماشہ بسباسہ ۳ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ مرکی ۳ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ مغز بادام ایک تولہ شکر تیغال ۶ ماشہ

جدوار خطائی ۳ ماشہ سب کو کوٹ کر گولیاں برابر نخود کے بنا کر کھلاویں مجرب ہے **نوع دیگر** افیون ایکماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ میعہ سایلہ ۳ ماشہ۔ تخم سوس ۳ ماشہ مرکی ۳ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر دانہ مونگ کے بناویں صبح وشام ہمراہ پانی کے ایک ایک گولی کھاویں مجرب ہے **نوع دیگر** پوست خشخاش ایکتولہ سبوس گندم ۲ تولہ اصل السوس ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ جوزبوا ۶ ماشہ تخم خشخاش ایکتولہ مغز بادام ۲ تولہ اول سب کو ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر نبات سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** قسم کھانسی مرطوب نزلی کو ازحد مفید ہے تخم دھتورہ ۳ ماشہ دارفلفل ۶ ماشہ صمغ عربی ایکتولہ سب کی گولیاں برابر دانہ مونگ کے بنا کر ایک صبح ایک شام کھلاویں مجرب ہے **نوع دیگر** از مجربات قبلہ دارفلفل ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ مغز کرنجوہ ۶ ماشہ تخم کتائی ۶ ماشہ سہاگہ بریاں ۳ ماشہ کتھ ۶ ماشہ افیون ۳ ماشہ سب کو عرق ادرک قدرے ملاکر گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح و شام کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** طلسم جالینوس سبوس گندم ۶ ماشہ نمک ایکماشہ دونوں کو ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر سب کو پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** پوست درخت مغیلاں ۶ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر نبات سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** تخم دھتورہ ۳ ماشہ برگ بھنگ ۳ ماشہ بذرالبنج ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۳ ماشہ تخم کونچ ۹ ماشہ فلفل گرد ۶ ماشہ صمغ عربی ایکتولہ اصل السوس ۳ ماشہ کاکڑاسنگی ۶ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر دانہ مونگ کے بناویں صبح وشام کھلاویں مجرب ہے **نوع دیگر** فلفل دراز ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ پوست انار ۳ ماشہ جوکھار ۳ ماشہ

قند سیاہ ۳ تولہ ملاکر گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح وشام ایک ایک گولی کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** دارفلفل ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ شکر تیغال ۳ ماشہ عاقرقرحا ۳ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر کھلاویں مجرب ہے **نوع دیگر** سہاگہ بریاں ۳ ماشہ کاکڑاسنگی ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۳ ماشہ دارفلفل ۳ ماشہ نمک لاہوری ایکماشہ۔ زنجبیل ۳ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر کھلاویں مجرب ہے۔ **نوع دیگر** کاکڑاسنگی ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ دارفلفل ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ سب کی گولیاں برابر مرچ سیاہ کے کھلاویں مجرب ہے۔ **نوع دیگر** فلفل دراز ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ جوکھار ۳ ماشہ اناردانہ ۳ ماشہ قند سیاہ ایکتولہ گولیاں برابر نخود کے بناکر کھلاویں مجرب ہے **نوع دیگر** زعفران ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ جدوار ۳ ماشہ بذرالبنج ۳ ماشہ تخم خشخاش ۲ ماشہ مغز بادام ایکتولہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر**۔ سبوس گندم ۲ ماشہ اصل السوس ۲ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** گل بنفشہ ۲ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ خبازی ۳ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ سپستان ۱۱ دانہ عناب ۵ دانہ سبوس گندم ایکتولہ سب کو پانی نیم سیر میں جوش دیکر پلانا مجرب ہے +

## سوال خرخرہ عظیم کا حال بیان کرو

**جواب**۔ سونے میں باآواز بلند خرخراہٹ کہ جس کو خراٹا مارنا کہتے ہیں یہ

سبب کثرت رطوبت ریہ کا ہے **علاج** دارچینی ۳ ماشہ شہد ایکتولہ ملاکر چٹانا مجرب ہے **نوع دیگر** تخم کتان ۳ ماشہ شہد ایکتولہ ملاکر چٹانا مجرب ہے **نوع دیگر** رب سوس ۳ ماشہ ہمراہ شہد ایکتولہ کے چٹانا مفید ہے **نوع دیگر** مغز بادام ایکتولہ مغز چلغوزہ ایکتولہ کاکڑا سنگی ۶ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ مویز منقی ایکتولہ شہد ۵ تولہ ملاکر بطور معجون بنانا ۶ ماشہ ہمراہ شہد ۲ تولہ کے چٹانا مجرب ہے **نوع دیگر** بسباسہ ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ جوز بوا ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ ورچ ترکی ۳ ماشہ عاقرقرحا ۳ ماشہ شہد ۵ تولہ میں ملاکر معجون بناویں خوراک ۶ ماشہ ہمراہ شربت تنبول ۲ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **نوع دیگر** طباشیر ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ پوست انار ۳ ماشہ سفوف بناکر ایکماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے جالینوس نے یہ مقام مصرع کا بیان فرمایا ہے اس کے علاج میں جلد کوشش کرنا چاہیئے **غذا** گوشت قیمہ کباب بریاں گوشت تیتر و بٹیر کھلانا پرہیز نفولات سے کرنا اور پانی سرد اس میں بہت نقصان دیتا ہے ٭

## سوال نفث الدم کا حال بیان کرو

**جواب** خون کا آنا حلق سے اس کو نفث الدم کہتے ہیں اس مرض کے بہت سے اسباب اطبائے متقدمین نے بیان فرمائے ہیں مثلاً خون لثہ یا خون عمود یا خون لہاۃ یا خون منک یا خون دماغ جانب حلق یا خون ریہ یا خون حنجرہ یا خون قصبہ ریہ یا خون مری یا خون معدہ یا خون جگر یا بسبب سرفہ شدید خشک کے یا تناول مسہلات حارہ کے استعمال سے یا اغذیہ حارہ کے استعمال سے

یا بسبب خوف وغم وہم سے یا بسبب حدت غلبہ خون سے یا بسبب تعلق علق کے ۔۔۔۔ غرض نفث الدم کا ہونا تمام بدن اندرونی سے کوئی سبب ہو کر خون آوے وہ نفث الدم ہے اور جالینوس نے دراصل دو سبب اس مرض کے بیان فرمائے ہیں ایک خون عروقی دوسرا سبب غیر عروقی ۔ عروقی وہ ہے جو بسبب کثرت مادہ درمیان عروق کے ہو کر عروق کا منہ خراش کر کے کھولدے یا استرخا ہو جاوے یا حدت خلط حادہ اپنی تیزی سے عروق کو خراش کر دے یا بلغم نالہ دماغ سے اوپر صدر یا ریہ کے گرے اور غیر عروقی وہ ہے کہ جو کثرت غلبہ خون جمیع بدن سے کسی عروق اعلیٰ کی طرف طبیعت کو دفع کرے یا بسبب بند ہونے خون بواسیر یا خون حیض یا رعاف کے ہو جاوے اگر سر بھاری اور چہرہ سرخ ہو جاوے تو خون دماغی ہے اور اگر خون رقیق اور اندک ساتھ کھانسی اور کف کے ہووے اور درد قصبہ ریہ میں محسوس ہووے تو خون قصبہ ریہ کا ہے اور اگر بے درد اور بغیر کھانسی کے خون سرخ اور رقیق آوے تو خون حنجرہ کا ہے اور اگر قے کے ہمراہ خون آوے تو مری یا معدہ یا طحال کا خون ہو گا مگر در ان مقام پر ضرور ساتھ ہو گا اور اگر خون جگر سے آویگا تو اسہال کبدی ضرور ہونگے بہ علامت بدہے اور اگر ساتھ کھانسی کے خون آویگا تو قصبہ ریہ یا صدر کا خون ہو گا دیگر اگر خون کم رنگ مائل سرخی رقیق قلیل المقدار ہو گا تو خون عروقی ہے اور اگر مائل بسفیدی مثل ریشہ کے ہو گا تو یہ جوہر ریہ کا مادہ ہے اور اگر ساتھ کھانسی کے آویگا تو یہ خون ریہ و صدر کا عروقی ہو گا اور اگر خون دفعتہً زیادہ آوے اور رنگ گلابی ہووے اور غلیظ اور قلیل ہووے تو خون صدر کا ہو گا

اگر بغیر کف کے اور مقدار میں زیادہ ہووے تو عروقی ریہ کا خون ہے اور اگر خون
سیاہی مائل غلیظ منجمد تھوڑا تھوڑا آوے اور بند نہ ہووے اور کف سیاہی
مائل ہووے اور کھانسی شدید اور درد سینہ اور کھانسی دنہیں زیادتی پکڑے
تو خون صدر کا تصور کرو اور اگر خون خالص زیادہ سُرخ دفعۃً آوے تو شقاق
عروقی کا باعث ہے اور اگر خون کے نکلنے سے راحت معلوم ہووے اور
سبکی ہووے اور آثار امتلا کے پائے جاویں تو امتلا کا باعث ہے اور اگر
گوشت کے دھوون جیسا رنگ خون کا ہووے اور تھوڑا تھوڑا آوے اور
دن بدن خون زیادہ ہوتا جاوے اور یا دفعۃً آوے یا بہت آوے تو گوشت
ریہ میں خرابی ہے اور اگر خون قلیل المقدار میں آوے ساتھ کف کھانسی کے تو
فساد ذات الریہ میں ہے اور اگر خون صاف رطوبت ملی ہوئی اور رقیق ہووے
اور غم و کرب اور کھانسی کی کوئی علامت نا پائی جاوے تو تعلق علق کا سبب ہے
علاج کی تدبیر جالینوس نے چار تدبیر سے بیان فرمائی ہے اول فصد سے
دوئم تدبیر اسفل کی جانب طبیعت کو پھیرنا تیسرے تعدیل مزاج چہارم استعمال
ادویہ حابس دم مگر طبیب کو لازم ہے کہ اول فصد باسلیق کی کھولیں اور اگر
خون لہاۃ سے آوے تو رگ قیفال کی کھولیں اور اگر مری او رمعدہ سے آوے تو
رگ اکحل کی کھولنا اور اگر رک جانے حیض سے خون آوے تو حجامت
ساقوں کی کرنا اور رگ صافن کی فصد کھولنا اور طبیعت کو اسفل کی جانب
پاشوبہ سے یا حقنہ سے یا فصد صافن سے رجوع کرنا اور تعدیل مزاج کی حرکات
سخت و تعب و غم و کثرت کلام اور شراب اور جماع سے پرہیز کرنا اور گرم

اشیاء سے اور دیکھنے سرخ چیز سے اور اگر خون شرائین سے آوے تو غذا
محمود مثل گوشت بٹیر و تیتر وغیرہ سے اصلاح کرنا اور اگر شقاق ہو جاوے۔ تو
ادویہ مغریہ سے مثل گل ارمنی بسد وغیرہ کے اصلاح کرنا چاہیئے اور اگر خون
وریدوں سے آوے تو ادویہ قابضہ سے علاج کرنا۔ شارح قانون لکھتا ہے
کہ نفث الدم کا علاج اسفل کی جانب طبیعت کو رجوع کرنا ضروری ہے فصد
صافن کی یا فصد مابض کی کھولنا اور حقنہ ملین کرنا اس میں بہت نفع کرتا ہے
نوعدیگر کہربا ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ
ہمراہ شربت انجبار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے نوعدیگر کتیرا۔ ۳ ماشہ نشاستہ
۳ ماشہ بسد ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ سب کو پیس کر گولیاں برابر نخود
کے بناویں ایک گولی ہمراہ شربت صندل ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے نوعدیگر
تخم خرفہ ۳ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ صندل ۲ ماشہ کافور ایک ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ
ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے نوعدیگر تخم خیارین ۲ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ
تخم خربزہ ۳ ماشہ تخم کاہو ۳ ماشہ مغز کدو شیریں ۲ ماشہ مغز تربوز ۲ ماشہ سب کا شیرہ
عرق بید مشک ۱۰ تولہ میں نکال کر شربت خشخاش ۳ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے نوعدیگر
فرمودہ حضرت قبلہ اعم کشنیز خشک ۲ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ گل ارمنی
۲ ماشہ تخم خرفہ ۲ ماشہ بسد ۲ ماشہ مروارید ۲ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ
صمغ عربی ۲ ماشہ کتیرا ۲ ماشہ۔ نشاستہ ۲ ماشہ۔ اقاقیا ۲ ماشہ سب کا
سفوف بنا کر ہمراہ شربت نیلوفر ۳ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے ۳ ماشہ کھلانا مجرب
ہے نوعدیگر موم سفید ۲ ماشہ روغن گل ۳ تولہ مصطگی ۳ ماشہ سب کی قیروطی بنا کر

سینہ پر ملنا مجرب ہے **نوعدیگر** فرمودہ حضرت قبلہ ام حب الاس ۳ ماشہ
طباشیر ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ کتھ ۳ ماشہ بیخ الجبار ۳ ماشہ
نشاستہ ۳ ماشہ کہربا ۳ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ کتیرا ۔ ۳ ماشہ ۔
بسد ۳ ماشہ کاغذ سوختہ ۳ ماشہ سب کو ہموزن پیسکر سفوف بناویں ۳ ماشہ ہمراہ
آب تربوز ۱ تولہ نبات سفید ۲ تولہ کے کھلاویں بہت مفید ہے **نوعدیگر** پوست
خشخاش ۲ تولہ بیخ الجبار ایکتولہ گل بنفشہ ۳ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ برادہ
صندل ۳ ماشہ عناب ۱۱ دانہ گل سرخ ۶ ماشہ کشنیز خشک ایکتولہ بہمن سفید ۶ ماشہ
سب کو پانی میں جوشدیکر نبات سفید نیم سیر میں قوام کرکے بعد ازاں کہربا
۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ کتیرا ۔ ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ بسد ۳ ماشہ
مغز خیارین ۶ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ گلنار ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ مروارید
۳ ماشہ سب کو پیسکر اسمیں ملاکر لعوق بناویں ۶ ماشہ صبح ہمراہ شربت الجبار ۲
تولہ کے کھلاویں نہائت مجرب ہے **نوعدیگر** کشنیز ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ کتیرا
۶ ماشہ بسد سوختہ ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ گلنار ۶
ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ کافور ۲ ماشہ سب کو کوٹ کر سفوف بناویں
۶ ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر ۳ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے ۔
**نوعدیگر** گل ملتانی ۳ ماشہ گیرو ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ
کتیرا ۔ ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ تخم حماض ۶ ماشہ مازو ۳ ماشہ سب کا
سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوعدیگر** کتیرا
۳ ماشہ خرفہ ۳ ماشہ رب سوس ۳ ماشہ حب الاس ۳ ماشہ سبکا سفوف بناکر ہمراہ

آب بارتنگ کے کھلانا مجرب ہے **نوعدیگر** اگر انشقاق سے نفث الدم ہووے
تو فصد باسلیق کی کھولنا اور مربی سیب ایکتولہ ورق نقرہ ایک عدد ملاکر ہمراہ
شربت انجبار ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوعدیگر** شیرہ حب الاس ۳ ماشہ
لعاب بہدانہ ۳ ماشہ عرق بیدمشک ۱۰ تولہ شربت خشخاش ۲ تولہ ملاکر پلانا
مفید ہے **نوعدیگر** کندر ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ بارتنگ ۶ ماشہ
اسپغول ۶ ماشہ خرفہ ۶ ماشہ کہربا شمعی ۶ ماشہ گوزن سوختہ ۳ ماشہ سب کا سفوف
بناکر ہمراہ شربت انجبار ۲ تولہ کے ۳ ماشہ کھلانا مفید ہے **نوعدیگر** مرجان بید
ناسفتہ ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ انجبار ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ کافور ایک ماشہ ۔
طباشیر ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ حب الاس ۳ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ
تخم خرفہ ۳ ماشہ تخم کاہو ۳ ماشہ سب کو کوٹ کر سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت انجبار
۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوعدیگر** رب سوس ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ بسد ۳ ماشہ
شاخ گوزن سوختہ ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ تخم بالنگو
۳ ماشہ بسد ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ سب کا سفوف بناکر ہمراہ شیرہ خرفہ ۳ ماشہ
شربت انار ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **نوعدیگر** نفث الدم اگر حنجرہ یا قصبہ ریہ
سے ہووے تو اول فصد صافن و فصد سارو کی کھولنا بعد میں بسد ۳ ماشہ
زہر مہرہ ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ ۔
سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر ۳ تولہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ
ملاکر کھلانا مجرب ہے **نوعدیگر** اگر نفث الدم لہاۃ سے ہووے تو اول فصد
سارو کی کھولنا شربت عناب ۳ تولہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ عرق بیدمشک ۱۰ تولہ

ملا کر پلانا مفید ہے۔ **نوعدیگر** اگر نفث الدم لثہ وعمور وغیرہ سے ہووے۔ تو
تخم موردس ماشہ گلنار ۳ ماشہ پوست انار ۳ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ سب کو دوسیر
پانی میں جوشدیکر غرغرہ کرنا مفید ہے **نوعدیگر** اصل السوس ۳ ماشہ کندر ۳
ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ سفوف بنا کر منہ میں قدرے ڈالنا مفید ہے باقی علاج
لثہ کا کرنا اگر نفث الدم تعلق علق سے ہووے تو نوشادر ۲ ماشہ نانخواہ ۲ ماشہ۔
پوست انار ۲ ماشہ مازو ۲ ماشہ سرکہ ۳ تولہ ملا کر ایک سیر پانی میں جوش دیکر غرغرہ
کرنا مفید ہے باقی علاج علق مطلق کا کرنا اگر نفث الدم انفشار الدم سے ہووے
توفصد باسلیق یا فصد صافن یا مابض کی کھولنا انجبار ۳ ماشہ تخم خطمی ۲ ماشہ تخم خبازی
۲ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ سپستان ۱۱ دانہ سب کو جوش دیکر صاف
کر کے شربت نیلوفر ۳ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** سنگ جراحت ۳ ماشہ
کندر ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ہمراہ لعاب گاؤزبان ۲ ماشہ یا رنجبویہ
۳ ماشہ گل نیلوفر ۳ ماشہ سب کو عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں تر کر کے شربت نیلوفر ۳ تولہ
ملا کر پلانا مفید ہے اگر نفث الدم مری یا معدہ یا کبد یا طحال سے ہووے تو علاج
قے الدم کا کرنا مفید ہے اور فصد اکحل یا باسلیق کا کھولنا اگر جگر سے ہووے تو اسلیم
کی کھولنا اور اگر طحال سے ہووے تو اسلیم دست چپ کی کھولنا مفید ہے اور یہ
علاج بہت مفید ہے تخم خرفہ ۳ ماشہ تخم خشخاش ۲ ماشہ ۔ مغز خیارین ۲
ماشہ حب الآس ۲ ماشہ بیخ انجبار ۲ تولہ کشنیز ۲ ماشہ افیون ۲ ماشہ کافور ۳ ماشہ بہدانہ
سبکو کوٹکر گولیاں برابر نخود کے بنا دیں ایک ایک گولی ہمراہ شربت نیلوفر ۲ تولہ کے
کھلا دیں مفید ہے **نوعدیگر** بارتنگ ۲ ماشہ گاؤزبان ۲ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ

تخم حماض ۳ ماشہ سب کو عرق بید مشک ۔ اتولہ میں بھگو کر شربت انار ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **غذا**۔ آشجو کدو پالک خرفہ گوشت کا اور ترشی بادی کا پرہیز لازمی ہے ✦

# سوال ذات الریہ کا حال بیان کرو

**جواب**۔ ذات الریہ اطبا کے نزدیک ورم حاریہ کا ہے اور جالینوس کے نزدیک مادہ حار جو ہر ریہ میں خون یا صفرا یا عفونت بلغم شور سے یا عفونت مادہ سوداوی سے ورم ریہ میں ہو جاتا ہے اور شیخ کا فرمان ہے کہ نزلہ حار دماغ میں سے ریہ میں گرتا ہے اور کبھی مادہ خناقی ریہ میں گرتا ہے اس سے ورم ہو کر ذات الریہ ہو جاتا ہے اور کبھی حمرہ ہو جانے سے مگر یہ قاتل ہے اسمیں آدمی کسی طرح سے نہیں بچ سکتا اور یہ بھی شیخ کا فرمان ہے کہ یہ مرض موذی ہے اس میں آخر موت ہے ذات الریہ پانچ نوع سے بیان فرمایا ہے نوع اول میں منہ خشک سردی سینہ و پشت میں اور یہ معلوم ہوتا ہے کہ گویا پانی سرد سینہ میں رکھا ہوا ہے نوع دوسری میں زبان اور چہرہ سرخ اور پیاس کی شدت اور تپ سخت اور سرفہ خشک ہوتا ہے نوع تیسری میں نزلہ کثیر الرطوبت دماغ سے ریہ میں گرتا ہے اور ضیق النفس اور آواز خرخر کی اور تہبج چہرہ وچشم اور ثقل سینہ میں بغیر درد کے ہوتا ہے نوع چوتھی میں سرخی رخسارہ مانند بانات کے اور سرخی چشم اور تپ ساتھ اور یہ معلوم ہوتا ہے کہ آگ لگی ہوئی ہے اور نفث الدم اور سینہ و پشت میں درد اور سانس مشکل سے لیا جاتا ہے اور نوع پنجم میں عطس ساتھ سعال خشک

کے اور ایکدم چین نہیں پڑتا اور مقدم سینہ اور استخوان سینہ اور پشت میں درد اور پستانوں میں بھی درد بیمار کسی پہلو سو نہیں سکتا ہے اور زبان سیاہ ہوجاتی ہے اور کلام مشکل سے کرتا ہے اور کبھی ریم آتی ہے۔ اور اس سے سل ہوجاتی ہے اور کبھی جانب قلب مادہ رجوع کرجاتا ہے۔ تو خفقان اور غشی پیدا ہوجاتی ہے خداوند کریم اس موذی مرض سے پناہ دیوے یہ زہر ہلاہل ہے فوراً ہلاک کردیتا ہے علاج بموجب قانون اطبا بیان کردیا جاتا ہے آگے شافی مطلق پروردگار ہے **علاج** اگر اس مرض میں بثور سرخ پیشانی پر ظاہر ہوویں تو علامت موت ہے چار یوم میں بیمار ہلاک ہوجاویگا اور اگر عطسہ کثرت سے آویں تو یہ بھی علامت بد ہے علاج ذات الجنب کا کرنا مناسب تجویز فرمایا ہے اول فصد باسلیق کی کھولنا دوسرے روز دوسری جانب اور یہ دوا پلانا بہت مفید ہے گل نیلوفر ۶ ماشہ عناب ۷ دانہ سپستان ۱۱ دانہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں جوشدیکر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** یہ قیروطی بہت مفید ہے روغن کدو ۲ تولہ روغن بنفشہ ۲ تولہ موم سفید ۶ ماشہ چربی مرغ ۶ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ سب کو گرم کرکے سینہ و پشت پر مالش کرنا مفید ہے **نوع دیگر** عناب ۱۱ دانہ سپستان ۱۳ دانہ گل نیلوفر ۶ ماشہ خطمی ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ مغز املتاس ۵ تولہ شیر خشت ۲ تولہ ترنجبین ۵ تولہ سب کو شیر گاؤ نیم سیر میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ خرفہ ۵ اصل السوس کا

شیرہ نکالکر بہدانہ و اسپغول کا لعاب نکالکر سب میں شربت بنفشہ ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے آرد جو ایکتولہ گوگل ایکتولہ صندل سفید ۳ ماشہ عرق گلاب ۵ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **نوعدیگر** تخم خطمی ۶ ماشہ مغز لبدو شیرین ۶ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ تخم کاہو ۳ ماشہ بیخ انجبار ۳ ماشہ سب کا شیرہ عرق بید مشک ۱۰ تولہ میں نکالکر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** یہ قیروطی ملنا بہت مفید ہے عنب الثعلب ۳ ماشہ گل بنفشہ ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ گل خطمی ۳ ماشہ روغن کدو شیرین ایکتولہ موم سفید ۶ ماشہ چربی گردہ بز ایکتولہ سب کو گرم کرنا اور سینہ پہلو اور درمیان شانوں کے ملنا مفید ہے **غذا** اسبوس گندم ۵ تولہ روغن بادام ایکتولہ شکر ۵ تولہ ملاکر حریرہ بناکر کھلانا مفید ہے آشجو روغن بادام ۳ ماشہ ملاکر پلانا مفید ہے باقی علاج ہمارے طبیب پر چھوڑتا ہے مریض کا علاج کسی حاذق طبیب سے رجوع کرنا لازمی ہے ورنہ یہاں مثال نیم حکیم اور خطرہ جان کی پوری ہوجاوےگی

## سوال اجتماع الماء فی الریہ کا حال بیان کرو

**جواب** - جمع ہو جانا پانی کا ریہ میں مزاج عضو ریہ کا بارد ہے اور اکثر بخارات ردیہ جمع ہو کر ملک بارد میں بارد مزاج والوں کو یہ مرض ہو جایا کرتا ہے اس میں تپ خفیف اور ورم اطراف میں اور سانس لینے میں درد کا ہونا اور سوء نفس اور تہیج چہرہ اور کھانسی نرم مانند سل کے اور باقی سب علامات مسلول کے ہونگے **علاج** شربت بزوری حار ۳ تولہ عرق داسنی

۵ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **نوعدیگر شربت عنصل** اس میں بہت فائدہ کرتا ہے وہ یہ ہے بادیان ایکتولہ بیخ بادیان ایکتولہ تخم کاسنی ۶ ماشہ مویز منقی ایکتولہ تخم کشوث ۶ ماشہ پیاز عنصلی ۴ تولہ سب کو عرق مکو ایک سیر میں جوش دے کر شہد ایک سیر ملا کر قوام پکانا ۲ تولہ صبح ۲ تولہ شام ہمراہ عرق مکو ۵ تولہ کے ملا کر پلانا مفید ہے **غذا** کباب بریاں۔ شوربا چوزہ مرغ بٹیر تیتر کھلانا باقی علاج اجماع دماغی کا کرنا چاہیئے*

## سوال شوریہ کا حال بیان کرو

**جواب** شور ہو جانا خاص ریہ میں اس کے ہونے سے ثقل سینہ تنگی نفس حرارت عظیم سینہ میں بغیر تپ کے اور کھانسی میں درد کا ہونا اور جلنا سینہ کا اور ایسا معلوم ہوتا کہ سینہ میں سوئیاں چبھوئی جاتی ہیں **علاج** اول فصد باسلیق کھولنا اور علاج کھانسی نزلہ حار کا کرنا اور نفث الدم کا علاج اور تدبیروں سے بہتر ہے اور یہ مقدمہ بھی سل کا ہے علاج سل کا کرنا میرے علاج میں آج تک کوئی مریض اس قسم کا نہیں آیا اس واسطے میں نے اس مرض کے علاج بیان نہیں کئے مگر مختلف سے سل کا علاج اس جگہ مفید ہو سکتا ہے باقی طبیب کی رائے پر منحصر ہے*

## سوال حصات الریہ کا حال بیان کرو

**جواب** چھوٹے چھوٹے کنکر پیدا ہو جانا خاص ریہ میں شناخت اس

کی یہ ہے کہ کھانسی رطوبتی کے ساتھ گاہ گاہ کنکر کا نکلنا اور تکلیف ہونا وقت کھانسے
سکے اور سوء تنفس کا ہو جانا علاج برگ انگور ایکتولہ بادیان ۹ ماشہ گلقند ۲
تولہ سب کا شیرہ نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ معتدل ملاکر پلانا مجرب ہے
**نوعدیگر** یہ سفوف بہت مفید ہے خارخسک ۶ ماشہ تخم خربزہ ایکتولہ تخم خیارین
۶ ماشہ مغز تربوز ۶ ماشہ خرفہ ۶ ماشہ کاہو ۶ ماشہ حجر الیہود ۶ ماشہ سب کا سفوف
بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوعدیگر** تخم قرطم
۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ دونوں کا شیرہ عرق بادیان ۵ تولہ میں نکالکر شربت
بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** تخم کرفس ۶ ماشہ عرق بادیان ۵
تولہ میں شیرہ نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے باقی علاج حصات
الکلیہ کا کرنا چاہیئے ❖

## سوال ورم ریہ اطفال کا حال بیان کرو

**جواب۔** اس مرض کو اہل ہند ڈبہ و عارضہ پسلی کہتے ہیں یہ مرض کثرت
بلغم کے متعفن ہونے سے ہو جاتا ہے اس میں تپ اور دہن خشک اور
تشنگی اور کرب بچہ کو زیادہ ہوتا ہے اطبائے یونان نے اس کا ذکر کسی جگہ
بیان نہیں فرمایا مگر ڈبہ عبارت ضیق سے مراد ہے اس میں بچہ کی پسلی
کا مقام تیز چلتا ہوا معلوم ہوتا ہے اور بچہ سانس مشکل سے لیتا ہے اور
کھانسی شدید اور ضیق النفس اور تپ ضرور ہوتا ہے **علاج** خون خرگوش
ایک سرخ ہمراہ عرق گاوزبان ایکتولہ کے جوشدیکر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر**

فرمودہ حضرت قبلہ ام یہ نسخہ عجیب الاثر ہے بلکہ ہزار ہا بچوں پر میں نے خود تجربہ کیا ہے بہت مجرب ہے تو تیا سبز بریاں ۳ ماشہ سہاگہ خام و بریاں ۶ ماشہ حب سلاطین مقشر ۳ ماشہ سب کو پانی میں پیسکر گولیاں برابر دانہ باجرہ کے بناویں ایک گولی ہمراہ شیر مادر بچہ کو دیوے مجرب ہے **نوع دیگر** یہ ضماد بہت مجرب ہے صبر ۳ ماشہ زعفران ایک سرخ۔ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں حل کر کے اوپر ہیلی کے ضماد لگانا نہایت مجرب ہے۔ اور اگر تپ محرقہ ہووے تو یہ دوا بہت مفید ہے عناب ۳ دانہ عنب الثعلب ۵ ماشہ گل بنفشہ ۳ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ تخم خبازی ۳ ماشہ مغز املتاس ایک تولہ شیر خشت ۶ ماشہ روغن بادام ۳ ماشہ سب کو جوش دیکر روغن بادام ملا کر بچہ کو پلانا اور آب برگ خرفہ ۱ تولہ میں پارچہ تر کر کے لحظہ بلحظہ سر پر رکھنا اور جب پیاس سے تسکین ہو جاوے تو اس عمل کو بند کر دینا چاہیئے اور صبر ۲ سرخ شیر مادر میں گھسکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** جند بیدستر ایکماشہ فادزہر حیوانی ایکماشہ دونوں کی گولیاں برابر باجرہ کے بناکر ہر ایک گولی ہمراہ شیر مادر دینا مفید بلکہ مجرب ہے **نوع دیگر** نیلہ تھوتھہ ایکماشہ مغز ریٹھہ ۳ ماشہ مغز جمالگوٹہ ایکماشہ آب ادرک ایکماشہ میں پیسکر گولیاں برابر دانہ مونگ کے بناکر ایک گولی کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** مرچ سیاہ ایکماشہ مغز جمالگوٹہ ایکماشہ نیل ایکماشہ نارجیل کہنہ ایکماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر باجرہ کے بناویں ایک گولی شیر مادر میں گھسکر بچہ کے حلق میں ڈالیں مجرب ہے **نوع دیگر** قرنفل ایکماشہ وج ایکماشہ دار فلفل ایکماشہ چوک ترش ایکماشہ گیرو ایکماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر باجرہ کے

بناویں ایک گولی کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** قرنفل ایکماشہ نانخواہ ایکماشہ مشک ایکماشہ زعفران ایکماشہ جند بید ستر ایکماشہ سب کی گولیاں برابر باجرہ کے بنا کر ایک گولی ہمراہ شیر مادر کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** کمیلہ ایکماشہ۔ حلتیت ایکماشہ فلفل سیاہ ایکماشہ ابلوا ایکماشہ سہاگہ ایکماشہ سکو پیکر گولیاں برابر موٹھ کے بنا کر ایک گولی کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** برگ بکائن ۳ تولہ بھر تا کرکے سینہ پر باندھنا مجرب ہے **نوع دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے لہسن ایکتولہ پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** املتاس ایکتولہ عرق گلاب ۳ تولہ میں تر کرکے صاف کرکے پلانا مجرب ہے **غذا** بچہ کی والدہ کو گوشت کا شوربا کھلانا مفید ہے

# سوال سل کا حال بیان کرو

**جواب** - سل اطبا کے نزدیک قرحہ ریہ یا قرحہ صدر یا اجتماع مدہ صدر میں ہووے اس کو سل کہتے ہیں اور لغوی معنے سل کے ہزال یعنی لاغر ہوجانے کے ہیں اس مرض میں مریض لاغر ہوجاتا ہے اور شیخ کا فرمان ہے کہ سل حقیقی اور سل غیر حقیقی ہوتی ہے سل حقیقی تو وہ ہے کہ جو قرحہ ریہ اور تپ لازمی دقی کے ہمراہ ہوتا ہے اور غیر حقیقی کے بہت سے اقسام ہیں سات قسم سے قرحہ ریہ ہونے کے اسباب ہیں ایک نزلہ حار ریہ پر گرے اور وہ لذاعہ اکالہ ہو دوسرے یہ کہ اور عضو سے مادہ ریہ پر گرے تیسرے ذات الریہ سے کہ مادہ اس کا تحلیل نہیں ہوتا۔ اور وہ پیپ پیدا کرے چوتھے ذات الجنب یا ذات الصدر یا ذات العرض

ان کے سبب سے ریم ریہ پر گرے پنجم جراحت ریہ بسبب نفث الدم کے ہو جاوے ششم اسباب خارجی ضربہ وسقطہ کے ہو جاویں یا دواسمی مسل زرنیخ یا سم الفار کے استعمال سے ریہ میں پیپ پڑ جاوے ہفتم عفونت جرم ریہ میں پیدا ہو جاوے اور غیر حقیقی سوء مزاج فم معدہ کے ہونے سے اشتہا جاتی رہے اور فساد ہضم ہو جاوے اور مریض دن بدن لاغر ہوتا جاوے اس کو بھی اطبا مشابہ سل تصور کرتے ہیں اور ہزال گردہ سے بول الدم یا بول المدہ ہو جاوے اور مریض اس میں لاغر ہوتا جاوے آخر بشکل سل کے دکھائی دیوے اور یا سنگ مثانہ یا قرحہ مثانہ سے ریم قرحہ میں پیدا ہو جاوے اور روز بروز مریض لاغر ہوتا جاوے یہ بھی سل میں شمار کیا جاتا ہے اور مرض ذیابیطس بھی مزاج کو فانی کر دیتا ہے آخر بشکل سل کے ہو جاتا ہے اور یا خراجات عظیمہ اندرونی کسی مقام پر ہو جاوے اور اس میں سے ریم جاری ہو کر مریض لاغر ہو کر مشابہ سل کے ہو جاوے ایک یہ کہ سجح امعا میں ہو کر ریم پیدا ہو جاوے یہ سب اسباب غیر حقیقی کے ہیں اس میں آخر کھانسی شروع ہو جاتی ہے دراصل حقیقی میں قرحہ ریہ ضرور ہوگا اور ریم دیویگا شناخت دراصل یہ ہے کہ نفث یعنی پیپ اس کے تھوک کے ساتھ جو آوے اس کو پانی میں ڈالدے اگر پانی میں ڈوب جاوے تو سل حقیقی ہے اور دوسری شناخت یہ ہے کہ نفث کو آگ پر جلاوے اگر اس میں سے بو چمڑہ جلے ہوئے کی آوے تو سل حقیقی ہے اور اس میں تپ لازمی ہو جاتا ہے اور غیر حقیقی میں تپ نہیں ہوتا شیخ کا فرمانا ہے کہ مرض سل اور مرض صرع اور نفث المدہ یہ مرض لاعلاج

میں ان سے نجات ہونا بہت مشکل ہے یہ مرض قبر کھود کر آتے ہیں باقی تدبیرات ان کی کرنا ضروری ہیں شائد خدا اپنا فضل کردے وہ شافی مطلق ہے جب تک ابتدا میں ریم نہ پڑے اس وقت تک علاج کرنا ضروری ہے جب پیپ پڑ جاوے تو پھر لا علاج تصور کریں۔ **علاج** ابتدا میں فصد باسلیق یا سرارو کی کھولنا اس کے بعد یہ دوا بہت مفید ہے صمغ عربی ۲ ماشہ کتیرا۔ ۲ ماشہ نشاستہ ۲ ماشہ مروارید ناسفتہ ایکماشہ کہر باشمعی ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ زہر مہرہ ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ ابریشم ۳ ماشہ سرطان سوختہ ۳ ماشہ سب کو ہموزن پیسکر سفوف بناویں ۳ ماشہ صبح ۳ ماشہ شام ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ عرق گاوزبان ۱۰ تولہ کے چند روز کھلاویں ابتدا میں مجرب ہے **نوعدیگر** مغز بہدانہ ۳ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ مغز خیارین ۶ ماشہ تخم کاہو ۳ ماشہ۔ رب سوس ۳ ماشہ پوست الخیار ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ۔ افیون ۲ ماشہ زعفران ۳ ماشہ کافور ایکماشہ طباشیر ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ سب کو لعاب اسپغول ۶ ماشہ میں ملاکر گولیاں بناویں۔ صبح وشام ہمراہ شربت اعجاز ۳ تولہ وعرق شیرہ ۱ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **نوعدیگر** رب سوس ۳ ماشہ گل نیلوفر ۳ ماشہ کوکنار ۳ ماشہ گاوزبان ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ ست گلو ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ سرطان سوختہ ۳ ماشہ دانہ ہیل ۳ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ نشاستہ بریاں ۳ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ۔ تخم خبازی ۳ ماشہ کتیرا۔ ۳ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ سب کو کوٹ کر سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر ۲ تولہ کے کھلاویں مفید ہے **نوعدیگر** شربت اعجاز

۳ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ روز کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** عرق شیر مرکب ۱۲ تولہ شربت نیلوفر ۲ تولہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ کا شیرہ نکالکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** نسخہ شیر مرکب یہ ہے آب کدو سبز نیم سیر آب خیارین سبز نیم سیر آب بادرنگ سبز نیم سیر آب تربوز سبز نیم سیر برگ بید سبز ایکسیر آب خرفہ سبز نیم سیر آب کشنیز سبز نیم سیر برادہ صندل سفید ۳ تولہ برادہ صندل سرخ ایکتولہ گل نیلوفر ۱۰ تولہ گل گڑہل ۱۰ تولہ تخم خشخاش ۵ تولہ تخم بادرنگ ۵ تولہ مغز کدو شیریں ۵ تولہ کیسرو ۱۰ تولہ - عنب الثعلب ۵ تولہ عرق گلاب ایکسیر پختہ عرق بید مشک ۲ سیر عرق نیلوفر ایکسیر کافور ۹ ماشہ زعفران ۱۰ ماشہ شیر بز ۲۰ سیر سب کو ملاکر عرق کشید کرنا اور ہمراہ شربت اعجاز ۲ تولہ کے ۵ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** یہ قرص سل میں بہت مفید ثابت ہوئے ہیں طباشیر ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ مغز بہدانہ ۶ ماشہ مغز بادام مقشر ایکتولہ گل گاؤزبان ۶ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ تخم کاہو ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ تخم خبازی ۶ ماشہ رب سوس ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ سرطان سوختہ ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ سب کو لعاب اسپغول ایکتولہ میں ملاکر قرص بناویں ایک قرص ۳ ماشہ کا ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ و عرق شیر مرکب ۵ تولہ کے کھلاویں مفید ہے **نوع دیگر** مغز کدو شیریں ایکتولہ مغز بہدانہ ۶ ماشہ تخم خشخاش ایکتولہ تخم کاہو ایکتولہ تخم خیارین ایکتولہ رب سوس ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ دانہ ہیل ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ گل گاؤزبان ۶ ماشہ زہر مہرہ ۶ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ کافور ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ ورق نقرہ ۲۰ عدد سبکا

سفوف بنا کر ۳ ماشہ صبح و ۳ ماشہ شام ہمراہ شیر بز ایکپاؤ کے کھلاویں مفید ہے
**نوع دیگر** شیرہ خرفہ ۳ ماشہ نبات سفید ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** روغن کدو
روغن بادام روغن بنفشہ بدن پر ملنا مفید ہے **غذا** حریرہ خشخاش حریرہ
عناب حریرہ سپستان ترنجبین ملا کر آشجو سرطان ڈال کر حریرہ نشاستہ روغن
بادام ڈالکر شیر خر مغز کدو ڈالکر کھلانا یا لک کدو خرفہ شور یا پایہ گوسفند اردی
دال ماش ماء اللحم بھی اس مرض میں خاص دخل رکھتا ہے ✦

## سوال نفث المدہ کا حال بیان کرو

**جواب** - آنا پیپ کا منہ کے راستہ نفث المدہ ہے سبب اس کا پھٹ
جانا ذات الریہ کا یا ذات الجنب کا یا قرحہ ریہ یا ورم حنجرہ یا حلق یا مری یا قصبہ
ریہ کا یا دبیلہ معدہ کا اگر بلا تکلیف اندرونی کے مدہ آوے تو لثہ یا عموریں درد
ہووے تو فساد لثہ یا عموریں ہے اور اگر حلق میں درد ہووے تو لہاۃ و
حنجرہ میں فساد ہے اور اگر کھانسی کے ساتھ آوے تو قصبہ ریہ یا صدر یا خاص
ریہ میں فساد ہے اور اگر قے یا اسہال میں آوے تو مری یا معدہ میں فساد
ہے یہ یاد رہے کہ جو مدہ خاص ریہ سے آویگا اس کے ساتھ تپ لازمی ہوگا
اور جو اور مقام سے آویگا وہ بغیر تپ کے ہوگا **علاج** اگر صدر سے آوے
تو ماء العسل یا ماء الشعیر پلانا مفید ہے یہ سفوف بہت مفید لکھا ہے -
کتیرا ۱۰ ماشہ صمغ عربی ۷ ماشہ رب سوس ۷ ماشہ گل سرخ ۷ ماشہ سرطان سوختہ ۷ ماشہ
تخم خرفہ ۱۰ ماشہ نشاستہ ۷ ماشہ طباشیر ۷ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ تخم خشخاش ۷ ماشہ نبات سفید

۳ تولہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ شیر خرہ ۵ تولہ کے صبح و شام کھلانا مفید ہے **نوع دیگر** مغز بادام ایکتولہ مغز پنبہ دانہ ۶ ماشہ پر سیاوشان ۶ ماشہ مغز چلغوزہ ۶ ماشہ آرد باقلہ ۶ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۶ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** پرسیاوشان ۶ ماشہ انجیر زرد ایک عدد عناب ۷ دانہ مویز منقی ایکتولہ گلقند ۲ تولہ ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر روغن بادام ۶ ماشہ ملا کر نبات سفید ۲ تولہ ڈالکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ گاؤزبان ۵ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ تخم خبازی ۶ ماشہ سپستان ۱۱ دانہ بہدانہ ۳ ماشہ عناب ۷ دانہ سب کو نیم سیر پانی میں جوش دیکر نبات سفید ۳ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** کتیرا ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ رب سوس ۳ ماشہ سرطان سوختہ ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ مغز بادام مقشر ایکتولہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ صبح و ۳ ماشہ شام ہمراہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ شربت نیلوفر ۲ تولہ ملا کر کھلانا مفید ہے **نوع دیگر** گل ارمنی ۳ ماشہ سنگ جراحت ۳ ماشہ کتیرا۔ ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ کاغذ سوختہ ۳ ماشہ رب سوس ۳ ماشہ سب کی گولیاں برابر نخود کے بنا کر ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **غذا** حریرہ نشاستہ گندم ۴ تولہ روغن بادام ۶ ماشہ مصری ۵ تولہ ملا کر پکا کر کھلانا۔ باقی علاج قرحہ ریہ کا کرنا مفید ہے ؛

## سوال ضعف ریہ کا حال بیان کرو

**جواب** کثرت برودت سے ریہ کمزور ہو جاتا ہے اسمیں کھانسی مرطوب

سقوط اشتہا طعام اور لاغر ہو جانا بدن کا تیرگی بول کثرت خرخرہ سینہ
تہیج چشمان اور بند رہنا آنکھوں کا اور کثرت غلبہ کھانسی بعد خواب بلغم
رقیق کا نکلنا اور دو تین مرتبہ آنا پاخانہ کا اور نکلنا فضلہ کثیر کا اور دن بدن
دبلا ہونا اور ورم اطراف بدن ظاہر ہونا اس مرض کو بھی شیخ نے ہلاکت کا باعث
لکھا ہے۔ **علاج** ابتدا میں فصد باسلیق کھولنا اس کے بعد رب سوس
۳ ماشہ لاجورد مغسول ۳ ماشہ سفوف بنا کر ایک ماشہ ہمراہ شیرہ اصل
السوس ۳ ماشہ نبات سفید ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** گاوزبان ۳
ماشہ پرسیاوشان ۷ ماشہ زوفا ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ ایک پاؤ پانی میں
جوش دیکر نبات سفید ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** انیسون ایک تولہ۔
بادرنجبویہ ایک تولہ برگ گاؤزبان ایک تولہ گل گاؤزبان ایک تولہ تخم خشخاش ایک تولہ
زوفا ۶ ماشہ اصل السوس ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ شاہترہ ۶ ماشہ بادیان خطائی ۶ ماشہ
چائے خطائی ۶ ماشہ تودریں ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ گل منڈی ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ
مشک ۲ ماشہ زعفران ۳ ماشہ سب کو پانی اسی میں ڈال کر عرق کشید کرنا اور ماء اللحم پلانا
**غذا** گوشت قیمہ کباب مرغ۔ زردی بیضہ کھلانا مفید ہے۔

## سوال ذات الجنب کا حال بیان کرو

**جواب** ذات الجنب درد پہلو کی شکائت کا نام ہے جو ساتھ ورم کے ہووے
وہ حقیقی ہے اور جو بغیر ورم کے ریح غلیظ سے ہووے وہ غیر حقیقی ہے کسی نے
نے ذات الجنب حقیقی کی نسبت یہ اشعار فرمائے ہیں۔ رباعی

پنج باشد نشان ذات الجنب ٭ گویمت گر تو گوش میداری
سرفہ و تپ خیلدن پہلو ٭ نفس تنگ و نبض منشاری

واضح ہو کہ یہ مرض ہر خلط کے غلبہ سے ہو جایا کرتا ہے اگر چہرہ سرخ اور تمدد اور ضیق النفس اور تپ شدت سے ہووے تو دموی شمار کرو اور اگر زردی رنگ اور خشکی دہن اور شدت پیاس اور تلخی منہ کی اور تپ کی سوزش ہووے تو صفراوی ہے اور اگر ثقل اور تمدد ہووے اور پیاس نہ ہووے اور لعاب منہ سے جاری ہووے اور غفلت ہو اور تپ نرم تو بلغمی ہے اور اگر رنگ مائل بسیاہی ہووے اور درشتی زبان اور کرب اور وسواس اور حلق خشک ہووے تو سوداوی ہے اور غیر حقیقی بسبب ریح کے ہوتا ہے **علاج** - قسم ذات الجنب کا اول فصد باسلیق جانب مخالف کی کرنا ضروری ہے اور یہ دوا بہت مفید ہے اصل السوس ۳ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ دونوں کو عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں تر کر کے شربت بنفشہ ۳ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** عناب ۷ دانہ سپستان ۱۱ دانہ تخم خطمی ۱۰ ماشہ خبازی ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ گل بنفشہ ۳ ماشہ گل نیلوفر ۳ ماشہ سب کو پانی نیم سیر میں جوشدیکر نبات سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** گل بابونہ ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ موم سفید ۱۰ ماشہ روغن گل ۳ تولہ ملاکر قیروطی بنادیں اور سینہ اور پہلو پر مالش کرنا مجرب ہے **نوعدیگر** کشتہ گوزن ایکسرخ ہمراہ شہد ایکتولہ کے ملاکر چٹانا مفید ہے **نوعدیگر** صبر ۳ ماشہ زعفران ایکماشہ افیون ایکماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں ملاکر ضماد کرنا مفید ہے **نوعدیگر** تخم خطمی ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ

موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ سب کو گرم کرکے بنیم گرم کی مالش کرنا مفید ہے **نوع دیگر** مغز خیار شنبر ۵ تولہ عرق گلاب ایکپاؤ میں ترکرکے صاف کرو اور شربت ورد مکرر ۳ تولہ روغن بادام ۶ ماشہ ملاکر پلانا مفید ہے۔

**نوع دیگر** یہ ضماد نہایت مجرب ہے گولر ایکتولہ آردجو ایکتولہ تخم خطمی ۶ ماشہ سب کو سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر بنیم گرم کا ضماد کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** مغز املتاس ۲ تولہ گل بنفشہ ۶ ماشہ خطمی ۶ ماشہ سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر افیون ایکماشہ ملاکر بنیم گرم ضماد کریں مفید ہے **نوع دیگر** تخم خیارین ۶ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ مغز بادام ۶ ماشہ جو مقشر ۶ ماشہ سب کا شیرہ ایکپاؤ پانی میں نکالکر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ۔ بادرنجبویہ ۳ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ سب کو ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** عنب الثعلب ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ سب کو عرق گاؤزبان ایکپاؤ میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ اسطوخودوس ۳ ماشہ گاؤزبان ۳ ماشہ سپستان ۱۱ دانہ بہدانہ ۳ ماشہ۔ گل نیلوفر ۳ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ تخم خبازی ۳ ماشہ سب کو پانی نیم سیر میں جوش دیکر شربت عناب ۴ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** بارہ سنگا ایکماشہ عرق بادیان ۵ تولہ میں گھسکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** آلو بخارہ ۱۱ دانہ مغز املتاس ۴ تولہ عرق گلاب ایکپاؤ میں ترکرکے صاف کرو اور روغن بادام ایکتولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** خردل کا لیپ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** تخم خطمی ۶ ماشہ آردجو ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ اکلیل الملک ۶ ماشہ افیون ایکماشہ روغن گل

۱۰تولہ ملاکر لیپ کرنا مفید ہے۔ نوعدیگر مغز املتاس ۳ تولہ عنب الثعلب سبز ۱۰ ماشہ سب کو پیسکر ضماد کرنا سب سے اعلےٰ علاج خون نکالنا ہے غذا شوربا مرغ وغیرہ۔

## سوال خانقہ کا حال بیان کرو۔

جواب یہ مرض بھی قسم ذات الجنب خالص کی ہے یہ دونوں جانب پہلو میں درد ہوتا ہے بیمار کسی کروٹ بھی نہیں سو سکتا اس کو ذات الجنب خالصہ کہتے ہیں اس میں تپ اور کھانسی شدت سے ہوتی ہے اور درد کی سخت تکلیف ہوتی ہے۔ تا حدیکہ غشی آجاتی ہے اور سانس لینا دشوار ہو جاتا ہے۔ علاج ذات الجنب کا کرنا مفید ہوگا اول فصد دونوں جانب سے کرنا اور خانقہ اسواسطے مشہور ہوا کہ مریض سانس لینے پر قادر نہیں ہوتا اور غشی آجاتی ہے اور مریض جلد ہلاک ہو جاتا ہے اور یہ مرض ہر ایک خلط کے غلبے سے ہوتا ہے یہ دوا بہت مفید ہے برگ خطمی ۱۰ ماشہ برگ بارتنگ ۱۰ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۳ ماشہ روغن بنفشہ ۳ تولہ موم ۶ ماشہ سب کی قیروطی بناکر مالش کرنا مفید ہے نوعدیگر پوست خشخاش ۲ تولہ تخم خطمی ۱۰ ماشہ گل بنفشہ ۱۰ ماشہ گل نیلوفر ۶ ماشہ سبوس گندم ۲ تولہ عنب الثعلب ۱۰ ماشہ سب کو ایکسیر پانی میں جوش دیکر آبزن کریں جالینوس کا فیصلہ ہے کہ مرض خانقہ لاعلاج ہے اس میں مریض بہت جلد ہلاک ہو جاتا ہے کوئی ہزار میں خوش قسمت مریض نجات پاتا ہے ورنہ کوئی تدبیر کارگر نہیں ہوتی

بہت بڑا علاج اس میں فیصلہ کا یہ لکھا ہے کہ پوست گوسفند کا تازہ گرم گرم اوتار کر مریض کو پہنا دیویں اور گرم جگہ میں رکھیں اس کے سوا اور کوئی علاج نہیں ہے اس واسطے ہم نے بھی کوئی علاج نہیں لکھا ہے ۰

# سوال شوصہ کا حال بیان کرو

**جواب** ۔شوصہ کو بھی اطبا نے قسم ذات الجنب میں شمار کیا ہے۔ یہ ورم غشائے باطنی اضلاع خلف میں ہوتا ہے اور اس کو ذات الجنب صحیح کہتے ہیں اس میں مریض کسی جانب بھی حرکت نہیں کر سکتا اور کروٹ بھی نہیں بدل سکتا اور پشت کی جانب بھی لیٹ نہیں سکتا اور درد سینہ اور تمدد اور درد پشت اور زیر شانہ ہوتا ہے یہ ورم غشائے خارج بیرون استخوان سینہ کے ہوتا ہے اور پیاس سخت اور کرب اور قلق اور بیقراری اور سہر اور تپ اور ذات الجنب سے زیادہ درد ہوتا ہے یہ بسبب مادہ خون حاد اور بلغم شور سے پیدا ہوتا ہے **علاج** اول فصد باسلیق کی کھولنا اور گل بنفشہ ۶ ماشہ گل نیلوفر ۶ ماشہ عناب ۱۱ دانہ پانی نیم سیر میں جوش دیکر ترنجبین ۵ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** یہ حقنہ اس میں بہت مفید ہے سنائکی ایکتولہ گل بنفشہ ایکتولہ گل نیلوفر ایکتولہ سبوس گندم ۵ تولہ تخم خطمی ۶ ماشہ جو مقشر ۳ تولہ عناب ۱۱ دانہ سپستان ۲۵ دانہ مغز خیارشنبر ۵ تولہ روغن بید انجیر ۵ تولہ نمک طعام ایکتولہ سب کو ۲ سیر پانی میں جوش دیکر حقنہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** محجمہ ناری لگانا مفید ہے **نوع دیگر** انجیر زرد ۲ عدد خردل ایکتولہ انشق ایکتولہ

شبیر مدارہ ۶ تولہ ہیں ملا کر ضماد کرنا تاکہ اوپر کی جانب کو ریم پھوٹ کر نکل جاوے تو صحت کی شکل ہے **نوعدیگر** چربی مرغ ایکتولہ چربی گردہ بز ایکتولہ خاکستر کرنب ۶ ماشہ ملا کر لگانا مفید ہے **نوعدیگر** انجبرز زرد ایک عدد زنجبیل ۶ ماشہ جدوار خطائی ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ جادرس ۶ ماشہ روغن بابونہ ۵ تولہ ملا کر لگانا مفید ہے **نوعدیگر** کچلہ مدبر ۶ ماشہ بھلانوہ ۶ ماشہ سرگین کبوتر ۶ ماشہ خردل ۶ ماشہ شبیر مدارہ ۵ تولہ ہیں ملا کر ضماد کرنا مفید ہے **نوعدیگر** اصل السوس ۳ ماشہ بادیان خطائی ۶ ماشہ جوشدیکر پلانا مفید ہے شربت بنفشہ جسقدر ہو سکے پلانا مفید ہوگا **غذ** اشوربا مرغ آشجو کے سوا سب چیز کا پرہیز ہے ۔

## سوال ذات الصدر و ذات العرض کا حال بیان کرو

**جواب** ۔ ذات الصدر وہ مرض ہے کہ ورم جانب سینہ کے ہو جاتا ہے جس جگہ استخوان ہنسلی کے جوڑ ملتے ہیں اور بیمار نیچے اوپر کو نہیں دیکھ سکتا اور چیت لیٹ سکتا ہے اور تپ دائمی اور قلق اور پشت اور پہلو پر سو نہیں سکتا اور ضیق النفس ہوتا ہے اور پانی پینے کے وقت یہ معلوم ہوتا ہے کہ حلق باہر کو نکلا پڑتا ہے اور ذات العرض وہ ورم ہے کہ جو نیچے گردن کے ہووے اور درد ضربانی درمیان دونوں شانوں کے اور پشت میں ہووے بیمار کو تمدد ہو جاتا ہے اور گردن کسی جانب کو حرکت نہیں کر سکتی اور کھانسی کے وقت سخت بیقراری ہو جاتی ہے کہ غشی تک نوبت آجاتی ہے اور بیمار سینہ کے بل لیٹ سکتا ہے اور کسی جانب لیٹ نہیں سکتا ۔ **علاج** دونوں

مرضوں کا ایک ہے اس واسطے علاج دونوں کا شامل بیان کر دیا ہے فقط فرق یہ ہے کہ ذات الصدر کی دوا آگے لگائی جاتی ہے اور ذات العرض کی پیچھے کی جانب لگائی جاویگی یہ بھی قسم ذات الجنب کی ہے اول فصد باسلیق کی کرنا اور اسکے بعد حقنہ کرنا ضروری ہے حقنہ یہ ہے جو مقشر ۲ تولہ سبوس گندم ۵ تولہ تخم خطمی ایکتولہ گل بنفشہ ایکتولہ سپستان ایکتولہ برگ خبازی ایکتولہ عنب الثعلب ایکتولہ مغز خیار شنبر ایکتولہ روغن کنجد ۵ تولہ سب کو ۲ سیر پانی میں جوش دیکر حقنہ کرنا مفید ہے **نوع دیگر** بہدانہ ۲ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ برگ خبازی ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ موم سفید ۶ ماشہ سب کو ملاکر قیروطی بناکر لگانا بہت مفید ہے **نوع دیگر** عناب ۱۱ دانہ گل بنفشہ ۲ ماشہ دونوں کو ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر نبات سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** بارتنگ ۲ ماشہ اسپغول ۲ ماشہ آب خربوزہ ۵ تولہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۲ تولہ قیروطی بناکر لگانا مفید ہے باقی علاج ذات الجنب کا کرنا مفید ہوگا شیخ کا فرمان ہے کہ یہ سب مرض ہلاک کرنے والے ہیں خدا اپنا فضل کرے طبیب اس میں عاجز ہے ۔

## سوال برسام کا حال بیان کرو

**جواب** برسام وہ ورم حار ہے کہ حجاب غشاء مابین معدہ و جگر کے ہیں اور بعض کا قول ہے کہ یہ غشا درمیان آلات تنفس اور آلات غذائی کے ہیں اس کو ورم ہوجاتا ہے اور حکیم سمرقندی کا قول ہے کہ یہ ورم مثل سرسام کے درمیان غشائے معدہ و جگر کے ہوتا ہے اس واسطے اس کا نام برسام

سرسام کے برسام رکھا ہے اس میں زوال عقل اور کھانسی خشک اور
تپ شدت کا اور کثرت تشنگی اور سوزش اور درد طرف جگر کی اس شدت
کا ہوتا ہے کہ مریض کو غشی ہوجاتی ہے اور اختلاط عقل اور ہذیان اور تواتر
نفس اور خفقان اور کرب اور قے صفراوی اور ہچکی شیخ کا فرمان ہے کہ اگر
بول الدم ساتھ ہوجاوے تو مریض دو روز میں ہلاک ہوجاتا ہے - **علاج**
ذات الجنب کا کرنا چاہیئے یہ بھی قسم ذات الجنب میں شمار کی گئی ہے اول فصد
باسلیق کی کھولنا اور یہ لخلخہ سونگھانا چاہیئے صندل سفید ۳ ماشہ گل نیلوفر ۲
۲ ماشہ خس ۲ ماشہ کشنیز ۲ ماشہ کافور ایکماشہ عرق گلاب ۲ تولہ سرکہ ۲ تولہ عرق -
بید مشک ۲ تولہ میں تر کرکے لخلخہ سونگھانا مفید ہے **نوع دیگر** یہ ضماد بہت مفید
لکھا ہے تخم خطمی ۲ ماشہ گل بنفشہ ۲ ماشہ آرد باقلا ایکتولہ عنب الثعلب ۲ ماشہ -
آرد جو مقشر ایکتولہ گل بابونہ ۲ ماشہ اکلیل الملک ۲ ماشہ سب کو عرق گلاب ۵ تولہ میں
حل کرکے نیم گرم اوپر سینہ کے جانب جگر ضماد کرنا مفید ہے **نوع دیگر** شیرہ خرفہ
۳ ماشہ شیرہ خیارین ۲ ماشہ شیرہ مغز کدو شیریں ایکتولہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ لعاب
اسپغول ۲ ماشہ عرق بید مشک ۱۰ تولہ عرق گلاب ۵ تولہ شربت نیلوفر ۳ تولہ ملاکر
قدرے قدرے پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** روغن کدو سینہ پر ملنا چاہیئے اور
مقعد کو بھی تر رکھیں **نوع دیگر** عناب ۱۱ دانہ سپستان ۱۱ دانہ ایکپاؤ پانی میں جوش
دیکر شربت وردسنائی ۳ تولہ ملاکر پلانا اور مدد کے واسطے عرق بید مشک برف
ڈالکر پلاویں مفید ہے **غذا** آش جو روغن بادام شربت نیلوفر کو اس میں بہت
دخل ہے ۞

## سوال تقلص حجاب کا حال بیان کرو

**جواب** کھچ جانا سینہ کا اوپر کی جانب اور خمیدہ نہیں ہو سکتا اور زبان اندر کی جانب کو کھچ جاتی ہے اور تپ شدید ہوتا ہے اور خفقان غشی درد پہلو میں ہوتا ہے۔ **علاج** مغز کدو شیریں ۹ ماشہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۲ ماشہ سپستان ۱۱ دانہ برگ خبازی ایکتولہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد روغن بنفشہ ۳ تولہ سب کو ملاکر سینہ پر ضماد کرنا مفید ہے **نوع دیگر** لعاب بہدانہ ۳ ماشہ شربت نیلوفر ۲ تولہ عرق گلاب ۵ تولہ عرق بید مشک ۵ تولہ ملاکر تخم ریحان ۲ ماشہ اول کھلاکر اوپر سے پلانا مفید ہے **نوع دیگر** مغز املتاس ۳ تولہ عنب الثعلب ایکتولہ آب کاسنی ۳ تولہ روغن بادام ایکتولہ روغن کدو ایکتولہ کافور ۳ ماشہ سب کو پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **نوع دیگر** شیر خشت ایکتولہ گلقند ۲ تولہ عرق گلاب ۱۰ تولہ میں تمر کے روغن بادام ایکتولہ ملاکر پلانا مفید ہے **غذا** آشجو و روغن بادام پانی پرہیز ہے ؞

## سوال جمود الصدر کا حال بیان کرو

**جواب**۔ اس کو برد الصدر بھی کہتے ہیں اس میں سانس لینا دشوار ہو جاتا ہے اور سانس رک جاتا ہے یہ مرض زیادہ سردی سے یا استعمال کرنے پانی سرد سے یا غوطہ لگانے پانی سرد میں یا غوطہ لگانے پانی سرد میں اس میں غشی ہو جاتی ہے **علاج** ماء العسل پلانا مفید ہے **نوع دیگر** قرنفل ۳ ماشہ

بسباسہ ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ شہد ۳ تولہ ملاکر حلق میں ڈالنا مفید ہے **نوع دیگر** جند بیدستر ۳ ماشہ جوز بوا۔ ۳ ماشہ بسباسہ ۳ ماشہ شہد ۳ تولہ ملاکر عرق گلاب ۱۰ تولہ میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** کشنۂ گوزن ایک سرخ معجون فلاسفہ ۶ ماشہ میں ملاکر کھلانا مفید ہے **نوع دیگر** روغن قسط ایکتولہ روغن بابونہ ایکتولہ جند بیدستر ۳ ماشہ ملاکر ملنا مفید ہے **نوع دیگر** اکلیل الملک ۳ ماشہ عنب الثعلب ۳ ماشہ بادیان ۶ ماشہ جوز بوا ۳ ماشہ افتیمون ۱۲ ماشہ برگ نیب ایکتولہ سب کو جوش دیکر روغن گردگان ۵ تولہ ملاکر مالش کرنا مفید ہے **نوع دیگر** حلتیت ۳ ماشہ شراب برانڈی ۳ تولہ شہد ۲ تولہ سب کو ۵ تولہ عرق گلاب میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** اکلیل الملک ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ حلبہ ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ انیسون ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ شہد ۵ تولہ میں ملاکر ۱۲ ماشہ عرق گلاب میں حل کرکے حلق میں ڈالنا مجرب ہے + باقی علاج ربو کا کرنا مفید ہے۔

# فصل چہارم

## تشریح قلب مع امراض و علاج کے بیان میں

### سوال۔ قلب کا حال بیان کرو

**جواب۔** قلب دل کو کہتے ہیں اور یہ عضو رئیس و شریف تمام بدن آدم

میں سے ہے اور جائے نشست ہے نفس ناطقہ کا جس کو روح حیوانی کہتے
ہیں اور یہ محل شاہی سلطنت بدن آدم کا ہے اور بادشاہ اسی محل میں
قیام پذیر ہے اور تمام قوائے بدنیہ و نفسانیہ وطبعیہ کا دارومدار اسپر ہے اور
بنیاد سلطنت کی اسی بادشاہ کے سبب سے ہے اس واسطے اس کو سب
کے اوپر شرف ہے اور شکل اس کی بیضاوی ہے اور گاؤدم کی طرح سے ہے
اور مقام اس کا صدر میں ہے اس واسطے سینہ کو صدر کہتے ہیں اور ہمیشہ
بادشاہی مقام کا نام صدر ہے اور بائیں طرف نیچے کو جھکا ہوا ہے اور وہ مرکب
ہے گوشت وغضروف وغشا سخت سے اور رنگ اس کا سرخ سیاہی مائل ہے
اور اندر اس کے دو سوراخ ہیں ایک دائیں طرف دوسرا بائیں طرف۔ بائیں طرف
میں خون خالص بھرا ہوا رہتا ہے اور دائیں طرف میں روح رہتی ہے اور
درمیان دونوں کے ایک تجویف ہے جالینوس نے اس کا نام دہلیز رکھا ہے
اور یہ جگہ منبت شرائین کی ہے اور قلب کی چوڑی طرف کا نام قاعدہ ہے اور
نسیم اسی قاعدہ سے آتی جاتی ہے اور دو گوش اس کے نکلے ہوئے ہیں ان
کو اذن القلب کہتے ہیں اور نسیم کے آنے میں اور بخارات کے دفع کرنے میں
یہ مدد دیتے ہیں اور جس قلب میں حرارت زیادہ ہوتی ہے وہ قوی اور دلیر
ہوتا ہے اور جس میں حرارت کم ہوتی ہے۔ وہ بزدل اور کمزور ہوتا ہے اور
قلب الم اور درد کی برداشت نہیں اٹھاتا ہے اور یہ منبع حرارت غریزی کا ہے
اور مقام نشست ہے روح حیوانی کا۔ اور یہی جگہ ہے بادشاہ سلطنت آدم
کے قیام کی اور اس کو بھی بسبب خدمات شاہی کے اکثر امراض میں مبتلا

ہونا پڑتا ہے اس واسطے اس کے امراض و علاج کے بیان کرنے کی ضرورت ہے۔

## سوال سوء مزاج قلب کا حال بیان کرو

**جواب۔** بگڑ جانا مزاج اصلی کا سوء مزاج ہے اور بگڑ جانا اسکا ہر عضو کی مشارکت سے لاحق ہوتا ہے یعنی جگر و معدہ و ریہ و رحم و مثانہ وغیرہ اسکے ماتحت ہیں ہر خلط کے غلبہ سے اس کو سوء مزاج ہو جاتا ہے اگر سوء مزاج حار ہووے تو قرص کافور ہمراہ شربت انار کے کھلانا بہت فائدہ مند ہے **نوعدیگر** شیرہ خرفہ ۳ ماشہ مغز تربوز ۳ ماشہ مغز کدو شیرین ۶ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ سب کا شیرہ پانی ایک پاؤ میں نکالکر شربت نیلوفر ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوعدیگر** صندل سفید ۳ ماشہ کافور ایکماشہ گلاب ۳ تولہ میں ملاکر سینہ پر طلا کر مفید ہے اگر قبض ہووے تو آلوبخارہ ۱۱ دانہ تمر ہندی ۳ تولہ ترنجبین ۵ تولہ ملاکر رات کو دو وقت عرق گلاب ۱۰ تولہ میں تر کرکے صبح چھانکر پلاویں مفید ہے **نوعدیگر** خمیرہ صندل ۹ ماشہ۔ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے اگر مسہل کی ضرورت پڑے تو شیر خشت ۲ تولہ ترنجبین ۵ تولہ تمر ہندی ۳ تولہ آلوبخارہ ۱۱ دانہ سب کو عرق گلاب ایکپاؤ میں تر کرکے صاف کرکے پلانا مفید ہے اگر ضعف معدہ ہووے تو اس کی رعایت ضرور رکھنا چاہئے اور اگر قبض کی ضرورت ہو تو شیرہ خرفہ ۳ ماشہ شیرہ حب الاس ۶ ماشہ شیرہ خشخاش ۶ ماشہ سب کو عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں نکالکر شربت لیموں ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوعدیگر** اگر طبع میں یبوست ہووے تو بہیدانہ ۳ ماشہ بنفشہ خطمی ۳ ماشہ تخم ریحان ۶ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ سب کا لعاب

عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں نکالکر شربت سیب ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔ **نوعدیگر** دوائے المسک بارد ایکماشہ تخم کاہو ۳ ماشہ کشنیز خشک ۳ ماشہ شربت نیلوفر ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوعدیگر** افیون ایک چاول ہمراہ آشجو ۱۰ تولہ شربت نیلوفر ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** روغن گاؤ پلانا مفید ہے **نوعدیگر** طباشیر ۶ ماشہ کہربا شمعی ۶ ماشہ گل ارمنی ۶ ماشہ کافور ۱ ماشہ سفوف بناکر عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ شربت نیلوفر ۲ تولہ کے ہمراہ ۲ ماشہ کھلانا مجرب ہے **نوعدیگر** شربت سیب ۲ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ عرق بید مشک ۵ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے اگر سوء مزاج بارد ہووے تو بادرنجبویہ ۳ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ۔ اصل السوس ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ سبکو نیم سیر پانی میں جوشدیکر نبات سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** زعفران ایکماشہ مشک ایکماشہ شہد ایکتولہ میں ملاکر چٹانا مفید ہے عرق تنبول ۵ تولہ بھی پلانا مفید ہے **غذا قلبہ** گوشت کبوتر گنجشک دراج۔ قاقلہ دارچینی قرنفل زردی بیضہ مرغ فلفل سیاہ سبکو بطور گرم مصالح کے ڈالکر کھلانا مفید ہے ؛

# سوال خفقان کا حال بیان کرو

**جواب** دل کا تڑپنا اور پریشان ہونا طبیعت کا اور خراب ہونا عقل کا مانند مالیخولیا کے اس مرض میں اور مالیخولیا میں تھوڑا فرق ہے وہ مرض دماغی ہے یہ قلبی ہے مادہ موذی جوش مارکر قلب میں جاتا ہے وہ سبب خفقان کا ہے یہ مرض مشارکت معدہ و دماغ و جگر وریہ وطرق

و امعا رحم و مثانہ سے بھی ہوتا ہے اور یا مشارکت جمیع بدن سے یا مادہ خلطی سے یا سوء مزاج سے یا ورم سے یا تفرق اتصال سے یا شدت حس یا ضعف قلب سے اور خلط صفراوی سے خفقان کم ہوتا ہے اور بلغمی سوداوی سے ہوتا ہے اگر یہ مرض زیادتی پکڑ جاوے تو غشی ہو جاتی ہے شیخ الرئیس نے پانچ سبب خفقان کے بیان فرمائے ہیں ایک اعراض نفسانی یعنی غضب و فکر و رنج و صدمہ سے دوم ضیق النفس ہو جاوے اور پھیپھڑے کو ہوا تازہ نہ پہنچے تیسرے حمام کی گرمی یا ہوا گرم کے صدمہ سے چہارم تناول اغذیہ گرم سے پنجم ضعف قلب سے یا اخراج خون یا اخراج منی سے یا بواسیر کے خون نکلنے سے یا کثرت جماع سے یا مشارکت معدہ سے اگر پہلے اختلاج معدہ ہووے تو فساد معدہ کا ہے اور اگر سرخی چہرہ شیرین دہن قلت اشتہا کثرت عرق اور جماع کی خواہش ہووے تو مادہ دموی ہے اور اگر طیش و بیخوابی و بیقراری شدت عطش تلخی منہ کی ہووے تو مادہ صفراوی ہے اور اگر سفیدی چہرہ و سوء مزاج بارد کے آثار پائے جاویں گو یا دل پانی میں ڈوبا ہوا ہے اور باقی کوئی آثار نہ معلوم ہوویں اور اختلاط عقل اور رنگ سیاہ اور وحشت ہووے تو مادہ سوداوی سے خفقان ہے اور اگر کثرت آروغ اور نفخ معدہ اور ضعف قوت اشتہا ہووے اور قراقر شکم تو مادہ ریح بخاری کا ہے اور اگر حالت تپ میں بروز بحران کے حالت خفقانی پیدا ہووے۔ تو مشارکت بدنی تصور کرو اور اگر غذا کے کھانے کے بعد حالت خفقان ہو جاوے تو فساد معدی ہے اور اگر کثرت کھانسی کی ہووے تو مشارکت ریہ کا سبب ہے

اور اگر کثرت لعاب دہن ہووے تو مشارکت فم معدہ کا فساد ہے اگر پاخانہ
میں دیدان نکلیں تو دیدان کے سبب سے خفقان ہے اور اگر آثار سم
یا لسع کے پائے جاویں تو خفقان سمی تصور کرو۔ **علاج** دوالمسک شیریں ۳
ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۱۰ تولہ شربت سیب ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر**
عود ایکماشہ مصطگی ایکماشہ پوست ترنج ایکماشہ سب کو عرق گلاب ۱۰ تولہ میں جوش
دیکر مصری ۲ تولہ ملاکر چند روز پلانا بہت نفع کرتا ہے **نوع دیگر** بادرنجبویہ
۳ ماشہ گاوزبان ۴ ماشہ گلقند ۲ تولہ عرق گلاب ۱۰ تولہ میں جوشدیکر شربت کیوڑہ
۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** شربت گندہ مربی گندہ عرق گندہ اس مرض
میں حکم اکسیر کا رکھتا ہے **نوع دیگر** نوشادر ۳ ماشہ ورق نقرہ ایک عدد۔
شربت سیب ۲ تولہ عرق شیرہ ۵ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** شیرہ سر پر
ڈالنا اور کانوں میں ڈالنا بہت مفید ہے **نوع دیگر** روغن کدو ۶ ماشہ روغن موم
۶ ماشہ سینہ پر مالش کرنا مفید ہے **نوع دیگر** یہ مفرح حضرت قبلہ امی کے مطب
کا نقل کیا گیا ہے نہائت مجرب ہے افتیمون ۶ ماشہ بسفائج ۶ ماشہ انیسوں
۳ ماشہ درونج عقربی ۶ ماشہ عود ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ زہر مہرہ
خطائی ۳ ماشہ بسد ۳ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ مروارید ناسفتہ ۳ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ
گل گاؤزبان ۶ ماشہ سب کو پیسکر شہد دو وزن میں بطور معجون بناویں اوپر سے
ورق نقرہ ۲۰ عدد ورق طلا ۱۰ عدد مشک ایکماشہ عنبر ایکماشہ ملاویں خوراک
۳ ماشہ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے کھلادیں نہائت مجرب
ہے **نوع دیگر** سعد کوفی ۶ ماشہ اسارون ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید

۶ ماشہ درونج عقربی ۶ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ بہمن سفید ایکتولہ عود ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سب کو پیسکر شہد دوچندان ملاکر معجون کا قوام کرکے ۳ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ شربت گڑہل ۲ تولہ کے کھلانا نہایت مجرب ہے **نوع دیگر** یہ شربت دافع خفقان مقوی اعضاء مفرح خوشگوار ہے میرے تجربہ میں بارہا مرتبہ آیا ہے نہائت مفید ہے یہ ترکیب حضرت قبلہ امی کی ہے۔ انگور ایکپاؤ آب سیب ایکپاؤ آب انار ایکپاؤ گل گڑہل ۲۵ عدد عرق کیوڑہ ۲۰ تولہ عرق بید مشک ۲۰ تولہ عرق گلاب ۲۰ تولہ قند سفید ایکسیر سب کو جمع کرکے شربت بناؤ تولہ شربت ہمراہ عرق گذرہ تولہ کے پلانا نہائت مجرب ہے **نوع دیگر** دارچینی ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ جوزبوا ۳ ماشہ کبابہ ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ زعفران ایکماشہ سب کو شہد ۵ تولہ میں ملاکر مفرح بناؤ خوراک ۳ ماشہ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ عرق بادرنجبویہ ۵ تولہ کے نہایت مفید ہے **نوع دیگر** حب دافع خفقان مروارید ناسفتہ ۳ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ بسد ۳ ماشہ مرجان سوختہ ۳ ماشہ سنگ یشب ۳ ماشہ سبکو عرق گلاب ۱۰ تولہ میں کھرل کرکے بہمن سرخ ایکتولہ بہمن سفید ایکتولہ ثعلب مصری ایکتولہ پیسکر ملاکر گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح و شام ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے بلکہ مجرب ہے **نوع دیگر** مویز منقی ۶ ماشہ عرق گلاب ۵ تولہ میں شب کو تر کرکے صبح نہار کھاکر اوپر سے عرق پی لیوے چند یوم میں خفقان جاتا رہیگا باقی جو طبیب مناسب سمجھے اس کی رائے پر منحصر ہے ایسے مرضوں کا علاج کسی طبیب کامل سے رجوع کرنا چاہیئے۔

# سوال وجع القلب کا حال بیان کرو

**جواب**۔ قلب متحمل درد کا نہیں ہوتا ہے۔ اور نہ اس کو ورم کی برداشت ہوتی ہے مشاہدہ سے ثابت ہو کہ بسبب تفرق اتصال کے درد ہوگا مگر لا علاج ہے اور اگر بسبب ورم کے درد ہووے تو اسپر خارج میں ورم ظاہر ہوگا علاج خفقان کا کرنا چاہیئے **علاج** تخم خطمی کشنیز خشک بادرنجبویہ تخم بالنگو ۳-۳ ماشہ عرق نیلوفر ۱۰ تولہ میں پیسکر شربت انار ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوعدیگر** مصطگی ۳ ماشہ سافج ہندی ۴ ماشہ گلقند سیوطی ۱۰ تولہ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے **نوعدیگر** اصل السوس ۳ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ عنب الثعلب ۴ ماشہ مویز منقی ایکتولہ سنبل الطیب ۳ ماشہ۔ گلقند ۲ تولہ ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر نبات سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوعدیگر** مربائے آملہ ایک عدد ورق طلا ایک عدد ملاکر کھلانا ہمراہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ شربت کیوڑہ ۳ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے۔ بہت مفید ہے **نوعدیگر**۔ سنگ یشب ایکسرخ ہمراہ گلقند سیوتی ایکتولہ کھلانا اوپر سے عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے پلانا مفید ہے **نوعدیگر** گذر ایک عدد تنور میں بریاں کرکے عرق گلاب ۱۰ تولہ عرق بید مشک ۱۰ تولہ شربت نیلوفر ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** آب گذر ۱۰ تولہ شربت صندل ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** کشمش سبز ایکتولہ عرق گلاب ۱۰ تولہ میں شب کو تر کرکے صبح شیرہ نکالکر شربت نیلوفر ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** آب چقندر ۵ تولہ بید مشک ۵ تولہ جدوار ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ سب کو تر کرکے شربت کیوڑہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** مومیائی ۲ ماشہ

ماشہ ۶ ماشہ فادزہر حیوانی ۳ ماشہ عقیق ۳ ماشہ بہمن سفید ۶ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ
قرنفل ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ ابریشم
مقرض ۹ ماشہ مروارید نا سفتہ ۳ ماشہ کہربا ۳ ماشہ مربائے آملہ ۱۰ تولہ کشنیز ۶ ماشہ
لاجورد مغسول ۳ ماشہ ورق نقرہ ۱۰ عدد شہد ۲۰ تولہ ملاکر معجون بناویں ۳ ماشہ
ہمراہ شربت نیلوفر ۲ تولہ عرق بید مشک ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر**
تخم خرفہ ۳ ماشہ زرشک ۳ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ برادہ صندل سفید ۳ ماشہ سب
کا شیرہ نکالکر عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں شربت گڑہل ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے
**نوع دیگر** پوست ہلیلہ زرد ایکتولہ پوست ہلیلہ کلاں ایکتولہ ہلیلہ سیاہ ایکتولہ
آملہ مقشر ایکتولہ گل سرخ ایکتولہ تخم خشخاش ایکتولہ گل گاؤزبان ۶ ماشہ کشنیز
خشک ایکتولہ سب کو کوٹ چھانکر شہد ۲۰ تولہ میں ملاکر روغن بادام ۲ تولہ دیکے ملاکر
اطریفل بناویں ۹ ماشہ صبح ۹ ماشہ شام ہمراہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ شربت نیلوفر ۲
تولہ کے کھلاویں نہایت مفید ہے **نوع دیگر** یہ مفرح فرمودہ حضرت قبلہ ام
کا ہے مروارید نا سفتہ ۳ ماشہ سنگ یشب ۳ ماشہ مربائے آملہ ۵ عدد بہمن سفید
۶ ماشہ برادہ صندل سفید ۶ ماشہ کشنیز خشک ایکتولہ گل سرخ ۶ ماشہ گاؤزبان
ایکتولہ گل گاؤزبان ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ درونج عقربی ۶ ماشہ ۔
تودری سرخ ۶ ماشہ تودری سفید ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ قرنفل
۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ پوست بیرون پستہ ۶ ماشہ آب سیب
۵ تولہ آب انگور ۵ تولہ آب بہی ۵ تولہ شہد ایکپاؤ میں قوام کرکے ملانا ورق
نقرہ ۲۰ عدد ورق طلا ۱۰ عدد سب کو ملاکر مفرح بناویں ۶ ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر

۲ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** مفرح ابریشم مقوی قلب و دافع خفقان و وجع القلب بہت مجرب ہے۔ ابریشم مقرض ۹ ماشہ بادرنجبویہ ۶ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ برادہ صندل سفید ۶ ماشہ درونج عقربی ۶ ماشہ زرشک ۳ ماشہ کشنیز خشک ۹ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ بہمن سفید ۶ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ گل نیلوفر ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ عرق کیوڑہ ۱۰ تولہ عرق گلاب ۱۰ تولہ مروارید ناسفتہ ۳ ماشہ مشک ایک ماشہ عنبر اشہب ایک ماشہ قند سفید نیم سیر میں قوام ملا کر مفرح بناویں خوراک ۳ ماشہ ہمراہ عرق گاجرہ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** مربائے آملہ ۵ عدد مربائے ہلیلہ ۵ عدد کشنیز خشک ایک تولہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ سب کو عرق بید مشک ۲۰ تولہ میں تر کر کے صبح سب کا شیرہ نکال کر نبات سفید ۱۰ تولہ کا قوام کر کے مصطگی ۳ ماشہ ملا کر بطور معجون کے مفرح بناویں خوراک ۶ ماشہ صبح ۶ ماشہ شام ہمراہ عرق بید مشک ۱۰ تولہ شربت کیوڑہ ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **نوع دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ امام طباشیر ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ درونج عقربی ۶ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ گل گاؤزبان ۶ ماشہ بہمن سفید ۶ ماشہ تودریں ایک تولہ سنبل الطیب ۳ ماشہ سادج ہندی ۶ ماشہ سعد کوفی ۶ ماشہ۔ ابریشم خام ۶ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ بسباسہ ۳ ماشہ جوز بوا ۱۲ ماشہ گل سیوتی ۲ تولہ گلنار ۶ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ مروارید ناسفتہ ۳ ماشہ بسد ۳ ماشہ مرجان ۳ ماشہ سنگ یشب ۳ ماشہ آب انار ۵ تولہ آب بہی ۵ تولہ آب سیب ۱۰ تولہ عرق کیوڑہ ۵ تولہ عرق گلاب ۵ تولہ زعفران ۳ ماشہ عنبر اشہب ۳ ماشہ ورق نقرہ ۲۰ عدد ورق طلا ۱۰ عدد قند سفید نیم سیر ملا کر معجون بناویں خوراک ۶ ماشہ ہمراہ عرق

گاؤزبان ۱۰ تولہ کے کھلانا نہایت مجرب ہے **نوع دیگر** دارچینی ۳ ماشہ
جوز بوا ۳ ماشہ بسباسہ ۳ ماشہ برگ تنبول ۲ تولہ زعفران ۳ ماشہ عود خام ۳ ماشہ
ابریشم ۹ ماشہ گل گاؤزبان ایکتولہ بادرنجبویہ ۶ ماشہ درونج عقربی ۶ ماشہ۔
آب سیب ۱۰ تولہ آب انگور ۱۰ تولہ قند سفید نیم سیر ملاکر مفرح بنادیں خوراک
۳ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **نوع دیگر** یہ خمیرہ
نہایت مجرب ہے گاؤزبان ایکتولہ گل گاؤزبان ۹ ماشہ تخم بالنگو ایکتولہ برادہ
صندل سفید ۹ ماشہ فرنجمشک ۵ ماشہ ابریشم خام ۹ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ عنبر اشہب
۳ ماشہ ورق نقرہ ۱۰ عدد ورق طلا ۱۰ عدد درونج عقربی ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ
زعفران ۳ ماشہ قند سفید نیم سیر ملاکر خمیرہ کا قوام بنادیں خوراک ۶ ماشہ صبح ۶
ماشہ شام ہمراہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ شربت نیلوفر ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے
**نوع دیگر** جوارش عجیب دافع خفقان مقوی معدہ و جگر عود ہندی ۶ ماشہ۔
زرشک ۶ ماشہ کشنیز خشک ایکتولہ قرنفل ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ
بسد ۳ ماشہ مروارید ناسفتہ ۳ ماشہ ابریشم خام ۹ ماشہ آملہ مقشر ایکتولہ بادرنجبویہ
۶ ماشہ قند سفید ایکپاؤ ملاکر جوارش بنادیں خوراک ۶ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۱۰
تولہ شربت سیب ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے *

## سوال غشی کا حال بیان کرو

**جواب** معطل ہو جانا قوائے محرکہ و حساسہ کا بسبب پہنچنے ایذا قلب
کو یا بخرہ بخار ردیہ فاسدہ کا سوئے قلب یا درد شدید کسی عضو کے صدمہ

سے یا بسبب سم کے استعمال سے یا بخار معدی سہی کے باعث قلب منقبض ہوجاوے اور کاٹنے دیدان سے یا سوء مزاج ساذج یا مادی کے باعث - یا بھوک کی شدت سے یا استفراغ کثیر کسی عضو سے غشی ہوجاتی ہے جالینوس نے پانچ سبب غشی کے بیان فرمائے ہیں ایک بسبب تحلیل روح قلب بواسطہ فرط استفراغ یا کثرت فرحت لذت یا شدت وجع یا استعمال سموم حارہ سے دوئم کم ہوجانا روح کا بسبب امتلا مفرط یا استعمال کثرت شراب یا بخرہ اخلاط ردیہ یا غم یا خوف عظیم ناگہانی یا استعمال سموم بارد یا پڑجانے سدہ شرائین میں سوئم قلت روح بسبب سوء مزاج قلب کے یا اغذیہ فاسدہ کے استعمال سے اس کے سبب سے ضعف قلب ہوجایا کرتا ہے اس سے غشی ہوجاتی ہے چہارم امتلا مواد خلطی یا ریح کے سبب سے پنجم استفراغ رطوبت کا بدن سے یا سوء مزاج بارد ساذج ہوجاوے یا قرحہ ایلاوس یا قولنج یا لذعہ عقرب یا افعی یا کسی جانور زہردار سے یا ورم کسی عضو کی مشارکت سے جیسے معدہ وجگر ورحم وغیرہ سے یا حمیات حادہ کے صدمہ سے یا اغراض نفسانی کی کثرت سے جیسے جماع وغم وغیرہ یا دفعتہ پہنچنے خوشی کے قلب میں اگر ضعف قلب ہوگا تو غشی ہوجاویگی اور اس سے بڑھ جاوے تو موت ہے - جس کو شادی مرگ کہتے ہیں - **علاج** ہاتھ پاؤں کی مالش کرنا اور اطراف ہاتھ پاؤں کو باندھنا اور عطریات سونگھانا اور آب سرد اور گلاب ملاکر سینہ پر اور منہ پر ڈالنا اور پاؤں میں خالی سنگیاں لگانا اور پاشویہ کرنا یہ سب مفید ہیں **نوعدیگر** دوالمسک شیریں ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ شربت

صندل ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** ماء اللحم ۲ تولہ پلانا غشی کو فائدہ کرتا ہے مجرب ہے **نوع دیگر** عود ہندی ایکماشہ شربت سیب ۲ تولہ ملا کر چٹانا اوپر عرق بید مشک ۵ تولہ پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** فرمودہ بقراط اطفل رالطیب ایکماشہ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے ملا کر چٹانا اوپر سے عرق گاؤزبان ۵ تولہ پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** پوست خیارشنبر ۵ تولہ سینہ پر ضماد کرنا مفید ہے **نوع دیگر** گوشت ہرن بریاں کر کے صاحب غشی کو کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** پوست ترنج ۳ ماشہ اشنہ ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ کافور ایکماشہ عرق گلاب ۴ تولہ میں گھسکر ضماد کرنا مفید ہے **نوع دیگر** زعفران ایکماشہ عود ایکماشہ قرنفل ایکماشہ شربت ترنج ۳ تولہ ملا کر چٹانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** روغن بنفشہ ۲ تولہ فم معدہ پر ملنا مفید ہے **نوع دیگر** اگر امتلا کا سبب ہے تو خفنہ و تنقیہ و فصد حسب سبب کے کرنا چاہئے اگر استفراغی کا سبب ہے تو ماء اللحم و دواء المسک کھلانا مجرب ہے اگر سوءمزاجی کا سبب ہے تو آب سرد ۵ تولہ و گلاب ۲ تولہ صندل ۳ ماشہ کافور ایکماشہ ملا کر سینہ پر ملنا مفید ہے **نوع دیگر** خمیرہ صندل ۳ ماشہ ہمراہ شربت انار ۳ تولہ عرق بید مشک ۵ تولہ عرق گلاب ۵ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے اگر غشی دفعۃً پڑ جاوے تو پودینہ ۱۰ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ عرق گلاب ۴ تولہ میں جوشدیکر سکنجبین ۳ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے اگر درد کا سبب ہووے تو درد کا علاج کرنا اور اگر بھوک کے سبب سے غشی ہو جاوے تو عود ایکماشہ مصطگی ایکماشہ مربائے سیب ۲ تولہ ملا کر کھلانا مفید ہے اگر فم معدہ کا سبب ہووے تو صندل ۳ ماشہ کافور ایکماشہ کا ضماد کرنا اگر اختناق الرحم

کا سبب ہووے اس کا علاج کرنا اگر تپ کا سبب ہووے تپ کا علاج کرنا اگر سموم کا باعث ہووے تو فادزہر کھلانا اور دوا ٔالمسک ۳ ماشہ کھلانا مفید ہے غذا شوربا مرغ ماء اللحم کباب زردی بیضہ مرغ یہ سب غذائیں مفید ہیں۔

## سوال ورم قلب کا حال بیان کرو

**جواب**۔ ورم قلب کو اول تو ہوتا نہیں ہے اگر ہو جاوے تو قلب اس کی برداشت نہیں کرتا فوراً آدمی ہلاک ہو جاتا ہے اور یہ مادہ موذی جمع ہونے سے ہوتا ہے جب ورم ہوگا تو خفقان وثقل وتمدد وغشی متواتر ہوگی **علاج** فصد باسلیق کی کھولنا اور برف دکافور ملا کر اس میں صندل ۳ ماشہ وکشنیز سبز ایک تولہ۔ بپیکر ضماد کرنا مفید ہے **نوع دیگر** برف ۱ تولہ کافور ۳ ماشہ ملا کر جرعہ جرعہ پلانا مفید ہے **نوع دیگر** اگر مرض مادی ہووے تو تنقیہ فصد سے کرنا مسہل جائز نہیں باقی علاج خفقان کا کرنا یہ بھی مرض مہلک ہے اس کا علاج خدا کے سپرد کرنا چاہیئے۔

## سوال ورم اذن القلب کا حال بیان کرو

**جواب** دو گوش جو گوشت عصبی کے ہیں ان میں بھی ورم ہو جایا کرتا ہے یہ ورم حمیات حارہ مزمنہ میں واقع ہوتا ہے اور اس میں صدر دریہ یا فم معدہ پر ثقل ہوتا ہے اور ضیق بغیر کھانسی کے اور درد ہر وقت محسوس ہوتا ہے اور کھانسی خفیف اور تپ ربعہ یا نائبہ شدت سے ہوتا ہے اور یہ تپ

اس مرض میں بعد وعدہ پہر کے ہوگا اور نصف شب میں چھوڑ جاویگا اور درد کا غلبہ ہوگا اور ایک ماہ بعد خون آویگا اور تھوڑا تھوڑا آویگا اور ابتدا میں بشکل سل آخر میں مشابہ دق ہوگا اور روز بروز مریض لاغر ہوتا جاویگا اس کا علاج طبیب کامل سے رجوع کرنا چاہیئے ورنہ یہ بھی مشکل سے جاتا ہے

**علاج** اکلیل الملک ایکتولہ سرکہ ۵ تولہ عرق گلاب ۵ تولہ ایکسیر پانی میں جوشدیکر نطول کرنا مفید ہے **نوعدیگر** روغن گل ۲ تولہ موم ۳ ماشہ ملاکر مالش کرنا مفید ہے **نوعدیگر** یہ سفوف بہت مفید ہے بادرنجبویہ ۲ ماشہ برگ گاؤزبان ایکتولہ ریوند چینی ۲ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے ملاکر کھلانا مفید ہے **نوعدیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے رسوت ۳ ماشہ خرفہ ۳ ماشہ مکو سبز ایکتولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **نوعدیگر** بابونہ ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ پر سیاوشان ۳ ماشہ سبوس گندم ایکتولہ تخم کرنب ۶ ماشہ تخم شلجم ۶ ماشہ برگ گاؤزبان ایکتولہ بادرنجبویہ ایکتولہ سب کو ۴ سیر پانی میں جوش دیکر نطول کرنا مفید ہے **نوعدیگر** دوالمسک شیریں ۳ ماشہ ہمراہ شربت بادرنجبویہ ۲ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **نوعدیگر** گل بنفشہ ۶ ماشہ گل گاؤزبان ۶ ماشہ بادرنجبویہ ۶ ماشہ عنب الثعلب ایکتولہ سپستان ۱۱ دانہ شہد ۲ تولہ سب کو نیم سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **نوعدیگر** گل نیلوفر ۶ ماشہ بسفائج ۶ ماشہ برگ فرنجمشک ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ عناب ۱۱ دانہ مویز منقی ایکتولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **نوعدیگر** گل نیلوفر ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ برگ گاؤزبان ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ ملاکر جوشدیکر

پلانا مفید ہے غذا شوربا مرغ و نان گندم کھلانا باقی علاج سوء مزاج بارد کا کرنا پرہیز ترشی و بادی کا ضروری ہے

## سوال خفقان القلب کا حال بیان کرو

**جواب** اس مرض میں یہ معلوم ہوتا ہے کہ دلکو کوئی نچوڑتا ہے اس کے بعد غشی آجاتی ہے اور لعاب منہ سے جاری ہو جاتا ہے سبب اس کا خلط سوداوی کا جگر سے قلب پر گرتا ہے یہ مرض مہلک نہیں اکثر استفراغ سودا سے زائل ہو جاتا ہے **علاج** اول تنقیہ خلط سوداوی کا کرنا اور ماء الجبن معہ سکنجبین افتیمونی کے کرانا بہت مفید ہے **نوعدیگر** عرق عنب الثعلب ۵ تولہ عرق شاہترہ ۵ تولہ سکنجبین بزوری ۲ تولہ پلانا مفید ہے **نوعدیگر** روغن بنفشہ سینہ پر مالش کرنا مفید ہے۔ غذا لطیف کھلانا پرہیز ترشی کا ضروری ہے

## سوال تفتت القلب کا حال بیان کرو

**جواب** شدت الم سے دل کو صدمہ پہنچکر یہ معلوم ہوتا ہے کہ کوئی چھیلتا ہے اور غشی آجاتی ہے اور یہ مرض دورہ سے ہوتا ہے اور پسینہ بہت آتا ہے یہ مرض دراصل معدی ہے اسہال صفراوی مرض میں ہو جایا کرتا ہے اور کبھی نزلہ حاد کے گرنے سے یہ مرض ہو جاتا ہے **علاج** اول تنقیہ مسہل صفرا سے کرنا۔ اور نوشدارو لولوی ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادرنجبویہ ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **نوعدیگر** مفرح بارد ۶ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **نوعدیگر** طباشیر ۶ ماشہ

حب الاس ۶ ماشہ پوست سماق ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۶ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **نوع دیگر** طباشیر ۶ ماشہ حب الاس ۶ ماشہ پوست سماق ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ مغز کدو شیریں ایکتولہ تخم خرفہ ۶ ماشہ تخم کاہو ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ سبکا سفوف بناکر ۶ ماشہ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے کھلانا مفید ہے **نوع دیگر** تخم خبازی ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ سب کی قیروطی بناکر سینہ پر ضماد کرنا مجرب ہے باقی علاج سوء مزاج معدہ سے کرنا غذا شوربا حلوان وخشکہ کھلانا مفید ہے باقی سب چیز کا پرہیز ضروری ہے۔

## سوال قذف القلب کا حال بیان کرو

**جواب** مریض کو یہ معلوم ہوتا ہے کہ قلب سینہ سے باہر کو نکلا پڑتا ہے اس مرض میں نصف بدن میں پسینہ سرد آتا ہے اور نصف بدن گرم رہتا ہے سبب اس کا سوء مزاج حار ہے **علاج** اسپغول ۶ ماشہ ہمراہ عرق بید مشک ۵ تولہ عرق بیلوفرہ ۵ تولہ شربت صندل ۲ تولہ ملاکر کھلانا مفید ہے **نوع دیگر** زرشک ۳ ماشہ پوست سماق ۳ ماشہ کشنیز خشک ۳ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ سب کا شیرہ نکالکر شربت سیب ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** مصطگی ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ ورق نقرہ ایک عدد مربائے بہی ۵ تولہ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** مربائے آملہ ۱۰ عدد مربائے ہلیلہ ۲ عدد ورق نقرہ ۲ عدد ملاکر ۳ ماشہ صبح کھلاکر ہمراہ سکنجبین سادہ کے پلاویں مفید ہے شیخ نے اس مرض کو فم معدہ میں شمار کیا ہے اسکا علاج

فم معدہ کا علاج کرنا ہے **غذا** شوربا گوشت مرغ و نان گندم اور جماع کا سخت پرہیز ہے +

# سوال احتواء الرطوبۃ علی القلب کا حال بیان کرو

**جواب** اس مرض میں بیمار کو یہ معلوم ہوتا ہے کہ میں پانی میں تیرتا ہوں اور حرکت اختلاجی بڑھ جاتی ہے اطبا نے اسکو مرض خفقان میں شمار کیا ہے یہ علت بھی مشارکت فم معدہ سے تعلق رکھتی ہے اسمیں رطوبت بڑھ جاتی ہے اس مرض والے کو غصہ و غضب نہیں ہوتا اور ہمت اسکی ساقط ہو جاتی ہے **علاج** اول منضج و مسہل بلغم کا کرنا اور یہ ضماد بہت مفید ہے سنبل الطیب ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ بادرنجبویہ ۶ ماشہ سبکو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **نوع دیگر** زرشک ۳ ماشہ پوست سماق ۶ ماشہ کشنیز خشک ۶ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ سبکو پانی بکیاؤ میں پیسکر شربت سیب ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** مصطگی ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ ورق نقرہ ۵ عدد سبکو مربائے بہی ۵ تولہ میں ملاکر ۶ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ **نوع دیگر** عرق سونف ۱۰ تولہ میں گاؤزبان ۶ ماشہ مویز منقی ۱۱ دانہ جوشدیکر پلانا مفید ہے **نوع دیگر** اسارون ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ بسفائج ۶ ماشہ زرنب ۶ ماشہ وج ۳ ماشہ بیرنجاسف ۶ ماشہ شکاعی ۶ ماشہ بادآورد ۶ ماشہ بادرنجبویہ ۶ ماشہ تربد ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ برگ سنائکی ۶ ماشہ سبکو کوٹ چھانکر شہد ۱۰ تولہ میں ملاکر معجون بناویں ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** عنب الثعلب ۶ ماشہ بیخ کرفس ۶ ماشہ مویز منقی ایکتولہ عرق شاہترہ ۱۰ تولہ میں جوشدیکر شربت اسطوخودوس ۲ تولہ ملاکر پلانا

مجرب ہے **نوعدیگر** مصطگی ۲ ماشہ جدوار خطائی ۳ ماشہ لاجورد مغسول ۳ ماشہ خمیرہ گاؤزبان ۵ تولہ میں ملاکر ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادرنجبویہ ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **نوعدیگر** بفسانج ۶ ماشہ بیخ کرفس ۶ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ تودرین ایکتولہ افسنتین ۶ ماشہ سبکو کوٹکر شہد ۵ تولہ میں ملاکر ۶ ماشہ کھلانا مجرب ہے **نوعدیگر** روغن گل ۲ تولہ موم ۶ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ سبکی قیروطی بناکر ملنا مفید ہے۔

# سوال جذب القلب کا حال بیان کرو

**جواب** دل نیچے کو کھچتا ہوا معلوم ہوتا ہے یہ خلط ردی معا بیق جگر میں گرتی ہے اسکی مشارکت سے دلکو صدمہ پہنچتا ہے غشی تک نوبت پہنچتی ہے باقی علامات غلبہ خلط کے چہرہ و زبان سے معلوم کرکے علاج شروع کریں **علاج** اول منضج و مسہل جو خلط غالب ہو کریں بعد میں جگر و دل کا علاج کسی کامل طبیب سے رجوع کریں یہ دوا بہت مفید ہے اسارون ۶ ماشہ سعد کوفی ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ بہمن سفید ۶ ماشہ سبکو کوٹکر شہد ۵ تولہ میں ملاکر ۶ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان کے پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** یہ شربت بہت مفید ہے آب سیب ۱۰ تولہ آب امرود ۱۰ تولہ آب انار ۱۰ تولہ آب انگور ۱۰ تولہ کشمش ۵ تولہ کا شیرہ نکالکر نبات سفید ۳ پاؤ ملاکر قوام پکانا ۲ تولہ شربت ہمراہ عرق بادرنجبویہ ۵ تولہ کے پلانا مفید ہے **نوعدیگر** گاؤزبان ۲ تولہ گل گاؤزبان ایکتولہ بادرنجبویہ ۹ ماشہ براوہ صندل سفید ۹ ماشہ براوہ صندل سرخ ۹ ماشہ بہمن سفید ایکتولہ سب کو عرق گاؤزبان ایکسیر میں تر کرکے جوش دیویں جب نصف رہجاوے چھانکر اسمیں مصطگی ۳ ماشہ طباشیر ۹ ماشہ

دانہ الائچی سفید ۹ ماشہ کہربا ۹ ماشہ بسد ۹ ماشہ مرجان ۹ ماشہ مروارید ۳ ماشہ سبکو پیسکر ورق نقرہ ۳۰ عدد ورق طلا ۲۰ عدد ملاکر قند سفید نیم سیر کا قوام پکاکر خمیرہ بناویں خوراک ۶ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے۔ **غذا** شوربا گوشت مرغ و نان گندم لقولات کا پرہیز ہے۔

# سوال۔ سوءِ تنفس قلب کا حال بیان کرو

**جواب** سوءِ تنفس قلب و سوءِ تنفس ریہ میں یہ فرق ہے کہ سوءِ تنفس قلبیہ میں ہاتھ پاؤں سرد ہو جاتے ہیں اور ضعف قلب اور سقوط قوت ہو جاتی ہے۔ اور تھوڑے عرصہ میں بیمار ہلاک ہو جاتا ہے **علاج** دوالمسک شیریں ۳ ماشہ ورق طلا ایک عدد ملاکر ہمراہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ شربت سیب ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** مربائے آملہ ایک عدد ورق نقرہ ایک عدد ملاکر ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **نوع دیگر** کافور ۳ ماشہ برادہ صندل سفید ۳ ماشہ عرق گلاب ۲ تولہ میں پیسکر سینہ پر لگانا مفید ہے۔ ماء اللحم اس میں خاص دخل رکھتا ہے۔ **نوع دیگر** یہ جوارش بہت مفید ہے مربائے آملہ ۲ تولہ مربائے ہلیلہ ۲ تولہ مربائے سیب ۲ تولہ مربائے ترنج ۲ تولہ مربائے گاجر ۲ تولہ ورق نقرہ ۳۰ عدد ورق طلا ۱۰ عدد طباشیر ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ سنگ یشب ۳ ماشہ مروارید ناسفتہ ۳ ماشہ سبکو مربجات میں خوب ملاکر شہد ۱۰ تولہ کا قوام کرکے جوارش بناویں خوراک ۶ ماشہ ہمراہ شربت سیب ۲ تولہ عرق گاجر ۱۰ تولہ کے کھلانا مفید ہے **نوع دیگر** مفرح دلکشا مفرح اعظم مفرح رضائی سب اس مرض میں مفید لکھتے ہیں **غذا** جوزہ مرغ کا شوربا و نان گندم کھلانا چاہئی

سب چیز کا پرہیز ہے +

## سوال- انقطاع غذا از قلب کا حال بیان کرو

**جواب** بسبب کم پہنچنے غذا روحی قلب میں بیمار مشابہ دق کے ہو جاتا ہے مگر اسمیں تپ نہیں ہوتا قلب گرم ہو جاتا ہے اور گردو نمیں درد محسوس ہوتا ہے **علاج** آردجو اکستور آب سیب ۵ تولہ میں پیسکر صدر پر ضماد کریں اور علاج گردوں کا کرنا مناسب ہے اس مرض میں طبیب کامل کی ضرورت ہے اس مرض میں کوئی صدہا میں ایک بچتا ہے اس واسطے اسکے علاج تحریر نہیں کئے اس مرض کا علاج طبیب کامل کی رائے پر منحصر ہے فقط تقویت گردونکا خیال رکھنا ضروری ہے۔

# فصل یازدہم

## تشریح ثدی یعنی پستان مع امراض و علاج

### سوال ثدی کا حال بیان کرو

**جواب**- ثدی پستانوں کی کہتے ہیں اور قدرت نے یہ دو چشمے انسان کی زندگی کے واسطے پیدا کئے ہیں اور انکو چشمہ شیر بھی کہتے ہیں اور یہ آدم کی زندگی کا سہارا ہے پروردگار عالم نے اپنے مہمان کیواسطے آنے سے پہلے دعوت کا سامان کر دیا

ہے ابھی بچہ شکم میں ہوتا ہے تو شیر پہلے موجود ہوتا ہے پستان مرکب ہیں عروق
اور غشا و گوشت غدو ی سفید اور جلد سے اور ان کا کام ہے خون سے شیر بنانا
واضح ہو کہ خون اور منی اور شیر کا مزاج ایک ہے محض مختلف طور پر انکی شکل بدلی
جاتی ہے جیسی شکل ہوتی ہے ویسے نام رکھا جاتا ہے اور خصیتین اور پستانوں کا ایک
مزاج ہے جسوقت خون خصیوں میں پہنچتا ہے تو منی ہو جاتی ہے اور جسوقت پستانوں میں
آتا ہے تو شیر ہو جاتا ہے پستانوں کو بھی مرض میں مبتلا ہونا پڑتا ہے۔

## سوال۔ قلت لبن کا حال بیان کرو

**جواب** کم پیدا ہونا شیر کا قلت لبن ہے اگر شیر کا رنگ زردی مائل ہو جاوے
اور رقیق ہو تو غلبہ صفرا کا سبب ہے اور اگر مائی سفید اور بو ترش ہووے تو بلغم
کی خرابی ہے اگر شیر غلیظ مائل بسیاہی اور مقدار قلیل ہو جاوے تو غلبہ سودا کا فساد
ہے یا تناول اغذیہ یابسہ کا سبب ہے یا خروج خون حیض یا بواسیر کے سبب سے
مقدار میں کمی ہو جاتی ہے یا اگر محبت بچہ سے کم ہو تو شیر کی بھی کمی ہو جاتی ہے **علاج**
اگر قلت غذا سے کمی ہو جاوے تو غذا صالحہ شیر برنج و زردی بیضہ مرغ یافرنی و فالودہ
و مغز بادام حلوائے نخود زردک و حلوائے شلغم کھلانا مفید ہے **نوع دیگر** تودرین ایکتولہ
تخم خشخاش ایکتولہ نشاستہ ایکتولہ مغز بادام ایکتولہ مغز پنبہ دانہ ایکتولہ خارخسک ایکتولہ
بادیان ایکتولہ دانہ الائچی کلاں ایکتولہ سب کو کوٹکر سفوف بنا دیں ۶ ماشہ ہمراہ شیرہ خیارین
۶ ماشہ و عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے مصری ۳ تولہ ملا کر چند روز کھلا دیں مجرب ہے **نوع دیگر**
آرد باقلا ایکتولہ میدہ گندم ایکتولہ آرد نخود ایکتولہ مغز بادام ۳ تولہ بادیان ایکتولہ تخم ریحان

ایکتولہ تودرین ۲ تولہ شقاقل ایکتولہ تخم گذر ایکتولہ مغز کدو شیرین ایکتولہ مغز خیارین ایکتولہ مغز تربوزا یکتولہ مغز خربزہ ایکتولہ سبکا سفوف بناکر ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** تخم گذر ایکتولہ بادیان ایکتولہ تخم ملیجون ایکتولہ تخم حلبہ ایکتولہ کنجد مقشر ایکتولہ کشنیز خشک ایکتولہ تخم خرفہ ایکتولہ تخم خیارین ایکتولہ سب کو کوٹکر شہد ۲۰ تولہ میں معجون بنادیں ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ بقدر نیم سیر کے کھلاویں مجرب ہے **نوع دیگر** آرد گندم ۲ تولہ روغن زرد ۳ تولہ میں بریاں کرکے مغز بادام مقشر ۲ تولہ کا شیرہ ایکپاؤ پانی میں نکالکر مصری ۳ تولہ ملاکر حریرہ بنادیں اور نیم گرم ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے چندیوم کھلاویں شیر بہت پیدا ہوگا مفید ہے **نوع دیگر** آرد نخود ایکتولہ انجیر زرد ایکتولہ خرما ایک عدد کنجد مقشر ایکتولہ سب کو پیسکر پستانوں پر ضماد کریں نہایت مجرب ہے **نوع دیگر** مغز پستہ ایکتولہ نارجیل ایکتولہ کنجد مقشر ایکتولہ تخم گذر ایکتولہ تخم پیاز ایکتولہ تخم شلجم ایکتولہ تخم ترب ایکتولہ تخم گندنا ایکتولہ بادیان ایکتولہ نخود بریاں ۵ تولہ حلبہ ۶ ماشہ انجیر ولائتی ۳ عدد تودرین ۲ تولہ ستاور ایکتولہ سب کو کوٹکر شہد دو وزن ملاکر معجون بنادیں ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ تازہ نیم سیر کے کھلادیں مجرب ہے **نوع دیگر** خراطین تازہ ایکتولہ ستاور ایکتولہ دونوں کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنادیں صبح و شام ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں شیر کثرت سے پیدا ہوجاویگا بلکہ اگر مرد کو کھلایا جاوے تو منی کثرت سے پیدا ہوگی یہ نسخہ اسرار اطبا صدری ہے ۔

## سوال کثرت لبن کا حال بیان کرو

**جواب** زیادہ ہوجانا شیر کا بہ سبب غذا صالحہ کے استعمال کی وجہ سے یا

احتباس حیض کے سبب سے یا بڑھ جانا حس پستانوں کا کہ وہ مادہ شیر کو کھینچ لاوے
**علاج** تخم کاہو ۶ ماشہ عدس مقشر ۶ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ سرکہ ۲ تولہ
سبکو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **نوع دیگر** تخم سداب ۶ ماشہ تخم سنبھالو ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ
آرد عدس ایکتولہ حلبہ ۶ ماشہ آرد مونگ ایکتولہ سبکو سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر ضماد لگاویں مجرب
ہے **نوع دیگر** بذر البنج ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ شونیز ۶ ماشہ تخم کاہو ۶ ماشہ
زیرہ سیاہ ۶ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر ضماد لگاویں مجرب ہے **نوع دیگر** گل بابونہ ۶ ماشہ
تالمکھانہ ۶ ماشہ سمندر پھل ۶ ماشہ شہد ۳ تولہ ملاکر ۶ ماشہ ہمراہ پانی کے کھلانا مفید ہے
**نوع دیگر** تخم سداب ۶ ماشہ تخم کاہو ۶ ماشہ عدس مقشر ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ اجوائن
دیسی ۶ ماشہ سب کو پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **غذا** عدس سرکہ گوشت سے پرہیز لازم ہے

## سوال خروج خون عوض لبن کا حال بیان کرو

**جواب** بجائے دودھ کے خون نکلنا اور سوزش قلب و کرب و تشنگی و لاغری بدن
اور فربہی پستانوں کی ہو جایا کرتی ہے **علاج** فصد صافن و باسلیق کی کھولنا اور
جماع کرنا اسمیں بہت مفید ہے **نوع دیگر** تخم کاسنی ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ تخم کاہو ۶ ماشہ
شربت نیلوفر ۳ ماشہ سب کا شیرہ ایکپاؤ پانی میں نکالکر شربت ملاکر پلانا مفید ہے ۔
**نوع دیگر** تخم خرفہ ۳ ماشہ تخم کاہو ۳ ماشہ کشنیز ۳ ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ گیرو ۳ ماشہ صندل
سفید ۳ ماشہ عرق گلاب ۳ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **غذا** پالک کدو خرفہ شیر
برنج پرہیز گرم اشیاء کا کرنا ضروری ہے ۔

## سوال تجبن لبن در پستان کا حال بیان کرو

**جواب** بستہ ہو جانا شیر کا پستانوں میں شناخت یہ ہے کہ پستانوں میں سختی ہو جاتی ہے اور حرارت لمس کی اور پیاس کا ہونا اور ورم بھی ہو جایا کرتا ہے **علاج** اول شیر دوسرے بچہ کو پلانا مفید ہے **نوع دیگر** آب نیمگرم سے نطول کرنا اور شانہ پستانوں پر پھیرنا مفید ہے **نوع دیگر** بابونہ ۳ ماشہ گل بنفشہ ۳ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ تخم حلبہ ۳ ماشہ سبکو ۲ سیر پانی میں جوشدیکر روغن زرد ۲ تولہ ملا کر نیمگرم نطول کرنا بہت مجرب ہے **نوع دیگر** تخم کتان ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ تخم خبازی ۶ ماشہ گل بابونہ ۶ ماشہ سب کو سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **نوع دیگر** آرد جو ایکتولہ آرد خطمی ایکتولہ گولر ایکتولہ سب کو سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** آرد مونگ ایکتولہ برنج ساٹھی ایکتولہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** کشنیز ۶ ماشہ آرد باقلا ۶ ماشہ آرد جو ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ سب کو پانی میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** اکلیل الملک ۶ ماشہ بابونہ ۶ ماشہ بزر کتان ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ مکو ۶ ماشہ تخم شلغم ۶ ماشہ تخم کرنب ۶ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ سب کو پیسکر سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد روغن گل ۲ تولہ ملا کر ضماد لگانا مفید ہے **نوع دیگر** انیسوں ۳ ماشہ آرد نخود ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ سبکو پیسکر ضماد لگانا مفید ہے ❊

## سوال دم بجائے لبن در ثدی کا حال بیان کرو

**جواب** نکلنا خون کا بجائے دودھ کے پستانوں میں بقراط کا قول ہے کہ اس مرض

میں جنون ہو جاتا ہے **علاج** چقندر ۶ ماشہ آردباقلا ایکتولہ کنجد ۶ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۴ تولہ قیروطی بنا کر ضماد کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** تخم کتان ۶ ماشہ تخم حلبہ ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ گل بابونہ ۶ ماشہ برگ سرو ۶ ماشہ روغن بنفشہ ۲ تولہ سبکو ملا کر خوب باریک پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **نوع دیگر** تخم کاسنی ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ تخم کاہو ۶ ماشہ سب کا شیرہ ایکپاؤ پانی میں نکالکر شربت نیلوفر ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **نوع دیگر** تخم حلبہ ۶ ماشہ کنجد سیاہ ۶ ماشہ شیر عورت ایکتولہ ملا کر پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے فصد صافن کی کھولنا مفید ہے ؎

## سوال اورام ثدی واوجاع ثدی کا حال بیان کرو

**جواب** ورم ہو جانا پستانوں میں اور درد کا ہونا یہ ورم مادہ دموی یا بلغمی سے ہوا کرتا ہے اگر تمدد ضربان اور سرخی پستان اور پیاس وحرارت ہووے تو ورم دموی ہے اور اگر درد کم ہووے اور تپ نرم ہووے اور پیاس نہ ہووے تو ورم بلغمی ہے **علاج** اول فصد باسلیق کی کھولنا اور بہدانہ ۳ ماشہ شیرہ عناب ۵ دانہ مغز تربوز ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ عرق مکوا یکپاؤ میں شربت نیلوفر ۳ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے۔ **نوع دیگر** اسپغول ۶ ماشہ آردباقلا ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ آرد جو ۶ ماشہ آرد عدس ۶ ماشہ سرکہ ۴ تولہ عرق گلاب ۴ تولہ ملا کر ضماد کرنا مفید ہے **نوع دیگر** حلبہ ۶ ماشہ اکلیل الملک ۶ ماشہ بابونہ ۶ ماشہ گل خطمی ۶ ماشہ آرد جو ۶ ماشہ گیرو ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ سب کو سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** صبر ۳ ماشہ آرد جو ۶ ماشہ آرد مونگ ۶ ماشہ آردباقلا ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ سب کو پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **نوع دیگر**۔

گل سرخ ۶ ماشہ آردجو ۶ ماشہ عدس مقشر ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے **نوعدیگر** گل خطمی ۶ ماشہ مکو ۶ ماشہ خارخسک ۶ ماشہ جدوار ۶ ماشہ افیون ایکماشہ گیرو ۳ ماشہ سب کو پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **نوعدیگر** گل عباسی ۶ ماشہ گل بابونہ ۶ ماشہ اکلیل الملک ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ بادرنجبویہ ۶ ماشہ سرگین گاؤ ایکتولہ زردی بیضہ مرغ ایک عدد موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے **نوعدیگر** حلبہ ۶ ماشہ کتان ۶ ماشہ انجیر زرد ۶ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ایکتولہ قیروطی بناکر مالش کرنا مفید ہے **نوعدیگر** اصل السوس ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ شاہترہ ۳ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر مصری ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **نوعدیگر** کشنیز ایکتولہ صندل سرخ ۶ ماشہ کافور ایکماشہ برگ کاسنی ایکتولہ برگ مکو ایکتولہ برگ پالک ایکتولہ سبکو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **نوعدیگر** ریوند چینی ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ آردباقلا ایکتولہ۔ پوست املتاس ۵ تولہ مصطگی ۳ ماشہ زردی بیضہ مرغ ایک عدد روغن گل ۳ تولہ سب کو ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے **نوعدیگر** جدوار ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے ؎

## سوال دبیلہ ثدی کا حال بیان کرو

**جواب** دبیلہ ایک قسم دمبل ہے یہ ہر عضو میں ہوجایا کرتا ہے دبیلہ ثدی خاص پستان میں ہوتا ہے سبب اس کا مادہ سوداوی ہے **علاج** تخم ریحان ۶ ماشہ

شیر گاؤ ۱۰ تولہ میں جوش دیکر باندھنا مفید ہے **نوع دیگر** تخم کتان ۶ ماشہ گل بابونہ ۳ ماشہ اکلیل الملک ۶ ماشہ آرد جو ایکتولہ موم سفید ۳ ماشہ روغن گل ۳ تولہ سبکی قیروطی بناکر مالش کرنا مفید ہے **نوع دیگر** حلبہ ۶ ماشہ تخم کتان ۱۰ ماشہ کنجد ۱۰ ماشہ شیر گاؤ ایکپاؤ میں پکاکر باندھنا مجرب ہے **نوع دیگر** برگ نیب ایکتولہ پیاز ایکتولہ دونوں کا بھرتا کرکے باندھنا مجرب ہے باقی علاج دبیلہ مطلق کا کرنا چاہئے یہ دوا دبیلہ ثدی کیواسطے اکسیر ثابت ہوئی ہے صدہا بار تجربہ کیا ہے آرد جو ۲ تولہ اکلیل الملک ایکتولہ گولر ایکتولہ تینوں کو پیسکر لگاوے بہت مفید ہے ⁂

# سوال قروح واکلہ ثدی کا حال بیان کرو

**جواب** زخم ہوجانا پستانوں میں یہ بھی خلط سوداوی سے ہوتا ہے علاج قروح پستان کا مثل علاج منہ وزبان کے ہے **علاج** صابن دیسی ایکتولہ مازو ۱۰ ماشہ سلیخہ ۱۰ ماشہ جوزالسرو ۶ ماشہ روغن کنجد ایکتولہ سبکو پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **نوع دیگر** گلنار ۱۰ ماشہ پھٹکڑی ۱۰ ماشہ مازو ۱۰ ماشہ سب کو پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **نوع دیگر** مرہم داخلیون اس جگہ بہت مفید ہے **نوع دیگر** سیندہ کا شغری ۶ ماشہ سوت ۳ ماشہ کبیلہ ۳ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ سب کو روغن گاؤ ۲ تولہ میں ملاکر تھوڑے زخموں پر لگانا مجرب ہے۔ باقی علاج اکلہ دہن سے کرنا مفید ہوگا ⁂

# سوال حکہ ثدی و شقاق ثدی کا حال بیان کرو

**جواب** خارش ہونا و پھٹ جانا پستانوں کا یہ مادہ یبوست سے مرض ہوتا ہے

علاج انجیر ایک عدد سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** کرفس ۳ ماشہ
گیرو ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ روغن گل ۳ تولہ میں حل کر کے لگانا مجرب ہے **نوع دیگر**
موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ایک تولہ چربی گردہ بز ایک تولہ ملا کر شقاق پر لگانا باقی علاج
شقاق مطلق کا کرنا مفید ہے ۔

## سوال عظم ثدی کا حال بیان کرو

**جواب** بڑے ہو جانا پستان کا یہ بسبب پلانے شیر بچہ کو بڑھ جاتے ہیں ۔
**علاج** بیخ کٹائی خورد ۶ ماشہ پوست انار ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ مولسری ۶ ماشہ سب کو
پیسکر ضماد کرنے سے پستان خورد ہو جاتے ہیں بہت مجرب ہے **نوع دیگر** لیجالو
۶ ماشہ اسگند ۶ ماشہ نمک ۳ ماشہ گل ملتانی ایک تولہ سب کو پانی میں پیسکر ضماد کرنا
مفید ہے **نوع دیگر** خستہ انبہ ۶ ماشہ ریشہ درخت بڑ ۶ ماشہ برگ ببول ۶ ماشہ تخم مہندی
۶ ماشہ پوست انار ۶ ماشہ سب کو پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** مازو سبز ایک تولہ ۔
تخم تمر ہندی ایک تولہ پوست انار ایک تولہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ
کے دو وقت کھلانا مجرب ہے **نوع دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ سرکہ ایک تولہ
میں حل کر کے لیپ لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** پوست انار ایک تولہ گلنار ایک تولہ پوست
کیکر ایک تولہ مازو ایک تولہ سب کو روغن سرسوں ۵ تولہ میں جلا کر ملنا مفید ہے ۔

## سوال صغیر ثدی کا حال بیان کرو

**جواب** چھوٹے ہو جانا پستان کا یا قدرتی چھوٹے ہوں یا بسبب نہ پہنچنے غذا

صالحہ کے چھوٹے رہجاتے ہیں یا کثرت جماع سے پستان چھوٹے ہو جاتے ہیں **علاج** چربی گاؤ میش ایکتولہ چربی فیل ایکتولہ دونوں شیر گرم لگانا مجرب ہے **نوع دیگر** خراطین خشک ۶ ماشہ جونک خشک ۶ ماشہ دونوں کو روغن کنجد ۵ تولہ میں جلاکر روغن کی مالش کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** اسگند ایکتولہ شیر گاؤ میش ۳ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **نوع دیگر** نارجیل تازہ ایک عدد میں ایک جونک تازہ ڈالکر دس یوم آفتاب میں اس نارجیل کو رکھیں اور دودھ گاؤ ایکپاؤ اس میں ڈالدیوے بعد خشک ہونے کے مع جونک نارجیل کو دودھ گاؤ میں پیسکر لیپ لگاویں چند روز میں پستان بزرگ ہو جاویں گے اور یہ نسخہ عضو تناسل خورد کو بھی بڑا کر دیتا ہے بہت مجرب ہے **غذا** لطیف جید الکیموس کھلادیں اور جماع سے پرہیز لازم ہے

# فصل شانزدہم

## تشریح معدہ اور اسکے امراض و علاج کے بیان میں

### سوال معدہ کی تشریح کا حال بیان کرو

**جواب** معدہ عضو رئیس سلطنت بدن آدم میں سے ہے اور یہ داروغہ باورچیخانہ کا خاص ہے اور یہ حسب خواہش ماکول و مشروب کی غذا ایجبت بنا کر دیوانخانہ جگر کے سپرد کر دیتا ہے اور بھوک کا ادراک کرنا اور ہضم کرنا اور طلب کرنا اسکا کام

# تصویر معدہ معہ امعا



## داروغہ باورچیخانہ (یعنی) طباخ مطبخ شاہی



ہے اور یہ مرکب ہے گوشت اور عصب اور عروق سے اور اندر سے عصبی ہے اور
اوپر سے لحمی ہے اور یہ عضو تین حصوں پر تقسیم ہے اول حصہ مری دوسرا حصہ فم
معدہ تیسرا حصہ قعر معدہ ہے اور فم معدہ۔ معدہ کے منہ کا نام ہے اور یہ عظم خنجرہ
کے نیچے واقعہ ہے اور یہ عصبی ہے اور گوشت کا لگاؤ اس میں ذرا بھی نہیں
ہے اور ذکی الحس ہے اور قعر معدہ گوشت سے بنا ہوا ہے اور ناف کے اوپر واقع
ہے اور تھوڑا سا داہنی طرف کو جھکا ہوا ہے تاکہ جگر سے قریب رہے اور اس
کو سب سے زیادہ خدمات بجالانے پڑتے ہیں اور آگ اور پانی سے اس کو بہت
کام پڑتا ہے جیسے انجن ریلوے کو جب تک انجن میں بھی پانی اور آگ نہ ہو اسٹیم
نہیں بھرتی اور جبتک سٹیم پورا نہ ہو جاوے انجن کا کوئی پرزہ کام نہیں دیتا اسی طرح
سے سٹیم بنانا کام معدہ کا ہے داروغہ صاحب کو بھی شب و روز ڈرادری کرنی پڑتی
ہے اور حفاظت انجن معدہ میں مصروف رہنے کے باعث اکثر امراض میں مبتلا ہو
پڑتا ہے جسکی تفصیل معہ علاج کے بیان کی جاتی ہے۔

## سوال سوء مزاج معدہ کا حال بیان کرو

**جواب** بگڑ جانا مزاج اصلی کا سوء مزاج ہے سوء مزاج کے بہت سے اقسام
ہیں۔ سوء مزاج حار ساذج۔ سوء مزاج بارد ساذج سوء مزاج رطب
سوء مزاج یابس سوء مزاج حار رطب ساذج سوء مزاج حار سوء
مزاج یابس ساذج سوء مزاج مادی وشدی سوء مزاج صفراوی
سوء مزاج مادی بلغمی سوء مزاج مادی سوداوی۔ علاج اگر سوء مزاج

حار ساذج ہووے تو پوست سماق ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ شربت انار ۲ تولہ ملاکر
پلانا مفید ہے اور صندل سفید ۳ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ پوست سماق ۶ ماشہ سرکہ ۲ تولہ
عرق گلاب ۲ تولہ سبکو پیسکر ضماد لگانا مفید ہے غذا چوزہ مرغ و نان گندم مفیدہے
اگر سوء مزاج بارد ہووے تو مصطگی ۳ ماشہ پوست ترنج ۶ ماشہ سبکو پیسکر گلقند ۲ تولہ
میں ملاکر کھلانا مفید ہے اوپر سے عرق سونف پلانا اور یہ ضماد کرنا بہت مفید ہے
سنبل الطیب ۶ ماشہ عود ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ سرکہ ایکتولہ عرق گلاب ایکتولہ ملاکر ضماد
کرنا چاہئے اور اگر سوء مزاج بلغمی ہووے تو مربائے ہلیلہ ایک عدد مصطگی ایکماشہ
ملاکر ہمراہ عرق گلاب ۱ تولہ کے کھلاویں اور پوست سماق ۶ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ زرا ورد
۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ ملاکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت افسنتین ۲ تولہ کے کھلانا مجرب
ہے دیگر گل سرخ ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے
اور اگر سوء مزاج یابس ہووے تو شیر گاؤ نیم سیر روغن بادام ۶ ماشہ ملاکر پلانا مفید
ہے دیگر بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ انکا لعاب نکالکر شیرہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ
شیر بز نیم سیر ملاکر پلانا مفید ہے اور شربت انار شربت نیلوفر پلانا مفید ہے اور روغن
بنفشہ ۲ تولہ موم سفید ۳ ماشہ ملاکر معدہ پر ملنا مفید ہے اور اگر سوء مزاج رطب
ساذج ہووے تو مربائے ہلیلہ ایک عدد مصطگی ایکماشہ اطریفل کشنیز ایکتولہ سبکو
ملاکر ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان کے کھلانا مفید ہے اور روغن بابونہ ۲ تولہ موم سفید
۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ ملاکر معدہ پر ضماد کرنا مفید ہے غذا گوشت چوزہ مرغ و نان گندم
کھلانا مفید ہے اگر سوء مزاج حار یابس ہووے تو شیر گاؤ ۱/۲ آثار و روغن بادام پلانا روغن
بنفشہ ۲ تولہ موم سفید ۳ ماشہ ملاکر ملنا اور اگر سوء مزاج بارد رطب ساذج ہووے

توجوارش کمونی معجون فلاسفہ مربائے زنجبیل مصطگی کھلانا اور ابنسوں ۳ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ پانی میں جوشدیکر مصری ۲ تولہ ملاکر پلانا روغن قسط ملنا مفید ہے اور اگر سوء مزاج باردیابس ساذج ہووے تو شربت گاؤ زبان شربت انار پلانا موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ مصطگی ۳ ماشہ ملاکر ملنا مفید ہے اور اگر سوء مزاج مادی سدی ہووے تو شربت افسنتین پلانا اور اگر سوء مزاج مادی صفراوی ہووے تو سکنجبین ۲ تولہ نمک ۱۰ ماشہ پانی ایکسیر میں ملاکر جوشدیکر قے کرانا پھر مسہل صفرا کا کرنا پوست سماق ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ کا شیرہ نکالکر پلانا مفید ہے اور اگر سوء مزاج مادی بلغمی ہووے تو تخم ترب ۶ ماشہ شہد ۵ تولہ نمک ایکتولہ پانی ایکسیر میں ملاکر جوشدیکر قے کرانا اور مسہل بلغم کا کرنا اور مربائے زنجبیل ۶ ماشہ کھلانا مفید ہے اور اگر سوء مزاج سوداوی ہووے تو علاج مالیخولیا مراقی کا کرنا اور تخم ترب ۶ ماشہ سکنجبین ۲ تولہ پانی ایکسیر میں جوشدیکر قے کرانا اور غذا چوزہ مرغ کا شوربا و نان گندم کھلانا باقی علاج طبیب کی رائے پر منحصر ہے۔

## سوال وجع معدہ از ریاح کا حال بیان کرو

**جواب** درد معدہ جو بسبب ریاح کے ہووے اس میں نفخ شکم و قراقر و فواق بھی ساتھ ہوجاتے ہیں **علاج** تخم کشوث ۳ ماشہ بادیان ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ کھلانا مفید ہے **دیگر** جوارش کمونی ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ سکنجبین ۲ تولہ ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** یہ چورن بہت مفید ہے ہر چہار نمک ۴ تولہ اجوائن دیسی ایکتولہ زنجبیل ایکتولہ سہاگہ ایکتولہ نوسادر ایکماشہ زیرہ سیاہ ایکتولہ سب کا سفوف بنا کر ۲ ماشہ۔

گلقند ۲ تولہ ملا کر ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے باقی علاج کاسر ریاح کا کرنا چاہیئے غذا شوربا مرغ و نان گندم۔

## سوال وجع معدہ ازفساد غذائی کا حال بیان کرو

**جواب** غذا مخالف کے کھلانے سے جو درد معدہ میں پیدا ہووے علاج اول قے آب نیمگرم نیم سیر سکنجبین ۳ تولہ ملا کر کرانا بعد میں عرق گلاب ۵ تولہ عرق بادیان ۵ تولہ سکنجبین سرکہ ۳ تولہ ملا کر پلانا اور فاقہ کرانا مفید ہے جب تک درد ہووے غذا نہ دینا چاہیئے اور معجون فلاسفہ ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** گلقند ۲ تولہ سرکہ ۲ تولہ ملا کر کھلانا اوپر سے عرق گلاب ۱۰ تولہ سکنجبین ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** پودینہ ۳ ماشہ دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ بادیان ۶ ماشہ مویز منقی ایکتولہ دارفلفل ۳ ماشہ سب کو عرق بادیان ۱۰ تولہ میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** یہ سفوف بہت مجرب ہے حلتیت ۶ ماشہ روغن زرد ایکتولہ میں بریاں کرکے نمک سیاہ ایکتولہ اجوائن دیسی ۶ ماشہ سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۱۰ تولہ کے کھلانا مفید ہے ؂

## سوال وجع معدہ سوء مزاج مادی کا حال بیان کرو

**جواب** درد پیدا ہونا معدہ میں اور ہمیشہ قائم رہنا یہ مادی ہے **علاج** اول مسہل بلغم کا کرنا سنگی لگانا معدہ پر مفید ہے **دیگر** سنگدانہ مرغ ایکماشہ گلقند ایکتولہ ملا کر کھلانا اوپر سے سکنجبین ۲ تولہ عرق نعناع ۱۰ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** بزرالبنج ۲ ماشہ دارچینی ۲ ماشہ زنجبیل ۲ ماشہ سب کو سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا

مفید ہے **دیگر** جوارش کمونی ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ گلقند ۲ تولہ کو جوشدیکر
اوپر سے پلانا مفید ہے **دیگر** روغن مصطگی ۳ ماشہ روغن بابونہ ۶ ماشہ فم معدہ پر
ملنا مفید ہے **دیگر** بادیان ۶ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ سبکو
عرق گلاب ۱۰ تولہ میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** سہاگہ ۳ ماشہ بزرالبنج ۲ ماشہ فلفل
سیاہ ۶ ماشہ صبر سقوطری ۶ ماشہ سبکو شیرہ کنوار گندل ۲ تولہ میں حل کرکے گولیاں
برابر نخود کے بنا کر ۲ گولی ہمراہ پانی بوقت شب کھلانا مجرب ہے **دیگر** قرنفل ۳ ماشہ بادیان
۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ کشمش سبز ایک تولہ برگ
سناکی ۶ ماشہ گلقند ۱۰ تولہ سبکو کوٹکر گلقند میں ملاکر بطور جوارش کے بناکر ۶ ماشہ
صبح ۶ ماشہ شام کھلانا مجرب ہے **دیگر** زنجبیل ۶ ماشہ بزرالبنج سوختہ ۶ ماشہ دارفلفل
۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ سہاگہ خام ۶ ماشہ نمک سیاہ ۶ ماشہ نمک لاہوری ۶ ماشہ ۔
حلتیت ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ سقمونیا ۳ ماشہ سبکو عرق لیموں ۵ تولہ میں کھرل کرکے
گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح و شام کھلانا مجرب ہے **دیگر** انار دانہ ۶ ماشہ نانخواہ
۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ سہاگہ ۶ ماشہ نمک سیاہ ۶ ماشہ نمک سانبر ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ
بادیان ۶ ماشہ ریوندچینی ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ دارفلفل ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ نوسادر
۶ ماشہ نمک لاہوری ۶ ماشہ سب کو عرق لیموں کاغذی میں کھرل کرکے گولیاں برابر کنار
جنگلی کے بنادیں بعد کھانے کے ایک گولی کھلادیں نہایت مجرب ہے **دیگر** انار دانہ
۶ ماشہ پودینہ خشک ۶ ماشہ دانہ الائچی ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ دارفلفل
۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ جوکھار ۶ ماشہ سہاگہ ۶ ماشہ نوسادر ۶ ماشہ حلتیت ۶ ماشہ
نمک سانبر ۶ ماشہ نمک سیاہ ۶ ماشہ نمک لاہوری ۶ ماشہ آب لیموں ۵ تولہ ڈالکر گولیاں

بناویں ایک صبح وایک شام ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے دیگر نوشادر ۳ ماشہ پیسکر تیزآب ایکتولہ گندھک میں ملاکر رکھے ایک قطرہ سکنجبین ۲ تولہ میں کھلاویں نہایت مجرب ہے باقی علاج برائے طبیب چھوڑنا چاہیئے غذا شوربا قدرے پلاویں اور غذا نہ دیویں جبتک درد رہے۔

# سوال ضعف معدہ کا حال بیان کرو۔

**جواب** کمزور ہو جانا معدہ کا اسکے بھی بہت سے اسباب ہیں ضعف معدہ قوت جاذبہ ضعف معدہ قوت ماسکہ ضعف معدہ قوت دافعہ ضعف معدہ قوت ہاضمہ اگر سوء ہضم اور قراقر شکم اور غذا کے بعد تکلیف ہونا اور کمی اشتہا کی اور کبھی بھوک کا زیادہ ہو جانا اور کبھی قے میں کھانا نکل آنا یہ علامات ضعف معدہ کی ہیں **علاج** جدوار ۳ ماشہ فادزہر حیوانی ۳ ماشہ دونوں کو پیسکر شربت انار ۳ تولہ میں ملاکر ۳ ماشہ کھلاویں اور عرق گلاب ۵ تولہ اوپر سے پلاویں مفید ہے **دیگر** روغن مصطگی فم معدہ پر ملنا حکم اکسیر کا رکھتا ہے **دیگر** آب ناسپاتی ۲ تولہ آب دوغ گاؤ ۵ تولہ ملاکر چند روز پلانا مفید ہے **دیگر** یہ معجون ضعف معدہ کیواسطے حکم اکسیر کا رکھتی ہے پوست ترنج ۶ ماشہ سلیخہ ۶ ماشہ ابرشیم ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ تخم حماض ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ جدوار بوا ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ کہربا شمعی ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ پوست پستہ ۶ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ خولنجان ۶ ماشہ سادج ہندی ۶ ماشہ قاقلہ کبار پوست ۶ ماشہ سنگدانہ مرغ ۳ ماشہ سبکو کوٹکر پیسکر شہد دو چنداں ملاکر معجون بناویں ۳ ماشہ صبح و ۳ ماشہ شام ہمراہ عرق پودینہ ۵ تولہ سکنجبین سادہ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ **دیگر** آب امرود ایکتولہ آب تمر ہندی ۱۰ تولہ انار دانہ

۶ ماشہ خبث الحدید ۶ ماشہ کشنیز خشک ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ پوست سماق ۶ ماشہ
انیسون ۶ ماشہ اسارون ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ بسباسہ ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ
کندر ۶ ماشہ اذخر ۶ ماشہ مروارید ناسفتہ ۳ ماشہ سبکو کوٹکر چھانکر قند سفید ایکپاؤ
میں معجون بناویں ۳ ماشہ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے دیگر مصطگی
۳ ماشہ موم سفید ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ ملاکر ضماد کرنا ضعف معدہ کے واسطے
بہت مفید ہے دیگر برگ سرو ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ سعد ۳ ماشہ حلبہ ۶
ماشہ عود بلسان ۶ ماشہ اظفار الطیب ۳ ماشہ سرکہ ۳ تولہ گلاب ایکتولہ ملاکر ضماد کرنا
مفید ہے دیگر مرجان ۳ ماشہ الماس ایک سرخ فیروزہ ۳ ماشہ نقرہ ۳ ماشہ یاقوت
۳ ماشہ بیخ خبازی ۶ ماشہ رتن جوت ۶ ماشہ بلور ۳ ماشہ بیخ خطمی ۶ ماشہ یہ چیز پاس
رکھنا ضعف معدہ کو مفید ہے دیگر جدوار ۳ ماشہ آملہ ۵ تولہ شیر گاؤ نیم سیر جوش
دیکر صاف کرکے سنبل الطیب ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ سعد ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ۔
دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ پوست ترنج ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ زعفران
۳ ماشہ عنبر اشہب ۳ ماشہ مشک ۳ ماشہ قند سفید نیم سیر کا قوام کرکے جوارش بناویں
۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ و عرق گلاب ۵ تولہ سکنجبین سادہ ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب
ہے دیگر یہ جوارش ضعف معدہ و ضعف جگر کیواسطے نہایت مجرب ہے گل سرخ
۱۰ ماشہ سعد ۶ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ اسارون ۳ ماشہ زرشک ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ
قرفہ ۳ ماشہ جوزبوا ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ زرنب
۳ ماشہ بسباسہ ۳ ماشہ زعفران ۲ ماشہ بہمن سفید ۶ ماشہ بہمن سرخ ۶ ماشہ طباشیر ۶
ماشہ برادہ صندل سفید ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ پوست ترنج ۶ ماشہ عود ۳ ماشہ مصطگی

۳ ماشہ ساذج ہندی ۳ ماشہ مربائے آملہ ۵ عدد شیرہ انار ۱۰ تولہ شیرہ زرشک ۱۰ تولہ
عرق گلاب ایکپاؤ میں قند سفید نیم سیر کا قوام کر کے جوارش بنا دیں ۶ ماشہ ہمراہ
شربت انار ۲ تولہ کے کھانا مجرب ہے دیگر جوارش مقوی معدہ و مقوی جگر و
مقوی دماغ و مقوی قلب فرمودہ حضرت قبلہ امام اسارون ۲ ماشہ سعد ۲ ماشہ
سنبل الطیب ۳ ماشہ بہمن سفید ایک تولہ عود ۳ ماشہ پوست بیرون پستہ ۲ ماشہ پوست
ترنج ۲ ماشہ پوست ہلیلہ کابلی ۲ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۲ ماشہ
مصطگی ۳ ماشہ دارچینی ۲ ماشہ مشکطرامشیع ۲ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۲ ماشہ
زعفران ۳ ماشہ اسطوخودوس ۲ ماشہ ابریشم مقرض ۲ ماشہ مروارید ۳ ماشہ زرشک
۲ ماشہ آملہ منقی ۵ تولہ شیرہ گاؤ ایکسیر میں جوش دیکر شہد نیم سیر ملاکر قوام کریں اور ورق
نقرہ ۲۰ عدد اوپر سے ملاکر ۲ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ و عرق کیوڑہ ۵ تولہ شربت
انار ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے دیگر یہ جوارش مقوی معدہ و مقوی جگر ہے آملہ منقی
۵ تولہ طباشیر ۲ ماشہ صندل سفید ۲ ماشہ پوست سماق ۲ ماشہ زرشک ۲ ماشہ گل سرخ
۲ ماشہ بادرنجبویہ ۲ ماشہ پوست بیرون پستہ ۳ ماشہ کشنیز ۲ ماشہ تخم خرفہ ۲ ماشہ مروارید ناسفتہ
۳ ماشہ عنبر اشہب ایکماشہ ورق طلا ۱۰ عدد ورق نقرہ ۲۰ عدد رب بہی ۱۰ تولہ گل گاؤزبان
ایکتولہ سب کو پیسکر شربت سیب نیم سیر میں قوام کر کے جوارش بنا دیں ۴ تولہ ہمراہ شربت
انار ۳ تولہ کے کھانا مجرب ہے دیگر یہ جوارش بہت مقوی معدہ و جگر ہے مربائے
آملہ ۵ عدد مربائے ہلیلہ ۵ عدد برگ گاؤزبان ۲ ماشہ سنبل الطیب ۲ ماشہ ساذج ہندی
۳ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ عود ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ قند سفید ایکپاؤ میں قوام کر کے
جوارش بنا دیں ۳ ماشہ ہمراہ شربت سیب ۲ تولہ کے کھلادیں مجرب ہے دیگر

جوارش عود مقوی معدہ و جگر نہایت مجرب ہے عود ہندی ۱۰ ماشہ کشنیز ایک تولہ۔ گلسرخ ۱۰ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ عرق گلاب ایک پاؤ میں قند سفید نیم سیر میں قوام کرکے جوارش کھلانا مفید ہے **دیگر** یہ جوارش بہت مفید ہے پوست بیرون پستہ ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ عود ترش ۱۰ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ سنبل الطیب ۲ ماشہ سانج ہندی ۳ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ مربائے آملہ ۵ عدد مربائے ہلیلہ ۵ عدد زعفران ۳ ماشہ ورق طلا ۱۰ عدد ورق نقرہ ۲۰ عدد عرق گلاب ایک پاؤ میں قند سفید نیم سیر ملا کر جوارش بنادیں ۱۰ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ سکنجبین ۲ تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ مفرح جناب قبلہ ام کے مطب کا ہے مقوی معدہ و جگر ہے صندل سفید ۱۰ ماشہ مروارید ناسفتہ ۳ ماشہ بسد ۳ ماشہ کہربا ۳ ماشہ فادزہر معدنی ۳ ماشہ گاؤزبان ۱۰ ماشہ گل گاؤزبان ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ بہمن سفید ۱۰ ماشہ پوست ترنج ۱۰ ماشہ زرشک ۳ ماشہ ابریشم ۳ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ عود ۳ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ فرنجمشک ۳ ماشہ درونج عقربی ۶ ماشہ پودینہ ۱۰ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ دانہ ہیل ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ مشک ڈیڑھ ماشہ مربائے آملہ ۱۰ عدد مربائے ہلیلہ ۱۰ تولہ شربت انار ایک پاؤ شربت سیب ایک سیر عرق گلاب ایک پاؤ ملا کر قوام کرکے مفرح بنادیں ۳ ماشہ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے **غذا** لطیف گوشت چوزہ مرغ و نان گندم۔ پرہیز ثقولات کا کرنا ضروری ہے۔

## سوال فساد ہضم کا حال بیان کرو

**جواب** فساد ہضم و سوء ہضم یعنی نہ ہونا ہضم غذا کا اس کو فساد ہضم کہتے ہیں

اسمیں قراقر شکم و نفخ ہو جاتا ہے اور یہ مرض بوقت کرنے جماع سے و پینے شراب
کثرت سے یا تولد ریح سے ہو جایا کرتا ہے **علاج** اول آب نیم گرم نمک ملا کر قے
کرانا مفید ہے اسکے بعد عرق پودینہ ۵ تولہ و عرق گلاب ۵ تولہ سکنجبین سادہ ۲ تولہ ملا کر
قدرے قدرے پلانا مفید ہے اور نیم گرم پانی کا معدہ پر ڈالنا ہضم میں بہت مدد کرتا
ہے اور ہاتھ پاؤں آب سرد میں رکھنا ہضم کو مدد پہنچتی ہے اور اگر سوء ہضم میں
اسہال جاری ہو جاویں تو دفعۃً بند نہ کریں ورنہ تشنج ہو جاتیگی اس میں مزلقات
کا استعمال کرادیں اور اگر فساد ریح کا ہووے تو عرق گلاب و عرق بادیان نیم گرم
کرکے پلانا مفید ہے دیگر یہ سفوف بہت مفید ہے انار دانہ ۲ ماشہ دار فلفل ۲
ماشہ فلفل سیاہ ۲ ماشہ نانخواہ ۲ ماشہ کشنیز ۲ ماشہ زیرہ سیاہ ۲ ماشہ زیرہ سفید ۲ ماشہ
زنجبیل ۲ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ دارچینی ۲ ماشہ ساذج ہندی ۲ ماشہ دانہ الائچی کلاں
۲ ماشہ [illegible] ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ سکنجبین سادہ ۲ تولہ کے کھلانا
دیگر یہ حب بہت مجرب ہے سہاگہ ۳ ماشہ جوکھار ۳ ماشہ نوسادر ۳ ماشہ
زنجبیل ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۲ ماشہ دار فلفل ۲ ماشہ ہلیلہ ۳ ماشہ بلیلہ ۳ ماشہ آملہ ۳ ماشہ
حلتیت ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ شونیز ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ انیسون ۳ ماشہ
تخم کرفس ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ پودینہ خشک ۲ ماشہ بادیان ۲ ماشہ دانہ الائچی
کلاں ۲ ماشہ سب کو آب لیموں کاغذی ۴ عدد میں کھرل کرکے گولیاں برابر کنار
جنگلی کے بنا دیں صبح و شام ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ و عرق گلاب ۵ تولہ کے
کھلا دیں نہایت مجرب ہے عرق پودینہ و عرق نانخواہ ۳-۳ تولہ عرق گلاب ۵ تولہ
سکنجبین سادہ ۲ تولہ ملا کر پلانا بہت مفید ہے غذا شوربا مرغ و خشکہ پتلا سبز چوبکا

# سوال تخمہ کا حال بیان کرو

جواب تخمہ سوء ہضمی کو کہتے ہیں جو بالکل غذا ہضم نہ ہو سکے اور غذا معدہ میں خام رہے اس میں درد کا ہونا اور قراقر و نفخ و تشنج اور حبس ہو جانا معدہ کا اور تنگی نفس گرانی سر و درد معدہ و فواق زردی رنگ کی آروغ ترش کا آنا تخمہ ہے اور شکم کا حبس ہو جانا اس میں ضروری ہے علاج آب دوسیر نمک ۲ تولہ ملا کر قے کرادیں دیگر برگ سنا کی ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ عرق بادیان ۱۰ تولہ میں شیرہ نکال کر پلانا مجرب ہے دیگر ریوند چینی ۳ ماشہ سنا مکی ۷ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ عنب الثعلب ۳ ماشہ بادیان ۶ ماشہ مویز منقی ایک تولہ سب کو نیم سیر پانی میں جوش دیکر پلانا مجرب ہے دیگر بادیان ۹ ماشہ گلقند ۲ تولہ عرق بادیان ایک پاؤ میں جوش دیکر پلانا مجرب ہے دیگر پودینہ ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ عرق گلاب ۵ تولہ سنبل الطیب ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ ساذج ہندی ۳ ماشہ گل سرخ ایک ماشہ بادیان ۶ ماشہ دار چینی ۳ ماشہ سب کو کوٹ کر قند سفید نیم سیر کا قوام کر کے جوارش بنا دیں ۲ ماشہ ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ عرق بادیان ۵ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے دیگر قرنفل ۶ ماشہ جوزبوا ۶ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ سعد ۶ ماشہ حب بلسان ۶ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ بسباسہ ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ [illegible] ۳ ماشہ قاقلہ صغار ۶ ماشہ قاقلہ کبار ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ پوست ترنج ۶ ماشہ دار چینی ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ قند سفید نیم سیر کا قوام کر کے جوارش بنا دیں ۶ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۱۰ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے دیگر [illegible] ایک ماشہ جوارش مصطگی ۶ ماشہ ملا کر کھلاویں

اوپر عرق بادیان ۵ تولہ پلاویں مجرب ہے **دیگر** مصطگی ۳ ماشہ دانہ ہیل ۲ ماشہ سعد ۳ ماشہ
سنبل الطیب ۳ ماشہ پوست ترنج ۳ ماشہ عرق گلاب ایکپاؤ میں جوشدیکر قند سفید
ایکپاؤ ملاکر جوارش بناویں ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر**
جوارش عود ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۱۰ تولہ کھلانا تخمہ و ہیضہ کو ازحد مفید ہے نسخہ
جوارش یہ ہے عود ہندی ۳ ماشہ قرنفل ۲ ماشہ دانہ الائچی سفید ۲ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ
دارچینی ۲ ماشہ مصطگی ۲ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ نارمشک ۳ ماشہ زنجبیل
۲ ماشہ دارفلفل ۲ ماشہ فلفل سیاہ ۲ ماشہ دانہ الائچی کلاں ۲ ماشہ زعفران ۳ ماشہ فرنجمشک
۳ ماشہ اسارون ۲ ماشہ مشک ایکماشہ عسل ایکماشہ منقی ایکپاؤ کا قوام کرکے جوارش بناویں
۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** جوارش مقوی معدہ فرمودہ
حضرت قبلہ ام عود غرقی ۲ ماشہ بسباسہ ۲ ماشہ دانہ الائچی سفید ۲ ماشہ دانہ الائچی کلاں ۲ ماشہ
زعفران ۳ ماشہ جوزبوا ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ فرنجمشک ۳ ماشہ
زنجبیل ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ بادیان ۲ ماشہ قرنفہ ۲ ماشہ پوست ترنج ۲ ماشہ طباشیر ۲
ماشہ دارفلفل ۲ ماشہ دانہ ہیل ۲ ماشہ خولنجاں ۲ ماشہ فلفل سیاہ ۲ ماشہ اسارون ۲ ماشہ
قند سفید نیم سیر کا قوام کرکے جوارش بناویں ۳ ماشہ ہمراہ شربت سیب ۲ تولہ کے کھلاویں
مجرب ہے **دیگر** گل سرخ ۲ ماشہ صندل سفید ۲ ماشہ زرشک ۲ ماشہ دانہ ہیل ۲ ماشہ طباشیر
۲ ماشہ عود ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۲ ماشہ قند سفید ایکپاؤ ملاکر جوارش بناویں
۲ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ سکنجبین ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** جب تک تخمہ نہ
جاوے اور اشتہا پورے درجہ پر صادق نہ ہووے غذا نہ دیویں اگر ضعف زیادہ ہو تو
شوربا یخنی مرغ پلانا چاہیئے ۔

# سوال ہیضہ کا حال بیان کرو

**جواب** ہیضہ وہ مرض ہے کہ غذا معدہ میں ہضم نہیں ہوتی اور فاسد ہو جاتی ہے اور جو کچھ لطیف اور صاف مادہ ہوتا ہے وہ قے میں دفع ہو جاتا ہے اور یہ مرض مادہ فاسدہی سے پیدا ہو کر تمام بدن میں پھیل جاتا ہے اور تباہ کر دیتا ہے۔ اور اسمیں قے صفراوی ہوتی ہے اور اسہال میں بلغمی مادہ خارج ہوتا ہے اور قے مراری وبائی و زنگاری ہوتی ہے اور اسمیں پیاس بہت بڑھ جاتی ہے اور جس قدر پانی پیا جاوے معدہ میں فوراً گرم ہو جاتا ہے اور تشنگی بمشکل سے ہوتا ہے دراصل یہ مرض خالص سوہضمی ہے اور بہت جلد یہ موذی ہلاک کر دیتا ہے اور ہیضہ صفراوی و بلغمی و سوداوی و وبائی بھی ہوتا ہے تین قسم سے اس کا ہونا اطباء نے بیان فرمایا ہے ایک کثرت تناول طعام جو ہضم نہ ہووے دوسرے اول کھانا ثقیل کھایا جاوے اور اوپر سے لطیف کھایا جاوے تیسرے بعد کھانے غذا کے میوہ جات مانند انجیر و خربزہ و تربوز وغیرہ کھایا جاوے یہ بہت بڑا موذی مرض ہے خدا اس سے پناہ دیوے

**علاج** اول استفراغ کی طرف طبیعت کو رجوع کرے تاکہ مادہ فاسد بذریعہ قے کے دفع ہو جاوے اول سکنجبین سرکہ ۳ تولہ نمک ایک تولہ پانی ایک سیر میں ملا کر پلا دے تاکہ قے آوے اور یہ یاد رہے کہ اس مادہ کو بند نہ کرے ورنہ باعث ہلاکت کا ہے بند کرنے سے بیمار فوراً ہلاک ہو جاتا ہے **دیگر** زہر مہرہ ایک ماشہ نارجیل دریائی ایک ماشہ جدوار خطائی ایک ماشہ پیپلا ایک ماشہ فلفل سیاہ ایک ماشہ سب کو عرق گلاب ۱۰ تولہ میں گھسکر شربت انار ۳ تولہ ملا کر قدرے قدرے پلا دیں نہایت مجرب ہے **دیگر** جدوار خطائی

ایکماشہ عرق گلاب ۱۰ تولہ میں گھسکر برف ۵ تولہ ملاکر سکنجبین ۲ تولہ ڈالکر قدرے
قدرے پلانا مجرب ہے **دیگر** پارچہ نیلگون سوختہ ۱ ماشہ بول آدم ۳ تولہ میں ملا
کر پلانا مجرب ہے **دیگر** پوست الائچی کلاں ۳ ماشہ عرق گلاب ۱۰ تولہ میں جوشدیکر
پلانا مجرب ہے **دیگر** مورچہ سرخ ۳ عدد مصطگی ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ میں پیسکر ۳ ماشہ چٹانا
مجرب ہے **دیگر** یہ نسخہ اسرار صدری ہے نہایت مجرب ہے ریخ مدار ۲ ماشہ پیپل ۲
ماشہ جدوار ۳ ماشہ سب کی گولیاں برابر مونگ کے بناویں ایک گولی ہمراہ عرق
گلاب ۵ تولہ و شربت انار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ
قرنفل ۳ ماشہ شربت انار ۳ تولہ میں پیسکر ملانا اور قدرے قدرے چٹانا مفید ہے
**دیگر** ناف پر سنگی لگانا مفید ہے **دیگر** جوزبوا ۳ ماشہ روغن کنجد ۳ تولہ میں ملاکر بدن پر
مالش کرنا مفید ہے **دیگر** اسمیں اکثر پیشاب بند ہو جایا کرتا ہے اس وقت گل ٹیسو
۵ تولہ برگ بھنگ ۵ تولہ ۲ سیر پانی میں ڈالکر جوشدیکر مثانہ پر نطول کرنا مفید ہے
**دیگر** گل بنفشہ ۲ ماشہ اکلیل الملک ۲ ماشہ بابونہ ۲ ماشہ تخم شبت ۲ ماشہ عنب الثعلب
۲ ماشہ برگ سیب ۲ ماشہ برگ بھنگ ۲ ماشہ سبکو جوشدیکر سینک کرنا مفید ہے **دیگر**
طباشیر ۲ ماشہ زرشک ۲ ماشہ انار دانہ ۲ ماشہ دانہ الائچی کلاں ۲ ماشہ تخم حماض ۲ ماشہ
تخم لیموں ۲ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ سکنجبین ۲ تولہ ملاکر
کھلانا مجرب ہے **دیگر** صندل سفید ۳ ماشہ کافور ایکماشہ عرق گلاب ۵ تولہ میں حل
کرکے معدہ پر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** برادہ صندل سفید ۳ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ
برگ مورد ۲ ماشہ عرق گلاب ۳ تولہ میں حل کرکے ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** مربہ آملہ
۲ عدد طباشیر ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ دانہ ہیل ۳ ماشہ نعنا ۳ ماشہ نارجیل دریائی

۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ عود ہندی ۳ ماشہ زہر مہرہ ۳ ماشہ پیپنیا ۳ ماشہ سبکو قدرے
قدرے پیسکر عرق گلاب ۱۰ تولہ میں گھسکر پلانا مفید ہے **دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ ام
پودینہ ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ جدوار ۳ ماشہ سپاری ۳ ماشہ دانہ الائچی خورد
۶ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ سب کو ایک برتن گلی میں ڈالکر گل حکمت کرکے آگ اپلہ ۵ سیر
کی دینا جب راکھ ہو جاوے ایکماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر**
غنچہ مدار ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ نمک سانبر ۳ ماشہ نوسادر ۳ ماشہ افیون ایکماشہ
آب ادرک ایکتولہ میں کھرل کرکے گولیاں برابر نخود کے بنادیں ایک گولی ہمراہ
عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** ہلدی کالی ۳ سرخ عرق گلاب میں ایکتولہ
گھسکر پلانا مجرب ہے **دیگر** پودینہ ۳ ماشہ قرنفل ایکماشہ بادیان ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ
پانی ایکپاؤ میں جوش دیکر قدرے قدرے پلانا مفید ہے **دیگر** یہ نسخہ اسرار کا ہے
تخم مرچ سرخ ایک عدد موم ایک سرخ میں بند کرکے کھلانا مجرب ہے **دیگر**
انار دانہ ۳ ماشہ زرشک ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سنبل الطیب
۳ ماشہ ابلیموں ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ پودینہ خشک ۳ ماشہ پوست پستہ ۳ ماشہ عود ۳
ماشہ سبکو پیسکر سفوف بنادیں ایکماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے
**دیگر** پوست بیخ مدار ۳ ماشہ گل مدار ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں برابر نخود
کے بنادیں ایک گولی ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** انار دانہ
بریاں ۶ ماشہ دانہ ہیل بریاں ۶ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ زرنباد بریاں ۳ ماشہ سعد
۳ ماشہ کشنیز بریاں ۶ ماشہ ہلیلہ کلاں بریاں ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ حب الآس بریاں
۶ ماشہ سبکو پیسکر سفوف بنادیں ۳ ماشہ ہمراہ شربت حب الآس ۲ تولہ کے کھلانا مفید

ہے **دیگر** زنجبیل ۳ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ نمک ایکماشہ ملاکر گولیاں برابر نخود کے بنادیں ایکماشہ ہمراہ عرق کیوڑہ ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست نارجیل سوختہ ایکماشہ بانات سوختہ ایک سرخ عرق گلاب میں ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** برگ نیب ایکماشہ زرشک ایکماشہ فلفل سیاہ ایکماشہ عرق گلاب ۵ تولہ میں ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** سہاگہ بریاں ایکماشہ زرشک ۳ ماشہ زہر مہرہ ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ شربت لیموں ۲ تولہ میں ملاکر چٹانا مجرب ہے **دیگر** نارجیل دریائی ایکماشہ تخم لیموں ایکماشہ جدوار ایکماشہ عرق لیموں ۳ تولہ میں پیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** بیخ مدار ۲ ماشہ فلفل سیاہ ۲ ماشہ عرق ادرک ایکتولہ میں حل کرکے گولیاں برابر نخود کے بنادیں ایک گولی ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** جدوار خطائی ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ زہر مہرہ ۳ ماشہ زرد چوبہ ۳ ماشہ چونہ ۳ ماشہ تخم فلفل سرخ ۳ ماشہ پوست بیخ مدار ۳ ماشہ آب پودینہ سبز ۲ تولہ میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنادیں ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلادیں مجرب ہے **دیگر** پوست ترنج ۳ ماشہ قاقلہ صغار ۳ ماشہ قاقلہ کبار ۳ ماشہ سنبل الطیب ۲ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ مصطگی ۲ ماشہ سب کو پیسکر آب انار ۵ تولہ ملاکر قند سفید ایکپاؤ میں قوام کرکے جوارش بنادیں خوراک ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** زنجبیل ۲ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ دارفلفل ۳ ماشہ حلتیت ۳ ماشہ دانہ ہیل ۳ ماشہ گوگرد ۲ ماشہ روغن گاؤ ایکتولہ میں بریاں کرکے ہر چہار نمک ۲ تولہ پوست ہلیلہ زرد ۲ ماشہ پوست بلیلہ ۲ ماشہ آملہ ۲ ماشہ نانخواہ ۲ ماشہ زیرہ سیاہ ۲ ماشہ سہاگہ ۳ ماشہ نوسادر ۳ ماشہ سب کو عرق لیموں کاغذی ۲ تولہ میں ملاکر گولیاں برابر نخود کے بنادیں ایک گولی ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلادیں

مجرب ہے غذا جب تک اشتہا پیدا نہ ہووے ہرگز نہ دینا اور سوائے شوربا چوزہ مرغ کے اور سب چیز کا پرہیز ہے +

# سوال ضعف اشتہا کا حال بیان کرو

**جواب** بھوک کا نہ ہونا اور کم ہونا اس کے چھبیس اسباب اطبائے بیان فرمائے ہیں اول حرارت سادہ فم معدہ کا دوئم برودت سادہ فم معدہ سوئم افراط بلغم شور کا چہارم بلغم لزج کثیر المقدار کا پنجم اجتماع خلط متعفن کا ششم قلت تحلیل فضول ہفتم قلت جذب کیلوس سوء جگر دہم انقلاع خلط سوداوی از طحال بر فم معدہ یازدہم بطلان فم معدہ دوازدہم قلت خون در تمام بدن و ضعف قوائے آن سیزدہم ترک عادات مثل ترک شراب و بھنگ وغیرہ چہاردہم عوارض طبیعت مثل غم و غصہ و وہم و غضب پانزدہم دیدان امعا کو ایذا پہنچائیں شانزدہم تنفر طبیعت مثلاً مگس وغیرہ کھانے میں نکل آوے ہفدہم دوام نزلہ کا گرنا معدہ پر ہشدہم ورم معدہ یا جگر یا قرحہ معدہ نوزدہم احتباس حیض ابتداء حمل میں بستم جاتے رہنا قوت جاذبہ معدہ کا یا تمام بدن کا ۔ بست و یکم افراط ہوا و حرارت و برودت کا ۔ بست و دوئم نیند کے نہ آنے سے بست و سوئم ریاضت بیوقت ۔ بست و چہارم شرب آب بسیار بست و پنجم ۔ سوء مزاج یابس معدہ ۔ بست و ششم امتلاء خون علامات دریافت کر کے علاج کریں اگر پیاس زیادہ ہووے تو حرارت سادہ کا سبب ہے اور اگر پیاس کے ساتھ غثیان ہووے تو لذعہ معدہ کا سبب ہے اگر ذائقہ منہ کا تلخ ہووے

تو صفرا کا سبب ہے اگر مزہ شور ہووے تو بلغم شور کا سبب ہے اگر منہ
میں پانی آوے اور نفخ تمدد ہووے تو بلغم شور کا سبب ہے اگر منہ میں بو آوے
اور براز بو دار ہووے تو خلط متعفن کا سبب ہے اور اگر پیاس نہ ہووے۔ تو
ضعف ہضم و سوء مزاج بارد کا سبب ہے اور اگر مزہ منہ کا ترش ہووے اور
سوزش معدہ میں ہووے اور قے اور رنگ زبان کا سیاہی مائل ہووے تو
کثرت سودا کا سبب ہے اور اگر گرانی اعضا ہووے تو امتلا بدن و اخلاط
خام کا سبب ہے اور اگر جلد بدن کی خشک ہووے اور براز زیادہ آوے اور
اشتہا کم ہووے تو استفراغ کا سبب ہے اور اگر آثار ضعف جگر یا طحال کے پائے
جاویں تو وہ سبب ہے اور اگر ترشی کھانے سے اشتہا ہووے تو سودا طحال
سے گرتا ہے اور اگر روز بروز لاغر ہوتا جاوے اور اسہال مختلف رنگ کے آویں
اور طحال بڑھ جاوے تو سوء ہضم جگر کا سبب ہے اور اگر کھانے سے نفرت ہووے
اور بھوک بالکل نہ ہووے تو سوء مزاج معدہ کا سبب ہے اور اگر ابتدائے حمل
میں اشتہا نہ ہووے تو احتباس حیض کا سبب ہے اور اگر آثار نزلہ کے پائے
جاویں تو سوء مزاج یابس یا امتلاء دم یا دیدان امعا کا سبب ہے یا ورم معدہ یا جگر
ہووے تو قرحہ کا سبب ہے یا ترک عادت شراب یا عوارض غم یا ہم یا غضب
سے ہے اگر یہ آثار نہ پائے جاویں تو فعل معدہ کا سالم ہے اور بطلان حس
فم معدہ کا ہوگا علاج زیتون ۳ ماشہ پانی ایک پاؤ میں جوش دیکر پلانا مفید ہے
دیگر فلفل سیاہ ۷ ماشہ قرنفل ۷ ماشہ خولنجاں ۷ ماشہ حلتیت ۷ ماشہ زنجبیل ۷ ماشہ
پودینہ کے عرق ۵ تولہ میں گولیاں برابر نخود کے بنا دیں ایک گولی ہمراہ عرق

بادیان ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** مصطگی ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ چرائتہ ۳
ماشہ گلنار ۳ ماشہ بیخ اذخر ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ
دارفلفل ۲ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ نمک لاہوری ۲ ماشہ ملاکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت افسنتین ۲
تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** عود ہندی ۲ ماشہ دارچینی ۲ ماشہ قرنفل ۲ ماشہ عرق
گلاب ۱۰ تولہ میں جوشندہ کر پلاویں مجرب ہے **دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ ام سنبل الطیب
۲ ماشہ افسنتین ۲ ماشہ صندل سفید ۲ ماشہ آملہ ۲ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ عود ۳ ماشہ
زرشک ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ
کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مربائے ہلیلہ ایک عدد ورق نقرہ ایک عدد ہمراہ شربت
بنفشہ ۲ تولہ عرق عنب الثعلب ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** آب ثمر ہندی
۲ تولہ آب لیموں ایک تولہ زرشک ۲ ماشہ کشنیز ۲ ماشہ پوست سماق ۲ ماشہ سب کا شیرہ
عرق بادیان ۱۰ تولہ میں نکالکر شربت سیب ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** مصطگی ۳
ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ پوست بیرون پستہ ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ دانہ الائچی کلاں
۳ ماشہ سازج ہندی ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ
دارچینی ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ جوزبوا ۳ ماشہ بسباسہ
۳ ماشہ عرق گوگرد ۳ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنا دیں ایک گولی صبح
ایک شام ہمراہ پانی کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** مصطگی ۳ ماشہ دانہ الائچی کلاں
۲ ماشہ قرفہ ۲ ماشہ سنبل الطیب ۲ ماشہ زنجبیل ۲ ماشہ دارفلفل ۲ ماشہ دارچینی
۲ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۲ ماشہ پوست ترنج ۲ ماشہ سب کو کوٹ کر شہد ۱۰ تولہ میں ملاکر
جوارش بنا دیں ۲ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے ۔

**دیگر** بادیان ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ پودینہ خشک ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ دانہ ہیل ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ برگ سناکی ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ بسباسہ ۶ ماشہ عود ۶ ماشہ آب لیموں ۵ تولہ میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنا دیں ایک گولی صبح ایک شام کھلاویں مجرب ہے **دیگر** دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ ہر چہار نمک ۲ تولہ جوکھار ۶ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ پیلا پی مول ۶ ماشہ دارفلفل ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ زیرہ سفید ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ انار دانہ ۶ ماشہ ناگکیسر ۶ ماشہ انیس ۶ ماشہ پوست سماق ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ آب لیموں ۲۰ عدد میں کھرل کرکے گولیاں برابر نخود کے بنادیں صبح و شام ہمراہ پانی کے کھلادیں مجرب ہے **دیگر** زیرہ سیاہ ۶ ماشہ زیرہ سفید ۶ ماشہ نمک لاہوری ۶ ماشہ نمک سانبر ۶ ماشہ نمک سیاہ ۶ ماشہ نمک پشاوری ۶ ماشہ دانہ الائچی کلاں ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ گندھک ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ دارفلفل ۶ ماشہ بسباسہ ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ سب کو عرق لیموں کاغذی ۱۰ عدد میں کھرل کرکے گولیاں برابر نخود کے بنادیں ایک گولی صبح ایک گولی شام ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** زنجبیل ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ دارفلفل ۶ ماشہ شیطرج ۶ ماشہ نمک لاہوری ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ آب لیموں کاغذی ۵ عدد میں کھرل کرکے گولیاں برابر نخود کے بنادیں ایک گولی بعد از طعام کھلادیں مجرب ہے **دیگر** قرنفل ۶ ماشہ سہاگہ بریاں ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ شیطرج ہندی ۶ ماشہ نمک سیاہ ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ دارفلفل ۶ ماشہ پوست سماق ۶ ماشہ انار دانہ ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ ہلیلہ زرد

۶ ماشہ بلیلہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ جوکھار ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ سبکا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** مصطگی ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملاکر ہمراہ سکنجبین سرکہ ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** جوارش کمونی ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے ٭

# سوال فساد شہوت وحم کا حال بیان کرو

**جواب** بھوک کی خواہش میں مٹی وچونہ وکنکر وکوئلہ و دیگر چیز جو طعام میں شامل نہ ہوں اسکا کھانا۔ اکثر یہ عارضہ مستورات حاملہ کو ایام حمل میں ہوا کرتا ہے اور یا کھانے ترش وشور چیزوں کی ابتدا حمل میں سہ ماہ تک ہوا کرتی ہے اسکو وحم کہتے ہیں یہ خلط ردی معدہ میں جمع ہونے سے ہوا کرتا ہے **علاج** اگر حاملہ نہ ہووے تو اسکا علاج اسہال وقئے سے تنقیہ کرنا باقی علاج سوء مزاج معدہ بلغمی کا کرنا اور ہر ماہ میں ۲ مرتبہ قئے کرانا آب ترب ۵ تولہ سکنجبین ۲ تولہ ملاکر قئے کرانا مفید ہے۔ اور جوارش مصطگی ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ سکنجبین ۲ تولہ ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** زیرہ سیاہ ۱۰ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ مویز منقی ایکتولہ ملاکر ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** شاہ بلوط ۳ ماشہ عود ہندی ۳ ماشہ خردل ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملاکر صبح وشام نصف نصف ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** ریباس ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ سعد ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ سبکا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت سیب ۲ تولہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** زیرہ سیاہ ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ

مویز منقی ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ پوست ہلیلہ کابلی ۶ ماشہ بلیلہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ گلقند ۳ تولہ سرکہ ۵ تولہ ملاکر ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ سکنجبین ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ نمک لاہوری ۶ ماشہ رب سوس ۶ ماشہ غاریقون ۶ ماشہ فلفل ۶ ماشہ سب کو آب ادرک ۵ تولہ میں حل کرکے گولیاں برابر نخود کے بنانا اور صبح وشام ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** ہلیلہ ۶ ماشہ بلیلہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ مصطگی ایکماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ دانہ الایچی سفید ۶ ماشہ سداب ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ خبث الحدید ۶ ماشہ سبکا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** استخوان مرغ سوختہ ۶ ماشہ ہلیلہ ۶ ماشہ بلیلہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ تخم مورد ۶ ماشہ مغز چلغوزہ بریاں ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ نخود بریاں ۶ ماشہ مغز بادام بریاں ۶ ماشہ مازو بریاں ۶ ماشہ سب کو ہموزن پیسکر سفوف بناویں ۳ ماشہ ہمراہ گلقند ۲ تولہ کے ملاکر کھلاویں اوپر سے عرق بادیان ۱۰ تولہ پلاویں مجرب ہے **دیگر** صمغ عربی ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ دانہ ہیل ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ ہلیلہ ۶ ماشہ بلیلہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ گوشت بچہ کبوتر بریاں ۲ تولہ سبکا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** تخم کرفس ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ کبابہ ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ پرسیاوشاں ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ اسارون ۶ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ مویز منقی ۲ تولہ روغن بادام ایکتولہ سب کو ملاکر ۵ ماشہ ہمراہ عرق پودینہ ۵ تولہ کے کھلانا بہت مفید ہے **غذ** اگوشت مرغ بریاں۔ شوربا و نان گندم باقی پرہیز ہے۔

# سوال شہوت کلبی کا حال بیان کرو

**جواب** سگ کی بھوک کو شہوت کلبی کہتے ہیں اسمیں حرص بڑھ جاتی ہے کسی وقت بھی سیر نہیں ہوتا سبب اسکا برودت فم معدہ کا ہے قوت معدہ کی بڑھ جاتی ہے جو کچھ معدہ میں جاتا ہے ہضم ہو جاتا ہے **علاج** حب الخضرا ۳ ماشہ پستہ ۳ ماشہ بادام ۳ ماشہ کنجد مقشر ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ خرفہ ۳ ماشہ خیارین ۶ ماشہ سبوس گندم ۶ ماشہ جوز بوا ۶ ماشہ زعفران ۲ ماشہ سبکا سفوف بناکر ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلادیں مجرب ہے **دیگر** سنبل الطیب ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ سبکا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مصطگی ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ دارفلفل ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ سفوف بناکر ۶ ماشہ کھلادیں ہمراہ عرق بادیان کے مجرب ہے **دیگر** نشاستہ اکیتولہ عود ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ روغن بادام ۶ ماشہ میں گلقند ۵ تولہ ملاکر ۶ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** خولنجان ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ عود ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ رب سوس ۶ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ خرفہ ۶ ماشہ سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت انار ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** دارچینی ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ۔

مصطگی ۱۰ ماشہ دانہ ہیل ۶ ماشہ سبکا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ گلقند ۲ تولہ میں ملا کر
کھلانا مجرب ہے غذا گوشت مرغ و نان گندم زردی بیضہ مرغ روغن بادام
کھلانا مفید ہے ۔

# سوال جوع البقر کا حال بیان کرو

جواب بھوک کا ہو جانا مانند بیل کے یعنی معدہ پھٹی ہو جاوے مگر تمام اعضا محتاج
غذا کے رہیں اور خواہش غذا کی نہ جاوے سبب اسکا سوء مزاج بارد فم معدہ کا
ہے اور دبلا ہونا بدن کا اور ضعیف ہونا قوت کا اور باطل ہونا بھوک کا تا حدیکہ
آدمی سے بغیر کھائے غذا کے اٹھا نہ جاوے علاج اسطوخودوس ۳ ماشہ
تربد ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ شحم حنظل ۳ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ غاریقون ۳ ماشہ مصطگی ۲
ماشہ انیسوں ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ
سبکو آب لیموں ۵ تولہ میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنا دیں ایک گولی صبح ایک شام
ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے دیگر مشک ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ
اسارون ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ پوست بیرون پستہ ۳ ماشہ مروارید سفتہ
ایکماشہ عنبر اشہب ایکماشہ عرق گلاب ۳ تولہ میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنا دیں صبح
وشام ایک ایک گولی ہمراہ شربت سیب ۲ تولہ کے کھلا دیں مجرب ہے دیگر برگ
گاؤزبان ۶ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ چاء خطائی ۳ ماشہ خولنجان ۳ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ
شقاقل ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ صعتر ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ چوب چینی ایکتولہ دارچینی
۳ ماشہ بہمن سفید ۶ ماشہ گل گاؤزبان ۶ ماشہ بسباسہ ۳ ماشہ جوز الطیب ۳ ماشہ

شونیز ۳ ماشہ بادیان خطائی ۲ ماشہ سعد ۳ ماشہ اسارون ۳ ماشہ زوفا ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ رب سوس ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ ابریشم ۲ ماشہ عود ۳ ماشہ کشنیز ۲ ماشہ پوست ترنج ۲ ماشہ زعفران ۳ ماشہ مویز منقی ۳ تولہ نبات سفید نیم سیر سب کا قوام بنا کر جوارش بناویں خوراک ۲ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ و شربت لیموں ۲ تولہ کے ملا کر کھلاویں اس مرض میں اکثر غذا کے زیادہ نہ ملنے سے غشی بھی ہو جایا کرتی ہے اس وقت یہ لخلخہ سونگھاویں زعفران ۳ ماشہ کبابہ ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ عرق گلاب ۴ تولہ میں تر کر کے لخلخہ کریں مجرب ہے **دیگر** گل سرخ ۲ ماشہ عود ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ مشک ۳ ماشہ رامک ۳ ماشہ۔ بادرنجبویہ ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ سبکو عرق ۴ تولہ میں پیس کر ضماد قم معدہ پر کرنا مفید ہے **دیگر** اسطوخودوس ۲ ماشہ زرنب ۲ ماشہ سعد ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ بادرنجبویہ ۲ ماشہ دال ماش ۲ تولہ جند بیدستر ۳ ماشہ زردی بیضہ مرغ ایک عدد شیر بز ۴ تولہ سب کو پیس کر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ بقراط انیسوں ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ بیخ کرفس ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ حب النیل ۳ ماشہ بسفائج ۳ ماشہ صعتر ۳ ماشہ انجیر ۳ عدد مویز منقی ایکتولہ گلقند ۲ تولہ سب کو عرق بادیان ایکپاؤ میں جوشندیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** سداب ۲ ماشہ تخم کرفس ۲ ماشہ پودینہ خشک ۲ ماشہ پوست ترنج ۲ ماشہ زعفران ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ خولنجان ۳ ماشہ سب کو آب لیموں کاغذی ۵ عدد میں کھرل کر کے گولیاں برابر نخود کے بناویں ایک گولی ہمراہ شربت سیب ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** عود ۳ ماشہ پوست سماق ۳ ماشہ پوست ترنج ۳ ماشہ آب لیموں ۲ ماشہ شہد ایکتولہ ملا کر قدرے قدرے چٹانا مفید

ہے **دیگر** جوارش کمونی جوارش مصطگی جوارش عود یہ اس مرض میں کھلانا مفید ہیں اگر ضرورت تنقیہ کی طبیب تصور کرے تو مغز املتاس ۵ تولہ ترنجبین ۵ تولہ۔ شیر خشت ۲ تولہ شیرہ مغز بادام ۹ ماشہ سبکو عرق گلاب ایکپاؤ میں تر کرکے چھانکر پلادیں مفید ہے **غذا** گوشت مرغ شنوربا حلوان عرق ماءاللحم زردی بیضہ مرغ اس میں مفید ہیں اور بعد غذا دوالکرکم ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ کے کھلانا مفید ہے۔

# سوال جوع الغشی کا حال بیان کرو

**جواب** بھوک کی برداشت نہ ہووے اور وقت بھوک کے غذا کے میسر نہ ہونے سے غشی ہوجاوے سبب اسکا ضعف فم معدہ کا اور حرارت تمام بدن کا بسبب حرارت کے قلب کو ضرر پہنچے اور مزاج قلب کا گرم ہوجاوے اکثر یہ عارضہ سفر دریا یا سواری کشتی کے باعث پیدا ہوتا ہے اس میں تشنگی و کرب و قبض و شدت بھوک کی ہو اور کچھ کھانے کو نہ ملے اس وقت طبیعت غشی کی طرف راغب ہوجاتی ہے **علاج** حالت غشی میں غشی دور کرنے کی تدبیریں کریں اس کے بعد زرشک ۶ ماشہ عرق گلاب ۱۰ تولہ میں شیرہ نکالکر شربت انار ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** مربائے سیب ایکتولہ ورق نقرہ ایک عدد ملاکر اول کھلانا اوپر سے برگ ترنج ۶ ماشہ برگ بادرنجبویہ ۶ ماشہ نعناع ۶ ماشہ سب کا شیرہ پانی ایکپاؤ میں نکالکر سکنجبین سادہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** روغن بنفشہ ایکتولہ شیر عورت ایکتولہ ملاکر سر پر ملنا مفید ہے **دیگر** مربائے گاجر ایکتولہ مربائے ہلیلہ ایکتولہ مربائے سیب ایکتولہ مربائے آملہ ایکتولہ مروارید ۳ ماشہ جدوار خطائی ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ مشک ایکماشہ عنبر اشہب

ایکماشہ ورق نقرہ ۲۰ عدد ورق طلا ۱۰ عدد شہد ۱۰ تولہ ملاکر معجون بناویں خوراک ۳ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** دانہ انگور ۱۰ ماشہ عرق گلاب ۵ تولہ میں شیرہ نکالکر پلانا مفید ہے **دیگر** ماء اللحم انگوری ۳ تولہ پلانا مفید ہے **غذا** چوزہ مرغ و نان گندم و انگور و سیب کھلانا باقی علاج سوء مزاج معدہ کا کرنا اور بھوک کے وقت غذا کھلانا ہاتھ پاؤں کی مالش کرنا۔ پرہیز جماع کا ضروری ہے ۔

# سوال عطش مفرط کا حال بیان کرو

**جواب** تشنگی بسیار کا ہونا اسکو دو طرح سے بیان فرمایا ہے ایک عطش صادق دوسرے کاذب صادق عطش وہ ہے جو تمام اعضا پانی طلب کریں اور کاذب وہ ہے جسمیں معدہ اور جگر پانی طلب کرے جرجانی نے اس کو کئی قسم سے بیان فرمایا ہے ایک سوء مزاج عضوی دوسرے سوء مزاج بدنی تیسرے مشارکت مری یا معدی یا امعائی یا جگری یا ریہ یا کلیہ سے یا طعام غلیظ کے کھانے سے مانند گوشت گاؤ یا ماہی شور یا پینے آب دریا شور سے یا استعمال دوائے حارے سے یا کثرت شراب سے یہ پیاس شرابی کو بہت جلد ہلاک کردیتی ہے کسی تدبیر سے ساکن نہیں ہوتی اگر سوء مزاج تمام بدن سے ہووے تو تپ صفراوی یا محرقہ ساتھ ہوگا اگر سوء مزاج اعضائی سے ہے تو مشارکت معدہ یا ورم حار یا بلغم شور سے ہوگا یا حرارت فم معدہ کے باعث ساتھ حرارت تپ کی بھی ہوگی اور کبھی پینے شراب کہنہ یا استعمال طعام حار یا ادویہ حارہ مثل ثوم یا حلتیت کے استعمال سے یا مشارکت

گردوں سے جذب مائیت جگر سے مرض ذیابیطس میں پیاس ہوگی یا سدہ پڑجانے یا سا ریقا میں یا مرض استسقا یا قولنج میں پیاس ہوگی یا مشارکت سینہ یا ریہ یا قلب یا امعا یا دماغ سے اسکے ساتھ سرسام حار ہوگا یا مشارکت تمام بدن سے حمیات میں روز بحران یا آخر وق یا سل میں یا ہیضہ میں یا ضرب معدہ میں یا دوائے مسہل حار کے استعمال سے یا بسبب یبوست کے ہوگا

**علاج** آب سرد برف کا پلانا مفید ہے **دیگر** فرمودہ بقراط قلب غراب خشک کرکے سرکہ ۱۰ تولہ میں حل کرکے پلانا ایک ماہ تک خواہش پانی کی نہیں ہوتی **دیگر** یاقوت سرخ کا ٹکڑہ منہ میں رکھنا بالخاصیت دافع پیاس ہے سپستان بھی منہ میں رکھنا دافع پیاس ہے **دیگر** صدف مرواریدی کا ٹکڑہ منہ میں رکھنا اور چاندی کا ٹکڑہ بھی منہ میں رکھنا دافع پیاس ہے **دیگر** طعام چرب و رطب کھلانا بھی پیاس کو دفع کرتا ہے۔ **دیگر** سرکہ ۲ تولہ پانی ا سیر میں ملاکر پلانا دافع پیاس ہے **دیگر** پوست پستہ منہ میں رکھنا پیاس کو دور کرتا ہے **دیگر** اگر حرارت سے ہو تو تخم خرفہ ۳ ماشہ کاہو ۳ ماشہ مغز کدو شیریں ۲ ماشہ سبکا شیرہ پانی ایکپاؤ میں نکالکر سکنجبین سادہ ۳ تولہ ملاکر پلانا دافع پیاس ہے **دیگر** لعاب اسپغول ۲ ماشہ لعاب خطمی ۲ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ سبکا لعاب پانی ایکپاؤ میں نکالکر سکنجبین سرکہ ۳ تولہ ملاکر پلانا دافع پیاس ہے **دیگر** آب تربوز میں سکنجبین ملاکر حسب ضرورت پلانا پیاس کو دفع کردیتا ہے **دیگر** تخم کاہو ۲ ماشہ مغز خیارین ۲ ماشہ مغز کدو ۲ ماشہ تخم خرفہ ۲ ماشہ کتیرا ۲ ماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں ملاکر گولیاں برابر نخود کے بنادیں ایک ایک گولی منہ میں رکھنا مفید ہے **دیگر** آب بہی ۵ تولہ آلوبخارہ ۷ دانہ تمر ہندی

۲ تولہ سب کو پانی ایک پاؤ میں تر کرکے سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا دافع پیاس ہے **دیگر**
صمغ عربی ۲ ماشہ کتیرا ۲ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ برادہ صندل سفید ۳ ماشہ مغز کدو شیریں
ایک تولہ کافور ایک ماشہ سب کو لعاب بہدانہ میں کھرل کرکے گولیاں برابر نخود کے بناکر منہ میں
رکھنا مفید ہے **دیگر** شیرہ خرفہ ۶ ماشہ روغن گل ایک تولہ دونوں کو ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر**
آب تمر ہندی ۵ تولہ آب سیب ۳ تولہ روغن گاؤ ایک پاؤ میں ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر**
اگر یبوست سے ہووے تو روغن بادام ۶ ماشہ شیرہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ شیرہ مغز
تربوز ۶ ماشہ زرشک ۳ ماشہ سب کا عرق گاؤزبان میں شیرہ نکالکر شربت انار ۲ تولہ
ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** اگر شراب کے پینے سے پیاس کا غلبہ ہووے تو لعاب اسبغول
۶ ماشہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ برف ڈالکر پانی نیم سیر میں شربت انار ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب
ہے اور اگر سوء ہضمی سے پیاس ہووے تو سکنجبین ۵ تولہ پانی ایک سیر میں ڈالکر قے
کرادیں اسکے بعد بادیان ۶ ماشہ پانی نیم سیر میں جوش دیکر نیم گرم قدرے قدرے پلانا
مفید ہے **دیگر** برادہ صندل سفید ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ صمغ عربی
۳ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ رب السوس ۱۰ ماشہ سبوس اسبغول ایک تولہ زرشک ۲ ماشہ سب کو
عرق گلاب ایک پاؤ میں پیسکر سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے یا اسکا سفوف بناکر
ہمراہ عرق گلاب کے ۳ ماشہ کھلادیں مجرب ہے **دیگر** اگر برودت معدہ سے ہووے
تو یہ ضماد کریں صبر ۲ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ روغن قسط ایک تولہ
موم سفید ۲ ماشہ ملاکر معدہ پر ضماد کریں مجرب ہے **دیگر** الائچی خورد ۳ ماشہ پودینہ خشک ۲
ماشہ بادیان ۶ ماشہ [illegible] ۲ ماشہ سب کو عرق گلاب ایک پاؤ میں جوش دیکر مصری ۲ تولہ ملاکر
پلانا مجرب ہے [illegible]

# سوال ورم معدہ کا حال بیان کرو۔

جواب۔ ورم معدہ کے بھی بہت سے اسباب اطبا نے بیان فرمائے ہیں ورم معدی حار ورم معدی بارد ورم حار دموی ورم معدی حار صفراوی ورم معدی بحرارت عارضی یا بلغم عفونت سے گرم ہو جاوے یا بلغم جلکر سورا ہو جاوے ورم دموی کو فلغمونی کہتے ہیں اور ورم صفراوی کو حمرہ کہتے ہیں اور بقول شیخ ورم صفراوی کو ماشرا کہتے ہیں اور ورم بلغمی کو رخو اور ورم سوداوی کو ورم صلب کہتے ہیں۔ اور ہمیشہ ورم معدی دموی یا صفراوی کم ہوتا ہے اور بلغمی اکثر ہوتا ہے آخر کو دموی و صفراوی بھی بلغمی ہو جاتا ہے بقول گیلانی معدہ منبت بلغم کا ہے اور معدہ کو ہمیشہ بلغمی امراض زیادہ ہوتے ہیں بخلاف دموی و صفراوی کے اگر ورد معدہ کی کسی تدبیر سے زائل نہ ہووے تو ورم تصور کرو اگر ورم آگے کی جانب ہے تو مریض پشت پر سو سکتا ہے اور نحیف البدن ہو جاویگا اور پشت کی جانب مریض کو آرام ملتا ہے اور معدہ کی جانب سونے سے تکلیف درد ہونا دلیل ورم کی ہے اور ورم معدہ میں درد اور تپ ضروری و لازمی ہے اگر ورم حار ہے تو درد اور تپ شدت سے ہوگا۔ اور اگر ورم بارد ہوگا تو درد خفیف ہوگا اور تپ تیز و تشنگی غالب ہوگی اور چہرہ کا رنگ سرخ اور زبان سرخ اور خشک ہو جاویگی اور منہ کا ذائقہ شیریں ہو تو ورم دموی ہے اور اگر زردی چہرہ اور تپ شدت کا اور زردی زبان اور زردی بول و بیرازکی تو ورم صفراوی ہے اور اگر ورم بلغمی ہوگا تو تشنگی نہ ہوگی اور منہ کا ذائقہ پھیکا ہوگا اور تپ نرم ہوگا اور تہبیج چہرہ اور زبان سفید ہوگی اور اگر سیاہی چہرہ اور سوء القنیہ بدن اور خشکی منہ کی تو ورم سوداوی

ہے اور سوداوی میں مرض طول پکڑیگا اگر درد معدہ میں ہاتھ پاؤں سرد
ہو جاویں تو دلیل موت کی ہے **علاج** یہ ضماد بہت مفید ہے مغز املتاس
۲ تولہ عرق مکو ۲ تولہ میں حل کر کے ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** - برگ نیب ۱۰ تولہ
گرم کر کے معدہ پر باندھنا اور بجائے پانی کے عرق مکو پلانا مجرب ہے **دیگر** اگر
ورم دموی ہے تو فصد باسلیق کی کرنا اور تخم کاسنی ۶ ماشہ مکو ۱۰ ماشہ عرق سونف ۱۰
تولہ میں شیرہ نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** مکو خشک ۶ ماشہ گل
نیلوفر ۹ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے
**دیگر** مویز منقی ایکتولہ تخم کاسنی ۱۰ ماشہ مکو خشک ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ سبکا شیرہ عرق بادیان
ایکپاؤ میں نکالکر پلانا مجرب ہے **دیگر** زرشک ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ تخم کاسنی ۱۰ ماشہ
عناب ۷ دانہ سبکا شیرہ پانی میں نکالکر شربت نیلوفر ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** ریشہ خطمی
۳ ماشہ گل نیلوفر ۶ ماشہ بیخ بادیان ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ سبکا عرق گلاب میں
لعاب نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے سعد
کوفی ۳ ماشہ اذخر ۳ ماشہ جدوار خطائی ۳ ماشہ مقل ۳ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ موم سفید
۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ سب کو بطور قیروطی کے بنا کر مالش کرنا مجرب ہے **دیگر** اور اگر
ورم صفراوی ہووے تو فصد باسلیق کی کھولنا اور مغز کدو شیریں ۶ ماشہ مغز تربوز
۶ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ مکو خشک ۶ ماشہ سبکا شیرہ عرق بادیان ایکپاؤ میں
نکالکر شربت بزوری ۳ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** تمر ہندی ۳ تولہ آلو بخارا ۱۱ دانہ
بارتنگ ۱۰ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ سب کو عرق مکو ایکپاؤ میں تر کر کے شربت دینار ۲
تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے صندل سفید ۱۰ ماشہ صندل سرخ ۱۰ ماشہ

کشنیز ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ سب کو عرق گلاب میں پیسکر نیم گرم ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے آرد جو ۲ تولہ اکلیل الملک ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ کافور ایکماشہ سب کو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے اگر ورم **بلغمی** ہووے تو منضج و مسہل بلغم کا کرنا اور آب مکوہ تولہ شربت دینار ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** گلقند ۲ تولہ مکو ۶ ماشہ سرکہ ایکتولہ پیسکر پلانا مجرب ہے **دیگر** روغن بید انجیرہ ۵ تولہ ہمراہ عرق مکو ۱۰ تولہ شربت بنفشہ ۳ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** بیخ بادیان ۳ ماشہ اجمود ۳ ماشہ چرائتہ ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ عرق مکو ایکپاؤ میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ چرائتہ ۳ ماشہ عنب الثعلب ۳ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ بیخ بادیان ۶ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ مویز منقی ایکتولہ سبکو عرق مکو ایکپاؤ میں جوشدیکر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مجرب ہے گل بابونہ ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ مقل ۶ ماشہ سب کو پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے اگر ورم **سوداوی** ہووے تو اول منضج و مسہل سودا کا کرنا بعد میں شیر شتر نیم سیر گلقند ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** دواء لک ۳ ماشہ ہمراہ عرق گھیکوار کے پلانا مفید ہے **دیگر** دواالکرکم ۳ ماشہ۔ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** ریوند بیدالورد ۹ ماشہ ہمراہ عرق مکو ۵ تولہ و عرق کاسنی ۵ تولہ شربت بزوری ۳ تولہ کے پلانا مجرب ہے **دیگر** خاکسی ۳ ماشہ ہمراہ شربت بنفشہ ۳ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گلقند ایکتولہ افسنتین ۳ ماشہ تخم ریحان ۳ ماشہ ملا کر کھلانا اوپر سے عرق مکو ۵ تولہ پلانا مجرب ہے **دیگر** اطریفل کشنیز ایکتولہ عرق گلاب ۵ تولہ عرق مکو ۵ تولہ عرق بادیان ۵ تولہ شربت بزوری ۳ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** شاہترہ ۳ ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ

تودری سفید ۶ ماشہ سب کو کوٹ کر سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ گلقند ۲ تولہ کے ملا کر کھلانا اوپر سے عرق مکوہ ۵ تولہ پلانا مجرب ہے **دیگر یہ ضماد** بہت مجرب ہے عنب الثعلب ۳ ماشہ مغز خیار شنبر ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ سرکہ ۵ تولہ میں حل کر کے ضماد لگانا مجرب ہے **غذا** شوربا گوشت حلوان دال مونگ پالک کدو خرفہ پرہیز گرم اشیا سے سنگین منع ہے۔

# سوال دبیلہ معدہ کا حال بیان کرو

**جواب** جس ورم میں ریم پیدا ہو جاوے باطن میں وہ دبیلہ ہے ابتدائے خراج میں درد شدید اور تپ ہوگا اور پسینہ بہت آویگا اور عطش ہو گی اشتہا ساقط ہو جاویگی اور بدن لاغر ہو جاویگا اور صلابت زیادہ ہو گی اور بول کم آویگا اور قے و اسہال ساتھ ہو دینگے اگر اس حالت میں اطراف سرد ہو جاویں اور درد معدہ میں ہو دوے تو یہ علامت ردی ہے **علاج** بزر کتان ۳ ماشہ تخم مرو ۳ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ سب کو پیسکر شیر بز ایک پاؤ میں ملا کر پلاویں مفید ہے **دیگر** حلبہ ۳ ماشہ تخم مرو ۳ ماشہ مغز بادام تلخ ۶ ماشہ انجیر زرد ایک عدد مویز منقی ایک تولہ روغن بید انجیر ۲ تولہ عرق مکوہ ۵ تولہ ملا کر نیم گرم ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** مقل ۶ ماشہ اشق ۶ ماشہ صبر ۶ ماشہ روغن بادام ایک تولہ روغن گل ایک تولہ سرکہ ۲ تولہ موم سفید ۶ ماشہ سب کو نیم گرم کر کے ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** اکلیل الملک ۶ ماشہ بابونہ ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ تخم مرو ۶ ماشہ مغز بادام ایک تولہ سب کو ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** گل خطمی ۶ ماشہ بابونہ ۶ ماشہ اکلیل الملک ۶ ماشہ اشق ۶ ماشہ مقل ۶ ماشہ سب کو پانی میں پیسکر ضماد

کرنا مفید ہے **دیگر** سرگین کبوتر ایکتولہ بیہ بط ۶ ماشہ پیہ مرغ ۶ ماشہ ملا کر ضماد
کرنا مفید ہے اور اگر نضج پکڑے گا تو نشان اسکے یہ ہیں درد نہیں ہوگا اندر
خارش ہوگی بھاری پن معلوم ہوگا اس وقت آب شورہ ۱ تولہ روغن زرد ۲
تولہ شکر سرخ ۳ تولہ شیر گاؤ ایکپاؤ سبکو ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** انجیر زرد ۳ دانہ مویز منقی
۳ تولہ ہمراہ ماء العسل ۵ تولہ کے پلانا مفید ہے **دیگر** انجیر زرد ایکتولہ تخم کتان ایکتولہ۔
حلبہ ایکتولہ زعفران ۳ ماشہ ایکسیر پانی میں جوشدیکر شہد ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے۔
**دیگر** تخم کاسنی ۳ ماشہ تخم مرو ۳ ماشہ حلبہ ۳ ماشہ شیر بز نیم سیر شکر سرخ ۳ تولہ ملا کر پلانا
مفید ہے **دیگر** تخم کاسنی ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ تخم مرو ۶ ماشہ روغن کنجد ۳ تولہ بابونہ ۴ ماشہ
انجیر زرد ایک عدد افسنتین ۶ ماشہ سبکو پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** یہ ضماد مجرب
ہے تخم خطمی ۶ ماشہ اکلیل الملک ۶ ماشہ پر سیاوشان ۶ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ بالنگو ۶ ماشہ
صمغ عربی ۳ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ کنوچہ ۳ ماشہ مقل ۳ ماشہ سرگین کبوتر ۶ ماشہ سرگین خروس
۳ ماشہ پشک بز ۶ ماشہ بزر کتان ۶ ماشہ صابون ۶ ماشہ صبر ۴ ماشہ سبکو شیر بز ۱۰ تولہ
میں پیسکر نیم گرم ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** اکلیل الملک ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ ۔
افسنتین ۳ ماشہ حلبہ ۳ ماشہ کتان ۳ ماشہ عنب الثعلب ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ
اشق ۳ ماشہ مقل ۳ ماشہ جو شیر ۱ ماشہ سرکہ ۵ تولہ انجیر زرد ۳ عدد دلول شترہ ۵ تولہ جمع
کرکے شراب کہنہ ۱۰ تولہ میں جوشدیکر نیم گرم ضماد لگانا بہت نفع کرتا ہے مجرب ہے
**دیگر** عرق گلاب ۱۰ تولہ شکر سرخ ایکتولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** صبر ۳ ماشہ عرق
کاسنی ۱۰ تولہ میں ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** شہد ۳ تولہ شیرخشت ۵ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے
علاج انشا نشہ کا حریرہ یا جو مقشر کا حریرہ زردی بیضہ مرغ شوربا مرغ میں تخم شبت

۳ ماشہ تخم حلیبہ ۳ ماشہ ملا کر کھلانا مفید ہے۔

# سوال قروح وبثور معدہ کا حال بیان کرو

**جواب** زخم یا بثور پیدا ہو جانا معدہ میں بسبب نزلہ۔ یا خلط حار کے جرم معدہ میں یا خلط کسی عضو سے معدہ میں گر کر جمع ہو جاوے اس میں ہضم فاسد ہو جاتا ہے اور خون اور روح کم پیدا ہوتی ہے اور آروغ بدبودار پیدا ہو جاتے ہیں۔ اور خشکی زبان کی اور کثرت قے اور درد فم معدہ میں یا درد قریب ناف کے اور معدہ میں جلن اور کھانے ترش وتیز چیز سے اخراج ریم وخون ساتھ قے کے یا ساتھ پاخانہ کے ملا ہوا ضرور آویگا اور ہاتھ پاؤں سرد ہو جاوینگے اور نوبت غشی تک ہو جاتی ہے اور جسجگہ قرحہ ہوگا درد اس جگہ ضرور محسوس ہوگا اگر تشخیص کامل کرنی ہو تو تخم دل ۶ ماشہ سرکہ ۲ تولہ ملا کر مریض کو پلاوے اگر معدہ میں درد ہووے تو دبیلہ معدہ ہے اور فوراً ریم وخون ہمراہ قے کے نکلیگا اگر ساتھ پاخانہ کے آوے تو زخم امعا میں ہے اور درد بھی امعا میں ہوگا۔ **علاج** اول ماء العسل یا ماء الشعیر دو چار روز مریض کو پلانا چاہیئے اسکے بعد یہ سفوف بہت مفید ہے دم الاخوین ۶ ماشہ کندر ۱۰ ماشہ گل ارمنی ۱۰ ماشہ گلنار ۱۰ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ گل سرخ ۱۰ ماشہ سب کو کوٹ کر سفوف بناویں ۳ ماشہ ہمراہ رب سیب ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** کندر ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ گلسرخ ۳ ماشہ حب الآس ۳ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم خشخاش ایکتولہ صمغ عربی ۶ ماشہ کتیرا ۱۰ ماشہ گلنار ۱۰ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ

زعفران ۳ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ و لعاب اسپغول ۶ ماشہ شربت سیب ۲ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** افیون ایکماشہ زعفران ایکماشہ مردارسنگ ایکماشہ روغن گل ۲ تولہ موم سفید ۶ ماشہ ملاکر بطور قیروطی کے بناکر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** قرطاس سوختہ ۳ ماشہ ہمراہ دوغ گاؤ تازہ ایکپاؤ کے کھانا مجرب ہے **دیگر** طباشیر ۳ ماشہ زرشک ۳ ماشہ تخم خیارین ۳ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ عرق کاسنی ۱۰ تولہ عرق گلاب ۵ تولہ شربت نیلوفر ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** سبوس اسپغول ایکتولہ ہمراہ شربت بنفشہ ۳ تولہ کے پلانا مفید ہے **دیگر** مسکہ گاؤ ایکتولہ نبات سفید ایکتولہ ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** خرفہ ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ جدوار خطائی ۳ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ روغن بادام ایکماشہ ملاکر ہمراہ ماء العسل ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** کندر ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ پوست خشخاش ۳ ماشہ سب کو پیسکر سفوف بناویں ۳ ماشہ ہمراہ گلقند ۲ تولہ کے ملاکر ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **غذا** چاول وعدس مقشر و روغن بادام و کدو خرفہ و سیب وبہی و شیر برنج و فالودہ نشاستہ کھلانا مفید ہے

## سوال نفخ معدہ و قراقر کا حال بیان کرو

**جواب** پھول جانا معدہ کا اور آواز آنا معدہ سے قراقر کی سبب اس کا ضعف حرارت غریزی کا ہے جوکہ ہاضمہ میں ہر وقت مددگار ہے ہضم اسی حرارت کی بدولت

ہوتا ہے اور قوائے انسانی کا دارومدار اسی پر ہے **علاج** اسکا سوء مزاج معدہ
وسوء ہضم معدہ کا کرنا ضروری ہے **دیگر** جوارش نہایت مجرب ہے پودینہ خشک
۲ ماشہ بادیان ۲ ماشہ انیسوں ۲ ماشہ زیرہ سیاہ ۲ ماشہ پوست ترنج ۲ ماشہ دارچینی
۲ ماشہ ذرنب ۲ ماشہ سعد ۲ ماشہ نانخواہ ۲ ماشہ کشنیز ۲ ماشہ برادہ صندل سفید
۲ ماشہ مربائے آملہ ۵ عدد مربائے ہلیلہ عدد شہد ۱ تولہ عرق گلاب ۱۰ تولہ سب کو
ملاکر جوارش بنادیں ۶ ماشہ صبح ہمراہ سکنجبین سادہ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر**
انیسوں ۳ ماشہ زیرہ کرمانی ۳ ماشہ دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ قرفہ ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ
تخم کرفس ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ
دارفلفل ۳ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب
ہے **دیگر** بادیان ۲ ماشہ تخم سداب ۲ ماشہ قردمانا ۲ ماشہ فلفل سیاہ ۲ ماشہ دارچینی
۲ ماشہ کندر ۲ ماشہ وج ترکی ۲ ماشہ سعد ۲ ماشہ شونیز ۲ ماشہ پودینہ ۲ ماشہ جندبیدستر
۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ نانخواہ ۲ ماشہ قرفہ ۳ ماشہ قرنفل
۲ ماشہ دارفلفل ۲ ماشہ زنجبیل ۲ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ میں
ملاکر چٹانا مجرب ہے **دیگر** دارچینی ۲ ماشہ پودینہ ۲ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ
خولنجان ۳ ماشہ شہد ۳ تولہ ملاکر معجون بناکر ۲ ماشہ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلانا
مجرب ہے **دیگر** بادیان ۳ ماشہ نانخواہ ۲ ماشہ زیرہ سیاہ ۲ ماشہ گلقند ۲ تولہ سب
کو ملاکر ۲ ماشہ ۲ ماشہ کھلانا مفید ہے **دیگر** پودینہ ۲ ماشہ سداب ۲ ماشہ صعتر
۲ ماشہ نانخواہ ۲ ماشہ [illegible] ۲ ماشہ زیرہ سیاہ ۲ ماشہ شونیز ۲ ماشہ عود ۲ ماشہ تخم کرفس
۲ ماشہ خولنجان ۲ ماشہ زنجبیل ۲ ماشہ فلفل سیاہ ۲ ماشہ بادیان ۲ ماشہ انیسوں

۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ
و عرق گلاب ۵ تولہ سکنجبین ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** زنجبیل ۶ ماشہ سہاگہ
بریان ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ نمک لاہوری ۶ ماشہ انگوزہ بریاں ۶ ماشہ
شونیز بریاں ۶ ماشہ خولنجان ۶ ماشہ سب میں شہد ۳ تولہ ملا کر گولیاں بمقدار نخود
کے بنا کر صبح و شام ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** زیرہ سیاہ
۶ ماشہ زیرہ سفید ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ آملہ مقشر ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ
۶ ماشہ اجمود ۶ ماشہ دار فلفل ۶ ماشہ تخم گندنا ۶ ماشہ شونیز ۶ ماشہ گندھک آملہ سار
۶ ماشہ پودینہ خشک ۶ ماشہ کپور کچری ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ دانہ الائچی
سفید ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ اشخار ۳ ماشہ سہاگہ بریاں ۶ ماشہ
سنبل الطیب ۳ ماشہ نوشادر ۳ ماشہ تربد ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ انار دانہ ۶ ماشہ مقل
۶ ماشہ حلتیت ۶ ماشہ پوست بیخ آک ۳ تولہ نمک لاہوری ۶ ماشہ نمک سانبھر ۶ ماشہ
سرکہ ۵ تولہ آب گندنا سبز ۵ تولہ سب کو پیس کر سرکہ و آب گندنا میں تر کر کے سایہ میں
خشک کریں اور بطور چورن کے بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے
**دیگر** نانخواہ ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ کرفس اذخر ۶ ماشہ قسط شیریں ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ
سماق ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ ہر چہار نمک ۴ تولہ سب کو کوٹ کر بطور چورن کے بنا کر
۳ ماشہ صبح ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** صعتر ۶ ماشہ نعناع ۶ ماشہ
برگ بادرنجبویہ ۶ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ فرنجمشک ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ ہلیلہ سیاہ
۶ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ غاریقون ۶ ماشہ صبر ۶ ماشہ سب کا
سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ عرق شاہترہ ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** تخم کرفس ۶ ماشہ

زیرہ سیاہ ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ عود ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ حب السمنہ ۶ ماشہ بوزیدان ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ لسان العصافیر ۶ ماشہ فلفل سفید ۶ ماشہ دار فلفل ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ برگ غناع ایکتولہ برگ سداب ایکتولہ بادرنجبویہ ایکتولہ سبکا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گل بنفشہ ۶ ماشہ زوفا ۶ ماشہ صعتر ۶ ماشہ زیرہ کرمانی ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ سقمونیا ۶ ماشہ انجیر زرد ایک عدد مغز املتاس ۳ تولہ گل سرخ ۶ ماشہ سب کو عرق گلاب ۱۰ تولہ میں تر کرکے پلانا مفید ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے افسنتین ۶ ماشہ صبر ۶ ماشہ خطمی ۶ ماشہ آرد جو ۶ ماشہ سب کو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** شربت وردمکرر ۵ تولہ شربت آلو بخارہ شربت تمر ہندی شربت انار یہ سب شربت اس میں مفید ہیں **غذا** چوزہ مرغ و نان گندم گرم مصالح ڈالکر کھلانا پانی نیم گرم پلانا مفید ہے۔

# سوال جشاوتثاوب وتمطی کا حال بیان کرو

**جواب** جشا آروغ کو کہتے ہیں اور تثاوب جمائی کو کہتے ہیں اور تمطی انگڑائی کو کہتے ہیں یہ تینوں مرض ایک سبب سے پیدا ہوتے ہیں یعنی بخارات غیر ہضم طرف سر کی معدہ میں سے آتے ہیں اور عضلات فک وشفتین میں جمع ہو جاتے ہیں بواسطہ برد کے اور جشا یعنی آروغ وہ چیز ہے جو منہ سے نکلتی ہے اور آواز ہوتی ہے اور یہ ریح معدہ میں جمع رہتی ہے اور طبیعت اس کو دفع کرتی ہے اگر افراط سے آویں تو علاج کرنا چاہیئے **علاج** اول تنقیہ معدہ کا کرنا اسکے بعد یہ دوا مفید ہے مصطگی ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ سکنجبین

۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بادیان ۶ ماشہ فوتنج ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ دار فلفل ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ خولنجاں ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ خردل ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ تخم شبت ۶ ماشہ نربد سفید ۶ ماشہ فاریقون ۶ ماشہ ہر چہار نمک ۲ تولہ ملاکر سفوف بناویں ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** نمک سنگ ایکتولہ فلفل سیاہ ایکتولہ دار فلفل ایکتولہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ الائچی کلاں ایکتولہ زنجبیل ایکتولہ کلونجی ایکتولہ اجمود ایکتولہ انگوزہ بریاں ۶ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ عرق پودینہ ۵ تولہ کے مجرب ہے واضح ہو کہ یہ تینوں مرض بسبب برودت معدہ ریح کے جمع ہو جانے سے پیدا ہوتے ہیں علاج ان تینوں کا ایک ہی ہے **غذا** لطیف شوربا مرغ و نان گندم و خشکہ کھلانا مفید ہے ۔

# سوال قے و تہوع و غثیان و تقلب النفس کا حال بیان کرو

**جواب** یہ تینوں مرض بھی ایک ہی مادہ سے اور ایک ہی شکل میں پیدا ہوتے ہیں اسواسطے انکو ایک جگہ بیان کیا گیا ہے اور علاج بھی تینوں کا ایک ہے قے نام ایک حرکت معدہ کا ہے کہ جو چیز معدہ میں ہو وے منہ کے راستہ سے باہر کو نکل جاوے اور تہوع اس حرکت معدہ کا نام ہے جو مانند قے کے حاجت ہووے اور قے نہ آوے جی متلاوے اور غثیان متقدمہ قے کا نام ہے اور تقلب النفس غثیان لازمی کو کہتے ہیں اسواسطے علاج بھی تینوں کا ایک لکھا جاتا ہے سبب اس مرض کے سات بیان فرمائے ہیں اول مادہ صفرا یا بلغم یا سودا جو معدہ میں پیدا ہووے یا جگر میں یا

پتہ یا طحال میں یا دماغ سے گرے یا رطوبت ردی متعفن ہوجاوے یا ریم یا قروح یا اورام معدہ ہووے دویم ضعف معدہ از انواع سوء مزاج یا از غم وخوف کے یا کیفیت ردی حرارت ویبوست فم معدہ کو عارض ہوجاوے سوئم فساد غذا زیادہ کھانے سے اور وہ ہضم نہ ہووے اور منہ کے راستہ سے باہر کو آوے اور نکل جاوے چہارم۔ تناول اشیاء مقی مثل مگس یا دیگر چیز جس سے طبیعت کراہت کرے اور وہم کے سبب سے قے آوے پنجم اورام معدہ واحشا خصوصاً حار محدث قے کی ہووے اس میں قے سیاہ ہوگی ششم بحران کے سبب سے طبیعت اس کو دفع کرے۔ ہفتم امراض دیگر مثل ہیضہ یا سوء ہضم یا انقلاب معدہ یا دیدان قولنج کا سبب ہووے

**علاج** شیخ کا فرمان ہے کہ اگر مادہ ردی یا کثیر جمع ہونے سے مرض ہووے تو اول استفراغ قے یا مسہل سے مادہ کو نکالیں یا حقنہ مناسب کریں تاکہ مادہ سفل کی جانب کو رجوع کرے اول سکنجبین ۳ تولہ اور پانی گرم ایک سیر میں نمک ملا کر قے کراویں بعد میں آب سیب ۵ تولہ آب بہی ۵ تولہ شربت حماض ایک تولہ شربت انار ایکتولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** سنگی لگانا نزدیک ناف کے پنڈلیوں پر۔ یا باندھنا پنڈلیوں کا۔ اور مالش کرنا پنڈلیوں کی ضروری ہے تدبیر خواب لانے کی کرنا چاہیئے۔ ستو چاول ایکتولہ عرق کیوڑہ ۵ تولہ عرق بید مشک ۵ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** مغز بادام تلخ ایک عدد پانی ۵ تولہ میں گھسکر پلانا مجرب ہے **دیگر** تخم باقلا ۶ ماشہ عدس مقشر ۶ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں جوش دیکر پلانا قے کو منع کرتا ہے **دیگر** عود ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ آب سیب ۵ تولہ میں ملا کر قدرے قدرے چٹانا مفید ہے **دیگر** پودینہ ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ پانی ایکپائو میں جوش دیکر سکنجبین ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے اور اگر غثیان کی طرف طبیعت رجوع

تو فصد باسلیق جائز ہے **دیگر** روغن مصطگی معدہ پر ملنا مفید ہے **دیگر** عاقر قرحا ایکماشہ سنبل الطیب ایکماشہ کندر ایکماشہ مربائے آملہ ایک عدد ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** زرنباد ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ جندبیدستر ۳ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح و شام ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست بیرون پستہ ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ پوست ترنج ۳ ماشہ کشنیز خشک ۳ ماشہ سکنجبین ۵ تولہ میں کوٹکر ملادیا ۳ ماشہ چٹادیں مجرب ہے **دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ ام انار خام ایک عدد لیکر اسکو گل حکمت کرکے آگ میں رکھدیں جب وہ پختہ ہوجاوے اسکا پانی نکالکر اس میں سنبل الطیب ایکماشہ مصطگی ایکماشہ گل ارمنی ایکماشہ شہد ۳ تولہ ملاکر قدرے قدرے چٹانا نہایت مجرب ہے ہر قسم قے دفع ہوجاتی ہے **دیگر** آب بہی ۵ تولہ حب الاس ۳ ماشہ مصطگی ایکماشہ عرق گلاب ایکپاؤ میں شیرہ نکالکر شربت انار ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے۔ **دیگر** مربائے آملہ ایک عدد شربت خشخاش ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** مصطگی ۳ ماشہ سعد ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ نخود بریاں ایکتولہ کشنیز ۶ ماشہ پوست الائچی کلاں ۶ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ تخم حماض ۶ ماشہ پوست سماق ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ سب کو ٹکر سفوف بناویں ۳ ماشہ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلادیں مجرب ہے **دیگر** دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ تخم حماض ۶ ماشہ پوست سماق ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ تخم حب ۶ ماشہ کشنیز بریاں ۶ ماشہ پوست بیرون پستہ ۶ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ۔ پوست ترنج ۶ ماشہ نمک لاہوری ایکتولہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** قرنفل ایکماشہ کنک ایکماشہ بزرالبنج ایکماشہ جوزماثل ایکماشہ

تخم خشخاش ۳ ماشہ تخم کاہو ۳ ماشہ پوست خشخاش ۶ ماشہ افیون ایکماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر دانہ مونگ کے بناویں ایک گولی ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** پوست بیرون بیبتہ ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ افتیمون ۳ ماشہ عود خام ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ پیاز نرگس ایک عدد سب کو عرق گلاب ۳ تولہ میں پیسکر گولیاں برابر دانہ نخود کے بناویں ایک گولی ہمراہ۔ سکنجبین ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** از مجربات قبلہ ام گیرو ۳ ماشہ کو آگ میں گرم کرکے جب سرخ ہوجاوے عرق گلاب ۵ تولہ میں سرد کریں اس عرق کو پلاویں مجرب ہے **دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ ام چراغ گلی کہنہ لیکر آگ میں خوب گرم کریں جب سرخ ہوجاوے پانی ایکپاؤ میں بجھاکر اس پانی کو قدرے قدرے پلادیں مجرب ہے **دیگر** برنج ساٹھی ۳ ماشہ پانی ایکپاؤ میں گھوٹکر سکنجبین سادہ ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** کپور کچری ۳ ماشہ عرق گلاب ۵ تولہ کے ہمراہ کھلاویں مجرب ہے **دیگر** فرمودہ بقراط پرطاؤس سوختہ ایک عدد شہد ایکتولہ میں ملاکر چٹاویں مجرب ہے **دیگر** ریشہ نارجیل ۳ ماشہ جلاکر اس کی راکھ شہد ایکتولہ میں ملاکر چٹانا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ جالینوس مغز ریٹھہ ایک سرخ پانی میں گھسکر پلانا مجرب ہے **دیگر** مگس ایک چاول شہد ۳ ماشہ میں ملاکر چٹانا مجرب ہے **دیگر** چوب نیب آگ میں گرم کرکے پانی میں قدرے گھسکر پلانا مفید ہے **دیگر** ٹاٹ کہنہ ۳ ماشہ سوختہ کرکے پانی میں ترکرکے اسکا آب زلال پلانا مفید ہے **دیگر** چوب درخت پیپل ۱۰ ماشہ کی راکھ کرکے ایکپاؤ پانی میں ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** فرمودہ بقراط نبات ۳ ماشہ ایک عدد روغن زرد ایکتولہ میں ترکرکے کھلانا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ گیلانی ریشہ درخت برگد ۳ ماشہ آگ میں سوختہ کرکے

ڈالکر اسکی پانی میں تر کرکے آب زلال اسکا پلانا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ جالینوس ہلدی ایکماشہ چونہ قلعی ایکماشہ دونوںکو ایکپاؤ پانی میں پیسکر اسکا پانی پلانا مجرب ہے **دیگر** کونپل درخت جامن ۶ ماشہ ایکپاؤ پانی میں شیرہ نکالکر پلانا مجرب ہے **دیگر** مغز خستہ جامن ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ پوست ترنج ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ انار دانہ ۳ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** قرنفل ۳ ماشہ ناگکیسر ۳ ماشہ مغز کنول گٹہ ۶ ماشہ سعد ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ دار فلفل ۳ ماشہ پوست ترنج ۶ ماشہ شہد ۳ تولہ میں ملاکر ایک ایک ماشہ چٹانا مجرب ہے **دیگر** پودینہ ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ زیرہ گلاب ۶ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ آرد کنار ۶ ماشہ دار فلفل ۳ ماشہ مغز تمرہندی ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ مغز کنول گٹہ ۶ ماشہ انار دانہ ۶ ماشہ زہر مہرہ ۶ ماشہ جوکھار ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ قند سفید ۲ تولہ پیسکر ملادیں اور گولیاں برابر نخود کے بناویں ایک گولی ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** مغز کنار جنگلی ۶ ماشہ برگ تلسی ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناویں ایک گولی ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے

## سوال قے الدم کا حال بیان کرو

**جواب** نکلنا خون کا قے میں قے الدم ہے اسکے بھی اسباب بہت سے اطبا نے بیان فرمائے ہیں منہ کے راستہ سے جو خون نکلیگا وہ خون معدہ کا ہوگا یا مری کا یا دماغ سے معدہ پر گرے یا لعل جانا رگ کے منہ کا یا پھٹ جانا رگ کا یا پھٹ جانا دم

خام کا یا سینہ میں قرحہ کا ہونا یا رعاف سیلان طرف معدہ کی کرے یا جگر یا طحال یا گردہ کا خون طرف معدہ کے رجوع ہو جاوے یا جونک پانی کے ذریعہ حلق میں چلی جاوے یا عوض بواسیر کا معدہ میں ہو جاوے یا ضربہ سقطہ کا سبب ہووے یا اٹھانے بار گران گردن پر اسکا صدمہ کسی عروق کو پہنچے یا کھانے غذا حاد یا صفرا حاد کا سبب ہو یا خلط شور کی خرابی سے آوے یا ضعف قوت ماسکہ سے یا کثرت خون امتلا اخلاط سے ہو جاوے یہ خیال رکھنا ضروری ہے کہ اگر خون منجمد ہو کر نکلے تو معدہ کا ہے اور اگر قے الدم تپ کے ساتھ ہے تو وہ ناقص تصور کرو اور کبھی نفث الدم حمیات دموی میں نیک ہوتا ہے بسبب بحران کے اور اگر دماغی آفت سے خون آویگا تو ساتھ ناک میں سے بھی ضرور آویگا اور اگر آفت معدہ یا مری پر معلوم ہووے تو خون اسجگہ کا ہے اور اگر آفت جگر یا طحال میں معلوم ہووے تو اس عضو کا خون ہے اور اگر خون تھوڑا تھوڑا آوے اور درمیان شانوں کے درد معلوم ہووے تو خون مری کا ہے اور اگر کسی عضو میں درد معلوم ہووے اور خون پایہ یم آوے تو اس عضو میں قرحہ ہے اور اگر خون گرم ہووے تو حرارت کا باعث ہے اور خون وہ گرم نہ ہووے تو مریض تندرست ہے کوئی خوف نہیں وہ خون دماغ سے آتا ہے اور اگر رنگ مریض کے چہرہ کا زرد ہووے اور خون گاہ گاہ آوے تو بواسیر معدہ ہے اور اگر ضربہ سقطہ سینہ کے سبب سے خون آوے تو رگ مری کے ٹوٹ جانے کا سبب ہے طبیب کو لازم ہے کہ مرض کی تشخیص قاعدے سے کرکے علاج شروع کریں **علاج** اول فصد باسلیق کی کھولنا اگر خون کے نکلنے سے آرام معلوم ہووے تو خون زیادہ نکالیں اور اگر مرد کو قے الدم ہووے تو

خصیہ کو مضبوط باندھنے سے مرض کو فائدہ ہوگا اور اگر مریض عورت ہے۔ تو پستان اسکے باندھنے سے مرض میں فائدہ ہوگا اور باندھنا پنڈلیوں کا اور لگانا سنگیوں کا پنڈلیوں پر مجرب ہے **دیگر** تخم خرفہ ۳ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ بارتنگ ۳ ماشہ حب الاس ۳ ماشہ سب کو عرق کیوڑہ ۵ تولہ و عرق گلاب ۵ تولہ میں شیرہ نکالکر شربت انجبار ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے اور اگر جگر یا طحال کا فساد ہووے تو خون کم نکالے **دیگر** صندل سفید ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ آردجو ایکتولہ تخم کاسنی ۶ ماشہ سب کو پیسکر ضماد لگادیں معدہ پر مجرب ہے **دیگر** صمغ عربی ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ کہربا ۳ ماشہ انجبار ۳ خرفہ ۳ ماشہ بارتنگ ۳ ماشہ سب کا شیرہ ایکپاؤ پانی میں نکالکر لعاب بہدانہ ۳ ماشہ وگاؤزبان ۶ ماشہ شربت نیلوفر ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے صندل سفید ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ بزرالبنج ۳ ماشہ سب کو عرق گلاب میں حل کرکے ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** بیخ انجبار ۳ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ بارتنگ ۶ ماشہ خرفہ ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ دم الاخوین ۶ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ ساذج ہندی ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ شب یمانی ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ سنگ جراحت ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ حب الاس ۳ ماشہ سب کو پیسکر لعاب بہدانہ ۶ ماشہ ڈالکر قرص بنادیں دو وقت ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** سعد ۳ ماشہ لسان العصافیر ۳ ماشہ۔ اصل السوس ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ میں ملاکر ۶ ماشہ ہمراہ آب برگ انسہ یعنی برگ بانسہ ۶ ماشہ ۵ تولہ پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** صبر ۳ ماشہ۔

زردچوبہ ۳ ماشہ حب الاس ۳ ماشہ عدس ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ روغن بابونہ ۲ تولہ ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ بقراط عقیق کا ٹکڑہ معدہ پر لٹکانا مفید ہے **دیگر** پوست خشخاش ایکتولہ دم الاخوین ۲ ماشہ مغز تمر ہندی ۲ ماشہ مرجان ۲ ماشہ فقاح اذخر ۲ ماشہ پوست انار ۳ ماشہ سب کو پانی میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ جالینوس زمرد کو پاس رکھنا قے الدم کو فائدہ کرتا ہے **دیگر** کشنیز خشک ۲ ماشہ بذرالبنج ۲ ماشہ تخم خشخاش ۲ ماشہ کندر ۲ ماشہ مومیائی ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ مازو سبز ۲ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ پوست سماق ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ خرفہ ۲ ماشہ نشاستہ ۲ ماشہ شاخ گوزن سوختہ ۳ ماشہ کہربا ۳ ماشہ بسد ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ زرشک ۳ ماشہ مغز بادام ۲ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت انجبار آلو کے کھلاویں مجرب ہے **غذا** چوزہ مرغ کشمش مغز بادام کھلانا بہت مفید ہے

## سوال جمود دم و جمود لبن کا حال بیان کرو

**جواب** جم جانا خون کا اور ہونا درد کا معدہ یا امعا میں سبب اسکا کبھی دماغ سے یا کبھی مری سے گر کر جم جاتا ہے یا رگ ٹوٹ کر جوف معدہ میں جمع ہوجاتا ہے بسبب سردی یا ضعف حرارت کے وہ خون جم جاویگا اور کبھی کیفیت سمیہ ردیہ سے لاحق ہوتا ہے اور کبھی شیر پیا جاوے اور وہ بسبب برودت معدہ کے یا استعمال اشیا جامد کے مانند منجمد ہو جاوے اس مرض میں کرب و اضطراب و غشی تک نوبت ہوجاتی ہے اور پسینہ سرد آتا ہے اور سردی ہاتھ پاؤں کی اور سقوط نبض وکذا زتنگی نفس و نفخ شکم و احتباس بول و براز اور کبھی لرزہ قوی ہووے مگر یہ علامت بد ہے **علاج**

تخم شبت ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ دونوں کو پانی ایکپاؤمیں جوشدیکر سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا اور مکرر قے کرانا مفید ہے بعد میں پنیر مایہ خرگوش ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ پانی ایکپاؤمیں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** پنیر مایہ گوسفند بھی یہی اثر رکھتا ہے اسکو سرکہ میں حل کرکے پلادیں مفید ہے **دیگر** نمک لاہوری ۳ ماشہ دماغ خرگوش ایکتولہ جوشدیکر پانی ایکپاؤمیں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** تخم شبت ۶ ماشہ تخم شلغم ۶ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ تخم پالک ۳ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ تخم جوزالقی ۳ ماشہ سکنجبین ۳ تولہ سبکو ایکسیر پانی میں جوشدیکر قے کرادیں مجرب ہے **دیگر** سرگین خرگوش ایکتولہ پودینہ ایکتولہ شہد ۲ تولہ میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** مصطگی ۳ ماشہ سکبینج ۳ ماشہ زراوند طویل ۳ ماشہ قرطم ۳ ماشہ حلبہ ۳ ماشہ بسفائج ۳ ماشہ سب کو کوٹکر سفوف بنادیں ۳ ماشہ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلادیں مجرب ہے **دیگر** تخم قرطم ۶ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ دونوں کو پانی ایکپاؤمیں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** پودینہ سبز ایکتولہ شکر سرخ ایکتولہ خاکستر انجیر ۳ تولہ سب کو پانی ایکپاؤمیں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** امرود ۶ ماشہ مقل ۶ ماشہ خاکستر سرطان ایکتولہ خاکستر جوبانگور ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ قرطم ۶ ماشہ سب کو ۲ سیر پانی میں جوشدیکر قدرے قدرے پلانا مجرب ہے **غذا** پالک کدو خرفہ۔

## سوال فواق کا حال بیان کرو؟

**جواب**۔ فواق ہچکی کو کہتے ہیں یہ ایک حرکت معدہ کی ہے بسبب تشنج تمدد یا اذیت فم معدہ کے باعث یا مادہ یبوست سے ہوتی ہے اسکی پانچ قسم جالینوس نے بیان فرمائی ہیں ایک بسبب برودت فم معدہ کے ہوتی ہے اس میں لرزہ پیدا ہوتا ہے

یہ ہوائے سرد میں یا پینے برف کثرت سے اکثر یہ قسم اطفال کو یا مشائخ کو یا مسافر
کو موسم سردی میں ہوا کرتی ہے دوسری قسم بسبب حرارت کے حمیات محرقہ میں
اسمیں تشنج فم معدہ کو ہوا کرتا ہے سوئم لذعہ کھانے ادویہ یا اغذیہ تیز کے مانند
خردل یا پینے شراب کہنہ یا کھانے شدید حموضت سے اسمیں قے زنگاری ہوتی
ہے چہارم ریح طبقات معدہ میں پیدا ہو جاوے اور وہ فم معدہ کی طرف کو آوے
یہ ریح بھی بچوں کو ہوا کرتی ہے پنجم امتلاء طعام غلیظ لزج سے پیدا ہووے
اگر تپ محرقہ میں قے کے بعد پیدا ہووے تو یہ ناقص ہے اور جو فواق قے
کے ہونے سے بعد ہو جاوے وہ نیک ہے ایک بحرانی بھی ہوتی ہے بقراط کا
کا قول ہے کہ جو فواق بعد قے کے زائل نہ ہووے اور سرخی چشم میں ہو جاوے
وہ بھی ناقص ہے سبب اسکا ورم دماغی ہے اگر فواق میں مغص وقے وکزاز
پیدا ہووے اور عقل سالم نہ رہے وہ بہت جلد ہلاک ہو جاویگا اور جو فواق بعد
قے کے ہووے اور ضیق النفس عارض ہو جاوے تو یہ بھی باعث ہلاکت ہے اور
مرض اسہال میں اور زحیر میں فواق ہووے تو قاتل ہے اور اگر تشنگی اور طبیعت
سرد چیز کی طرف رغبت کرے تو سبب حرارت کا ہے اور اگر سوزش فم معدہ میں ہووے
آروغ آویں اور تلخی منہ کی اور قے زرد آوے یا سبز آوے تو خلط حاد کا فساد ہے اور
اگر قلت عطش اور ضعف ہضم ہووے تو برودت معدہ کا سبب ہے اور اگر سیلان
لعاب دہن اور فساد ہضم اور آروغ ترش آویں اور گرانی معدہ کی ہووے اور
قے بلغمی ہووے تو فساد بلغم کا ہے اور اگر بدہضمی اور نفخ اور قراقر ریح ہووے تو فساد
ریح کا ہے **علاج** اول قے کرانا اس مرض میں سب سے بہتر علاج ہے اور آواز

سخت سنانا اور غضب اور غصہ کرنا اور غم کی بات سنانا اور سرد پانی پلانا اور عطسہ لانا حبس دم کرنا اور محاجم معدہ پر لگانا اور ہاتھ پاؤں کی مالش کرنا اور بندوق چھوڑنا کامل علاج ہے **دیگر** غم کا قصہ سنانا اور حقنہ کرنا اور مسہل دینا اور پانی نیم گرم پلانا مفید ہے **دیگر** شونیز ایکماشہ مسکہ گاؤ ایکتولہ ملا کر چٹانا مجرب ہے **دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ نبات سفید ایکتولہ ملانا کھلانا مجرب ہے **دیگر** عود سوختہ ایکماشہ شہد ۶ ماشہ ملا کر چٹانا مجرب ہے **دیگر** پوست الائچی سفید ۶ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** قلب کھلانا گوسفند کا بریاں کر کے بہت فائدہ کرتا ہے بلکہ مجرب ہے **دیگر** یہ دوا بہت مفید ہے خار مغیلاں خشک ۳ ماشہ پانی ۵ تولہ میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** نکچھکنی ایکماشہ سونگھنا مفید ہے **دیگر** خاکستر پر طاؤس ایکماشہ خاکستر شاث ایکماشہ دونوں کو پانی ۱ تولہ میں ملا کر پلانا بہت مفید ہے **دیگر** ریشہ نارجیل ۳ ماشہ جلا کر ۱ تولہ پانی میں گھول کر پلانا مجرب ہے **دیگر** سنگ ۲ ماشہ ایکپاؤ پانی میں بسیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** مغز بادام ایکتولہ مسکہ ایکتولہ چٹانا مجرب ہے **دیگر** طلسم تقراطہ چرک نکس ایکپاؤ ل شیر عورت ۲ ماشہ میں ملا کر ناک میں ڈالنا مجرب ہے **دیگر** مونگ ایکتولہ حقہ میں رکھکر بطور تمباکو پلاویں مجرب ہے **دیگر** ماش بھی حقہ میں پلانا مفید ہے **دیگر** سوس نخود ۳ ماشہ دال مونگ ۳ ماشہ بھی بجائے تمباکو پلانا مفید ہے **دیگر** برگ انبہ ۳ ماشہ حقہ میں بطور تمباکو کو پلانا مفید ہے **دیگر** پوست برگد اور مونج بھی حقہ میں پلانا مفید ہے **دیگر** برادہ جاروب یعنی جھاڑو حقہ میں پلانا مفید ہے **دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ افیون ایکماشہ پوست خشخاش ۲ ماشہ یہ سب فواق کو نفع کرتے ہیں اگر بعد شکم پوری کے فواق ہووے تو اول قے کرادیں اور گلاب ۵ تولہ سکنجبین

۳ تولہ ملاکر پلا دیں اگر فواق ریح سے ہووے مصطگی ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ سداب ۳ ماشہ شہد ۳ تولہ میں ملاکر قدرے قدرے چٹانا مجرب ہے **دیگر** اگر فواق برودت سے ہووے تو معجون کمونی ۳ ماشہ یا معجون فلاسفہ ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** انیسوں ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے اگر رطوبت سے ہووے تو اول قے کرانا مفید ہے پھر مصطگی ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ چاء خطائی ۳ ماشہ عسل ۳ تولہ میں ملاکر چٹانا مفید ہے اگر فواق خلط حاد سے ہووے تو اول قے کرادیں پھر لعاب اسپغول ۳ ماشہ روغن بادام ۳ ماشہ ملاکر چٹانا مفید ہے **دیگر** مغز کدو ۳ ماشہ خیارین ۳ ماشہ عنب الثعلب ۹ ماشہ سبکا شیرہ عرق بادیان ۵ تولہ میں نکالکر شربت انار ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے اگر حرارت سے ہووے تو اصل السوس ۳ ماشہ شربت لیموں ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** شیرہ خرفہ ۳ ماشہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ روغن بادام ۳ ماشہ شیرہ کدو ۶ ماشہ خیارین ۶ ماشہ عرق گلاب ۵ تولہ میں پیسکر پلانا مفید ہے **دیگر** عرق بید مشک ۵ تولہ شربت نیلوفر ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے اگر بسبب ورم جگر یا معدہ میں ہووے تو آب کاسنی ۳ تولہ آب مکو ۳ تولہ ماء الشعیر ۳ تولہ سکنجبین ۳ تولہ شربت انار ۲ تولہ گلقند ۲ تولہ سرکہ ایکتولہ ملاکر کھلانا مفید ہے

## سوال۔ انقلاب معدہ کا حال بیان کرو

**جواب** دراصل یہ مرض امعائی ہے اطبا نے اس کو معدہ میں شمار کیا ہے اس مرض میں جو غذا کھائی جاوے تو بعد ہضم قے کے راستہ معدہ سے نکل جاتی ہے

یہ مقدمہ قے و تہوع کا اطبانے بیان کیا ہے سبب اسکا تشنج امعائی عشری ہے چونکہ وہ متصل معدہ ہے جبوقت غذا ہضم ہو جاتی ہے اسوقت بسبب لذع کے تقویت معدہ امعا سے فضلہ معدہ میں آجاتا ہے تو معدہ اس کو قے کے راستہ دفع کر دیتا ہے اور ایلاوس جو امعائی مرض ہے اسمیں اور انقلاب معدہ میں یہ فرق ہے کہ ایلاؤس میں جو مادہ بسبب قے کے دفع ہوتا ہے وہ فضلہ ہضم غذائی بدبودار ہوتا ہے مثل براز کے بلکہ براز ہوتا ہے اور انقلاب معدہ میں فضلہ خام اور بدبودار نہیں ہوتا ہے اور انقلاب معدہ میں ساتھ درد نہیں ہوتا ایلاوس میں درد شدید ہوتا ہے کہ جسکی مریض تاب نہیں لا سکتا **علاج**۔ اس مرض کا علاج امعا کا کرنا چاہئے اگر قے میں چھلکے باریک نکلیں اور درد قریب ناف کے ہووے تو خراش امعائی ہے اسوقت چہار تخم بریاں ۶ ماشہ ہمراہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ ریشہ خطمی ۳ ماشہ شربت بنفشہ ۳ تولہ ملا کر پلا دیں مجرب ہے **دیگر** بارتنگ ۶ ماشہ بزر قطونا ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ حب الآس ۳ ماشہ تخم کشوچہ ۳ ماشہ تخم ریحان ۳ ماشہ روغن بادام ۶ ماشہ ملاکر ۶ ماشہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ کیساتھ شربت بنفشہ ۲ ماشہ ملا کر کھلانا مجرب ہے **دیگر** گلنار ۳ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ زرشک ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ کہربا ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ سبکا سفوف بنا دیں ۲ ماشہ ہمراہ عرق کیوڑہ ۵ تولہ شربت بنفشہ ۳ تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے **دیگر** اسپغول ۶ ماشہ ہمراہ شربت سیب ۳ تولہ کھلانا مجرب ہے **دیگر** تودری ۶ ماشہ ہمراہ دوغ گاؤ ایکبار کھلانا مفید ہے **دیگر** شربت سیب شربت ناسپاتی شربت انار یہ سب مفید ہیں۔

روغن مصطگی معدہ پر ملنا حکم اکسیر کا رکھتا ہے غذا گوشت مرغ و نان گندم کھلانا

## سوال کرب وقلق معدہ کا حال بیان کرو

جواب۔ یہ وہ مرض ہے کہ مریض اس کا سخت بیقرار ہوتا ہے اور سدر دوار و خفقان ساتھ ہو جاتا ہے اور رنگ چہرہ کا متغیر ہو جاتا ہے اور غثیان ساتھ لازمی ہوتا ہے اور قعر معدہ میں کرب ہوتا ہے یہ مادہ حار صفراوی معدہ میں پیدا ہو جاتا ہے اور کبھی یہ مادہ جگر میں پیدا ہوتا ہے اور مادہ بارد سے بھی یہ مرض ہو جایا کرتا ہے اور وہ ناقص ہے اور کبھی مسہل حاد سے بھی کرب ہو جاتا ہے اور کبھی یہ مرض حالت تپ میں زیادہ استعمال پانی سرد سے ہو جاتا ہے علاج اول سکنجبین ۳ تولہ پانی ۲ سیر نیم گرم میں ڈالکر قے کرادیں اور زرشک ۶ ماشہ مغز کدو ۶ ماشہ سکنجبین سادہ ۳ تولہ ملا کر پلانا بہت مفید ہے دیگر برادہ صندل سفید ۳ ماشہ کافور ایکماشہ عرق گلاب ۲ تولہ میں ملا کر ضماد کرنا مفید ہے دیگر مغز خیار ۶ ماشہ سویق جو ۶ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ شربت سیب ۳ تولہ ملا کر چٹانا مفید ہے دیگر شربت افسنتین ۳ تولہ شربت سیب ۳ تولہ آب لیموں ۵ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے دیگر صندل سفید ۳ ماشہ کافور ایکماشہ گل سرخ ۶ ماشہ مغز خیار ۶ ماشہ سب کو ملا کر ضماد کرنا مفید ہے۔ باقی علاج خفقان حار کا کرنا مفید ہوگا غذا شوربا مرغ کے سوائے اور سب چیز کا پرہیز ہے

## سوال اختلاج معدہ کا حال بیان کرو

جواب۔ پھڑکنے معدہ کو کہتے ہیں اور حرکت ایسی پیدا ہوتی ہے جو بشکل خفقان

بلکہ نجسی بھی پیدا ہو جاتی ہے اور یہ مرض مشارکت قلب سے ہوتا ہے اس میں
غیثان و تہوع بھی ساتھ ہوجاتا ہے اور کبھی بشکل مالیخولیا کے حالت ہو جاتی
ہے اور یہ مرض خلط بلغمی بارد سے معدہ یا جگر میں پیدا ہونے سے ہوتا ہے
اور کبھی کرم امعا سے بھی یہ ہو جایا کرتا ہے **علاج** جو کرب و قلق معدہ میں بیان
ہوا وہ عمل کرنا چاہیئے باقی علاج سوء مزاج معدہ مادی میں جو بیان کیا گیا ہے وہ
علاج یہاں بھی مفید ہوگا اور تنقیہ قے و اسہال سے کرنا اسمیں بہت مفید ہے
**دیگر** پوست ہلیلہ کابلی ۹ ماشہ آملہ ۶ ماشہ بہمن سفید ۶ ماشہ درونج عقربی ۳ ماشہ
بادرنجبویہ ۶ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ تخم مرو ۶ ماشہ شکر سفید ہموزن ملاکر سفوف بنادیں
۶ ماشہ روز ہمراہ شربت نیلوفر ۳ تولہ ملاکر پلادیں مجرب ہے اگر خلط بلغمی ہووے تو
تخم ترب ۹ ماشہ ہمراہ سکنجبین ۳ تولہ آب گرم ایکپاؤ میں جوشدیکر قے کراویں اسکے
بعد جوارش جالینوس ۹ ماشہ ہمراہ شیر نیمگرم شہد ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** یہ
گولیاں بہت مفید ہیں رب سوس ۶ ماشہ شحم حنظل ۶ ماشہ غاریقون ۶ ماشہ حب النیل
۳ ماشہ شیطرج ۳ ماشہ نمک ہندی ۳ ماشہ حب انغاریم ماشہ سقمونیا ۳ ماشہ برگ بادرنجبویہ
۳ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر مرچ سیاہ کے بناکر صبح و شام ہمراہ عرق بادیان ۵
تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** زیرہ سیاہ ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ
بادیان ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۵ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ سب کو عرق مکو ۴ تولہ میں
گولیاں برابر نخود کے بنادیں صبح و شام ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب
ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مجرب ہے قسط تلخ ۶ ماشہ صبر ۶ ماشہ مرصافی ۳ ماشہ سنبل الطیب
۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۲ تولہ سب کی قیروطی بناکر معدہ پر

ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** سعد ۳ ماشہ اشنہ ۳ ماشہ دارشیشعان ۳ ماشہ قصب الذریرہ ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ صعتر ۳ ماشہ زوفا ۳ ماشہ مرزنجوش ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ سب کو کوٹ کر شہد ۳ تولہ ملاکر گولیاں برابر نخود کے بنادیں ایک گولی صبح و شام ہمراہ شربت بزوری ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** افسنتین ۳ ماشہ افتیمون ۳ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ غاریقون ۳ ماشہ تربد سفید ۳ ماشہ سقمونیا ۳ ماشہ سب کا سفوف بنادیں ۶ ماشہ ہمراہ عرق مکوہ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** افسنتین ۳ ماشہ چرائتہ ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ سرکہ ۳ تولہ عرق گلاب ۲ تولہ ملاکر ضماد کریں مجرب ہے **دیگر** گل سرخ ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ افسنتین ۳ ماشہ پرسیاوشان ۳ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ تربد ۳ ماشہ عناب ۷ دانہ اصل السوس ۳ ماشہ سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ آب آلو بخارہ ۷ دانہ و تمرہندی ۳ تولہ پانی ایکپاؤ میں تر کرکے پلانا مجرب ہے **دیگر** باوبرنگ ایکماشہ کمیلہ ایکماشہ مرصافی ایکماشہ مربائے آملہ ایک عدد میں ملاکر کھلانا اوپر سے آب انار ۵ تولہ پلانا مجرب ہے باقی علاج دیدان کا کرنا مفید ہے اور علاج خفقان کا کرنا مفید ہوگا **غذا** گوشت مرغ و نان گندم کھلانا مفید ہے ۔

# سوال وجع الفواد کا حال بیان کرو

**جواب** ۔ یہ وہ مرض ہے کہ جس میں درد شدید جو فم معدہ کو عارض ہوتا ہے یہاں تک نوبت پہنچتی ہے کہ غشی آجاتی ہے اور اطراف سرد ہو جاتے ہیں اور کرب اور قلق اور بیقراری اسمیں بہت ہوتی ہے اکثر اسمیں ہلاک ہو جاتے ہیں دراصل فم معدہ کے

قریب قلب ہے اسواسطے اس میں اذیت سخت ہوتی ہے اور یہ مادہ صفراوی سے
مرض ہوتا ہے اور جس وقت صفرا فم معدہ پر گرتا ہے اور وقت بھوک کے درد
شدید اور کرب شدید ہوتا ہے اور کبھی مجری جو درمیان کبد و مرارہ کے ہے مادہ گرتا
ہے اور کبھی خاص جگر میں گرتا ہے اور کبھی ریح بارد بلغمی متعفن ہو کر مرض ہوتا ہے اور اگر
خشکی دہن و تشنگی زیادہ اور آروغ آویں اور سردی سے آرام معلوم ہووے تو صفراوی
ہے اور اگر تہیج چشم اور قے بلغمی ہووے اور آروغ میں تکلیف ہووے اور ریح اسفل
کو نکلے تو تسکین پائی جاوے اور درد شدت کرے اور ساکن ہو جاوے تو درد مادہ ریح
سے ہے **علاج** اگر مادہ حار سے ہووے تو شیرہ زرشک ۶ ماشہ عرق گلاب ۵ تولہ میں
نکالکر سکنجبین لیموں ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** اسپغول ایکتولہ ہمراہ دوغ گاؤ
نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے مگر برف میں سرد کر کے پلا دیں اس میں فصد باسلیق بھی بہت
مفید ہے **دیگر** تمر ہندی ۲ تولہ انار دانہ ۶ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ سماق ۶ ماشہ
آلو بخارہ ۱۱ دانہ سب کو پانی نیم سیر میں تر کر کے شربت نیلوفر ۳ تولہ آب انار ۵ تولہ ملا کر پلانا
بہت مفید ہے **دیگر** فرمودہ بقراط مربائے ہلیلہ ایک عدد مصطگی ایکماشہ صدف سوختہ ایکماشہ
ملا کر کھلانا مجرب ہے اوپر سے عرق گلاب ۱۰ تولہ برف میں سرد کر کے پلاویں **دیگر** نمک سلیمانی
ایکماشہ مصطگی ایکماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملا کر اوپر سے شیرہ قرطم ایکتولہ عرق گلاب ۱۰ تولہ
سکنجبین ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ ام مویز منقی ایکتولہ بیخ بادیان
۶ ماشہ بیخ کاسنی ۶ ماشہ اذخر ۶ ماشہ کرفس ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ انجیر زرد ۳ عدد سنا مکی
۶ ماشہ گلقند ۳ تولہ سب کو عرق گلاب نیم سیر میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** تربد سفید
۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ مربائے ہلیلہ ۱ عدد سب کو ملا کر ہمراہ عرق گلاب

۱۰ تولہ شربت دینار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بادیان خطائی ۳ ماشہ زیرہ سفید ۳ ماشہ دونوں کو عرق گلاب ایکپاؤ میں پیسکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے۔ **دیگر** معجون فرمودہ حضرت قبلہ ام گل سرخ ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ۔ دار فلفل ۳ ماشہ زراوند طویل ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ اسارون ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ۔ زرنباد ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ جند بید ستر ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ جدوار ۳ ماشہ زہر مہرہ ۳ ماشہ سب کو پیسکر قند سفید ایکپاؤ گلقند ایکپاؤ معجون بناویں ۶ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ایکپاؤ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** بہ لخلخہ بہت مفید ہے صندل سفید ۳ ماشہ کافور ایکماشہ خس ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ گلاب ۲ تولہ ملاکر سونگھاویں **غذا** پالک خرفہ کدو کشنیز اور سرد چیزیں کھلانا باقی علاج درد معدہ کا کرنا مفید ہے۔

# سوال حرقت معدہ کا حال بیان کرو

**جواب** سوزش یعنی جلنا سینہ کا وقت ہضم غذا کے معلوم ہووے اور یہ مرض غذا غلیظ کے کھانے سے ہو جایا کرتا ہے سبب اسکا احتباس رطوبت خام کا فم معدہ پر یا سودا معدہ پر گرے **علاج** تخم ترب ۶ ماشہ سکنجبین ۳ تولہ نمک ۶ ماشہ ۲ سیر پانی میں جوشدیکر قے کراویں پھر شربت انار ۳ تولہ عرق گلاب ۱۰ تولہ تخم بالنگو ۶ ماشہ ملاکر پلاویں مجرب ہے **دیگر** برائے زنجبیل ۹ ماشہ عرق بادیان ۱۰ تولہ سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلاویں مجرب ہے **دیگر** دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ کیو ریگیری ۳ ماشہ سفوف بناویں ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۱۰ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** نمک سلیمانی ۳ ماشہ ہمراہ عرق الائچی ۲ تولہ عرق کیوڑہ ۲ تولہ عرق بادیان

۲ تولہ سکنجبین بزوری ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** گل کیکر ۶ ماشہ نمک لاہوری ۱ ماشہ سفوف کرکے ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** کنجد مقشر ۲ ماشہ ۱۰ تولہ پانی میں شیرہ نکالکر پلانا مفید ہے **دیگر** پوست بیرون پستہ ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** صندل سفید ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ روغن گل ۳ تولہ عرق گلاب ۵ تولہ موم سفید ۶ ماشہ سب کی قیروطی بناکر ملنا مفید ہے **دیگر** مصطگی ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ عرق گلاب ۵ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** یہ سفوف بہت مجرب ہے تودریں ۶ ماشہ تخم خشخاش ایکتولہ افسنتین ایکتولہ افتیمون ایکتولہ ہلیلہ سیاہ ایکتولہ زوفا ایکتولہ صعتر ایکتولہ مصطگی ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ بوزیدان ۳ ماشہ ساذج ہندی ۳ ماشہ دار فلفل ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ شکر سفید ہموزن ملاکر ۶ ماشہ ہمراہ عرق الائچی سفید ۵ تولہ وشربت سیب ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** ریوند سیاوشان ۶ ماشہ انجیر ایک عدد تخم کرفس ۳ ماشہ پانی ایکپاؤ میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** مغز بادام ایکتولہ تخم خشخاش ایکتولہ مغز چلغوزہ ایکتولہ شکر سفید ملاکر ۶ ماشہ ہمراہ شیر تازہ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** خرفہ پالک کدو و آشجو کھلانا چاہیئے ۔

## سوال حکہ معدہ کا حال بیان کرو

**جواب**۔ خارش معدہ میں محسوس ہونا سبب اسکا نزلہ حار دماغ سے معدہ میں گرتا ہے یا خلط غلیظ لذع یا بثور جرب اوپر سطح معدہ کے ہوویں اگر غذا ہضم ہوکر خارش ہووے تو بادی ہے اگر غذا ہضم نہ ہوکر خارش ہووے تو بثوری ہے **علاج**

اول تنقیہ مسہل صفرا کا کریں اور ماء الجبن اس میں بہت مفید ہے **دیگر** مسکہ گاؤ ایکتولہ روغن بادام ۶ ماشہ شکر ایکتولہ شیر گاؤ ایکپاؤ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** مغز تربوز ۶ ماشہ مغز تخم شفتالو ۶ ماشہ پوست انار ترش ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ ہلیلہ کابلی ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ افتیمون ۶ ماشہ شاہترہ ۶ ماشہ غاریقون ۶ ماشہ سب کو ہموزن کوٹ کر ۶ ماشہ ہمراہ گلقند ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** صندل سفید ۶ ماشہ صندل سرخ ۶ ماشہ کافور ایکماشہ ملا کر عرق گلاب ۱۰ تولہ میں ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** پوست سماق ۶ ماشہ مغز کدو ۶ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ شربت سیب ۳ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **غذا** چوزہ مرغ روغن بادام آب سرد پلانا مفید ہے۔

## سوال استرخاء معدہ کا حال بیان کرو

**جواب** سست ہو جانا سطح معدہ کا سبب اسکا رطوبت فضول کے زیادہ پیدا ہونے سے ہوتا ہے اس میں اوجاع شدید کثرت کرب و تعب و قے شدید یا اسہال ہوا کرتے ہیں استرخاء معدہ میں سینہ بلند ہو جاتا ہے اور پشت باہر کو نکل آتی ہے اسمیں مریض کبڑا ہو جاتا ہے اسمیں فساد ہضم ہو جاتا ہے کوئی مرض معدہ کا اس سے بدتر نہیں ہے یہ مرض قابل علاج نہیں ہے اسمیں طعام ہضم نہیں ہوتا اور غذا غیر منہضم مشکل سے نکلتی ہے قبض سخت ہو جاتا ہے بدوں استعمال حقنہ و مسہل کے دفع نہیں ہوتا اور اسمیں نحیف ہو جاتا ہے اور پوست شکم لاغر ہو جاتا ہے اور اشتہا بالکل جاتی رہتی ہے **علاج** جو کچھ فالج و استرخاء دماغی میں ذکر ہوا ہے وہ علاج کرنا مناسب ہے یہ جوارشات اس مرض میں مفید ہیں جوارش دارچینی ۳ ماشہ جوارش عود ش جوارش کمونی

جوارش فنجنوش بہ سبب کھلانا چاہیئے حسب رائے طبیب **دیگر** روغن مصطگی ملنا بہت مفید ہے **دیگر** پوست سنگدانہ مرغ ایکماشہ ہمراہ جوارش زرعونی ۳ ماشہ کھلانا مجرب ہے **دیگر** سنگ یشب پیسکر ایکماشہ ہمراہ مربائے آملہ اعدد کے کھلانا مفید ہے **دیگر** مغز پستہ ایکتولہ مغز چلغوزہ ایکتولہ ہلیلہ زرد ۶ ماشہ بلیلہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ دارفلفل ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ شیطرج ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ تخم شبت ۶ ماشہ تخم گندنا ۶ ماشہ۔ خبث الحدید ۶ ماشہ روغن گاؤ ۲ تولہ میں چرب کرکے شہد ۳ وزن ادویہ ملاکر معجون بنادیں ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے اور اگر ایکماشہ مشک ملادیا جاوے تو اور بہتر ہوگا **دیگر** کشتہ گوزن ۳ ماشہ اسارون ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ شہد ۳ تولہ میں ملاکر ۶ ماشہ کھلانا مجرب ہے **غذا** گوشت مرغ و تیتر و بٹیر و نخود و لات منع ہے۔

# سوال تشنج امتلائی یا استفراغی معدہ کا حال بیان کرو

**جواب** اسمیں غذا کی طرف رغبت نہیں ہوتی ہے اور اگر غذا کھائی جاوے تو ہضم نہیں ہوتی ہے اور معدہ میں غذا ٹھیر نہیں سکتی اسی وقت پاخانہ کی حاجت ہوتی ہے اور کھانا غیر منہضم نکل جاتا ہے **علاج** جو کچھ امراض عصب دماغی تشنج میں بیان ہوا ہے وہ کرنا چاہیئے یہ دوا بہت مفید لکھی ہے ایک دراج معہ پروں کے ذبح کرکے آگ میں جلادیں گل حکمت کرکے ایک کلہیا گلی میں ڈالکر پھر اس کو معہ استخوان کے کوٹ کر ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** روغن موم نکالکر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** گل سرخ ۶ ماشہ چرائتہ ۶ ماشہ سب کو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** شیر تازہ پلانا مفید ہے اور شیر دختران ناک میں ڈالنا مفید ہے **دیگر** سفند پنیر مایہ گو

کا ضماد کرنا مفید ہے روغن بنفشہ قدرے ناک میں ڈالنا مفید ہے۔ یہ مرض سم
کے استعمال سے ہو جایا کرتا ہے **دیگر** شیر تازہ میں سرطان نہری ایک عدد پکا
کر کھلانا مفید ہے دواء المسک ۳ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب
ہے **دیگر** تریاق اربعہ ۳ ماشہ ہمراہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ و اسپغول ۶ ماشہ کے کھلانا
مجرب ہے **غذا** شوربا مرغ و نان گندم کھلانا مفید ہے ❖

# سوال حسادت معدہ کا حال بیان کرو

**جواب** سخت ہو جانا معدہ کا بلا ورم کے اور تہیج چشم و کثرت آب دہن اور آروغ میں
تکلیف ہووے اور غثیان و سوء ہضم و سقوط اشتہا اور دبلا ہونا بدن کا اور سوء
تنفس یا خفقان بغیر پیاس کے اور کھانسی خشک اور ورم پشت پر مثل استسقا
لحمی کے معلوم ہووے اور مثل ورم چپٹے کے شکل معدہ کی ہو جاوے **علاج** اگر
مزاج حار ہووے اور قارورہ رنگین ہو جاوے اور خشکی منہ کی ہووے تو عنب الثعلب
۳ ماشہ۔ بابونہ ۳ ماشہ۔ اکلیل الملک ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ روغن گل ۳ تولہ۔
موم سفید ۶ ماشہ سب کی قیروطی بنا کر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** صندل سفید ۳ ماشہ
صندل سرخ ۳ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ سب کو ملا کر مالش کرنا مفید ہے
**دیگر** شاہترہ ۳ ماشہ تمر ہندی ۲ تولہ ترنجبین ۵ تولہ مغز املتاس ۵ تولہ سب کو عرق
گلاب یا کیا پانی میں تر کر کے سب کو صبح صاف کر کے پلانا مفید ہے **دیگر** بابونہ ۳ ماشہ
سنبل الطیب ۳ ماشہ اذخر ۳ ماشہ حلبہ ۳ ماشہ سب کو پیس کر ضماد کرنا مفید ہے۔
**دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ بذر کتان ۶ ماشہ مقل ۶ ماشہ زعفران

۳ ماشہ چربی بطہ ایکتولہ اشق ایکتولہ مغز بادام تلخ ایکتولہ روغن بیدانجیر ۲ تولہ سب کو ملاکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** پوست بیخ بادیان ایکتولہ پوست بیخ کاسنی ایکتولہ تخم کرفس ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ بادیان ۶ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ حب النیل ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ مویز منقی ایکتولہ گلقند ۲ ایکتولہ ملاکر جوشدیکر پانی ایکپاؤمیں پلانا مفید ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے اکلیل الملک ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ مقل ۶ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۲ تولہ ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** تخم خطمی ۶ ماشہ اشق ۶ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ مقل ۶ ماشہ تخم شبت ۶ ماشہ تخم حلبہ ۶ ماشہ کندر ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ روغن کنجد ۵ تولہ مغز ساق گاؤ ایکتولہ ملاکر قیروطی بناکر مالش کرنا مجرب ہے **دیگر** سنبل الطیب ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ مقل ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ حب بلسان ۶ ماشہ صبر ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ روغن گاؤ ۳ تولہ موم سفید ۶ ماشہ ملاکر ضماد کریں مجرب ہے **غذا** نان گندم و شوربا مرغ کھلانا مفید ہے۔

## سوال تصغر معدہ کا حال بیان کرو

**جواب** چھوٹا ہوجانا معدہ کا اسمیں غذا لطیف نقصان دیتی ہے اور غلیظ غذا ہضم ہوجاتی ہے اور بدن لاغر ہوجاتا ہے **علاج** کوئی دوا معدہ کو بڑا نہیں کرسکتی تدبیر غذا کی کرنا اور غذا قلیل الکمیت وکثیر التعداد کھلاویں اور غذا لطیف سریع الہضم خوش ذائقہ کھلانی چاہئے اور تقویت معدہ کی کرنا ضروری ہے۔ اور بسبب تشنج و ورم کے کبھی معدہ چھوٹا عارضی طور پہ ہوجایا کرتا ہے اس لئے علاج

تشنج کا کرنا لازمی ہے اور اگر بچپن سے معدہ چھوٹا ہووے تو سوائے غذا کے اور کوئی علاج نہیں ہے ؀

## سوال ضربہ سقطہ معدہ کا حال بیان کرو

**جواب** معدہ پر چوٹ کے صدمہ سے کوئی تکلیف پیدا ہو جاوے **علاج** اول فصد اکحل کی کھولنا اور یہ ضماد کرنا مفید ہے گل سرخ ۶ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ سب کو آب بہی ۵ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** صبر سقوطری ۶ ماشہ لادن رومی ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ برگ سرو ۶ ماشہ دہن سوسن ۶ ماشہ سب کو ملا کر ضماد لگانا مجرب ہے کبھی چوٹ کے صدمہ سے قے الدم بھی ہو جایا کرتا ہے اسوقت علاج قے الدم کا کرنا چاہئے **دیگر** گل سرخ ۶ ماشہ۔ اقاقیا ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ جوز السرو ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ سب کو آب بارتنگ میں ملا کر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** شکر سرخ ایک تولہ پانی ایک پاؤ میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** اگر تپ اور ورم ہو جاوے تو تخم کاسنی ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ بارتنگ ۶ ماشہ سب کو پیسکر پانی ایک پاؤ میں پلانا مفید ہے **دیگر** گل سرخ ۶ ماشہ فقاح اذخر ۶ ماشہ لادن رومی ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ جوز السرو ۶ ماشہ مامیثا ۶ ماشہ سب کو پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** عرق گلاب ۱۰ تولہ کی ٹکور کرنا مفید ہے **دیگر** صدف ۱۰ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں گھسکر ضماد لگانا مفید ہے **غذا** دال ماش مقشر کھلانا اور روز چہارم مرغ دینا۔ بجائے پانی کے عرق گاؤزبان کو پلانا مفید ہے ؀

# باب سوم

## جلد دوم

## شامل اوپر آٹھ فصل کے

## فصل اول

## تشریح کبد مع امراض و علاج کے بیان میں

### سوال تشریح جگر کا حال بیان کرو

جواب جگر عضو رئیس ہے اور یہ دیوان سلطنت بدن آدم کا ہے اور خاص روح طبعی کا یہ مقام ہے اور اسکے بھی آٹھ خدمتگار ہیں ایک کا نام جاذبہ ہے دوسرا اسکا اور تیسرا ہاضمہ اور چوتھے ممیزہ اور پانچویں مولدہ اور چھٹے دافع اور ساتویں تنمیہ اور آٹھویں مصورہ ہے ان سب کے حالات مشرح ہم نے سلطنت خاص میں بطور تشریح خلاصہ طور پر ان کے کام اور انکی خدمات کا حال بیان کر دیا ہے اور ہمارہ

یعنی پتہ اور طحال و گردے و خصیہ و قضیب و مثانہ و رحم یہ اسکے ماتحت ہیں اور خون کا بنانا اور غذا کا کیلوس کرنا اور تمام ملازمان ریاست کو غذا تقسیم کرنا اور پہنچانا اس کا خاص کام ہے اور محض یہ عضو گوشت سے بنا ہوا ہے اور شکل اس کی سرخی و سیاہی مائل ہے جیسے خون جما ہوا ہوتا ہے اور عضو بھی مرکب گوشت اور عروق اور غشا سے جو اسکے اوپر لپٹی ہوئی ہیں اور خاص جگر کو حس نہیں ہے اور اسکی غشا کو بہت حس ہے اور یہ منبع ہے عروق جہندہ یعنی آورد دونکا اور اسمیں کیلوس ہو کر چاروں طبع یعنی صفرا و خون و بلغم و سودا تیار ہوتے ہیں اور اسپر بہت سے زایدے بشکل انگشتان کے نکلے ہووے ہیں کسی میں چار ہیں اور کسی میں پانچ اور کسی میں دو پائے جاتے ہیں اور یہ زایدے اپسمیں چھوٹے بڑے ہیں اُن میں مرار د معدہ کی طرف لٹکا ہوا ہے اور داہنی طرف بطن یعنی شکم میں انکا مکان ہے اور اسکی دو سطح ہیں ایک داخلی وہ متصل معدہ کے ہے جسکو قعر جگر کہتے ہیں اور اسمیں ایک رگ جمی ہوئی ہے اسکا نام باب ہے اور اس رگ کے بعض شعبے جگر میں پھیلے ہوئے ہیں اور بعض شعبے معدہ اور امعا میں ملے ہوئے ہیں اور ان شعبوں کو ماساریقا کہتے ہیں اور یہی مقام جذب غذا کا ہے اور یہ ہی کیلوس کر کے معدہ سے کھینچکر جگر میں پہنچاتے ہیں اور دوسرا حصہ جو خارجی ہے وہ پسلیوں سے ملا ہوا ہے اسکو محدب جگر کہتے ہیں اور بعض شعبے اسکے بھی جگر میں پھیلے ہوئے ہیں اور بعض شعبے نکلکر دو شاخیں ہوئی ہیں ایک کا نام صاعد اعلےٰ ہے جو تمام بدن میں منشعب ہوا ہے اور دوسرے کا نام نازلہ ہے جو اسفل بدن میں پھیلا ہوا ہے اور تمام بدن میں خون اسکے ذریعہ سے جاتا ہے اور اخلاط کا بنانا جگر کا ہی کام ہے اور مزاج جگر کا گرم تر ہے اور دیکھنا بول و

براز کا اسکی صحت پر مدار ہے اور ہضم کا کرنا اور خون کا پہنچانا بدن کی طرف اور پہنچانا مائیت کا طرف گردونکی اور پہنچانا صفرا کا طرف مرارہ کی اور پہنچانا سودا کا طرف طحال کی اور پہنچانا روح کا طرف قلب کی جگر کا ہی کام ہے اور روح طبعی اسجگہ پر قیام پذیر ہے اور یہ دیوان سلطنت بدن آدم کا مقرر ہے اور صحت انسانی کا یہ آلہ ہے اسکو بھی ڈاکٹر صاحب کے خلاف عمل کرنے سے بہت سے امراض میں مبتلا ہونا پڑتا ہے اگر رنگ بدن کا سرخ ہو جاوے اور اشتہا صادق ہووے تو دلیل صحت جگر کی ہے اور اگر رنگ بدن کا سرخی وسفیدی مائل ہووے تو دلیل حرارت و رطوبت کی ہے اور اگر رنگ بدن کا زردی مائل ہووے تو دلالت اسکی شدت حرارت پر ہے اور اگر رنگ بدن کا سفیدی مائل ہووے تو دلالت اسکی خاص برودت پر ہے اور اگر رنگ بدن کا سیاہی پر ہووے تو دلالت اسکی خلط سودا پر اور اگر فربہی بدن کی ہووے تو دلالت اسکی حرارت ورطوبت پر ہے اور حد سے زیادہ فربہی کا ہونا دلالت رطوبت وبرودت پر ہے اور لاغر ہونا بدن کا دلیل ہے حرارت ویبوست پر بقول جالینوس کے امراض جگر کے بیان کئے جاتے ہیں +

# سوال سوء مزاج جگر کا حال بیان کرو

**جواب** سوء مزاج جگر بگڑ جانے مزاج جگر کو کہتے ہیں اور سوء مزاج کئی قسم سے ہوتا ہے سوء مزاج حار سوء مزاج بارد سوء مزاج یابس سوء مزاج رطب سوء مزاج بارد ویابس یعنی بگڑ جانے مزاج بسبب زیادتی اخلاط اربعہ سے یا زیادتی ارکان بسیط سے بھی ہو جایا کرتے ہیں سوء مزاج کی آٹھ قسمیں بیان فرمائی ہیں چار سوء مزاج ساذج اور چار

سوء مزاج مرکب اول سوء مزاج موجد مرض ہوتا ہے اور سوء مزاج حار سے ضعف جگر و درد جگر و استسقا ہو جاتا ہے ×

## تصویر جگر




**علاج** اگر سوء مزاج حار ہووے تو آب کاسنی ۱۰ تولہ سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** آب انار ۵ تولہ شربت صندل ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** دواء لک ۳ ماشہ ہمراہ شربت زرشک ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** طباشیر ۳ ماشہ ہمراہ آب خربوزہ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** دوا الکرکم ۳ ماشہ ہمراہ دوغ گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے - **دیگر** شیرہ خرفہ ۳ ماشہ شیرہ خیارین ۳ ماشہ شیرہ تخم کاسنی ۳ ماشہ پانی ایکپاؤ میں نکالکر سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** آرد جو ایکتولہ فوفل ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ سب کو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** صندل سفید ۳ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** عرق گلاب ۱۰ تولہ سکنجبین ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے اور اگر سوء مزاج بارد ہووے تو امراض سوء القنیہ و استسقا پیدا ہونگے اور مرض ضعف جگر

بھی ہو جاویگا اسمیں معجون فلاسفہ ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان کے کھلانا مجرب ہے **دیگر**
اطریفل کبیر ۹ ماشہ ہمراہ عرق عنب الثعلب ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** انیسوں ۳ ماشہ
مصطگی ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملاکر ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ و عرق مکو ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب
ہے **دیگر** معجون کمونی ۳ ماشہ ہمراہ ماء اصول ۱۰ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** سنبل الطیب
۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ اذخر ۳ ماشہ افسنتین ۳ ماشہ سلیخہ ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ موم سفید
۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ۔ مرہم بناکر ضماد کرنا مفید ہے اگر سوء مزاج
یابس ہووے تو ضعف جگر اور درد جگر و استسقا ہوگا اسمیں لعاب اسپغول ۳ ماشہ
لعاب تخم خرفہ ۳ ماشہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ شربت نیلوفر ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** برگ
گاؤزبان ۶ ماشہ عرق بید مشک ۱۰ تولہ شربت خشخاش ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** شیر بز
۱۰ تولہ شیر خر ۱۰ تولہ روغن بادام ۶ ماشہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم خیارین ۶ ماشہ تخم خرفہ ۳
ماشہ مغز کدو شیرین ۶ ماشہ روغن بادام ۶ ماشہ عرق عنب الثعلب ۱۰ تولہ سب کو ملاکر پلانا
مجرب ہے **دیگر** آب کدو شیریں ۱۰ تولہ آب خرفہ ۳ تولہ آب کاسنی ۳ تولہ آب کاہو ۳ تولہ روغن
بنفشہ ۲ تولہ موم سفید ۶ ماشہ سب کو بطور قیروطی کے بناکر لگانا مفید ہے اگر سوء مزاج رطب
ہووے تو ضعف جگر و سوء القنیہ و استسقا ہو جاتا ہے اسمیں انیسوں ۳ ماشہ مصطگی
۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ بادیان ۶ ماشہ سکنجبین بزوری ۲ تولہ سب کو عرق عنب الثعلب
ایک پاؤ میں پیسکر چھانکر پلانا مفید ہے **دیگر** دوا الکرکم ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ
کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** قرنفل ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ زعفران
۳ ماشہ عود ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ۔
سب کو کوٹکر ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے اگر سوء مزاج **حار رطب**

ہوتو اسمیں بھی ضعف جگر و درد جگر و ورم جگر تپش جگر ہو جایا کرتا ہے اسمیں تخم کاسنی ۶
ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ عرق مکو ایکپاؤ میں انکا شیرہ نکالکر سکنجبین ۳ تولہ ملاکر
پلانا مفید ہے **دیگر** تمر ہندی ۳ تولہ آلو بخارہ ۷ دانہ مغز خیار شنبر ۳ تولہ ترنجبین ۵ تولہ آب
سیب ۳ تولہ شربت حماض ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** آرد جو ایکتولہ عدس مقشر ایکتولہ
ہمادہ صندلین ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ آب کدو شیریں ۵ تولہ میں ملاکر ضماد کرنا مفید ہے اگر
سوء مزاج حار یابس ہووے تو ضعف جگر و درد جگر و شور جگر و اسہال جگری پیدا ہوجاتے
ہیں اسمیں مسہل صفرا دلویں اور یہ دوا بہت مفید ہے ریوند چینی ۵ ماشہ مغز فلوس ۳ تولہ
شربت ورد ۳ تولہ شیرخشت ۲ تولہ ترنجبین ۵ تولہ تمر ہندی ۳ تولہ آب کاسنی ۱۰ تولہ آب مکو
۱۰ تولہ روغن بادام ۹ ماشہ سب کو ملاکر پلاویں مفید ہے۔ **دیگر** عنب الثعلب ۵ ماشہ
برادہ صندل سفید ۶ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ عرق گلاب ۱۰ تولہ میں ملاکر ضماد کرنا مفید ہے
**دیگر** لعاب بہدانہ ۳ ماشہ لعاب اسپغول ۶ ماشہ شربت نیلوفر ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔
**دیگر** شربت لیموں ۳ تولہ شربت انار ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے اگر سوء مزاج بارد رطب ہووے
تو ضعف جگر سدہ جگر درد جگر و ورم جگر و سوء القنیہ و استسقا پیدا ہوجاتا ہے اگر بادی
ہووے تو تنقیہ مسہل بلغم سے کرنا اور دوالکرکم ۳ ماشہ ہمراہ اس جوشاندہ کے کھلانا مفید ہے
افتیموں ۳ ماشہ اذخر ۳ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ پوست بیخ بادیان ۶ ماشہ
بیخ کرفس ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ سب کو ایکپاؤ پانی میں جوشندیکر پلانا مفید ہے **دیگر** ریوند چینی
۳ ماشہ تربد ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ برگ سناکی ۶ ماشہ مغز خیار شنبر ۳ تولہ ترنجبین ۵ تولہ
شربت دینار ۳ تولہ روغن بادام ایکتولہ عرق بادرنجبویہ ۱۰ تولہ عرق بادیان ۱۰ تولہ عرق گلاب
۱۰ تولہ سب کو جوشندیکر پلانا مفید ہے اگر سوء مزاج بارد یابس ہووے تو ضعف جگر و درد جگر

ورم جگر ہو جاتا ہے اگر مادی ہووے تو مسہل سوداسے تنقیہ کرنا لازمی ہے اسمیں
خمیرہ مروارید ۳ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے کھلانا مفید ہے دیگر ماءاللحم ۵ تولہ
پلانا مفید ہے دیگر دواالکرکم ۳ ماشہ معجون فلاسفہ ایک تولہ ہر ملاکر ہمراہ عرق بادیان ۱۰
تولہ کے کھلانا مجرب ہے دیگر تخم کرفس ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ سکبینج ۳ ماشہ روغن سوسن
۲ تولہ موم سفید ۶ ماشہ قیروطی بناکر لگانا مجرب ہے ماءالجبن بہت مفید ہے دیگر ریوند چینی
۶ ماشہ ہلیلہ کابلی ۶ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ غافث ۳ ماشہ افتیمون ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ
تربد ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ پوست بیخ بادیان ۶ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ
بسفائج ۳ ماشہ مویز منقی ۲ تولہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ سب کو کوٹکر شہد ۱۰ تولہ میں ملاکر معجون
بنادیں ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ کے کھلادیں مجرب ہے دیگر دارچینی ۶ ماشہ تخم
شبت ۶ ماشہ خولنجان ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ کرفس ۶ ماشہ صعتر ۶ ماشہ زوفا ۳ ماشہ اصل السوس
۳ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ ساذج ہندی ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ
چرائتہ ۳ ماشہ غافث ۳ ماشہ خرفہ ۳ ماشہ جوزبوا ۳ ماشہ قاقلہ صغار ۶ ماشہ بسباسہ ۳ ماشہ مغز بادام ۲
تولہ مغز پستہ ۲ تولہ مغز فندق ۲ تولہ سعد ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ حلبہ ۳ ماشہ۔
قسط ۳ ماشہ افسنتین ۳ ماشہ سلیخہ ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ سب کو کوٹکر شہد ایکسیر ملاکر معجون
بنادیں خوراک ۹ ماشہ ہمراہ عرق مکو ۱۰ تولہ کے کھلانا ہر قسم جگر کے امراض کو حکم اکسیر کا
رکھتا ہے **غذا** اگر سوءمزاج حار ہووے تو غذا بارد رطب کا استعمال کرنا اور اگر سوءمزاج
بارد ہووے تو غذا حار رطب کا استعمال کرنا مفید ہے شوربا مرغ۔ خرفہ۔ کدو۔ اسفناج۔
ندی بیضہ مرغ۔ نان گندم کھلانا مفید ہے ؂

---

## سوال ضعف جگر کا حال بیان کرو۔

**جواب**۔ خلل جمیع قوائے اربعہ جگر میں پڑ جانے سے ضعف جگر ہوتا ہے اسکو تین طرح سے جالینوس نے بیان فرمایا ہے ایک یہ کہ انواع سوء مزاج کے ہونے سے خلل جمیع بدن میں ہو جاتے ہیں دوئم خلل مجاور آفت اٹھاویں کہ جو مشارکت جگر سے رکھتے ہیں مثلاً مرارہ وطحال وگردہ ورحم ومعدہ وامعاء یا دیگر اعضا آفت اٹھاویں کہ جو درمیان جگر ومرارہ یا درمیان طحال وجگر یا درمیان گردہ وجگر کے ہیں تیسرے سبب رمل یا حصات یا سدہ یا ورم یا دبیلہ یا قرحہ یا جراحت یا عفونت خاص نفس جگر میں ہو جاوے اور ضعف جگر انواع سوء مزاج مفرد ومرکب سے ہو جایا کرتا ہے **علاج** اول سوء مزاج کا کرنا ضروری ہے یا مشارکت دیگر مرض سے یا سدہ یا ورم یا قرحہ سے ہو جاوے تو اس سبب کا علاج کریں یا مشارکت دوسرے عضو سے ہووے تو اسکا لحاظ رکھیں اور ضعف جگر اگر برودت یا رطوبت سے عارض ہووے تو اشیاء حارہ قابضہ خوشبو دار سے علاج شروع کریں مثلاً دارچینی۔ فقاح اذخر مکی۔ زعفران وغیرہ کھلاویں یا لگاویں مفید ہے اور ضعف جگر میں علاج استسقا کا شروع کریں اور دبید الورد۔ دوا الکرکم۔ دواء لک شربت بزوری شربت دینار قرص زرشک نوشدارو یہ امراض ضعف جگر میں مفید ہیں **دیگر** دوا الکرکم ۳ ماشہ شربت ریوند ۲ تولہ عرق کاسنی ۱۰ تولہ ملا کر کھلانا مفید ہے **دیگر** عود ہندی ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ ملا کر ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ وعرق افسنتین ۵ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم خطمی ۶ ماشہ بیخ انجبار ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ ایک پاؤ پانی میں جوش دیکر سکنجبین ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** زیتون ۳ ماشہ سرکہ ۵ تولہ میں پیکر

شربت افسنتین ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** مغز پستہ ایکتولہ ہمراہ آب آہن تاب ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** تخم کشوث ۶ ماشہ مویز منقی ۲ تولہ افسنتین ۶ ماشہ سلیخہ ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ بسباسہ ۶ ماشہ جوزبوا ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ اسارون ۶ ماشہ ۔ قسط تلخ ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ بہمن سفید ایکتولہ بادرنجبویہ ایکتولہ کندر ۶ ماشہ دارفلفل ۶ ماشہ اشنہ ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ تخم ہلیون ۶ ماشہ دروونج عقربی ۶ ماشہ کبابہ ۶ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ نارمشک ۶ ماشہ سب کو پیسکر شہد ۳ وزن میں ملاکر معجون بناویں ۶ ماشہ صبح ۶ ماشہ شام ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ وعرق کاسنی ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** مصطگی ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ لادن رومی ۳ ماشہ عنبر اشہب ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ لک ۶ ماشہ سداب ۶ ماشہ جوز السرو ۶ ماشہ وج ۶ ماشہ خرما سوختہ ۶ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ شربت افسنتین ۲ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** طباشیر ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ سبکو پیسکر ۳ ماشہ ہمراہ سکنجبین بزوری ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** جگر گرگ ایکماشہ خشک کرکے ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** ربک مغسول ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ عصارہ غافث ۹ ماشہ بادیان ۶ ماشہ ۔ افسنتین ۹ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ تخم کشوث ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ مویز منقی ۳ تولہ ۔ زعفران ۳ ماشہ جرائتہ ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ سلیخہ ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ اذخر ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ بزرالبنج ۳ ماشہ سب کو پیسکر شہد ۵ تولہ ملاکر معجون بنا دیں ۶ ماشہ شربت افسنتین ۲ تولہ کے ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** سعد ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ فقاح اذخر ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ سب کو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے ۔ **دیگر** یہ سفوف نہایت مجرب ہے ہلیلہ کابلی ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۵ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ ۔

کندر ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ قاقلہ صغار ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ خولنجاں ۶ ماشہ سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت افسنتین ۳ تولے کے کھلاویں مجرب ہے دیگر سنبل الطیب ۳ ماشہ بسباسہ ۳ ماشہ جوز بوا ۱۲ ماشہ کندر ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سعد ۳ ماشہ چرائتہ ۳ ماشہ سب کو کوٹ کر شہد ۵ تولہ میں ملاکر معجون بناویں ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولے کے کھلاویں مجرب ہے دیگر گلنار ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ افسنتین ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ سب کو پیس کر عرق گلاب ۵ تولہ میں ضماد کرنا مفید ہے دیگر بادیان خطائی ۶ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ ایک پاؤ پانی میں جوش دیکر سکنجبین بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے ہلیلہ زرد ۔ تمر ہندی ۔ عرق لیموں ۔ پوست سماق ۔ گل سرخ ۔ جامن توت کا کنج ۔ آلو بخارہ ۔ ترنج ۔ کو ریلہ گلاب ۔ جامن ۔ خیار ۔ تربوز ۔ کدو ۔ انار ۔ شفتالو کسیرو کشنیز سبز ۔ زرشک ۔ شربت کشوث شربت دینار ۔ جوارش آملہ یہ سب ادویہ مقوی جگر ہیں ❖ غذا دراج کبک زردی بیضہ مرغ شوربا مرغ برنج نان گندم کھلانا مفید ہے ❖

# سوال سدہ کبد ماساریقا کا حال بیان کرو

**جواب** سدہ پڑ جانا خاص لحم جگر میں یا ماساریقا میں کہ جو نالیاں کیلوس غذا کا کرتی ہیں سبب اسکا ضعف قوت دافع یا شدت قوت جاذبہ کا یا احتباس مادہ بنا بر ضعف ہضم اور یہ مرض مشابہ ورم جگر کے ہوتا ہے اور یہ اکثر پانی خراب پینے سے یا حمام کیے بعد شراب کے استعمال سے ہو جایا کرتا ہے اور سدہ ہمیشہ مقعر جگر یا محدب جگر میں پڑا کرتا ہے اگر رنگ مریض کا زردی مائل اور لاغر ہو جاوے اور بلغم

ورم وسفید ہووے توسدہ جگر میں ہے اور اگر بول سفید اور تنگی نفس اور کثرت براز اور قلت بول کی ہووے تو سدہ مقعر جگر میں ہے اور اگر بول تھوڑا تھوڑا رقیق آوے اور ثقل جگر میں زیادہ ہووے تو سدہ محدب جگر میں ہے اور درمیان جگر کے درد ضرور ہوگا اور تپ تو ورم کا باعث ہے اور اگر ساتھ نفخ ہووے تو ریح کا سدہ ہے اور اگر عروق میں سدہ پڑے تو براز سبزی مائل ہوگا اور اگر درمیان معدہ جگر کے نمدد و ثقل ہووے تو ماساریقا میں سدہ ہوگا **علاج** اگر سدہ محدب جگر میں ہووے تو مدرات سے علاج کریں اور اگر سدہ مقعر جگر میں ہے تو مسہل وفصد باسلیق ومالبض کی کھولنا اور بیخ کاسنی ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ اذخر ۳ ماشہ کشوث ۳ ماشہ شاہترہ ۳ ماشہ سب کو عرق مکو ایکپاؤ میں جوش دیکر شربت دینار ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** مغز بادام ایکتولہ حب النیل ایکتولہ بادرنجبویہ ۶ ماشہ حب سلاطین مقشر ۳ ماشہ سب کو عرق پان ۱۰ تولہ میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناویں۔ ایک گولی صبح ایک شام ہمراہ شیر خشت کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** عرق عنب الثعلب ۵ تولہ عرق بادیان ۵ تولہ عرق کاسنی ۵ تولہ سکنجبین ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے اور اگر سدہ مقعر جگر یا ماساریقا میں ہووے تو اول منضج ومسہل صفرا کا کریں اسکے بعد پوست بیخ بادیان ۶ ماشہ پوست بیخ کاسنی ۶ ماشہ تخم قرطم ۶ ماشہ عنب الثعلب ۱۰ ماشہ خارخسک ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ فقاح اذخر ۳ سنبل الطیب ۳ ماشہ مویز منقی ۲ تولہ گلقند ۲ تولہ سب کا شیرہ نکالکر پلانا مجرب ہے **دیگر** سنامکی ۹ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ۔ ریوند چینی ۶ ماشہ مغز فلوس ۲ تولہ ترنجبین ۵ تولہ روغن بادام ایکتولہ شربت دینار ۳ تولہ عرق گلاب ایکپاؤ میں ترکرکے صاف کرکے پلانا مجرب ہے **دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ بادیان

۶ ماشہ بیخ کرفس ۳ ماشہ اذخر ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ عرق مکو ایکپاؤ میں جوشدیکر پلانا
مفید ہے **دیگر** تخم کاسنی ۳ ماشہ تخم قرطم ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ۔
بادیان ۳ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر شکر سرخ ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** پوست
ہلیلہ کابلی ۶ ماشہ بلیلہ ۶ ماشہ آملہ مقشر ۶ ماشہ غافث ۳ ماشہ افسنتین ۳ ماشہ انیسوں
۳ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ بسفائج ۳ ماشہ مویز منقی ۲ تولہ سب کو ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر روغن
بادام ایکتولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** دوالکرکم ۳ ماشہ ہمراہ شربت افسنتین ۲ تولہ ملاکر پلانا
مجرب ہے سدہ اگر محدب جگر میں ہووے تو تخم کرفس ۶ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ بادیان
۶ ماشہ بیخ بادیان ۶ ماشہ بیخ کاسنی ۶ ماشہ تخم قرطم ۶ ماشہ سکنجبین بزوری ۳ تولہ سبکا شیرہ
نکالکر پانی میں پلانا مجرب ہے **دیگر** اسارون ۳ ماشہ سلیخہ ۳ ماشہ افتیمون ۳ ماشہ تخم
کرفس ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ سکنجبین ۳ تولہ ملاکر شیرہ ایکپاؤ پانی میں نکالکر پلانا
مفید ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے افسنتین ۳ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ بیخ کرفس
۳ ماشہ عرق کاسنی ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** تخم قرطم ۶ ماشہ بادیان ۶
ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** بیخ بادیان ۶ ماشہ
تفاح اذخر ۶ ماشہ جدوار ۳ ماشہ سب کو شیر شتر نیم سیر میں ملاکر ہفت روز پلانا مجرب ہے
**دیگر** یہ ضماد بہت مجرب ہے اشق ۶ ماشہ جعدہ ۶ ماشہ دونوں کو عرق مکو سبز ایکتولہ میں
پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مجرب ہے مصطگی ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ۔
قسط شیریں ۳ ماشہ غافث ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ دار فلفل ۶ ماشہ ساذج ہندی
۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ شہد ۳ تولہ ملاکر معجون بنادیں ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰
تولہ اور شربت افسنتین ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** سنبل الطیب ۳ ماشہ افسنتین

۳ ماشہ شہد ۳ تولہ ملاکر ہمراہ عرق کاسنی ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم کرفس ۳ ماشہ
انیسوں ۳ ماشہ نانخواہ ۲ ماشہ بادیان ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ سکنجبین بزوری ۳ تولہ سب کو پیسکر پانی
ایکپاؤ میں شیرہ نکالکر پلانا مجرب ہے **دیگر** پودینہ ۶ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ زعفران
۳ ماشہ روغن گل ۳ تولہ موم سفید ۳ ماشہ ملاکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** تخم کرفس ۳
ماشہ زعفران ایکماشہ صبر ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ عرق گلاب ۲ تولہ سب کو پیسکر
ضماد کرنا مفید ہے غذا شوربا مرغ و نان گندم کھلانا مفید ہے ٭

## سوال نفخہ و ریح جگر کا حال بیان کرو

**جواب** نفخ ہو جانا جگر میں اور قراقر جگر میں پیدا ہو جانا اور پسلیوں میں تمدد
محسوس ہونا سبب اسکا ضعف قوت ہاضمہ یا تغیر غذا غلیظ یا ریح کا پیدا ہونا ہے
اور کبھی دونوں جانب نفخ ہو جاتا ہے **علاج** بادیان ۶ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ انیسوں
۳ ماشہ گلقند ۳ تولہ سب کا شیرہ ایکپاؤ پانی میں نکالکر پلانا مفید ہے **دیگر** دواء الکرکم
۳ ماشہ ہمراہ عرق اجوائن ۵ تولہ سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** معجون فلاسفہ
۹ ماشہ ہمراہ شیرہ ایکپاؤ بیگم کے پلانا مفید ہے **دیگر** دواء المسک ۳ ماشہ ہمراہ عرق
بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** شربت انار ۳ تولہ عرق گلاب ۵ تولہ سکنجبین ۲ تولہ
ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** مصطگی ۳ ماشہ اذخر ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ
سب کو عرق گلاب ۲ تولہ میں حل کرکے ضماد کریں مجرب ہے **دیگر** بادیان ۶ ماشہ پودینہ
۳ ماشہ گندنا ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ کرفس ۳ ماشہ کبوہ کچری ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ قرنفل
۳ ماشہ نمک سیاہ ۳ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ سکنجبین ۲ تولہ

دیگر گل سرخ ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ غافث ۳ ماشہ
افسنتین ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ فقاح اذخر ۶ ماشہ اسارون ۶ ماشہ رب سوس ۳ ماشہ
زعفران ۳ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے
دیگر یہ ضماد بہت مجرب ہے سنبل الطیب ۳ ماشہ مرزنجوش ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ۔
اکلیل الملک ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ موم سفید ۳ ماشہ قیروطی بنا کر ضماد کرنا مفید ہے
دیگر گل سرخ ۹ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ لک ۶ ماشہ ریوند چینی
۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ فقاح اذخر ۶ ماشہ اسارون ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ بادیان ۶
ماشہ انیسون ۶ ماشہ عود ۳ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ خبث الحدید ۳ ماشہ شہد دو وزن
ملا کر معجون بنا دیں ۶ ماشہ عرق بادیان ۵ تولہ کے ہمراہ کھلانا مجرب ہے دیگر دواء الکرکم ۳ ماشہ
ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ عرق مکو ۵ تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے دیگر معجون انیسون
۹ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے دیگر دبید الورد ۹ ماشہ ہمراہ شربت
بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے دیگر شربت لیموں ۲ تولہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے پلانا
مفید ہے غذا شوربا مرغ خشکہ کھچڑی کھلانا۔ ثقولات سے پرہیز کرنا ضروری ہے

## سوال اورام جگر کا حال بیان کرو

جواب۔ ورم ہو جاتا جگر میں یا لواحق جگر میں یا ماساریقا میں یا عروق جگر میں ورم
کبھی محدبہ جگر میں اور کبھی مقعر جگر میں بھی ہوتا ہے یہ دموی فلغمونی یا سمیلہ یا صفراوی
یا بلغمی یا صلب سرطانی یا نفخ ریحی سے بھی ہوتا ہے اسباب اسکے سوء مزاجی حار مع تپ
کے یا بغیر تپ کے یا سوء مزاج بارد مانع ہضم یا ضعف معدہ یا سدہ جامع اخلاط ہیں

نفوذ جگر میں کرے اور ورم جگر بمشارکت معدہ بھی ہوتا ہے یہ بسبب غذا غلیظ
کے وہ ہضم کو فاسد کر دیوے کیلوس ردی سے ورم ہو جاتا ہے اور غذا غلیظ
کہ جو ہضم نا ہووے اُس سے ورم ہو جایا کرتا ہے اور کبھی ضربہ وسقطہ کے صدمہ
سے بھی ورم ہو جاتا ہے اور کثرت سے پانی کا استعمال کیا جاوے تو بھی ورم ہو جاتا
ہے اور کبھی زیادتی صفراء سے یا اخلاط حریفہ حادہ سے ہو جاتا ہے اور ورم جگر بشکل ہلالی
ہوتا ہے اور نیچے پسلیوں کے اور ثقل خاص جگر میں محسوس ہوتا ہے اور اس کروٹ
مریض سو نہیں سکتا ہے اور ضیق النفس اور قلت بول اور ثقل جانب پشت
اور وقت سانس لینے کے درمیان جگر کے درد گردوں میں بھی درد محسوس ہوتا
ہے اور فواق و غثیان و قے و قبض و اسہال و قلت اشتہا و سرفہ خشک ضرور
ہوگا اور اگر ثقل نیچے کی جانب کو ہے تو مقعر جگر میں ورم ہوگا اور اگر ثقل اوپر کی
جانب کو ہے تو محدب جگر میں ورم ہوگا اور اگر دونوں جانب درد معلوم ہووے
تو عام جگر میں ورم ہے اور اگر نفس جگر میں ورم ہے تو تپ حاد و درد جگر ثقل شدت
پیاس و سقوط اشتہا و قے و کرب و غشی و ہاتھ پاؤں سرد ہو جاوینگے اور اگر سرخی
چہرہ و چشم ہو تو ورم دموی ہے اور اگر زردی چہرہ و زبان کی ہو اور قلق و کرب
شدت سے اور قے صفراوی ہووے تو ورم صفراوی ہے اور اگر تہیج چشم و سفیدی
چہرہ و زبان کی اور کھانسی خفیف تر ہووے تو ورم بلغمی ہے اور اگر سقوط اشتہا و تیرگی
چہرہ و خشکی زبان و قلت بول و ہزال بدن ہو ورم صلب سوداوی ہے اگر ضعف معدہ
و ہضم ناقص ہے تو ورم ناسد پتا میں ہوگا علاج ورم دموی میں فصد باسلیق و یا
ہفت اندام کی کریں اور تخم کاسنی ۶ ماشہ بیخ کاسنی ۶ ماشہ عنب الثعلب ۱۲ ماشہ سب کو

عرق بادیان ایک پاؤ میں جوش دیکر گلقند ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** مغز املتاس ۲ تولہ
تخم کاسنی ۲ ماشہ سب کو آب انار ۱۰ تولہ میں تر کرکے صاف کرکے شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا
مجرب ہے **دیگر** ورم اگر محدب جگر میں ہووے تو مدرات ادویات پلانا مفید ہے **دیگر**
تخم کاسنی ۲ ماشہ پرسیاوشان ۲ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ سب کو عرق بادیان ایک پاؤ میں جوش دیکر
پلانا مجرب ہے **دیگر** لعاب بہدانہ ۳ ماشہ۔ شربت بزوری ۲ تولہ شیر خشت ایک پاؤ میں ملاکر
پلانا مفید ہے **دیگر** شیرہ گلقند ۳ تولہ تخم کشوث ۳ ماشہ شربت دینار ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے
**دیگر** صندل سفید ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ آرد جو ۲ ماشہ عنب الثعلب ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ
سرکہ ۲ تولہ ملاکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** اکلیل الملک ۲ ماشہ افسنتین ۲ ماشہ زعفران ۳ ماشہ
سرکہ ۲ تولہ ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** تخم حماض ۲ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ
زرشک ۲ ماشہ تخم کاسنی ۲ ماشہ عنب الثعلب ۳ ماشہ بادرنگ ۳ ماشہ کاہو ۳ ماشہ کشنیز ۲
ماشہ کشوث ۳ ماشہ افسنتین ۳ ماشہ چرائتہ ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ سب کو
سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ ماءالفرح ۱۰ تولہ شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے۔
اگر صفراوی ہووے تو تخم خیارین ۲ ماشہ مغز کدو شیریں ۲ ماشہ خرفہ ۳ ماشہ بادیان ۲ ماشہ
لک ۲ ماشہ ریوند چینی ۲ ماشہ گاؤزبان ایک تولہ اذخر ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ سب کا سفوف بناکر
ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ کے کھلانا مجرب **دیگر** آرد جو ایک تولہ صندل سفید ۲ ماشہ عرق گلاب ۲ تولہ
سرکہ ایک تولہ ملاکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** تمر ہندی ۳ تولہ تخم کاسنی ۲ ماشہ پوست بیخ کاسنی
۲ ماشہ عنب الثعلب ۲ ماشہ شیر خشت ۳ تولہ ترنجبین ۵ تولہ مغز املتاس ۴ تولہ سب کو عرق
گلاب ایک پاؤ میں تر کرکے صاف کرکے پلانا مجرب ہے **دیگر** باقی علاج دموی کا کرنا اگر ورم
بلغمی ہووے تو تخم کاسنی ۲ ماشہ خطمی ۲ ماشہ پرسیاوشان ۲ ماشہ بادیان ۲ ماشہ تخم کرفس ۲ ماشہ

مصطگی ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ سکنجبین ۳ تولہ پانی ایکپاؤ ملاکر اوپر سے پلانا مفید ہے
دیگر انیسوں ۳ ماشہ بادیان ۶ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ گلقند ۳ تولہ سب
کو ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے دیگر گل سرخ ۶ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ تخم کرفس
۳ ماشہ فقاح اذخر ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ اسارون ۳ ماشہ ریوند چینی
۳ ماشہ لک ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ پرسیاوشان ۶ ماشہ بادیان
۶ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ سب کو کوٹ کر سفوف بنا دیں ۳ ماشہ ہمراہ شیرہ خارخشک ۶ ماشہ
سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے اگر ورم سوداوی ہووے گاؤزبان ۶ ماشہ غافث
۳ ماشہ بسفائج ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ عرق مکو ایکپاؤ میں جوش دیکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر
پلانا مجرب ہے دیگر دواءالکرکم ۳ ماشہ ہمراہ شیرہ کرفس ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ بادیان ۶ ماشہ
عرق مکو ایکپاؤ میں نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے دیگر بیخ اذخر ۳ ماشہ
قسط شیریں ۳ ماشہ اسارون ۳ ماشہ [illegible] ۲ تولہ عرق بادیان ایکپاؤ میں جوش دیکر پلانا مجرب
ہے دیگر اکلیل الملک ۶ ماشہ انجیر خشک ۷ ماشہ دو لٹکا ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر روغن بادام ۲
ماشہ شربت بنفشہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے دیگر اکلیل الملک ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ بابونہ ۶ ماشہ
موم سفید ۳ ماشہ روغن گل ۳ تولہ ملاکر قیروطی بنا کر ملنا مفید ہے دیگر خاکسی ۲ ماشہ ہمراہ
شربت بنفشہ ۲ تولہ عرق مکو ایکپاؤ کے پلانا مجرب ہے دیگر اصل السوس ۳ ماشہ عنب الثعلب
۳ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ
بیخ کاسنی ۳ ماشہ گلقند ۳ تولہ سب کو ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر پلانا مجرب ہے اگر ورم عضلات
میں ہووے تو آرد جو ایک تولہ عنب الثعلب ۶ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ خطمی ۳ ماشہ سرکہ ۲
تولہ میں پیسکر ضماد لگادیں مجرب ہے دیگر اصل السوس ۳ ماشہ پرسیاوشان ۶ ماشہ

سنبل الطیب ۳ ماشہ بیخ سوسن ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ غافث ۳ ماشہ تخم خربزہ ۳ ماشہ
سب کو عرق بادیان ایکپاؤ میں جوش دیکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر**
افسنتین ۳ ماشہ افتیمون ۳ ماشہ بسفائج ۳ ماشہ ریوندچینی ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ
عود ہندی ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سب کا سفوف بناکر ہمراہ
آب تمر ہندی ۳ تولہ سکنجبین ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** زرشک ۳ ماشہ انار دانہ
۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ افسنتین ۳ ماشہ بسفائج ۳ ماشہ تمر ہندی
۳ تولہ سب کو پانی ایکپاؤ میں تر کرکے صاف کرکے سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے
**غذا** دال مونگ شوربا چوزہ مرغ نان گندم کھلانا چاہیے ۔

## سوال ضربہ جگر کا حال بیان کرو

**جواب** صدمہ چوٹ سے جگر پر ورم ہو جاوے **علاج** اول فصد باسلیق کھولنا
اسکے بعد گل ارمنی ۳ ماشہ لعاب اسپغول ۶ ماشہ روغن گل ایکتولہ ملاکر ضماد کرنا اور اسکو
پلانا مفید ہے **دیگر** ریوندچینی ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ شربت حب الآس ۲ تولہ ملاکر چٹانا
مجرب ہے **دیگر** دارچینی ۳ ماشہ شربت بنفشہ ۲ تولہ میں ملاکر چٹانا مفید ہے **دیگر** قسط تلخ
۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ لاک ۳ ماشہ ریوندچینی ۳ ماشہ چرائتہ ۳ ماشہ
اکلیل الملک ۳ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ عرق کو ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے
**دیگر** زعفران ۳ ماشہ اکلیل الملک ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد
کرنا مفید ہے **دیگر** ریوندچینی ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ طباشیر ۳
ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ مربائے بہی ایک تولہ کھلانا مجرب ہے **دیگر**

کہربا شمعی ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ جوز السرو ۳ ماشہ لک ۳ ماشہ ریوند چینی ۴ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ آب سیب ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے باقی علاج ضربہ سقطہ کا کرنا چاہیئے ⁂

# سوال دبیلہ کبد کا حال بیان کرو

**جواب** جگر میں دمل کا ہوجانا دبیلہ ہے یہ ورم حار یا ورم بارد سے ہوتا ہے اور جو ورم تحلیل نہ ہووے یا سختی پکڑ جاوے یا ریم پیدا کرے وہ دبیلہ ہے اسمیں درد شدت سے اور تشنگی بسیار اور سقوط اشتہا اور سرخی چہرہ و سوزش و قلق شدت سے اور پشت پہلو پر بیمار مشکل سوتا ہے **علاج** اول فصد باسلیق و حجامت پشت پر متصل جگر کے کرنا اور ماء الشعیر شہد ملا کر پلانا مفید ہے اور جلیبہ ۱۰ ماشہ انجیر زرد ۱۰ عدد ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے دیگر یا بو نہ ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ تخم کتان ۳ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے دیگر تخم کتان ایکتولہ آرد گندم ایکتولہ اسپغول ایکتولہ سب کو شیر گاؤ ۵ تولہ میں پکا کر ضماد لگانا مفید ہے اسمیں ریم پیدا ہوگی تو نرم ہوجاویگا اسوقت بورہ ارمنی ۳ ماشہ سرگین کبوتر ایکتولہ ملا کر ضماد لگانا مفید ہے جسوقت دبیلہ پھوٹ جاوے اور ریم نکلے تو اس کو ادرار سے یا اسہال یا قے سے یا جلد ہی نشتر سے ریم کو نکالے اگر جگر میں دبیلہ ہوگا تو ہمراہ مثانہ و گردہ بہراہ ادرار کے خارج ہوگا اور قشعریرہ و لرزہ ساتھ ہوگا اور پیشاب میں ریم سفید نکلے تو نیک ہے اور اگر سرخ نکلے تو بد ہے اور جسوقت ریم خارج ہو جیسے تو مدرات کا استعمال کریں اور شیرہ تخم خیارین ۳ ماشہ

۳ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ عناب ۶ دانہ سب کا شیرہ نکالکر شربت خشخاش ۲ تولہ ملا کر پلاویں
مجرب ہے **دیگر** زوفا ۳ ماشہ بیخ کرفس ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ نبات سفید
۲ تولہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** گل ارمنی ۳ ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ
کندر ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ
ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے پلانا مجرب ہے **دیگر** صندل سفید ۳ ماشہ بارتنگ ۳ ماشہ
مصطگی ۳ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ لک ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ زعفران ایکماشہ سب کا سفوف
بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ شربت بنفشہ ۳ تولہ کے پلانا مجرب ہے **دیگر** کندر ۳ ماشہ دم الاخوین ۳
ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ شہد ایکتولہ
کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مجرب ہے حلبہ ۳ ماشہ تخم کتان ۳ ماشہ مرمکی ۳
ماشہ پیاز نرگس اعدد خطمی ۶ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ گل بنفشہ ۳ ماشہ سرگین
کبوتر ۶ ماشہ موم سفید ۳ ماشہ روغن گل ۵ تولہ سب کو بطور قیروطی بنا کر ضماد لگانا مفید ہے
**دیگر** یہ ضماد مفید ہے حلبہ ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ انجیر اعدد پرسیاؤشان ۶ ماشہ -
تخم خبازی ۳ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں ملا کر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** پودینہ ۶ ماشہ
زوفا ۶ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر روغن بادام ۶ ماشہ شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید
ہے **دیگر** رُب سوس ۶ ماشہ مغز کدو ایکتولہ تخم خبازین ایکتولہ تخم خربزہ ۹ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ
کثیرا ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۶ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے
کھلانا مجرب ہے **دیگر** انجبار زرد ۱ عدد صبر ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ فوفل ۶ ماشہ موم سفید ۳ ماشہ
روغن گل ۲ تولہ ملا کر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** گل سرخ ۶ ماشہ تخم خبازین ۶ ماشہ مغز خربزہ ۶ ماشہ
نشاستہ ۶ ماشہ کہربا ۳ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ

تخم کرفس ۲ ماشہ رب سوس ۳ ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ سنبل الطیب ۲ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت عناب ۳ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** کندر ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ پیسکر عرق مکو ایکتولہ میں ضماد کرنا مفید ہے۔
**غذا** جوزہ مرغ۔ گوشت تیتر شوربا و خشکہ نان گندم کھلانا چاہیئے۔

# سوال تبثر الکبد کا حال بیان کرو

**جواب** پیدا ہونا بثور کا سطح جگر پر۔ واضح ہو کہ جگر اپنی غشا میں پوشیدہ ہے اور جرم جگر کا خاص سخت ہے اور مادہ فضول جگر میں کمتر داخل ہوتا ہے اور عروق جگر کے مادہ فضول کو جذب کر لیتے ہیں اور علامات بثور کے یہ ہیں ہمیشہ سوزش جگر میں پائی جاوے اور بثور باہر کی سطح پر ظاہر ہو دیں اور چہرہ کا رنگ سرخ اور آنکھیں سرخ ہوں اور پیاس شدت سے ہووے اور چہرہ پر پسینہ ہر وقت رہے اور لرزہ شروع ہو جاوے اور اسہال مانند دھوون گوشت کے ہوتے ہیں اور تپ بھی ساتھ ہوتا ہے **علاج** اول فصد باسلیق کی کھولنا اور عنب الثعلب ۲ ماشہ کا شیرہ نکالکر سکنجبین ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** عنب الثعلب ۲ ماشہ اسپغول ۲ ماشہ بارتنگ ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ روغن گل ۳ تولہ سب کو پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** پوست بیخ کاسنی ۲ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ تخم کاسنی ۲ ماشہ ریوند چینی ۲ ماشہ سب کا شیرہ نکالکر سکنجبین بزوری ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے

# سوال خفقہ کبد کا حال بیان کرو

**جواب** اضطراب سوزش و اختلاج جگر اور الم تمدد و درد اور خفقان کا پیدا

ہونا اور پیشانی پر عرق کا آنا اور پیاس خفیف کا رہنا **علاج** زعفران ۳ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ اذخر ۶ ماشہ کشوث ۳ ماشہ شاہترہ ۳ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ غافث ۶ ماشہ سب کو پیسکر شربت دینار ۴ تولہ میں ملاکر چٹانا بہت مفید ہے **دیگر** اذخر ۶ ماشہ کشوث ۶ ماشہ پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** عرق کاسنی ۴ تولہ عرق عنب الثعلب ۴ تولہ عرق گل ۴ تولہ شربت افسنتین ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم قرطم ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ افتیمون ۳ ماشہ شاہترہ ۳ ماشہ عرق کاسنی ایک پاؤ میں جوشاندہ کر کے شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** اذخر ۶ ماشہ انیسون ۶ ماشہ بیخ کرفس ۶ ماشہ مویز منقی ایک تولہ برگ سنا مکی ایک تولہ گلقند ۳ تولہ ہلیلہ زرد ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ سماق ۳ ماشہ لاجورد ۳ ماشہ الائچی سفید ۳ ماشہ زرشک ۳ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ گوکھرو ۶ ماشہ سب کو پیسکر سفوف بنادیں ۶ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم کاسنی ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ گل گاؤزبان ۶ ماشہ زرشک ۳ ماشہ سب کا لعاب نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** ریوند چینی ۶ ماشہ مامیران ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ پوست بیخ بادیان ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ مغز بادام ایک تولہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم کرفس ۶ ماشہ تخم شبت ۶ ماشہ دونوں کو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **غذا** گوشت مرغ شوربا دبان گندم کھلانا چاہیئے۔

## سوال حصات کبد کا حال بیان کرو

**جواب** سنگریزہ کا پیدا ہونا جگر میں اسمیں بیقراری اور غشی اور درد جگر میں بلا ورم کے اور پیشاب میں تکلیف کا ہونا اور جسجگہ سنگریزہ ہوگا اسجگہ صلابت بھی معلوم ہوگی

اور پیشاب میں ریزہ کا آنا **علاج** حصات گردہ کا کرنا اسجگہ بھی مفید ہوگا اور یہ دوا
بہت مفید ہے پرسیاوشان ایکتولہ خارخسک ایکتولہ ریوندچینی ۶ ماشہ حجرالیہود ۶ ماشہ
خاکستر انگور ۶ ماشہ تخم بادرنگ ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ سب کا
سفوف بناکر ۶ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ
ضماد بہت مفید ہے سرگین کبوتر ایکتولہ زراوندطویل ۶ ماشہ دونوں کو پیسکر ضماد
کرنا مفید ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے بادرنجبویہ ۶ ماشہ گل بابونہ ۶ ماشہ ـ
گل گاؤزبان ۶ ماشہ زراوند ۳ ماشہ موم سفید ۳ ماشہ روغن بنفشہ ۳ تولہ ملاکر قیروطی
بناکر ضماد کرنا مفید ہے باقی علاج حصات کلیہ کا کرنا مفید ہوگا **غذا** چوزہ مرغ کا
شوربا و نان گندم، چاول منع ہے اور خربوزہ کھلانا مفید ہے ۔

# سوال سوء القنیہ کا حال بیان کرو

**جواب** بسبب غلبہ برودت کے خون جگر کا فاسد ہوجاتا ہے اور جگر حرارت
سے گرم ہوجاتا ہے یا فساد معدہ کے باعث جگر ضعیف ہوجاتا ہے یا بسبب
بند ہونے خون حیض یا خون بواسیر کے خرابی جگر میں ہوجاتی ہے
یا اسہال کثرت سے ہووے یا صعود بخار سوداوی سے یا مریض مالیخولیا مراقی کو
اس مرض میں مبتلا ہونا پڑتا ہے یا ہوا متعفن ہوکر جگر کو خراب کردیتی ہے اور یہ ابتدا
استسقا ہے یہ مرض جگر کو فاسد کردیتا ہے **علامت** اسکی زردی و سفیدی رنگ
بدن کی اور تہیج پلک وورم ہاتھ پاؤں کی کبھی تمام بدن ورم کر جاتا ہے اور بدن مثل
خمیر کے ہوجاتا ہے اور فساد ہضم لازم ہوتا ہے اور کبھی اشتہا زیادہ ہوجاتی

ہے اور کبھی پاخانہ ملین آتا ہے اور کبھی قبض شکم ہوتی ہے اور کبھی بیخوابی ہوتی ہے
اور کبھی نبض زیادہ آتی ہے اور پیشاب کم آتا ہے اور قراقر و ریاح شکم میں کثرت
سے ہو جاتے ہیں اور دانتوں کی جڑ میں حکہ و بثور ہو جاتے ہیں۔ اور بدن بھاری اور
سست ہو جاتا ہے اسکے بعد استسقا ہو کر پانی شکم میں جمع ہو جاتا ہے **علاج**
اسکا بعینہ علاج استسقا لحمی کا ہے یہ ادویہ اس میں بہت مفید ہیں شربت
افسنتین شربت دینار شربت بزوری شربت ورد۔ دواء الکرکم و بیدا لور د ہمراہ شربت
اصول و شربت کشوث یہ سب ادویہ اس مرض میں خاص دخل رکھتی ہیں اور تقویت
معدہ کی کرنا اور پانی کے بجائے عرق مکو و عرق بادیان و عرق کاسنی و عرق بادرنجبویہ
پلانا مفید ہے اگر سوء القنیہ احتباس حیض سے یا احتباس بواسیر سے ہو وے تو
مدرات حیض یا مدرات خون کا استعمال جائز ہے اور فصد صافن و باسلیق کھولنا
چاہئے **دیگر** عنب الثعلب ۶ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ تخم بادیان ۶ ماشہ تخم کاسنی ۱۲ ماشہ
سب کا شیرہ پانی نیم سیر میں نکالکر شربت بزوری ۳ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر**۔
شکاعی ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ہمراہ عرق
بادیان ۵ تولہ و عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بادرنجبویہ ۳ ماشہ بیخ
بادیان ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ بید و سیاوشان ۶ ماشہ اسارون ۶ ماشہ اذخر ۶ ماشہ
افسنتین ۶ ماشہ برگ سنا کی ۶ ماشہ مویز منقی ۲ تولہ مغز فلوس ۲ تولہ گلقند ۲ تولہ۔
سب کو عرق مکو نیم سیر میں جوش دیکر شربت دینار ۳ تولہ روغن بادام ۹ ماشہ ملا کر پلانا
مجرب ہے **دیگر** مصطگی ایکماشہ عود ایکماشہ مربائے آملہ ایک عدد ملا کر پلانا مفید ہے
اور عرق گلاب ۱۰ تولہ شربت بزوری ۲ تولہ ملا کر اوپر سے پلانا مفید ہے **دیگر**

گل سرخ ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ اسارون ۳ ماشہ سب کو عرق
مکو نیم سیر میں جوش دیکر پلانا مفید ہے - دیگر سنبل الطیب ۶ ماشہ کف دریا ۳ ماشہ بورہ
ارمنی ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ خاکستر سکنجبین بزوری ایکتولہ عنب الثعلب ۶ ماشہ سب کو
پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے دیگر زرنباد ۶ ماشہ غافث ۶ ماشہ چوب انگور ۳ ماشہ جدوار خطائی ۶ ماشہ
قسط شیریں ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ زرد چوبہ ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ سب کو عرق مکو میں پیسکر
ضماد کرنا مجرب ہے دیگر صبر ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ مر صافی ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ -
رسوت ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ آب مکو سبز ۲ تولہ سب کو پیسکر
ضماد کرنا مجرب ہے دیگر گل سرخ ۶ ماشہ مغز خیارین ۶ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ تخم
کاسنی ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ گل نیلوفر ۶ ماشہ سب کو نیم سیر پانی میں جوش دیکر
شہد ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے دیگر فرمودہ حضرت قبلہ اسم شحم حنظل ۱ ماشہ بسفائج ۶ ماشہ
غاریقون ۶ ماشہ افتیمون ۶ ماشہ سقمونیا ۶ ماشہ صبر ۶ ماشہ عرق گلاب ۵ تولہ میں پیسکر
گولیاں برابر نخود کے بناویں ۲ گولی صبح ۲ گولی شام ہمراہ شربت دینار ۲ تولہ کے
کھانا مفید ہے دیگر پوست بیخ کاسنی ۲ تولہ پوست بیخ بادیان ۲ تولہ تخم کاسنی ایکتولہ
بادیان ایکتولہ افسنتین ۲ تولہ پوست بلیلہ زرد ایکتولہ برگ سنا مکی ایکتولہ بیخ کرفس ایکتولہ
شاہترہ ایکتولہ تمر ہندی ۳ تولہ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دیکر جب نصف رہجاوے
تو صبح و شام پلانا مجرب ہے دیگر صبر ۶ ماشہ غاریقون ۶ ماشہ سقمونیا ۳ ماشہ زنجبیل
۳ ماشہ مقل ۶ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں ہمراہ نخود کے بناکر ہمراہ
عرق مکو ۵ تولہ شربت نیلوفر ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے دیگر سوس خطمی ۳ تولہ تخم خطمی ۶
ماشہ پوست بیخ کاسنی ۶ ماشہ پوست بیخ گاؤزبان ۶ ماشہ پوست ترنج ۶ ماشہ -

زرشک ۳ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ عود ۲ ماشہ مصری ۳ پاؤ پختہ سب کو جوشدہ کر شربت بناویں ۲ تولہ صبح ۲ تولہ شام ہمراہ عرق کاسنی ۱۰ تولہ کے پلانا مجرب ہے **دیگر** تخم کاسنی ۲ تولہ بیخ کاسنی ۲ تولہ بیخ بادیان ۲ تولہ بادیان ۲ تولہ بیخ کرفس ایکتولہ تخم کرفس ایکتولہ تخم کشوث ۲ ماشہ تخم قرطم ۲ تولہ تخم خربزہ ۲ تولہ تخم خطمی ۶ ماشہ گاوزبان ۲ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ نبات سفید ایکسیر ملا کر شربت کا قوام کر کے صبح و شام ہمراہ عرق مکوہ تولہ کے پلانا مجرب ہے **دیگر** جگر گ ۲ بیان ایکتولہ ہمراہ عرق بادیان کے کھلانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے **دیگر** فرمودہ بقراط انجیر زرد ایک عدد سرکہ ۴ تولہ میں تر کر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** جوارش مصطگی ۶ ماشہ ہمراہ عرق مکوہ تولہ کے چند یوم کھلانا مجرب ہے **دیگر** دوا المسک ۳ ماشہ ہمراہ آب انار ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد ایکتولہ بلیلہ ایکتولہ آملہ ایکتولہ اجوائین ایکتولہ خبث الحدید ۲ ماشہ قند سیاہ ۲ تولہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ میں ملا کر کھلانا مجرب ہے **غذا** مرغ پلاؤ آب نخود شوربا حلوان قلیہ و نان گندم و آب آہن تاب پلانا مفید ہے ❖

## سوال۔ استسقا کا حال بیان کرو

**جواب** شکم کا بدرنگ ہو جانا اور صلابت اور ورم پیدا ہو جاتا ہے اور حرارت مادہ غریبہ کا سرد ہو جاتا ہے اور اعضا باطنی میں اور ظاہری میں خلل پیدا ہوتا ہے اور استسقا تین قسم سے مشہور ہے استسقا لحمی و استسقا زقی و استسقا طبلی ہے لحمی میں گوشت بڑھ جاتا ہے اور زقی میں پانی پڑ جاتا ہے اور طبلی میں شکم مانند طبلے کے آواز دیتا ہے اور شکم پھول جاتا ہے ابتدا اس کی سوء مزاج جگر ہے اور

فساد ہضم اور تہیج چہرہ و چشم و ضعف و حرارت وورم ہاتھ پاؤں کا اور تشنگی و ضیق النفس و قلت اشتہا و قلت بول و ضعف ہضم و سدہ وورم حار یا بارد ہوتا ہے یہ اکثر نہار پانی سرد کے پینے سے یا بعد جماع کے یا بعد غسل کے پانی سرد کے استعمال سے یا کثرت بول یا براز کے یا اسہال یا پیچش یا ادرار حیض یا زیادہ آنا خون بواسیر سے یا مشارکت معدہ یا طحال یا ماساریقا یا گردہ یا برودت سے یا ضعف معدہ یا جوع البقر یا ضعف جگر کے ہونے سے ہوتا ہے جالینوس کا فرمان ہے۔ کہ استسقا ضعف قوت جاذبہ و مولدہ کے فساد پڑ جانے سے یا معدہ کے مزاج سرد ہونے سے غذا خام جگر کی طرف جاوے اور سب قسموں میں سے لحمی ردی ہے اور ضیق النفس اور اسہال قریب موت کے ہوتے ہیں اور قروح لثہ و دہن اور قروح بدن پر قریب موت کے ہو جاتے ہیں اور اگر صاحب مالیخولیا کو استسقا ہو جاوے تو مالیخولیا دور ہو جاتا ہے اور اگر استسقا میں خصیہ اور پاؤں پر ورم ہو جاوے تو وقت موت قریب ہے استسقا میں اگر پیشاب سرخ ہو جاوے اور کھانسی و نزلہ و زکام و اسہال شروع ہو جاویں تو بھی موت قریب ہے اور استسقا میں تپ کا ہونا باعث ہلاکت ہے اور استسقا میں بول و براز کے ساتھ خون آ وے تو وہ بھی باعث ہلاکت ہے اور یہ مرض مشارکت معدہ و طحال و سدہ ماساریقا یا کلیہ یا مثانہ یا رحم یا امعا یا ریہ یا حجاب یا مقعد سے بھی ہو جاتا ہے اور اگر استسقا لحمی ہوگا تو پھول جانا تمام بدن کا اور سفید ہو جانا چہرہ کا فربہ ہو جانا چہرہ و پاؤں اور شکم و خصیہ کا ورم ہاتھ پاؤں میں اور جس جگہ ورم پر انگشت لگائی جاوے وہ جگہ نیچے دب جاویگی اور تھوڑے عرصہ کے بعد پھر اپنی اصلی حالت پر ہو جاویگی اور اگر استسقا زقی ہوگا تو شکم بزرگ اور بھاری ہوگا اور جس وقت ہاتھ شکم

پیر لگایا جاوے تو آواز نہ دیگا اور پہلو بدلنے سے پانی کی آواز شکم میں سے آویگی اور
مانند مشک بھری ہوئی کے معلوم ہوگا اور خصیونکی تھیلی میں بھی پانی آجاتا ہے اور
قضیب پر بھی ورم ہو جاتا ہے اور اطراف سرد اور چہرہ اور پلک پر تہبج ہوگا اور کھانسی
اور سوء تنفس ظاہر ہوگا اور اگر طبلی ہوگا تو بجائے پانی کے ریح جمع ہوگی اور طبلی کو
بقراط نے استسقا یابس بیان فرمایا ہے اور یہ مادہ ریح کا صفاق و شکم و امعا میں بسبب
فساد ہضم اور مغص وائی سے پیدا ہوگا اور اس میں مقام ناف اوپر کو آجاویگا اور ثقل
بہت کم ہوگا اور پیشاب کا رنگ سرخ اور پاؤں پر ورم ضرور ہوگا **علاج** غذا کم کھلاویں
اور بجائے پانی کے عرق مکو بادیان یا آب آہن تاب یا آب نقرہ یا آب طلا پلانا چاہیئے
یہ دوا بہت مفید ہے دبید الورد ۹ ماشہ ہمراہ عرق مکو سبز ۱۰ تولہ شربت بزوری ۳ تولہ
ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** دوار الکرکم ۶ ماشہ ہمراہ شربت دینار ۳ تولہ عرق مکو ۱۰ تولہ ملاکر
کھلانا مجرب ہے **دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ بادیان ۶ ماشہ تخم کاسنی
۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ سب کو عرق مکو ایکپاؤ میں جوش دیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** جدوار خطائی
ایکماشہ ہمراہ شربت بزوری ۳ تولہ عرق مکو ۱۰ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** مغز املتاس
۳ تولہ سنبل الطیب ۶ ماشہ عرق مکو ایکپاؤ میں ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** یہ ضماد بہت
مفید ہے سرگین گاؤ ایکتولہ سرگین بز ایکتولہ بورہ ارمنی ۳ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر
ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** تخم خیارین ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ زیرہ سفید
۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ مویز منقی ۲ تولہ انجیر زرد ۱ عدد
اہنسول ۶ ماشہ تخم کشوث ۶ ماشہ بیخ اذخر ۶ ماشہ پرسیا دشان ۶ ماشہ بادرنگ ۶ ماشہ ۔
ریوند چینی ۳ ماشہ سب کو ایکسیر پانی میں جوش دیکر مصری ایکسیر ملاکر شربت حسب دستور بنا

کر ۲ تولہ صبح ۳ تولہ شام پلانا مجرب ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد ایکتولہ تربد ۹ ماشہ
زنجبیل ۲ ماشہ غاریقون ۲ ماشہ صبر ۶ ماشہ شحم حنظل ۶ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر
نخود کے بناکر صبح و شام ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ و شربت بزوری ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب
ہے **دیگر** مغز املتاس ۳ تولہ عرق گلاب ۱۰ تولہ میں نترکے روغن بادام ۹ ماشہ ملاکر
پلانا شیر خشت ۲ تولہ ضرور ملانا مجرب ہے **دیگر** بورہ امنی ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ نمک
لاہوری ایکماشہ چربی گاؤ ۴ تولہ ملاکر مالش کرنا مجرب ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مجرب ہے
زراوند ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ سلیخہ ۳ ماشہ چرائتہ ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر بدن
پر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** ریگ گرم میں بیمار کو پوشیدہ رکھنا اور ایک ہفتہ تک دو
دو گھنٹہ بٹھلانا مفید ہے **دیگر** ریوند چینی ۲ ماشہ تربد ۳ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۲ ماشہ
غاریقون ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۲ ماشہ ہمراہ شیر شتر نیم سیر شربت
دینار ۳ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** دارچینی ۲ ماشہ انارروانہ ۲ ماشہ زنجبیل ۲ ماشہ -
مصطگی ۲ ماشہ ریوند چینی ۲ ماشہ افسنتین ۲ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۲ ماشہ تربد سفید ۲ ماشہ
غاریقون ۲ ماشہ نمک لاہوری ۲ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۲ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰
تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے سرگین گاؤ ۵ تولہ سنبل الطیب
۲ ماشہ سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر ضماد کریں مجرب ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد ۲ ماشہ ریوند چینی
۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ افسنتین ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ تخم خیارین
۶ ماشہ غافث ۲ ماشہ سنبل الطیب ۲ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ لک ایکتولہ سب کا سفوف بنا
کر ۲ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** دارچینی ۲ ماشہ خبث الحدید
۲ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ دارفلفل ۲ ماشہ فلفل سیاہ ۲ ماشہ زنجبیل ۲ ماشہ باؤبڑنگ ۶ ماشہ

ریوند چینی ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ سب کا سفوف
بناکر ۶ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** عنب الثعلب ۶ ماشہ مویز منقی
۲ تولہ پرسیاؤشاں ۶ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ سب کا شیرہ عرق بادیان
ایکپاؤمیں نکالکر پلانا مجرب ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے سعد ۶ ماشہ بورہ ارمنی ۳ ماشہ
خاکستر انگور ۳ ماشہ عنب الثعلب ۳ ماشہ سب کو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** سنبل الطیب
۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ اذخر ۶ ماشہ اسارون ۶ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ
گل سرخ ۶ ماشہ لک ۶ ماشہ حب بلسان ۶ ماشہ عود ۳ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ قاقلہ صغار ۶ ماشہ
سب کا سفوف بناکر ۶ ماشہ ہمراہ شربت دینار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تر کچور ۶
ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ تربسی ۶ ماشہ مکوسبز ایکتولہ میں پیسکر ضماد کریں مفید ہے **دیگر**
یہ گولیاں بہت مفید ہیں ریوند چینی ۶ ماشہ برگ مدار سبز ۶ ماشہ زردچوبہ ۶ ماشہ سب کو
پیسکر گولیاں بقدر دانہ ماش کے بناکر ہمراہ عرق کچنال کے کھلانا مجرب ہے **دیگر**
صبر ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ سبکو شیرہ گھیکوار
۲ تولہ میں ملاکر گولیاں برابر نخود کے بنادیں ایک گولی ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے
کھلانا مجرب ہے **دیگر** سیماب ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ پوست بلیلہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ
اشجار ۳ ماشہ جوکھار ۳ ماشہ سہاگہ ۶ ماشہ مغز جمال گوٹہ مقشر ۳ ماشہ عرق لیموں ۳ تولہ میں
تین روز کھرل کر کے گولیاں برابر مرچ سیاہ کے بناکر ہمراہ شیر شتر نیم سیر کے کھلاویں مجرب
ہے **دیگر** زنجبیل ۳ ماشہ سعد ۳ ماشہ شیطرج ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ -
ریوند چینی ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ [illegible] ۳ تولہ میں
کھرل کر کے گولیاں بقدر دانہ نخود کے بناکر صبح و شام ہمراہ عرق مکوہ ۵ تولہ کے کھلانا

مجرب ہے **دیگر** مرچ سیاہ ۶ماشہ زیرہ سیاہ ۶ماشہ جوکہار ۳ماشہ ریوند چینی ۳ماشہ سداب ۳ماشہ پودینہ ۳ماشہ ترید سفید ۳ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۳ماشہ زنجبیل ۳ماشہ سب کو گودہ کنوار گندل ۳تولہ میں کھرل کرکے گولیاں برابر نخود کے بنادیں صبح و شام ہمراہ عرق بادیان ۵تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** شوربا مرغ و نان گندم معہ مصالحہ گرم کے کھلانا

# فصل دوئم

## تشریح مرارہ مع امراض و علاج کے بیان میں

تصویر مرارہ



خاکروب



واضح ہو کہ مرارہ پتہ کو کہتے ہیں اور یہ عضو ایک جھلی کا بنا ہوا ہے مانند تھیلی کے جگر سے

چسپاں ہے اور وہ خزانہ ہے خلط صفرا کا اور مقعر جگر سے اس میں راستہ ہے اور صفرا جگر سے اس راستہ سے مرارہ میں آکر جمع ہوتا ہے اور یہاں سے خرچ ہوتا ہے اور امعا پر جب تک مرارہ میں سے صفرا کی بوند نہ گریگی پاخانہ کی حاجت نہ ہوگی اسواسطے اسکو جاروب کش دار الخلافہ سلطنت بدن آدم کا مقرر کیا گیا ہے اور امعا کو صاف کرنا اسکا خاص کام ہے اور خون کو رقیق کرکے باریک رگوں میں پہنچانا بھی اسکی خاص خدمت ہے اور اسکو بھی اکثر امراض میں مبتلا ہونا پڑتا ہے مرض یرقان مرض مرارہ اطبانے بیان فرمایا ہے ✤

## سوال یرقان کا حال بیان کرو

**جواب** یرقان وہ مرض ہے کہ اسمیں آنکھیں زرد ہوجاتی ہیں بلکہ تمام بدن میں زردی چھا جاتی ہے چونکہ مرارہ خاص جگر میں پیوست ہے اسواسطے جگر کو پہلے خراب کرتا ہے اور اسکے بھی بہت اقسام ہیں یرقان اصفر۔ یرقان اسود یرقان غلیانی۔ یرقان سدی۔ یرقان سمی یرقان وبائی۔ یرقان بحرانی یہ اطبانے اسکے اقسام بیان فرمائے ہیں۔ یرقان اصفر وہ ہے جسمیں تمام بدن یا آنکھیں زرد ہوجاویں اور یرقان اسود وہ یرقان ہے جسمیں سودا غالب ہوکر تمام بدن و آنکھیں سیاہ ہوجاویں سبب اسکا پھیل جانا صفرا کا جگر میں یا پڑجانے سدہ کے جگر میں یا راستہ مرارہ کے اور صفرا کی گرمی سے جگر گرم ہوجاتا ہے یا خون میں صفرا ملکر خون گرم کردیتا ہے یا غذا ایسی استعمال میں آوے جس سے صفرا پیدا ہوجاوے مثل شراب عسل لہسن وغیرہ یا شیر معدہ حار میں استعمال کیا جاوے یا

سبب خارجی ہو مثلاً زیادہ چلنے پھرنے دہوپ میں یا کاٹنے عقرب یا مار یا زنبور وغیرہ کے بسبب سم کے خون کو گرم کر دیوے یا ادویہ سمی کے استعمال سے یا بسبب بحران طبیعت کے تپ میں بحران ہووے اور صفرا اپنی مدت کے باعث منتشر ہو جاوے یا ورم حار جگر میں بسبب صفرا کے سوء مزاج جگر ہو جاوے یا سبب ضعف قوت دافعہ کا ہو جاوے یا بسبب وقوع سدی مجری جگر کے قولنج بلغمی ہو جاوے اُس سے بھی یرقان ہو جاتا ہے اور یا حبس بواسیر سے اور ورم مرارہ سے بھی یرقان ہو جاتا ہے اور یرقان وبائی بسبب حدت وحرارت ہوا سے پیدا ہو جاتا ہے علامات یرقان اگر روز بحران تپ کے یرقان ہووے تو یرقان بحرانی ہے اور اگر تپ گرم وکمر تشنگی شدید و درد جگر و آثار ورم کے اور قبض شکم ہووے تو یرقان ورمی ہے۔ اور اگر تپ نرم و خشکی زبان و ثقل زبان معلوم ہووے تو ورم مرارہ کا سبب ہے۔ اور اگر ساتھ سبات ہو جاوے اور نفخ شکم اور تشنگی تپ اور قبض ساتھ ہووے اور قے صفراوی رنگ سبز ہووے اور موسم سرما میں ہوا سرد میں یرقان ہووے تو یرقان وبائی ہے اور اگر بول و براز سفید ہو جاوے تو یرقان سدی تصور کرو اور اگر خارش تمام بدن میں اور دانہ زرد رنگ کے بدن پر نمودار ہوویں اور اگر ملمس بدن کی لاغری و تشنگی مفرد اور تلخی منہ کی ہووے تو یرقان درمیان امعاء و مرارہ کے سدہ ہے اور جو بسبب کاٹنے جانور زہر دار کے یرقان ہووے وہ سمی ہے اور اگر ادویہ سمی حارہ کے استعمال سے یرقان پیدا ہو جاوے اور اسمیں کرب و خفقان و قے صفراوی اور غشی ظاہر ہووے تو یہ بھی ادویہ کی کا یرقان ہے اور اگر یرقان میں درد سر اور تپ و ہذیان و بیہوشی اور درد معدہ اور قے زنگاری و نفخ شکم و احتباس

بول و براز اور بوئے بد آنا منہ سے اور سقوط اشتہا اور سردی اطراف بدن کی اور سختی جگر میں پائی جاوے تو یہ علامات سب بد ہیں اس میں مریض ہلاک ہوگا اور اگر خارش تمام بدن پر اور ورم پس گوش ہو جاوے اور حلق میں ریم جاوے تو یہ بھی بد ہے اسمیں بھی مریض ہلاک ہوگا اور اگر یرقان میں خناق ہو جاوے تو یہ بھی بد ہے اور اگر یرقان میں صلابت جگر ہو جاوے تو یہ بھی علامت بد ہے اور سب سے نیک علامت یرقان زرد ہے **علاج** آب کاسنی ۵ تولہ آب تربوز ۵ تولہ آب مکوہ تولہ سکنجبین بزوری ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے اور فصد باسلیق کی کھولنا اور زرشک ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ سب کا شیرہ ایکپاؤ پانی میں نکالکر پلانا مفید ہے **دیگر** - عنب الثعلب ۶ ماشہ آلو بخارہ ۱۱ دانہ تمر ہندی ۳ تولہ عناب ۷ دانہ گل سرخ ۶ ماشہ شاہترہ ۶ ماشہ عرق کاسنی ۱۰ تولہ عرق بید مشک ۱۰ تولہ عرق مکو ۱۰ تولہ عرق نیلوفر ۱۰ تولہ مغز فلوس ۵ تولہ ترنجبین ۵ تولہ روغن بادام ایکتولہ سب کو ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** برادہ صندل سفید ۳ ماشہ کشمش ۹ ماشہ زرشک ۳ ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ تخم خیارین ۳ ماشہ دانہ ہیل ۳ ماشہ سب کو عرق کاسنی ایکپاؤ میں شیرہ نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے - **دیگر** تمر ہندی ۳ تولہ آلو بخارہ ۱۱ دانہ عرق کاسنی ۲۰ تولہ تخم کاہو ۶ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ شربت وردمکرر ۳ تولہ سب کا شیرہ نکالکر پلانا مجرب ہے اگر یرقان سدی ہووے - تو منضج و مسہل صفرا کا کرنا اور تخم خیارین ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ خرفہ ۳ ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ سب کا شیرہ ایکپاؤ عرق مکو میں نکالکر شربت بزوری ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے - **دیگر** برسیاوشان ۵ ماشہ افسنتین ۳ ماشہ شاہترہ ۳ ماشہ خراطین ۳ ماشہ آب پودینہ ۱۰ تولہ آب ترب ۱۰ تولہ میں ملاکر صاف کرکے شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے

دیگر تمر ہندی ۳ تولہ ہلیلہ زرد ۶ ماشہ مغز املتاس ۵ تولہ ریوند چینی ۳ ماشہ سب کو عرق گلاب ۳۰ تولہ میں تر کرکے سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے دیگر تخم کاسنی ۳ ماشہ تخم خیارین ۳ ماشہ تخم کثوث ۳ ماشہ سب کا شیرہ عرق گلاب ۱۰ تولہ میں نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے اگر سدہ محدب جگر میں ہووے تو فصد قیفال کی کھولنا اور مسہل دینا مفید ہے اگر مقعر جگر میں ہووے تو قابضات سے علاج کرنا مفید ہے اور یہ دوا بہت مفید ہے پرسیاؤشان ۶ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر سکنجبین بزوری ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے دیگر سقمونیا ایکماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملاکر ہمراہ شیرہ کاسنی ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ سکنجبین ۲ تولہ عرق نیلوفر ایکپاؤ میں نکالکر پلانا مجرب ہے اور اگر یرقان ورمی ہووے تو ورم جگر کا علاج کرنا اور فصد باسلیق اسمیں بہت مفید ہے شیرہ خیارین ۶ ماشہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ عرق گلاب ایکپاؤ میں نکالکر خاکسی ۳ ماشہ کھلاکر پلانا مجرب ہے دیگر آلو بخارہ ۷ دانہ تمر ہندی ۲ تولہ مغز فلوس ۳ تولہ ترنجبین ۵ تولہ گلقند ۲ تولہ عرق مکو ۲۰ تولہ میں تر کرکے صاف کرکے روغن بادام ایکتولہ سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے دیگر تخم کاسنی ۳ ماشہ تخم کثوث ۳ ماشہ خرفہ ۳ ماشہ سب کا شیرہ عرق مکو ایکپاؤ میں نکالکر قرص کافور ۳ ماشہ کھلاکر اوپر سے پلانا مجرب ہے دیگر یہ ضماد بہت مفید ہے گل سرخ ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ۔ کشنیز ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ کافور ایکماشہ سب کو عرق گلاب ۳ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے دیگر مغز خیارین ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ لک مغسول ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ تخم کثوث ۶ ماشہ کافور ایکماشہ سب کی گولیاں برابر نخود کے بناکر ہمراہ شربت بزوری ۳ تولہ کے ملاکر کھلانا مجرب ہے اگر یرقان سمی ہووے تو اول فصد باسلیق

کی کھولنا اور آب کاسنی ۳ تولہ عرق گلاب ۳ تولہ عرق کیوڑہ ۳ تولہ عرق بید مشک
۳ تولہ شربت بزوری ۵ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** زرشک ۳ ماشہ آلو بخارہ ۷
دانہ تمر ہندی ۳ تولہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۳ ماشہ مغز کدو ۶ ماشہ۔
عرق بید مشک ۱۰ تولہ شربت کیوڑہ ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد
۶ ماشہ پوست ہلیلہ کابلی ۶ ماشہ برگ سناکی ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ سب کا سفوف
کرکے ہمراہ شربت دینار ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے اگر یرقان دبائی ہووے
تو ہفت اندام کا فصد کرنا روغن گاؤ ایکپاؤ گلاب ۵ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔
**دیگر** زہر مہرہ ۳ ماشہ زرشک ۳ ماشہ پوست سماق ۶ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ
طباشیر ۳ ماشہ سب کا سفوف بناکر ہمراہ شربت بزوری ۳ تولہ کے کھلانا مجرب
ہے **دیگر** برگ خیار شنبر ۶ ماشہ برگ کاسنی ۶ ماشہ برگ کاہو ۶ ماشہ عرق گلاب
۳ تولہ آب تربوز ۵ تولہ آب لیموں ۵ تولہ سب کا شیرہ نکالکر روغن گاؤ ایکتولہ کا
داغ دیکر نبات سفید ۲ تولہ ڈالکر پلانا مفید ہے **دیگر** تمر ہندی ۳ تولہ آلو بخارہ ۱۱
دانہ برادہ صندل ۳ تولہ روغن گاؤ نیم سیر میں ترکرکے صاف کرکے شربت بزوری
۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے اگر یرقان بحرانی ہووے تو آب گرم ایکسیر سکنجبین ۳ تولہ
ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** گل نیلوفر ۱ تولہ گل بنفشہ ۶ ماشہ گل گڑہل ۶ ماشہ گل خطمی
۶ ماشہ برگ حنا ۶ ماشہ برگ بید سادہ ۶ ماشہ برگ کاسنی ۶ ماشہ برگ تمر ہندی ۶ ماشہ
سب کو نیم سیر پانی میں جوش دیکر نبات سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** خرنہ ۱۲ ماشہ
لیموں ۳ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** کشنک ایک سرخ ہمراہ
شیر خر نیم سیر میں ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** پرسیاؤشاں ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ۔

پانی نیم سیر میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** مغز حلبغوزہ ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ ۔ مویزج ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ میں ملاکر قدرے قدرے کھلانا مجرب ہے **دیگر** افسنتین ۶ ماشہ انیسون ۶ ماشہ اسارون ۶ ماشہ وج ۶ ماشہ عود ۳ ماشہ بلسان ۳ ماشہ کندش ۶ ماشہ غاریقون ۶ ماشہ جوز السرو ۶ ماشہ قسط تلخ ۶ ماشہ خراطین خشک ۶ ماشہ زردی بیضہ مرغ ۵ عدد شہد ۵ تولہ میں ملاکر ۶ ماشہ کھلانا مجرب ہے ۔ **دیگر** فرمودہ بقراط بیخ حماض ۶ ماشہ پر سیاوشان ۶ ماشہ جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** یہ گولیاں بہت مفید ہیں شحم حنظل ۶ ماشہ غاریقون ۶ ماشہ صبر ۶ ماشہ عسل ایکتولہ ملاکر گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح و شام ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** ماہی خورد ۲ تولہ کو پانی ایکپاؤ میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** تخم کاسنی ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ سب کو عرق کاسنی ایکپاؤ میں جوشدیکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے اگر یرقان اسود ہووے تو علاج طحال کا کرنا۔ یہ دوا مفید ہے آلوبخارہ ۷ دانہ گل نیلوفر ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ خیارین ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ مغز فلوس ۵ تولہ ترنجبین ۵ تولہ سب کو عرق گلاب نیم سیر میں تر کرکے پلانا مجرب ہے **دیگر** یہ سفوف بہت مفید ہے ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ افتیمون ۶ ماشہ غاریقون ۶ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ سب کا سفوف بناکر ہمراہ ماء الجبن کے استعمال کرانا مفید ہے اگر مرکب یرقان ہووے تو اول فصد باسلیق کی کرنا اور یہ دوا پلانا مفید ہے افسنتین ۷ ماشہ افتیمون ۶ ماشہ عرق بید مشک ایکپاؤ عرق مکو ایکپاؤ سکنجبین بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** ہلیلہ زرد ۶ ماشہ

ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ بیخ کرفس ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ شاہترہ ۶ ماشہ خربق سیاہ ۶ ماشہ بسفائج ۶ ماشہ مویز منقی ۲ تولہ آلو بخارہ ۷ دانہ عناب ۷ دانہ تمر ہندی ۳ تولہ۔ افتیمون ۳ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ سب کو پانی نیم سیر میں جوش دیکر پلانا مفید ہے دیگر تخم کاسنی ۶ ماشہ تخم کشوث ۶ ماشہ انیسون ۶ ماشہ بیخ بادیان ۶ ماشہ بیخ بادیان ۶ ماشہ بیخ کرفس ۶ ماشہ سرکہ ۵ تولہ پانی نیم سیر میں جوش دیکر پلانا مفید ہے غذا پالک کدو۔ خرفہ اسپغول گوشت کی ممانعت ہے

# فصل سوئم

## تشریح طحال امراض مع علاج کے بیان میں


خدمتگار

تصویر طحال



سوال طحال کا حال بیان کرو۔

جواب طحال تلی کو کہتے ہیں اور وہ مرکب ہے گوشت وعروق وغشا سے اور رنگ اسکا مانند رنگ جگر کے ہے اور اسکی جھلی کو حس ہے اور طحال خاص کو جگر کی طرح حس نہیں ہے بائیں طرف معدہ کے نیچے جگر سے چسپاں ہے اور دو نالیاں اسمیں ہیں ایک جگر کی طرف جسمیں سے سودا جگر سے طحال میں آتا ہے دوسری فم معدہ پر لگی ہوئی ہے اسمیں سے ایک بوند فم معدہ پر گرتی ہے اس کی وجہ سے بھوک کی خواہش ہوتی ہے اور طحال خزانہ سودا کا ہے اور یہ عضو داروغہ باورچی خانہ سلطنت کے ماتحت ہے اور یہ بدن معدہ کے صاف کردیتی ہے اور اسکے امراض یہ ہیں

## سوال سوءمزاج طحال کا حال بیان کرو

جواب بگڑ جانا مزاج طحال یعنی تلی کا سوءمزاج ہے اور مزاج طحال کا بھی مانند جگر کے بگڑ جاتا ہے سوءمزاج حار سوءمزاج بارد سوءمزاج رطب سوءمزاج یابس سوءمزاج حار رطب سوءمزاج حار یابس سوءمزاج بارد رطب سوءمزاج بارد یابس ان سب کے علاج یہ ہیں علاج برگ بید مشک ۵ تولہ خشک کرکے ہمراہ شکر کے ملاکر ۲ ماشہ کھانا مجرب ہے دیگر چوب جھاؤ کا کاسہ بناکر اس میں پانی پلانا مجرب ہے دیگر سبوس گندم ۲ تولہ سرکہ ۴ تولہ میں جوشدہ بکر طحال پر باندھنا مجرب ہے دیگر افتیمون ۶ ماشہ پانی ایکسیر میں جوشدہ بکر پلانا مفید ہے اگر سوءمزاج حار ہوے تو شیرہ خرفہ ۶ ماشہ شیرہ کاسنی ۶ ماشہ شیرہ کدو ۶ ماشہ شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے دیگر یہ سفوف ہر قسم سوءمزاج کو مفید ہے گل سرخ ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ تخم بادرنگ ۲ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ زعفران ۲ ماشہ کافور ۲ ماشہ سبکو

کوٹ کر سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم کرفس ۶ ماشہ گل جھاؤ ۶ ماشہ بکو خشک ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ ہلیلہ زرد ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ہمراہ سکنجبین بزوری ۲ تولہ کے ہفت روز کھلانا مجرب ہے۔ اگر سوء مزاج بارد ہووے تو تخم کرفس ۳ ماشہ انیسون ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ سداب ۳ ماشہ تخم شلغم ۳ ماشہ سب کو پانی ایکپاؤ میں جوشدیکر نبات سفید ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** انجیر ایک عدد سرکہ ایکتولہ میں تر کر کے کھلانا مجرب ہے۔ **دیگر** بادیان ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ تخم قرطم ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ سب کو ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر نبات سفید ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم کشوث ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ گلقند ۳ تولہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر سکنجبین ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے اگر سوء مزاج رطب ہووے تو ریوند چینی ۳ ماشہ لک ۳ ماشہ زرشک ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ ملا کر صبح و شام چٹانا مجرب ہے **دیگر** تربد ۶ ماشہ صبر ۶ ماشہ سہاگہ بریاں ۶ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں بمقدار نخود کے بنا کر صبح و شام کھلانا مجرب ہے اگر سوء مزاج یابس ہووے۔ تو عرق شیرہ تو ز عرق نیلوفر ۲ تولہ عرق گاؤزبان ۴ تولہ شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** مغز کدو شیریں ۶ ماشہ مغز خربزہ ۶ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ تخم مرو ۳ ماشہ سب کا شیرہ ایکپاؤ پانی میں نکالکر شربت بنفشہ ۳ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **غذا** شوربا چوزہ مرغ۔ آب انار پالک۔ آب نخود سیاہ کھلانا مفید ہے۔

# سوال ورم طحال و صلابت کا حال بیان کرو

**جواب** بڑا ہوجانا اور سخت ہوجانا تلی کا اس میں بدن لاغر ہوجاتا ہے اور پیٹ بڑھ

جاتا ہے اسکی مشارکت سے جگر ضعیف ہوجاتا ہے اور آخر میں استسقا ہوجاتا ہے ورم طحال دموی صفراوی و بلغمی و سوداوی ہوتا ہے **علاج** اگر دموی ہووے تو آب کاسنی ۵تولہ آب مکو سبز ۵تولہ سکنجبین بزوری ۲تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** گل سرخ ۶ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ مغز بادرنگ ۶ ماشہ مغز خیارین ۶ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ لک ۳ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ سب کو کوٹ کر سفوف بناویں ۳ ماشہ ہمراہ شربت عناب ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تمر ہندی ۳ تولہ آلو بخارہ ۵ دانہ عرق کاسنی ایکپاؤ میں تر کرکے پلانا مجرب ہے **دیگر** جو مقشر ایکتولہ نیم سیر پانی میں تر کرکے سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** کاغذ سوختہ ایکماشہ سرکہ ایکتولہ میں ملاکر پلانا مجرب ہے اگر صفراوی ہووے تو آب کاسنی ۱۰ تولہ شربت دینار ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے سیاہی دیگ کے نیچے کی ایکماشہ آرد جو ایکتولہ سرکہ ایکتولہ ملاکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** بیخ کرفس ۳ ماشہ بیخ بادیان ۳ ماشہ عنب الثعلب ۳ ماشہ۔ مویز منقی ایکتولہ انجیر زرد ایک عدد گلقند ۲ تولہ سب کو پانی ایکپاؤ میں جوش دیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** برگ سنا مکی ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ تربد سفید ۱ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ زنجبیل ۱ ماشہ مغز فلوس ۲ تولہ ترنجبین ۵ تولہ آلو بخارہ ۷ دانہ سب کو ایکپاؤ پانی میں تر کرکے شربت دینار ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** اصل السوس مقشر ۳ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ ایکپاؤ پانی میں شیرہ نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** ریوند خطائی ۶ ماشہ زنجبیل ۱ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ میں ملاکر چٹانا اوپر سے شیر نشتر نیم پلانا مفید ہے **دیگر** سرسوں ۳ ماشہ شکر سفید ۳ ماشہ سفوف بناکر ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ کے پلانا مفید ہے **دیگر** کشتہ مرجان ایک سرخ کتیرا ایکماشہ سفوف کرکے ہمراہ عرق بہا ۵ تولہ

کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** نخود بریاں ایکماشہ شکر ایکماشہ ملاکر ہفت روز کھلانا مجرب ہے **دیگر** کونپل درخت کریل ۳ ماشہ مرچ سیاہ ۳ ماشہ ملاکر ہمراہ آب کیلا ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** کبابہ ۲ ماشہ پوکھر مول ۲ ماشہ ہلیلہ زرد ۲ ماشہ حلتیت ۲ ماشہ نمک سانبر ۲ ماشہ نمک لاہوری ۲ ماشہ نمک سیاہ ۲ ماشہ کف دریا ۲ ماشہ تربد سفید ۲ ماشہ اجوائین ۲ ماشہ بابڑنگ ۲ ماشہ سب کو کوٹ کر ۳ ماشہ ہمراہ شربت برگ فراش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** اجوائین دیسی ۲ ماشہ ہلیلہ زرد ۲ ماشہ بلیلہ ۲ ماشہ مرچ سیاہ ۲ ماشہ دارفلفل ۲ ماشہ پیپلامول ۲ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ نمک شور ۳ ماشہ نمک سانبر ۳ ماشہ نمک سیاہ ۳ ماشہ اشجار ۳ ماشہ تربد سفید ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۲ ماشہ درچ ۲ ماشہ بادیان ۲ ماشہ اجمود ۲ ماشہ آب گھی کوار ۵ تولہ میں پیس کر گولیاں برابر نخود کے بناویں - عرق بادیان ایکپاؤ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** صبر ۳ ماشہ نوسادر ۳ ماشہ مرمکی ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ نمک سانبر ۳ ماشہ ریوند خطائی ۳ ماشہ شورہ قلمی ۳ ماشہ مرچ سیاہ ۳ ماشہ سہاگہ ۳ ماشہ خردل ۳ ماشہ تربد ۳ ماشہ کف دریا ۳ ماشہ کٹکی ۲ ماشہ اجوائین ۲ ماشہ حلتیت ۲ ماشہ سب کو کوٹ کر چھانکر سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے ہفت روز کھلانا مجرب ہے **دیگر** سہاگہ ۲ ماشہ زیرہ سفید ۲ ماشہ نمک لاہوری ۲ ماشہ شورہ قلمی ۲ ماشہ پھٹکری ۲ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۲ ماشہ انبہ ہلدی ۲ ماشہ زنجبیل ۲ ماشہ فلفل سیاہ ۲ ماشہ قند سیاہ ۳ تولہ میں ملاکر گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح وشام ہمراہ پانی کے کھلانا مجرب ہے +

## سوال ضعف طحال کا حال بیان کرو

**جواب** ضعیف ہوجانا تلی کا اسمیں سب قوتیں ضعیف ہوجاتی ہیں قوت جاذبہ

قوت ماسکہ قوت ہاضمہ قوت دافعہ اور اس کے ضعیف ہونے سے یرقان اسود بہق برص اسود کلف قوبا نزوالی داء الثعلب مالیخولیا وغیرہ پیدا ہوجاتے ہیں تیرگی چشم و چہرہ سقوط اشتہا زردی سفیدی رنگت بدن کی آخر جذام تک ہوجاتا ہے اگر مشارکت معدہ ہووے تو غثیان وقے ہوگی اور اگر مشارکت امعا ہووے تو اسہال سوداوی و سوء ہضم ہوگا اور اگر مشارکت جگر ہووے تو استسقا ہوجاویگا **علاج** تخم کاسنی ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ مربائے ہلیلہ ۳ عدد ملاکر ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادرنجبویہ ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** شربت لیموں ۶ ماشہ عرق شاہترہ ۵ تولہ عرق گاوزبان ۵ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** طباشیر ۶ ماشہ گل جعفری ۶ ماشہ آملہ مقشر ۶ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ مربائے آملہ ایک عدد ورق نقرہ ایک عدد ملاکر کھلانا مجرب ہے۔ **دیگر** افسنتین ۶ ماشہ اشنہ ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ گزمازج ۳ ماشہ فرفیون ۳ ماشہ۔ فقاح اذخر ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ مقل ۶ ماشہ سب کو سرکہ ۵ تولہ میں حل کرکے ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** معجون فلاسفہ ۶ ماشہ خبث الحدید ایک ماشہ ملاکر ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم کاسنی ۶ ماشہ بسباسہ ۶ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ تخم ترب ۳ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ سکنجبین بزوری ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مجرب ہے افسنتین ۹ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ فقاح اذخر ۹ ماشہ پوست بیخ کبر سفید ۶ ماشہ مقل ایک تولہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے زعفران اسمیں بہت بڑا اثر رکھتا ہے۔ کھلانا لگانا مفید ہے **غذا** نان گندم۔ شوربا مرغ و تیتر بہت مفید ہے ✦

---

# سوال سدہ طحال کا حال بیان کرو

**جواب** جمع ہو جانے خلط غلیظ سے یا ورم کے ہو جانے سے یا ریح کی زیادتی سے سدہ پڑ جاتا ہے اس مرض میں یرقان اسود اور ہضم میں فساد پڑ جاتا ہے **علاج** سدہ جگر کا کسنا اور یہ دوا بہت مفید ہے بادیان ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ انیسون ۶ ماشہ تخم سداب ۶ ماشہ سب کو ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر مصری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم کرفس ۶ ماشہ سداب ۶ ماشہ بیخ بادیان ۹ ماشہ بیخ کاسنی ۹ ماشہ تخم قرطم ۹ ماشہ عنب الثعلب ۹ ماشہ پرسیاوشان ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ سب کو ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر شربت دینار ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** یہ سفوف بہت مجرب ہے تخم کرفس ۹ ماشہ سنبل الطیب ۹ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ اذخر ۶ ماشہ قسط ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ اسارون ۶ ماشہ فسنتین ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ سب کو کوٹکر سفوف بنا دیں ۳ ماشہ ہمراہ سکنجبین بزوری ۲ تولہ کھلانا مفید ہے **دیگر** انگوزہ ۳ ماشہ نمک سنگ ۶ ماشہ سہاگہ ۶ ماشہ زرد چوبہ ۶ ماشہ اشخار ۶ ماشہ جوکھار ۶ ماشہ نمک سیاہ ۶ ماشہ برگ مدار ایکتولہ سب کو سکورہ گلی میں گل حکمت کرکے دو سیر اپلہ کی آگ دیویں جب راکھ ہو جاوے تو ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** معجون کلکلانج ۹ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ و سکنجبین بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** عاقرقرحا ۹ ماشہ سنبل الطیب ۹ ماشہ کندر ۹ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں حل کرکے ضماد لگاویں مجرب ہے **دیگر** گل بابونہ ۳ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گنجد ۳ تولہ سب کی قیروطی بناکر طلا کریں مجرب ہے **دیگر** سداب ایکتولہ فلفل سیاہ ایکتولہ حلتیت ۶

ماشہ پودینہ ۹ ماشہ افسنتین ۹ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ اسارون ۳ ماشہ بیخ بادیان ایکتولہ شاہترہ ۶ ماشہ گل سُرخ ایکتولہ اسطوخودوس ۹ ماشہ تخم کاسنی ایکتولہ سنبل الطیب ۹ ماشہ نخود سیاہ ایکتولہ مقل ایکتولہ سب کو سرکہ ۱۰ تولہ میں کھرل کرکے گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح و شام ہمراہ شیر شتر ایکپاؤ کے کھلاویں مجرب ہے **غذا** شوربا چوزہ مرغ و نان گندم پرہیز بقولات سے کرنا ضروری ہے ۔

## سوال ۔ رمل و حصات طحال کا حال بیان کرو

**جواب** جیسے گردوں میں اور مثانہ میں اور جگر میں ریگ و سنگ پیدا ہو جاتا ہے اسیطرح سے طحال میں بھی پیدا ہو جاتا ہے یہ ریگ طحال کی سیاہ ہوتی ہے یہ بھی ہمراہ پیشاب کے نکلتی ہے اور طحال میں خراش ہوتی ہے اور درد رہتا ہے اور ثقل بھی ہو جاتا ہے **علاج** تخم خیارین ۹ ماشہ تخم کاسنی ۹ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ بادیان ۶ ماشہ تخم کاکنج ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ خار خسک ۶ ماشہ تخم طیبون ۶ ماشہ سب کو عرق کاسنی ایکپاؤ میں جوش دیکر شربت بزوری ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** انجیر زرد ایک عدد سرکہ ۲ تولہ میں ترکرکے کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ عرق نہائیت مجرب ہے آب ترب ایکسیر آب گاجر ایکسیر برگ خرفہ ۵ تولہ بہمن سُرخ ۳ تولہ بہمن سفید ۳ تولہ خار خسک ۵ تولہ تخم خرپزہ ۲ تولہ ۔ تخم قرطم ۵ تولہ تخم خیارین ۲ تولہ عنب الثعلب ۵ تولہ تخم کشوث ایکتولہ صندل سفید ایکتولہ ۔ کاسنی ۲ تولہ سب کو شیر گاؤ ۵ سیر میں ترکرکے عرق نکالیں ۱۰ تولہ عرق اور شربت بزوری ۲ تولہ ملا کر پلانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے **دیگر** تخم کشوث ۶ ماشہ حجر الیہود ۳ ماشہ دونوں کا شیرہ عرق کاسنی ۱۰ تولہ میں نکالکر سکنجبین بزوری ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** تخم قرطم ۶ ماشہ

تخم خرپزہ ۹ ماشہ گوکھرو ۹ ماشہ سب کو عرق کاسنی ۸ تولہ میں شیرہ نکالکر سکنجبین بزوری ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔ **غذا** چوزہ مرغ گنجشک صحرائی کا کھلانا اس میں بہت مفید ہے

## سوال وجع طحال کا حال بیان کرو۔

**جواب** تلی میں درد کا پیدا ہونا سبب اسکا سوء مزاج طحال یا ورم عظم طحال یا تفرق اتصال یا نفخ طحال اور اگر درد نزد پہلو معلوم ہووے تو ریح درمیان غشا صفاق کے پیدا ہو جاتی ہے۔ **علاج** اگر قبض ہووے تو تلیین کرنا ضروری ہے یہ دوا بہت مفید ہے زوفا خشک ۳ ماشہ پرسیاوشان ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ پودینہ خشک ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ انیسون ۶ ماشہ سب کو نیم سیر پانی میں جوشدیکر سکنجبین بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** پوست بیخ کرفس ۶ ماشہ پوست بیخ کاسنی ۶ ماشہ بیخ بادیان ۶ ماشہ پرسیاوشان ۶ ماشہ بیخ اذخر ۶ ماشہ غافث ۳ ماشہ انیسون ۳ ماشہ انجیر ایک عدد گلقند ۲ تولہ سب کو نیم سیر پانی میں جوشدیکر سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** یہ مطبوخ بہت مفید ہے ریوند چینی ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ فقاح اذخر ۳ ماشہ انیسون ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ گلنار ج ۶ ماشہ سب کو ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر سکنجبین سادہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** پودینہ خشک ۶ ماشہ غافث ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ انجیر زرد ۳ عدد مویز منقی ۲ تولہ گلقند ۲ تولہ سب کو عرق بادیان ایکپاؤ میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** گلنار ج ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ سب کو ایکپاؤ پانی میں شیرہ نکالکر سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے حلتیت ۳ ماشہ کشوث ۳

ماشہ بادیان ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ سبھی ۳ ماشہ سبکو سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے
دیگر فسنتین ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ سرکہ ۵ تولہ میں ملاکر لیپ کرنا مجرب
ہے دیگر حب بلسان ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ اجوائین
دیسی ۶ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے
کھلانا مجرب ہے **غذا** شوربا مرغ و نان گندم کھلانا چاہیئے ۔

# فصل چہارم

## تشریح امعا مع امراض و علاج کے بیان میں

### سوال امعا کی تشریح بیان کرو

**جواب** امعا روده کو کہتے ہیں یہ جسم عصبی سے ہے اور یہ رحم سے بھی شریف تر ہے ۔
اور امعا اندر سے خالی مانند نالی کے ہوتی ہے اور یہ مرکب ہے عصب و شحم و عروق و
شرائین سے اور مزاج اسکا اور معدہ کا ایک ہی ہے جو دوا معدہ کو فائدہ کرتی ہے وہ
امعا کو بھی مفید ہے اور جو مضر معدہ ہے وہ مضر امعا ہے جالینوس نے امعا کی تعداد چھ
بتلائی ہیں جن کے یہ نام ہیں ایک کا نام اثنا عشری ہے اور دوسری کو صایم کہتے ہیں
تیسری کا نام دقیق ہے ان تینوں کو دقیق اعلےٰ کہتے ہیں اور ان میں چربی نہیں ہوتی ہے
اور ان کے اندرونی حصہ میں رطوبت لیسدار ہوتی ہے اور چوتھی کا نام اعور ہے اور

پانچویں کو قولون کہتے ہیں اور چھٹی کا نام مستقیم ہے ان تینوں کو غلیظ اسفل کہتے ہیں اور ان میں چربی ہوتی ہے بسبب روکنے تیزی صفرا کے اور یہ سب فضلہ دفع کرنے کیواسطے مقرر ہیں اور یہ مقام ہے کوڑہ یا اوجھی خانہ دار الخلافہ کے ڈالنے کا اور جاروب کش جھاڑو کے ذریعہ سے کوڑہ باہر کی جانب پھینکدیتا ہے اور جس کا نام اثنا عشری ہے وہ بارہ انگشت طول میں ہے اور سیدھی ہے اس میں کسی جگہ بھی خم نہیں اور یہ معدہ سے نیچے کی جانب ملی ہوئی ہے اور دوسری جو صائم ہے وہ خالی رہتی ہے اور وہ پیچیدار ہے اسکے راستہ صفرا پتہ سے آکر امعا کو صاف کرتا ہے اور جو دقیق ہے وہ بھی پیچیدار ہے اور جو اعور کے نام سے مشہور ہے وہ مانند تھیلی کے لٹکی ہوئی ہے وہ بھی خمدار دائیں طرف کو ہے اور ہر ایک میں فضلہ معدہ سے داخل ہوتا ہے اور مرارہ کی مدد سے کہ جسوقت وہ جھاڑو دیتا ہے فضلہ نیچے کی جانب کو نکل جاتا ہے اور سب کے سوراخ ایک دوسرے سے ملتے ہیں خلاف اعور کے اس کا سوراخ داخلی خارجی ایک ہی ہے اور اعور خزانہ ہے تمام فضلہ کا اور جو قولون ہے یہ داہنی طرف جگر کے ہوکر بائیں طرف کو تلی کے قریب ہوکر ران کے پاس سے پھر دائیں طرف کو پھر گئی ہے اور نیچے سے مل گئی ہے اور قولون اور اعور کا منہ آپس میں ملا ہوا ہے اور مرض قولنج اس میں سدہ پڑنے سے ہو جاتا ہے اور جو امعا مستقیم ہے سوراخ اس کا چوڑا ہے اس میں سے فضلہ باہر کو خارج ہوتا ہے اور امعا کو بھی شب و روز کی خدمتگذاری کے باعث اکثر امراض میں مبتلا ہونا پڑتا ہے جسکی تفصیل بقول جالینوس کے یہ ہے اور امراض امعائی مشارکت معدہ و جگر و مرارہ و دماغ کے ساتھ تعلق رکھتے ہیں

# سوال اسہال کا حال بیان کرو۔

جواب جو رقیق فضلہ ہو کر بار بار خارج ہووے اس کو اسہال کہتے ہیں اور اسہال کے اقسام بقول جالینوس کے یہ ہیں اسہال غذائی اسہال ہوائی۔ اسہال دماغی اسہال بارد رطوبتی اسہال معدی صفراوی اسہال معدی سوداوی اسہال معدی بثوری اسہال معدی مشارکتی سدہ جگر اسہال معدی دوائی اسہال معدہ از ادویہ مسہلہ اسہال کبدی غسالی اسہال کبدی صفراوی اسہال کبدی صدیدی اسہال کبدی خاثری و دردی اسہال امعائی از ضعف امعا اسہال از جمیع اعضا اسہال اطفال اسہال الدم۔ اسہال امعائی صفراوی۔ اسہال امعائی سوداوی یہ قسمیں اسہال کی ہیں

# سوال اسہال غذائی کا حال بیان کرو

جواب جو اسہال فساد غذا و سوء ہضم سے آویں یا وہ غذا جو طبیعت کے خلاف ہووے اور غثیان و بیقراری و تشنگی اور گرمی معلوم ہووے وہ اسہال غذائی ہیں۔ علاج اول قے کراویں پانی گرم سے نمک سکنجبین ڈالکر بعد میں جوارش عود شیریں ۱۲ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے دیگر جوارش مصطگی ۳ ماشہ ہمراہ شیرہ بادیان ۳ ماشہ دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ سب کا شیرہ عرق کاسنی ایکپاؤ میں نکالکر مصری ۳ تولہ ملاکر پلاویں مجرب ہے دیگر مصطگی ایکماشہ مربا سے آملہ ایک عدد میں ملاکر ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ شربت انار

۲ تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے **دیگر** گلنار ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ موبز منقی ایکتولہ سب کو پانی ایکپاؤ میں جوشدیکر نبات سفید ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** سماق ۳ ماشہ انار دانہ ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ سب کو پیسکر گلقند ۳ تولہ میں ملا کر نصف صبح ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** جوارش کمونی ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے جالینوس کا قول ہے کہ اگر زیادتی کھانے غذا سے اسہال ہوویں تو تین روز غذا نہ دیویں۔ **غذا** شوربا کبوتر و چوزہ مرغ و کنجشک کھلادیں جس وقت اشتہا صادق ہووے تو غذا لطیف کھلاویں +

# سوال اسہال ہوائی کا حال بیان کرو

**جواب** جو اسہال متعفن ہونے و خراب ہونے ہوا سے پیدا ہوویں اول تبدیل ہوائی کریں **علاج** ہوا و پانی کا کریں تریاق فاروق ایکماشہ ہمراہ عرق بہار ۵ تولہ کے کھلانا بہت مجرب ہے **دیگر** تریاق الطین ۲ ماشہ ہمراہ عرق کیوڑہ ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** فرمان بقراط مریض کو برف کے پانی میں بٹھلانا اور برف سر پر رکھنا بہت مفید ہے **دیگر** صندل سفید ۳ ماشہ کافور ایکماشہ گلاب ۱۰ تولہ میں ترکر کے مریض کے سینہ پر رکھنا مفید ہے ہاتھ پاؤں خوب مضبوط باندھنا بہت مفید ہے **دیگر** فادزہر حیوانی ایکماشہ ہمراہ دوغ گاؤ نیم سیر میں ملا کر کھلانا مجرب ہے **دیگر** جدوار خطائی ایکماشہ ہمراہ دوغ گاؤ آہن تاب نیم سیر میں گھسکر پلانا مجرب ہے اور کافور کو بار بار سونگھنا مفید ہے

اور دودھ گاؤ سے غسل کرانا اور پلانا مجرب بقراط ہے ٭

# سوال اسہال دماغی کا حال بیان کرو

**جواب** یہ بسبب ضعف دماغ و نزلہ شور کے گرنے سے حلق کے راستہ سطح معدہ پر اس سے اسہال شروع ہو جاتے ہیں۔ **علاج** شربت خشخاش ۳ تولہ۔ عرق اسطوخودوس ۱۰ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** گلنار ۶ ماشہ کتیرا۔ ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ دیسوس ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ تخم کاہو ۶ ماشہ سب کو پیس کر سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے ملا کر چٹانا مجرب ہے **دیگر** سیماب ایکماشہ برگ پان ۵ عدد دونوں کو پیس کر سر پر ملنا مجرب ہے **دیگر** نانخواہ ۳ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ آملہ ۳ ماشہ سب کا شیرہ عرق بادیان ۱۰ تولہ میں نکال کر قدرے شہد ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** ماء اللحم ۲ تولہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** عناب ۷ دانہ گل نیلوفر ایکتولہ۔ گل سرخ ایکتولہ عدس مقشر ایکتولہ پوست بیخ کاسنی ایکتولہ کشنیز خشک ایکتولہ۔ عنب الثعلب ۶ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ ریشہ خطمی ۶ ماشہ تخم کاہو ایکتولہ تخم خرفہ ۶ ماشہ کوکنارہ ۵ تولہ تخم خشخاش ایکتولہ سب کو ایکسیر پانی میں جوش دیکر نبات سفید نیم سیر ملا کر خمیرہ بنادیں ۶ ماشہ صبح ۶ ماشہ شام ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** حب الاس ۶ ماشہ کتیرا۔ ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ شاہترہ ۶ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ عرق نیلوفر ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** تخم خشخاش ایکتولہ پوست خشخاش ایکتولہ حب الاس ایکتولہ

کلنار ایکتولہ بزرالبنج ایکتولہ اقاقیا ایکتولہ کشنیز ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ اسطوخودوس ۶ ماشہ عود صلیب ۶ ماشہ مرکی ۳ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ عاقر قرحا ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ کافور ایک ماشہ زعفران ۳ ماشہ سب کو پیسکر شہد دو چند ملا کر بطور معجون بناویں ۶ ماشہ صبح ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ پوست ہلیلہ کابلی ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ ساذج ہندی ۶ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ اسطوخودوس ۶ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔

# سوال اسہال معدی صفراوی کا حال بیان کرو

**جواب** صفرا بلغم میں آمیز ہو کر اسہال پیدا ہو جاتے ہیں علامت یہ ہے کہ تشنگی بعد اسہال کے اور تلخی منہ کی اور رنگ اسہال کا زردی مائل و سبزی مائل اور تسکین ہونا سرد چیزوں سے **علاج** اول منضج و مسہل صفرا کا کرنا اور شربت ورد مکرر ۳ تولہ ہمراہ ماء الجبن نیم سیر کے پلانا مجرب ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے صندل سفید ۳ ماشہ عرق گلاب ۲ تولہ میں گھسکر جگر پر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** انار دانہ ۶ ماشہ رُب بہی ۲ تولہ دونوں کو عرق کاسنی ۱۰ تولہ میں پیسکر شیرہ نکالیں اور شربت بزوری ۲ تولہ ملا کر پلاویں مجرب ہے **دیگر** پوست سماق ایکتولہ کتیرا ایکتولہ کشنیز خشک ایکتولہ طباشیر ایکتولہ کافور ۳ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ شربت انار ۴ تولہ و عرق گلاب ۵ تولہ ملا کر پلاویں مجرب ہے **دیگر** لعاب بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۳ ماشہ لعاب نکالکر شیرہ مغز کدو ۶ ماشہ شربت نیلوفر ۳ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ ملا کر خاکسی ۳ ماشہ اول کھلا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** بارتنگ

۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ تخم کاہو ۳ ماشہ انکا شیرہ نکالکر اور ریشہ خطمی ۶ ماشہ۔
بہیدانہ ۳ ماشہ کا لعاب عرق کاسنی ایکپاؤ میں نکالکر شربت نیلوفر ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید
ہے **دیگر** انار دانہ ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ کشنیز ۳ ماشہ سب کا سفوف کرکے
۳ ماشہ ہمراہ مربائے آملہ ایک عدد کے ملاکر ہمراہ عرق گاؤزبان ہلکیاپاؤ و عرق کیوڑہ تولہ
شربت نیلوفر ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** کشنیز خشک ۱۰ ماشہ زرشک ۳ ماشہ حب الآس
۱۲ ماشہ تخم خشخاش ۳ ماشہ پوست سماق ۳ ماشہ رب بہی ۲ تولہ سب کو پیسکر عرق کاسنی ۱۰
تولہ میں پلانا مجرب ہے **دیگر** دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ زرشک ۳ ماشہ عرق گلاب ۱۰ تولہ سکنجبین
۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** طباشیر ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ حب الآس ۳
ماشہ زہرمہرہ ۳ ماشہ مروارید ناسفتہ ایک ماشہ سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شیرہ خرفہ
۶ ماشہ رب بہی ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** نوشدارو ۳ ماشہ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے
کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ اسہال بعد وضع حمل کے مستورات کو عارض ہوجاتے ہیں۔
اسوقت یہ گولیاں کھلانا مجرب ہے صندل سفید ۳ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ آملہ منقی ۶ ماشہ۔
اقاقیا ۲ ماشہ غنچہ گل سرخ ۱۰ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ زیرہ سفید ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ زنجبیل
۳ ماشہ بارتنگ ۳ ماشہ سب کو پانی میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح وشام
ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مازو سبز ۳ ماشہ پوست انار ۲ ماشہ حب الآس
۳ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ مویز منقی ۶ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح وشام
ہمراہ عرق بارتنگ ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے

## سوال اسہال معدی سوداوی کا حال بیان کرو

**جواب** طحال کے بڑھ جانے سے جو اسہال شروع ہوجاویں وہ اسہال معدہ سوداوی

ہیں **علاج** فصد باسلیق کھولنا اور مسہل خلط سودا کا کرنا اور اصلاح طحال کی کرنا لازمی ہے یہ حریرہ کھلانا مجرب ہے مغز بادام ایکتولہ روغن زرد ایکتولہ شکر ایکتولہ پانی ایک پاؤ میں حریرہ بناکر کھلانا مفید ہے **دیگر** بادالجین کرانا مفید ہے **دیگر** بہمن سفید ۲ ماشہ بہمن سرخ ۲ ماشہ گاؤزبان ۳ ماشہ گل گاؤزبان ایکتولہ گاؤزبان ۲ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ بسفایج ۳ ماشہ تخم مویز منقی ۳ ماشہ انار دانہ ۳ ماشہ مروارید ۳ ماشہ شہد ۱۰ تولہ ملاکر جوارش بنادیں ۳ ماشہ ہمراہ دوغ آہن تاب ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مرجان سوختہ ایک سرخ صمغ عربی ۲ سرخ ملاکر ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گل چھاؤ ۳ ماشہ بارتنگ ۳ ماشہ تخم ریحان ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ نشاستہ بریاں ۳ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** شوربا چرب وکباب بریاں۔ پودینہ دہی فلفل ملاکر کھلانا۔ باقی علاج سوء مزاج طحال کا کرنا چاہیئے*

## سوال اسہال معدی بثوری کا حال بیان کرو

**جواب** یہ اسہال بثور سطح معدہ پر بسبب حدت کے ہوجاتے ہیں اس میں خواہش اجابت کی ہر وقت رہتی ہے اور درد ہر وقت رہتا ہے اور خراش ودفعۃً امعا میں رہتا ہے **علاج** گل سرخ ۲ ماشہ تخم حماض مقشر ۲ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ نشاستہ ۲ ماشہ صمغ عربی ۲ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت بنفشہ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** چہار تخم ایکتولہ روغن بادام ۳ ماشہ چرب کرکے ہمراہ لعاب خطمی ۳ ماشہ بہیدانہ ۳ ماشہ کا لعاب نکالکر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** حب الآس ۲ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ طین رومی ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر معدہ

پر ضماد لگا دیں مجرب ہے **دیگر** گل سرخ ۶ ماشہ تخم حماض ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ بسد ۶ ماشہ کہربا ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ بارتنگ ۶ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گلنار ایکتولہ گل سرخ ایکتولہ تخم خرفہ ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ تخم حماض ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ بارتنگ ۶ ماشہ تخم ریحان ۶ ماشہ روغن بادام ایکتولہ سب کو کوٹ کر روغن بادام میں چرب کر کے ۳ ماشہ ہمراہ شربت بنفشہ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** حب الآس ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ مازو سبز ۶ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ سماق ۶ ماشہ پوست انار ۶ ماشہ کافور ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ عود ہندی ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۴ ماشہ ہمراہ شربت بنفشہ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** خشکہ دال شجو و دوغ ترش دنان گندم و چربی گردہ بز ڈالکر کھلانا مفید ہے۔

## سوال اسہال معدی از ضعف جگر کا حال بیان کرو

**جواب** ضعف جگر سے ہضم صحیح نہیں ہوتا اور غذا خام خارج ہو جاتی ہے اور بدن لاغر ہو جاتا ہے اور بعد اسہال کے ضعف ہو جاتا ہے **علاج** ضعف جگر کا کرنا مفید ہے۔ جوارش مصطگی ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** تخم کرفس ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ **دیگر** انیسوں ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ سب کا شیرہ عرق گلاب ۵ تولہ میں نکالکر شربت سکنجبین ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** پوست بیخ کرفس ۶ ماشہ پوست بیخ بادیان ۶ ماشہ اذخر ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ اسارون ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ عود بلسان ۳ ماشہ سلیخہ ۳ ماشہ

مویز منقی ۲ تولہ سب کو دو سیر پانی میں جوش دیکر مصری نیم سیر ڈالکر شربت بنا دیں ۳ تولہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ پلانا مجرب ہے **دیگر** صندل سفید ۶ ماشہ زرشک ۳ ماشہ انار دانہ ۳ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ سب کو عرق کاسنی ۱۰ تولہ میں پیسکر شربت سیب ۳ تولہ ملا کر پلا دیں مجرب ہے **غذا** لطیف گوشت مرغ و شوربا علاوہ نان خمیری کھلانا مفید ہے

## سوال اسہال معدی دوری کا حال بیان کرو

**جواب** یہ اسہال بشکل دورے کے گاہ گاہ ہو جاتے ہیں اور خود بخود بند ہو جاتے ہیں سبب اسکا خلط متعفن معدہ میں ہو جاتی ہے **علاج** اول فصد و مسہل خلط غالب کا کرنا اور بعد میں تقویت معدہ کا لحاظ رکھنا ضروری ہے اور قابضات کا استعمال اسمیں سخت منع ہے بدون تنقیہ کے یہ دوا بہت مفید ہے عنب الثعلب ۶ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ مویز منقی ایک تولہ تخم کاسنی ۶ ماشہ شاہترہ ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ بیخ کاسنی ۶ ماشہ مغز املتاس ۳ تولہ برگ سنائے ۹ ماشہ گلقند ۲ تولہ روغن بادام ۹ ماشہ سب کو پانی نیم سیر میں جوش دیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** ریوند چینی ۶ ماشہ غاریقون ۳ ماشہ تربد ۳ ماشہ روغن بادام ۹ ماشہ گلقند ۲ تولہ ملا کر دو وقت ہمراہ عرق مکو ۵ تولہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست ہلیلہ کابلی ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ افسنتین ۳ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ آملہ مقشر ۶ ماشہ ہلیلہ ۶ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملا کر ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ کے عرق بادیان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مصطگی ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ تخم حماض ۶ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ زردی بیضہ مرغ ایک عدد کے کھلانا

مجرب ہے **دیگر** جوارش جالینوس ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔ **غذا** چوزہ مرغ وکبک و دراج کا شوربا نان گندم باقی سب اشیاء کا پرہیز ہے

## سوال اسہال معدی از ادویہ مسہلہ کا حال بیان کرو

**جواب**۔ بسبب تیزی ادویہ مسہلہ مانند جمالگوٹہ وخربق وغیرہ اعتدال سے بڑھکر۔ استعمال کی جاویں ان کی حدت سے اسہال زیادہ ہو جاتے ہیں اور مریض کمزور ہو جاتا ہے اس میں کرب بڑھ جاتا ہے ہاتھ پاؤں سرد ہو جاتے ہیں غشی تک نوبت ہو جاتی ہے **علاج** دوغ گاؤ برف میں سرد کرکے پلانا مجرب ہے **دیگر** اسپغول ایک تولہ ہمراہ دوغ گاؤ نیم سیر کے برف میں سرد کرکے کھلانا مجرب ہے **دیگر** چہار تخم ایک تولہ روغن بادام ایک ماشہ میں چرب کرکے ہمراہ دوغ گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** کتیرا ۳ ماشہ جندبیدستر ۔ ا تولہ میں ملاکر ہمراہ عرق کاسنی ۔ ا تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** زہر سفید ۳ ماشہ دوغ نیم سیر میں پیسکر پلانا مجرب ہے **دیگر** پوست انار ۶ ماشہ مازو سبز ۶ ماشہ کندر ۳ ماشہ بذرالبنج ۶ ماشہ افیون ایک ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر دانہ ماش کے بناویں ایک گولی ہمراہ لعاب ریشہ خطمی ۳ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ مغز بادام ایک تولہ سب کو عرق کاسنی ۔ ا تولہ میں ملاکر شربت انار ۲ تولہ ڈالکر پلانا مجرب ہے **دیگر** اسپغول ۳ ماشہ بارتنگ ۳ ماشہ تخم کنوچہ ۳ ماشہ روغن بادام ۲ ماشہ میں چرب کرکے ہمراہ دوغ گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے

## سوال اسہال کبدی کیلوسی کا حال بیان کرو

**جواب** بسبب ضعف قوت جاذبہ جگر کے یا سدہ پڑجانے ماساریقا میں یہ مرض

ہو جایا کرتا ہے جسوقت ہضم غذا کا وقت ہوتا ہے اسہال شروع ہو جاتے ہیں اور جب تک غذا خارج نہ ہو جاوے مریض کو چین نہیں پڑتا اور غذا غیر منہضم نکلتی ہے اور پیاس اسمیں ہوتی ہے اور حلق خشک ہو جاتا ہے **علاج** یہ دوا بہت مفید ہے سلیخہ ۲ ماشہ سنبل الطیب ۲ ماشہ زعفران ۳ ماشہ چرائتہ ۲ ماشہ عود بلسان ۲ ماشہ سعد کوفی ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ اذخر ۳ ماشہ جوز بوا ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۲ ماشہ قرنفل ۲ ماشہ انیسوں ۲ ماشہ بسباسہ ۲ ماشہ کندر ۳ ماشہ اشنہ ۳ ماشہ لادن ۳ ماشہ کالی زیری ۳ ماشہ اجوائین دیسی ۲ ماشہ حب الآس بریاں ۲ ماشہ سب کو کوٹ چھان کر شہد دو وزن ملا کر معجون بنا دیں خوراک ۲ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** انار دانہ ۲ ماشہ زرشک ۲ ماشہ مویز منقی ۷ دانہ عرق کاسنی ایکپاؤ میں جوش دیکر نبات سفید ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** مغز املتاس ۳ تولہ برگ سنامکی ۹ ماشہ مویز منقی ایکتولہ گلقند ۳ تولہ سب کو عرق بادیان ایکپاؤ میں جوشدیکر روغن بادام ۲ ماشہ ڈالکر پلانا مفید ہے باقی علاج سوء مزاج جگر کا کرنا۔ **غذا** شوربا چوزہ مرغ و نان گندم و چاول خشکہ کھلانا مفید ہے ٭

## سوال اسہال کبدی غسالی کا حال بیان کرو

**جواب** غسالی اسہال وہ ہیں جو مانند دہوون گوشت کے رنگ کے اسہال آویں یہ سبب ضعف قوت ماسکہ کے ہضم میں فتور پڑ جاتا ہے اور جگر کیلوس خام کرتا ہے یہ اسہال کبدی ہیں **علاج** سوء مزاج حار کا کرنا مفید ہے اور یہ دوا مجرب ہے زرشک ۲ ماشہ لک مغسول ۳ ماشہ بسد ۳ ماشہ تخم خرفہ ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ

زعفران ۱۱ ماشہ ریوند چینی ۱۱ ماشہ دارچینی ۱۱ ماشہ کافور ایکماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ شربت
انار دو تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** خبث الحدید ۴ سرخ دوالمسک بشیریں ۳ ماشہ ملا کر
ہمراہ شیرہ بارتنگ ۶ ماشہ دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ شیرہ خرفہ ۳ ماشہ شیرہ حب الاس ۹
ماشہ نبات سفید ۲ تولہ عرق کاسنی ۱۰ تولہ میں ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** گلنار ۶ ماشہ طباشیر
۶ ماشہ تخم حماض ۶ ماشہ پوست بیرون پستہ ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ صندل سفید
۶ ماشہ سب کا سفوف بنا کر گلقند ۲ تولہ ملا کر شب کو سوتے وقت کھلانا مجرب ہے **دیگر**
طباشیر ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ سلیخہ ۶ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ
ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ سکنجبین ۲ تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ سفوف بہت مجرب
ہے گل سرخ ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ لک مغسول ۶ ماشہ تخم حماض ۶ ماشہ مجیٹھ ۶ ماشہ طباشیر
۶ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ صمغ عربی بریان ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ زعفران
۳ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ دوغ گاؤ آہن تاب نیم سیر کے کھلادیں مجرب
ہے **دیگر** گل سرخ ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ۔
ہمراہ آب سیب ایکتولہ ملا کر چٹانا مجرب ہے **دیگر** تخم زرد آورد ۳ ماشہ زعفران ایکماشہ
حب الاس ۶ ماشہ سب کو پیس کر عرق کاسنی ۵ تولہ کو ہمراہ کھلانا مجرب ہے **دیگر** لک مغسول
ایکتولہ زرشک ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ ملا کر سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے
کھلانا مجرب ہے **غذا** جگر حیوان یا شوربا مرغ یا آشجو + باقی سب اشیاء کا پرہیز ہے ۔

## سوال اسہال کبدی صفراوی کا حال بیان کرو

**جواب** اسہال زرد و سبز رنگ کے آتے ہیں اور تشنگی بہت ہوتی ہے اور کرب غثیان

اور تلخی منہ کی اور اشتہا جاتی رہتی ہے **علاج** صندل سفید ۳ ماشہ عناب ۱۱ دانہ تخم خشخاش ۶ ماشہ سب کو عرق کاسنی ایکپاؤ میں بھیگکر شربت انار ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** زرشک ۶ ماشہ بیرادہ صندل سفید ۶ ماشہ آملہ منقی ۶ ماشہ سب کو عرق گاؤزبان ایکپاؤ میں بھیگکر شربت انار ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** گل نیلوفر ۶ ماشہ آملہ منقی ۶ ماشہ دونوں کو عرق کاسنی ایکپاؤ میں تر کرکے نبات سفید ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** زرشک ۶ ماشہ گل مغسول ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ انار دانہ ۶ ماشہ حب الاس ۶ ماشہ سب کا سفوف بناکر ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** خمیرہ بنفشہ ایکتولہ ہمراہ شیرہ تخم خیارین ۶ ماشہ شربت انار ۲ تولہ کھلانا مفید ہے **دیگر** روغن بادام ایکتولہ کافور ایکماشہ ملاکر معدہ پر ملنا بہت مجرب ہے **غذا** ماءالشعیر یا حریرہ خشخاش بجائے پانی کے دوغ گاؤ دینا۔ یا آب تربوز مفید ہے۔

## سوال اسہال کبدی خاثری دردی کا حال بیان کرو

**جواب**۔ پھٹ جانا دبیلہ کبد کا اور قرحہ متعفن ہوکر فضلہ مانند تلچھٹ کے چھلک کی مانند اسہال سے نکلے یہ سوء مزاج جگر یا ضعف یا حبس خون بواسیر کے سبب سے بھی ایسا ہو جایا کرتا ہے اور بعد اسہال کے ضعف ہو جاتا ہے **علاج** اسہال کبدی صفراوی کو مفید ہوگا اگر سرخ ٹکڑے اسہال میں آویں یا سیاہی مائل نکلیں تو موت قریب ہے اور اس میں بسبب پیاس کے کرب و غشی ہو جایا کرتی ہے یہ دوا بہت مفید ہے صمغ عربی ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ بارتنگ ۶ ماشہ تودری سفید ۶ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت بنفشہ ۳ تولہ روغن بادام

۳ ماشہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** اسپغول ایکتولہ بارتنگ ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ مغز خیارین ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ سب کو روغن گل ۳ ماشہ میں چرب کرکے بغیر اسپغول سب کو کوٹ کر بطور سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم خطمی ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ صمغ عربی بریاں ۶ ماشہ تخم کنوچہ ۶ ماشہ تخم ریحان ۶ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ سب کو روغن گل ایکتولہ میں چرب کرکے ۶ ماشہ ہمراہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ لعاب اسپغول ۶ ماشہ شربت بزوری ۳ تولہ کے کھلانا مفید ہے **غذا** دال مونگ و خشکہ ہمراہ شوربا گوشت حلوان کے مفید ہے۔

## سوال اسہال مراری کا حال بیان کرو

**جواب** - یہ اسہال تیزی صفرا سے ہوتے ہیں یہ مرض بیہ قان میں ہوا کرتے ہیں **علاج** تمر ہندی ۳ تولہ آلو بخارا ۷ دانہ ہلیلہ زرد ۶ ماشہ سب کو نیم سیر پانی میں تر کرکے نبات سفید ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** طباشیر ۶ ماشہ گل ارمنی ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ دوغ گاؤ آہن تاب نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** انار دانہ بریاں ۶ ماشہ کشنیز خشک بریاں ۶ ماشہ سماق ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ کزمازج ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ہمراہ شربت انار ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** طباشیر ۹ ماشہ گل سرخ ۹ ماشہ صمغ عربی ۹ ماشہ گل ارمنی ۶ ماشہ حفت بلوط ۶ ماشہ تخم حماض ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ نشاستہ بریاں ۶ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شیرہ خرفہ ۳ ماشہ شربت انار ۲ تولہ کے پلادیں مجرب ہے - **دیگر**

بُرادہ صندل سفید ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ فوفل ۳ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ گل ارمنی ۳
ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ حب الآس ۲ ماشہ سب کو پانی ایک پاؤ میں پیس کر ضماد کرنا مفید
ہے **دیگر** صندل سفید ۲ ماشہ عرق گلاب ۲ تولہ میں پیس کر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر**
طباشیر ۲ ماشہ تخم خرفہ ۲ ماشہ گل ارمنی ۲ ماشہ پوست خشخاش ایک تولہ کافور ایک ماشہ
صندل سفید ۳ ماشہ سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ شربت انار ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** پالک
اشجو خرفہ خشکہ دہی + گرم اشیاء کا پرہیز ہے۔

## سوال اسہال طحالی کا حال بیان کرو

**جواب** اسہال طحالی برنگ سیاہ ہوا کرتے ہیں اور طحال کلاں اور بدن لاغر
ہو جایا کرتا ہے **علاج** معدہ سوداوی میں جو کچھ بیان ہوا ہے وہ بیان کی
مفید ہے اول فصد باسلیق کی کھولنا اور ماء الجبن اس مرض میں بہت مفید
ہے یہ دوا بہت مفید ہے مرواریدناسفتہ ۳ ماشہ بسد ۲ ماشہ [illegible] طباشیر ۲ ماشہ
کہربا شمعی ۲ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ دانہ الائچی سفید ۲ ماشہ
سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ ماء اللحم ۵ تولہ کے پلانا مجرب ہے **دیگر** گاؤزبان ۵
تولہ گل گاؤزبان ۵ تولہ گل نیلوفر ۵ تولہ بادرنجبویہ ۵ تولہ بہمن سفید ۳ تولہ گل چہا
۳ تولہ ابریشم مقرض ۳ تولہ بالنگو ۳ تولہ تخم بادرنگ ۲ تولہ صندل سفید ۲ تولہ زعفران
۹ ماشہ مشک ۳ ماشہ سب کو ۱۰ سیر پانی میں شب کو تر کرکے صبح کو عرق کشید کریں
۵ تولہ صبح کو پلاویں نہایت مجرب ہے **دیگر** گزمازج ۲ ماشہ مصطگی ۲ ماشہ سماق
۲ ماشہ برگ حنا ۲ ماشہ عنب الثعلب ۲ ماشہ بزرالسرو ۲ ماشہ سعد ۲ ماشہ گل

۲ ماشہ گل چھاؤ ۶ ماشہ تخم گزر ۶ ماشہ کہربا ۶ ماشہ بسد ۳ ماشہ یشب سبز ۳ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ روغن بادام ایکتولہ سب کو کوٹ کر روغن میں چرب کر کے ۳ ماشہ ہمراہ مربائے آملہ ۱ عدد ورق نقرہ ۱ عدد ملا کر ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ و عرق کیوڑہ ۵ تولہ شربت صندل ۲ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** انار دانہ ایکتولہ زرشک ایکتولہ بہمن سرخ ایکتولہ زرنباد ۶ ماشہ کہربا ۳ ماشہ تخم سداب ۶ ماشہ تخم ریحان ایکتولہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ آب گرم ایک جرعہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** انار دانہ ایکتولہ مویز منقی ۳ تولہ نمک لاہوری ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ جوز السرو ۶ ماشہ سرکہ ۳ تولہ سب کو کوٹ کر بطور چٹنی کے بنا کر ۶ ماشہ ہمراہ عرق عنب الثعلب ۵ تولہ شربت بزوری ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گلقند ۲ تولہ سرکہ ایکتولہ زرشک ۶ ماشہ سب کو ملا کر ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** پلاؤ و خشکہ گوشت مرغ عصفرات شوربا حلوان + پرہیز اشیا بادی سے کرنا ضروری ہے +

## سوال اسہال امعائی رطوبتی کا حال بیان کرو؟

**جواب** اسہال امعائی ساتھ پیچش کے ہوا کرتے ہیں اگر پیچ ہو کر اسہال آویں تو وہ امعائی ہیں اور رطوبت سفید لیسدار اسہال کے ساتھ ضرور خارج ہوتی ہے **علاج** امعا کا علاج بغیر تنقیہ کے جائز نہیں ہے امعائی امراض میں اول مسہل بلغم کا کرنا ضروری ہے اور یہ دوا بہت مفید ہے مصطگی ایکماشہ طباشیر ایکماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملا کر ہمراہ شیرہ بادیان ۶ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ زیرہ سفید ۳ ماشہ دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ سب کو پیسکر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے

**دیگر** بادیان ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ تخم کنوچہ ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** دارچینی ۳ ماشہ مرصافی ۳ ماشہ افیون ایکماشہ جند بیدستر ایکماشہ سب کو پیسکر ہمراہ پانی کے گولیاں برابر نخود کے بنادیں ایک گولی ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ سفوف بہت مجرب ہے پوست بیرون پستہ ۶ ماشہ عود ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ زیرہ سفید ۶ ماشہ آملہ خشک ۶ ماشہ پشب سبز ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ اذخر ۶ ماشہ پودینہ خشک ۶ ماشہ۔ سبکا سفوف بناکر ۵ ماشہ صبح ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے سعد ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سب کو عرق گلاب ۲ تولہ میں حل کرکے ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** تخم اسی بریاں ایکتولہ تخم مرو بریان ایکتولہ شاہ بلوط ایکتولہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ زردی بیضہ مرغ بریاں ایک عدد کے ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** مازو سبز ۶ ماشہ تخم حماض ۶ ماشہ پوست سماق ایکتولہ تخم خشخاش ایکتولہ گلنار ایکتولہ پوست انار ایکتولہ کہربا شمعی ایکتولہ زرشک ۶ ماشہ پوست بیضہ مرغ سوختہ ایکتولہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت حب الاس ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست انار ایکتولہ۔ مازو ایکتولہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح وشام ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** نوشادر ۳ ماشہ ہمراہ شیرہ مویز منقی ایکتولہ کا شیرہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں نکالکر پلانا مجرب ہے **دیگر** جند بیدستر ۳ ماشہ فرفیہ ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر دانہ مونگ کے بناکر صبح وشام ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے

کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مجرب ہے آملہ خشک ایکتولہ روغن زرد ایکتولہ میں بریاں کرکے گرد ناف کے ضماد لگانا بہت مفید ہے **دیگر** مغز بیل گری ۶ ماشہ زرنباد ۶ ماشہ صمغ عربی بریاں ۶ ماشہ آملہ خشک ۶ ماشہ افیون ۳ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ مائیں خورد ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ گیرو ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح و شام ہمراہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** چاول خشکہ۔ دہی کھلانا یا شوربا چاول کھلانا مجرب ہے۔

# سوال اسہال معوی شوری کا حال بیان کرو

**جواب**۔ یہ اسہال بسبب شور مری یا شور زبان یا شور دہان سے ہو جاتے ہیں۔ یہ بنجر امعائی سے ہوتے ہیں اور اسمیں بھی پیچش کا ہونا لازمی ہے اور اسمیں قرحہ یا سحج بھی ساتھ ہو جاتا ہے ان کو اسہال قلاعی بھی کہتے ہیں **علاج** اول فصد باسلیق کی کھولنا یہ دوا بہت مفید ہے چہار تخم ایکتولہ روغن بادام ۳ ماشہ میں چرب کرکے ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** صمغ عربی ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ بہدانہ ۳ ماشہ ریشہ خطمی ۶ ماشہ عرق گلاب ۱۰ تولہ میں لعاب نکالکر شربت نیلوفر ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** طباشیر ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ کہربا شمعی ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ لعاب اسپغول ۶ ماشہ شربت بنفشہ ۳ تولہ و عرق گلاب ۵ تولہ و عرق گاؤزبان ۵ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست خشخاش ۱۲ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ تخم مرو ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت

خشخاش ۳ تولہ و عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** طباشیر ایکتولہ۔ تخم حماض ایکتولہ گل سرخ ایکتولہ اسپغول بریاں ایکتولہ صمغ عربی ایکتولہ گل ارمنی ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** آرد جو ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ مازو ۶ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ پوست انار ایکتولہ حب الآس ۶ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ سب کو ملاکر پیپکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** طباشیر ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ تخم حماض ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ پوست سماق ۶ ماشہ اسپغول ایکتولہ روغن بادام ۶ ماشہ میں چرب کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** موبیز بریاں ایکتولہ ستو جو ایکتولہ گل ارمنی ۳ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ نشاستہ بریاں ۶ ماشہ روغن گل ۶ ماشہ میں چرب کرکے سفوف بنادیں ۳ ماشہ ہمراہ شربت سیب ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** چہار تخم بریاں ایکتولہ گل ارمنی ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ حب الآس ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ لعاب ریشہ خطمی ۶ ماشہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** آشجو یا برنج خشکہ و عدس روغن بادام ڈالکر کھلانا مفید ہے + باقی سب چیز کا پرہیز لازم ہے +

## سوال اسہال صفراوی معوی کا حال بیان کرو

**جواب**۔ صفرا و بلغم کی آمیزش سے اسہال چیچپے کے ساتھ ہوتے ہیں اور یہ اسہال مانند زرد پانی کے ہوتے ہیں اور اس میں پیاس لازمی ہوتی ہے اور حلق خشک ہوجاتا ہے اور تلخی منہ کی ہوتی ہے **علاج** شربت ورد مکرر ۳ تولہ عرق گلاب ۱۰ تولہ ملاکر پلانا اور

دو چار مرتبہ اوپر سے پانی برف کا پلانا جب اسہال چار پانچ آجاویں تو اسپغول ایکتولہ روغن بادام ۳ ماشہ میں چرب کر کے ہمراہ دوغ گاؤ ترش نیم سیر کے کھلانا مفید ہے **دیگر** پوست سماق ایکتولہ حب الاس ۱۰ ماشہ گز مازج ۱۰ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ کشنیز خشک ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ بریاں ۶ ماشہ تخم ریحاں بریاں ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ و عرق بریاں ۵ تولہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** زرشک ۶ ماشہ پوست سماق ۶ ماشہ غنچہ انار ۶ ماشہ حب الاس ۶ ماشہ کشنیز خشک ۶ ماشہ۔ اقاقیا ۶ ماشہ پوست خشخاش ۶ ماشہ تخم ریحاں ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ افیون ۲ ماشہ بارتنگ ۶ ماشہ خرفہ بریاں ۱۰ ماشہ تخم حماض ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ کافور ۳ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنادیں ایک گولی صبح ہمراہ شیرہ خیارین ۶ ماشہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ شربت خشخاش ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم خطمی ۶ ماشہ تخم مرو ۶ ماشہ تخم کاہو ۶ ماشہ حب الاس ۶ ماشہ سب کو عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں پیسکر رب بہی ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** چہار تخم ۶ ماشہ خاکسی ۳ ماشہ بارتنگ ۳ ماشہ سب کا سفوف بناکر ہمراہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ ریشہ خطمی ۶ ماشہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ شربت خشخاش ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** حب الاس ایکتولہ تخم خشخاش ایکتولہ زرشک ایکتولہ انار دانہ ایکتولہ بیخ انجبار ایکتولہ پوست سماق ایکتولہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بہدانہ ایکتولہ دانہ الائچی سفید ایکتولہ زہر مہرہ ایکتولہ کافور ۳ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** حب الاس ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ بیخ انجبار ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ سب کو بریاں کر کے گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح و شام ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ و عرق کاسنی ۵ تولہ مصری ۳ تولہ ملاکر

کھلانا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ بقراط کافور ۳ ماشہ طباشیر ایک تولہ صندل سفید ۶ ماشہ۔
نشاستہ ایک تولہ صمغ عربی ایک تولہ زہر مہرہ ۶ ماشہ پوست سماق ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ پوست
انار ۶ ماشہ تخم مورد ۶ ماشہ سب کو پیس کر گولیاں برابر نخود کے بنا کر ہمراہ شربت نیلوفر ۳ تولہ
کے کھلانا مجرب ہے **غذا** برنج خشکہ ہمراہ جغرات و شوربا حلوان و نان گندم و دلیا گندم
ثقولات کا پرہیز لازم ہے۔

## سوال۔ اسہال معوی سوداوی کا حال بیان کرو

**جواب** مادہ سودا کا امعاء پر گرنے سے یا مسہل سمی کی تیزی سے یہ اسہال ہوا کرتے ہیں
**علاج** اول مسہل خلط سودا کا کرنا اور دوغ آہن تاب پلانا مفید ہے **دیگر** چہار تخم ایک تولہ
روغن بادام ایک ماشہ میں چرب کر کے ہمراہ عرق گلاب ۱۰ تولہ شربت سیب ۳ تولہ کے کھلانا
مجرب ہے **دیگر** تخم خشخاش ۶ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ سب کا شیرہ عرق بید مشک
۱۰ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں نکال کر شربت نیلوفر ۳ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** زہر مہرہ
۶ ماشہ طباشیر ایک تولہ حب الآس ایک تولہ گلنار ایک تولہ اقاقیا ایک تولہ چہار تخم ایک تولہ سب کا سفوف
بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** صمغ عربی ۶ ماشہ نشاستہ
بریاں ۶ ماشہ تخم کنوچہ ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ تخم حماض ۶ ماشہ تخم ریحان ۶ ماشہ
مصطگی ۳ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ پوست سماق ایک تولہ بہدانہ ۶ ماشہ انار دانہ ۶ ماشہ
حب الآس ایک تولہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ شربت بہی ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے
**دیگر** آملہ مقشر ایک تولہ کشنیز ایک تولہ گلنار ایک تولہ صمغ عربی ۶ ماشہ تخم خرفہ بریاں ۶ ماشہ طباشیر
۶ ماشہ تخم حماض ۶ ماشہ دم الاخوین ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ دوغ

اترش نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے۔ **دیگر** نشاستہ بریاں ایکتولہ تخم انجبار ایکتولہ پوست خشخاش بریاں ایکتولہ گل ارمنی ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ہمراہ شیرہ برگ جامن ایکتولہ و دوغ ترش کا ڈینیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** آملہ مقشر ۶ ماشہ برگ گولر ۶ ماشہ دونوں کو پانی ایکپاؤ میں پیسکر شربت انار ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **غذا** شیجو اور سب چیز کا پرہیز ہے۔

## سوال اسہال معوی از ضعف امعا کا حال بیان کرو

**جواب** یہ اسہال استرخا فالج سے پیدا ہوا کرتے ہیں **علاج** استرخا فالج کا کرنا مفید ہے یہ حقنہ بہت مفید ہے بابونہ ایکتولہ اکلیل الملک ایکتولہ برگ شبت ۶ ماشہ برگ سداب ایکتولہ حلبہ ۶ ماشہ تخم کتان ایکتولہ تخم سداب ایکتولہ تخم قرطم ایکتولہ پرسیاوشان ۹ ماشہ۔ روغن بلسان ۲ تولہ روغن بیدانجیر ۳ تولہ سب کو پانچ سیر پانی میں جوشدیں جب نصف رہ جائے روغن ملاکر حقنہ کرنا بہت مفید ہے **دیگر** عاقرقرحا ۶ ماشہ مویزج ۶ ماشہ خردل ۹ ماشہ سب کو ایکسیر پانی میں جوشدیکر غرغرہ کرنا مفید ہے **دیگر** تخم شبت ایکتولہ نمک لاہوری ۳ ماشہ شہد ۳ تولہ روغن بیدانجیر ۳ تولہ عرق بادیان ۱۰ تولہ ملاکر جوشدیکر پلانا مفید ہے۔ **دیگر** افسنتین ایکتولہ گزمازج ایکتولہ سعد ایکتولہ گل سرخ ایکتولہ تودریں ایکتولہ بوزیدان ایکتولہ نارمشک ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ دنی ۶ ماشہ ہلیلہ کابلی ایکتولہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شہد ۲ تولہ کے ملاکر چٹانا مفید ہے **دیگر** خشخاش سیاہ ۶ ماشہ خشخاش سفید ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ نشاستہ بلوط ۶ ماشہ مغز کوکنار ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ افیون ۳ ماشہ سیوس اسپغول ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت سیب ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** شیجو خشکہ دہی + اور سب چیز کا پرہیز ہے

# سوال اسہال جمیع اعضا کا حال بیان کرو

**جواب** یہ اسہال مرض دق میں آخر وقت میں شروع ہوتے ہیں **علاج** مرض دق کا کرنا مفید ہوگا اور قرص کافور۔ قرص طباشیر۔ قرص خشخاش اس میں کھلانا مفید ہیں **دیگر** مروارید ۳ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ دم الاخوین ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ شکر تیغال ۶ ماشہ پوست بیرون پستہ ۶ ماشہ گل گاؤزبان ۶ ماشہ بارتنگ ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ سنگ یشب ۳ ماشہ تخم ریحان ۶ ماشہ سب کو کوٹ کر سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ لعاب ریشہ خطمی ۳ ماشہ شربت خشخاش ۲ تولہ عرق مکو ۱۰ تولہ میں ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** زہر مہرہ ۳ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ ست گلو ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم خطمی ۳ ماشہ تخم خبازی ۳ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ ان کو عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں تر کر کے لعاب نکالیں اور تخم کاہو ۳ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ زہر مہرہ ۳ ماشہ بارتنگ ۳ ماشہ ان کا شیرہ ایک پاؤ پانی میں نکال کر سب کو ملا کر شربت سیب ۲ تولہ ڈال کر پلانا مجرب ہے **دیگر** قرص کافور ایک عدد ہمراہ شیرہ خرفہ ۳ ماشہ وحب الآس ۳ ماشہ الجبار ۳ ماشہ مغز کدو ۶ ماشہ وزہر مہرہ ایک ماشہ بارتنگ ۳ ماشہ وشربت خشخاش ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** کافور ایک ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ عرق گلاب ۲ تولہ میں پیس کر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** زنجبیل بریاں ۳ ماشہ حلتیت بریاں ۳ ماشہ دونوں کو ملا کر گولیاں بقدر نخود کے بنا کر ایک گولی ہمراہ عرق جعفران ۱۰ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** پوست ہیلہ ثانی ۶ ماشہ اندر جو تلخ ۶ ماشہ موچرس ۶ ماشہ بیلگری ۶ ماشہ گل دھاوا ۶ ماشہ قرفہ ۳ ماشہ مغز کنول ۳ ماشہ

پیتنس ۳ ماشہ سورنجان ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنا دیں صبح و شام ہمراہ دوغ آہن تاب نیم سیر کے ایک ایک گولی کھلانا مجرب ہے **دیگر** گل دھاوا ۔ ۶ ماشہ دال سفید ۶ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ دوغ گاؤ ایک پاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گاؤزبان ۶ ماشہ بادرنجبویہ ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ ریشہ خطمی ۶ ماشہ گل نیلوفر ۶ ماشہ عناب ۷ دانہ سب کو نیم سیر پانی میں جوشدیکر مصری ۳ تولہ ملا کر اول خمیرہ مروارید ۳ ماشہ ورق نقرہ ایک عدد ملاکر کھلانا اوپر سے اس کو پلانا مفید ہے ۔ **غذا** آش جو و خشکہ دال مونگ دہی کھلانا مفید ہے ۔

# سوال اسہال اطفال کا حال بیان کرو

**جواب** ۔ جو بچوں کو بوقت نکلنے دانتوں کے یا افراط شیر سے سدہ ماساریقا میں پڑجاتا ہے اس سے اسہال شروع ہو جاتے ہیں **علاج** اگر سبب نکلنے دانتوں کا ہووے تو اسہال بند نہ کریں اگر زیادہ کثرت سے آجاویں اور ضعف پایا جاوے ۔ تو زہر مہرہ ایک سرخ عرق گلاب ایکتولہ میں گھسکر قدرے قدرے پلاویں **دیگر** زیرہ سفید بریاں ایکتولہ بادیان بریاں ایکماشہ دانہ الائچی سفید ایکماشہ بیلگری ایکماشہ ۔ سب کو عرق گلاب ۳ تولہ میں پیسکر مصری ایکتولہ ملاکر قدرے قدرے پلانا مفید ہے **دیگر** پوست خشخاش بریاں ۳ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ روغن زرد ۶ ماشہ میں بریاں کرکے سفوف بناکر شیر مادر میں قدرے ایک سرخ کے ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** ۔ فادزہر حیوانی ایک چاول زرغ گاؤ میں گھسکر پلانا مجرب ہے **دیگر** زیرہ سیاہ ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ پوٹلی باندھکر گرم کرکے شکم کو سینک کرنا مفید ہے

دیگر زیرہ سیاہ ۳ ماشہ حب الاس ۳ ماشہ عود ہندی ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ گلاب ایکتولہ
سب کو پیسکر شکم پر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** پنیر مائیہ خرگوش ایکماشہ پانی میں گھسکر
پلانا مفید ہے **دیگر** پنیر مائیہ بز ایکماشہ تخم مویز ایکماشہ پانی ایکتولہ میں گھسکر پلانا
مجرب ہے **دیگر** مربائے ہلیلہ ایکماشہ عرق بادیان ایکتولہ میں گھسکر پلانا مفید ہے
**دیگر** رسوت ایک چاول شیر مادر میں گھسکر پلانا مفید ہے **دیگر** اگر اسہال سبز ہی مائل
بچہ کو آویں تو مغز ریٹھہ ایکچاول شیر مادر میں گھسکر پلانا مجرب ہے **دیگر** لودبنہ ایکماشہ
دانہ الائچی سفید ایکماشہ دونوں کو عرق بادیان ایکتولہ میں پیسکر پلانا مفید ہے **دیگر**
گل سرخ ایکماشہ حب الاس ایکماشہ مازو ایکماشہ پوست انار ایکماشہ پانی میں قدرے پیسکر
لیپ کرنا مفید ہے **دیگر** ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ بیلگری ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ
سب کو روغن گاؤ ایکتولہ میں بریان کرکے ایک سرخ شیر مادر میں ملاکر پلانا مفید ہے ۔
**دیگر** انار دانہ بریان ایکماشہ طباشیر ایکماشہ صمغ عربی ایکماشہ کتیرا ایکماشہ مصطگی ایکماشہ
حب الاس ایکماشہ گل سرخ ایکماشہ گل ارمنی ایکماشہ سب کا سفوف کرکے ۴ سرخ شیر
مادر میں ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** سلیخہ ایکماشہ مازو ایکماشہ سماق ایکماشہ بلوط ایکماشہ
طباشیر ایکماشہ مصطگی ایکماشہ انار دانہ ایکماشہ سب کا سفوف کرکے ۴ سرخ شیر مادر میں ملاکر
دینا مفید ہے **دیگر** پوست خشخاش بریان ایکماشہ زیرہ سیاہ بریان ایکماشہ بادیان بریان
ایکماشہ سب کا سفوف کرکے قدرے شیر مادر میں دینا مجرب ہے **دیگر** زعفران ایک سرخ
سفیدی بیضہ مرغ ۶ ماشہ میں ملاکر چٹانا مفید ہے **دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ ام لودبھانی
۳ ماشہ گل دھاوا ۳ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۳ ماشہ نرکچور ۳ ماشہ مغز چاکسو ۳ ماشہ بیلگری
۳ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۲ چاول شیر مادر میں ملاکر کھلانا بچوں کے ہر قسم اسہال کو مفید ہے

**دیگر** یہ دوا بہت مجرب ہے بیلگری ۳ ماشہ گل دھاوا ۳ ماشہ اندر جو تلخ ۳ ماشہ۔ خس ۳ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۲ چاول ہمراہ شیر مادر بچہ کو کھلانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے **دیگر** سہاگہ بریاں ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ ترکچور ۳ ماشہ سب کا سفوف بنا کر قدرے ۲ چاول بچہ کو کھلانا مجرب ہے باقی پرہیز اس کی والدہ کو کرانا چاہیئے۔

# سوال اسہال الدم کا حال بیان کرو

**جواب** خون کے اسہال آنا اور اطبا نے ان کو ذوسنطاریا کبدی یا معائی بیان فرمایا ہے یہ مرض احتباس خون حیض یا احتباس خون بواسیر سے مادہ امعا پر گرتا ہے اور یہ جگری بھی ہوتا ہے فرق جگری و معوی میں فقط یہ ہے کہ اسہال جگری میں خون رقیق مانند دھوون گوشت کے نیم گلابی و رقیق مادہ ہوتا ہے اور معوی میں خون غلیظ . . . سیاہی مائل ہوتا ہے **علاج** اسہال کو دفعتہً بند نہ کریں اور ہاتھ پاؤں کو اور خصیتین کو خوب مضبوط کر کے باندھیں اور غذا نہ دیویں اور فصد باسلیق کھولیں اور صندل ۳ ماشہ کافور ایک ماشہ عرق گلاب ۲ تولہ میں پیس کر جگر پر ضماد لگاویں **دیگر** گل سرخ ۶ ماشہ برادہ صندل سفید ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ پوست سماق ۶ ماشہ پوست بیرون پستہ ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ بیخ انجبار ۳ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گاوزبان خشک ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ پوست انار ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ۔ گلنار ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ دو بیخ گلاب ایک پاؤ کے کھلانا مفید ہے

**دیگر** زہر مہرہ ایک سرخ طباشیر ایک سرخ نوشادر و ۳ ماشہ ہیں ملاکر ہمراہ عرق بید مشک ۱۰ تولہ و شربت سیب ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** گل سرخ ۹ ماشہ صندلین ایکتولہ گلنار ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ سب کو پیسکر پانی میں کر دناف ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** صمغ عربی ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ سنگ جراحت ۶ ماشہ سب کو پیسکر سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شیرہ خرفہ ۳ ماشہ شربت خشخاش ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** دم الاخوین ۳ ماشہ لک مغسول ۳ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ انار دانہ ۶ ماشہ پوست سماق ۶ ماشہ زرشک ۶ ماشہ بیخ الجبار ۳ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ مربی بہی ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** مسور خشکہ دھی و دوغ گاؤ + اور سب چیز کا پرہیز ہے +

# سوال - سحج کا حال بیان کرو

**جواب** - خراش ہونا امعا میں سبب اسکا بلغم شور کا گرنا امعا پر یا ادویہ سمیہ مثل زد بیخ و نوسادر واہک وغیرہ کے استعمال سے یا احتراق سودا یا صفرا سے یا حدت تپ صفراوی میں اسہال ہونے سے سحج پیدا ہو جاتا ہے غرض اسکے اقسام بھی بہت ہیں اگر خراش ہو کر خون ساتھ آوے تو سحج امعائی ہے **علاج** اول اسپغول ایکتولہ یا دام روغن ۳ ماشہ میں چرب کرکے ہمراہ لعاب ریشہ خطمی ۳ ماشہ شربت بنفشہ ۲ تولہ ملاکر کھلانا اگر اجابت میں نکل آوے تو مزلقات کا استعمال کرنا ضروری ہے اگر اسپغول ہمراہ اجابت کے نہ نکلے تو اول تنقیہ خلط غالب کا کریں اور اگر امعا

اعلی میں خراش ہووے تو حقنہ سے خلط غالب کا نکالنا ضروری ہے اور اگر خراش اسفل میں ہووے تو قابضات سے علاج کریں اگر درد امعا میں ہووے اور پیچش زیر ناف معلوم ہووے اور براز کے ساتھ خون آوے اور کرب ہووے تو خراش امعا اعلے میں تصور کرو اور اگر غلبۂ تشنگی کا ہووے اور خون و ریم پہلے براز سے آوے یا اول براز آوے بعد خون و ریم آوے تو خراش اسفل میں ہے اور اگر ریم چکنی آوے تو وہ مستقیم میں خراش ہے۔ اور اگر ریم کا رنگ زرد ہووے تو صفرا کا احتراق ہے اگر خراش سفلی میں ہووے تو یہ دوا بہت مفید ہے دم الاخوین ۱۲ ماشہ سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ روغن زرد ۵ تولہ میں ملا کر حقنہ کرنا مفید ہے **دیگر** اسپغول ۶ ماشہ تخم مرو ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ بارتنگ ۱۲ ماشہ۔ تخم حماض ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ تخم ریحاں ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ نشاستہ بریاں ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ و شربت بنفشہ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گل ارمنی ۳ ماشہ حب الآس ۳ ماشہ تخم گندنا ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ کاغذ سوختہ ۳ ماشہ سب کو کوٹ کر سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں حل کرکے گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح و شام ہمراہ شربت انجبار ۳ تولہ کے ایک ایک گولی کھلانا مجرب ہے **دیگر** ہلیلہ سیاہ ایک تولہ روغن زرد ۶ ماشہ میں بریاں کرکے سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ دوغ گاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گلنار ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ صمغ عربی بریاں ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ سب کو روغن زرد ایک تولہ میں بریاں کرکے تخم کتاں بریاں ۶ ماشہ تخم مرو بریاں ۱۲ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ ابنیسون ۳ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** نشاستہ بریاں ۶ ماشہ تخم ریحان بریاں ۶ ماشہ تخم حلبہ بریاں ۶ ماشہ

برزکتان بریان ۶ ماشہ سب کا سفوف بناکر ہمراہ لعاب ریشہ خطمی ۳ ماشہ و بہدانہ ۳ ماشہ کا لعاب نکالکر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے غذا خشکہ چاول دال حجزات دوغ گاؤ۔ مربائے بہی و مربائے سیب کھلانا مفید ہے۔

## سوال۔ اسہال الدمہ کا حال بیان کرو

جواب۔ اسہال دیم کے آنا کسی عضو باطنی سے مثلاً معدہ یا کبد یا صدر سے علاج اول ماء العسل پلانا علاج نفث الدم کا کرنا مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے کہربا شمعی ۳ ماشہ دم الاخوابین ۳ ماشہ بسد ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ نشاستہ بریاں ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ دوغ گاؤ آہن تاب ایکپاؤ کے پلانا مفید ہے دیگر سماق ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ آرد جو ایکتولہ صمغ عربی ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ دم الاخوابین ۳ ماشہ کاغذ سوختہ ۶ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت انجبار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے دیگر زر نیخ زرد ۳ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ ماز و سبز ۶ ماشہ مس سوختہ ۳ ماشہ آہک ایکماشہ افیون ایکماشہ زعفران ایکماشہ سب کو بیسکر ۲ سیر پانی میں حل کرکے حقنہ کرنا مفید ہے۔ غذا سنتو جو شوربا کلہ پاچہ گوسفند صمغ عربی ۳ ماشہ اس میں ملاکر ہمراہ خشکہ چاول کے کھلانا مفید ہے۔ باقی اشیاء سے پرہیز کرنا لازم ہے۔

## سوال۔ زحیر کا حال بیان کرو

جواب۔ زحیر پیچش کو کہتے ہیں اور اس میں براز بند ہو جاتا ہے اور مانند پنجال مرغی کے بار بار ریم سفید یا سرخی مائل نکلتی ہے یہ مرض مرغی کو ہوا کرتا ہے اس کو فارسی

ہیں کہ ٹک کہتے ہیں اور حرکت رودۂ مستقیم سے ہوتی ہے اور اسمیں پیچش و درد ہوکر کبھی ریم آتی ہے اور کبھی خون آتا ہے زحیر دو قسم کی ہوتی ہے ایک زحیر صادق دوسرے کاذب فقط علاج کے طبیب کو لازم ہے کہ پہلے صادق اور کاذب کی شناخت کر کے علاج شروع کرے اول چہار تخم ایکتولہ روغن بادام ۳ ماشہ میں چرب کر کے ہمراہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ و شربت بنفشہ ۲ تولہ کے کھلاویں اور انتظار کریں کہ وہ پاخانہ میں برآمد ہوئے ہیں یا نہیں اگر وہ ہمراہ پاخانہ کے نکل آویں تو زحیر صادق ہے اگر نہ نکلیں تو کاذب ہے زحیر کاذب یبوست سے سدہ پڑ جانے امعا میں ہوا کرتی ہے اور زحیر وبائی بھی ہوتی ہے بسبب متعفن ہونے ہوا سے ہو جاتی ہے **علاج** زحیر کاذب کا اول تنقیہ مزلقات سے کرنا لازم ہے اور زحیر وبائی میں خفقان و غشی و تشنگی و بثور خورد منہ میں اور خارش و سوزش مقعد میں پیدا ہو جایا کرتی ہے اس مرض میں قابضات کا استعمال جائز نہیں ہے اکثر جاہل طبیب اسمیں قابضات کا استعمال کرتے ہیں اس میں مریض ہلاک ہو جاتا ہے گرم پانی شکم پر ڈالنا زحیر کو مفید ہے **دیگر** ریشہ خطمی ۶ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ تخم کنوچہ ۳ ماشہ سپستان ۱۱ دانہ سب کا پانی نیم سیر میں لعاب نکالکر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر دو چار مرتبہ دن میں پلانا مفید ہے **دیگر** ہلیلہ سیاہ ایکتولہ بادیان ۶ ماشہ روغن بادام ۱۰ ماشہ میں بریاں کر کے طباشیر ۶ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ ملا کر سفوف بنا دیں ۳ ماشہ ہمراہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ شربت بنفشہ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** صمغ عربی ۳ ماشہ شکر سفید ۶ ماشہ سفوف کر کے ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست سنگدانہ مرغ ۳ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ پودینہ خشک ۶ ماشہ پوست بیرون پستہ ۶ ماشہ پوست ترنج ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ بہمن سفید ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے

۳ ماشہ ہمراہ شربت سیب ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** موچرس ۳ ماشہ جغرات ۵
۵ تولہ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** لودھپٹھانی ۳ ماشہ ہمراہ جغرات ۵ تولہ کے کھلانا مجرب
ہے **دیگر** مردار سنگ ایکماشہ کافور ۴ سرخ روغن بادام ۳ ماشہ کے چرب کرکے کھلانا مجرب
کھلانا مجرب ہے اگر زحیر کاذب ہووے تو مغز فلوس ۳ تولہ گلقند ۲ تولہ ریشہ خطمی ۶ ماشہ
عنب الثعلب ۶ ماشہ ترنجبین ۵ تولہ سب کو عرق گلاب ۵ تولہ و عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں تر
کرکے صاف کرکے صبح کو چھانکر روغن بادام ۳ ماشہ ڈالکر پلانا مفید ہے بعد اسہال
کے چار تخم ایکتولہ ہمراہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ شربت بنفشہ ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** برگ
سنامکی ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ سب کو پانی
ایکپاؤ میں پیسکر پلانا مجرب ہے **دیگر** مغز فلوس ایکتولہ رب سوس ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ
روغن بادام ۶ ماشہ ملاکر چٹانا مفید ہے اگر زحیر صفراوی ہووے تو تخم ریحان بریاں ۶ ماشہ
صمغ عربی ۳ ماشہ دانہ ہیل ۳ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ
و عرق گلاب ۱۰ تولہ شربت بنفشہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم حماض ۶ ماشہ بارتنگ
۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ مغز بیلگری ۳ ماشہ تخم ریحان ۳ ماشہ سب کا سفوف
بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت بنفشہ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** سپاری سوختہ ۳ ماشہ
ہمراہ جغرات ۵ تولہ کے ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم حماض بریاں ۶ ماشہ زیرہ سفید ۳
ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ زنجبیل بریاں ۳ ماشہ سب کو روغن گاؤ ۶ ماشہ میں چرب کرکے ۳ ماشہ
گلقند ۲ تولہ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** عود ہندی ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ بوزیدان ۳ ماشہ
سب کا سفوف کرکے گلقند ۲ تولہ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** بادیان ۶ ماشہ نانخواہ ۶
ماشہ صمغ عربی بریاں ۶ ماشہ دانہ الائچی کلاں ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ

صمغ عربی ۱ ماشہ نشاستہ ۱ ماشہ انیسون ۴ ماشہ اسپغول بریاں ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ دوغ گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مرور پھلی ایکتولہ مائین خورد ایکتولہ خرما بڑی ۴ ماشہ زنجبیل بریاں ۴ ماشہ صمغ عربی ۴ ماشہ افیون ایکماشہ سب کو ملاکر گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح و شام ہمراہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ شربت بنفشہ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** زیرہ سفید ۶ ماشہ اجوائین دیسی ۶ ماشہ انیسون ۴ ماشہ رال سفید ۶ ماشہ کتھ سفید ۶ ماشہ تخم کونچ ۶ ماشہ گل دھاوا ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ کوکنار ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ ببلگری ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ بریاں ۶ ماشہ اسپغول سالم ایکتولہ سب کا سفوف کرکے ۴ ماشہ ہمراہ لعاب ریشہ خطمی ۳ ماشہ شربت بنفشہ ۳ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے اگر زحیر صادق میں افیون ایکماشہ چونہ قلعی ایکماشہ ملاکر گولی برابر مونگ کے بناویں ایک گولی ہمراہ پانی کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** اگر زحیر دبائی ہوویں تو نوشادر ۳ ماشہ ہمراہ عرق بید مشک ۵ تولہ و عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** اگر زحیر اطفال کو ہوویں تو خردل ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ روغن زرد ۳ ماشہ میں بریاں کرکے ۴ سرخ شیر مادر میں حل کرکے کھلانا مجرب ہے **دیگر** کہربا شمعی ایکماشہ صمغ عربی ایکماشہ گلنار ایکماشہ چاکسو ایکماشہ سوت ایکماشہ نرکچور ایکماشہ سب کی گولیاں برابر دانہ مونگ کے بناکر ایک گولی ہمراہ شیر مادر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پشک بز ایکتولہ گرم کرکے مقعد بچہ کو سینکنا مفید ہے **دیگر** تخم ریحان ۲ ماشہ اسپغول ۴ ماشہ روغن زرد ۹ ماشہ میں بریاں کرکے ایکماشہ ہمراہ شربت نیلوفر ایکتولہ کے کھلانا مجرب ہے ۔

**غذا** خشکہ و دھی دینا چاہیئے ۔

# سوال مغض کا حال بیان کرو

**جواب** - ہندی میں مروڑ کو کہتے ہیں یہ بسبب ریح غلیظ یا خلط صفرا یا بلغم شور یا دیدان یا خلط سوداوی یا ورم یا قرحہ یا شرب ادویہ مسہلہ حارہ کا سبب ہے **علاج** اول سبب دریافت کریں پھر حسب سبب علاج کریں یہ دوا بہت مفید ہے بادیان ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ سب کو عرق مکوا یکپاؤ میں پیسکر گلقند ۲ تولہ کا شیرہ ملاکر پلادیں مجرب ہے **دیگر** تخم کرفس ۶ ماشہ انیسون ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ کالی زیری ۳ ماشہ حب بلساں ۳ ماشہ تخم سداب ۶ ماشہ درنج ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ ندا وند مدحرج ۳ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ گلقند ۲ تولہ کے ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** مصطگی ایکماشہ عود ایکماشہ گلقند ۲ تولہ ملاکر کھلانا اوپر سے عرق بادیان ۵ تولہ پلانا مجرب ہے **دیگر** آرد ماش ۱۰ تولہ حلتیت ۶ ماشہ ملاکر روٹی پکا کر اوسپر روغن گل ۳ تولہ ڈالکر گرم گرم شکم پر باندھنا مفید ہے **دیگر** سداب ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ صعتر ۶ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مغض صفراوی میں اسپغول ۳ ماشہ تخم ریحاں ۳ ماشہ روغن بادام ایکماشہ میں چرب کرکے ہمراہ شربت بنفشہ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** برگ سنا مکی ۶ ماشہ انیسون ۶ ماشہ تربد سفید ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ جو مقشر ۶ ماشہ سپستان ۱۱ دانہ سبکو نیم سیر پانی میں جوشدیکر روغن بادام ۶ ماشہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** مصطگی ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملاکر کھلانا مفید ہے۔

**دیگر** حلتیت ایک سرخ شیر گاؤ ایکپاؤ میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** پودینہ پہاڑی ۳ماشہ ہمراہ جغرات ۵ تولہ کے ملاکر کھلانا مفید ہے **غذا** خشکہ شوربا یا خشکہ دھی کھلانا مفید ہے ✤

# سوال نفخ وقراقر کا حال بیان کرو

**جواب۔** پھول جانا شکم کا اور خفیف سا درد ہونا اور آواز کا آنا شکم سے اور ریح کا خارج ہونا خود بخود یہ مرض کثرت ریاح و سوءہضم سے ہوتا ہے اور ضعف ہضم سے دوسرے غذا بادی کے کھانے سے اور کبھی مراق کی مشارکت سے امعا میں سدہ پڑجایا کرتا ہے اور کبھی ضعف معدہ و جگر کے باعث سے بھی خروج ریح بلاارادہ ہوتی ہے اور کبھی آخر سل میں بھی یہ علامت پیدا ہوجاتی ہے اور کبھی استرخا رودہ مستقیم کو ہوجاتا ہے اس کے سبب سے بھی یہ مرض ہوجایا کرتا ہے **علاج** بادیان ۶ماشہ عرق گلاب ۵ تولہ میں شیرہ نکالکر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم کشوث ۳ماشہ زیرہ سیاہ ۳ماشہ بادیان ۳ماشہ نانخواہ ۳ماشہ گلقند ۲ تولہ سب کا شیرہ عرق بادیان ایکپاؤ میں نکالکر پلانا مفید ہے **دیگر** نانخواہ ۳ماشہ تخم کرفس ۳ماشہ بادیان ۳ماشہ پودینہ ۳ماشہ انیسون ۳ماشہ سب کا سفوف کرکے شکر سفید ہموزن ملاکر ۶ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** معجون فلاسفہ ۱۰ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** پودینہ ۶ماشہ دانہ الائچی کلاں ۶ماشہ سفوف کرکے ۳ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** جوارش جالینوس ۶ماشہ نمک سلیمانی ایکماشہ ملاکر کھلانا بہت مفید ہے باقی علاج قولنج ریحی کا کرنا مفید ہے **غذا** لطیف شوربا

یا خشکہ نان گندم کھلانا مفید ہے +

## سوال قولنج کا حال بیان کرو

**جواب** قولنج سدہ پڑ جانے امعا میں پیدا ہوتا ہے یہ دو قسم سے مشہور ہے اگر سدہ امعا سفلی میں پڑ جاوے تو قولنج ہوتا ہے اور اگر سدہ امعا علے میں پڑ جاوے تو ایلاوس پیدا ہوتا ہے اور قولنج کی بہت قسمیں ہیں سوداوی قولنج صفراوی قولنج ورمی قولنج ثفلی قولنج بلغمی قولنج ریحی سبب سب کا سدہ ہے **علاج** اول مسہل دینا جو خلط غالب ہووے۔ ضروری ہے بعد مسہل کے یہ دوا بہت مفید ہے روغن بیدانجیر ۲ تولہ روغن بادام ایکتولہ عرق گلاب ۱۰ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** عصارہ ریوند ایک سرخ سقمونیا ایک سرخ تربد سفید ایکماشہ روغن بادام ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملا کر کھلانا مجرب ہے **دیگر** شوربا ہُدہُد جانور کا پلانا مفید ہے **دیگر** خراطین خشک ۳ ماشہ کھلانا مفید ہے **دیگر** سرگین گرگ ایکماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملا کر کھلانا مجرب ہے **دیگر** عقرب کا سر اور دُم کاٹ کر گلقند ۲ تولہ میں ملا کر کھلانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے **دیگر** شاخ گوزن سوختہ ایکماشہ اجوائین خراسانی ایکماشہ۔ دونوں کو شکم پر باندھنا مفید ہے **دیگر** برگ فرانش ایکتولہ پانی ایکپاؤ میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم حنا ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** سرگین خر ایکتولہ کا پانی نکالکر پلانا مجرب ہے **دیگر** نرگس ۲ عدد پانی نیم سیر میں پیسکر پلانا مجرب ہے **دیگر** سرگین گرگ بازو پر باندھنا مفید ہے **دیگر** برگ سنا مکی ایکتولہ گل بنفشہ ۹ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ تخم قرطم ایکتولہ مویز منقی ۲ تولہ عرق گلاب ایکپاؤ میں جوش دیکر روغن بیدانجیر ۲ تولہ اور قند سفید ۳ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** ریوند چینی

ایکماشہ تربد سفید ایکماشہ زنجبیل ایکماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملا کر کھلانا اوپر سے عرق گلاب ۱۰ تولہ پلانا مفید ہے **دیگر** شیرہ قرطم ایکتولہ شیرہ تخم خربزہ ایکتولہ عرق گلاب ایکپاؤ میں نکالکر شربت دینار ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** برگ سناکی ایکتولہ مغز املتاس ۴ تولہ تخم قرطم ایکتولہ گل بنفشہ ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ مویز منقی ۲ تولہ انیسون ۶ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ سب کو نیم سیر پانی میں جوش دیکر چھانکر روغن بید انجیر ۲ تولہ شکر سفید ۳ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** مغز جمالگوٹہ ۶ ماشہ مغز بید انجیر ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ سہاگہ ۶ ماشہ سیماب ۶ ماشہ جو کہار ۶ ماشہ زردچوبہ ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ فلفل سفید ۶ ماشہ سب کو کوٹ کر گولیاں برابر نخود کے بناکر دو گولی ہمراہ شیرہ نانخواہ ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ کا پانی نیم سیر میں نکالکر پلانا مجرب ہے **دیگر** لہسن ۳ ماشہ شیر گاؤ ایکپاؤ میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** صبر ۳ ماشہ انزروت ۳ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۳ ماشہ نمک ہندی ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ ساذج ہندی ۳ ماشہ قسط ۳ ماشہ سلیخہ ۳ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ سقمونیا ۳ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناویں ۲ حب ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** مغز سمندر پھل ۶ ماشہ کف دریا ۶ ماشہ نمک سنگ ۶ ماشہ نمک سیاہ ۶ ماشہ اشخار سفید ۶ ماشہ تربد سفید ۶ ماشہ جو کھار ۶ ماشہ سہاگہ ۶ ماشہ ـ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ دارفلفل ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ انگوزہ ۶ ماشہ بابرنگ ۶ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** خردل ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ پیشاب گاؤ ۲ تولہ میں حل کرکے ضماد لگاویں مجرب ہے **دیگر** مغز املتاس

۵ تولہ ترنجبین ۵ تولہ شیر گاؤ نیم سیر میں جوش دیکر روغن بادام نو ماشہ ملاکر پلانا مفید ہے اور جب تک تو لنج دور نہ ہو جاوے۔ **غذا** ہرگز نہ دینی چاہیئے اور شوربا مرغ و تیتر کا دینا مفید ہے ✦

# سوال ایلاوس کا حال بیان کرو

**جواب۔** ایلاوس جو سدہ امعائے اعلیٰ میں عارض ہوتا ہے یہ بھی قولنج ہے معنے اسکے کہ خداوند عالم ایسے مرض سے پناہ دیوے یہ بہت بڑا مہلک مرض ہے اسمیں بذریعہ قے پاخانہ منہ کے راستہ سے آتا ہے اور مزاج معدہ و امعا و جگر کا فاسد ہو جاتا ہے اور دوا قبول نہیں کرتا اور اس میں کرب و خفقان و غشی و سردی اطراف ہاتھ پاؤں کی اور تہیج چشم اور قے کے ساتھ فضلہ براز کا نکلنا یہ مرض لاعلاج ہے اس سے نجات ہونی مشکل ہے مگر اطبا متقدمین نے اسکا علاج علاج قولنج کا تحریر فرمایا ہے اسمیں حقنہ کرنا بہت مفید لکھا ہے اگر نصیب یاور ہوں تو شافی مطلق شفا عطا کرتا ہے ورنہ سب تدبیریں ہیچ ہیں ایک مرتبہ میرے حضرت قبلہ گاہی صاحب نے میری موجودگی میں ایک شخص کا علاج کیا تھا خداوند عالم نے اس کو اس مرض سے نجات دی وہ یہ دوا ہے شوربا ہُدہُد جانور کا ایک پاؤ بناکر اسمیں روغن بید انجیر ۵ تولہ ملاکر پلایا گیا خدا نے فضل کر دیا مگر کھانا اور پانی تین روز تک بند رکھا اور بجائے پانی کے عرق بادیان پلایا گیا اسکے سوا اور کوئی مفید دوا ثابت نہیں ہوئی اگر خدا فضل کر دے تو پانچ روز بعد قدرے شوربا و دلیا گندم دینا چاہیئے ورنہ خدا حافظ ہے ✦

# سوال دیدان کا حال بیان کرو

**جواب** دیدان جمع کیڑونکی ہے جو امعا میں کئی قسم کے پیدا ہوجاتے ہیں جو سب سے بڑے ہوتے ہیں انکو حیات کہتے ہیں اور ایک تھیلی میں چھوٹے مانند کدو دانہ کے پیدا ہوتے ہیں ان کو کدو دانہ کہتے ہیں اور جو سب سے چھوٹی قسم کے باریک سفید ہوتے ہیں ان کو دیدان کہتے ہیں علامات ان کی پیدائش کے یہ ہیں حالت بھوک میں یا خلو معدہ میں سیلان لعاب دہن اور خواب میں شب کو پیسنا دانتوں کا اور خواب میں نکلنا رطوبت کا منہ سے اور گرانی سر کی اور غصہ بہت اور وقت بیداری کے غضبناک ہونا اور ڈرنا خواب میں اور نعرہ مارنا اور کبھی قولنج اور صرع کی حالت ہو جانا یا جوع کلبی یا خفقان یا غشی یا سقوط اشتہا اور قے ہونا اور زرد رہنا چہرہ کا اور بعض وقت تمدد شکم اور ورم خصیونمیں اور بدبو آنا منہ سے اور ساتھ براز کے کرم کا نکلنا اور حرص طعام سے نفرت اور کھانسی خشک اور سرخی چشم اور سردی ظاہر ہونا بدن میں **علاج** اول تین روز شیر شکر خوب ۴ چار مرتبہ دن میں پلانا بعد تین روز کے باؤبرنگ ۳ ماشہ کمیلہ ۵ ماشہ تربد سفید ۳ ماشہ حب النیل ۲ ماشہ قسط تلخ ۳ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ سفوف کرکے ۲ ماشہ ہمراہ شیرہ گاؤ نیم سیر شکر سفید ۵ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست بیخ انار ایک تولہ پوست بیخ توت ایکتولہ دونوں کو نیم سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** روغن بیدانجیر ۳ تولہ برگ سنائکی ۹ ماشہ گل سرخ ۹ ماشہ بادیان ۹ ماشہ نیم سیر پانی میں جوشدیکر شکر سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** پودینہ خشک ۲ ماشہ پوست توت ۲ ماشہ پانی ایک پاؤ میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** زیرہ سیاہ ۵ ماشہ شکندر ۲ ماشہ باؤبرنگ ۲ ماشہ زنجبیل

۲ ماشہ برگ پودینہ ۲ ماشہ نمک ہندی ۲ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۲ ماشہ سب کا سفوف کرکے
۳ ماشہ شہد ۲ تولہ میں ملاکر چٹانا مجرب ہے **دیگر** باؤبڑنگ ۲ ماشہ پوست انار ۲ ماشہ کمیلہ
۲ ماشہ صبر ۲ ماشہ شحم حنظل ۲ ماشہ نمک ہندی ۲ ماشہ سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ آب سرد
ایک جرعہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** باؤبڑنگ ایکتولہ پوست ہلیلہ زرد ۲ ماشہ آملہ
۲ ماشہ تربد سفید ۲ ماشہ گل بچھاؤ ۲ ماشہ انجبار ۲ ماشہ جوکھار ۲ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۲ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۲/۵ ماشہ نرکچور ۲
ماشہ فلفل سیاہ ۲ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۲ ماشہ تج ۲ ماشہ حلتیت ۲ ماشہ نمک ہندی ۲ ماشہ سب کا سفوف
کرکے ۳ ماشہ صبح وشام ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** شحم حنظل
۲ ماشہ پتہ گاؤ ۲ تولہ میں پیسکر مقعد میں فتیلہ تر کرکے رکھنا مفید ہے **دیگر** شونیز ۳ ماشہ
زردچوبہ ۳ ماشہ دونوں کو پانی میں پیسکر پلانا مجرب ہے **دیگر** گیرو ۳ ماشہ رسوت
۳ ماشہ ملاکر مقعد میں لگانا مجرب ہے **غذا** خشکہ دہی اسمیں مفید ہے

# فصل پنجم

## تشریح مقعد مع امراض وعلاج کے بیان میں

واضح ہو کہ مقعد دروازہ خارجی دار الخلافہ بدن آدم کا ہے اسکے راستہ سے قوت دافع
روزمرہ اسکے فضلا کو دفع کرتی ہے اور دروازہ داخلی کے اور اسکے امراض یکساں ہیں
اور مقعد مرکب ہے عضلات وغشاء وعروق وعصب سے اور اسکو بھی بسبب روزمرہ کی
خدمتگذاری سکے خارج کرنے فضلہ کے سبب سے اکثر امراض میں مبتلا ہونا پڑتا ہے

اور امراض خاص مقعد کے یہ ہیں بواسیر ریح البواسیر قیشر البواسیر نواصیر ورم مقعد شقاق مقعد استرخا مقعد خروج مقعد حکہ مقعد قروح مقعد وجع مقعد۔

# سوال بواسیر کا حال بیان کرو

**جواب**۔ بواسیر کے سات قسم اطبا نے بیان فرمائے ہیں اور بواسیر کی معنے ہیں۔ مسہ پیدا ہونا مقعد میں ایک قسم عدسی ونخودی ہے دوسری کو انگوری کہتے ہیں تیسری کا نام توتی ہے چوتھی قسم بیضاوی اور پانچویں کو نخلی کہتے ہیں اور چھٹی کا نام تینی ہے یعنی بشکل انجیر کے اور ساتویں کو خرمی کہتے ہیں دراصل یہ مادہ خون سوداوی کا ہے۔ جو ورید و نہیں ناقص ہو کر بسبب زیادتی کے خارج ہو کر نکلتا ہے اور یہ خون اول فضلہ خارج ہونے سے نکلتا ہے اور بعد فضلہ کے نکلتا ہے اور چہرہ کا رنگ زرد ہو جاتا ہے اور علاج سب اقسام کا ایک ہی ہے یہ مرض بھی مشکل سے جاتا ہے ورنہ یہ بھی لاعلاج میں داخل ہے **علاج** اسکا دو طرح سے اطبا نے بیان فرمایا ہے ایک قطع کرنا مسونکا دوسرے تنقیہ خلط سوداوی کا مسہل سے حجامت سے فصد سے زلو وغیرہ سے اس مرض میں جگر کی اصلاح کرنا ضروری ہے یہ مرہم بہت مفید ہے کافور ایکماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ سرب ایکماشہ روغن گاؤ ۲ تولہ موم سفید ۱ ماشہ سب کو ملا کر مرہم بنا کر اور ۲ چار مرتبہ لگانا مفید ہے **دیگر** یہ سفوف بہت مجرب ہے **دیگر** کپور کچری ۱ ماشہ کندر ۱ ماشہ الائچی سفید ۱ ماشہ بادیان ۱ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ شیرہ بھنگ ۳ ماشہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** نیم ۱ ماشہ اندرجو ۱ ماشہ تلخ رسوت ۱ ماشہ کتھ سفید ۱ ماشہ مغز تخم بکائین ۱ ماشہ مغز تخم نیب ۱ ماشہ سب کی گولیاں برابر نخود کے

بنا کر صبح و شام ہمراہ مسکہ گاؤ ایک تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بیخ انجبار ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ
کشنیز ۶ ماشہ بارتنگ ۶ ماشہ برادہ صندل سفید ۶ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۶ ماشہ ہمراہ
لعاب ریشہ خطمی ۶ ماشہ کے شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست خشخاش
ایک تولہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ دونوں کو روغن زرد ایک تولہ میں بریاں کر کے ۳ ماشہ ہمراہ شربت
انجبار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** طباشیر ۴ ماشہ شاخ گوزن سوختہ ۴ ماشہ کہربا شمعی ۶
ماشہ بسد ۴ ماشہ سنگ جراحت ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ پوست بیضہ مرغ ۴ ماشہ سفوف کر کے
۳ ماشہ ہمراہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ شربت انجبار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** کہربا شمعی
۴ ماشہ دم الاخوین ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ بسد ۳ ماشہ کاغذ سوختہ ۴ ماشہ شاخ گوزن سوختہ
۴ ماشہ سب کا سفوف کر کے ہمراہ شیرہ بادیان ۶ ماشہ و انیسوں ۳ ماشہ زیرہ سفید ۳ ماشہ
دانہ الائچی خورد ۳ ماشہ کا نکالا لیکر شربت انجبار ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** رسوت ۳ ماشہ
کہربا شمعی ۳ ماشہ دانہ الائچی ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ طباشیر ۴ ماشہ
ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ مقل ۶ ماشہ سب کو گندنا ۵ تولہ کے پانی میں کھرل کر کے گولیاں برابر نخود
کے بناویں صبح و شام ہمراہ پانی کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ بلیلہ
۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ روغن زرد ایک تولہ میں بریاں کر کے دم الاخوین ۳ ماشہ صندل سفید
۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ بارتنگ ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ بسد ۳ ماشہ رسوت ۳ ماشہ بیخ انجبار ۳
ماشہ مقل ۴ ماشہ سب کو ہموزن لیکر گندنا ۵ تولہ کے پانی میں کھرل کر کے گولیاں برابر
نخود کے بناویں صبح و شام ہمراہ آب سرد ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** یہ مرہم
بہت مفید ہے سریشی مسکہ ۳ ماشہ روغن زرد ایک تولہ میں گھسکر مردار سنگ ۳ ماشہ
سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ موم سفید ۴ ماشہ شاخ گوزن سوختہ ۳ ماشہ روغن گاؤ ۴ تولہ

سب کو ملا کر مرہم بنا کر لگانا مجرب ہے **دیگر** مجیٹھ ۶ ماشہ اندرجو شیریں ۶ ماشہ سفوف بنا کر روغن گاؤ ایک تولہ میں ایک ماشہ ملا کر کھلانا مجرب ہے **دیگر** مجیٹھ ۳ ماشہ گوگل ۳ ماشہ رسوت ۳ ماشہ پوست انار ۳ ماشہ ناگ کیسر ۳ ماشہ تخم تمر ہندی ۶ ماشہ موصلی سیاہ ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ شربت انجبار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم خطمی ۶ ماشہ تخم خبازی ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ اکلیل الملک ۶ ماشہ ۶ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ تخم شبت ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ باقلا ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ پوست خشخاش ایک تولہ خسک ۶ ماشہ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر نطول کرنا مفید ہے **دیگر** آرد جو ایک تولہ رسوت ۶ ماشہ زردی بیضہ مرغ ایک عدد روغن گل ۳ تولہ ملا کر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** کچلہ ۳ ماشہ تخم ریٹھا مغز ۳ ماشہ دو تولہ پیکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ ادم ... ۹ ماشہ ... ترکی ۳ ماشہ ... ... سکہ ایک تولہ اول سیماب و ... کو آگ پر رکھکر گرم کریں اور ... کو پیسکر ایک ایک چٹکی ڈالتا جاوے جب سب کی راکھ ہو جاوے تو شہد ایک تولہ ملا کر گولیاں بقدر نخود کے بنا دیں چہل روز تک کھلا دیں بواسیر ہر قسم کی جاتی رہتی ہے نہایت مجرب ہے **دیگر** برگ برگد ۶ ماشہ اجمود ۶ ماشہ مرچ سیاہ ۶ ماشہ پیپلا مول ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ ... سنگ ۶ ماشہ شیطرج ۶ ماشہ بابرنگ ۶ ماشہ ترپھلہ ایک تولہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔

## سوال ریح البواسیر کا حال بیان کرو

**جواب**۔ دراصل یہ مرض جگر و گردہ سے تعلق رکھتا ہے مگر حکمائے اس کو بسبب مشارکت مقعد کے امراض مقعد میں شامل کر دیا ہے اور مقعد سے اس کو

کوئی واسطہ نہیں ہے یہ مادہ ریح سوداوی کا گردو ناف وگردہ کے آجاتا ہے اس میں نفخ و قراقر شکم اور کبھی یہ ریح خصیہ و قضیب میں آجاتی ہے اور کبھی طرف سرو سینہ و پہلو و مثانہ و گردن و پشت کے منتقل ہوتی ہے اس میں زحیر اور اسہال خون اور سوء ہضم اور ضعف باہ اور قلت لذت جماع اور درد مقعد میں وقت انزال کے اور کبھی اختلاج مقعد اور آواز آنا شکم ریح کا اور پاخانہ نرم اور خارش منہ و بدن پر اور کبھی منہ سے بوئے بد کا آنا اور کبھی سوزش معدہ اور کبھی گلے میں درد ہونا اور کثرت خواب و خمیازہ اور ہاتھ پاؤں کا بھاری ہو جانا اور کبھی اس مرض سے سدر و دوار و شبکوری اور صداع و قولنج کبھی ہو جایا کرتا ہے اور اشتہا صادق نہیں ہوتی **علاج** و بید الورد جوارش جالینوس جوارش کمونی خبث الحدید اور عرق تنبول حسب ضرورت کھلانا اس مرض میں بہت مفید ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد ۲ ماشہ پوست ہلیلہ کابلی ۲ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۲ ماشہ۔ مقل ۲ ماشہ تربد ۲ ماشہ سکبینج ۲ ماشہ خردل ۲ ماشہ سب کو گندنا کے پانی ۳ تولہ میں کھرل کرکے گولیاں برابر نخود کے بنا کر ایک گولی ہمراہ شیرہ بادیان ۳ ماشہ کے پانی ایک پاؤ میں نکال کر کھلانا مجرب ہے **دیگر** افتیمون ۲ ماشہ درونج عقربی ۲ ماشہ بیخ کبر ۲ ماشہ فلفل سیاہ ۲ ماشہ تخم گندنا ۲ ماشہ صعتر ۲ ماشہ عاقرقرحا ۲ ماشہ مقل ۲ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ چوکھار ۳ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۲ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ تربد ۳ ماشہ سب کو آب گندنا ۵ تولہ میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنادیں صبح و شام ہمراہ شیرہ خیارین ۲ ماشہ و شیرہ بادیان ۲ ماشہ کے کھلادیں مجرب ہے **دیگر** زنجبیل ایکتولہ شونیز ایکتولہ کندر ایکتولہ زرنباد ایکتولہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ عرق سونف ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پودینہ ۲ ماشہ زنجبیل ۲ ماشہ کشنیز ۲ ماشہ سہاگہ بریاں ۲ ماشہ اجوائن دیسی ۲ ماشہ حرمل ۲ ماشہ

مغز بیدانجیر ۶ ماشہ تربد ۶ ماشہ مقل ۶ ماشہ تخم گندنا ۶ ماشہ مغز بادام ایکتولہ حلتیت ۳ ماشہ سب کا سفوف کر کے روغن بیدانجیر ایکتولہ میں چرب کر کے ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** وج ترکی ۳ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ پوست بیخ بادیان ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ زیرہ سفید ۳ ماشہ سہاگہ بریاں ۳ ماشہ مقل ۶ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ خردل ۳ ماشہ بنرالبنج بریاں ۳ ماشہ تربد سفید ۶ ماشہ۔ برگ سنا مکی ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ برگ سرو ۶ ماشہ برگ جھاؤ ۶ ماشہ برگ سنبالو ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ سداب ۶ ماشہ جوزبوا ۶ ماشہ حلتیت ۳ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ پوست بیخ اک ۳ ماشہ پوست بیخ سہانجنہ ۶ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** زرنباد ۲ رتی مربی ہلیلہ ایک عدد ملا کر ہمراہ شیرہ خیارین ۶ ماشہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تودری سفید ۳ ماشہ سفوف کر کے ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ و عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مصطگی ۳ ماشہ مقل ۳ ماشہ شرپھلہ ایکتولہ مویز منقی ایکتولہ سب کو کوٹ کر گولیاں برابر نخود کے بنا کر صبح و شام ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** شوربا مرغ بٹیر تیتر زردی بیضہ مرغ نقولات سے پرہیز جماع اس میں بہت نقصان دیتا ہے ✦

# سوال قشر البواسیر کا حال بیان کرو

**جواب** یہ وہ مرض ہے کہ رودہ مستقیم میں ایک جسم غلیظ سخت اندر کی جانب معلوم ہوتا ہے اور اندر کی جانب یہ مانند کنکری کے رکھا ہوا معلوم ہوتا ہے اور ہر وقت تکلیف دیتا ہے اور ریح بند ہو جاتی ہے **علاج** اسکا ریح البواسیر کیسا مفید لکھا ہے اور

مرہم اکال لگانا تاکہ وہ مادہ کٹ جاوے بعد میں مرہم مدمل کا استعمال کرنا مرہم داخلیون اس میں بہت مفید ہے اس کو بھی اطبا نے ریح البواسیر کی قسم میں شمار کیا ہے اس واسطے اس کا علاج بعینہٖ ہی علاج ریح البواسیر کا کرنا لکھا ہے +

## سوال۔ نواصیر کا حال بیان کرو

**جواب** نواصیر قروح خبیثہ غائرہ جو اوپر کنارے مقعد کے ہو جاتا ہے اور وہ رودہ مستقیم کے گوشت کو فاسد کر دیتا ہے اور زرد پانی اس میں سے برآمد ہوتا ہے اور بواسیر سے بھی نواصیر ہو جاتی ہے اور یہ دو قسم کی ہوتی ہے ایک وہ جو سوراخ داخل رودہ مستقیم میں ہو جاوے دوسری قسم وہ جو سوراخ خاص مقعد میں ہو جاوے اور یہ سوراخ استخوان مقعد تک اثر کرتا ہے اس میں پاخانہ بار بار آتا ہے اور ساتھ پاخانہ کے ریم نکلتی ہے اور بیچینی ہر وقت ہوتی رہتی ہے اور مقعد میں انگشت ڈالنے سے رودہ میں پہنچ جاتی ہے اور کبھی اس سوراخ میں سے پیشاب نکل آتا ہے یہ مرض بھی مہلک ہے **علاج** یہ دوا بہت مجرب ہے استخوان گربہ ایکتولہ آب ترپھلہ ایکتولہ میں گھسکر لگانا بہت مفید ہے **دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ ام نیم گربہ کو شیر گاؤ قدرے میں گھسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** زرد چوبہ ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ موم سفید ۲ ماشہ سب کو ملا کر مرہم کے بنا کر لگانا مجرب ہے **دیگر** برگ نیب سبز ۲ ماشہ چونہ قلعی ۳ ماشہ دونوں کو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** نارجیل دریائی ایکماشہ پانی میں گھسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ کاتھ ۲ ماشہ زرد چوبہ ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ پھٹکری خام ۳ ماشہ شاخ گوزن سوختہ ۳ ماشہ موم زرد ۲ ماشہ روغن زیتون ۳ تولہ مرہم بنا کر لگانا مجرب ہے **دیگر** یہ دوا بہت

مفید ہے چرم کیمیت سوختہ ۳ ماشہ کتھ سفید ۳ ماشہ سنگ جراحت ۳ ماشہ موم سفید ۳ ماشہ روغن زرد ۳ تولہ مرہم بناکر لگانا مجرب ہے **دیگر** سرمہ سیاہ ۳ ماشہ سیندور ۳ ماشہ سیماب ۳ ماشہ شنجرف ۳ ماشہ نیلا تھوتھا بریاں ۱ ماشہ موم ۶ ماشہ روغن گاؤ ۲ تولہ سب کی مرہم بناکر لگانا مجرب ہے **دیگر** استخوان انسان ۲ رتی سات روز کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ دوا نہایت مجرب ہے آملہ سوختہ ۳ ماشہ نیلا تھوتھا سوختہ ۳ ماشہ رال ۳ ماشہ سب کو روغن کنجد ۳ تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے باقی علاج بواسیر کا کرنا چاہیئے ۔

## سوال۔ ورم مقعد کا حال بیان کرو

**جواب**۔ ورم صلابت ہوجانا مقعد پر یہ حرارت دموی وصفراوی سے ہوجایا کرتا ہے۔ اور کبھی یہ مادہ بلغمی بارد سے بھی ہوجاتا ہے **علاج** فصد باسلیق کی کھولنا یا جونک لگانا بعد میں مسہل صفرا کا کرنا اور قطن پر حجامت کرنا یہ دوا بہت مفید ہے شیرہ چارمغز ایکتولہ کا ایک پاؤ پانی میں نکالکر شربت ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** روغن گل ایکتولہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** کافور ایکماشہ مردار سنگ ایکماشہ افیون ایکماشہ روغن گل ۲ تولہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** زعفران ایکماشہ۔ مردار سنگ ۳ ماشہ گوگل ۳ ماشہ چربی گردہ بز ایکتولہ روغن گل ۳ تولہ موم سفید ۶ ماشہ۔ سب کو بطور مرہم بناکر لگانا مفید ہے **دیگر** گل بنفشہ ۶ ماشہ اکلیل الملک ۶ ماشہ تخم حلبہ ۶ ماشہ پوست انار ۶ ماشہ سب کو پانی میں پیسکر مقعد پر باندھنا مفید ہے **دیگر** پیاز کو آگ میں گرم کرکے مقعد پر باندھنا مفید ہے **دیگر** برگ تنباکو ایک عدد گرم کرکے مقعد پر باندھنا مفید ہے **دیگر** تخم خطمی ۶ ماشہ بذرکتان ۶ ماشہ میدہ گندم ایکتولہ۔

زردی بیضہ مرغ ایک عدد میں ملاکر مقعد پر باندھنا مفید ہے **دیگر** روغن بادام ۲ ماشہ شیر گاؤ نیم سیر میں ڈالکر پلانا مفید ہے **دیگر** عدس مقشر ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ افیون ایکماشہ تخم کتان ۲ ماشہ تخم حلبہ ۲ ماشہ تخم خطمی ۲ ماشہ سب کو پیسکر ٹکیا بناکر نیم گرم مقعد پر باندھنا مفید ہے **دیگر** پوست ہلیلہ کابلی ۲ ماشہ سکبینج ۲ ماشہ مقل ۲ ماشہ سرشف زرد ۲ ماشہ سب کو آب گندنا میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح و شام ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ روغن بادام ۲ ماشہ کھلانا مفید ہے ❖

# سوال استرخائے مقعد کا حال بیان کرو

**جواب** ڈھیلا ہوجانے عضلہ مقعد کو کہتے ہیں یہ مرض فالج سے یا ضربہ سقطہ سے یا مسہ بواسیر کے کٹنے سے یا ورم مقعد سے یا قولنج سے اسمیں ریح بلاارادہ نکل جاتی ہے اور پاخانہ بھی نہیں رکتا ہے اور مقعد پر سردی برف کی پہنچنے سے بھی استرخا ہوجایا کرتا ہے **علاج** قولنج کا کرنا مفید ہے یہ دوا بہت فائدہ کرتی ہے پوست بیخ بادیان ۲ ماشہ پوست بیخ کاسنی ۲ ماشہ بیخ اذخر ۲ ماشہ بیخ کرفس ۲ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ بادیان خطائی ۲ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ اسطوخودوس ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ انجیر زرد ۱ عدد منقی ۹ دانہ زرشک ۲ ماشہ گلقند ۲ تولہ سب کو نیم سیر پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم شبت ۲ ماشہ بادرنجبویہ ۲ ماشہ افسنتین ۲ ماشہ زرنباد ۲ ماشہ پوست انار ۲ ماشہ گل بابونہ ۲ ماشہ سب کو پیسکر پانی میں ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** روغن قسط ایکتولہ روغن بیدانجیر ایکتولہ دونوں کو ملاکر مقعد پر مالش کرنا مفید ہے **غذا** شوربا مرغ و نان گندم کھلانا چاہئے ❖

# سوال خروج مقعد کا حال بیان کرو

**جواب۔** نکل آنا مقعد کا وقت براز کے جس کو ہندی میں کانچ نکلنا کہتے ہیں **علاج** موم سفید ۶ ماشہ لعاب ریشہ خطمی ۳ ماشہ زردی بیضہ مرغ ایک عدد شیر گاؤ ایکپاؤ سب کو جوشدیکر بطور مرہم بناکر لگانا مفید ہے **دیگر** اول مقعد کو چرب کرکے اوپر سے سرمہ سیاہ کی پوٹلی بناکر باندھنا مفید ہے **دیگر** اقاقیا ۳ ماشہ خبث الحدید ۳ ماشہ موئے انسان سوختہ ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ میں ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** سپستان ۱۱ دانہ روغن گل ۳ تولہ میں جلاکر وہ روغن لگانا مفید ہے **دیگر** موم سفید ۳ ماشہ روغن زرد ایکتولہ زردی بیضہ مرغ ایک عدد شیر گاؤ ایکپاؤ سب کو بطور مرہم کے پکاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** پوست انار ۶ ماشہ جفت بلوط ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ مازو ۶ ماشہ سب کو ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر بھپارہ دینا مفید ہے **دیگر** گل بنفشہ ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ تخم خبازی ۶ ماشہ پوست خشخاش ایکتولہ بابونہ ۳ ماشہ تخم شلغم ۳ ماشہ تخم کتان ۳ ماشہ تخم مرو ۳ ماشہ ۴ سیر پانی میں جوشدیکر اس پانی میں بیمار کو بٹھلانا مفید ہے **دیگر** پنبہ دانہ ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ روغن گل ۲ تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** مغز تخم تمر ہندی ۹ ماشہ رسوت ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ گل ارمنی ۶ ماشہ سب کو پانی میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** تخم حماض ۳ ماشہ سفوف کرکے ہمراہ دوغ گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست انار ۳ ماشہ صدف سوختہ ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ پھٹکری ۳ ماشہ سرمہ ۳ ماشہ سب کو پانی میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** عدس مقشر ۶ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ پوست انار ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ جفت بلوط ۳ ماشہ سپاری خورد ۳ ماشہ جوز السرو ۳ ماشہ پوست مغیلاں ۳ ماشہ سب کو پانچسیر پانی میں جوشدیکر بیمار کو بٹھلانا مفید

ہے دیگر فلفل موبہ ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ کشنیز ۳ ماشہ نمک سنگ ۳ ماشہ نمک ۳ ماشہ۔
زنجبیل ۳ ماشہ آملہ ۳ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا
مفید ہے دیگر آملہ ۲ ماشہ سنامکی ۲ ماشہ دونوں کو روغن کنجد ۲ تولہ میں جوشدیکر اس روغن
کو لگانا مفید ہے دیگر استخوان سرآدمی ایکماشہ شیرہ برگ دھتورہ ایکتولہ میں پیسکر لگانا
مجرب ہے دیگر گل منڈی ۲ ماشہ پانی میں پیسکر باندھنا مفید ہے دیگر گل کیکر ایکتولہ
پھلی کیکر ایکتولہ گل دھاوا ایکتولہ سب کو ۲ سیر پانی میں جوشدیکر آب دست لینا مفید ہے

# سوال حکہ مقعد کا حال بیان کرو

**جواب**۔ خارش ہونا مقعد پر سبب اسکا غلط سوداوی کے غلبہ سے یا دیدان سے
یا قروح مقعد یا خلط صفرا سے ہوتا ہے **علاج** اگر دیدان کا سبب ہووے تو دیدان
کا علاج کرنا اگر قروح ہووے تو اسکا علاج کریں اگر صفرا یا بلغم کا سبب ہووے تو
تنقیہ مسہل خلط غالب کا کریں اور قے اسمیں بہت مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے۔
سپستان ۱۱ دانہ عناب ۷ دانہ خطمی ۲ ماشہ سب کا لعاب پانی ایکپاؤ میں نکالکر شربت نیلوفر
۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے دیگر تخم گندنا ۳ ماشہ ساجیٹ ۳ ماشہ موم ۳ ماشہ روغن بنفشہ
۲ تولہ سب کو ملاکر لگانا مفید ہے دیگر پھٹکڑی بریاں ۳ ماشہ روغن زرد ایکتولہ میں
پیسکر لگانا مفید ہے دیگر برگ مورد ۳ ماشہ شونیز ۳ ماشہ جوزہندی سوختہ ۳ ماشہ شہد
ایکتولہ میں ملاکر گولیاں برابر نخود کے بناکر ایک گولی ہمراہ شربت بنفشہ ۲ تولہ کے کھلانا
مجرب ہے دیگر مقل ۳ ماشہ روغن زرد ۳ ایکتولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے دیگر راکھ
چوب انگور ۳ ماشہ زردی بیضہ مرغ ایکتولہ روغن بادام ۳ ماشہ میں ملاکر لگانا مفید ہے۔

**دیگر** تربد ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ دونوں کو پیس کر گولی بقدر کنار بنا کر صبح و شام کھلانا مفید ہے **غذا**۔ پالک۔ کدو۔ شوربا گوشت بز مفید ہے۔

# سوال۔ قروح مقعد کا حال بیان کرو۔

**جواب**۔ زخم ہو جانا مقعد میں سبب اس کا خلط حار کی تیزی کا باعث ہے۔
**علاج** سرب سوختہ ۳ ماشہ دم اخوالین ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ میں پیس کر لگانا مجرب ہے **دیگر** روغن دیودار تھوڑا سا مقعد پر لگانا مفید ہے **دیگر** گل سرخ ۳ ماشہ پوست انار ۳ ماشہ حبت بلوط ۳ ماشہ سب کو پیس کر لگانا مفید ہے **دیگر** سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ سماق ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ اقلیمیا ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ افیون ایکماشہ زعفران ایکماشہ مردار سنگ ایکماشہ روغن کنجد ۳ تولہ موم ۲ ماشہ ملا کر لگانا مفید ہے **دیگر** صبر ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ زردی بیضہ مرغ ایک عدد زرنیخ زرد ایکماشہ مازو ۳ ماشہ سعد ۳ ماشہ روغن زیتون ۳ تولہ میں ملا کر بطور مرہم کے لگانا مجرب ہے **دیگر** شم بز سوختہ ۳ ماشہ پوست بیضہ مرغ سوختہ ۳ ماشہ کاغذ سوختہ ۳ ماشہ روغن کاؤ ۲ تولہ میں ملا کر لگانا مفید ہے **دیگر** سپستان سوختہ ۲ ماشہ تخم سن سوختہ ۳ ماشہ پوست انار سوختہ ۳ ماشہ موم سفید ۲ ماشہ روغن کنجد ۳ تولہ ملا کر لگانا مجرب ہے۔

# سوال وجع مقعد کا حال بیان کرو

**جواب**۔ درد ہونا مقعد میں اس کے کئی سبب ہیں شقاق سے عذر یا قطع سے یا خلط سوداوی کے غلبہ سے یا بلغم شور کی تیزی سے **علاج** برگ تنباکو گرم کر کے

باندھنا مفید ہے **دیگر** سرب ایکماشہ کافور ایکماشہ روغن زرد ۲ تولہ میں گھسکر لگانا مفید ہے **دیگر** تخم خطمی ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ حلبہ ۳ ماشہ افیون ایکماشہ سب کو پانی میں پیسکر گرم کرکے لگانا مفید ہے **دیگر** برگ بھنگ ۳ ماشہ برگ گیندہ ۶ ماشہ دونو کو پیسکر نیم گرم باندھنا مفید ہے **دیگر** افیون ایکماشہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ کا پانی ۵ تولہ میں پیسکر روغن بنفشہ ایکتولہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** تخم اُبھل ۳ ماشہ پیسکر لگانا مفید ہے **دیگر** گل تمباکو سوختہ ۳ ماشہ روغن کنجد ایکتولہ میں ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** افیون ایکماشہ کافور ایکماشہ زعفران ایکماشہ سب کو عرق پیاز ۲ تولہ میں حل کرکے لگانا مفید ہے ٭

# فصل ششم

## تشریح گلیتان مع امراض کے بیان میں

### سوال گلیتان کا حال بیان کرو

**جواب** - گلیتان عربی ہیں گرد کو کہتے ہیں اور یہ دو ہیں ایک دائیں طرف دوسرا بائیں طرف پشت سے چسپاں ہیں اور یہ مرکب ہیں گوشت شرائین اور اوردہ سے اور انکو مانند جگر کے حس نہیں ہے اس کی غشا کو بہت حس ہے اور جو رگیں ان میں ہیں ان کو طالعین کہتے ہیں اور انکے ذریعہ جگر سے خون ان میں آکر اُن کی غذا

ہوتا ہے اور یہ سقے ہیں دیوان سلطنت بدن آدم کے ان کو شب و روز دیوان صاحب کے مکان سے پانی کھینچنے کا کام سپرد ہے یہ پانی کھینچکر تالاب میں جمع کر دیتے ہیں جسکا نام مثانہ ہے اور شکل گردے کی نصف دائرہ کی مانند ہوتی ہے اور ایک طرف کا اونچا ہوتا ہے دوسری طرف کا نیچا ہوتا ہے اور ان کو بھی بسبب کثرت کام کے بہت سے امراض ہیں مبتلا ہونا پڑتا ہے جنکی تفصیل یہ ہے سوء مزاج ہزال ضعف ریح ۔ وجع سدہ ورم جرب ۔ قروح دبیلہ ۔ ذیابیطس حصات ۔




## سوال سوء مزاج کلیہ کا حال بیان کرو

جواب ۔ بگڑ جانا مزاج گردہ کا یہ اکثر ہزال سے یا ضعف یا وجع یا قروح یا ذیابیطس

سے ہوجایا کرتا ہے اگر سوءِ مزاج حار ہوگا تو پیاس و تلخی منہ کی ضرور ہوگی **علاج**۔
تخم کاہو ۳ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ مغز کدو شیرین ۶ ماشہ تخم خشخاش ۷ ماشہ زرشک ۶ ماشہ
سب کا شیرہ نکالکر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** اقاقیا ۶ ماشہ صندل
سفید ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ عرق گلاب ۵ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** طباشیر
۶ ماشہ کافور ایکماشہ شربت بنفشہ ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم خیارین
۶ ماشہ سرکہ ایکتولہ پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** تخم بادرنگ ۶ ماشہ تخم خیار ۶ ماشہ
ترنجبین ۲ تولہ سکنجبین سادہ ۲ تولہ سب کا شیرہ پانی ایکپاؤ میں نکالکر ملاکر پلانا مفید
ہے اگر سوءِ مزاج دموی ہووے تو فصد باسلیق کی کرنا اور اگر صفراوی ہووے تو مسہل
صفرا کا کرنا اور تخم کاسنی ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ شیر خر ۱۰ تولہ میں پیسکر پلانا مفید ہے
**دیگر** روغن گل ایکتولہ سرکہ ایکتولہ ملاکر ملنا اور راوندچینی ۳ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ
شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** لبوب کبیر خاص امراض گردہ کے واسطے
مفید ہے اور معجون فلاسفہ ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر**
مغز فندق ایکتولہ مغز پستہ ایکتولہ مغز نارجیل ایکتولہ کنجد مقشر ایکتولہ مغز بادام ایکتولہ مویز منقی ایکتولہ [illegible]
۳ عدد شکر سفید ہموزن ملاکر سفوف بناکر ۱۰ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں مجرب
ہے **دیگر** پرسیاوشان ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ تخم خربزہ ۳ ماشہ تخم
قرطم ۳ ماشہ عنب الثعلب ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ سب کو پانی ایکپاؤ میں جوشدیکر پلانا مفید
ہے **دیگر** تخم جرجیر ۳ ماشہ زردی بیضہ مرغ ایک عدد میں ملاکر ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھانا
مجرب ہے **دیگر** روغن قسط ایکتولہ روغن بادام ایکتولہ ملاکر ملنا مفید ہے **غذا** شوربا
مرغ و نان گندم ہے پرہیز ترشی بادی و جماع سے ضروری ہے ٭

# سوال ہزال گردہ کا حال بیان کرو

**جواب** ۔ ہزال لاغری کو کہتے ہیں اور یہ مرض اکثر کثرت جماع سے ہوتا ہے ۔ یا استفراغ کثیر سے مانند قے یا اسہال یا خون کے نکلنے سے اسمیں درد کمر قلت شہوت جماع ضعف بصر صداع اور پیشاب کا جلد نکل جانا اور مقام کمر کا ہر وقت سرد رہنا اور رغبت جماع کے نفرت اور خواب بہت آنا اور پنڈلیوں میں سردی محسوس ہونا **علاج** سوء مزاج کا کرنا نفع کرتا ہے **دیگر** مغز نارجیل ایکتولہ مغز پستہ ایکتولہ مغز فندق ایکتولہ مغز چلغوزہ ایکتولہ مغز بادام ایکتولہ تخم ہلیون ایکتولہ شہد ۸ تولہ میں ملا کر معجون بناویں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مغز قرطم ۳ ماشہ کنجد مقشر ۳ ماشہ ہمراہ بھیجا بز بریاں کرکے ملا کر ہمراہ شیرہ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم خشخاش ایکتولہ مغز پنبہ دانہ ایکتولہ مغز کدو شیریں ایکتولہ مغز بادام ایکتولہ مغز فندق ایکتولہ بادیان ایکتولہ لک ایکتولہ مغز خیارین ایکتولہ مغز پستہ ایکتولہ کنجد مقشر ایکتولہ نخود بریاں ۲ تولہ سب کا سفوف بناکر ۹ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بھیجا گوسفند ۸ تولہ روغن زرد ایکتولہ میں بریاں کرکے قدرے نمک ملا کر ہفت روز کھلانا مجرب ہے **غذا** شوربا مرغ ۔ حلوا ۔ شیر گوشت ۔ مغزیات ۔ نان گندم مرغن + پرہیز ترشی و جماع کا ہے

# سوال ضعف گردہ کا حال بیان کرو

**جواب** ۔ ضعیف ہونا گردے کا یہ سوء مزاج یا ہزال یا کثرت جماع یا کثرت مدامت سے یا زیادہ کھڑے رہنے سے یا سفر پیادہ چلنے سے یا سنگ گردہ سے ہوجایا کرتا ہے

علامات یہ ہیں کہ ہمراہ پیشاب کے خون ملا ہوا ہوگا چونکہ وہ خون غذا گردہ کی ہے اس کو گردہ ہضم نہیں کرتا وہ خون پیشاب کے ہمراہ ملا ہوا آویگا اور درد بھی محسوس ہوگا اور رنج اور صدمہ سے بھی یہ مرض ہو جایا کرتا ہے **علاج** سوء مزاج کا کرنا اور یہ دوا بہت مفید ہے دم الاخوائین ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ۔ صندل سفید ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ تخم خرپزہ ۶ ماشہ تخم قرطم ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۶ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مغز پنبہ دانہ ایکتولہ مغز حب صنوبر ایکتولہ کتیرا ایکتولہ مغز پستہ ایکتولہ تخم ملیون ایکتولہ مغز نارجیل ایکتولہ مغز کردگان ایکتولہ شقاقل ایکتولہ زنجبیل ۶ ماشہ حب الزلم ایکتولہ۔ لسان العصافیر ایکتولہ سب کو شہد ۱۰ تولہ میں ملا کر معجون بناویں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** صمغ عربی ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ گل ارمنی ۶ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ لیسد ۶ ماشہ سلاجیت ۶ ماشہ کشتہ قلعی ۶ ماشہ مروارید ناسفتہ ۳ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ مغز کدو شیرین ۶ ماشہ مغز بادام ۶ ماشہ مغز فندق ۶ ماشہ مغز چلغوزہ ۶ ماشہ موچرس ۶ ماشہ سب کا سفوف بنا کر ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تودری سرخ ۶ ماشہ تودری زرد ۶ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ حب السمنہ ۶ ماشہ بوزیدان ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ حب القلقل ۶ ماشہ مغز بادام ایکتولہ مغز فندق ایکتولہ مغز نارجیل ایکتولہ آرد برنج بریاں ۵ تولہ روغن زرد ۵ تولہ شہد ۳ وزن ملا کر بطور حلوا بناویں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** آرد نخود بریاں ۵ تولہ آرد باقلا ۵ تولہ روغن زرد ۱۰ تولہ میں بریاں کر کے شہد ۲ وزن ملا کر بطور حلوا کے بناویں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** عدس مقشر ۶ ماشہ برنج ساٹھی ۶ ماشہ

صمغ عربی ۶ ماشہ گل ارمنی ۴ ماشہ چرائتہ ۶ ماشہ ستوجوا یکتولہ سب کو پانی میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے غذا خشکہ پلاؤ شوربا مرغ سیب امرود کھلانا مفید ہے +

## سوال ریح الکلیہ کا حال بیان کرو

**جواب**۔ ریح کا پیدا ہونا گردونمیں اس میں بھوک کے وقت درد محسوس ہوتا ہے اور شکم میں بھی نفخ ہو جایا کرتا ہے **علاج** بادیان ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ سب کا شیرہ پانی ایک پاؤ میں نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** بادیان ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ پوست بیخ بادیان ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ سداب ۶ ماشہ سب کا شیرہ پانی ایک پاؤ میں نکالکر مصری ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** جوارش مصطگی ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ میں ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** روغن بابونہ ایکتولہ روغن گل ایکتولہ ملاکر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** برگ تنبا کو ایک عدد پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** تخم کرفس ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ وج ۶ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ مویز منقی ایکتولہ اصل السوس ۳ ماشہ انجیر زرد ایک عدد سب کو نیم سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** زنجبیل ۶ ماشہ خردل ۶ ماشہ دونوں کو پیشاب بقر ۲ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **غذا**۔ شوربا مرغ و نان گندم کھلانا + بقولات کا پرہیز ہے +

## سوال وجع کلیہ کا حال بیان کرو

**جواب** درد ہونا گردونمیں یہ درد کبھی ہزال سے یا ریح سے یا ضعف گردہ سے یا

حصات گردہ سے یا ورم کے سبب سے ہو جایا کرتا ہے اصل سبب اس مرض کا ضعف ہضم وسقوط اشتہاء قولنج بھی ہوا کرتا ہے **علاج** برشعشا ۲ سرخ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گل بابونہ ایکتولہ تخم شبت ایکتولہ تخم خطمی ایکتولہ پودینہ خشک ایکتولہ سب کو پانچ سیر پانی میں جوشدیکر آبزن کرنا مفید ہے **دیگر** نگینہ دہان فرنگ پتھر کا انگشتری میں جڑوا کے ہاتھ میں رکھنا مجرب ہے **دیگر** تخم کتان ۳ ماشہ تخم حلبہ ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ گل بنفشہ ۳ ماشہ بادیان ۶ ماشہ تخم طبیون ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ مکوخشک ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ پرسیاوشان ۳ ماشہ سب کو نیم سیر پانی میں جوشدیکر نبات سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** گل ٹیسو ۲ تولہ اسارون ایکتولہ پوست بیخ بادیان ایکتولہ سب کو ۲ سیر پانی میں جوشدیکر آبزن کرنا مجرب ہے **دیگر** مغز چلغوزہ ۳ ماشہ مویز منقی ایکتولہ ملاکر ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** ریوند چینی ۶ ماشہ قسط شیریں ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ مغز چلغوزہ ۶ ماشہ جوزبوا ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ جوزلبناں ۶ ماشہ جدوار خطائی ۳ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** ریوند چینی ۶ ماشہ قسط تلخ ۶ ماشہ مغز چلغوزہ ۶ ماشہ جوزبوا ۶ ماشہ تخم گندنہ ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ سداب ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گائے نیم گرم کے کھلانا مجرب ہے **غذا** شوربا مرغ و نان گندم + پرہیز دال ماش اور اردی کا ضروری ہے +

## سوال سدہ کلیہ کا حال بیان کرو

**جواب** سدہ پڑجانا راہ گردہ میں علامت بھاری ہونا مقام گردونکا اور پیشاب

وقت سے آتا ہے اور تپ اور الم ضرور ہوگا۔ سبب خلط غلیظ یا ورم گردہ ہے **علاج** سدہ ورمی میں علاج ورم کا کرنا یہ دوا بہت مفید ہے بادیان ۶ ماشہ نخود سیاہ ایکتولہ انیسوں ۳ ماشہ بادام تلخ ایکتولہ سب کو کوٹ کر پانی ایکپاؤ میں جوشدیکر مصری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** پوست خربزہ ۲ تولہ عرق بادیان ایکپاؤ میں جوشدیکر شکر سرخ ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** کبابہ ۳ ماشہ غاریقون ۳ ماشہ پانی ایکپاؤ میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** عود ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ خولنجاں ۳ ماشہ ملیون ۳ ماشہ سب کو نیم سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** تخم کرفس ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ تخم گندنہ ۶ ماشہ۔ آسارون ۶ ماشہ فقاح اذخر ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ وج ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** شوربا مرغ و نان گندم زردی بیضہ مرغ + بقولات کا پرہیز ہے +

## سوال ورم الکلیہ کا حال بیان کرو

**جواب**۔ گردونکو ورم ہو جاتا ہے یہ ورم زیادتی خون سے یا خراش سنگ گردہ سے یا ضربہ سقطہ سے یا احتباس بول سے یا اٹھانے بار گراں سے یا مشارکت جگر و معدہ سے اس میں تپ شدید درد کمر میں اور اندک اندک آنا پیشاب کا اور قے اور تشنگی اور پنڈلیوں میں خدر معلوم ہوتا ہے اور جانب طحال درد ہوگا اور آثار مالیخولیا کے معلوم ہوتے ہیں اور اس ورم سے دق بھی ہو جایا کرتی ہے **علاج** ابتدا میں مدرات قویہ اور اسہال قویہ اور حرکت جماع اور قے کی سخت ممانعت ہے یہ دوا مفید ہے اکلیل الملک ایکتولہ بابونہ ایکتولہ سبوس گندم ۲ تولہ جو مقشر ایکتولہ عنب الثعلب ایکتولہ تخم خطمی ایکتولہ

سب کو ۵ سیر پانی میں جوش دیکر آبزن کرنا مفید ہے **دیگر** خطمی ایکتولہ خبازی ایکتولہ تخم
کتان ایکتولہ مغز فلوس ۵ تولہ روغن گل ایکتولہ سب کو نیم سیر پانی میں جوش دیکر پلانا مفید
ہے **دیگر** گل بنفشہ ۶ ماشہ آردجو ۶ ماشہ باقلا ۶ ماشہ خطمی ۷ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ تراشیدہ
ایکتولہ روغن گل ایکتولہ عنب الثعلب ایکتولہ سب کو پانی میں پیسکر لیپ کرنا مجرب ہے **دیگر**
پوست خشخاش ۲ تولہ پانی نیم سیر میں جوش دیکر ٹکور کرنا مجرب ہے **دیگر** سنائکی ۹ ماشہ بسفائج
۷ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ [illegible] ماشہ آلو بخارہ ۱۱ دانہ عناب ۷ دانہ سپستان
۱۱ دانہ شاہترہ ۶ ماشہ مغز فلوس ۲ تولہ نیم سیر [illegible] میں جوش دیکر پلانا مجرب ہے **غذا** پالک
کدو روغن بادام ڈالکر پکانا [illegible]

## سوال ۳ [illegible] کا حال بیان کرو

**جواب** [illegible] کر دبیلہ ہوجاتا ہے علامت مقام گردہ میں گرانی بلکہ ایسا معلوم ہوتا
ہے کہ پتھر لٹکا ہوا ہے اور نفخ شکم ہوجاتا ہے اور تپ اور درد شکم اور ورم خصیوں پر ہوجاتا ہے
اور دبیلہ پھوٹ جاوے تو بول غلیظ اور رسوب پیشاب میں آتے ہیں اور ریم بھی ہمراہ پیشاب
انڈے رنگ کی نکل آتی ہے **علاج** جس وقت دبیلہ میں سے ریم جاری ہوجاوے تو تخم
کتان ایکتولہ تخم خطمی ایکتولہ حلبہ ایکتولہ سب کو نیم سیر پانی میں جوش دیکر نبات سفید ۲ تولہ
ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** اکلیل الملک ایکتولہ مکو ایکتولہ آردجو ایکتولہ پانی میں پیسکر
ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** اکلیل الملک ۷ ماشہ بابونہ ۶ ماشہ مکو ۶ ماشہ انجیر ۱ عدد پانی ایک
پاؤ میں جوش دیکر مصری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** انجیر ۳ عدد آب پیاز ۵ تولہ میں
پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** تخم خیارین ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ خار خسک ۶ ماشہ

مغز کدو شیریں ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ سب کا شیرہ ایکپاؤ پانی میں نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم خشخاش ایکتولہ شیرخرہ ا تولہ میں پیسکر مصری ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم کتان بریان ایکتولہ تخم خشخاش ایکتولہ کاکنج ایکتولہ نشاستہ ایکتولہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** انجبار ۱۲ عدد بادیان ۶ ماشہ کرفس ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ سب کو پانی ایکپاؤ میں پیسکر پلانا مجرب ہے۔

**غذا**۔شوربا گوشت مرغ۔زردی بیضہ مرغ دنان گندم کھلانا چاہیئے۔

# سوال قروح کلیہ کا حال بیان کرو

**جواب**۔زخم کا ہوجانا گردونمیں بہ ضربہ سقطہ یا انفجار دبیلہ یا بثور یا سنگ گردہ سے ہوجایا کرتا ہے اگر ثقل اور تمدد مقام گردونمیں معلوم ہووے تو قروح گردہ ہے اور اگر کثرت سے خون ہمراہ پیشاب کے آوے اور پیشاب میں بو ہووے تو انفجار عروق کا باعث ہے اور اگر ریم کثرت سے آوے تو دبیلہ ہے اور اگر قشور پیشاب میں سفید آویں تو قروح مثانہ ہے اور اگر کمرگاہ میں درد محسوس ہووے اور قشور سرخ آویں تو قروح گردہ ہے یہ بھی یاد رہے کہ قروح گردوے میں پیشاب تکلیف سے نہیں آتا۔اور قروح مثانہ میں تکلیف سے آتا ہے **علاج** فصد باسلیق کی کھولنا اور قے کرانا اسمیں بہت مفید ہے یہ دوا مجرب ہے نشاستہ بریاں ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ بہدانہ ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** دم الاخوائین ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ کاغذ سوختہ ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** کاکنج ۶ ماشہ

گل سرخ ۲ ماشہ ریوند چینی ۲ ماشہ رب سوس ۲ ماشہ شاخ گوزن سوختہ ۳ ماشہ صمغ عربی ۲ ماشہ تخم خیارین ۱ ماشہ مغز تخم بادرنگ ۲ ماشہ کتیرا ۲ ماشہ مغز کدو شیریں ۲ ماشہ کافور ۲ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شیرگاؤ ایک پاؤ مصری ۲ تولہ ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** طلسم بقراط ماہی جانور ایک پارچہ سرخ میں باندھ کر گلے میں لٹکانا مجرب لکھا ہے **دیگر** ریشہ خطمی ۱ ماشہ کاکنج ۲ ماشہ بزرکتان ۲ ماشہ شادنج مغسول ۲ ماشہ مغز کدو شیریں ۲ ماشہ مغز خربزہ ۲ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر ۲ تولہ کھلانا مجرب ہے **غذا** زردی بیضہ مرغ نیم برشت یا مزعفر نان گندم + پرہیز ترشی بادی کا ضروری ہے +

## سوال جرب کلیہ کا حال بیان کرو

**جواب** ٹوٹ جانا بشور گردہ کا جرب ہے اس میں خون وریم و قشور سرخ ساتھ و فدیعہ و خارش کے اور گردے میں درد اور سوزش کا ہونا ہے مرض بسبب تناول اشیاء مولد صفرا و بلغم شور کے ہو جاتے ہے ہوتا ہے اور اس میں پیاس بہت ہوگی اور پیشاب غلیظ لعابدار ہوگا **علاج** فصد باسلیق کھولنا اور قے کرانا مفید ہے اور جونک لگانا اور منضج و مسہل صفرا کا کرنا چاہیئے **دیگر** خار خسک ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ تخم قرطم ۳ ماشہ کتان ۳ ماشہ تخم حلبہ ۳ ماشہ سبوس گندم ۲ ماشہ خطمی ۲ ماشہ سپستان ۱ دانہ عناب ۷ دانہ بنفشہ ۲ ماشہ سب کو نیم سیر پانی میں جوش دیکر مصری ۲ تولہ میں ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم خیارین ۱ ماشہ تخم بادرنگ ۲ ماشہ تخم خربزہ ۲ ماشہ نشاستہ ۲ ماشہ صمغ عربی ۲ ماشہ کتیرا ۲ ماشہ تخم خشخاش ایک تولہ بزرالبنج ۲ ماشہ رب سوس ۲ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ اسپغول ۲ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۲ ماشہ ہمراہ شیرہ خیارین ۲ ماشہ شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر کھلانا

مفید ہے غذا پالک کدو ما الشعیر۔ باقی علاج قروح گردہ کا کرنا ضروری ہے ؛

# سوال ذیابیطس کا حال بیان کرو

**جواب** اس مرض کو زلق الکلیہ کہتے ہیں اور اس کو دولاب وسلسل بول واستسقاء نمس عطشہ بھی کہتے ہیں یہ مرض مشابہ دق کے ہوجاتا ہے اور اس میں پیاس بہت ہوتی ہے اور جو پانی پیا جاتا ہے وہ پیشاب کے راستہ سے فوراً نکل جاتا ہے اور بول میں رنگینی نہیں ہوتی اور بیمار دن بدن دبلا ہوتا جاتا ہے اور یہ مرض حار اور بارد بھی ہوتا ہے

**علاج** اگر ذیابیطس حار ہووے تو دوغ گاؤ ترش بہت رقیق کرکے پلانا مفید ہوگا۔ **دیگر** صندل سفید ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ گل ارمنی ۶ ماشہ آردجو ایکتولہ سب کو عرق گلاب ۵ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** گل سنگھارا ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ کشنیز سبز ۶ ماشہ سب کو پانی نیم سیر میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** طباشیر ۶ ماشہ مروارید ایکماشہ مربائے آملہ ایک عدد میں ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** سنگ یشب ایکماشہ ہمراہ مربی آملہ ایک عدد کے ملاکر ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** آردجو ایکتولہ۔ گل ارمنی ۳ ماشہ عدس مقشر ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ سب کو پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** گاؤ خشک ایکتولہ برگ جامن ایکتولہ کشتہ قلعی ۳ ماشہ خاکستر مرجان ۳ ماشہ صدف سوختہ ۳ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے۔ **دیگر** نوشدارو لولوی ۳ ماشہ ہمراہ شربت سیب ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** اگر ذیابیطس بارد ہووے تو معجون فلاسفہ ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** گلنار ۶ ماشہ لزاج ۶ ماشہ تخم مورد ۶ ماشہ کوکنار ۶ ماشہ برگ بھنگ ۶ ماشہ جوز السرو ۶ ماشہ چراتہ

۶ ماشہ بذرالبنج ۶ ماشہ پوست انار ۶ ماشہ برگ گز ۶ ماشہ گل چھاؤ ۶ ماشہ بابونہ ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ کاکنج ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۶ ماشہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** جند بیدستر ۳ ماشہ چرائتہ ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ شونیز ۶ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ جدوار ۳ ماشہ سب کو پانی میں پیسکر ضماد لگاویں مفید ہے **دیگر** کتھا ۶ ماشہ ۔ صمغ عربی ۶ ماشہ ست گلو ۶ ماشہ خارخسک ۶ ماشہ خرفہ ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ یشب سبز ۳ ماشہ مروارید ۳ ماشہ سپید سوختہ ۳ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** مرکی ایکماشہ صمغ عربی ایکماشہ ایکتولہ پانی میں حل کر کے احلیل میں ڈالنا مفید ہے **دیگر** پوست فراش ۶ ماشہ المتاس ۶ ماشہ مجیٹھ ۶ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ سب کو ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** پوست بیخ ارنی ۳ ماشہ پوست نیب ۳ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** خشت کہنہ کا سفوف بنا کر ۲ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تالمکھانہ ۶ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ ۔ خرفہ ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** طباشیر ایکماشہ مروارید ۲ سرخ پیسکر ایک کیلہ پختہ میں ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** کنول گٹہ ۶ ماشہ ثعلب مصری ۶ ماشہ بہمن سرخ ۶ ماشہ بہمن سفید ۶ ماشہ چلغوزہ ۶ ماشہ کنجد ۶ ماشہ دانہ ہیل ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ مغز ہندوانہ ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ برگ جامن ۶ ماشہ پانی ایکپاؤ میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** افیون ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ سوس ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ کافور ایکماشہ سب کی گولیاں برابر نخود کے بنا کر ایک گولی ہمراہ آب تمر ہندی ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ بلیلہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ خارخسک ۶ ماشہ ست گلو ۶ ماشہ ست سلاجیت

۲ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ پکھان بید ۲ ماشہ گل منڈی ۲ ماشہ خشت چاہ ۶ ماشہ سب کا سفوف
بناکر ۳ ماشہ ہمراہ آب گلو سبز ۲ ماشہ پانی ایک پاؤ میں تر کر کے کھلانا مفید ہے دیگر گلو سبز ۶
ماشہ برگ جامن ۲ ماشہ کشتہ قلعی ۲ ماشہ مرجان ۲ ماشہ صدف سوختہ ۲ ماشہ اصل السوس ۶
ماشہ صمغ عربی ۲ ماشہ کتیرا ۲ ماشہ گل نیلوفر ۲ ماشہ گاؤزبان ۲ ماشہ مروارید ناسفتہ ۳ ماشہ۔
گل سرخ ۲ ماشہ کشنیز ۲ ماشہ تخم خرفہ ۲ ماشہ صندل سفید ۲ ماشہ گلنار ۲ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ تخم
خشخاش ۲ ماشہ مغز چلغوزہ ۲ ماشہ موصلی سیاہ ۲ ماشہ تخم سرالی ۲ ماشہ کافور ایک ماشہ سب کا سفوف
کر کے ۳ ماشہ ہمراہ ماء القرع ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے غذا گوشت بریاں شوربا مرغ و
نان گندم کھلانا چاہیئے۔

## سوال حصات و رمل کلیہ کا حال بیان کرو

**جواب** حصات سنگ ریزہ و رمل ریگ کو کہتے ہیں سبب پیدا ہونے کا حرارت غریبہ ناری
جو اعتدال سے بڑھ جاوے یا بسبب خلط مادی غلیظ لزج بلغم یا بلغم یا خون غلیظ جو کہ حرارت
رطوبت کو جلا دیتی ہے اور وہ رطوبت غلیظ ہو کر خشک ہو جاتی ہے اس سے سنگ ریزہ
و ریگ ہو کر مجاری میں سے خارج ہوتی ہے اور چونکہ بسبب تنگی مجاری کے قوت دافع
بتدریج اس کو دفع کرتی ہے اور چونکہ تمام و کمال بسبب تنگی مجاری کے خارج نہیں ہوتی
وہ جمع ہو کر سنگ ریزہ ہو جاتے ہیں اور دوسری وجہ یہ ہے کہ وہ مادہ غلیظ سخت ہو کر
گردہ کی فضا میں چپک جاتا ہے اور قوت حرارت اس کو منعقد کر دیتی ہے اور جالینوس
کا فرمان ہے کہ سنگ گردہ بسبب قرحہ گردہ کے کہ پیپ اس کی خارج نہیں ہوتی وہ
منجمد ہو کر سنگ ریزہ گردہ میں یا مثانہ میں پیدا ہو جاتے ہیں اور بسبب اغذیہ غلیظہ

مانند شیر یا پنیر یا بیہ یا گوشت شتر یا گائے یا ماہی کے کھانے کثرت سے یا گوشت بریاں
یا کلہ پاچہ یا فالودہ نان خام یا میدہ گندم کی کوئی چیز بنا کر کثرت سے کھائی جاوے یا
حلوائے یا میدہ خام یا پانی غلیظ یا شراب غلیظ کا استعمال یا ضعف قوت ہاضمہ یا سوء مزاج
سے یا ورم حار یا قروح گردہ سے اور یہ مرض اکثر مردمان فربہ کو اور مردمان لاغر کو سنگ مثانہ
اور مشائخ کو سنگ گردہ اور مثانہ کبھی ہو جاتا ہے اور بچوں کو یہ مرض سن بلوغ سے اول
بسبب کثرت غذا غلیظ و امتلا و کثرت شیر سے اور مشائخ کو بسبب ضعف ہضم کے
پیدا ہوتا ہے اور یہ بھی جالینوس کا قول ہے کہ اگر پیشاب میں رسوب زیادہ آویں تو
سنگ گردہ یا مثانہ پیدا ہوگا اور یہ بھی جالینوس کا فرمان ہے کہ دایہ کے دودھ کی خرابی سے
بھی یہ مرض پیدا ہو جاتا ہے اور زنان پیر کو بسبب مواد غلیظ کے برد مزاج کو اور سنگ گردہ
حار مزاج کو متصل فصل خریف میں سن شیخوخت میں پیدا ہوتا ہے اور بقراط کا فرمان ہے کہ
آدمی کے پندرہ جگہ سنگ پیدا ہوتا ہے اول گردہ دوئم مثانہ سوئم ران چہارم انتوں میں
پنجم پتہ ششم کبد میں ہفتم طحال ہشتم ریہ میں نہم مفاصل میں دہم دماغ میں یازدہم حنک
میں دوازدہم زبان میں سیزدہم خنازیر میں چہاردہم سلعہ میں پانزدہم قولون میں۔ غرض یہ
ہے کہ گردہ میں ریگ یا سنگ برنگ سرخ یا زرد پیدا ہوگا اور مثانہ میں سفید رنگ کا سنگ
ریزہ ہوگا علامت پیشاب میں تکلیف ہونا اور پیشاب سوزش سے اور تھوڑا تھوڑا آنا
اور گرانی کمر میں اور نکلنا پیشاب میں ریگ کا اور امراض امعا اور گردہ میں تھوڑا فرق ہوتا ہے
مثلاً قولنج و ریح البواسیر و درد گردہ کی علامات ایک ہی سے ہوتے ہیں یہ یاد رہے کہ
سنگ گردہ میں کمر سے درد اٹھ کر کنج ران کی طرف کو منتقل ہوا کرتا ہے اور سنگ مثانہ میں
درد کنج ران میں ہوکر کم ہو جایا کرتا ہے **علاج** حجر الیہود ۳ ماشہ سنگ سرماہی ۳ ماشہ

صمغ عربی ۳ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شیرہ خیارین ۶ ماشہ شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر
کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم شلغم ۶ ماشہ تخم ترب ۶ ماشہ تخم گندنا ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ بادیان
۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ خار خسک ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ شیرہ برگ
انگور ۳ ماشہ بادیان ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ عرق مکو ایکپاؤ میں نکالکر کھلانا مجرب ہے **دیگر**
گاؤزبان ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ پرسیاوشان ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ خار خسک ۶ ماشہ
بسفائج ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ خشکدانہ ۶ ماشہ سنا مکی ۹ ماشہ تخم کشوث
۳ ماشہ مغز املتاس ۴ تولہ ترنجبین ۵ تولہ سب کو عرق مکو ایکسیر میں جوشدیکر مصری ۳ پاؤ
کا قوام کرکے شربت پکانا ۲ تولہ شربت ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے
**دیگر** حجر الیہود ۳ ماشہ خاکستر عقرب ایکماشہ ملاکر ہمراہ شیرہ تخم کشوث ۳ ماشہ بادیان ۶ ماشہ
تخم قرطم ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ خار خسک ۶ ماشہ برگ جوانسہ ۳ ماشہ سب کا شیرہ ایکپاؤ
پانی میں نکالکر قند ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** سنگ سرماہی ۶ ماشہ عقرب سوختہ ۳ ماشہ مصطگی
۳ ماشہ تخم بلیون ۳ ماشہ کاکنج ۳ ماشہ تخم خربزہ ایکتولہ تخم خیارین ایکتولہ سب کا سفوف
بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** روغن عقرب کی مالش
گردہ پر کرنا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ بقراط بلور کا باندھنا گردہ پر بہت نفع کرتا ہے
**دیگر** سنگ دانہ مرغ ایکماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ کشتہ حجر الیہود ۳ ماشہ کشتہ بیضہ
مرغ ۳ ماشہ استخوان ہدہد ۳ ماشہ کشتہ مرجان ۳ ماشہ خاکستر عقرب ۳ ماشہ تخم قرطم ۶
ماشہ سب کا سفوف کرکے ایکماشہ ہمراہ شربت بزوری ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر**
فرمودہ بقراط جو سنگ ریزہ پیشاب میں برآمد ہووے اس کو گلے میں باندھنا نہایت
مفید ہے **دیگر** تخم کھیرا ککڑی ۶ ماشہ پانی ایکپاؤ میں پیسکر پلانا مجرب ہے **دیگر** گل داؤدی

۶ ماشہ برگ نیب سبز ۶ ماشہ دو تولہ نکا پانی ایک پاؤ میں شیرہ نکالکر ایکتولہ روغن گاڈیں واغ دیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** اذخر ایکتولہ جوکھار ۳ ماشہ اجوائین دیسی ۳ ماشہ مغز تخم ۳ ماشہ سب کو پیسکر شہد ۶ ماشہ ملا کر گولیاں برابر نخود کے بنا کر صبح و شام کھلانا مجرب ہے **دیگر** آب برگ کریلہ ۲ تولہ آب برگ انگور ۲ تولہ خارخسک ۶ ماشہ سب کا شیرہ پانی ایکپاؤ میں نکالکر پلانا مجرب **دیگر** اجمود ۶ ماشہ سہاگہ ۶ ماشہ جو کھار ۶ ماشہ گل سرکنڈہ ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** حیفت بلوط ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ خارخسک ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ اجمود ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ تخم شبت ۶ ماشہ پوست خربزہ ایکتولہ تخم حلبہ ۶ ماشہ سرگین کبوتر ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے اس میں مسہل اور قے بہت مفید ہے **غذا** گوشت مرغ و چکور و تیتر کا اور نان گندم کھلانا + پرہیز چاول اور دہی و دودھ کا کرنا ضروری ہے +

# فصل ہفتم

## تشریح مثانہ مع امراض و علاج کے بیان میں

### سوال مثانہ کی حقیقت بیان کرو!!

**جواب** مثانہ تالاب دارالخلافہ بدن آدم کا ہے۔ اور گردے جو پانی ناقص دیوالصاف

کے مکان سے بعد تقسیم غذا کھینچکر اس تالاب میں جمع کر دیتے ہیں احلیل کے راستہ باہر کی طرف خارج ہو جاتا ہے اور شکل مثانہ کی بلوطی ہے یعنی دونوں طرف سے تنگ بیچ میں سے کشادہ اور دو طبقہ رکھتا ہے اندرونی طبقہ عصبی ہے اور حس اس میں بہت ہے تاکہ قوت دافع اسکو دفع کرے اطبقہ خارجی کا نام صفاق ہے اس کی حفاظت کرتا ہے تاکہ مثانہ پھٹ نہ جاوے اور جگہ اسکی مردونہیں درمیان پیڑو اور مقعد کے اور اوپر رودہ مستقیم کے ہے اور عورتوں میں اوپر رحم کے اور اسکی گردن میں ایک عضلہ ہے جو اسکے منہ کو ہر وقت بند رکھتا ہے اور جب یہ پیشاب سے پُر ہو جاتا ہے تو منہ اس کا کھلجاتا ہے اس وقت پیشاب احلیل کے راستہ خارج ہوتا ہے اور مردوں کے مثانہ میں تین خم ہوتے ہیں اور عورتوں کے مثانہ میں ایک خم ہے اس کو بھی بسبب کارگذاری شب و روز کے اکثر امراض میں مبتلا ہونا پڑتا ہے اور امراض مثانہ کے یہ ہیں

## تصویر مثانہ





حوض

حصات مثانہ ۔ رمل مثانہ ۔ اورام مثانہ قروح مثانہ جرب مثانہ ۔ جمود الدم خلع مثانہ استرخاء مثانہ او جاع مثانہ تقطیر البول ۔ بول الدم ریح مثانہ ۔ ضعف مثانہ حرکت مثانہ عسر البول احتباس البول سلسل البول بول فی الفراش قلت البول کثرت البول ہیں شیخ کا فرمان کہ سوء مزاج مادی جیفر مادی وسدہ وصغر وکبر بھی مثانہ کو ہو جایا کرتا ہے اور امراض وضع وتنوء واضلاع وامراض تفرق اتصال وانقطاع یہ بھی مثانہ کو ہو جاتے ہیں اور مشارکت مثانہ کی دماغ و گردہ وطحال وجگر سے ضروری ہے اور مثانہ کے پھٹ جانے سے بیمار ہلاک ہو جاتا ہے اور اگر گردہ پھٹ جاوے تو بیمار ہلاک نہیں ہوتا ہے ؂

# سوال حصات مثانہ ورمل کا حال بیان کرو

**جواب** سنگ ریزہ وریگ کا پیدا ہونا مثانہ میں دونوں کے اسباب ایک ہی ہیں اس میں احتباس بول اور قطرہ قطرہ آنا بول کا اور رنگ پیشاب کا سفید ہو جاتا ہے اور مثانہ میں درد کا ہونا اور موئے زہار میں خارش کا ہونا اور وجع قضیب اور نعوظ کا بار بار ہونا اور خروج مقعد اور خواہش بول کی ہر وقت رہتی ہے اور بیچ قضیب میں درد کا ہونا وقت چلنے کے ۔ علاج گردہ مثانہ کا یکساں بیان فرمایا ہے جو دوا سنگ گردہ کو فائدہ کرتی ہے وہ مثانہ کو بھی فائدہ کریگی **علاج** خاکستر عقرب ایکماشہ کا کنج ۳ ماشہ خار خسک ۳ ماشہ سب کو شربت بنفشہ ۲ تولہ میں ملاکر چٹانا مفید ہے **دیگر** سنجر منیا ۵ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بزر البنج ۲ ماشہ تخم شبت ۲ ماشہ تخم کتان ۲ ماشہ گوکھرو ۲ ماشہ اکلیل الملک ۲ ماشہ حلبہ ۲ ماشہ برگ بھنگ ۲ تولہ افتیموں ایکتولہ تخم ۲ ماشہ برگ نیم ایکتولہ برگ سنبالو ایکتولہ گل بابسوہ تولہ بادیان ایکتولہ تخم خربزہ ایکتولہ برگ انگور

۲ تولہ سب کو پانچ سیر پانی میں جوشدیکر آبزن کرنا مفید ہے **دیگر** سرگین کبوتر جنگلی ایکماشہ ہمراہ شکر سرخ ۶ ماشہ کے ملاکر کھلانا اوپر عرق بادیان ۵ تولہ پلانا مجرب ہے **دیگر** شیر عورت ایکتولہ شہد ایکتولہ ملاکر چٹانا مجرب ہے **دیگر** تخم تربز ۶ ماشہ نخود سیاہ ۶ ماشہ تخم خرجبزہ ۶ ماشہ خولنجان ۶ ماشہ بہمن سفید ۶ ماشہ خاکستر عقرب ۶ ماشہ حجر الیہود ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت بنفشہ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** آبنوس سوختہ ۶ ماشہ بہمن سفید ۶ ماشہ خون خرگوش ایکتولہ۔ نانخواہ ایکتولہ ملیون ایکتولہ مقل ۶ ماشہ شونیز ۶ ماشہ خراطین خشک ۶ ماشہ خرول ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ سلیخہ ۶ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح وشام ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** زیرہ سفید ۶ ماشہ تخم چبوزہ ۶ ماشہ تخم سرس ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ روغن بلسان ایکتولہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** حجر الیہود ۶ ماشہ جوکہار ۶ ماشہ زیرہ سفید ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ تخم ملیون ۶ ماشہ گوکھرو ۶ ماشہ تخم کاکنج ۶ ماشہ شورہ قلمی ۶ ماشہ گندہک ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ آب تربز ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے یہ نسخہ قروح گردہ کو مفید ہے **دیگر** سرگین کبوتر جنگلی ۳ ماشہ کندش ۶ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** گوشت فاختہ کا کہلانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے اگر میسر نہ آوے تو شوربا مرغ و نان گندم + پرہیز چاولوں کا ضروری ہے

## سوال اورام مثانہ کا حال بیان کرو

**جواب** جو ورم خاص مثانہ پر ہو جاوے اور یہ مادہ حار سے یا مرہ صفرا یا ضربہ سقطہ سے ہو جایا کرتا ہے علامت اس کی درد شدت سے عانہ پر اور پھول جانا مثانہ کا عنقر الدبل

اور تقطیر البول اور احتباس بول بھی ہوگا اور ہذیان اور سردی ہاتھ پاؤں کی اور سیاہی زبان کی اور سرخی مادہ کی۔ اسمیں براز بھی بند ہو جایا کرتا ہے عانہ پر صلابت اور پنڈلیوں میں ضعف ہو جاتا ہے یہ مرض بھی قاتل ہے **علاج** مثانہ کا بھی مثل ورم گردہ کے کرنا لازمی ہے یہ ضماد بہت مفید ہے آردجو ایکتولہ گل بنفشہ ایکتولہ عنب الثعلب ایکتولہ تخم کاسنی ایکتولہ موم ۹ ماشہ روغن گل ۴ تولہ سب کی قیروطی بنا کر ضماد کرنا چاہیئے **دیگر** نان گندم ایکپاؤ کا پکا کر روغن کنجد ۲ تولہ سے چرب کرکے مثانہ پر باندھنا مفید ہے **دیگر** شیر شتر پلانا مفید ہے **دیگر** گل خطمی ۶ ماشہ آردجو ۶ ماشہ بزر کتان ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ۔ اکلیل الملک ۶ ماشہ مرزنجوش ۶ ماشہ عنب الثعلب ایکتولہ سب کو شیر گاؤ ایکپاؤ میں جوش دیکر مثانہ پر باندھنا مفید ہے **دیگر** تخم خیاربن ۶ ماشہ تخم بادرنگ ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ تخم خبازی ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** کتیرا ۶ ماشہ بزر کتان ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ گل ارمنی ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم کرفس ۶ ماشہ مغز تخم خربزہ ۶ ماشہ رب سوس ۶ ماشہ انیسون ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ۔ عنب الثعلب ایکتولہ سداب ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ تخم شبت ۶ ماشہ جند بیدستر ۳ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ شربت بنفشہ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے باقی علاج ورم گردہ کا کرنا مفید ہے **غذا** شوربا مرغ و آب نخود سیاہ نان گندم کھلانا مفید ہے۔

## سوال قروح مثانہ کا حال بیان کرو

**جواب** زخم ہو جانا مثانہ میں اسباب اس کے بھی قروح گردہ کے ہیں یہ زخم بھی

خراش خلط سوداوی یا سنگ کے نکلنے سے یا پھٹ جانے ورم سے یا بثور سے ہو جاتا ہے شاد چونکہ عضو عصبی ہے اسکے زخم کا اندمال ہونا بہت دشوار ہے اگر مثانہ پھٹ جاوے تو مریض ہلاک ہو جاتا ہے اگر مثانہ میں سوراخ ہو جاتے تو اندمال نہیں ہوتا۔ علامت اسکی پیشاب دشواری ہوتا ہے اور درد عانہ و خاصرہ میں ہوتا ہے اور بیخ قضیب میں درد اور سوزش سے پیشاب کا آنا اور ریم اور بدبو پیشاب میں اور رسوب سفید نکلتے ہیں **علاج** قروح گردہ کا کرنا مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے طباشیر ۶ ماشہ دانہ ہیل ۶ ماشہ صدف سوختہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ زرد چوبہ ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شیر خرہ تولے کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بسد ۳ ماشہ مروارید ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ کہربائی شمعی ۳ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ ست سلاجیت ۳ ماشہ مغز تخم کیا ئین ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شیرہ تخم خیارین ۶ ماشہ عرق بادیان ۵ تولہ میں شربت بزوری ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم خطمی ۶ ماشہ خار خسک ۱۰ ماشہ آملہ ۶ ماشہ دم الاخوین ۶ ماشہ ست سلاجیت ۳ ماشہ شادنج مغسول ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ کشنیز خشک ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ کاکنج ۶ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** نشاستہ ۶ ماشہ کاکنج ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ مغز چلغوزہ ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ بزر البنج ۶ ماشہ افیون ۴ ماشہ سب کی گولیاں برابر کنار جنگلی کے بناکر ہمراہ لعاب سپستان ۱۱ دانہ و شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے

## سوال جرب مثانہ کا حال بیان کرو

**جواب** خارش ہونا اور رسوب نکلنا ہمراہ پیشاب کے سبب اسکا بثور و قروح و

سوزش بول ہے علامت درد کا ہونا ہمراہ خارش کے مثانہ میں اور بیخ قضیب میں اور نکلنا مقعد کا بوقت پیشاب کے اور کبھی ریم نکلنا ہمراہ پیشاب کے اور اسمیں پاؤنپر ورم ہو جاتا ہے اور کبھی بول الدم بھی اس میں ہو جاتا ہے آخر مریض ہلاک ہو جاتا ہے۔ **علاج** اسکا بھی مانند جرب کلیہ کے ہے یہ دوا بہت مفید ہے نشاستہ ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ دم الاخوین ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ کا کنج ۶ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شیر گوسفند ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** روغن کنجد ۶ ماشہ لعاب اسپغول ۶ ماشہ ملاکر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** تخم خربزہ ۶ ماشہ خشخاش ۶ ماشہ خیارین ۶ ماشہ بہدانہ ۶ ماشہ سپستان ۱۱ دانہ تخم خطمی ۶ ماشہ خبازی ۶ ماشہ گل ارمنی ۲ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے فصد باسلیق کرنا اس میں مفید ہے باقی علاج جرب گردہ کا کرنا مفید ہے **غذا** شوربا نان گندم زردی بیضہ مرغ کھلانا مفید ہے۔

## سوال جمود الدم مثانہ کا حال بیان کرو

**جواب** جم جانا خون کا مثانہ میں سبب اسکا خون گردہ یا جگر سے بسبب ضربہ سقطہ یا عورت حاملہ کو حمل کے بار سے خون آکر مثانہ میں جم جاتا ہے علامت بول الدم اور کرب اور غشی اور سردی ہاتھ پاؤں میں اور عرق سرد آنا تپ لرزہ شدید ہونا **علاج** خاکستر چوب انجیر ۳ ماشہ ہمراہ آب نیمگرم ایکپاؤ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** تخم کرفس ۶ ماشہ تخم تربد ۶ ماشہ سداب ۶ ماشہ سب کا شیرہ ایکپاؤ پانی میں نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** سقاقل ۶ ماشہ تخم قرطم ۶ ماشہ شیر مایہ خرگوش ۶ ماشہ تخم شبت ۶ ماشہ

عود ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ سرگین کبوتر ۶ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** اکلیل الملک ایکتولہ حاشا ایکتولہ اذخر ایکتولہ بابونہ ایکتولہ پودینہ ایکتولہ سداب ایکتولہ سب کو ۲ سیر پانی میں جوش دیکر نطول کرنا مفید ہے **غذا** شوربا مرغ و نان گندم + اور سب چیز کا پرہیز ہے +

## سوال خلع مثانہ و استرخا مثانہ کا حال بیان کرو

**جواب** ٹل جانا اپنی جگہ سے مثانہ کا خلع ہے اور ڈھیلا ہو جانا استرخا ہے سبب دونوں کا ایک ہے یہ مرض کثرت رطوبت یا ریح غلیظ یا ضربہ سقطہ پشت سے ہو جاتا ہے اور استرخا مطلق اعصاب دماغی سے ہوتا ہے **علامت** عسر البول و سلسل البول اور پیشاب آنا دشواری سے اور استرخا میں پیشاب بے ارادہ نکل جاتا ہے اگر ضربہ سے ہے تو احتباس بول اور درد مثانہ میں ہوگا اور اگر ریح کا سبب ہے تو عسر البول بے ارادہ ہوگا اور استرخا میں بول کا آنا کبھی ثابت نہیں ہوتا ہے **علاج** اگر ضربہ سے سے ہووے تو علاج اسکا ممکن نہیں اور اگر استرخا ہو جاوے تو علاج فالج مطلق کا کرنا ضروری ہے اور قے اس میں بہت مفید ہے **دیگر** دوالکرکم ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** خصیہ خرگوش اعد دبریاں کرکے کھلانا مفید ہے **دیگر** کندر ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ پوست خربزہ ایکتولہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** سنگدانہ مرغ سوختہ ایکماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** جند بیدستر ۳ ماشہ حلتیت ۳ ماشہ روغن کنجد ۲ تولہ میں ملاکر ملنا مفید ہے **دیگر** سعد ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ بسباسہ ۶ ماشہ بابونہ ۶ ماشہ۔

سب کو شہد ۲ تولہ میں ملاکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے۔ اگر پیشاب دشواری سے آوے تو عسر البول کا علاج کرنا مفید ہے اگر پیشاب بے ارادہ نکل جاوے تو علاج استرخا فالج مطلق کا کرنا مفید ہے یہ ضماد مفید ہے جو شیر ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ دونوں کو پیسکر نیمگرم ضماد لگانا مفید ہے **غذا** شوربا کبوتر جنگلی چکور مرغ کا ہمراہ نان گندم کھلانا باقی چیزکا پرہیز ہے۔

# سوال ریح المثانہ کا حال بیان کرو

**جواب** پھول جانا مثانہ کا ریح المثانہ ہے سبب اسکا تناول اغذیہ نافخہ یا جمع ہونا رطوبت کا یا ضعف حرارت کا یا ناقص ہونا ہضم کا علامت تمدد و ددبہ و عسر البول اگر تمدد و نفخ و قراقر بغیر ثقل کے ہووے تو خرابی ہضم غذا کی ہے اگر ساتھ ثقل کے ہووے تو رطوبت کا سبب ہے اور کبھی ریح البواسیر سے بھی نفخ مثانہ ہو جایا کرتا ہے۔

**علاج** تخم کشوث ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ عرق بادیان ۵ تولہ میں شیرہ نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم خربزہ ۶ ماشہ خارخسک ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ سکنجبین ۳ تولہ سب کا شیرہ ایکپاؤ پانی میں نکالکر پلانا مجرب ہے **دیگر** جوارش عود ۳ ماشہ ہمراہ عرق مکوہ ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** سداب ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ تخم شبت ۳ ماشہ حلتیت ۳ ماشہ سب کو پیسکر نیمگرم ضماد کرنا مجرب ہے۔ **دیگر** سبوس گندم ۴ تولہ نمک لاہوری ایکتولہ ملاکر ٹکور کرنا مفید ہے **دیگر** تخم کرفس ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ صعتر ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ سکبینج ۳ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** لہسن ایکتولہ زنجبیل ۶ ماشہ

شونیز ۳ ماشہ پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **غذا** شوربا حلوان گرم مصالحہ ڈالکر ہمراہ نان گندم بقولات سے پرہیز ہے +

## سوال احتباس البول کا حال بیان کرو

**جواب** بند ہوجانا پیشاب کا سبب اس کا ورم گردہ یا مثانہ یا سنگ ریزہ گردہ یا مثانہ جمود الدم سے یہ مرض ہوتا ہے **علاج** اول سلائی لگانا مفید ہے یا پچکاری کرنا مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے تخم خبازی ایکتولہ گل بنفشہ ۶ ماشہ گل بابونہ ۶ ماشہ اکلیل الملک ۶ ماشہ کرنب ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ سب کو پیسکر نیمگرم ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** شورہ قلمی ایکتولہ ناف پر رکھکر اوپر سے پانی ڈالنا مفید ہے **دیگر** روغن بنفشہ کی مثانہ پر مالش کرنا مفید ہے آبزن کرنا نہایت مفید ہے گل ٹیسو ۵ تولہ نمک ایکتولہ پانچسیر پانی میں جوش دیکر آبزن کرنا مجرب ہے **دیگر** دارچینی ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ سلیخہ ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ سداب ۶ ماشہ سب کو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** تخم خیارین ۶ ماشہ خارخسک ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ سب کا نیم سیر پانی میں شیرہ نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** سرگین موش ایکتولہ شیل ۶ ماشہ دونوں کو پانی میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** زعفران کا ایک ریشہ احلیل میں رکھنے سے احتباس دور ہوجاتا ہے **دیگر** بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ دونوں کا لعاب نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے

## سوال اوجاع مثانہ کا حال بیان کرو

**جواب** درد ہونا مثانہ میں سبب اس کا قرحہ یا جرب یا ریح مثانہ ہے اگر درد

اور سوزش مثانہ میں ہو وے تو مدرات پلانا چاہیئے۔ نطول کرنا گرم پانی سے مفید ہے **علاج** یہ دوا بہت مفید ہے۔ اجمود ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ ابلیسوں ۲ ماشہ تخم گاجر ۳ ماشہ سب کا شیرہ پانی میں نکالکر نبات سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** خصیہ خرگوش اعدد بریاں کر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** روغن کنجد ملنا مفید ہے **دیگر** روغن زعفران ملنا مفید ہے **دیگر** حرمل ۳ ماشہ جند بید ستر ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ سداب ۲ ماشہ سب کو پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** پوست خربزہ ایکتولہ پانی ایکپاؤ میں جوشدیکر پلانا مفید ہے باقی علاج اوجاع گردہ کا کرنا مفید ہے **غذا** شوربا مرغ و نان گندم کھلانا مفید ہے ٭

## سوال استرخا مثانہ کا حال بیان کرو

**جواب** ڈھیلا ہو جانا مثانہ کا استرخا ہے اس میں پیشاب نہیں رُکتا سبب اسکا ضربہ سقطہ یا بسبب فالج کے یا خلع مثانہ سے ہو جاتا ہے **علاج** اسکا خلع مثانہ کا کرنا ضروری ہے یہ دوا بہت مفید ہے معجون اذراتی ایکماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** یہ گولیاں بہت مجرب ہیں فلفل سیاہ ۳ ماشہ جوز بوا ۳ ماشہ بسباسہ ۳ ماشہ نکچھکنی ۳ ماشہ سب کی گولیاں برابر نخود کے بناکر کھلانا مفید ہے **دیگر** حرمل ۶ ماشہ مال کنگنی ایکتولہ دونوں کو روغن کنجد ۵ تولہ میں جوشدیکر مالش کرنا مجرب ہے باقی علاج خلع مثانہ کا کرنا اور **غذا** اسوقت شوربا مرغ نان گندم کے۔ اور یہ بہتر ہے ٭

## سوال ضعف مثانہ کا حال بیان کرو

**جواب** کمزور ہو جانا مثانہ کا۔ یہ دوا بہت مفید ہے مصطگی ایکماشہ ہمراہ خصیہ تہر

ایکتولہ بریاں کرکے ملاکر کھلانا اور سریشیم ماہی کا ضماد کرنا باقی علاج سبب دریافت کرکے کرنا **غذا** اس میں خصیہ مرغ کھلانا مفید ہے +

## سوال - حرقت البول کا حال بیان کرو

**جواب** - جلکر پیشاب کا آنا ایک حرارت بول کے سبب سے دوسرے حرارت لذع یا غلبہ صفرا سے یا رطوبت لزجہ یا کثرت جماع سے یا پینے شراب سے یا کثرت پینے چاہ سے یا قروح قضیب یا گردہ یا مثانہ سے یا خارش و ورم کلیہ و مثانہ سے **علامت** اگر حرارت سے ہوگی تو قارورہ رنگین ہوگا یا کسی گرم چیز کا استعمال کیا ہو تو حدت سے حرقت ہوگی اگر ریم یا خون کے ساتھ حرقت ہووے تو قرحہ کا سبب ہے اگر یہ آثار نہ پائے جاویں تو رطوبت لزجہ کا سبب ہے اگر ریگ گردہ یا ورم گردہ کے آثار پائے جاویں تو خرابی گردہ کی ہے **علاج** لعاب اسبغول ۶ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ ایکپاؤ پانی میں نکالکر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** آب کیلہ ۱۰ تولہ نکالکر پلانا مجرب ہے **دیگر** تخم خیارین ۶ ماشہ تخم بادرنگ ۶ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ سب کا شیرہ ایکپاؤ پانی میں نکالکر پلانا مجرب ہے **دیگر** اگر رطوبت کا سبب ہووے تو شوربا ئے مرغ پلانا مفید ہے **دیگر** سنگ جراحت ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ برادہ صندل سفید ۳ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** شیر عورت ۳ ماشہ روغن بادام ایکماشہ ملاکر احلیل میں قطرہ قطرہ ڈالنا مفید ہے **دیگر** ریشہ خطمی ۶ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ سب کا لعاب پانی میں نکالکر شربت نیلوفر ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** حجر الیہود ایکماشہ

شبیر بر نیم سیر ہیں گھسکر پلانا مجرب ہے غذا شیر برنج۔ پالک۔ کدو خرفہ آشجو کھلانا گرم اشیاء کا پرہیز ہے +

# سوال عسر البول کا حال بیان کرو

**جواب** دشواری سے آنا پیشاب کا سبب اس کا ضعف مثانہ یا ورم مثانہ یا سنگ گردہ یا سنگ مثانہ یا ریگ یا سوء مزاج یا برودت یا حرارت خارجی یا ضربہ سقطہ یا سدہ احلیل یا زخم یا ریم یا خون کے اٹنے سے یا رطوبت لزجہ یا قرحہ مجاری میں یا گوشت بڑھ گیا ہو یا استرخا یا خلع مثانہ کا سبب ہو بموجب سبب کے علاج کریں یہ دوا بہت مفید ہے گل ٹیسو ۵ تولہ ۲ سیر پانی میں جوشدہ بکر ٹکور کرنا مجرب ہے **دیگر** اسپغول ایکتولہ تخم خربزہ ایکتولہ مغز کدو شیریں ایکتولہ تخم خیاریں ایکتولہ بادرنگ ایکتولہ سب کا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت بنفشہ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** نیل خام ۶ ماشہ سرگین موش ۶ ماشہ قلمی شورہ ۶ ماشہ سب کو پانی میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** پسید ۶ ماشہ مرجان ۶ ماشہ حجرالیہود ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ برگ سرو ۶ ماشہ ہلیون ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر ۲ تولہ کھلانا مجرب ہے **دیگر** موئے خرگوش ایکماشہ لے کر آگ پر ڈالکر بخور کرنا مجرب ہے **دیگر** مغز بادام ایکتولہ خولنجان ایکتولہ تخم کرفس ۶ ماشہ زیرہ سفید ۶ ماشہ سب کا سفوف بناکر ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گوشت خرگوش بریاں ۳ تولہ ہمراہ عرق سونف ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** بابونہ ۶ ماشہ قسط ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ کرفس ۶ ماشہ ۲ سارون ۶ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ ابہسوں ۶ ماشہ کاکنج ۶ ماشہ سب کو پیسکر شہد ۵ تولہ ملاکر معجون بناویں ۶ ماشہ ہمراہ شیر

گاؤ ایکپاؤ کھلانا مجرب ہے **دیگر** چرک گاؤ میش ایک تولہ روغن کنجد ایکتولہ میں ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** خردل ۶ ماشہ شورہ قلمی ۶ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ لسی شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** پیاز سفید ایکتولہ پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** خرمہرہ زرد ۱ عدد آب کیلہ ۵ تولہ میں گھسکر پلانا مجرب ہے **دیگر** شورہ قلمی ایکتولہ جوکھار ایکتولہ ریوند چینی ایکتولہ بادیان ایکتولہ سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ آب ترب ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** برگ نیل ۶ ماشہ کافور ایکماشہ پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** شورہ قلمی ایکماشہ مسکہ گاؤ ایکتولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** شورہ قلمی ۶ ماشہ جوکھار ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ پھٹکڑی بریاں ۶ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ لسی گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** دال ماش ایکتولہ شورہ قلمی ایکتولہ نیل خام ۳ ماشہ سب کو پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** قرنفل ۱ عدد احلیل میں رکھنا مفید ہے **دیگر** بیخ حنظل ۶ ماشہ پانی ایکپاؤ میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** آب ترب ۵ تولہ شورہ قلمی ۳ ماشہ ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے **غذا** شیر برنج کھلانا مفید ہے ۔

## سوال تقطیر البول کا حال بیان کرو

**جواب** ۔ قطرہ قطرہ آنا پیشاب کا تقطیر البول ہے یہ بھی کئی سبب سے ہوتا ہے عسر البول یا حبس البول وضعف قوت مثانہ یا استرخاء مثانہ سے یا حس میں فرق آجانے سے جیسے مرض سرسام میں ہوجاتا کثرت ہے یا حدت سے یا سوء مزاج سے یا کثرت جماع سے یا تناول اغذیہ گرم سے اور مشائخ کو موسم سرما میں اکثر یہ عارضہ ہوجاتا ہے **علاج** اس کا حرقت البول یا سلسل البول کا کریں یہ دوا بہت مفید ہے تخم خشخاش ۶ ماشہ

تخم خربزہ ۶ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ مغز ہندوانہ ۶ ماشہ تخم کاہو ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ کشنیز خشک ۶ ماشہ تخم حماض ۶ ماشہ گل ارمنی ۶ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ عرق کاسنی ۵ تولہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** شونیز ۶ ماشہ جندبیدستر ۳ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ قرفہ ۳ ماشہ خولنجان ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ سب کو روغن بادام ۶ ماشہ ہیں چرب کرکے شہد ۵ تولہ میں ملاکر ۶ ماشہ چٹانا مفید ہے **دیگر** بہمن سفید ایکتولہ بہمن سرخ ایکتولہ سعد ۶ ماشہ سداب ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ خولنجان ۶ ماشہ تخم خشخاش ایکتولہ سب کا سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بلیلہ ۶ ماشہ بلیلہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ سندرس ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ لسبمہ ۶ ماشہ شاہ بلوط ۶ ماشہ عاقرقرحا ۶ ماشہ جندبیدستر ۳ ماشہ قسط شیریں ۶ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح و شام ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** گوشت حلوان شوربا مرغ زردی بیضہ مرغ و نان گندم کھلانا مفید ہے +

## سوال سلسل بول کا حال بیان کرو

**جواب** کثرت سے پیشاب کا آنا سلسل بول ہے سبب اسکا برودت یا اکثر خایا کثرت رطوبت یا ضعف مثانہ اول جماع سے پیشاب کرنے سے کبھی سلسل بول ہو جایا کرتا ہے اور سلسل البول اور ذیابیطس میں یہ فرق ہے کہ ذیابیطس میں پیاس ہوتی ہے اور سلسل بول میں پیاس نہیں ہوتی **علاج** کندر ایکماشہ مصطگی ایکماشہ گلقند ایکتولہ میں ملاکر بوقت شب ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** خولنجان ایکماشہ

قسط شیریں ایکماشہ جوز بوا ایکماشہ معجون فلاسفہ ۹ ماشہ میں ملاکر کھلانا مفید ہے
**دیگر** گلنار ۲ ماشہ گل ارمنی ۲ ماشہ تخم خرفہ ۲ ماشہ تخم کاہو ۲ ماشہ تخم خشخاش ۲ ماشہ ہلیلہ ۲ ماشہ بلیلہ ۲ ماشہ آملہ ۲ ماشہ جفت بلوط ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت انار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** استخوان مرغ سوختہ ایکماشہ دارچینی ایکماشہ فلفل سیاہ ایکماشہ موئیر منقی ایکتولہ میں ملاکر ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** جفت بلوط ایکماشہ کندسیاہ ایکماشہ خولنجان ایکماشہ مصطگی ۲ ماشہ سعد ۲ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۲ ماشہ سنگھاڑہ خشک ایکتولہ کندر ۲ ماشہ گلنار ۲ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۲ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد ایکتولہ ہلیلہ سیاہ بریاں ایکتولہ کتھ سفید ایکتولہ سنبل الطیب ایکتولہ ثعلب مصری ایکتولہ صندل سرخ ۲ ماشہ گلنار ۲ ماشہ شہدابخ ۲ ماشہ موئے میش سوختہ ۲ ماشہ جفت بلوط ۲ ماشہ کہربا شمعی ۲ ماشہ اقاقیا ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ صمغ عربی ۲ ماشہ خولنجان ۲ ماشہ قرفہ ۲ ماشہ شہد ۱۰ تولہ میں ملاکر ۲ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔
**دیگر** گل سرخ ۲ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ تخم کاہو ۲ ماشہ تخم خرفہ ۲ ماشہ گلنار ۲ ماشہ کافور ۳ ماشہ صمغ عربی ۲ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** عود ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سعد ۳ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ حب الآس ۳ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ تخم کاسنی ۲ ماشہ شاہ بلوط ۳ ماشہ سداب ۲ ماشہ جوزبوا ۲ ماشہ قرنفل ۲ ماشہ خولنجان ۳ ماشہ سب کو کوٹکر شہد دوچنداں میں ملاکر معجون بنادیں ۲ ماشہ صبح و ۲ ماشہ شام ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلاویں مفید ہے **غذا** گوشت مرغ و شوربا حلوان زردی بیضہ مرغ و نان گندم مفید ہے۔

# سوال بول فی الفراش کا حال بیان کرو

**جواب** سوتے میں بغیر ارادہ پیشاب نکل جاوے سبب اسکا استرخا عضلہ مثانہ کا ہے اور یہ مرض اکثر بچوں کو ہو جایا کرتا ہے **علاج** کندر ۴ ماشہ خولنجان ۶ ماشہ سعد ۴ ماشہ حفت بلوط ۴ ماشہ حب الاس ۶ ماشہ گلنار ۴ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت بنفشہ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** جند بیدستر ۳ ماشہ روغن کنجد ایکتولہ میں جوش دیکر مالش کرنا مجرب ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد ۴ ماشہ ہلیلہ سیاہ بریاں ۴ ماشہ کشتہ سفید ۶ ماشہ ثعلب مصری ۶ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ گلنار ۴ ماشہ شہدانج ۴ ماشہ حفت بلوط ۴ ماشہ کہربا شمعی ۶ ماشہ اقاقیا ۴ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ خولنجان ۶ ماشہ قرفہ ۴ ماشہ سب کو کوٹ کر شہد ۵ تولہ ملا کر معجون بنا دیں ۶ ماشہ ہمراہ شربت انگور ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گل سرخ ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ تخم کاہو ایکتولہ تخم خرفہ ایکتولہ گلنار ایکتولہ کافور ایکماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** عود ۴ ماشہ مصطگی ۴ ماشہ سعد ۴ ماشہ کہربا شمعی ۴ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ حب الاس ۴ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ تخم کاسنی ۴ ماشہ حفت بلوط ۴ ماشہ سعد ۴ ماشہ سداب ۴ ماشہ جوزبوا ۴ ماشہ قرنفل ۴ ماشہ خولنجان ۶ ماشہ شہد ۵ تولہ ملا کر معجون بنا دیں ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم خشخاش ایکتولہ خولنجان ایکتولہ جوزبوا ایکتولہ کنجد سیاہ ایکتولہ سفوف کرکے ۴ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** خصیہ ثریا خصیہ خرگوش بریاں کرکے کھلانا اس میں بہت فائدہ کرتا ہے بھیجا خرگوش کا بھی کھلانا

مفید ہے دیگر عاقرقرحا ۶ ماشہ کرفس ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ شونیز ۶ ماشہ خردل ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ خولنجان ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ پوست ہلیلہ کابلی ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ شربت بنفشہ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے دیگر طباشیر ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ تخم کاہو ۶ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ حبت بلوط ۶ ماشہ گلنار ۶ گل ارمنی ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ کافور ایکماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ یخنی کے کھلانا مفید ہے غذا گوشت مرغ وکباب زردی بیضہ مرغ کھلانا مفید ہے۔

## سوال کثرت بول کا حال بیان کرو

**جواب** - زیادہ آنا پیشاب کا اعتدال سے اگر ساتھ پیاس زیادہ ہووے تو ذیابیطس کا باعث ہے اگر حرقت و تیزی ہووے تو سلسل بول کا باعث ہے اور کثرت بول برودت سے بھی ہوتا ہے **علاج** زردی بیضہ مرغ ایک عدد کھلاکر اوپر سے شیر گاؤ ایکپاؤ پلانا مفید ہے **دیگر** معجون فلاسفہ ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ۲ پاؤ کے کھلانا مفید ہے۔ **دیگر** خصیہ بز یا مغز بز یا چربی بز کھلانا اس مرض میں بہت مفید ہے **دیگر** خولنجان ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سعد ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ کنجد سیاہ ۶ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ سب کو شہد ۵ تولہ میں ملاکر ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** کزمازج ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ حبت بلوط ۶ ماشہ تخم کھنبگ ۶ ماشہ خبث الحدید ۳ ماشہ سب کو ہموزن

پیسکر سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ شہد ۲ تولہ کے ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** طباشیر ۶ ماشہ تخم قنب ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ بلیلہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ بلوط ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ دار فلفل ۶ ماشہ قسط ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ سفوف کرکے شہد ۱۰ تولہ ملاکر معجون بنا دیں ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مفید ہے جوارش جالینوس ۹ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مفید ہے **غذا** گوشت حلوان کباب مرغ زردی بیضہ مرغ و نان گندم کھلانا مجرب ہے ٭

# سوال قلت البول کا حال بیان کرو

**جواب** کم آنا پیشاب کا سبب اسکا کم پینا پانی کا یا کشادہ ہوجانا مسامات کا۔ یا کثرت اسہال یا ضعف گردہ یا ضعف جگر یا سوء القنیہ یا استسقا میں بھی پیشاب کی کمی ہوجاتی ہے حسب سبب علاج کریں اور مدرات اس میں پلانا مفید ہیں **علاج** یہ دوا بہت مفید ہے عنب الثعلب ۶ ماشہ تخم قرطم ۶ ماشہ تخم جبجیر ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ سب کو نیم کوفتہ کرکے ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم خربزہ ایکتولہ کا شیرہ ایکپاؤ پانی میں نکالکر پلانا مفید ہے **دیگر** آب کیلہ ۵ تولہ مصری ایکتولہ ملاکر پلانا مفید ہے جماع کرنا اس میں بہت فائدہ کرتا ہے ٭

# سوال بول الدم کا حال بیان کرو

**جواب** خون آنا بجائے پیشاب کے بول الدم ہے سبب اس کا کشادہ ہوجانا

رگ مثانہ کا یا پھٹ جانا کسی عروق کا جیسا کہ نفث الدم میں بیان کیا گیا ہے یہ خون گردہ یا مثانہ یا جگر کا ہوگا یا گرمی کی تیزی سے بہ سبب استعمال ادویہ گرم کے یا بطریق بحران کے خون رجوع کرے یا چوٹ کے صدمے سے گردہ یا مثانہ پہ یا قروح مجاری بول میں یا بسبب رنج حار کے یا سردی تمدد کر از یا اٹھانے بار گراں کے سبب سے یا کثرت جماع سے **علامت** اگر ساتھ درد کے خون آوے تو قروح اندرونی کا باعث ہے اگر کثرت سے آوے تو امتلا خون بدن کا سبب سے اگر بدبو ہووے تو حرارت کا سبب ہے۔ اگر خون تھوڑا تھوڑا آوے اور درد پیڑو گاہ میں ہووے تو مجاری بول میں قروح ہے اگر ساتھ سوزش کے خون آوے تو غذا گرم تیز کا باعث ہے اگر یکبارگی خون آوے تو ضربہ سقطہ کا باعث ہے اگر سیاہی مائل آوے اور نفخ معلوم ہووے تو ریح الکلیہ کا سبب ہے اور اگر خون رقیق آوے اور سرخ ہووے تو گوشت اندرونی میں صدمہ ہے اگر دورہ سے آوے تو امتلا کا باعث ہے بقراط کا قول ہے کہ اگر خون بغیر درد کے آوے تو کوئی خطرہ نہیں اور اگر درد ساتھ تپ کے ہووے اور ساتھ ریم بھی آوے تو قروح اندرونی ہے اگر ساتھ درد کسی عضو اندرونی کے معلوم ہووے تو ناقص ہے **علاج** نفث الدم کا کرنا ضروری ہے یہ دوا بہت مفید ہے گل ارمنی ۳ ماشہ دم الاخوین ۲ ماشہ سنگ جراحت ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ شادنج مغسول ۲ ماشہ سب کو سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ شربت انجبار ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** تخم خشخاش ایک تولہ تخم خرفہ ۶ ماشہ کاکنج ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ شربت انجبار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** چاکسو ۳ تولہ مفتشر کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ شربت صندل ۲ تولہ کے کھلانا

مجرب ہے **دیگر** ریوند چینی ۶ ماشہ کا کنج ۶ ماشہ عرق گلاب ۱۰ تولہ میں شیرہ نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** برگ جوانسہ ۶ ماشہ اذخر ۶ ماشہ برگ کریلہ ۶ ماشہ سب کو ایکپاؤ پانی میں جوش یکر پلانا مفید ہے **دیگر** کہربا شمعی ۶ ماشہ تخم کدو ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ حب کا کنج ۶ ماشہ سنگ جراحت ۶ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** آشجو ساگ پالک کدو دال مونگ کھلانا مفید ہے ۔

# فصل ہشتم

## تشریح اعضائے تناسل مع انثیین کے بیان میں




تصویر خصیتین



جاننا چاہیئے کہ یہ عضو رئیس خاص ہل سلطنت بدن آدم کا قرار پایا ہے اور یہ دونوں انثیین دو بیل ہیں جو اس ہل کو چلاتے ہیں اس کو آلہ تناسل اسواسطے کہتے ہیں کہ یہ ہی آلہ ہے نسل انسانی کا اور جب تک ہل زمین میں نہ چلایا جاوے تو بیج نہیں بویا جاتا اس واسطے قدرت کاملہ نے اس کو بیج بونے کا آلہ بنایا ہے اور ہل بغیر بیلوں کے چل نہیں سکتا اس واسطے اسکے لئے دو بیل دونوں انثیین مقرر کئے ہیں اور یہ عضو مرکب ہے گوشت غدودی اور اعصاب سے اور عروق اور رباطات اور عضلات سے اور اسکی جڑ میں تین سوراخ ہیں ایک سوراخ میں سے منی اور مذی آتی ہے دوسرے میں سے پیشاب آتا ہے اور تیسرے سوراخ میں سے ودی نکلتی ہے اور طول اسکا چھ انگشت سے گیارہ انگشت تک ہوتا ہے اور اسکو حس ہوتی ہے بلکہ خاص حشفہ میں بہت حس ہے بسبب کثرت لذات کے اور چونکہ یہ زمین میں چلنے کا کام کرتا رہتا ہے اور بغیر بیلوں کے یہ چل نہیں سکتا اسواسطے اطبا نے بسبب مشارکت دونوں کے انکے امراض بھی شامل بیان فرمائے ہیں۔ وہ یہ ہیں۔ ضعف باہ۔ صغر قضیب۔ کثرت شہوت سرعت انزال جریان منی۔ قلت منی خروج منی مثل الدم۔ کثرت احتلام۔ کثرت مغوظ۔ عوقونا۔ عدلیوط سابقہ۔ اورام خصیہ۔ وجع خصیہ عظم خصیہ۔ ارتفاع خصیہ۔ صغر خصیہ دوالی صفن۔ استرخا۔ قروح خصیہ و قضیب نتن خصیتین۔ سبج خصیتین حکہ قضیب و خصیہ۔ اورام قضیب۔ شقاق قضیب۔ قرحہ قضیب۔ ثالیل قضیب۔ ورم۔ اعوجاج قضیب۔ وجع قضیب و انساع مجاری قضیب۔ قروح مجرائی قضیب۔ انتفاکا۔ سدہ مجری قضیب ٭

# سوال ضعف باہ کا حال بیان کرو۔

جواب کمزور ہو جانا شہوت کا ضعف باہ ہے اسکے بہت سے اسباب بیان فرمائے ہیں
قلت منی و قلت حرارت غریزی یا ضعف بدن یا قلت خون یا خشکی یا سردی یا تری
خزانہ منی کی یا برودت رطوبت کا جمع ہو جانا یا برودت یبوست کا جمع ہونا یا حرارت
یبوست کا جمع ہونا یا حرارت رطوبت کا جمع ہو جانا خاص منی میں یا کثرت استعمال
مخدرات کا یا ضعف اعضائے خاص کا مثلاً دل و دماغ جگر و معدہ و گردہ کا یا سوء مزاج
ان کے سے یا استرخائے قضیب یا ضعف لاغری بدن سے یا ترک جماع عرصہ تک
کرنے سے یا قلت تولد ریح اسفل بدن میں یا سستی اعصاب سے یا کھڑے رہنے
پانی سو میں دیر تک یا جلق کے رگڑنے سے یا امور وہمیہ کے سبب سے کہ میں عورت
پر قادر نہیں ہو سکتا ہوں یا خوف کے سبب سے یا وہم کہ کسی نے مجھ پر سحر کر دیا ہے
اور شیخ کا فرمان ہے کہ ضعف باہ کے پانچ سبب ہیں ایک نفس قضیب سے بسبب
سوء مزاج یا استرخائے قضیب دوسرے اعضا منی یعنی خصیتین یا اوعیہ منی میں فساد
پڑ جاوے یا کثرت احتلام سے تیسرے اعضا رئیسہ ضعیف ہو جاویں اور مادہ شہوت کا
کمزور تیج روح خون کی کمی سے ہو جاوے یا گردوں میں سردی آ کر ہزال گردہ ہو جاوے
یا سوء ہضم سے صالح خون کی کمی ہو جاوے یا ضعف دماغ کا باعث ہو جاوے اور مجاری
قضیب میں صدمہ پا یا جاوے یا ضربہ سقطہ سے صدمہ پہنچے چوتھے اسفل بدن میں
مادہ حار یا بارد یبوست سے ریح کا جانا بند کر دیوے پنجم بواسیر کے سبب سے عضلہ
اندرونی میں نقصان پڑ جاوے طبیب کو لازم ہے کہ وقت علاج کے تشخیص کامل طور

پیر کر کے علاج شروع کرے اکثر ضعف باہ میں آجکل کے طبیب صاحب کشتہ خام
یا ادویہ حار کھلا کر پہلی حالت کو بھی کھو دیتے ہیں اور ضعف باہ کا علاج سب سے زیادہ
مشکل ہے اول ضعف قلب یا ضعف معدہ یا ضعف دماغ یا ضعف گردہ یا ضعف
جگر کا خیال ضروری ہے اگر حواس مکدر اور فکر و تشویش مریض کو ہووے اور
قلت خواہش جماع کی ہووے اور قلت احساس و حرقت منی میں ہو اور جماع
میں لذت کم آوے وقت انزال کے اور خیالات منتشر پیدا ہو دیں اور نیند کم آوے
یا دماغ پر ضرب آگئی ہو یا وقت سردی کے جماع پر قادر نہ ہووے اور مرطوب غذا
سے نقصان پہنچے تو دماغ پر برودت رطوبت کا غلبہ ہے دماغ کی اصلاح کرنیکی
کوشش کرے اور اگر سردی کے وقت جماع پر قادر ہووے اور گرم اشیاء سے
نقصان پہنچے تو حرارت یبوست کا سبب دماغ پر ہے اس کی اصلاح کرے اور
اگر بعد جماع کے رعشہ یا خفقان یا قلت اشتہا طعام ہووے تو تولد خون کی کمی
ہے یا ضعف ہضم کا سبب ہے اور اگر اعضا رئیسہ صحیح ہو ویں تو قلت منی کا باعث
تصور کرو اور غذا یا دوا مولد خون و منی کا استعمال کرو اور اگر غلظت یا رقت منی
کا سبب ہووے تو اس کی اصلاح کرو یہ سردی آلات منی سے ہوتا ہے اور اگر رنگ
منی کا زرد ہووے اور رقت ہووے تو حرارت یبوست کا سبب ہے اور اگر منی
سفید اور منجمد زیادہ ہووے تو رطوبت یبوست کا سبب ہے اور اگر مریض تندرست
ہووے اور کسی عضو میں ضعف نہ پایا جاوے تو ترک جماع کا سبب ہے ۔ اور
اگر استرخائے اعصاب اور قضیب لاغر یا خمدار ہو جاوے تو خلق کا سبب ہے
اور اگر پانی سرد کے ڈالنے سے قضیب چھوٹا ہو جاوے تو استرخائے فالج کا سبب ہے

اس مرض کے علاج میں دوا سے زیادہ غذا کو دخل ہے اور غذا لطیف زود ہضم اور مقوی مانند دودھ گھی گوشت وغیرہ کا استعمال رکھے اور دوا مفرح اور خوشبودار کو اس میں خاص دخل ہے علاج روغن خوشبودار بدن پر ملنا اور کف پا کا ملنا بہت مفید ہے اور استفراغ یعنی قے و اسہال و فصد اس میں منع ہے اور بعد جماع کے آب سرد سے غسل کرنا اور شربت سرد پینا اور ہوا سرد میں بیٹھنا منع ہے ورنہ فالج ہو جانے کا خوف ہے اور مریض کو لازم ہے کہ کسی طبیب حاذق سے اپنا علاج رجوع کرے اور اس مرض کے علاج میں گھبرا نہ جاوے کوشش علاج کی رکھے اور کافور اور اسپغول اور گل نیلوفر اور گل سرخ اور یاجرہ و عدس زیرہ سفید سداب یہ سب مضعف باہ ہیں اور عورت حائضہ اور ضعیف العمر اور مریضہ اور بیوہ اور بدصورت اور جس نے مدت سے جماع ترک کیا ہو اس سے پرہیز لازم ہے یہ امور بھی نقصان باہ کو پہنچاتے ہیں اور کتب لذت جماع کا مطالعہ کرنا اور راگ سننا اور قصہ کہانی عشق کے پڑھنا اور جفتی کھاتے دیکھنا جانوران کو اور غذا مقوی کھانا اور سیب و انگور و امرود و انار یا دام کشمش وغیرہ کا استعمال رکھنا یہ سب مقوی باہ ہیں **دیگر** از اسرار اطبا روغن بنبہ دانہ نیمگرم کف پا پر ملنا اور قضیب پر ملنا حکم اکسیر کا رکھتا ہے **دیگر** لوبیا اور نخود سیاہ پکا کر کھلانا مجرب ہے **دیگر** آرد نخود بریاں ۵ تولہ زردی بیضہ مرغ ۵ عدد روغن زرد ۵ تولہ شہد ۱۰ تولہ ملا کر حلوا بناویں ایکتولہ صبح ہمراہ شوربا چوزہ مرغ کے کھلانا مجرب ہے۔

**دیگر** تخم شلغم ایکتولہ تخم انجرا ایکتولہ تخم جرجیر ایکتولہ تخم گذر ایکتولہ پودینہ خشک ایکتولہ تخم بلسون ایکتولہ تخم ترب ایکتولہ تخم رطبہ ایکتولہ تخم خربزہ ایکتولہ تخم کرفس ایکتولہ دار فلفل ایکتولہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ کنجد مقشر ایکتولہ تخم کتان ایکتولہ نخود بریاں ۵ تولہ آرد گندم

ایکتولہ آردباقلا ایکتولہ قرنفل ایکتولہ دارچینی ایکتولہ بسباسہ ۶ ماشہ مغز چلغوزہ ایکتولہ۔ اندرجو شیریں ایکتولہ مغز پستہ ایکتولہ مغز فندق ایکتولہ بہمن سفید ایکتولہ بہمن سرخ ایکتولہ زرنباد ۶ ماشہ قسط شیریں ۶ ماشہ ثعلب مصری ۶ ماشہ تخم پیاز ۶ ماشہ شقاقل ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ خولنجان ۶ ماشہ عاقرقرحا ۶ ماشہ اسارون ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ سب کو پیسکر شہد دوچنداں ملاکر معجون بنادیں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں نہایت مقوی باہ ہے بلکہ جس کے اولاد نہ ہوتی ہو اسکے استعمال سے خداوند کریم اولاد عطا فرماویگا **دیگر** یہ معجون بھی مقوی باہ ہے تخم ہلیون ایکتولہ شقاقل ایکتولہ زنجبیل ایکتولہ تودری سرخ ایکتولہ تودری سفید ایکتولہ بہمن سرخ ایکتولہ بہمن سفید ایکتولہ تخم ترب ایکتولہ تخم جرجیر ایکتولہ تخم انجرہ ایکتولہ تخم پیاز بریاں ایکتولہ اندرجو شیریں ایکتولہ سب کو کوٹکر شہد دوچنداں ملاکر معجون بنادیں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم گندنا ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ تخم جرجیر ۶ ماشہ اندرجو شیریں ۶ ماشہ بوزیدان ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ سب کو روغن چلغوزہ ۵ تولہ میں چرب کرکے شہد دوچنداں ملاکر معجون بنادیں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** عسل بلادر ۳ ماشہ شہد ایکتولہ میں ملاکر روغن گاؤ ۵ تولہ شیر گاؤ نیم سیر میں ملاکر پلانا قوت باہ حد سے بیشمار پیدا ہوجاتی ہے نہایت مجرب ہے **دیگر** مغز بادام ۲ تولہ مغز فندق ۲ تولہ مغز پستہ ۲ تولہ مغز چلغوزہ ۲ تولہ مغز نارجیل ۲ تولہ حب الزلم ایکتولہ مغز حب الخضرا ایکتولہ نارمشک ایکتولہ دار فلفل ایکتولہ زنجبیل ایکتولہ سب کو کوٹ کر شہد ۲۰ تولہ میں ملاکر معجون بنادیں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** حلوا اسفرودی بیضہ مرغ ۱۰ عدد روغن زرد ۲۰ تولہ میں بریاں کرکے شہد نیم سیر میں حل کرکے اور اوپر سے تخم انجرہ ۶ ماشہ تخم پیاز بریاں

۲ ماشہ مغز چلغوزہ ۲ ماشہ زنجبیل ۲ ماشہ ملاویں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے پلاویں مجرب ہے دیگر نخود سفید ۵ تولہ نیم سیر پانی میں دو روز تر کرکے روغن زرد ۲ تولہ کا داغ دیکر شہد ۲ تولہ ملا کر ہفت روز پلاویں پھر قدرت کا مشاہدہ کریں مجرب ہے **دیگر** تخم کرفس ۲ ماشہ خولنجان ۲ ماشہ آرد نخود بریاں ۲ ماشہ زردی بیضہ مرغ ۵ عدد شہد ۱۰ تولہ میں ملا کر معجون بناویں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** حلتیت ۲ سرخ زردی بیضہ مرغ ایک عدد ملا کر ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** تخم گندنا ۲ ماشہ نارجیل ایکتولہ زنجبیل ایکتولہ مغز فندق ایکتولہ تخم گندنا ایکتولہ سورنجان شیریں ایکتولہ مغز چلغوزہ ۳ تولہ کنجد سیاہ ۲ تولہ تخم پیاز ایکتولہ سب کو کوٹ کر شہد دو چند ملا کر معجون بناویں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** بہمن سفید ایکتولہ مغز بادام ۳ تولہ تخم شلغم ۲ ماشہ دارچینی ۲ ماشہ اندرجو شیریں ۲ ماشہ تخم خشخاش ایکتولہ بہمن سفید ایکتولہ ثعلب مصری ایکتولہ انیسون ۲ ماشہ قرنفل ۲ ماشہ موسلی سیمل ایکتولہ سب کو پیس کر شہد دو چند میں ملا کر معجون بنا کر ایک تولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھانا مجرب ہے **دیگر** تخم سرس ۵ تولہ پانی ایک پاؤ میں ایک شبانہ روز تر کرکے مقشر کریں۔ ہموزن شکر سفید ملا کر ۳ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے ہفت روز کھلاویں مجرب ہے **دیگر** یہ اسرار صدری ہے اندرجو مقشر ۵ تولہ شہد ۵ تولہ ملا کر ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے چند روز کھانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے **دیگر** آرد نخود بریاں ۵ تولہ مغز بادام ۵ تولہ اسگند ۵ تولہ شہد ۲۰ تولہ میں ملا کر ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے چند روز کھلاویں مجرب ہے **دیگر** گنجشک نر خانگی ذبح کرکے اسکے شکم میں چوب چینی ۳ ماشہ جوز بوا ۳ ماشہ بسباسہ ۳ ماشہ پیس کے اوس کو روغن گاؤ ۲ تولہ میں بریاں کرکے

شہد ۲ تولہ ملا کر اس کی گولیاں برابر دانہ نخود کے بناویں صبح و شام ایک ایک گولی ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** مرغ جوان ایک عدد اس کو روغن گاؤ ایک سیر میں بریاں کرکے مع استخوان اس کے گوشت کو کوٹ کر اس میں قرنفل ایکتولہ تخم کرفس ایکتولہ دارچینی ایکتولہ حریل ایکتولہ عاقرقرحا ایکتولہ حلتیت ایکتولہ ملا کر شہد دووزن ملا کر معجون بناویں خوراک ایکتولہ صبح ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** دارچینی ایکتولہ مصطگی ایکتولہ ثعلب مصری ایکتولہ طباشیر ایکتولہ سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** شقاقل ایکتولہ بادیشتر اعرابی ایکتولہ بہمن سفید ایکتولہ سب کو پیسکر ہمراہ شہد کے گولیاں برابر نخود کے بنا کر صبح و شام کھلانا مجرب ہے **دیگر** ایک جوان مرغ لیکر باجرہ ۲ سیر زرتخ ۳ تولہ پانی ایک سیر میں حل کرکے باجرہ کو تر کرکے مرغ کو چہل یوم کھلاؤ اور اس کو بند کر رکھو تا کہ جفتی نہ کھاوے چالیس یوم کے بعد اس کو ذبح کرکے اسکا خون قضیب پر مالش کرو اور اس کو روغن زرد ایک سیر میں بریاں کرکے ۵ تولہ روز کھلاؤ چالیس یوم میں نامرد ہو جاویگا مجرب ہے **دیگر** سیماب ایکتولہ پارچہ میں پوٹلی باندھکر دودھ گاؤ نیم سیر میں معلق پوٹلی کو لٹکا کر جوش دیویں جب نصف رہجاوے قند سفید ۳ تولہ ملا کر پلاویں مجرب ہے **دیگر** حلوا مقوی باہ آرد نخود ۵ تولہ میدہ گندم ۵ تولہ روغن زرد ۵ تولہ میں بریاں کرکے نبات سفید نیم سیر ملا کر اوپر سے دارچینی ۶ ماشہ لبوبیدان ۶ ماشہ شقاقل ۶ ماشہ بہمن سفید ۶ ماشہ بہمن سرخ ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ بسباسہ ۶ ماشہ جوز بوا ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ بادیشتر اعرابی ۶ ماشہ ثعلب مصری ایکتولہ مغز پستہ ایکتولہ مغز اخروٹ ایکتولہ مغز بادام ایکتولہ مغز نارجیل ایکتولہ ان سب کو پیسکر ملاویں خوراک ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مفید ہے **دیگر** تودری ایکتولہ

بہمنین ایکتولہ خولنجان ایکتولہ زنجبیل ایکتولہ دارچینی ایکتولہ سب کا سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** سیماب ۶ ماشہ بیضہ مرغ ایک عدد میں سوراخ کرکے اس میں ڈالکر اس کا منہ بند کرکے گرم راکھ میں پختہ کرو جب بیضہ پختہ ہو جاوے سیماب کو نکالکر بیضہ کو ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے بوقت شب ہفت روز کھلاؤ نہایت درجہ مقوی باہ ہے **دیگر** دارچینی ایکتولہ جوزبوا ایکتولہ بسباسہ ایکتولہ قرنفل ایکتولہ ثعلب مصری ایکتولہ مصطگی ۶ ماشہ زعفران ۶ ماشہ خراطین ایکتولہ دانہ الائچی سفید ایکتولہ سب کا سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** معجون عجیب الاثر مقوی باہ نہایت مجرب ہے از مطب حضرت قبلہ ام لہسن ۱۰ تولہ پیازہ ۱۰ تولہ روغن زرد ۲۰ تولہ میں بریاں کرکے زنجبیل ۶ ماشہ شقاقل ۶ ماشہ خولنجان ۶ ماشہ تخم گاجر ۶ ماشہ تخم ملیون ۶ ماشہ تخم جرجیر ۶ ماشہ تخم انجرہ ۶ ماشہ شہد نیم سیر میں ملاکر معجون بناویں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر ہفت روز میں تاب نہیں رہتی مجرب ہے **دیگر** زردی بیضہ مرغ ایک عدد عرق پیازہ تولہ روغن زرد ۲ تولہ شہد ۲ تولہ سب کو شیر گاؤ نیم سیر میں جوش شدید کرکے پلانا مجرب ہے **دیگر** روغن منڈی ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر ہفت روز کھلانے سے تاب نہیں رہتی ترکیب اس کی یہ ہے سبز منڈی بوٹی ایکپاؤ لیکر روغن کنجد ۱۰ تولہ میں چرب کرکے پتال جنتر میں روغن نکالیں اس روغن میں سے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** اسگند ۶ ماشہ موصلی سیاہ ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ خولنجان ۶ ماشہ کبابہ ۶ ماشہ بسباسہ ۶ ماشہ عاقر قرحا ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ جوزبوا ۶ ماشہ آرد سپستان ۳ تولہ آرد سنگھاڑہ ۳ تولہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ دار فلفل ۶ ماشہ سب کو قند سفید نیم سیر میں قوام کرکے ملاویں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر**

شقاقل ایکتولہ تخم پیاز ایکتولہ تخم گندنا ایکتولہ ثعلب مصری ایکتولہ تخم جرجیر ایکتولہ ماہی
روبیان ۵ تولہ سب کو پیسکر شہد ۳۰ تولہ میں ملاکر معجون بناویں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ
کے کھاویں مجرب ہے **دیگر** حب مسکین مقوی باہ بہت مجرب ہے سیماب ایکتولہ گندھک
آملسار ایکتولہ دونوں کو زردی بیضہ مرغ ۲ عدد میں خوب پیسکر کتھ سفید ۶ ماشہ قرنفل
۶ ماشہ ملاکر گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح و شام ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب
ہے **دیگر** مالکنگنی ایکتولہ تخم گندنا ایکتولہ عاقرقرحا ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ زعفران ۶ ماشہ جرمل ۶
ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ زردی بیضہ مرغ ۱۰ عدد روغن گاؤ ۱۰ تولہ میں زردی کو بریاں کرکے
شہد ۳۰ تولہ ملاکر معجون بناویں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر**
گندھک آملسار ایکتولہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ دو روز کھرل کرکے ۴ سرخ بوقت شب
ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** اسرار صدری طلسم افلاطون باہ از حد پیدا ہوتی
ہے ۴ سیر دودھ ہضم ہو جاتا ہے اس کو کیمیا عشرت کہتے ہیں چھکنی ایکماشہ کاشنیل ایکماشہ
قرنفل ایکماشہ شقاقل ایکماشہ مازو سبز ایکماشہ ورق طلا ایکماشہ ورق نقرہ ایکماشہ زعفران
ایکماشہ دارچینی ۲ ماشہ مشک ایکماشہ ریگ ماہی ایکماشہ افیون ایکچاول سب کو کوٹکر
ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کھلاویں جب پیاس معلوم ہووے تو شیر پلایا جاوے تا حد یکہ ایک
شب میں ۴ سیر شیر ہضم ہو جاتا ہے اور باہ کی تاب نہیں رہتی اگر جلق زدہ کا علاج کیا
جاوے تو بغیر خارجی دوا کے کام نہیں چلتا ہے یہ طلا سستی قضیب کو از بس مفید
ہے مغز چمگادڑ ۱ عدد روغن چنبیلی ایکتولہ میں ملاکر کف پر ملنا ملتے ملتے لغوظ پیدا ہوتا
ہے جب تک جماع نہ کیا جاوے آرام نہیں آتا **دیگر** خون کنجشک نر خاکگی آدہ عدد
ایکتولہ ملاکر قضیب پر ضماد لگانے سے از حد باہ پیدا ہوتی ہے مجرب ہے **دیگر** بیر بہوٹی ۱۲ عدد

شیرہ کنوار گندل ایکتولہ میں حل کرکے کف پا پر مالش کرنا مجرب ہے **دیگر** شحم لومڑی ۳ ماشہ قضیب پر مالش کرنا مجرب ہے **دیگر** روغن بنبہ دانہ ایکتولہ اسارون ۳ ماشہ شیر گاؤ ۵ تولہ میں جوش دیکر قضیب پر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** طلسم بقراط سنگ جو سنگ دانہ مرغ سے برآمد ہو اور دندان سنسار جو دریائی جانور ہے دونوں کو تعویذ کے طور پر ایک پارچہ میں باندھ کر گلے میں لٹکانے سے قوت باہ از حد پیدا ہوگی یہ اسرار طبابت ہے۔ **دیگر** عود ہندی ۶ ماشہ پانی میں پیسکر حشفہ پر ضماد لگانا باہ پیدا کرتا ہے **دیگر** آرد باقلا ایکتولہ عاقرقرحا ۶ ماشہ دونوں کو پیسکر حشفہ پر ضماد کرنے سے باہ پیدا ہوتی ہے **دیگر** زہرہ گاؤ ایکتولہ شہد ایکتولہ ملا کر قضیب پر ضماد کرنا سستی کو دور کر دیتا ہے **دیگر** چربی شیر ایکتولہ تخم حب جیر ۳ ماشہ پیسکر ضماد لگانا نہایت مقوی باہ ہے **دیگر** مغز گنجشک زعفرانی ایکتولہ روغن چنبیلی ایکتولہ میں ملا کر قضیب پر طلا کرنا مجرب ہے **دیگر** افیون ایکماشہ مغز بنبہ دانہ ۶ ماشہ دونوں کو پانی میں پیسکر قضیب پر ضماد لگانا سستی کو دور کر دیتا ہے مجرب ہے **دیگر** اندر جو شیریں ایکتولہ شیر گاؤ میش ۵ تولہ میں جوش دیکر قضیب پر لگانا مجرب ہے **دیگر** پوست کنیر سفید ۶ ماشہ تخم کثائی خورد ۶ ماشہ دونوں کو قدرے پانی میں کھرل کرکے ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** عطر اگر ایکماشہ عطر گلاب ایکماشہ دونوں کو ملا کر قضیب پر طلا کرنے سے باہ پیدا ہوتی ہے **دیگر** زعفران ۳ ماشہ آب ادرک ایکتولہ میں کھرل کرکے ضماد لگانے سے سستی دور ہو جاتی ہے نہایت مقوی باہ ہے **دیگر** تخم اوٹنگن ۶ ماشہ تخم ملہل ۶ ماشہ دونوں کو آب ادرک ۲ تولہ میں کھرل کرکے ضماد لگانا باہ کو پیدا کرتا ہے مجرب ہے **دیگر** سیماب ایکتولہ شہد ایکتولہ شیر مدار ایکتولہ چربی موش جنگلی ایکتولہ سب کو پیسکر ضماد لگانے سے سستی بلکہ طلق زدہ کو بلا ضرر فائدہ کرتا ہے **دیگر** داغ جلق و

وسستی بلا او ہاڑ شیر زقوم ایکتولہ شیر مدار ایکتولہ عرق پیاز ۵ تولہ روغن گاؤ ۵ تولہ سب
کو دوروز کھرل کرکے قضیب پر ضماد لگانے سے سستی ہر قسم کی دور ہوجاتی ہے مجرب ہے
**دیگر** یہ نسخہ اسرار صدری ہے میرے قبلہ ام کے مطب کا ہے اس کے اوصاف بہت
بیان فرمائے ہیں سم الفار ایکتولہ روغن سرشف ۱۰ تولہ میں ڈالکر ایک کڑاہی آہنی میں
رکھ کر راکھ چرچٹا ایک سیر پانچ سیر پانی میں تر کرکے اسکا آب زلال قدرے قدرے
اس ڈلی پر ڈالتا جاوے وہ ڈلی شگفتہ ہوجاویگی اس میں سے نصف چاول حلوے
۵ تولہ میں صبح کو ہفت روز کھلاوے نامرد مرد ہوجاویگا **دیگر** آرد گندم ۱۰ تولہ کو
شیر مدار میں تر کرکے اس کی روٹی پکادیں اور اس میں ایکتولہ سم الفار رکھدیوے
اور وہ روٹی زمین کو گرم کرکے پکاوے جب روٹی پختہ ہوجاوے اس میں سے سنبل کو
نکالکر اور اس کو شیر گاؤ ۲ سیر میں ڈالکر جمادیویں صبح کو جب دودھ دہی ہوجائے اسمیں سے
مسکہ نکالیں اس مسکہ میں زعفران ۳ ماشہ ملاکر ہفت روز تک قضیب پر مالش کریں ہر
قسم نامرد مرد ہوجاویگا یہ نسخہ اسرار صدری ہے **دیگر** ایکتولہ شنجرف ۱۰ یوم میں ایک
مرغ کو کھلادیں اور اس کو ذبح کرکے اس کا خون قضیب پر گرم گرم ملنے سے سستی
دور ہوجاویگی اور اس کے گوشت کو روغن زرد ایک سیر میں بریاں کرکے اسکو کوٹ کر
ثعلب ایکتولہ شقاقل ایکتولہ قرنفل ایکتولہ بسباسہ ایکتولہ جوزبوا ایکتولہ زعفران ایکتولہ
ملاکر شہد ایک سیر میں معجون بناویں ایکتولہ روزمرہ صبح کو ہمراہ شیر گاؤ ایک سیر کے کھلاوے
مجرب ہے **غذا** - اس میں بہت لطیف اور مرغن کی ضرورت ہے شوربا مرغ زردی
بیضہ مرغ کباب فرنی آب نخود سیاہ ماء اللحم تیتر بٹیر پلاؤ وغیرہ کھلانا مفید ہیں **دیگر** روغن
طلا مجلوق کے واسطے اکسیر اعظم ہے جھینگا ۱۰ ایکتولہ ترکچور ۱۰ ماشہ بیربہوٹی ایکتولہ قرنفل ایکتولہ

پوست بیخ دھتورہ ایکتولہ عاقرقرحا ۶ ماشہ جوزبوا ۱۲ ماشہ بسباسہ ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ
انگوزہ ۶ ماشہ سیماب ایکتولہ زرنیخ طبقی ایکتولہ سب کو شراب برانڈی نصف بوتل میں
کھرل کرکے گولیاں بناکر بطریق پتال جنتر روغن نکالیں ہفت روز بوقت شب مالش
کرکے برگ پان باندھیں مجرب ہے **دیگر** جندبیدستر ۶ ماشہ عاقرقرحا ۶ ماشہ فرفیون ۶
ماشہ موبرج ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ سب کو شراب برانڈی ۵ تولہ میں کھرل کرکے
بوقت شب ضماد لگاویں ہفت روز میں نامرد مرد ہوجاویگا مجرب ہے **دیگر** مغز ارنڈ ایکتولہ
حرمل ایکتولہ خردل ایکتولہ سب کو روغن چنبیلی ۵ تولہ میں کھرل کرکے طلا لگانا مجرب ہے
**دیگر** عطر ناگیسر ۳ ماشہ عطر عود ۳ ماشہ عطر گلاب ۳ ماشہ روغن دارچینی ایکتولہ روغن قرنفل
ایکتولہ سب کو ملاکر قضیب پر طلا کرنا نہائت مجرب ہے **دیگر** یہ طلا مجلوق کو اور
مایوس الباہ کیواسطے حکم اکسیر کا رکھتا ہے سم الفار ۳ ماشہ زرنیخ طبقی ۳ ماشہ شنگرف
۳ ماشہ سیماب ۳ ماشہ بچھناک ۶ ماشہ عاقرقرحا ۶ ماشہ پیاز نرگس ۳ تولہ دارچینی ۶ ماشہ سب
کو پتہ گاؤ ۴ تولہ میں کھرل کرکے ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** طلا بےنظیر شاہی برائے
مجلوق مغز پستہ ۵ تولہ مغز چمال گوٹہ ۵ تولہ دونوں کو پیسکر بطریق بادام روغن کے روغن
نکالیں ہفت روز قضیب پر مالش کریں مجرب ہے **دیگر** سرگین کتو جنگلی ایکتولہ
گنجشک نرخانگی ایک عدد سیماب ۶ ماشہ عاقرقرحا ۶ ماشہ شیر مدار ۵ تولہ شہد ۵ تولہ روغن
زرد ۵ تولہ سب کو کھرل کرکے ہفت روز مجلوق کے لگاویں سستی دور ہوجاویگی نہائت
مجرب ہے **دیگر** کباب چینی ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ چوب چینی ۶ ماشہ
عاقرقرحا ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ بسباسہ ۶ ماشہ جوزبوا ۶ ماشہ سیماب ۶ ماشہ سب کو بینیاب
خر ۵ تولہ میں کھرل کرکے ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** بچھناک ۶ ماشہ عاقرقرحا ۶ ماشہ

شیر مدارہ ۵ تولہ مسکہ گاؤ ۵ تولہ سب کو کڑاہی آہنی میں کھرل کرکے ہفت روز ضماد لگاویں سستی ہر قسم کی دور ہو جاویگی **دیگر** طلا شاہی برائے مجلوق و مقوی اعصاب ہے مغز گھونگچی سفید ایکتولہ مغز گھونگچی سرخ ایکتولہ تخم دھتورہ ایکتولہ عاقرقرحا ایکتولہ شنجرف ایکتولہ خولنجان ایکتولہ مال کنگنی ۵ تولہ جوزبوا۔ ایکتولہ پوست بیخ کو نچ ایکتولہ مصطگی ۶ماشہ دارچینی ایکتولہ قرنفل ایکتولہ خراطین خشک ایکتولہ سم الفار ۳ماشہ بچھناک ۶ماشہ بیربہوٹی ایکتولہ کچلہ ایکتولہ پوست بیخ کنیر سفید ایکتولہ مغز جمال گوٹہ ایکتولہ شیر مدار ۱۰ تولہ میں سب کو کھرل کرکے گولیاں بناکر بطریق پتال جنتر طلا کشید کریں ہفت روز مالش کرنے سے نامردہو جاتا ہے **دیگر** حرمل ایکتولہ بسباسہ ایکتولہ جوزبوا ایکتولہ قرنفل ایکتولہ دارچینی ایکتولہ کبابہ مقشر ایکتولہ سب کو کوٹ کر شہد دوچند اس میں ملاکر معجون بنادیں خوراک ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر اور طلائے بالا لگاویں مجرب ہے **دیگر** دارچینی ایکتولہ قرنفل ایکتولہ کبابہ مقشر ایکتولہ عاقرقرحا ایکتولہ خولنجان ایکتولہ حرمل ایکتولہ حلتیت ۶ماشہ عرق بیاز ۱۰ تولہ۔ زردی بیضہ مرغ ۱۰ عدد روغن زرد ۲۰ تولہ شہد نیم سیر ملاکر معجون بنادیں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کھلادیں مجرب ہے **دیگر** اسپند نصف بریان ایکتولہ نصف خام پوست خشخاش ایکتولہ کبابہ سیاہ ایکتولہ قند سیاہ ۴ تولہ میں گولیاں برابر کنار جنگلی کے بناکر صبح و شام کھلادیں مجرب ہے **غذا** بہرحال نفیس کھلادیں۔

# سوال سرعت انزال کا حال بیان کرو

**جواب**۔ جلد ہو جانا انزال کا سرعت انزال ہے یہ ضعف ماسکہ سے یا رطوبت برودت کے غلبہ سے یا کثرت منی سے یا غلبہ خون سے یا حدت حرارت منی سے

یا ضعف اعضاء رئیسہ سے یا اتساع مجری قضیب یعنی بڑا ہو جانا سوراخ مجری کا اگر منی
کا رنگ سفید ہووے تو رطوبت و برودت کا سبب ہے اور اگر رنگ منی کا زرد ہووے
و سوزش سے نکلے تو حدت کا سبب ہے اور اگر رنگ سرخ ہووے تو غلبہ خون کا سبب
ہے اور اگر باہ میں کمی ہووے تو نقصان قوت اعضاء رئیسہ کا سبب ہے **علاج**
اول مسہل بلغم کا کریں اور روغن قسط خصیہ پر ملنا بہت اثر رکھتا ہے **دیگر** یہ سفوف
بہت مجرب ہے لاک ایکتولہ سروالی ایکتولہ تج ایکتولہ لودھ پٹھانی ایکتولہ سب کا سفوف کر کے
۱ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** آردسنگھاڑہ ایکتولہ گوکھرو ایکتولہ
مازو ایکتولہ تالمکھانہ ایکتولہ ثعلب مصری ایکتولہ صمغ عربی ایکتولہ مصطگی ایکتولہ مغز تخم ہندی
۲ تولہ تخم صدبرگ ایکتولہ سب کا سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب
ہے۔ **دیگر** ثعلب مصری ایکتولہ مصطگی ۶ ماشہ لاکھ ۶ ماشہ شیر برگد ۲ تولہ میں ملا کر گولیاں
برابر نخود کے بناویں صبح و شام ہمراہ شیر گاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تالمکھانہ بزرالبنج
ایکتولہ تخم خشخاش ایکتولہ کنجد مقشر ایکتولہ مغز پستہ ایکتولہ مغز پنبہ دانہ ایکتولہ تخم جرجیر ایکتولہ
مغز قرطم ایکتولہ سلیخہ ۶ ماشہ پنج بند ایکتولہ موصلی سیاہ ایکتولہ موصلی سفید ایکتولہ صمغ عربی
۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ بہمن سفید ایکتولہ تخم کونچ ایکتولہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ شقاقل ایکتولہ
گوند ڈھاک ایکتولہ موچرس ایکتولہ تخم اوٹنگن ایکتولہ۔ سروالی ایکتولہ موصلی سنبل ایکتولہ
تودری سرخ ایکتولہ تودری زرد ایکتولہ میدہ لکڑی ایکتولہ گوکھرو ایکتولہ مصطگی ۶ ماشہ
تخم قنب ایکتولہ کبابہ ۶ ماشہ بہوپھلی ایکتولہ سورنجان ایکتولہ بوزیدان ایکتولہ طباشیر
ایکتولہ دارچینی ایکتولہ زنجبیل ۶ ماشہ عاقرقرحا ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۶ ماشہ صبح
۶ ماشہ شام ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کھلاویں ضعف باہ و سرعت انزال و جریان کو ایک ہفتہ

میں دور کر دیتی ہے مجرب ہے **دیگر** یہ سفوف دافع سرعت انزال وجریان منی مجرب ہے مغز چلغوزہ ۱ تولہ مغز اخروٹ ایکتولہ مغز بادام ایکتولہ مغز پنبہ دانہ ایکتولہ گوندڈھاک ایکتولہ تخم کونچ ایکتولہ موصلی سیاہ ایکتولہ سب کو کوٹ کر شکر سفید ہموزن ملا کر ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** تالمکھانہ ایکتولہ گوندڈھاک ایکتولہ نخودبریاں ایکتولہ ستاور ایکتولہ خستہ اینبہ ایکتولہ تخم سرس ایکتولہ بیج بند ایکتولہ تخم پاس ایکتولہ صمغ عربی ایکتولہ تخم کرفس ایکتولہ کشنیز خشک ایکتولہ شگوفہ انار ایکتولہ دانہ الائچی سفید ایکتولہ تخم اوٹنگن ایکتولہ تخم خشخاش ایکتولہ پوست ہلیلہ ایکتولہ آملہ ایکتولہ آرد سنگھاڑہ ایکتولہ مازو سبز ایکتولہ مائین ایکتولہ نکھیکنی ایکتولہ جوزبوا ۱۰ ماشہ لبیاسہ ۶ ماشہ موچرس ایکتولہ گیرو ایکتولہ سب کا سفوف بنا کر ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھاویں مجرب ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد ایکتولہ پوست بلیلہ ایکتولہ آملہ ایکتولہ میدہ لکڑی ایکتولہ گوکھرو ایکتولہ لعاب مصری ایکتولہ موصلی سیاہ ایکتولہ موصلی سہیل ایکتولہ تخم کونچ ایکتولہ مغز کنول گٹہ ایکتولہ سپستان ایکتولہ اندرجو ایکتولہ تخم تمرہندی ایکتولہ گلنار ایکتولہ شہد ابیج ایکتولہ نانخواہ ایکتولہ زیرہ سیاہ ۱۰ ماشہ حب الاس ایکتولہ کشنیز ایکتولہ طباشیر ایکتولہ مصطگی ایکتولہ شاہ بلوط ایکتولہ بیج بند ایکتولہ سروالی ایکتولہ حرمل بریاں ایکتولہ تخم گندرا ایکتولہ لبیاسہ ۱۰ ماشہ سب کو کوٹ کر شہد دوچند اس میں ملا کر معجون بنا دیں ایکتولہ صبح ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلادیں مجرب ہے **دیگر** افیون ۳ ماشہ شیرہ برگ کنیر سفید ایکتولہ میں کھرل کر کے گولیاں برابر مونگ کے بنا دیں صبح وشام ہمراہ جرعہ آب کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** طلسم تقراط نیش عقرب ایک عدد لیکر خالی سپاری میں بند کر کے اس سپاری کو بطور تعویذ بازو پر باندھیں جب تک وہ بازو پر رہے گا انزال نہ ہوگا۔ **دیگر** بیج کھبکلور ایکتولہ سیکرفت

و دست و پا پر ملنے سے مزہ منہ کا تلخ ہو جاویگا اس وقت جماع کرنے سے سرعت انزال نہ ہوگا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ بقراط بروزا توار سگ سیاہ جفتی لگا دے اسکی دم کو جڑ سے کاٹ ڈالو اس دم کو چالیس یوم زمین میں دفن کرو۔ بعد چالیس یوم کے تمام استخوان زمین میں سے نکالکر ایک پارچہ میں باندھ کر کمر سے باندھنے سے اسقدر امساک پیدا ہوگا کہ جب تک کمر سے وہ استخوان علیحدہ نہ کئے جاویں گے انزال نہ ہوگا **دیگر** حب ممسک و دافع سرعت انزال جوز بوا ۶ ماشہ بسباسہ ۶ ماشہ افیون ۶ ماشہ مازو سبز ۶ ماشہ اسپند ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ زعفران ۶ ماشہ تگیسر ۶ ماشہ موچرس ۶ ماشہ تج ۶ ماشہ گوگل ۶ ماشہ سپاری ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ اجوائین خراسانی ۶ ماشہ سب کو پیسکر شہد ۲ تولہ میں ملاکر گولیاں برابر نخود کے بناکر ایک گولی شب کو ہمراہ پانی کے کھلادیں نہائیت مجرب ہے۔ **دیگر** افیون ۳ ماشہ گوند دھاوری ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ گانجہ ۳ ماشہ بیربھوٹی ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ مغز بادام ۳ ماشہ نارجیل ۳ ماشہ سب کی گولیاں برابر نخود کے بناکر ایک گولی شب کو کھادے نہائت مجرب ہے **دیگر** افیون ۳ ماشہ کافور ۳ ماشہ شنگرف ۳ ماشہ عاقرقرحا ۳ ماشہ جوز بوا ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ جند بید ستر ۳ ماشہ بیربھوٹی ۳ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناویں ایک گولی شب کو کھانے سے عجیب اثر پیدا ہوگا مجرب ہے **دیگر** جوز بوا ۳ ماشہ شنگرف ۳ ماشہ عاقرقرحا ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ سب کو شہد بقدر ضرورت ڈالکر گولیاں برابر نخود کے بناویں ایک گولی کھانے سے بہت کچھ فائدہ ہوتا ہے مجرب ہے **دیگر** حب سیماب ممسک و دافع سرعت انزال مجرب المجرب ہے۔ سیماب ایکتولہ لیکر سات مرتبہ پارچہ میں صاف کرے اور عرق پان ۳ تولہ میں کھرل کرکے عاقرقرحا ۳ ماشہ بزرالبنج ۳ ماشہ

خولنجان ۳ ماشہ جوز بوا ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ ملا کر گولیاں برابر نخود کے بناویں ایک گولی بوقت شب کھاویں جب تک نرشی نہ کھائی جاویگی انزال نہ ہوگا **دیگر** کافور ایکماشہ اجوائین خراسانی ۳ ماشہ جوز بوا ۳ ماشہ سمندر سوکھ ۳ ماشہ افیون ایکماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناویں ایک گولی کھانے سے دو گھنٹہ امساک ہوگا مجرب ہے۔ **دیگر** تخم ریحان ۶ ماشہ عاقرقرحا ۶ ماشہ دونوں کو قند سیاہ ۵ ایکتولہ میں ملا کر ایک ماشہ ہمراہ پانی کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** اسپند ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ عاقرقرحا ۳ ماشہ تخم کشائی ۳ ماشہ بسباسہ ۳ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر ۲ تولہ کے کھلاویں جب تک برف کا پانی نہ پیا جاوے انزال نہ ہوگا **دیگر** جوز بوا ۳ ماشہ مالکنگنی ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ بزرالبنج ۳ ماشہ اسپند ۳ ماشہ بھنگ سوختہ ۳ ماشہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناویں ایک گولی بوقت شب کھلاویں مجرب ہے۔

**غذا** شیر، یخ شوربا گوشت حلوان نان گندم حلوا مرغن بہت مفید ہے۔

# سوال جریان کا حال بیان کرو

**جواب** جریان وہ مرض ہے جسمیں منی وقت پاخانہ کے یا پیشاب کے ہمراہ خارج ہووے اس کو جریان کہتے ہیں اور یہ تین قسم سے اطبانے بیان فرمایا ہے جریان منی و جریان مذی و جریان ودی منی فضلہ ہضم چہارم کا ہے اور وقت جماع کے لذت سے احلیل کے راستہ خارج ہوتی ہے اور اگر بغیر جماع کے خارج ہووے تو اس کو جریان کہتے ہیں اور مذی وہ رطوبت ہے جو وقت انتشار کے یا دیکھنے کسی خوبصورت عورت کے یا خیال کرنے جماع کے مانند لعاب بہدانہ کے لیسدار نکل آتی ہے اور اسکے نکلنے سے انتشار

دور ہو جاتا ہے اور باہ کمزور پڑ جاتی ہے اکثر یہ عارضہ مذی کا اس کو ہوتا ہے جس نے بچپن میں
جلق یا اغلام کیا ہو یا اعصاب کی کمزوری سے عارضہ ہوتا ہے اور ودی وہ رطوبت ہے جو
بعد انزال کے مانند پانی کے چپکدار خارج ہوتی ہے اور یہ غدود خصیہ سے نکلتی ہے اور
نالی اس کی منی کی نالی کے اوپر واقع ہے اور منی بعض مزاج میں اول پیشاب کے بھی خارج
ہوتی ہے اور بعد پیشاب کے بھی خارج ہوتی ہے اور منی اور مذی کی ایک نالی ہے۔ اور
ودی اور پیشاب کے آنے کی ایک نالی ہے اور آگے آکر ایک راستہ سے پیشاب اور منی
اور مذی اور ودی احلیل میں سے خارج ہوتی ہیں اور اس کے چھ اسباب اطبا نے
بیان فرمائے ہیں ایک کثرت تناول اغذیہ مولد منی یا ترک جماع سے دوسرے حرارت و حدت
منی میں آجاوے تیسرے استرخا اوعیہ منی کو بسبب برودت و رطوبت قوت ماسکہ کے
ہو جاوے چہارم تشنج عضلہ اوعیہ منی کو ہو جاوے پنجم ضعف گردہ کو بسبب حرارت گردہ
کے ہو جاوے ششم تصور جماع اور خیال سخن جماع کا ہر وقت دامنگیر رہے اور سیلان منی
مذی کا بسبب ضعف قوت ماسکہ کے یا حدت منی کے قوام رقیق ہو جاوے تو منی بغیر نعوظ
کے ضرور نکل آتی ہے سبب اس کا سردی اوعیہ منی کا ہے اس کے باعث استرخا اور
ضعف قوت ماسکہ ہو جاتا ہے اور اگر نعوظ ہو کر منی خارج ہووے تو تشنج عضلہ اوعیہ منی کا
ہے یا شدت قوت دافعہ کی ہے اور اگر جماع سے پہلے مذی خارج ہووے تو ضعف گردہ
اور ضعف اعصاب بسبب جلق کے ہوا ہے اور اگر رنگ منی کا زرد ہووے اور خروج میں
سوزش ہووے اور رقت اور سرعت سے نکلے تو سبب حدت منی کا ہے **علاج**۔ اگر
ترک جماع کا سبب ہے تو جماع کرنا بہت مفید ہے اور اگر ضعف گردہ کا سبب ہووے
تو گردہ کا علاج کریں اور اگر ضعف قوت ماسکہ کا سبب ہے تو معجون مقوی کا استعمال کریں

یہ دوا بہت مفید ہے گلنار ایکتولہ تخم خرفہ ایکتولہ تخم کاہو ایکتولہ اسبغول ایکتولہ۔ بزرالبنج ایکتولہ تخم کاسنی ایکتولہ کشنیز ایکتولہ سب کا سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ پانی کے کھلاویں مجرب ہے یہ دوا حدت منی والے کو بہت مفید ہے اور اگر مزاج میں برد ہووے تو پودینہ ایکتولہ سعد ایکتولہ سداب ایکتولہ شہد سوخ ایکتولہ زیرہ سیاہ ایکتولہ شونیز ایکتولہ گلنار ایکتولہ سفوف کر کے ۳ ماشہ صبح ۳ ماشہ شام ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** اگر سبب ضعف قوت کا ہووے تو لبوب کبیر ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا بہت مفید ہے **دیگر** ملیون ایکتولہ مغز تمر ہندی مقشر ایکتولہ آرد نخود بریاں ایکتولہ دال ماش مقشر ایکتولہ گل مولسری ایکتولہ شکر ہموزن ملا کر سفوف بناویں ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پھلی ببول ایکتولہ گل ببول ایکتولہ پوست ببول ایکتولہ گوند ببول ایکتولہ سب کا سفوف بنا کر ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** حب دافع جریان مجرب ہے تخم دھتورہ ایکتولہ فلفل سیاہ ایکتولہ صمغ عربی ۳ ماشہ سب کو پیس کر گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح و شام کھلاویں مجرب ہے **دیگر** تخم چولائی ایکتولہ رال ایکتولہ بہیدانہ ایکتولہ سمندرسوکھ ایکتولہ نخ ایکتولہ۔ تخم ملہل ایکتولہ گوکھرو ایکتولہ تالمکھانہ ایکتولہ اندرجو شیریں ایکتولہ سپستان ایکتولہ ستگلو ایکتولہ ست سلاجیت ایکتولہ پکھان بید ایکتولہ صمغ عربی ایکتولہ کتیرا ایکتولہ طباشیر ایکتولہ سفوف بنا کر ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** تخم کونچ ایکتولہ تخم ٹونگن ایکتولہ صمغ عربی ایکتولہ اندرجو ایکتولہ بہمن سفید ایکتولہ طباشیر ۶ ماشہ موصلی سفید ۶ ماشہ تودرین ایکتولہ گل سنبل ایکتولہ سلاجیت ۶ ماشہ سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے کھلانے سے ہر قسم جریان دور ہو جاتا ہے مجرب ہے **دیگر** نخ بند ایکتولہ موصلی سیاہ

ایکتولہ موصلی سفید ایکتولہ سمندر سوکھ ایکتولہ سروالی ایکتولہ پوست سہبل ایکتولہ پوست مولسری ایکتولہ تخم اوٹنگن ایکتولہ بیخ ایکتولہ آرد سنگھاڑہ ایکتولہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ تخم کو بیخ ۶ ماشہ موچرس ۶ ماشہ بیدہ ملکڑی ۶ ماشہ گوندڈھاک ایکتولہ سپستان ایکتولہ مغز تمرہندی ایکتولہ سب کا سفوف کرکے ۶ ماشہ صبح ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے۔

**دیگر** صمغ عربی ایکتولہ نشاستہ ایکتولہ ثعلب مصری ایکتولہ کتیرا ایکتولہ طباشیر ایکتولہ دارچینی ایک تولہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ مغز بادام ایکتولہ مغز نارجیل ایکتولہ مغز چلغوزہ ایکتولہ مصری ہموزن ملاکر سفوف بنادیں ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے

**دیگر** تخم کو بیخ ایکتولہ موصلی سیاہ ایکتولہ دار فلفل ایکتولہ دارچینی ایکتولہ عاقرقرحا ایکتولہ قرنفل ایکتولہ دانہ الائچی سفید ایکتولہ مغز خیارین ایکتولہ طباشیر ایکتولہ کپمان سید ایکتولہ سبکو کوٹ کر شہد دوچنداں میں ملاکر معجون بنادیں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے

**دیگر** گوند سہنبل ایکتولہ گوند پلاس ایکتولہ عاقرقرحا ۶ ماشہ خشت کہنہ ایکتولہ تالمکھانہ ایکتولہ قرنفل ۶ ماشہ بزرالبنج ۶ ماشہ شاہ بلوط ۶ ماشہ تخم کاہو ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ لک مغسول ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ سداب ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ پوست ہلیلہ کابلی ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ بلیلہ ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **غذا** شوربا مرغ و گوشت حلوان نان گندم۔ حلوا مرغن زردی بیضہ مرغ + نرشی بادی کا پرہیز ہے +

# سوال منی الدم کا حال بیان کرو

**جواب** ۔خون آنا بجائے منی کے منی الدم ہے سبب اس کا ضعیف ہوجانا قوت ہاضمہ انثیین کا بسبب نہ ہونے ہضم خون کے یا کثرت جماع سے خون منی نہیں بننےپایا

خارج ہو جاتا ہے یا پھٹ جانا رگ کا جو قریب اعضائے تناسل کے ہووے **علاج** اول تقویت گردہ و مثانہ کی کرنا اور روغن مصطگی خصیوں پر ملنا مفید ہے **دیگر** خصیہ بز بریاں کر کے کھلانا مفید ہے زردی بیضہ مرغ نیمبرشت کھلانا اس میں خاص دخل رکھتا ہے یہ دوا بہت مفید ہے ثعلب مصری ایکتولہ تالمکھانہ ایکتولہ اندرجو شیریں ایکتولہ موصلی سیاہ ایکتولہ موصلی سفید ایکتولہ تودریں ایکتولہ بہمنین ایکتولہ سب کا سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بہستان ۵ تولہ تالمکھانہ ۵ تولہ سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **غذا** زردی بیضہ مرغ گوشت حلوان شوربا بٹیر باقی پرہیز ہے +

## سوال کثرت احتلام کا حال بیان کرو

**جواب** شب کو سوتے میں کثرت سے انزال ہووے اس کو احتلام کہتے ہیں - اگر جوان العمر کو ہووے اور گاہ گاہ ہووے تو مرض میں داخل نہیں ہے سبب اس کا قلت جماع یا حبس منی یا شدت قوت دافع یا رقت منی یا استرخاء اوعیہ منی یا کثرت تفکر جماع - اس میں منی منجمد ہو کر خارج ہوتی ہے اور وقت خواب کے حرارت اندر زیادہ ہو جاتی ہے اس واسطے منی رقیق ہو کر خارج ہوتی ہے **علاج** اگر قلت جماع سے مرض ہووے تو جماع کرے اور اگر شدت قوت دافع کی ہووے تو معجون حار سے علاج کریں اور اگر رقت منی کا سبب ہووے تو مغلظ منی ادویہ کا استعمال کراویں اگر حرارت منی سے ہووے تو یہ دوا مفید ہے تخم کاہو ایکتولہ تخم خرفہ ایکتولہ اسبغول ایکتولہ کشنیز ایکتولہ سب کو کوٹ کر سفوف بنا کر ۶ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولے کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** اگر استرخائے

اوعیہ منی سے ہووے تو تودریش، ایکتولہ بہمنین ایکتولہ سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ پانی کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** سُرب کا ٹکڑہ ۵ تولہ کا ایکر پشت پر باندھنا بہت مفید ہے **دیگر** مرزنجوش یا پوست عدس یا استخوان کچھوا بستر پہ رکھنے سے احتلام نہیں ہوتا **دیگر** خمیرہ مروارید ۳ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** دوالمسک شیریں ۳ ماشہ ہمراہ ماءاللحم ۳ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** شربت تنبول ۳ تولہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے پلانا مفید ہے **دیگر** روغن مصطگی کو کمر پہ ملنا مجرب ہے **دیگر** جوز بوا شب کو منہ میں رکھنا بہت مفید ہے **دیگر** کشنیز ایکتولہ کاہو ایکتولہ تخم خشخاش ایکتولہ تخم خرفہ ایکتولہ تخم تاج خروس ایکتولہ بزرالبنج ایکتولہ تودرین ایکتولہ زیرہ سیاہ ایکتولہ فنج گشت ایکتولہ سب کا سفوف بناکر ۶ ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** آب کگردندہ ایکتولہ پلانا ہفت روز احتلام کے واسطے حکم اکسیر کا رکھتا ہے **دیگر** مغز تخم تربوز ۶ ماشہ حب کاکنج ۶ ماشہ تخم عنب الثعلب ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ بادوط ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ تخم بھنگ ۶ ماشہ کشنتا برگ ۳ ماشہ سورنجان ۶ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ صندل سرخ ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ جوزالسرو ۶ ماشہ عود ہندی ۶ ماشہ عود صلیب ۶ ماشہ کا سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** صندل سفید ۶ ماشہ قسط تلخ ۶ ماشہ وج ۶ ماشہ بیبیکر ضماد کرنا مفید ہے **غذا** دال مسور۔ دال نخود۔ باجرہ و نان جو کھلانا مفید ہے ٭

## سوال فریسموس کا حال بیان کرو

**جواب** یہ لفظ یونانی ہے وہاں کے لوگ موقع شادی میں ہنسی کے طور پر شکل

قضیب استادہ کے بناکر آپس میں مذاق کرتے ہیں یہ مرض بھی اشکل فریسموس کے ہوتا ہے اس میں قضیب بلاخواہش شہوت کے استادہ ہوتا ہے بلکہ بعد انزال بھی استادگی قائم رہتی ہے سبب اس کا کثرت تخلیط ریح اوعیہ منی میں ہے **علاج** اگر غلبہ گرمی کا معلوم ہووے تو فصد ہفت اندام کی کھولنا اور غذا مرغن سے پرہیز دال مسور و خشک روٹی کھلانا اور ٹکڑہ سیسہ یعنی سرب کا کمر پر باندھنا مفید ہے روغن قسط پشت پر ملنا مفید ہے **دیگر** کشنیز خشک ایکتولہ اقاقیا ایکتولہ خرفہ ایکتولہ سماق ایکتولہ صندل سفید ایکتولہ کاہو ایکتولہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** تخم کاہو ایکتولہ خرفہ ایکتولہ کافور ایکماشہ سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت صندل ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **غذا** عدس مقشر نان یا جرہ کدو پالک خرفہ کھلانا مفید ہے ۔

## سوال ۔ عاقونا کا حال بیان کرو

**جواب** ۔ اختلاج قضیب کو کہتے ہیں اور ساطون بھی اس کو کہتے ہیں اور عورتوں کو بھی یہ ہوا کرتا ہے سبب اس کا ورم مادہ حار سے ریح حار ہوکر جرم قضیب میں ٹھہر جاتی ہے اور شہوت اس میں بھی بہت ہوتی ہے اور اس کے باعث اوعیہ منی میں تشنج پیدا ہو جاتا ہے آخر مریض ہلاک ہو جاتا ہے **علامت** شکم میں نفخ اور پسینہ سرد آتا ہے جالینوس نے اس کو بھی فریسموس میں شمار کیا ہے اس میں اختلاج ضرور ہوتا ہے فریسموس میں اختلاج نہیں ہوتا ہے **علاج** اول فصد باسلیق کھولنا اور شیرہ عناب ۷ دانہ عرق شاہترہ ۱۰ تولہ میں نکالکر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** مغز فلوس ۴ تولہ

ترنجبین ۵ تولہ شیرخشت ۲ تولہ سب کو عرق گلاب ایکپاؤ میں شب کو تر کر کے صبح چھانکر روغن بادام ۹ ماشہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** فوفل ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ۔ گل ارمنی ۳ ماشہ افیون ایکماشہ کشنیز ایکتولہ سب کو پانی میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** تخم کاسنی ۶ ماشہ گل نیلوفر ۶ ماشہ پانی ایکپاؤ میں تر کرکے چھان کر مصری ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ گوخشک ۳ ماشہ کشنیز ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے اس میں مسہل اور قے اور فصد ہفت اندام و صافن کی کرنا مفید ہے **دیگر** گل بنفشہ ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ خطمی ۶ ماشہ سپستان ۱۱ دانہ بہ بیادشان ۶ ماشہ آلو بخارا ۵ دانہ مغز املتاس ۳ تولہ سب کو نیم سیر پانی میں تر کر کے چھانکر سکنجبین سادہ ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** آرد جو ایکتولہ تخم خطمی ایکتولہ مردار سنگ ۳ ماشہ سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ برگ عنب الثعلب ۶ ماشہ سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **غذا**۔ پالک کدو آشجو مغز بادام کا شیرہ تمر ہندی کے پانی کے ساتھ نان گندم کھلانا مفید ہے۔

# سوال ابنہ کا حال بیان کرو۔

**جواب** خواہش جماع کی دبر میں ہووے اور بغیر جماع کرائے چین نہ پڑے۔ اس کو علت المشائخ بھی کہتے ہیں یہ مرض تین سبب سے ہوتا ہے ایک یہ کہ بچپن میں عادت اس فعل ناشائستہ کی ہو جاوے دوسرے مسے دبر میں پیدا ہو جاویں تیسرے امعاء میں بلغم شور کے سبب خارش پیدا ہو جاوے یہ قسم ضعیف العمر کو اکثر ہو جاتی ہے۔ اور دیدان سے بھی یہ خواہش ہوتی ہے جالینوس نے موروثی بھی بیان فرمایا ہے اور جو عورت

بحالت حمل ہیں خوشی سے دبر میں جماع کراوے اس کے پسر کو ضرور علت ابنہ ہوگی اور
مخنثوں کو بھی یہ علت ہوتی ہے دراصل مخنث کی شکل ظاہر امرانی ہوتی ہے اور اندرونی
حصہ عورتوں کا ہوتا ہے مخنث کو اس واسطے شوق جماع کا دبر سے ہوتا ہے۔
**علاج** برف مقام دبر پر رکھنا مفید ہے **دیگر** گل بیلوفر ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ کافور ۶ ماشہ
اسپغول ۶ ماشہ تخم کاہو ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ صندل سفید
۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ آب سرد کے چندروز کھلانا مفید ہے **دیگر** جدوار
۳ ماشہ کافور ۳ ماشہ گھسکر روئی تر کرکے دبر میں رکھنا مفید ہے **دیگر** غاریقون ۶ ماشہ
صبر ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ تربد ۶ ماشہ سنامکی ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ مغز بادام
۶ ماشہ مصری ہموزن ملاکر سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ پانی سرد کے کھلانا مفید ہے **دیگر**
خاکستر پوست کفتار ۶ ماشہ کا پانی میں حل کرکے طلا کرنا مفید ہے ۰

# سوال اعوجاج قضیب کا حال بیان کرو

**جواب** خم آجانا قضیب میں یا ٹیڑھا ہوجانا قضیب کا اعوجاج ہے سبب اس کا خلط
غلیظ عضلہ میں آجاوے یا تشنج استرخا اعصاب سے یا ورم سے یا جلق کے سبب
سے یہ مرض ہوتا ہے **علاج** تشنج سے ہو تو علاج تشنج مطلق کا کرنا اور اگر استرخا سے
ہووے تو علاج فالج مطلق کا کرنا اور جو سبب جلق کا ہووے تو طلا و ضماد سے علاج کرنا
جو جلق میں بیان کیا ہے اور اگر ورم سے ہووے تو علاج ورم کا کرنا مسہل بلغم کا
منضج سے کرنا اس میں ضروری ہے یہ دوا بہت مفید ہے زعفران ایکماشہ قسط تلخ ایکماشہ
زراوند مدحرج ایکماشہ فرفیون ایکماشہ زفت ایکماشہ میدہ سا یا ایکماشہ روغن کنجد ۳ تولہ۔

میں پیسکر لگانا مفید ہے **دیگر** افیون ۳ ماشہ جوز بوا ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ عاقرقرحا ۳ ماشہ پیاز نرگس ۳ ماشہ بیخ کنیر سفید ۳ ماشہ سب کو شراب برانڈی ۵ تولہ میں کھرل کرکے ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** یہ طلا شاہی اس مرض کیواسطے خواہ کسی قسم سے ہو کجی وکمی دور کر دیتا ہے یہ نسخہ مطب حضرت قبلہ امام کا ہے ایک بینگن مار وبختہ زرد رنگ کالیکر اس میں فلفل دراز ایکسو عدد کو چبھو کر سایہ میں خشک کرے پھر اس کو روغن کنجد ۱۰ تولہ میں بریاں کرکے اسمیں یہ ادویہ آمیز کریں قسط تلخ ۶ ماشہ پوست بیخ کنیر ۶ ماشہ پوست بیخ چنبیلی ۶ ماشہ بیر بہوٹی ۶ ماشہ بچھناک ۶ ماشہ زرنیخ ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ شنگرف ۶ ماشہ سہاگہ ۶ ماشہ مال کنگنی ۶ ماشہ گونگچی سفید ۶ ماشہ گونگچی سرخ ۶ ماشہ افیون ۶ ماشہ خراطین ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ سم الفار ۶ ماشہ سم اسپ سیاہ ۶ ماشہ بزرالبنج ۶ ماشہ عاقرقرحا ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ زراوند طویل ۶ ماشہ کافور ۳ ماشہ تخم کوبنج ۶ ماشہ پیپلا مول ۶ ماشہ تخم دھتورہ ۶ ماشہ تخم شلغم ۶ ماشہ تخم تربب ۶ ماشہ چیر بی سانڈہ ۶ ماشہ سرطان نہری ۱ عدد نارجیل کہنہ ۶ ماشہ سب کو ملا کر بطریق پتال جنتر روغن نکالیں ہفت روز مالش کریں ہر قسم کی سستی دور ہو جاتی ہے مجرب ہے باقی علاج جلق کا کریں ۞

# سوال اورام قضیب کا حال بیان کرو

**جواب** - ورم ہو جانا قضیب پر سبب اس کا حدت خون کا ہے **علاج** آردجو ۶ ماشہ عدس ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ پوست انار ۶ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** اکلیل الملک ۳ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ روغن گل ایکتولہ زردی بیضہ مرغ

ایک عدد ملا کر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** بابونہ ۳ ماشہ خطمی ۳ ماشہ آرد جو ۲ ماشہ بزرکتان ۳ ماشہ موم سفید ۲ ماشہ روغن گل ۲ تولہ آب تمر ہندی ایکتولہ میں حل کر کے ضماد کریں مجرب ہے **دیگر** صندل سفید ۳ ماشہ کافور ایکماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ گلاب ایکتولہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** روغن بادام ایکتولہ روغن بیدانجیر ایکتولہ بابونہ ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ موم ۲ ماشہ ملا کر ضماد لگانا مجرب ہے

## سوال وجع قضیب کا حال بیان کرو

**جواب**۔ درد ہونا قضیب میں۔ **علاج** اس کا درد خصیہ میں مفصل بیان کیا ہے یہ دوا بہت مفید ہے گل بنفشہ ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ میں حل کر کے ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** بزرکتان ۲ ماشہ زرنیخ ۳ ماشہ پیسکر ضماد کرنا مفید ہے۔

## سوال شقاق قضیب کا حال بیان کرو

**جواب** پھٹ جانا جلد قضیب کا اکثر بہ کثرت جماع سے قریب ختنہ کے پھٹ جایا کرتی ہے **علاج** شقاق مقعد کا کرنا مفید ہوگا یہ دوا بہت مفید ہے برگ حنا ۳ ماشہ توتیا سوختہ ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ موم سفید ۳ ماشہ زردی بیضہ مرغ ایکتولہ روغن گل ایکتولہ ملا کر لگانا مجرب ہے **دیگر** مرداسنگ ایکماشہ کتیرا ایکماشہ کافور ایکماشہ موم ۲ ماشہ روغن گل ایکتولہ سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ مرہم بنا کر لگانا مجرب ہے۔

## سوال سدہ مجرائی قضیب کا حال بیان کرو

**جواب** بند ہو جانا سوراخ ذکر کا سبب اس کا بثور یا قرحہ یا احتباس خلط غلیظ یا جمود دم یا مسہ ہو گیا ہو **علاج** حسب سبب کریں اگر بثور کا سبب ہو تو فصد باسلیق مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے اسپغول ۶ ماشہ خرفہ ۶ ماشہ مغز خیارین ۶ ماشہ اسپغول کا لعاب اور باقی کا پانی میں حسب ضرورت شیرہ نکال کر شربت نیلوفر ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے۔ **دیگر** روغن گل ۶ ماشہ شیر زنان ۶ ماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایکتولہ ملا کر قطرہ قطرہ احلیل میں ڈالیں مفید ہے **دیگر** انیسوں ۳ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ تخم خربزہ ۳ ماشہ تخم گندر ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ تخم ملیون ۳ ماشہ سب کا شیرہ نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** اکلیل الملک ۶ ماشہ برنجاسف ۶ ماشہ مرزنجوش ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دیکر نطول کرنا مفید ہے **دیگر** تخم کرفس ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ سب کا شیرہ ایکپاؤ پانی میں نکالکر پلانا مفید ہے فصد صافن بھی کرنا مفید ہے۔

## سوال اتساع مجرائی قضیب کا حال بیان کرو

**جواب** کشادہ ہو جانا سوراخ قضیب کا جس کو بند کشاد کہتے ہیں یہ مرض حالت سوزاک میں پچکاری کے کرنیسے ہو جایا کرتا ہے اس کے سبب سرعت انزال بھی ہو جاتا ہے اور باہ بھی کمزور ہو جاتی ہے **علاج** یہ دوا بہت مفید ہے پوست گولر ایکتولہ پوست مولسری ایکتولہ گوند سہنبل ۶ ماشہ موصلی سہنبل ۶ ماشہ چھٹے

۶ ماشہ گوند کیکر ۶ ماشہ گوند ڈھاک ۶ ماشہ گوند گولر ۶ ماشہ نخود بریاں ۱۸ ماشہ سب
کا سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گھونگچی سفید
ایک عدد پانی میں گھسکر احلیل میں ٹپکانا مفید ہے **دیگر** زبان سگ سوختہ
ایکماشہ پانی قدرے میں ملاکر احلیل میں ٹپکانا مفید ہے **دیگر** خشت کہنہ ایکماشہ
شیر گاؤ ۵ تولہ میں جوشدیکر تخم کتاں ایکتولہ ملاکر سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ
کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مٹی خرالطین ایکماشہ پانی میں حل کرکے احلیل میں ڈالنا
مفید ہے **دیگر** ثعلب مصری ۶ ماشہ موچرس ۶ ماشہ لاکھ ۶ ماشہ شیر برگد ۲ تولہ
میں گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح و شام ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے۔
**دیگر** تالمکھانا ۱۰ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ گوکھرو ۱۰ ماشہ کتیرا ۱۰ ماشہ ست گلو ۱۰ ماشہ ست
سلاجیت ۶ ماشہ سب کو شیر برگد ۲ تولہ میں ملاکر گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح و
شام ہمراہ شیر گاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پکھان بید ایکتولہ تالمکھانہ ایکتولہ۔
صدف سوختہ ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ نخود بریاں ایکتولہ موصلی سنبھل ایکتولہ دانہ
الائچی سفید ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا
مجرب ہے **دیگر** مغز تخم تمر ہندی ایکتولہ تخم سرس ایکتولہ مغز ہلیا س ایکتولہ سبکو
شیر برگد ۳ تولہ میں ملاکر گولیاں برابر نخود کے بناوین صبح و شام کھلانا مجرب
ہے **دیگر** تخم ببول ایکماشہ مصطگی ایکماشہ مردارسنگ ایکماشہ پانی میں پیسکر
ایک ایک قطرہ احلیل میں ڈالنا مفید ہے **دیگر** گل مولسری ۶ ماشہ تخم دھرنی ۶ ماشہ
ہلیلہ ۶ ماشہ بلیلہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ بربھوٹی ۶ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ تخم پنبہ دانہ
۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے ✽

**دیگر** تخم سرس ۶ ماشہ پھلی ببول ۶ ماشہ گل ببول ۶ ماشہ گل انبہ ۶ ماشہ گل سپاری ۶ ماشہ گل پتہ ۶ ماشہ
کبابہ ۶ ماشہ گوند ناگوری ۶ ماشہ سمندر سوکھ ۶ ماشہ موچرس ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے
۳ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بہیدانہ ایکتولہ دار فلفل ایکتولہ گوند
ڈھاک ایکتولہ سمندر سوکھ ایکتولہ تخم اوٹنگن ایکتولہ برہم ڈنڈی ایکتولہ تالمکھانہ ایکتولہ
گوکھرو ایکتولہ ستاور ایکتولہ موچرس ایک تولہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ
ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** صمغ عربی ۳ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ
سب کو پیسکر قدرے احلیل میں ڈالنا مفید ہے **دیگر** تالمکھانہ ایکتولہ مہیدہ لکڑی ایکتولہ
تخم اوٹنگن ایکتولہ تخم کونچ ایکتولہ موصلی سیاہ ایکتولہ بہیدانہ ایکتولہ ثعلب مصری ایکتولہ شقاقل
ایکتولہ زنجبیل ۶ ماشہ بسباسہ ۶ ماشہ موچرس ایکتولہ جوزبوا ۶ ماشہ دار فلفل ۶ ماشہ سب کو
پیسکر شہد ہموزن میں ملاکر معجون بنادیں ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں مجرب ہے

## سوال قرحہ مجرائی قضیب کا حال بیان کرو

**جواب** اس کو عرف عام میں سوزاک کہتے ہیں اور قرحہ عورت فاحشہ وحائضہ و
بنا ورسے مباشرت کرنے سے ہو جایا کرتا ہے اور یا احتلام میں بعض وقت اور کھانے
گرم و نیز اشیاء یا شراب تیز کثرت سے یا بیداری یا پیشاب کرنے چونہ یا
ریگ گرم پر بعض وقت ہو جاتا ہے **علامت** سوزش پیشاب اور ریم کا آنا اور
درد ہوتا وقت نعوظ کے اور نکلنا رسوب کا پیشاب میں اور جاری رہنا پیپ کا ہر
وقت **علاج** فصد باسلیق کی کھولنا اور شیرہ تخم خیارین ۶ ماشہ شیرہ خار خسک ۶ ماشہ
شیرہ تخم خربزہ ۶ ماشہ پانی میں نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** گیرو ۶

ماشہ دال نخود ایکتولہ شب کو نیم سیر پانی میں تر کر کے صبح کو بار یک پیسکر پلانا اور جب پیاس ہووے تو دودھ کی لسی پلانا غذا شیر برنج انشاء اللہ ایک روز میں سوزاک دفع ہو جاویگا مجرب ہے **دیگر** صمغ عربی ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ زیرہ سفید ۶ ماشہ گل ارمنی ۶ ماشہ رال سفید ۶ ماشہ تخم خرپزہ ۶ ماشہ ست گلو ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ کبابہ ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ پکھان بید ۶ ماشہ دم الاخوین ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** نشاستہ ایکتولہ برگ کیکر ۶ ماشہ کونپل درخت برگد ۶ ماشہ پھٹکڑی بریاں ۶ ماشہ رال سفید ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** شاخ گاؤ کہنہ ایکتولہ کا برادہ کر کے پارچہ میں لپیٹ کر بتی بناکر چراغ میں تیل ڈالکر کاجل بناکر سلائی سے آنکھ میں لگانا ہر قسم کا سوزاک دفع ہو جاتا ہے مجرب ہے **دیگر** شاخ گاؤ میش ایکتولہ کا برادہ کر کے بتی میں رکھ کر بطور سابق کے کاجل بنانا اور آنکھ میں سلائی سے لگانے میں سوزاک دفع ہو جاتا ہے **دیگر** روغن بیروزہ ایک سرخ بتاشہ میں رکھ کر ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے ہفت روز کھلانے سے سوزاک دفع ہو جاتا ہے مجرب ہے **دیگر** ریسونٹ ۳ ماشہ پانی ایکپاؤ میں تر کر کے اسکا آب زلال پلانا غذا مرغن کھلانا مجرب ہے **دیگر** کھلی تخم کتان ایکتولہ نیم سیر پانی میں تر کر کے اس کا آب زلال پلانے سے سوزاک دور ہو جاتا ہے مجرب ہے **دیگر** برگ سرس ۲ تولہ نیم سیر پانی میں شب کو تر کر کے اس کا پانی پلانا مفید ہے **دیگر** اندر جو شیریں ۶ ماشہ جوکھار ۶ ماشہ زیرہ سفید ۶ ماشہ شورہ قلمی ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ گوکھرو ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** کشنیز ایکتولہ بادیان ایکتولہ پوست خشخاش ایکتولہ رال سفید ایکتولہ سفوف کر کے

۳ ماشہ صبح ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** آملہ مقشر ۶ ماشہ زرد چوبہ ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ پکھان بید ۶ ماشہ گندہک آملہ سار ۶ ماشہ سلاجیت ۶ ماشہ سنگ جراحت ۶ ماشہ تالمکھانہ ۶ ماشہ رال ۶ ماشہ گوکھرو ۶ ماشہ مغز تمر ہندی ۶ ماشہ تخم ببول ۶ ماشہ تخم لکائن ۶ ماشہ تخم لہسوڑہ ایکتولہ تخم کونچ ۶ ماشہ تخم اوٹنگن ۶ ماشہ تالمکھانہ ۶ ماشہ نربسی ۶ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بیروزہ خشک ایکتولہ اصل السوس ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ سنگ جراحت ۶ ماشہ کشتہ قلعی ۳ ماشہ سب کا سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** نسخہ نہائت مجرب ہے قلعی ۲ تولہ شورہ قلمی ۱۰ تولہ ایک سبجی گلی میں بند کرکے بیس سیر آثار آپلہ کی اگ دیویں کشتہ ہوجاویگا ۲ رتی ہمراہ مسکہ گاؤ ایکتولہ کھلانا مجرب ہے ابتدا سوزاک میں بہ رات کا استعمال ضروری ہے۔

واضح ہو کہ مشارکت قضیب اور انثیین کی قدرت نے شامل رکھی ہے قضیب ہل ہے اور انثیین بیل ہیں۔ ہل بغیر بیلوں کے نہیں چلتا ہے اور بغیر ان کے تخم ریزی بھی نہیں ہوسکتی اس واسطے اطبا نے انکے امراض بھی شامل بیان فرمائے ہیں۔ انثیین مرکب ہیں گوشت غدودی سفید اور شرائین و اعصاب و غشا سے اور مادہ منی کا ان میں اگر پختہ ہوتا ہے اور یہ بھی منی کو سفید اپنی مائیت سے کرتے ہیں جس طرح پستان دودھ کو سفید کردیتے ہیں اور یہ دو گول شکل کے بیضاوی دونوں طرف لٹکے ہوئے ہیں اور عورتوں میں دو چھوٹے چھوٹے دونوں طرف کنارے فرج کے چپکے ہوئے ہیں اور ان کی مشارکت قلب سے ہے انکے صدمہ سے قلب پر صدمہ پہنچتا ہے۔

# سوال اورام انثیین کا حال بیان کرو

**جواب** - ورم ہو جانا خاص خصیوں میں اور جب خاص خصیہ کو ورم ہووے تو ساتھ تپ ہو جاتا ہے اور اگر نچلی خصیہ میں ورم ہوگا تو تپ نہیں ہوگا اور یہ ورم بہت قسم کا ہوتا ہے ورم خصیہ حار ورم خصیہ بارد ورم خصیہ ریحی ورم خصیہ سوداوی اور اگر جماع کرتے وقت منی رک جاوے تو بھی ورم ہو جاتا ہے اگر رنگ سرخ ہووے اور گرمی ملمس کی اور تشنگی ہووے تو ورم حار ہے اور اگر ثقل اور تپ ہووے تو ورم دموی ہے اور اگر تلخی دہن و تشنگی اور تپ ہووے تو ورم صفراوی ہے اور اگر رنگ سفید اور ملمس کی سردی اور درد خفیف ہووے تو ورم بلغمی ہے اور اگر سیاہی رنگ کی اور درد نہ ہووے تو ورم سوداوی ہے اور اگر نفخ ہووے اور درد ہووے تو ورم ریحی ہے **علاج** اگر ورم حار ہووے تو فصد باسلیق کی کھولنا اور قطن پر جونک لگانا مفید ہے یہ ضماد بہت مفید ہے آرد جو ایک تولہ عنب الثعلب ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ ریوند ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ کشنیز خشک ۶ ماشہ پانی میں پیس کر ضماد کریں مجرب ہے **دیگر** لعاب اسپغول ۶ ماشہ سرکہ ۲ ماشہ گلاب ۲ ماشہ ملا کر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** اکلیل الملک ۳ ماشہ صبر ۲ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ روغن گل ایک تولہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد ملا کر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** تخم خطمی ۳ ماشہ برادہ ۳ ماشہ کشنیز ۳ ماشہ مویز منقی ایک تولہ سب کو پیس کر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** برگ بھنگ ۲ تولہ پیس کر گرم کر کے باندھنا مجرب ہے **دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ عرق گلاب ایک تولہ میں گھس کر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** صندل سفید ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ

آرد باقلا ایکتولہ عرق گلاب ایکتولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے دیگر بزرالبنج ۳ ماشہ
آرد جو ۳ ماشہ خطمی ۳ ماشہ روغن گل ایکتولہ سرکہ ایکتولہ زردی بیضۂ مرغ ایک عدد سب
کو ملاکر ضماد لگانا مجرب ہے دیگر تخم حلبہ ۶ ماشہ تخم کتاں ۶ ماشہ شہد ایکتولہ ملاکر
ضماد کرنا مفید ہے اگر ورم بلغمی ہووے تو مسہل بلغم کا کرنا تنقیہ اس میں بہت مفید
ہے دیگر گل ٹیسو ۵ تولہ پانی دو سیر میں جوش دیکر نطول کرنا مفید ہے دیگر گل بابونہ
۳ ماشہ صابون دیسی ۶ ماشہ پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے دیگر افیون ایکماشہ زعفران ایکماشہ
صبر ۳ ماشہ سفیدی بیضۂ مرغ ۱ عدد میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے دیگر تودری سفید
ایکتولہ سفیدی بیضۂ مرغ ۱ عدد میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے دیگر برگ بکائین ۳
تولہ گرم کرکے باندھنا مفید ہے دیگر موم ۵ تولہ کی ٹکیہ بناکر باندھنا مجرب ہے ۔
دیگر زیرہ سیاہ ۳ ماشہ زردچوبہ ۳ ماشہ سفیدی بیضۂ مرغ ایکتولہ میں ملاکر ضماد لگانا مجرب
ہے دیگر اکلیل الملک ۶ ماشہ تخم سرس ۶ ماشہ شیر گاؤ ۵ تولہ میں پکاکر ضماد کرنا مفید ہے
اگر ورم ریحی ہووے تو زیرہ سیاہ ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ روغن کنجد ۲ تولہ میں جوش دیکر مالش
کرنا مفید ہے دیگر گوگل ایکتولہ شیر گاؤ ۵ تولہ میں پکاکر ضماد کرنا مفید ہے دیگر کتیرا گوند
۳ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ چربی گردہ بز ایکتولہ ملاکر ضماد کرنا مفید ہے رگ اسلیم کی فصد کرنا
ہر قسم ورم کو مفید ہے ۔

## سوال وجع انثیین کا حال بیان کرو

**جواب** درد ہونا خصیوں میں سبب اس کا یا حرارت یا برودت یا ریح یا ورم
یا چوٹ یا ترک جماع مدت سے علاج اگر ورم ہووے تو ورم کا علاج کریں اگر

حرارت سے ہووے تو ورم حار کا علاج کریں یہ دوا بہت مفید ہے افیون ایکماشہ کافور ایکماشہ عرق گلاب ایکتولہ میں حل کر کے ضماد لگاویں مجرب ہے **دیگر** آلو بخارہ ۷ دانہ تمر ہندی ۳ تولہ سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے اس میں مسہل بلغم کا اور فصد صافن کھولنا بھی مفید ہے **دیگر** پر سیاوشان ۶ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ بادیان ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ پانی ایکپاؤ میں جوشدیکر کھلانا مفید ہے **دیگر** جوارش کمونی ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** آرد گندم ایکتولہ نمک لاہوری ۶ ماشہ اجوائین ۶ ماشہ پوٹلی میں باندھکر ٹکور کریں مفید ہے **دیگر** تخم کتاں ۳ ماشہ زردچوبہ ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ خطمی ۳ ماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد ملاکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** تخم قرطم ۹ ماشہ خارخشک ۶ ماشہ تخم خرپزہ ۰ ماشہ گلقند ۲ تولہ پانی ایکپاؤ میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** قرطم ایکتولہ خارخشک ۶ ماشہ تخم خشخاش ۳ ماشہ تخم کاہو ۳ ماشہ کشنیز ۳ ماشہ عرق گلاب ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** حب کاکنج ۳ ماشہ تخم خشخاش ۳ ماشہ کاہو ۳ ماشہ کشنیز ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ سب کو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **غذا** شوربا مرغ نان گندم کھلانا مفید ہے۔

## سوال عظم انثیین کا حال بیان کرو

**جواب** بڑا ہوجانا خصیوں کا سبب اس کا ورم یا نفخ یا بعض اوقات جیسے پیتان بڑے ہوجاتے ہیں ایسے خصیہ بھی بڑھ جاتا ہے **علاج** پوست خشخاش ایکتولہ بزرالبنج ایکتولہ سنگ آسیا ۳ ماشہ آب کشنیز ۳ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** پشک بز سوختہ ۶ ماشہ بزرالبنج ۶ ماشہ مرداسنگ ۶ ماشہ آب کشنیز سبز میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** پھٹکڑی ۳ ماشہ روغن گل

ایکتولہ میں پیسکر شہد ایکتولہ ملا کر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** موبیز منقی ایکتولہ تخم گردہ بز ۲ ماشہ چربی مرغ ۲ ماشہ زردی بیضہ مرغ ۱ عدد مصطگی ۳ ماشہ موم ۲ ماشہ روغن گل ۲ تولہ جوز السرو ۲ ماشہ صبر ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ سبکو پیسکر قیر وطی بنا کر ضماد کرنا مفید ہے +

# سوال ارتفاع انثیین کا حال بیان کرو

**جواب** خصیہ اپنی تھیلی میں سے اوپر کو چڑھ جاوے اور کبھی غائب ہو جاتا ہے **علامت** درد پیدا ہونا اور بول بدشواری آتا ہے اور پیشاب کے وقت درد ہونا اور تقطیر البول بھی ہو جاتا ہے **سبب** اس کا مادہ برودت سے خصیہ ضعیف ہو کر سردی پاکر اور کبھی خوف کے باعث اور کبھی امراض حارہ سے بھی یہ ہو جایا کرتا ہے **علاج** بابونہ ۳ ماشہ تخم کتان ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ ایکسیر پانی میں جوشدیکر نطول کرنا مفید ہے **دیگر** حلتیت ۳ ماشہ حلبہ ۲ ماشہ فرفیون ۲ ماشہ مرزنجوش ۲ ماشہ اکلیل الملک ۲ ماشہ تخم کتان ۲ ماشہ روغن گل ۲ تولہ سبکو پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** زوفا ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ تخم کتان ۳ ماشہ سبکو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے باقی علاج درد گردہ ریحی کا کرنا مفید ہوگا +

# سوال تبثر انثیین کا حال بیان کرو

**جواب** خصیوں پر بثور کا ہونا **علاج** روغن گل ایکتولہ آب انار ایکتولہ ملا کر ملنا مفید ہے۔ **دیگر** گل سرخ ایکتولہ پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** روغن گل ایکتولہ موم ۳ ماشہ سفیدہ کاشغری ایکماشہ ملا کر لگانا مفید ہے **دیگر** سریش ایکماشہ کافور ایکماشہ مسکہ گاؤ ایکتولہ میں گھسکر ضماد کرنا مجرب ہے۔ باقی علاج قروح سے کرنا مفید ہے +

## سوال سحج انثیین کا حال بیان کرو

جواب جلد خصیہ پر خراش کا ہو جانا علاج مردار سنگ ایکماشہ کاغذ سوختہ ایکماشہ حنظل سوختہ ایکماشہ صبر ایکماشہ اقاقیا ایکماشہ روغن گاؤ ایکتولہ میں ملاکر ضماد کرنا مفید ہے دیگر گلنار ۳ ماشہ شادنج ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ اقلیمیا ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ سرکہ ۲ تولہ سبکو ملاکر ضماد کرنا مفید ہے دیگر سرب ایکماشہ مسکہ گاؤ ۲ ماشہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے

## سوال حکہ انثیین کا حال بیان کرو

جواب خارش کا ہونا خصیوں پر حکہ ہے سبب اسکا مادہ صفرا یا سودا یا پسینہ خراب آنے سے پیدا ہوتا ہے علاج فصد باسلیق کھولنا حجامت کنج ران پر کرنا مسہل سودا کا کرنا دیگر تخم کرفس ۲ ماشہ کشنیز سبز ۲ ماشہ روغن گل ایکتولہ سرکہ ایکتولہ سبکو ملاکر لگانا مفید ہے دیگر گندھک ۲ ماشہ توتیا ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ ملاکر لگانا مجرب ہے دیگر برگ حنا ۳ ماشہ شاہترہ ۲ ماشہ گل خطمی ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ روغن گل ایکتولہ سبکو ملاکر لگانا مجرب ہے دیگر ناگیسر ۲ ماشہ پشرا ایکتولہ دونوں کو ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر ضماد کرنا مجرب ہے دیگر نوشادر ۲ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ سبکو پانی ایکپاؤ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے دیگر صبر ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ لو مسادر ۳ ماشہ بیضہ مرغ ایکعدد شہد ایکتولہ ملاکر لگانا مفید ہے دیگر روغن گل ایکتولہ مردار سنگ ۳ ماشہ ملاکر لگانا مجرب ہے

## سوال دوالی صفن کا حال بیان کرو

جواب خصیوں کی رگیں موٹی ہوکر ظاہر ہو جاتی ہیں جیسے دوالی پنڈلیوں کی سبب اسکا دم غلیظ

اگر اختلاج پیدا ہو جاتا ہے اور کبھی جلد سخت ہو جاتی ہے یہ بھی اورام باردہ میں سے ہے علاج فصد باسلیق کی کھولنا مسہل سوداکا کرنا اور یہ ضماد بہت مفید ہے حلبہ ۳ ماشہ بزرکتان ۳ ماشہ خطمی ۳ ماشہ سفید کاشغری ۳ ماشہ چربی گردہ بز ایکتولہ روغن کنجد ۳ تولہ موم سفید ۶ ماشہ ملاکر ضماد کرنا مفید ہے باقی علاج اورام بارد خصیہ سے کرنا چاہیئے غذا شوربا مرغ و زردی بیضہ مرغ و نان گندم کھلانا مفید ہے۔

## سوال استرخائے صفن کا حال بیان کرو۔

**جواب** دراز ہونا خصیونکا اور ڈھیلے ہونا انکا سبب اسکا حرارت یا رطوبت ہوا سے اکثر یہ مرض قریب دریا شور کے یا ملک بنگال میں ہوتا ہے خصیہ اسقدر بڑھ جاتے ہیں کہ وزن میں دو سیر کے قریب ہو جاتے ہیں اسمیں چلنا پھرنا مشکل سے ہوتا ہے **علاج** مازو سبز ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ عدس ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ جفت بلوط ۶ ماشہ گرمازج ۶ ماشہ سبکو پانی ۳ تولہ میں پیسکر نیم گرم ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** مازو سبز ایکتولہ سرمہ سیاہ ایکتولہ سماق ایکتولہ پوست انار ایکتولہ سرشف ۱ تولہ سبکو پانی میں پکاکر ضماد کرنا مفید ہے باقی علاج قروح کا کرنا مفید ہے غذا شوربا مرغ مرطوب چیزیں سے پرہیز لازم ہے

## سوال قروح انثین کا حال بیان کرو

**جواب** زخم ہونا خصیونمیں سبب اسکا عفونت خلط سوداوی کی ہے یہ زخم فاحشہ کی مخالطت سے ہوتا ہے اور اسکو بھی آتشک میں شمار کیا ہے **علاج** فصد صافن و باسلیق کی کھولنا مسہل سودا کا کرنا مفید ہے **دیگر** سپید ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ زنجبار ۳ ماشہ شیر عورت ۲ تولہ میں حل کرکے لگانا مفید ہے **دیگر** صبر ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ اقلیمیا فضہ ۳ ماشہ اثمد ۳ ماشہ کاغذ سوختہ ۳ ماشہ روغن زرد ۳ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** استخوان آدم کہنہ ۳ ماشہ روغن گل ۳ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** پھٹکڑی ۳ ماشہ توتیا ۳ ماشہ پیشاب کودک ۲ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** انار خام

۱ ماشہ استخوان سوختہ ۳ ماشہ پوست کیکر ۳ ماشہ انزروت ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ چمڑہ سوختہ ۳ ماشہ موم سفید ۱۰ ماشہ روغن گل ۳ تولہ مرہم بنا کر لگانا مجرب ہی **دیگر** بیروزہ خشک ۳ ماشہ توتیا ایکماشہ مازو ۳ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ انزروت ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ موم سفید ۴ ماشہ روغن گل ۱ تولہ مرہم بنا کر لگانا مجرب ہی **دیگر** کندر ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ خاکستر موئے انسان ۳ ماشہ عدس ۳ ماشہ توتیا ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ کتھ ۳ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گاؤ ۳ تولہ مرہم بنا کر لگانا مفید ہی **دیگر** مس سوختہ ایکماشہ گلنار ایکماشہ زرنیخ طبقی ایکماشہ کاغذ سوختہ ایکماشہ ہلیلہ سیاہ ایکماشہ ریوت ایکماشہ سپاری ایکماشہ توتیا ایکماشہ مردار سنگ ایکماشہ صندل سفید ایکماشہ گل سرخ ایکماشہ کافور ایکماشہ سبکو پیسکر مسکہ گاؤ ۵ تولہ میں ملا کر لگانا مفید ہی۔ باقی علاج آتشک کا کرنا مفید ہوگا۔

## سوال فتق کا حال بیان کرو

**جواب** پردہ صفاق کے پھٹ جانے سے آنت نکلکر کنج ران سے طرف خصیونکے آجاتی ہے اسکو فتق کہتے ہیں اور کئی قسم سے ہوتا ہے اگر صفاق حوالی ناف سے پھٹ جاوے تو اسکو فتق مراق البطن کہتے ہیں اور فتق امعائی فتق ثربی اور فتق ریحی فتق مائی بھی ہوتا ہے سبب اسکا پردہ صفاق کے پھٹ جانے سے یا تو امعا یا ثرب باریک جھلی کے طور پر نکل آتا ہے اسکو امعائی ثربی کہتے ہیں اور جب صفاق پھٹ جاتا ہے تو ریح غلیظ آکر خصیونکی تھیلی میں اتر جاتی ہی اسکو فتق ریحی کہتے ہیں اور اگر صفاق پھٹکر پانی اتر آوے اسکو فتق مائی کہتے ہیں یہ مرض وزنی چیز کے اٹھانے سے یا آواز سخت کے صدمہ سے یا حبس ریح سے یا مسکہ منی سے یا اوپر ڈالکر عورت سے جماع کرنے سے یا سخت بھرے شکم پوری ہیں جماع کرنے یا ضربہ سقطہ شکم پر پہنچنے سے ہو جایا کرتا ہے **علاج** شیخ کا قول ہی کہ یہ مرض لا علاج ہے اگر بچہ کو ہو جاوے تو علاج پذیر ہے ورنہ سوائے کمانی لگانیکے اسکا کسی طریق سے

کوئی علاج نہیں ہے یہ دوا مفید ہے موئے خرگوش ایکماشہ مشک ایکماشہ دونوں کی گولیاں قدرے
شہد ملاکر برابر دانہ مونگ کے باندھنا صبح وشام ہمراہ پانی کے کھلانا مفید ہے دیگر موئے خرگوش ایکماشہ
شونیز ایکماشہ گلسرخ ایکماشہ شہد ایکتولہ میں ملاکر چٹانا مجرب ہے اگر فتق امعائی ہووے تو اوپر کو چپا کر یہ
ضماد کرنا مفید ہے مصطگی ۳ ماشہ انزروت ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ جوز السرو ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ گلنار ۳
ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ مرکی ۳ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ اہل ۳ ماشہ رسوت ۳ ماشہ سریش
۳ تولہ روغن گاؤ ایکتولہ پانی ۵ تولہ میں سبکو جوش دیکر ضماد لگانا مفید ہے دیگر سہاگہ بریاں ایکماشہ
قند سیاہ ۳ ماشہ دونوں کو ملاکر گولیاں برابر نخود کے بنا کر صبح وشام ہمراہ روغن زرد ۳ تولہ کے کھلانا
مجرب ہے دیگر برگ سہی ایکتولہ ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر پلانا مجرب ہے دیگر سریش ایکتولہ مازو ۳ ماشہ
اقاقیا ۳ ماشہ سبکو ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے دیگر مرہم الکبیخ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کی کھلانا مجرب ہے

## سوال ورم سرہ کا حال بیان کرو۔

جواب بوقت پیدائش کاٹنے ناف کے اکثر ورم ہوجاتا ہے علاج مردار سنگ ۳ ماشہ سفیدہ کاشغری
۳ ماشہ رسوت ۳ ماشہ کبیلہ ۳ ماشہ سبکو شیرہ مکو ۲ تولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے دیگر روغن زرد
لگاکر اوپر نشاستہ ڈالنا مفید ہے اگر پیپ سرہ میں پڑجاوے تو مردار سنگ ایکماشہ سفیدہ ایکماشہ سنگ جراحت
ایکماشہ کتھہ ایکماشہ غبار چکی ایکماشہ سفوف کرکے روغن زرد ملاکر لگانا مجرب ہے دیگر صندل سرخ
ایکماشہ جدوار ایکماشہ رسوت ایکماشہ گل ارمنی ایکماشہ دم الاخوین ایکماشہ سبکو پیسکر لگانا مفید ہے

## سوال تحرک سرہ کا حال بیان کرو

جواب جسکو ٹل جانا ناف کا عرف عام میں کہتے ہیں دراصل وہ حرکت عضلہ شکم کی ہے جو

قریب ناف کے ہے البتہ عورتونکو متردیہ عارضہ ہو جایا کرتا ہے اور مردونمیں رودہ اپنی جگہ سے ٹل جاتا ہے جسکو عضلہ کا درد تجویز کیا ہے عام لوگ اسکو ناف ٹل گئی کہتے ہیں **علاج** پیٹ کی مالش کر کے روغن سے اوپر اسکے روٹی گندم کی پکا کر باندھنا مفید ہے **دیگر** معجون فلاسفہ ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہی **دیگر** انیسوں ۳ ماشہ مصطگی ۲ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ عود ہندی ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ گلقند ۲ تو لہ سبکو پانی ایکپاؤ میں جوش کر کے پلانا مجرب ہی **دیگر** گلاس لگانا یا سنگی لگانا مجرب ہی **دیگر** تخم ترب ۶ ماشہ عسل ایکتولہ ملا کر چٹانا مفید ہے **دیگر** نکچھکنی ۳ ماشہ قند سیاہ ایکتولہ میں ملا کر گولیاں برابر نخود کے بنا کر صبح وشام کھلانا مجرب ہے **دیگر** نکچھکنی سوختہ ۳ ماشہ اجوائن دیسی ۳ ماشہ قند سیاہ ایکتولہ ملا کر گولیاں برابر نخود کے بنا کر ہمراہ پانی کے کھلانا مفید ہے **دیگر** کپٹکری ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ پوست انار ۳ ماشہ گزمازج ۳ ماشہ جوز السرو ۳ ماشہ سب کو سرکہ ایکتولہ روغن گل ۲ تولہ ملا کر لگانا مجرب ہے **غذا** مرغن بہت مفید ہے ::

# فصل نہم

## تشریح رحم مع امراض وعلاج کے بیانمیں

### سوال رحم کی تشریح کا حال بیان کرو

**جواب** رحم منبع انسانکی پیدائش کا نام ہے اور یہ مرکب ہی طبقات عصبی سے اور شکل اسکی مشابہ شکل مثانہ کی ہے اور رنگ اسکا سفید اور نرم ہی اور یہ اعضا تناسل مستورات کا نام ہے

اور اسکے دو طبقے ہیں اندرون طبقہ میں رگیں بہت ہیں اور اندر سے خالی ہے اور یہ طبقہ حفاظت جنین و نطفہ کی کرتا ہے اور طبقہ بیرونی مانند غلاف کے ہے اور یہ دونوں مثل دو تھیلیوں کے ہیں اور گردن دونوں کی ایک ہے اور اندرونی طبقہ میں حس اور قوت دافع اور جاذبہ و ماسکہ بہت ہے اور جگہ رحم کی نیچے مثانہ کے اور اوپر امعا کے ہے اور طول میں بیچ رحم سے قریب سوراخ فرج کے چھ انگشت سے گیارہ انگشت تک ہوتا ہے اور کثرت جماع سے دراز ہو جاتا ہے اور گردن اس کی مانند عضلہ قضیب کے تہ بہ تہ ہے تاکہ دراز ہو جاوے اور یہ آلہ قدرت نے واسطے جذب کرنے منی کے بنایا ہے اور بوقت مجامعت کے قضیب کی جانب مائل ہو جاتا ہے اور منہ اسکا ہر وقت بند رہتا ہے اور وقت جماع کے کشادہ ہو جاتا ہے اور جسوقت یہ نطفہ کو قبول کر لیتا ہے اس وقت فوراً بند ہو جاتا ہے اور پھر بغیر پیدائش کے نہیں کھلتا اور ایک عصب دماغ سے خاص رحم میں اترا ہے اسواسطے دماغ کا خاص تعلق رحم سے ہے اور دو خصیے عورت کے دونو طرف فرج کے چھپے ہیں اور اسکو روزمرہ کی محنت و کارگذاری کے سبب سے بہت سے امراض میں مبتلا ہونا پڑتا ہے ÷

## تصویر فرج و رحم



اور امراض رحم کے یہ ہیں۔ اوجاع رحم[1]۔ اورام رحم[2] ودبیلہ رحم۔ سرطان رحم[3] جروح[4] وقروح رحم۔ بثور رحم[5]۔ ناصور رحم[6]۔ شقاق رحم[7]۔ اجتماع آب رحم[8]۔ نفخہ رحم[9]۔ میلان رحم[10]۔ انقلاب رحم[11]۔ اختناق[12] رحم۔ احتباس طمث[13]۔ کثرت طمث[14]۔ ضعف رحم۔ سیلان رحم[15]۔ جریان منی رحم[16]۔ حکہ رحم[17]۔ بواسیر رحم[18]۔ رتق رحم[19]۔ قرقوس رحم[20]۔ انغلاق رحم[21]۔ [illegible] اسقاط[26]۔ عسر ولادت[27]۔ احتباس مشیمہ[28]۔ احتباس نفاس[29]۔ کثرت نفاس۔ عقر۔ مانع حمل[31]۔ علامات حمل[32]۔ پرسوت[33]۔ حفاظت مولود[34]۔

## سوال اوجاع رحم کا حال بیان کرو

**جواب** درد ہونا رحم میں اوجاع رحم ہے [illegible] ہیں اور پنڈلیوں میں اور پشت میں اور عانہ میں اور مقعد میں بھی درد ہو جایا کرتا ہے سبب اسکا سوء مزاج رحم یا ریاح یا ورم رحم یا دبیلہ رحم یا قرحہ رحم یا سرطان رحم یا بثور رحم یا ناصور رحم یا اجتماع آب در رحم یا نفخہ یا انقلاب یا انشقاق یا میلان یا کثرت جماع یا طول ہونے قضیب سے ہو جایا کرتا ہے اور کبھی ایام حیض میں اور کبھی بعد ولادت کے بھی ہوا کرتا ہے **علاج** بعد تشخیص کے سبب دریافت کرکے علاج کریں اگر سوء مزاج حار ہووے تو فصد باسلیق کھولنا اور لعاب حلبہ ۳ ماشہ و تخم کتان ۳ ماشہ کا نکالکر شہد ۲ تولہ ملاکر شیاف رکھنا تجربہ ہے **دیگر** لاذن رومی ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ شونیز ۳ ماشہ حلتیت ۳ ماشہ جند بیدستر ۳ ماشہ روغن گاؤ ۳ تولہ شہد ۲ تولہ ملاکر شیاف رکھنا مجرب ہے **دیگر** پوست انناس ۶ ماشہ۔ پرسیاؤشان ۶ ماشہ قند سیاہ ۲ تولہ [illegible] پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** پوست خشخاش ۶ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** برگ نیب ۵ تولہ ۱ تولہ پانی میں جوش دیکر

عانہ پر باندھنا مفید ہے **دیگر** سنبل الطیب ۳ ماشہ سداب ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ تخم شبت ۳ ماشہ مکو خشک ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ گل بنفشہ ۳ ماشہ سبکو پیسکر شہد ۴ تولہ ملاکر شیاف بناکر فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** گل بابونہ ۲ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ اجوائن خراسانی ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ تخم شبت ۳ ماشہ جوزبوا ۳ ماشہ حلبہ ۳ ماشہ تخم کتان ۳ ماشہ نمک شور ۳ ماشہ مکو سبز ۲ تولہ شہد ۲ تولہ سبکا شیاف بناکر رکھنا مجرب ہے **دیگر** تخم کتان ۶ ماشہ شیر خرہ ۲ تولہ ملاکر شیاف بناکر رکھنا مجرب ہے **دیگر** برشعثا ۲ سرخ مہرہ ۹ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** زنجبیل ۳ ماشہ کشنیز ۲ ماشہ پوست بیخ بید انجیر ۲ ماشہ عرق مکو ۱۰ تولہ میں جوش دیکر مصری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** ریوند چینی ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ عرق بادیان ۱۰ تولہ میں جوش دیکر پلانا مجرب ہے اگر بعد جماع کے ہووے تو نمک ایکماشہ روئی میں رکھکر شیاف کرنا مجرب ہے **دیگر** پوست املتاس ایکتولہ بسباسہ ۳ ماشہ قند سیاہ ۲ تولہ عرق مکو ۱۰ تولہ میں جوش دیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** موئے زن ۳ ماشہ کا بخور کرنا مجرب ہے **دیگر** کچلنک ۲ ماشہ اکلیل الملک ۲ ماشہ زعفران ۳ ماشہ تخم شبت ۲ ماشہ سبکا شیاف بناکر روغن گل میں چرب کرکے شیاف رکھنا مجرب ہے **دیگر** حلبہ ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ قیصوم ۲ ماشہ تخم شبت ۲ ماشہ بیخ کتان ۲ ماشہ شہد ۳ ماشہ آمیختہ کرکے رکھنا مجرب ہے **دیگر** سلیخہ ۳ ماشہ قنات اذخر ۳ ماشہ ملاکر بخور کرنا مجرب ہے **دیگر** فوتنج برنج کھلانا مجرب ہے **غذا** شوربا گوشت حلوان زردی بیضہ نیمبرشت نان گندم شوربا مرغ تیتر بٹیر کھلانا مفید ہے +

## سوال ادرام رحم کا حال بیان کرو؛

**جواب** ورم ہو جانا رحم میں یہ تین قسم سے ہوتا ہے ورم حار ورم بلغمی ورم صلب

سبب اسکا ضربہ سقطہ یا اسقاط کے صدمہ سے یا عسر ولادت سے یا کثرت جماع یا ازالہ بکارت
سے یا احتباس حیض سے یا احتباس مادہ سے یہ ورم منتقل بدق یا سل یا اسہال یا
استسقا یا سرطان کے ہو جایا کرتا ہے **علامت** تپ حاد ہذیان درد شدید عانہ و پشت
یا نارک سر میں اور تشنگی اور تلخی منہ کی اور فساد معدہ میں ہو جاوے تو ورم حار ہے اور اگر تپ
خفیف اور درد خفیف اور نفخ اور ثقل اور تہیج چہرہ یا بدن ہووے تو ورم بلغمی ہے اور اگر
درد پشت اور سختی موضع ورم اور عانہ پر ہووے اور گرانی مثانہ کی اور پیشاب تکلیف سے
آوے اور بدن لاغر ہو جاوے اور کلانی شکم کی اور ہاتھ پاؤں پر ورم ہو جاوے تو ورم صلب
سوداوی ہوگا اور اگر درد تارک سر میں ہووے اور گردن بھاری ہو جاوے اور اطراف
انگشتان دست و پا اور پنڈلیوں میں اور پشت اور مفاصل اور کمر اور کنج ران و ذہار میں
ہووے تو مشارکت مراق کی ہے اور کبھی اس درد و ورم میں غشی بھی ہو جایا کرتی ہے اور اگر
پیشاب بار بار آوے اور تکلیف [illegible] و سوزش ہووے تو ورم مقدم رحم میں ہے اور اگر درد جانب
پشت ہووے اور قبض ہو جاوے تو ورم مؤخر رحم میں تصور کرو اور اگر قریب معدہ و ناف
کے درد ہووے تو ورم وسط رحم میں ہے اور کنج ران میں ایکطرف درد ہووے تو ورم اس
طرف کو ہے اور اگر درد اسفل ناف میں معلوم ہووے تو ورم اسفل میں ہوگا اور اگر درد قریب
مقعد کے ہوگا تو ورم فم رحم میں ہے اور اگر درد خاصرہ میں ہوگا تو ورم دونو جانب رحم کے
ہے اور ورم رحم میں چلنا پھرنا دشوار ہو جاتا ہے بلکہ اسمیں لنگ ہو جانیکا خوف ہے۔
**علاج** فصد باسلیق و صافن کی کھولنا اور مسہل صفرا کا کرنا اور لعاب بہدانہ ۳ ماشہ خطمی
۳ ماشہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں نکالکر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** تخم خطمی
۲ ماشہ آرد جو ۲ ماشہ رسوت ۳ ماشہ صندل ۳ ماشہ عرق مکوہ ۵ تولہ میں گھسکر لگانا مفید ہے

**دیگر** گل خطمی ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ بابونہ ۶ ماشہ روغن گل ایکتولہ موم سفید ۳ ماشہ قیروطی بناکر شیاف رکھنا مجرب ہے **دیگر** سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ شیر دختران ایکتولہ میں طلا کر کے رکھنا مفید ہے اگر بلغمی ہووے تو قے کرانا مفید ہے اور علاج گردہ و مثانہ کا کرنا مفید ہے **دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ پانی ایکپاؤ میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** سنبل الطیب ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ روغن چنبیلی ۲ تولہ موم ۶ ماشہ ملاکر قیروطی بناکر رکھنا مفید ہے **دیگر** حلبہ ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ تخم جبیل ۳ ماشہ اسپغول ۳ ماشہ تخم کتان ۳ ماشہ سبکو کوٹکر شیاف بناکر رکھنا مجرب ہے اگر ورم صلب سوداوی ہووے تو فصد باسلیق و صافن کھولنا مسہل سودا کا کرنا اور بابونہ ۳ ماشہ حلبہ ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ خطمی ۳ ماشہ مرزنجوش ۳ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ سبکو ملاکر شیاف رکھنا مفید ہے **دیگر** گل خطمی ۶ ماشہ ککو ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ پرسیاوشان ۶ ماشہ گلقند ۳ تولہ ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** دارچینی ۳ ماشہ انیسون ۳ ماشہ مغز پنبہ دانہ ۶ ماشہ مغز بادام ۶ ماشہ نارجیل ۶ ماشہ زرد چوبہ ۳ ماشہ ترکچور ۳ ماشہ۔ مصطگی ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ بادیان ۳ ماشہ زردی بیضہ مرغ ایک عدد موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ سبکا شیاف بناکر فرزجہ کرنا مجرب ہے **دیگر** تخم خشخاش ایکتولہ کنجد مقشر ایکتولہ شیر گاؤ ایکپاؤ میں پکاکر شیاف بناکر رکھنا مجرب ہے **دیگر** آرد جو ایکتولہ تخم خطمی ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ انجیر زرد ایک عدد مقل ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ موم سفید ۶ ماشہ شیاف بناکر رکھنا مجرب ہے **دیگر** تخم خطمی ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ روغن بید انجیر ۲ تولہ سبکو ملاکر شیاف بناکر استعمال کرنا مجرب ہے **دیگر** تخم خطمی ۶ ماشہ مویز منقی ۶ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ پرسیاوشان ۶ ماشہ تخم خبازی ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ سبکو پانی ایکپاؤ

میں جوشیدہ کر کے پلانا مجرب ہے غذا شوربا مرغ و نان گندم کھلانا مفید ہے۔

## سوال دبیلہ رحم کا حال بیان کرو

**جواب** ورم رحم جو پھٹ جاوے اور ریم دیوے وہ دبیلہ ہے اس میں درد شدت سے اور تپ بھی ضرور ہو جاتا ہے **علاج** حلبہ ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ شہد ۲ تولہ ملا کر شیاف بنا کر استعمال کرنا مفید ہے **دیگر** بابونہ ۶ ماشہ اکلیل الملک ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ بنفشہ ۶ ماشہ آرد گندم ۶ ماشہ انجیر زرد ایک عدد شیر گاؤ ایک پاؤ میں پکا کر ضماد کرنا مفید ہے اگر دبیلہ فم رحم میں ہووے تو نشتر سے شگاف دیویں اور تخم مرو ۶ ماشہ بیخ خطمی ۶ ماشہ برگ جیں کبوتر ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ ملا کر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** چار مغز ایک تولہ تخم کاسنی ۶ ماشہ خار خسک ۶ ماشہ پانی ایک پاؤ میں شیرہ نکالکر مصری ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** انجیر زرد ایک عدد خردل ۳ ماشہ اسپغول ۳ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ سبکو ۲ سیر پانی میں جوشیدہ کر حقنہ کرنا مفید ہے **دیگر** مصبر ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ بزر کتان ۳ ماشہ حلبہ ۳ ماشہ خطمی ۳ ماشہ آرد جو ایک تولہ گل ارمنی ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ موم سفید ۶ ماشہ قیروطی کر کے شیاف رکھنا مفید ہے غذا شوربا مرغ و نان گندم کھلانا چاہیئے۔

## سوال جروح و قروح رحم کا حال بیان کرو۔

**جواب** زخم ہو جانا خاص رحم میں سبب اسکا ضربہ سقطہ یا شگاف ہو جانا رگ کا یا پھٹ جانا عشاء رحم کا یا حمول دوائی حاد کا یا عسر ولادت یا جنین مردہ کا اخراج یا سیلان خلط صفراوی رحم پر گرے یا پھٹ جانے ورم کے یا بثور ہو جاوے اور کبھی یہ زخم متعفن ہو کر ریم

دبتا ہے اور کبھی یہ علت رحم میں ساتھ ورم کے اور کبھی بغیر ورم کے ہوتا ہے **علامت** سیلان خون وریم مختلف رنگ کی آنا اور بدبو ہونا رحم میں اور رطوبت سفید اور سوزش اور درد فرجہ میں اور کبھی اسکے ساتھ تپ بھی ہو جایا کرتا ہے **علاج** اگر خون آوے تو پہلے فصد باسلیق کی کھولنا اور منضج و مسہل صفرا کا کرنا یہ دوا بہت مفید ہے انزروت ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ جوز السرو ۳ ماشہ پوست انار ۳ ماشہ پھٹکری ۳ ماشہ مرکی ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ سبکو کوٹ کر پارچہ میں پوٹلی باندھکر فرزجہ کرنا مجرب ہے **دیگر** حب الآس ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ گزمازج ۶ ماشہ خطمی ۶ ماشہ روغن گل ۶ ماشہ شہد ۲ تولہ ملاکر فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** بہدانہ ۳ ماشہ خطمی ۳ ماشہ تخم مرو ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ شاخ گوزن سوختہ ۳ ماشہ کاغذ سوختہ ۳ ماشہ پوست بیضہ مرغ سوختہ ۳ ماشہ سپاری سوختہ ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ روغن گل ۳ تولہ موم ۶ ماشہ قیروطی بناکر فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** سروالی ۶ ماشہ بیج بند ۶ ماشہ تالمکھانہ ۶ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ کاکنج ۶ ماشہ خارخشک ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ تودری سفید ۶ ماشہ سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** شاہترہ ۶ ماشہ زرد چوبہ ۶ ماشہ اصل السوس ۶ ماشہ برگ حنا ۶ ماشہ پوست ببول ۶ ماشہ برگ نیب ۶ ماشہ جدوار ۳ ماشہ موم زرد ۶ ماشہ روغن کنجد ۳ تولہ چربی گردہ نیر ایکتولہ سبکی مرہم بناکر لگانا مجرب ہے **دیگر** آرد جو ایکتولہ خطمی ۶ ماشہ آرد باقلا ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ اکلیل الملک ۶ ماشہ خبازی ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ مرداسنگ ۶ ماشہ کافور ایکماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد شہد ۳ تولہ شیر گاؤ ایکپاؤ میں پکاکر روغن گل ۲ تولہ ملاکر مرہم بناکر فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** کاغذ سوختہ ۳ ماشہ پھٹکری ۳ ماشہ سرمہ سیاہ ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ مرداسنگ ۳ ماشہ گیرو ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ سبکو آب کشنیز سبز ۴ تولہ میں ملاکر شیاف بناکر فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** گلنار ۶ ماشہ اقاقیا

۶ ماشہ سفید کاشغری ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ گیرو ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ سبکو کوٹکر شیاف بناکر فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** گل بنفشہ ۶ ماشہ عنابیہ دانہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر مصری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **غذا** یالک آشجو۔ جماع وحرکت بدنی سے پرہیز ہے

## سوال سرطان رحم کا حال بیان کرو

**جواب** ورم حار تحلیل نہ ہووے یا خلط سودا رحم میں جمع ہو کر یہ مرض پیدا ہوجاتا ہے **علامت** رگیں پھول جاتی ہیں اور ہاتھ لگانے سے درد ہوتا ہے اور عانہ اور کنج ران میں درد اور حجاب سینہ وپشت میں بھی درد ہوگا اور کبھی تپ اور عسر البول تقطیر البول پاخانہ قبض پشت اور پاؤں پر ورم ہوجاتا ہے اور پانی بودار سیاہ رحم سے جاری ہوتا ہے اور درد کبھی چشم میں اور کبھی درد شقیقہ اور اطراف سرد اور پسینہ بہت آتا ہے **علاج** بقراط کا قول ہے سرطان رحم کا علاج کرنا جلد ہلاک کرتا ہے اسکو اسکی طبیعت پر چھوڑ دے واسطے تسکین درد کے اطبا تحریر فرماتے ہیں یہ دوا مفید لکھی ہے تخم خطمی ۶ ماشہ تخم خبازی ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ تخم مرو ۶ ماشہ تخم ریحان ۶ ماشہ سبکا لعاب نکالکر روغن گل ۳ تولہ موم سفید ۶ ماشہ قیروطی بناکر لگانا مفید لکھا ہے بقراط اسکے علاج کیواسطے منع کرتا ہے یہ مرض کا علاج تحریر فرمایا ہے

## سوال بثور رحم کا حال بیان کرو

**جواب** بثور سرخ یا سفید فم رحم پر ہوجاویں سبب اسکا اخلاط ردی صفراوی خون حیض میں ملکر اپنی تیزی سے بثور پیدا کرے اسمیں ہاتھ لگانے سے درد و سوزش معلوم ہوگی **علاج** فصد باسلیق وصافن کی کھولنا اور شیرہ خرفہ ۶ ماشہ شربت نرنج ۳ تولہ ملاکر

پلانا مفید ہے مسہل صفرا کا کرنا اور سکنجبین کو اسمیں بہت دخل ہے **دیگر** گل سرخ ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ اقلیمیا نقرہ ۳ ماشہ مردارسنگ ۳ ماشہ سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ موم ۶ ماشہ روغن گل ۲ تولہ مرہم بناکر شیاف رکھنا مجرب ہے **دیگر** کافور ایکماشہ روغن گل ۲ تولہ شیر عورت ایکتولہ شیاف بناکر فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** رسوت ۳ ماشہ کافور ۳ ماشہ کتھہ ۳ ماشہ مسکہ گاؤ ۲ تولہ ملاکر فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** برگ نیب ۵ تولہ جوشدیکر باندھنا مفید ہے ٭

## سوال ناصور رحم کا حال بیان کرو ؛

**جواب** یہ قرحہ خبیثہ ہے اور کبھی یہ رحم میں استخوان عانہ تک پہنچتا ہے اور کبھی اسکا سوراخ مثانہ میں ہوجاتا ہے اور زرد پانی اسمیں جاری ہوتا ہے اور درد اسکا مانند درد سرطان کے ہوتا ہے اور یہ قرحہ مشکل سے علاج پذیر ہوتا ہے **علاج** گو اسکا دشوار ہے مگر قروح رحم کا علاج کرنا چاہیئے ناصور ہمیشہ شگاف سے جاتا ہے مگر اسجگہ شگاف کرنا مشکل ہے اسکو بھی اسکی حالت پہ چھوڑ دینا چاہیئے بہ دوا اسکیواسطے اکسیر لکھی ہے استخوان گدہ ۳ ماشہ پانی میں گھسکر لگانا اور استخوان مردہ انسان ایکماشہ ہمراہ مسکہ گاؤ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب لکھا ہے ورنہ یہ مرض بھی لاعلاج لکھا ہے

## سوال شقاق رحم کا حال بیان کرو

**جواب** پھٹ جانا رحم کا جیسے ہاتھ پاؤں سردی میں پھٹ جاتے ہیں سبب اسکا عسر ولادت یا شدت درد زہ یا کثرت مباشرت یا ازالہ بکارت یا ورم حادثہ سے یہ ہوجایا کرتا ہے **علاج** چربی گردہ بز ۶ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ کافور ایکماشہ روغن گل ۲ تولہ سب کو بطور مرہم کے لگانا مفید ہے **دیگر** خاکستر اپلہ صحرائی ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ میں ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** مازو

۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ پوٹلی باندھکر فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** پھٹکری سوختہ ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ سفیدہ ۳ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گل دو تولہ مرہم بناکر فرزجہ کرنا مفید ہے باقی علاج قروح سے کرنا چاہیئے۔

## سوال اجتماع آب رحم کا حال بیان کرو

**جواب** جمع ہو جانا پانی کا رحم میں **علامت** احتباس حیض اور قراقر شکم وقت چلنے کے شکم میں اور ورم اور سیلان رطوبت کثرت سے اور کبھی گمان حمل کا ہو جاتا ہے اور دفعتاً پانی فرج سے جاری ہو جاتا ہے اور شکم اور عانہ میں درد رہتا ہے **علاج** تنقیہ بدن و رحم کا کرنا اور مدرات حیض پلانا اور ریاضت کرنا اور غذا کم کھلانا مفید ہے **دیگر** مر کچور ۶ ماشہ وج ترکی ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ تخم شبت ۶ ماشہ نمک سنگ ۳ ماشہ جوکھار ۳ ماشہ سجی پوٹلی باندھکر فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** کف دریا ۳ ماشہ بادرنگ ۳ ماشہ بیروزہ خشک ۶ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ اجوائن ۳ ماشہ شبت ۶ ماشہ شہد ۳ تولہ ملاکر شیاف بناکر فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** گل خطمی ۶ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ اکلیل الملک ۶ ماشہ بزر کتان ۶ ماشہ حلبہ ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ تخم ترب ۶ ماشہ مرمکی ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ مقل ۳ ماشہ اشق ۳ ماشہ چربی بط ایک تولہ روغن کنجد ۳ تولہ زردی بیضہ مرغ ۱ عدد زعفران ۳ ماشہ مرہم بناکر فرزجہ رکھنا مجرب ہے **دیگر** شیخ کا قول ہے کہ ضمادات استسقا اور مدرات حیض و مدرات بول پلانا اسمیں مفید ہے خربق سفید کا حمول کرنا اسمیں بہت مفید ہے۔

## سوال نفخہ رحم کا حال بیان کرو۔

**جواب** جمع ہو جانا ریح کا رحم میں نفخہ رحم ہے سبب اسکا ضربہ سقطہ یا عسر ولادت یا

انقلاب رحم یا اسقاط یا ضعف رحم یا سوء مزاج بارد یا انجماد خون یا غلبہ برودت سے پھول جاتا ہے **علامت** احتباس ریح کا اور درد و نفخ شکم و عانہ میں صلابت شکم درد کنج ران شکل اسکی استسقا طبلی کی ہووے اور کبھی وقت جماع کے آواز رحم سے نکلے اور نفخ کی ہمیشہ شکائت رہے **علاج** تنقیہ بلغم کا کرنا جوارش کمونی ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ نیم گرم کے کھلانا مفید ہے **دیگر** بابونہ ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ شبت ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ سداب ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ سبکو پیسکر پوٹلی باندھکر فرزجہ رکھنا مفید ہے **دیگر** ہینجال فاختہ ۶ ماشہ روغن گل ایکتولہ ملاکر رکھنا حکم اکسیر کا رکھتا ہے **دیگر** سنائکی ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ درنباد ۳ ماشہ عاقرقرحا ۳ ماشہ درونج عقربی ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ وج ۳ ماشہ جوزبوا ۳ ماشہ دارفلفل ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سبکا سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم کرفس ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ سبکو جوش دیکر پانی ایکپاؤ میں پلانا مفید ہے **دیگر** بادیان ۶ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ کرفس ۳ ماشہ سداب ۳ ماشہ صعتر ۳ ماشہ سبکو پیسکر شیاف بناکر رکھنا مفید ہے **غذا** شوربا مرغ و نان گندم کھلانا مفید ہے ؞

## سوال میلان رحم کا حال بیان کرو۔

**جواب** - اندر کی جانب کو رحم ہٹ جاوے سبب اسکا ورم یا برودت یبوست کا باعث یا احتباس حیض اور کبھی بار گراں اٹھانے سے اور کبھی خوف سے بھی یہ ہوجایا کرتا ہے **علامت** وقت مجامعت کے رحم میں درد ہونا اور ہاتھ لگانے سے سختی معلوم ہو اور اسمیں حیض بھی چھپ جایا کرتی ہے اور عانہ پر بار معلوم ہوتا ہے اور پیشاب بھی رک رک کے آتا ہے **علاج** انجرا عدد

حلبہ ۶ ماشہ مغز قرطم ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ روغن کنجد ۵ تولہ ۲ سیر پانی میں جوشدیکر حقنہ کرنا مفید ہے مسہل بلغم کا کرنا اور عانہ پر سنگی لگانا مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے انیسوں ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ کرفس ۶ ماشہ روغن بیدانجیر ۵ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم شبت ۶ ماشہ بابونہ ۶ ماشہ روغن بیدانجیر ایکتولہ ملا کر شیاف رکھنا مفید ہے **دیگر** تخم کتان ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ قرطم ۶ ماشہ صبر ۶ ماشہ مرصافی ۳ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ شبیر ہرہ ۵ تولہ میں پکا کر فرزجہ کرنا مجرب ہے۔ باقی علاج قولنج کا کرنا اور دایہ سے سیدھا کرانا روغن بادام ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ پلانا مفید ہے **غذا** شوربا مرغ و نان گندم کھلانا + جماع سے پرہیز ہے +

# سوال۔ انقلاب رحم کا حال بیان کرو

**جواب** اس کو زلق رحم و خروج رحم بھی کہتے ہیں دراصل اسمیں رحم باہر کیطرف نکل آتا ہے یہ مرض بلند جگہ سے کودنے سے یا بار گراں اٹھانے سے یا ضربہ سقطہ سے یا آواز سخت کی دہشت سے یا عطسہ کی زیادتی سے یا عسر ولادت یا جنین مردہ کے پیدا کے ہونے سے یا بچہ دفعتاً نکل آنے سے یا رطوبت بلغمی کی زیادتی سے یا قرحہ رحم میں ہو جاوے **علامت** درد عظم عانہ میں اور مقعد اور پشت اور تہیگاہ میں اور تپ ساتھ ہوگا اور پاخانہ پیشاب بند ہو جاویگا اور کبھی کبھی لرزہ و رعشہ بلا سبب کے عارض ہوجاتا ہے اور فرج میں سے رحم نکلا ہوا معلوم ہوتا ہے اور سیلان رطوبت بہت ہوتا ہے **علاج** روغن گل ۳ تولہ زعفران ۳ ماشہ ملا کر پارچہ تر کرکے رحم میں رکھکر اوپر سے دوسرے پارچہ کی گدی بنا کر باندھنا مفید ہے اور فرج میں روئی دیکر خوب بند کر دیوے تاکہ اپنی جگہ پر رحم آجاوے یہ دوا بہت مفید ہے اقاقیا ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ مرصافی ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ لادن ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ عدس مقشر

۲ ماشہ مازو ۲ ماشہ پوست انار ۲ ماشہ گلنار ج ۳ ماشہ سبکو پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر**
بیروزہ ۳ ماشہ سرگین گاؤ ۳ ماشہ حب الآس ۳ ماشہ حفنت بلوط ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ مصطگی ۳
ماشہ جوز السرو ۳ ماشہ روغن بادام ایکتولہ سبکو ملاکر فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** مغز چلغوزہ
ایکتولہ شہد ایکتولہ ملاکر فرزجہ کرنا مجرب ہے **دیگر** زردی بیضہ کچھوا ایکتولہ روغن کنجد ۳ تولہ میں
ملاکر ضماد کرنا نہایت مفید ہے اور جند بیدستر ۳ ماشہ کا روغن گل ۲ تولہ میں ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے
**غذا** گوشت مرغ و زردی بیضہ مرغ و نان گندم کھلانا مفید ہے +

## سوال ۔ اختناق الرحم کا حال بیان کرو

**جواب** بصورت صرع کے اس مرض کا دورہ ہوتا ہے سبب اس کا بخارات ردی رحم
سے اٹھکر دماغ و دل کی طرف جاتے ہیں یہ مرض احتباس حیض یا جمع ہونا منی کا اور خواہش
جماع کی دلمیں پیدا ہووے اور جماع میسر نہ ہووے یا رحم کو کسی قسم کا صدمہ پہنچے یہ مرض
اسکو ہوتا ہے کہ جو جوان عورت ہو اور اسکی شادی نہ ہوئی ہووے صرع میں بیہوشی ہوتی
ہے اور کوئی ہوش نہیں رہتا اس میں سب باتیں یاد رہتی ہیں اور صرع میں کف منہ سے آتا ہے اسمیں کف
نہیں آتا **علامت** جسوقت مریضہ کو دورہ کی حالت شروع ہوتی ہے تو خیالات فاسد اور
جنون کی حالت اور درد سر اور آنکھونکے سامنے اندھیرا اور درد زیر ناف اور سقوط اشتہا
اکسل اعضا تغیر رنگ آنکھوں سے پانی جاری ہوجاتا ہے اور کرب و قلق ہوتا ہے اور لب
و دہان و رخسارہ درہم برہم ہوجاتے ہیں اور زبان سے حرکات بے ارادہ نکلتے ہیں اور دانت
پیستا ہے اور اختلاط عقل اور سرخی منہ اور لب کی اور آنکھیں کھلی رہجاتی ہیں اور مریضہ
معلوم کرتی ہے کہ کوئی چیز نیچے سے اوپر کو جاتی ہے اور پھر بیہوش ہوجاتی ہے اور حس
و حرکت باطل ہوجاتی ہے اور غشی ہوکر مثل سکتہ کے ہوجاتی ہے **علاج** پہلے غشی کا کرنا

اور بید دار چینی کا بخور کریں یہ دوا بہت مفید ہے سنبل الطیب ۲ ماشہ سلیخہ ۲ ماشہ سعد ۲ ماشہ
سب کو پیس کر زیر ناف طلا کرنا مفید ہے **دیگر** جند بیدستر ۳ ماشہ آب لہسن ایک تولہ میں پیس کر بشکل شیاف
اور عنبر ایک سرخ و مسک ایک سرخ ملا کر رحم میں رکھنا مفید ہے اور منضج مسہل بلغم کا کرنا مفید
ہے **دیگر** روغن بابونہ ایک تولہ عانہ پر ملنا مفید ہے **دیگر** زنجبیل ۲ ماشہ فلفل سیاہ ۲ ماشہ۔
روغن کنجد ۲ تولہ ملا کر شیاف رکھنا مفید ہے **دیگر** دواء المسک ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ
کے کھلانا مفید ہے **دیگر** کافور ایک ماشہ صندل سفید ۳ کشنیز ۳ ماشہ گل نیلوفر ۳ ماشہ
خس ۳ ماشہ سیب کو عرق گلاب ۵ تولہ میں ڈال کر لخلخہ کرنا مفید ہے **دیگر** شحم حنظل
۳ ماشہ سقمونیا ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ گولیاں برابر نخود کے بنا کر کھلانا مفید ہے **دیگر** نکچھکنی
۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ ہولاس بنا کر سونگھانا مفید ہے **دیگر** تخم کرفس ۳ ماشہ بیخ بادیان
۳ ماشہ بیخ اذخر ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ حلبہ ۳ ماشہ خار خسک ۳ ماشہ ایک پاؤ پانی
میں جوش دیکر مصری ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** بیخ کرفس ۳ ماشہ بیخ بادیان ۲ ماشہ بیخ اذخر
۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ حلبہ ۳ ماشہ انجیر ایک عدد خار خسک ۳
ماشہ تخم شبت ۳ ماشہ سب کو نیم سیر پانی میں جوش دیکر مصری ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر**۔
جند بیدستر ایک ماشہ شہد ایک تولہ ملا کر چٹانا مفید ہے **دیگر** تخم کرفس ۳ ماشہ حب الغار ۳ ماشہ
پانی میں پیس کر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** سکبینج ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ جند بیدستر ایک ماشہ خردل
۳ ماشہ روغن کنجد ۳ تولہ میں ملا کر حمول کرنا مفید ہے عانہ پر سینگی اور جماع کرنا اور فصد صافن
یا باسلیق کھولنا مجرب ہے۔

## سوال احتباس طمث کا حال بیان کرو

**جواب** بند ہو جانا حیض کا یا کم آنا حیض کا مدت حیض کی حکماء کے نزدیک دس دس

سے شروع اور بعض کو چودہ برس سے شروع ہوتا ہے اور مدت بند ہونے حیض کی
۴۵ برس سے ۶۰ برس تک مقرر ہے بعض عورت کو دو روز آکر بند ہو جاتا ہے اور بعض
کو سات یوم تک رہتا ہے اگر اس سے زیادہ دن تک قائم رہے تو مرض میں داخل ہے
اگر ایام مدت میں بالکل بند ہو جاوے تو احتباس ہے سبب اسکا یا سدہ رحم میں یا ورم
یا سیلان یا اندمال قروح یا اسقاط یا ضربہ سقطہ یا یبوست رحم یا کثرت شحم یا غلظت خون سے
یا اخلاط کی خرابی سے یا مشارکت اعضا سے یا تپ حاد کے سبب سے یا سوء مزاج رحم یا استسقا
یا سدہ جگر سے یا فربہی بسیار سے یا لاغری و قلت خون سے یا شدت قوت ہاضمہ یا ضعف
جگر سے یا کثرت استفراغات یا رعاف یا خون بواسیر کے نکلنے سے اس مرض کی وجہ سے
عورت کو بہت سے امراض میں مبتلا ہونا پڑتا ہے مثلاً اختناق رحم میلان رحم اورام رحم
عقر امراض معدہ سوء ہضم سوزش فم معدہ و امراض عصبی مانند صرع و مالیخولیا و امراض
صدر کھانسی و ضیق النفس و امراض جگر مانند استسقاء وغیرہ و دیگر امراض عسر البول
و درد کمر و درد گردہ و درد پیٹ و فربہی و ورم تمام بدن میں اور بعض عورتیں مانند مردوں کی
ہو جاتی ہیں بال رخسار پر و مونچھیں نکل آتی ہیں غرض طبیب کو لازم ہے کہ بعد تشخیص
کے علاج رجوع کریں **علاج** یہ دوا بہت مفید ہے پوست املتاس ایکتولہ پرسیاوشاں
۶ ماشہ دونوں کو پانی نیم سیر میں جوش دیکر قند سیاہ ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے دیگر تخم شبت ایکتولہ
مرزنجوش ایکتولہ پودینہ ایکتولہ اکلیل الملک ایکتولہ صعتر ایکتولہ سبکو ۲ سیر پانی میں جوش دیکر
آبزن کرنا مفید ہے دیگر تخم بیدانجیر ۶ ماشہ پیس کر ناف پر ضماد کرنا مفید ہے دیگر جند بیدستر ایکماشہ
جوز ہندی سوختہ ۲ عدد شراب برانڈی ۲ تولہ میں ملا کر حمول کرنا مجرب ہے دیگر لوبیا ۶ ماشہ
نخود سفید ۶ ماشہ حب صنوبر ۶ ماشہ تخم جرجیر ۶ ماشہ سبکو ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر مصری ۲ تولہ

ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** قوماہ ایکماشہ علتیت ۲ سرخ تخم مرو ایکماشہ فلفل سیاہ ایکماشہ تخم کوچ ۳ ماشہ پانی ایکپاؤمیں جوشدیکر روغن بیدانجیر ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** برگ حنا ایکتولہ ایک پاؤ پانی میں جوشدیکر روغن بیدانجیر ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** قیصوم ۶ ماشہ مقل ۶ ماشہ شاخ گوزن سوختہ ۳ ماشہ پانی میں پیسکر پیشانی وعانہ پر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** زعفران ایکماشہ شحم حنظل ۶ ماشہ شونیز ۳ ماشہ کندش ۳ ماشہ روغن زیتون ایکتولہ ملاکر بخور کرنا بہت مفید ہے **دیگر** پوست املتاس ایکتولہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ افسنتین ۳ ماشہ شاہترہ ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے۔ **دیگر** گل خطمی ۶ ماشہ تخم ترب ۳ ماشہ پرسیاوشان ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ سبکو نیم سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** ڈوڈی کپاس ایکتولہ پوست املتاس ایکتولہ بیخ بادیان ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ خارخسک ۶ ماشہ عرق مکو ایکپاؤمیں جوشدیکر مصری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** نانخواہ ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ وج ۶ ماشہ سب کو عرق بادیان ایکپاؤمیں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** تخم قرطم ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ سبکو عرق مکو ایکپاؤمیں جوشدیکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** تخم بادرنگ ایکتولہ قند سیاہ ایکتولہ ملاکر پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم بیدانجیر ۱ عدد ہفت روز کھلادیں مجرب ہے **دیگر** اجوائن ۶ ماشہ قند سیاہ ایکتولہ پانی ایکپاؤمیں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** پپیتا ایکسرخ پانی میں گھسکر پلانا مجرب ہے **دیگر** پیر کھوٹی ۱ عدد لیموں کاغذی ایکعدد پر پیسکر لگادیں اور اس لیموں کے سونگھنے سے فوراً ادرار ہوجاتا ہے مجرب ہے **دیگر** تخم حلبہ ۶ ماشہ تخم ترب ۶ ماشہ تخم گاجر ۶ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے۔

**دیگر** بیروزہ ۳ ماشہ کا بخور کرنا مفید ہے **دیگر** پوست اخروٹ ۳ ماشہ تخم ترب ۳ ماشہ تخم شبت ۳ ماشہ تخم گاجر ۳ ماشہ پوست املتاس ایکتولہ پر سیاوشیان ۲ ماشہ بائبرنگ ۳ ماشہ قند سیاہ کہنہ ۲ تولہ سب کو پانی نیم سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** اسپند ۳ ماشہ کنجد سیاہ ۵ ماشہ قند سیاہ ایکتولہ پانی ایکپاؤ میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** بادیان ۶ ماشہ تخم شبت ۶ ماشہ تخم ترب ۶ ماشہ تخم گندر ۶ ماشہ تخم حلبہ ۱۰ ماشہ تخم بالیون ۶ ماشہ بائبرنگ ۶ ماشہ سبکو نیم سیر پانی میں جوشدیکر مصری ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** حلتیت ایکماشہ شراب برانڈی ایکتولہ میں ملاکر حمول کرنا مجرب ہے **غذا** آب نخود شیا شوربا مرغ نان گندم کھانا

## سوال کثرت طمث کا حال بیان کرو

**جواب** اسکو استحاضہ بھی کہتے ہیں دراصل زیادہ آنا خون حیض کا اپنی مدت سے سبب اسکا ضعف رحم یا سوء مزاج یا قرح یا بواسیر یا شقاق یا کھل جانا رگ رحم کا یا ضرب سقطہ یا عسر ولادت یا زیادتی خونکی بدن میں یا رقت خونکی بسبب حرارت و حدت کے اسمیں ضعف ہضم اور تہیج پلک اور چہرہ زرد اور اسمیں استسقا اور حمیات صفراوی بھی ہو جایا کرتا ہے اور اسکے زیادہ آنے سے حمل کا قرار پانا بھی مشکل ہے **علاج** جبتک تغیر رنگ بدن اور ضعف نہووے اسکو بند نہ کریں اگر زیادہ آوے تو فصد باسلیق کرنا اور لیپتا نونکو مضبوط باندھنا اور محاجم ناری زیر پیتان کے لگانا مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے گلنار ۶ ماشہ سرمہ ۱۰ ماشہ پھٹکڑی ۶ ماشہ سہاگہ ۶ ماشہ مازو ۱۰ ماشہ کندر ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ حب الاس ۶ ماشہ سب کا شیاف بناکر فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** فرزمشک ایکماشہ زردی بیضہ مرغ نیم ۱ عادہ میں ملاکر کھلانا ہمراہ عرق

گاؤزبان ۱۰ تولہ کے مفید ہے۔ **دیگر** سریش تولہ پانی ۵ تولہ میں پکا کر عانہ پر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ بقراط نصیب کو ۵ تولہ پانی سے دھو کر عورت کو پلانے سے استحاضہ دور ہو جاتا ہے **دیگر** پوست چوب کنار ۳ ماشہ گز مازج ۳ ماشہ گیرو ۳ ماشہ زردی بیضہ مرغ ۱ عدد ملا کر ۶ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گشنیز ۱۰ ماشہ بارتنگ تخم گل ارمنی ۳ ماشہ ملا کر سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ پانی کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست عدس ۳ ماشہ خبث الحدید ایکماشہ کشتہ ابرک ایکماشہ بیخ انجبار ۶ ماشہ مرجان سوختہ ۳ ماشہ کھیلی پھول ایکتولہ سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ شربت انجبار ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** کندر ۶ ماشہ تخم نیلوفر ۶ ماشہ اقلیمیا نقرہ ۳ ماشہ پوست انار ۶ ماشہ تخم حماض ایکتولہ کندر ۳ ماشہ سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** عقیق سرخ ایکماشہ سماق ۲ ماشہ ملا کر گلے میں لٹکانا مجرب ہے **دیگر** بار حیض اس عورت کا سوختہ کر کے حمول کرنا مجرب ہے **دیگر** میل بدن انسان کا حمول کرنا مجرب ہے **دیگر** صدف سوختہ ۶ ماشہ خرمہرہ زرد سوختہ ۶ ماشہ سفوف کر کے ایکماشہ ہمراہ مربی آبی دو تولہ کے ملا کر کھلانا مجرب ہے **دیگر** آملہ مقشر ۶ ماشہ۔ بادیان ۶ ماشہ سپاری ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ کتھہ ۶ ماشہ پوست انار ۶ ماشہ سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بیخ انجبار ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد ۳ ماشہ حونیہ منقی ایکتولہ کشنیز ۶ ماشہ انار دانہ ۶ ماشہ سیکہ پانی آبپاشی میں جوشدہ کر کے پلانا مفید ہے **دیگر** گل ارمنی ۳ ماشہ گز مازج ۳ ماشہ گل سپاری ۳ ماشہ سنگ جراحت ۳ ماشہ سفوف کر کے ۳ ماشہ کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد بریاں ۶ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ آملہ مقشر ۶ ماشہ رال ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ پکھان بید ۶ ماشہ نمک ۶ ماشہ

ریوند چینی ۳ ماشہ تخم حماض ۲ ماشہ زعفران ۳ ماشہ صدف سوختہ ۳ ماشہ عود خام ۳ ماشہ
گلنار ۲ ماشہ صمغ عربی بریاں ۲ ماشہ اقاقیا ۲ ماشہ حب الاس ۲ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ
گل ارمنی ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ بیخ انجبار ۳ ماشہ مرکی ۳ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ
شربت انجبار ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گلنار ۲ ماشہ بلوط ۲ ماشہ جوز السرو ۲ ماشہ مازو سبز
۲ ماشہ حب الاس ۲ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** صمغ عربی ۲ ماشہ گل ارمنی
۳ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ اقاقیا
۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ سبکو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** شاہ بلوط ۳ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ
۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ برادہ صندل ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ
عدس مقشر ۳ ماشہ سنگ یشب ۳ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ کھلانا مجرب ہے **دیگر** مازو سوختہ
۲ ماشہ دم الاخوین ۲ ماشہ برگ مورد ۲ ماشہ گل ارمنی ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ پوست انار ۲ ماشہ
سفوف کرکے ۳ ماشہ کھلانا مجرب ہے **دیگر** ست سلاجیت ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ
دم الاخوین ۳ ماشہ سبکو پیسکر فرزجہ کرنا مجرب ہے **دیگر** سرگین خر تازہ ۲ ماشہ کافر زجہ کرنا مجرب
ہے **دیگر** ٹاٹ سوختہ ۲ ماشہ رال ۲ ماشہ گندہ بہروزہ سار ۲ ماشہ صمغ عربی بریاں ۲ ماشہ گیرو ۲ ماشہ
سنگ جراحت ۲ ماشہ گوند ڈھاک ۲ ماشہ مائیں خورد ۲ ماشہ مغز تمر ہندی ۲ ماشہ تخم بکائین ۲
ماشہ مازو ۲ ماشہ کتھ سفید ۲ ماشہ لودھ پٹھانی ۲ ماشہ سپاری ۲ ماشہ موچرس ۲ ماشہ پوست انار ۲
ماشہ ہیرا کسیس ۳ ماشہ سبکو پیسکر حمول کرنا مجرب ہے **دیگر** شاخ گوزن ۲ ماشہ کاغذ سوختہ
۲ ماشہ لک مغسول ۳ ماشہ صندل سفید ۲ ماشہ رسوت ۳ ماشہ مازو سوختہ ۲ ماشہ دم الاخوین
۲ ماشہ مر ۲ ماشہ صدف سوختہ ۲ ماشہ گلنار ۲ ماشہ جفت بلوط ۳ ماشہ سب کو پیسکر حمول کرنا
مفید ہے **دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ

اقاقیا ۳ ماشہ بزرالبنج ۳ ماشہ افیون ایکماشہ ملا کر حمول کرنا مفید ہے غذا گوشت دال مونگ شوربا زردی بیضہ مرغ نان گندم کھلانا مفید ہے

## سوال سیلان الرحم کا حال بیان کرو

**جواب** رطوبت بودار سفید یا زرد رحم سے جاری ہووے سبب اسکا ضعف رحم یا اخلاط صفراوی یا بلغمی یا سوداوی یا دموی کے غلبہ سے رطوبت نکلے **علاج** خلط غالب کا تنقیہ کرنا فصد باسلیق اور مسہل بلغم اور قے کرانا اسمیں بہت مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے۔ مازو ۳ ماشہ تخم حماض ۳ ماشہ جوز السرو ۳ ماشہ خبث الحدید ۳ ماشہ جفت بلوط ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ سبکی پوٹلی باندھکر حمول کرنا مجرب ہے **دیگر** ثعلب مصری ایکتولہ آرد مونگ ایکتولہ طباشیر ۲ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ کندر ۲ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** کنجد مقشر ۲ ماشہ تخم خشخاش ۲ ماشہ زعفران ۳ ماشہ لک ۳ ماشہ روغن گل ایکتولہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد مرہم بنا کر حمول کرنا مجرب ہے **دیگر** مازو سوختہ ۲ ماشہ برادہ چوب کنار ۲ ماشہ تخم حماض ۲ ماشہ کندر ۲ ماشہ اقاقیا ۲ ماشہ گلنار ۲ ماشہ گل سپاری ۲ ماشہ پھٹکری ۲ ماشہ سفوف کرکے پوٹلی ۳ ماشہ کی باندھکر حمول کرنا مجرب ہے **دیگر** پھلی ببول ۲ ماشہ کشتہ کوڑی ۳ ماشہ سانچہ ۳ ماشہ حلبہ ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ ملا کر شیاف رکھنا مجرب ہے تنقیہ رحم کے واسطے یہ دوا بہت مفید ہے صبر ۳ ماشہ باؤبڑنگ ۳ ماشہ تخم شبت ۳ ماشہ مرکی ۳ ماشہ نمک سنگ ۳ ماشہ کف دریا ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ میں شیاف بنا کر حمول کرنا مجرب ہے بعد تنقیہ کے مازو ایکتولہ عود خام ۳ ماشہ حب الاس ۳ ماشہ فقاح اذخر ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ سبکی پوٹلی باندھکر حمول کرنا مفید ہے **دیگر** سنگ راسخ ۳ ماشہ مولسری ۳ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ کسیس ۱ ماشہ گل پستہ ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ کف دریا ۳ ماشہ سب کو پیسکر فرزجہ کرنا مفید ہے

**دیگر** تالمکھانہ ۶ ماشہ تخم بید ۶ ماشہ گل سپاری ۶ ماشہ گل پستہ ۶ ماشہ گل دھاوا ۶ ماشہ لعاب مصری ۶ ماشہ آرد مونگ بریاں ایکتولہ مغز تخم تمرہندی ایکتولہ مصطگی ۶ ماشہ سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخ ایکتولہ بہیٹہ ایکتولہ گل پستہ ۶ ماشہ گوکھرو ۶ ماشہ گوند ڈھاک ایکتولہ آرد مونگ بریاں ایکتولہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** باؤبڑنگ ۶ ماشہ بیروزہ خشک ۶ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ ترنجبور ۳ ماشہ روغن گاؤ ۲ تولہ ملا کر شیاف بناکر رکھنا مجرب ہے **دیگر** موچرس ۶ ماشہ سپاری ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ مازو ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ حب الاس ۶ ماشہ ہلیلہ ۶ ماشہ بلیلہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ موصلی سفید ایکتولہ موصلی سیاہ ایکتولہ پوست انار ۶ ماشہ شہد ہموزن ملا کر معجون بناویں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** شنگرف ۳ ماشہ بلادر ۳ ماشہ جوز ماثل ۳ ماشہ بچھناگ ۹ ماشہ باریک پیسکر گولیاں برابر دانہ خشخاش کے بنا کر صبح و شام کھلانا مجرب ہے **غذا** گوشت مرغ کبابیہ مرغ شوربا و نان گندم کھلانا مفید ہے ؞

# سوال جریان منی اندر رحم کا حال بیان کرو

**جواب** سیلان منی عورتوں کو بھی مثل مرد کے ہوجایا کرتی ہے اور عورت کی رطوبت بیبوداء ہوتی ہے اور مرد کی منی میں بو نہیں ہوتی اور عورت کی منی رنگدار ہوتی ہے زرد یا سرخ اور مرد کی منی سفید ہوتی ہے **علاج** طباشیر ۶ ماشہ مروارید ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ گوند ڈھاک ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ خارخسک ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ موصلی سیاہ ۶ ماشہ موصلی سفید ۶ ماشہ بہمن سفید ۶ ماشہ بہمن سرخ ۶ ماشہ موچرس ۶ ماشہ شقاقل ۶ ماشہ تخم بید ۶ ماشہ گل مہندی ۶ ماشہ تخم اوٹنگن ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ خرفہ ۶ ماشہ الائچی کلاں ۶ ماشہ سبکو پیسکر سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے

چین نہیں آتا ہے اسکو فرسیموس النسا کہتے ہیں اسمیں جسقدر جماع کیا جائے سیری نہیں ہوتی ۔ **علاج** فصد صافن یا باسلیق کا کھولنا اور تنقیہ سودا کا کرنا مفید ہے **دیگر** صندل سفید ۶ ماشہ امیشان ۶ ماشہ رسوت ۶ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ کاہو ۶ ماشہ خرفہ ۶ ماشہ کافور ۲ ماشہ عرق گلاب ۳ تولہ میں پیسکر فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** سرب ایکماشہ آب کاسنی ایکتولہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** نعناع ۳ ماشہ گل نیلوفر ۳ ماشہ برگ سرو ۳ ماشہ آرد جو ایکتولہ روغن زیتون ۳ تولہ ملاکر حمول کرنا مجرب ہے **دیگر** پوست انار ایکتولہ عدس ایکتولہ نعناع ایکتولہ پیسکر حمول کرنا مجرب ہے **دیگر** زعفران ۳ ماشہ کافور ایکماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایکعدد روغن گل ۲ تولہ ملاکر حمول کرنا مفید ہے **دیگر** مردار سنگ ایکماشہ بلیلہ ایکماشہ گلنار ۳ ماشہ رسوت ۳ ماشہ نوشادر ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ میں ملاکر حمول کرنا مفید ہے **دیگر** پودینہ ۶ ماشہ پوست انار ۶ ماشہ عدس مقشر ۲ ماشہ پھٹکری ۶ ماشہ مازو ۶ ماشہ ملاکر فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** تمر ہندی ۲ تولہ آلو بخارا ۱۱ دانہ نبات سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** سرکہ ایکتولہ گل روغن ایکتولہ کافور ایکماشہ رسوت ایکماشہ کتھہ ۳ ماشہ پوست انار ۳ ماشہ سبکا سفوف کرکے حمول کرنا واضح ہو کہ یہ مرض حمل کی حالت میں بھی ہو جایا کرتا ہے اسوقت مردار سنگ ایکماشہ رسوت ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ کاسنی کے برگ میں گھسکر لگانا اور بنگ نمبر ۳ تولہ کو پانی ایکسیر میں خیسا کر فرج کو دھونا خارش دور ہو جاتی ہے

## سوال ۔ بواسیر رحم کا حال بیان کرو

**جواب** مثل بواسیر مقعد کے رحم میں مسے پیدا ہو جاتے ہیں اور بعض کے ورم ہو کر شقاق ہو جاتا ہے سبب اسکا خلط سوداوی ہے اسمیں احتباس خون سے درد ہو جاتا ہے

اور خفقان کی حالت ہوجاتی ہے ہاتھ پاؤنمیں جلن اور پسینہ سرد آتا ہے **علاج** تنقیہ بدن کا کرنا اور فصد باسلیق کی کھولنا مالجبن اسمیں بہت فائدہ کرتا ہے **دیگر** چربی گردہ بزغالہ کہنہ روغن گل ۲ تولہ زردچوبہ ۳ ماشہ چوب سوختہ ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ مرہم بناکر حمول کرنا مجرب ہے **دیگر** اقلیمیا نقرہ ۳ ماشہ زردچوب ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ تخم کتاں ۶ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۲ تولہ مرہم بناکر لگانا مجرب ہے **دیگر** حلبہ ۳ ماشہ تخم کتاں ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ بزرکتان ۳ ماشہ خطمی ۳ ماشہ سبکو ۲ سیر پانی میں جوشدیکر نطول کرنا مجرب ہے **دیگر** تخم کتاں ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ روغن بادام ۲ تولہ سبکو پیسکر لگانا مجرب ہے **غذا** شوربا حلوان ٹانگنام زردی بیضہ مرغ آب نخود سیاہ کھلانا بہت مفید ہے

## سوال رتق رحم کا حال بیان کرو

**جواب** رتق وہ مرض ہے کہ اندر فم فرج یا مابین فم رحم کے ایک چیز مانند عضلہ یا غشا کے پیدا ہوجاتی ہے اور وہ دخول کو منع کرتی ہے اور جماع کرنا سخت مشکل ہوتاہے اور حمل و حیض کو بھی منع کرتی ہے اور درد عظیم ہوتا ہے ایام حیض میں اور بعض کو فرج میں سوراخ قابل قضیب جانیکے نہیں ہوتا ہے اگر بہ تقدیر حاملہ ہوجاوے تو ہلاک ہوجاتی ہے اور بعض کو یہ مرض مولودی ہوتا ہے **علاج** اسکا سوائے دستکاری کے اور کچھ چارہ نہیں ہے۔

## سوال قرقوس کا حال بیان کرو

**جواب** بعض عورات کے فم رحم کے نزدیک اور بعض کی فرج میں دونوں جانب گوشت زائد مثل مضغہ کے پیدا ہوجاتا ہے عربی میں اسکو بظر کہتے ہیں اور گوشت سخت

مانند قضیب کے ظاہر ہو جاتا ہے اور جماع کو منع کرتا ہے اور یہ مرض اکثر جیٹھی بار عورتوں کو ہو جاتا ہے **علاج** اسکا بھی سوائے قطع کرنے کے اور کوئی نہیں فرمایا ہے۔

## سوال انغلاق رحم کا حال بیان کرو

**جواب** بند ہو جانا فم رحم کا سبب اسکا ورم حار ہے **علاج** مقل ۳ ماشہ مرمکی صافی ۳ ماشہ میعہ سائلہ ۳ ماشہ قسط تلخ ۳ ماشہ عود خام ۳ ماشہ سبکو پیسکر حمول کرنا مفید ہے **دیگر** مرزنجوش ۳ ماشہ روغن بید انجیر ۲ تولہ موم سفید ۳ ماشہ سب کو کوٹکر شیاف رکھنا مفید ہے **دیگر** افسنتین ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ چربی لبطہ ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ قیصوم ۳ ماشہ۔ ھینگ ۳ ماشہ سعد ۳ ماشہ سبکو پیسکر حمول کرنا مجرب ہے **دیگر** جوز ہندی ۱ عدد کا بخور کرنا مجرب ہے باقی علاج اورام رحم کا کرنا فم رحم بسبب امتلا کے بند ہو جاتا ہے اسمیں تنقیہ کرنا مفید ہے۔

## سوال وسعت فم رحم و فرج کا حال بیان کرو

**جواب** کشادہ ہو جانا فم رحم و فرج کا بسبب زیادتی رطوبت یا کثرت اولاد سے عصب رحم کا کمزور ہو کر بڑھ جاتا ہے **علاج** مازو سبز ۶ ماشہ ہنگین ایکتولہ بیتہ گاؤ ۲ تولہ میں ملاکر حمول کرنا مفید ہے **دیگر** پوست کیکر ۲ تولہ پانی ایکسیر میں جوشدیکر دھونا مفید ہے **دیگر** کونپل درخت ڈھاک ایکتولہ خشک کرکے ہموزن شکر سفید ملاکر چندروز ہمراہ دودھ کھلانا مجرب ہے **دیگر** بیر بہوٹی ایکماشہ دوغ گاؤ ایکتولہ میں پیسکر فرج کے اندر لگانا مجرب ہے۔ **دیگر** سر پھوکہ ۳ ماشہ کا سفوف بنا کر ہمراہ آب کھلانا مفید ہے **دیگر** پھلی ببول ایکتولہ ہنگین خشک ۶ ماشہ صدف سوختہ ۶ ماشہ پیسکر حمول کرنا مفید ہے **دیگر** مغز تمر ہندی ۳ ماشہ

گھس کر لگانا مفید ہے **دیگر** پوست انار ۶ ماشہ پیس کر چھول کرنا مجرب ہے **دیگر** اینٹ کا
ٹکڑا گرم کر کے رکھنا مفید ہے **دیگر** کف دریا ۳ ماشہ مغز بلیلہ ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ آملہ مقشر
۳ ماشہ عود خام ۳ ماشہ فلفل اذخر ۳ ماشہ سعد ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ سب کو پیس کر چھول کرنا مجرب
ہے **دیگر** مسی ایک تولہ جو دانتوں پر ملی جاتی ہے گوند ڈھاک ۶ ماشہ سنگ جراحت ۳ ماشہ
گل دھاوا ۳ ماشہ سپاری ۳ ماشہ مائیں خورد ۳ ماشہ دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ گل سرخ
۶ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ آملہ مقشر ۳ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۶ ماشہ
پوٹلی میں باندھ کر چھول کرنا مجرب ہے **دیگر** ببول کی پھلیاں ۳ ماشہ موچرس ۳ ماشہ گوند ڈھاک
۳ ماشہ گل دھاوا ۳ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ تخم جامن ۳ ماشہ سپاری ۳ ماشہ پوست بیضہ
مرغ ۶ ماشہ چھال کچنال ۶ ماشہ چھال مولسری ۶ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ سب کو پیس کر پوٹلی
میں باندھ کر فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** گوند ڈھاک ۶ ماشہ پھٹکڑی ۶ ماشہ گل دھاوا ۳ ماشہ
لاکھ ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ پوست انار ۶ ماشہ عود خام ۶ ماشہ پوست ترنج ۳ ماشہ
گل سپاری ۳ ماشہ پوست مولسری ۳ ماشہ مائیں خورد ۳ ماشہ پھلی ببول ۳ ماشہ سب کو پیس کر
پوٹلی میں باندھ کر فرزجہ کرنا مجرب ہے **دیگر** پوست انار ۶ ماشہ پھٹکڑی بریاں ۶ ماشہ ہلیلہ ۳ ماشہ
مازو ۶ ماشہ خبث الحدید ۳ ماشہ آملہ ۶ ماشہ سوہن مکھی ۶ ماشہ صدف سوختہ ۳ ماشہ عود خام
۳ ماشہ سعد ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ پوست گوندنی ۶ ماشہ
پوست ببول ۳ ماشہ گل کچنال ۶ ماشہ پوست انار ۶ ماشہ [illegible] ماشہ [illegible] تمر ہندی [illegible]
بادیان ۶ ماشہ استخوان تیز سوختہ ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ مائیں [illegible] ماشہ سنبل ۶ ماشہ سب کو کوٹ کر شہد [illegible]
ملا کر شیاف بنا کر فرزجہ کرنا مجرب ہے۔ [illegible] چند روز کے استعمال سے [illegible] ہو جاتی
ہے ٭٭

دانہ ہیل ۳ ماشہ زراوند طویل ۳ ماشہ مشک ایک رخ پھٹکری ۳ ماشہ مائین خورد ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ گل دھاوا ۱۰ ماشہ موچرس ۱۰ ماشہ ہیراکسیس ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ گوند ڈھاک ۱۰ ماشہ سبکو پیسکر پوٹلی میں باندھکر فرزجہ کرنا مجرب ہے **دیگر** قرنفل ۱۰ ماشہ ماشہ صمغ عربی ۱۰ ماشہ سفوف کرکے ایکماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** گوشت تیتر چکو رزردی بیضہ مرغ کباب مرغ پلاؤ بہت مفید ہے ﴿

# سوال رجا کا حال بیان کرو؟

**جواب** یہ مرض مشابہ حمل کے ہوتا ہے اسکو حمل کاذب کہتے ہیں سب امور اسمیں حاملہ کے ہوتے ہیں بلکہ پستان پھول جاتے ہیں اور شیر بھی آجاتا ہے اور حرکت جنین کی محسوس ہوتی ہے اور حرکت بچہ کی طرح رحم میں ہوتی ہے اسمیں شکم میں نفخ ہوکر پھول جاتا ہے اور آداب حمل کی دیتا ہے اور دردزہ بھی پیدا ہوتا ہے مگر بچہ نہیں ہوتا بعض عورت کے مضغہ گوشت کا نکلتا ہے اور بعض کو بشکل سانپ اور بعض کو بشکل کچھوا اور بعض کو بشکل فیل اور بعض کو بشکل بندر اور بعض کو بشکل پندہ پیدا ہوتا ہے سبب اسکا سدہ رحم میں پڑ جانیسے حیض رک جاتا ہے اور ریح غلیظ رحم میں ٹھہر جاتی ہے اور منی عورت کی رحم میں داخل ہوکر خون کی مدد سے صورت قوت مصورہ جو مرد کی منی میں ہے وہ اسمیں نہیں ہوتی اور عورت کا تصور خام ہونیکی وجہ سے اس خون حیض اور منی عورت سے مضغہ ہوکر اشکال مختلفہ ہوکر پیدا ہوتا ہے **علامت** اسمیں سوء ہضم اور قراقر نفخ شکم مانند استسقا طبلی کے ہوجاتا ہے اور کبھی کچھ بھی نہیں ہوتا ہے حمل حقیقی میں سلابت نہیں ہوتی اور قراقر نہیں ہوتا ہے اور کاذب یعنی رجا میں یہ دونوں علامتیں پائی جاتی ہیں اور حقیقی میں حمل بتدریج بڑھتا ہے اور پستان بھی بتدریج

پھر ہٹتے ہیں اسمیں ایک مرتبہ جوش آکر یہ دونوں حالتیں پیدا ہو جاتی ہیں اور طور انجوش
جاتا رہتا ہے سال میں کئی مرتبہ یہ حالت ہوتی ہے **علاج** اول صلابت رحم کا علاج
کریں پھر استسقا طبلی کا کرنا مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے مشکطرا مشیع ۶ ماشہ بادیان
۱۰ ماشہ پر سیاوشان ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ خار خسک ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ سبکو نیم سیر پانی
میں جوش دیکر شربت بزوری ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** ابہل ۳ ماشہ سداب ۳ ماشہ حلبہ ۳
ماشہ پھٹکڑی بریاں ۳ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ سبکو پیسکر شیاف بنا کر فرزجہ کرنا مجرب ہے **دیگر**
افسنتین ۳ ماشہ غاریقون ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ تربد ۳ ماشہ شحم حنظل ۳ ماشہ سقمونیا ۳ ماشہ
سبکی گولیاں برابر نخود کے بنا کر رحم میں رکھنا مفید ہے اور صبح شام ہمراہ عرق بادیان ۶
تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست بیخ بادیان ۶ ماشہ پوست بیخ کاسنی ۶ ماشہ بیخ کرفس
۶ ماشہ بیخ اذخر ۶ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ صعتر ۳ ماشہ مجیٹھ ۳ ماشہ پودینہ ۳
ماشہ مصطگی ۳ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ تخم قرطم ۶ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ مویز منقی ایکتولہ انجیر زرد
۳ ماشہ جو النسہ ۶ ماشہ ابریشم ۶ ماشہ گلقند ۳ تولہ سبکو ۲ سیر پانی میں جوش دیکر نصف باقی رہے تو صبح
سے شام تک قدرے قدرے پلانا مجرب ہے **دیگر** دواء الکرکم ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ کے
کھلانا مجرب ہے **دیگر** زیرہ سیاہ ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ انیسوں
۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ سبکا سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے
کھلانا مجرب ہے **دیگر** زراوند مدحرج ۳ ماشہ کنجد سیاہ ۳ ماشہ ابہل ۳ ماشہ لوبیا ۳ ماشہ سبکو کوٹکر
حمول کرنا مجرب ہے **دیگر** جو شیر ۳ ماشہ خربق سفید ۳ ماشہ زہرہ گاؤ ایکتولہ میں ملا کر حمول کرنا
مفید ہے **دیگر** جوارش مصطگی ۳ ماشہ ہمراہ سکنجبین ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** روغن قسط
کی شکم پر مالش کرنا مجرب ہے **دیگر** روغن بیدانجیر ۳ تولہ ہمراہ ماء اصول کے پلانا مجرب ہے **دیگر**

دو اشتن گیر ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** گوشت مرغ و نان گندم آب نخود و سیاہ کھلانا بہت مفید ہے

## سوال - اسقاط حمل کا حال بیان کرو

**جواب** ساقط ہو جانا حمل کا اسکے پانچ اسباب جالینوس نے بیان فرمائے ہیں ایک دوا حاد کے استعمال دوسرے تئے یا مسہل دوا کے استعمال یا حرکت قوی سے یا ضربہ سقطہ سے یا عطسہ یا کھانسی سخت کی تکلیف سے یا آواز توپ کے صدمہ سے یا بار گراں کے اٹھانے سے چہارم غضب و خوف یا دفعتہ خوشی سے یا تپ لرزہ یا اسہال صفراوی سے یا زحیر کے صدمہ سے پنجم بھوکے رہنے سے یا رعاف سے یا قبض سخت سے یا تخمہ یا کثرت جماع سے ماہ ہفتم و پنجم و چہارم میں یا لذع خلط حاد کا گرنا رحم پر یا نکلنا زرد پانی کا رحم سے یا کثرت رطوبت سے یا سوء مزاج رحم سے شیخ کا قول ہے کہ ماہ اول و دوم و سوم میں اسقاط ہو جاوے تو مادہ ریح کا سبب ہے اور اگر ماہ چہارم و پنجم و ششم و ہفتم میں ہووے تو ضعف رحم کا سبب ہے **علاج** یہ دوا بہت مفید ہے دوالمسک ۳ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم کرنجوہ ریشم میں باندھکر عانہ پر باندھنا مجرب ہے **دیگر** مرجان ۳ ماشہ کف دریا ۳ ماشہ لاکر کوٹکر ایکماشہ مسکہ ایکتولہ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** صندل سفید ۳ ماشہ برگ ببلو ۳ ماشہ تخم مورد ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ سبکو ۳ سیر پانی میں جوشدیکر نطول کرنا مفید ہے **دیگر** گل سرخ ۶ ماشہ گلنار ۳ ماشہ گزمازج ۳ ماشہ پھٹکری ۳ ماشہ پوست انار ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ سبکو ۲ سیر پانی میں جوشدیکر نطول کرنا مفید ہے **دیگر** دارچینی ۳ ماشہ ابریشم ۳ ماشہ دانہ الائچی ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ جندبیدستر ۳ ماشہ عنبر آسیا ۳ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ شہد ایکتولہ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** معجون فرمودہ حضرت

قبلہ ام کی ہے اور ہزآہا مرتبہ تجربہ میں آئی ہے نہایت مجرب ہے مروارید ۳ ماشہ عود خام ۶ ماشہ ۔ مصطگی ۳ ماشہ عود صلیب ۳ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ بیخ انجبار ۳ ماشہ حب الآس ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ ابریشم مقرض ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ آملہ ۶ ماشہ گلقند ۱۰ تولہ میں سبکو پیسکر بطور معجون بنا کر ۶ ماشہ کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ معجون بھی اسرار صدری ہے یہ نسخہ بھی قبلہ ام کے مطب سے نقل کیا ہے برادہ عاج ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ شاخ گوزن سوختہ ۳ ماشہ گلنار ۶ ماشہ ابریشم خام ۶ ماشہ مروارید ناسفتہ ۳ ماشہ مرجان ۳ ماشہ بسد ۳ ماشہ سنگ یشب ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ عود ہندی ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ کبابہ ۳ ماشہ شہد ۵ تولہ مربی آملہ ۵ عدد ملا کر معجون بنا دیں ۶ ماشہ چہل یوم تک صبح کو ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلادیں مجرب ہے **دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ لودھ پٹھانی ۶ ماشہ آملہ مقشر ۶ ماشہ شہد ۵ تولہ میں ملا کر ۳ ماشہ چند یوم تک کھلانا مفید ہے **دیگر** جند بید ستر ۳ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ درونج عقربی ۶ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ شونیز ۳ ماشہ قند سفید ۵ تولہ میں قوام کر کے جوارش بنا دیں ۳ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم کرفس ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ خولنجان ۳ ماشہ جند بید ستر ۳ ماشہ قند سیاہ ۱۰ تولہ سرکہ ایک تولہ ملا کر ۳ ماشہ ہمراہ پانی کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** زرنباد ۳ ماشہ درونج عقربی ۳ ماشہ جند بید ستر ۳ ماشہ مشک ایک ماشہ حلتیت ایک ماشہ دانہ الائچی سفید ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ شہد ۱ تولہ ملا کر معجون بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** آملہ مقشر ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ جوز بوا ۶ ماشہ درونج عقربی ۶ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ عود ہندی ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ سعد ۳ ماشہ نعناع ۳ ماشہ مشک ایک ماشہ عنبر ایک ماشہ زعفران ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ روغن بادام ایک تولہ

مرجان ۳ ماشہ مروارید ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ میعہ سائلہ ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ سبکو کوٹکر دو چنداں شہد میں ملاکر جوارش بناویں ۳ ماشہ پندرہ یوم تک کھلانا اسقاط دور ہو جاتا ہے۔ **دیگر** طلسم بقراط سر عقرب ایکعدد سرطان نہری ایکعدد دونو نکو بطور تعویذ کے بناکر گلے میں ڈالنے سے اسقاط سے نجات ہو جاتی ہے **غذا** لطیف عمدہ پلاؤ گوشت مرغ و نان گندم کھلانا مجرب ہے

# سوال ضرورت اسقاط کا حال بیان کرو

**جواب** بعض وقت بچپن کے سن میں حمل کے ٹھہرنے پر بچہ کے پیدا ہونیسے خوف ہلاکت کا ہے یا آفت فم رحم پر یا تنگی خروج مولود سے تنگ ہو جاوے اور موت بچہ سے جان بچتی ہو تو اسحالت میں اسقاط کا کرنا ضروری ہے **علاج** سقمونیا ۳ ماشہ تخم گندر ۳ ماشہ اشق ۳ ماشہ شحم حنظل ۳ ماشہ حربل ۳ ماشہ جند بیدستر ۳ ماشہ سبکو شہد ۲ تولہ میں ملاکر شیاف بناکر حمول کریں مفید ہے **دیگر** مشکطرمشیع ۶ ماشہ لادن ۶ ماشہ مرمکی ۶ ماشہ ابہل ۶ ماشہ مقل ۶ ماشہ۔ جند بیدستر ۶ ماشہ گندھک آملہ سار ۳ ماشہ سگبینج ۳ ماشہ کمونترہ ۳ ماشہ سبکو ملاکر ۲ ماشہ کا بخور کرنیسے اسقاط ہو جاتا ہے **دیگر** تخم کرفس ۳ ماشہ بیخ کرفس ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ سداب ۳ ماشہ سقمونیا ۳ ماشہ شحم حنظل ۳ ماشہ زہرہ گاؤ ۲ تولہ میں شیاف بناکر استعمال کریں مجرب ہے **دیگر** پوست مار سیاہ ۳ ماشہ موئے سر عورت ۳ ماشہ ملاکر بخور کرنا مفید ہے **دیگر** کندش کی ہوا س لینا مفید ہے **دیگر** مازو ۳ ماشہ سمندر پھل ۳ ماشہ دونونکا بخور کرنا مجرب ہے **دیگر** مجیٹھ ۳ ماشہ سلیخہ ۳ ماشہ قرحہ تخم سیاہ ۳ ماشہ نخود علیہ ۳ ماشہ خرما ۳ ماشہ پانی ایکپاؤ میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** مجیٹھ ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ علفنت ۳ ماشہ پوست املتاس ۶ ماشہ فاریقون ۳ ماشہ سبکی گولیاں ہمابر نخود کے بناکر ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ روغن بیدانجیر ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** سداب ۳ ماشہ کالی زیری ۳ ماشہ

ابہل ۳ ماشہ مرکی ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ ملاکر شیاف بناکر رکھنا مجرب ہے **دیگر** شونیز ۳ ماشہ سداب ۳ ماشہ خربق سفید ۲ ماشہ صبر ۳ ماشہ زہرگاؤ ایکتولہ میں ملاکر شیاف بناکر رکھنا مجرب ہے **دیگر** خربق سیاہ ۲ ماشہ تخم حنظل ۲ ماشہ کندش ۲ ماشہ سبکو زہرگاؤ ایکتولہ میں شیاف بناکر رکھنا مفید ہے **دیگر** سمنہ ۲ ماشہ جو غلہ گندم میں سیاہ دانہ نکلتا ہے اسکی پوٹلی باندھکر رکھنا فوراً اسقاط ہوجاتا ہے مجرب ہے **دیگر** تخم توری تلخ ۲ ماشہ پیسکر پوٹلی بناکر رکھنا مجرب ہے **دیگر** صابون ۲ ماشہ کا فتیلہ بناکر رکھنا مفید ہے **دیگر** نبھوا۔ ۳ تولہ جسکا ساگ بھی کھایا جاتا ہے ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** کنجد سیاہ ایکتولہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** نکچھکنی ۲ ماشہ بیخ بسکھپرہ ۲ ماشہ ایلوا ۲ ماشہ تخم مہوا ۲ ماشہ شہد ۲ تولہ میں شیاف بناکر رکھنا مفید ہے **دیگر** پندال ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ پتہ گاؤ ایکتولہ میں شیاف بناکر رکھنا مجرب ہے **دیگر** بیخ کٹائی ۲ ماشہ بیخ ارنڈ ۲ ماشہ بیخ بسکھپرہ ۲ ماشہ پوست بیخ آک ۲ ماشہ پوست بیخ پنجلہ ۲ ماشہ سبکو پیسکر شیاف رکھنا مجرب ہے **دیگر** کچلہ ایکماشہ پھٹکری ایکماشہ نیلا تھوتھہ ایکماشہ انکو پیسکر شیاف رکھنا مجرب ہے **دیگر** تخم گندر ۳ ماشہ شلغم ۳ ماشہ تخم شبت ۳ ماشہ تخم جابہ ۳ ماشہ پوست اخروٹ ۳ ماشہ سبکو پیسکر شیاف رکھنا مجرب ہے **دیگر** شورہ قلمی ۳ ماشہ شاخ بیدانجیر ۳ ماشہ روغن بیدانجیر ۳ ماشہ ملاکر شیاف رکھنا مجرب ہے جب اسقاط ہوجاوے تو غذا روٹی موٹھ خشک کھلانا مجرب ہے

## سوال عسر ولادت کا حال بیان کرو

**جواب** بچہ کا تکلیف سے پیدا ہونا عسر ولادت ہے **علاج** جسکو درد زہ پیدا ہووے اسوقت یہ دوا پلاوے پرسیاوشان ۳ ماشہ نخود سیاہ ۳ ماشہ پوست املتاس ایکتولہ قند سیاہ ۲ تولہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** کندش ۳ ماشہ شونیز ۳ ماشہ جند بیدستر ۳ ماشہ

اسکو کوٹکر بخور کریں سے فوراً بچہ پیدا ہو جاتا ہے **دیگر** سم اسپ و سم خر کا بخور کرنا مجرب ہے **دیگر**
زعفران ۳ ماشہ روغن چنبیلی ۲ تولہ میں پیسکر حاملہ فرج پر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** کرنجوہ ایکعدد
کشنیز سبز ۲ ماشہ سنگ یشب ۳ ماشہ اسکو پوٹلی باندھکر کمر سے باندھنا مجرب ہے **دیگر** پوست مار (ران)
پر باندھنا اور بخور کرنا بھی مجرب ہے **دیگر** خیار البین ۶ ماشہ اکلیل الملک ۲ ماشہ دونوں کا تعویذ
بنا کر گلے میں ڈالنا مفید ہے **دیگر** میرے غورت ایکماشہ سرگین اسپ ۳ ماشہ تخم گندم ۳ ماشہ سب کا بخور
کرنا مجرب ہے **دیگر** مشک ۳ ماشہ پارچہ سرخ میں باندھکر ران پر لٹکانا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ بقراط
سر بچھو کہ ۳ ماشہ کمر میں باندھنا مجرب ہے **دیگر** بیخ حنظل ۳ ماشہ روغن گاؤ ایکتولہ میں پیسکر حمول
کرنا مفید ہے **دیگر** دہان فرہنگ ایکماشہ ران پر باندھنا مجرب ہے **دیگر** تخم خربزہ ۲ ماشہ پرسیاوشان
۲ ماشہ بادیان ۶ ماشہ عرق گاؤزبان ایکپاؤ میں جوش دیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** پوست ملتاس
ایکتولہ پانی ایکپاؤ میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** دارچینی ایکماشہ حلتیت ارتی شہد ایکتولہ میں ملاکر
چٹانا مجرب ہے **دیگر** سنگ مقناطیس ایکماشہ بازو پر باندھنا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ
خاکستر سم خر ۳ ماشہ حاملہ پر طلا کرنا مفید ہے **دیگر** فرمودہ بقراط سیسہ ۳ ماشہ ران پر باندھنا مجرب
ہے **دیگر** روغن بید انجیر ۲ تولہ فرج میں لگانا مجرب ہے **غذا** اسوقت روغن زرد شیر گاؤ پلانا شوربا
مرغ۔ بادام روغن ایکتولہ ڈالکر پلانا مفید ہے ٭

## سوال احتباس مشیمہ وجنین کا حال بیان کرو

**جواب** مشیمہ ایک جھلی ہے جسمیں بچہ رہتا ہے بچہ اسکو پھاڑکر باہر آتا ہے اور بچہ نکلنے کے بعد یہ
جھلی خارج ہوتی ہے جسکو آنول کہتے ہیں اور جسوقت بچہ مر جاتا ہے تو شکم بھاری مثل پتھر کے
معلوم ہوتا ہے اور مقام ناف سرد ہو جاتا ہے اور پستان لاغر ہو جاتے ہیں اور گوش اور بینی سرد

ہو جاتے ہیں اگر چار یوم تک درد نہ رہے اور بچہ پیدا نہ ہووے تو بچہ مردہ ہو گیا ہے جلد اسکی
تدبیر کرنا لازمی ہے ورنہ وہ عورت بھی ہلاک ہو جاویگی **علاج** مشکطرامشیع ۶ ماشہ پرسیاوشاں
۶ ماشہ ابہل ۶ ماشہ ترمس ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ سبکو نیم بسیر پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر**
جو شیر ۶ ماشہ خربق سفید ۶ ماشہ زہرہ گاؤ ایکتولہ میں ملاکر حمول کرنا مفید ہے **دیگر** شحم حنظل ۳
ماشہ قسط ۳ ماشہ مرکی ۳ ماشہ پیسکر زیر ناف ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** پوست مار ۶ ماشہ سرگین کبوتر
۶ ماشہ دونوں کو ملاکر بخور کرنا مجرب ہے **دیگر** ابہل ۳ ماشہ عود ۳ ماشہ بلسان ۳ ماشہ برگ لہسن ۳ ماشہ
پوست الماس ۶ ماشہ سلیخہ ۳ ماشہ شونیز ۳ ماشہ پشک موش ۳ ماشہ سبکو پانی میں پیسکر حمول
کرنا مجرب ہے **دیگر** نکچھکنی ایکماشہ سونگھنا مفید ہے **دیگر** جربل ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ کندش
۳ ماشہ سم اسپ سوختہ ۶ ماشہ سبکو پیسکر شہد ۲ تولہ ملاکر حمول کرنا مجرب ہے **دیگر** جو شیر ۳ ماشہ
گوکھرو ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** سداب ۳ ماشہ تخم
گندنا ۳ ماشہ سم اسپ ۳ ماشہ موئے انسان ۳ ماشہ جو شیر ۳ ماشہ سرگین کبوتر ۳ ماشہ مرکی ۳ ماشہ
مقل ۳ ماشہ حلتیت ۳ ماشہ شحم حنظل ۳ ماشہ سبکو ملاکر بخور کرنا مجرب ہے **دیگر** روغن بیدانجیر ۲
تولہ کا ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** نوسادر ۳ ماشہ شحم حنظل ۳ ماشہ خربق سیاہ ۳ ماشہ روغن بیدانجیر ۲
تولہ سبکو ملاکر فرزجہ کرنا مجرب ہے **دیگر** مرکی ۳ ماشہ جو شیر ۳ ماشہ سکبینج ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ
میں ملاکر حمول کرنا مجرب ہے اور چٹانا مفید ہے ؞

## سوال احتباس نفاس کا حال بیان کیجئے

**جواب** نفاس وہ خون ناقص ہے جو بعد پیدائش بچہ کے چالیس یوم تک خارج ہوتا ہے
اور اس میعاد میں اگر یہ بند ہو جاوے تو تپ ہو جاتا ہے اسکے بند ہونیسے اور بہت سے امراض

میں مبتلا ہونا پڑتا ہے **علاج** احتباس طمث کا کرنا مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے تخم کرفس ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ پرسیاوشان ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** پوست املتاس ایکتولہ گوکھرو ۲ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ تخم خبازی ۳ ماشہ تخم قرطم ۲ ماشہ عنب الثعلب ۳ ماشہ سبکو نیم سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** اگر تپ ہوجاوے اور پیاس ہووے تو تخم خطمی ۶ ماشہ بادیان ۲ ماشہ عنب الثعلب ۲ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ تخم خربزہ ۵ ماشہ سبکو نیم سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** برگ گاؤزبان ۲ ماشہ خارخسک ۳ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ اہیل ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ سبکو پانی ایکپاؤ میں جوشدیکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** پوست املتاس ایکتولہ خارخسک ۲ ماشہ تخم خربزہ ۲ ماشہ گلقند ۲ تولہ پانی ایکپاؤ میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** حرمل ۶ ماشہ خردل ۲ ماشہ مرصافی ۳ ماشہ سبکا بخور کرنا مجرب ہے **دیگر** مرصافی ۳ ماشہ پرسیاوشاں ۲ ماشہ روغن زیتون ۳ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم کرفس ۲ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ شونیز ۳ ماشہ قرطم ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ روغن بادام ۲ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** ریوندچینی ۳ ماشہ تربد سفید ۳ ماشہ سناکی ۳ ماشہ مغز فلوس ۳ تولہ ترنجبین ۵ تولہ جدوار ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ سبکو نیم سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** مشکطرامشیع ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ تخم خربزہ ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ صعتر ۳ ماشہ سبکو نیم سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** دواء المسک شیریں ۳ ماشہ ہمراہ عرق تمباکو ۵ تولہ کے پلانا مجرب ہے **غذا** شوربا خشکہ کھلانا چاہیئے۔

## سوال کثرت نفاس کا حال بیان کرو

**جواب** جو خون نفاس کا کثرت سے آوے اور ضعف ہوجاوے اسکا علاج کرنا چاہیئے

**علاج** کثرت طمث کا علاج مفید ہوگا یہ دوا بہت مفید ہے گل ارمنی ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ دونوں کی پوٹلی باندھکر حمول کرنا مجرب ہے **دیگر** سنگ جراحت ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ صدف سوختہ ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ کھلانا مجرب ہے **دیگر** بارتنگ ۳ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گلنار ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ عاقرقرحا ۶ ماشہ سبکو پیسکر ۶ ماشہ کی پوٹلی بناکر حمول کرنا مجرب ہے **دیگر** سرگین خوک ۶ ماشہ کپڑا میں باندھکر یا نوبہ باندھنا مجرب ہے **غذا** دال مسور خشکہ کھلانا مفید ہے۔

# سوال عقر کا حال بیان کرو۔

**جواب**۔ بانجھ کو عقر کہتے ہیں بانجھ وہ عورت ہے جسکے تمام عمر بچہ پیدا نہووے اسکے سبب اطبانے بہت سے بیان فرمائے ہیں اوّل نقصان منی مرد یا عورت میں ہووے یا منی کی قلت ہووے یا منی میں حرارت ہوجاوے یا منی بارد ہوجاوے یا منی مرد کی جل جاوے یا رحم میں حدت ہووے یا رحم میں چربی آجاوے یا ضعف سوء مزاج رحم ہووے یا مرد کو سنگ گردہ مثانہ کی شکایت ہوکر شگاف ہوگیا ہو یا قضیب چھوٹا ہووے یا قضیب حجم سے بڑا ہووے یا ضعف قلب یا دماغ ہوجاوے یا سرعت انزال ہووے یا عورت نطفہ کو نکالدیوے جیسے اکثر فاحشہ عورتیں کرتی ہیں یا ضعف خصیہ یا ضعف گردہ کے سبب سے بھی عقر ہوتا ہے اور عقر کا سبب مرد کی جانب سے بھی ہوتا ہے اول وقت علاج کے اسکی شناخت ضروری ہے کہ عقر مرد کی جانب سے ہے یا عورت کی اول یہ عمل کرے کہ مٹی عمدہ کھیت کی لاکر دو پیالوں میں مٹی علیحدہ علیحدہ ڈالکر اسمیں جو یا کنگنی ایک ایک تولہ ڈالکر ایک پیالہ میں مرد اور عورت علیحدہ علیحدہ پیشاب کریں جس کے پیالہ میں وہ تخم سبز نہ ہوویں اسکی جانب سے عقر ہے **علاج** گل دھاوا ایک تولہ۔

گل نیلوفر ایک تولہ بیج بالسہ ایک تولہ بیخ اسگند ایک تولہ سب کا سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ
۲ ہفتہ تک کھلا دیں خدا فضل کریگا مجرب ہے **دیگر** موصلی سیاہ ۶ ماشہ موصلی سفید ۶ ماشہ۔
گوکھرو ۶ ماشہ تخم اوٹنگن ۶ ماشہ موصلی سیمبل ۶ ماشہ سب کا سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ
ایک پاؤ کے چند روز کھلانا مجرب ہے۔۔۔ **دیگر** ناگیسر ایک تولہ جوز بوا ایک تولہ پوست گوندنی ایک تولہ
سفوف کر کے سات روز ۶ ماشہ ہمراہ شیر عورت کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مشک ایک ماشہ زعفران
۳ ماشہ زہرہ گاؤ ایک تولہ میں شیاف بنا کر رکھنا مجرب ہے **دیگر** جند بیدستر ۳ ماشہ پھٹکڑی
۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ لسان العصافیر ۶ ماشہ عود خام ۶ ماشہ مشک ایک ماشہ شہد ۲ تولہ شیاف
بنا کر ہفت روز رکھنا مجرب ہے۔ **دیگر** پنیر مایہ خرگوش ۳ ماشہ دارچینی ۲ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ
مشک ایک ماشہ عود ہندی ۳ ماشہ شونیز ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ سب کے شیاف بنا کر
ہفت روز استعمال کرے جیسے حاملہ ہو جاویگی مجرب ہے **دیگر** قرنفل ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ دانہ
الائچی سفید ۳ ماشہ ایک پاؤ پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** پنیر مایہ خرگوش ۳ ماشہ۔
پشاب خرگوش ۳ ماشہ دو لونگ کا فرزجہ کرنا مجرب ہے **دیگر** پنیر مایہ خرگوش ۳ ماشہ پھٹکڑی
شہد ایک تولہ بعد حیض کے سات روز فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** پتہ ماہی روہو کا فرزجہ کرنا
مجرب ہے **دیگر** برادہ شاخ بز ۳ ماشہ سگوت خرگوش ۳ ماشہ مر صافی ۳ ماشہ روغن بلسان
ایک تولہ ملا کر فرزجہ کرنا مجرب ہے **دیگر** مغز بادام تلخ ۳ ماشہ زعفران ایک ماشہ مرکی ایک ماشہ تخم
گندنا ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ ملا کر حمول کرنا مجرب ہے **دیگر** پنیر مایہ خرگوش ۳ ماشہ پنیر مایہ اسپ
۳ ماشہ دماغ گنجشک۔ زرنبگی ۳ ماشہ مرکی ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ بسباسہ ۳ ماشہ مشک ایک ماشہ
شہد ۲ تولہ ملا کر شیاف۔ رکھنا خدا فضل کریگا **دیگر** تخم شبت ایک تولہ ابو شا ایک تولہ مغز تخم خرگوش ایک تولہ
ناخنہ ایک تولہ انجیر زرد ۲ عدد روغن گنجد ۲ تولہ ۔۔۔ پانی میں جوش دیکر حقنہ کرنا مفید ہے

**دیگر** اسرار اطبا بوقت جماع سر قضیب کو مسکہ گاؤ یا شیر میش سے چکنا کرنیسے عقر دور ہوجاتا ہے **غذا** لطیف شوربا مرغ و دز ریری بیضہ مرغ و نان گندم کھانا مفید ہے۔

# سوال۔ مانع حمل کا حال بیان کرو

**جواب** بچپن کے سن میں یا ضعیف عورت کو حمل ہوجانیسے خوف ہلاکت کا ہے اسواسطے اطبانے ایسے موقع کیواسطے چند علاج بیان فرمائے ہیں۔ **علاج** اگر مرد عورت کے ساتھ انزال نہوگا تو حاملہ نہیں ہوگی اور بعد جماع علاً لیٹنے سے حمل نہیں رہتا ہے یہ دوا مفید ہے تخم سداب ۳ ماشہ گندھک ۳ ماشہ دونو نکو پیسکر شہد ایکتولہ ملاکر حمول کرنا مفید ہے **دیگر** سرگین فیل ایکتولہ شہد ایکتولہ ملاکر حمول کرنا مجرب ہے **دیگر** لاکھ ۳ ماشہ سات روز کھلانے سے تمام عمر حمل نہیں رہتا ہے **دیگر** مازو ۶ ماشہ پیسکر حمول کرنیسے حاملہ نہیں ہوتی ہے۔ **دیگر** بعد حیض کے حلتیت ایکماشہ کا حمول کرنیسے حمل نہیں ہوتا ہے **دیگر** قرنفل ایکعدد حیض کے بعد کھانیسے حمل نہیں ہوتا ہے **دیگر** تخم حماض ایکتولہ یا دوچیں باندھکر یا زو پر باندھنے سے حاملہ نہیں ہوتی ہے **دیگر** قلب خرگوش ایکعدد ران پر باندھنے سے حمل نہیں ہوتا ہے **دیگر** اگر عورت خون نفاس اپنا پستان پر لگائے پہلے مرتبہ تو مانع حمل ہے **دیگر** تخم کرفس ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ سلیخہ ۳ ماشہ حب بلسان ۳ ماشہ عود بلسان ۳ ماشہ ابہل ۳ ماشہ قسط شیریں ۳ ماشہ کی گولیاں برابر نخود کے بناویں اول روز کھلانیسے حمل نہیں ٹھہرتا ہے **دیگر** برگ حنا ۳ ماشہ کشنیز ۳ ماشہ سداب ۳ ماشہ پیسکر قضیب پر ضماد کر کے جماع کرنیسے حمل نہیں ٹھہرتا ہے **دیگر** مازو ۳ ماشہ حب الاس ۳ ماشہ دونو کو پیسکر فرزجہ کرنا مفید ہے **دیگر** تخم بینجہ انجم

ایکعدد کھلانے سے ایک سال حمل نہیں ٹھہرتا ہے **دیگر** گھونگچی سرخ ایکماشہ زردچوبہ ایکماشہ سفوف کرکے ہم شرخ بعد حیض کے کھلانا مانع حمل ہے **دیگر** سہاگہ ایکماشہ روغن کنجد ایکماشہ ملاکر قضیب پر لگاکر جماع کرنیسے مانع ہے **دیگر** تخم سن ایکعدد وہفت روز کھلانے سے تمام عمر حمل نہیں ہوتا **دیگر** خاکستر زقوم ایکماشہ کھلانیسے تمام عمر حاملہ نہیں ہوتا ہے **دیگر** باچی ایکماشہ روغن کنجد ۲ ماشہ ملاکر حمول کرنا مفید ہے **دیگر** کالی زیری ۳ ماشہ تخم ہلیلہ زرد ۳ ماشہ ناگیسر ۳ ماشہ نرکچور ۳ ماشہ گھونگچی ۳ ماشہ کلونجی ۳ ماشہ کانجھل ۳ ماشہ سبکی گولیاں برابر نخود کے بناکر ہفت روز کھلانیسے تمام عمر حمل نہیں ہوتا ہے مجرب ہے

## سوال علامات حمل کا حال بیان کرو

**جواب** جسوقت حمل ٹھہرتا ہے تو منی مرد کی رحم سے خارج نہیں ہوتی ہے اور ناف اور فرج کے درمیان قدرے درد محسوس ہوتا ہے اور حشفہ خشک فرج سے برآمد ہوتا ہے اور حیض بند ہوجاتا ہے اور منہ رحم کا بھی بند ہوجاتا ہے اور پیشاب دشواری سے چند دم آتا ہے اور عورت کو نفرت جماع سے ہوتی ہے اور کبل آروغ ترش اور درد سر و دوران گی چشم گرانی گوش گھبراہٹ سفیدی آنکھ کی گہری ہوجاتی ہے اور پلک نیلے ہوجاتے ہیں اور چہرہ پہ چھائیاں پڑجاتی ہیں اور سرپستان سیاہی مائل ہوجاتے ہیں۔

**شناخت حمل** شہد ایکتولہ ۵ تولہ پانی میں ملاکر پلادیں اگر گرد ناف درد اور شکم میں درد معلوم ہووے تو حاملہ ہے **دیگر** عورت کو رات کو کھانا نہ دیا جائے اور عود کا بخور فرج میں کیا جاوے اگر خوشبو نہ آوے تو حاملہ ہے **دیگر** زرا وند مدحرج ایکماشہ شہد ایکتولہ میں ملاکر چٹاویں اگر منہ کا مزہ تلخ ہوجاوے تو لڑکی ہوگی اگر مزہ منہ کا شیریں ہوجاوے تو لڑکا ہوگا اگر کوئی

مزہ نہ بدلے تو حاملہ نہیں ہے عذا نفیس کھلانا چاہیئے +

# سوال پرسوت کا حال بیان کرو

**جواب** یہ مرض اہل ہند نے بیان فرمایا ہے اہل یونان نے کسی جگہ نہیں لکھا ہے یہ مرض بعد وضع حمل کے عارض ہوتا ہے اسمیں سرسام وسکتہ وجنون وخفقان کی حالتیں پیدا ہو جاتی ہیں **علاج** تنقیہ کرنا اور مفرحات کھلانا روغن گرم کی مالش کرنا مفید ہے **دیگر** یہ دوا بہت مفید ہے حلبہ ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ دارفلفل ۳ ماشہ نرکچور ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ تیج پات ۳ ماشہ ناگرموتھا ۳ ماشہ سپاری ۳ ماشہ سبکو کوٹکر روغن زرد ۵ تولہ میں بریاں کرکے شکر سفید ۱۰ تولہ ملاکر معجون بناویں ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** اسطوخودوس ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ باؤبرنگ ۳ ماشہ گل بابونہ ۳ ماشہ مویز منقی ایکتولہ سبکو ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** زنجبیل ۳ ماشہ کاپھل ۳ ماشہ پیپلامول ۳ ماشہ سبکو روغن کنجد ۴ تولہ میں ملاکر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** پودینہ ۳ ماشہ چراُتہ ۳ ماشہ اندرجو شیریں ۳ ماشہ ناگیسر ۳ ماشہ پوکھر مول ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ میں ملاکر ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** دارچینی ۳ ماشہ ابریشم ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ جوز بوا ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ بسباسہ ۳ ماشہ اندرجو ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ فلفل موبہ ۳ ماشہ خولنجان ۳ ماشہ درونج عقربی ۳ ماشہ مویز منقی ۲ تولہ شہد ۵ تولہ ملاکر معجون بناویں ۳ ماشہ ہمراہ آب شہد ایکتولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بچھناک مدبر ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ سہاگہ ۳ ماشہ شنجرف ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ دارفلفل ۳ ماشہ عاقرقرحا ۳ ماشہ سبکو برگ پان ۵ عدد میں کھرل کرکے گولیاں برابر دانہ مونگ کے بناویں ایک گولی ہمراہ پان کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بچھناک ایکتولہ روغن زرد

۳ تولہ میں بریاں کرکے قرنفل ایکتولہ ملاکر برابر دانہ مونگ کے گولیاں بناویں یہ گولیاں وجع مفاصل و قوت باہ میں از حد مفید ہیں مجرب ہے **دیگر** زرنیخ طبقی ۳ ماشہ شنجرف ۳ ماشہ بچھناگ ۳ ماشہ سیماب ۳ ماشہ سم الفار ایکماشہ آب ادرک ۵ تولہ میں گولیاں برابر دانہ مونگ کے بناویں بعد کھانے کے ایک گولی وجع مفاصل و بواسیر و قوت باہ میں از حد مفید ہیں **دیگر** کندر ۳ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ ابیرسا ۳ ماشہ جدوار ۳ ماشہ مشک ایکماشہ شہد ۳ تولہ میں ملاکر ایکماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** شنجرف ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ تخم سنبھالو ۳ ماشہ فلفل دراز ۳ ماشہ آب ادرک ۵ تولہ میں کھرل کرکے گولیاں برابر نخود کے بناویں ا گولی بوقت شب ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم دھتورہ سیاہ ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ فلفل سیاہ ایکماشہ سبکی گولیاں برابر دانہ مونگ کے بناکر بوقت شب ا گولی کھلانا مجرب ہے **غذا** شوربا گوشت و نان گندم یا دُمرغ کھلانا مفید ہے

## سوال بچہ کے پیدا ہونیکا حال بیان کرو

**جواب** جسوقت بچہ پیدا ہووے ہوا سے محفوظ رکھنا چاہیئے اور اول قدرے شہد چٹانا ضروری ہے اول پانی گرم سے غسل دینا چاہیئے **فائدہ** سر حیوانی ایکچٹنی پیسکر اسکے تالو کو لگانیسے بہت سے امراض سے بچہ محفوظ رہتا ہے اور غسل کیوقت اسکی مقعد میں انگشت دینا ضروری ہے بعدہ شیر پلایا جاوے **علاج** برگ نیب ایکماشہ بادبرنگ ایکماشہ باؤنہ ایکماشہ شرکچور ایکماشہ ہلیلہ زرد ایکماشہ فلفل سیاہ ایکماشہ گل سرخ ایکماشہ مویز منقی ایکعدد دیایان) ایکماشہ شاہترہ ایکماشہ مغز فلوس ۳ ماشہ مغز بادام ایکعدد چاکسو ایکماشہ صندل سفید ایکماشہ سبکو ۵ تولہ پانی میں جوشدیکر قدرے اسکو پلادیں اور نال اسکی خوب صاف کرکے کاٹے اور ناف پر گھی لگانا چاہیئے اور دایہ خوش خلق اور جوان اور کوئی مرض اسکو نہ ہووے اسکا شیر پلانا چاہیئے اور شیر پلانے سے پہلے دایہ تھوڑا سا دودھ

نکالدیوے اور جماع اور غصہ اور غم سے پرہیز کراویں اور مرضعہ دایہ کو عمدہ لطیف کھلانا ضروری ہے اور شیر اچھے کی شناخت یہ ہے کہ دودھ ایک قطرہ ناخن پر ڈالے اگر ناخن پر ٹھہرے اور نیچے گر جاوے تو شیر معتدل ہے اور بچہ کو روغن کی مالش کر کے غسل کرنا بہت مفید ہے ✦

# فصل دہم

## تشریح ظہر و وجع مفاصل کے بیان میں

### سوال تشریح امراض وجع مفاصل و ظہر کا حال بیان کرو

**جواب**۔ ظہر پشت کو کہتے ہیں کہ جو آرام گاہ آدم کی قرار پائی ہے کہ جسکے سہارے سے سوتا ہے اور ہاتھ پاؤں بمنزلہ سواریکی ہیں آدم اوپر سوار ہو کر ہر جگہ چل پھر سکتا ہے ظہر یعنی پشت یہ مرکب ہے بارہ فقرونسے اور عصب و غضروف و غشا و گوشت و جلد سے اسکی تشریح مفصل پہلے بیان کردیگئی ہے اسکے امراض کی تشریح معہ علاج بیان کرنا ضروری ہے وہ یہ ہیں حدبہ۔ وجع ظہر۔ وجع خاصرہ۔ وجع مفاصل۔ نقرس عرق النسا۔ وجع الورک۔ دوالی۔ داء الفیل۔ وجع ساقین۔ ریح الشوکہ۔ وجع عقب۔ ضعف رجل ہیں ✦

### سوال۔ حدبہ کا حال بیان کرو ✦

**جواب** حدبہ زوال فقرات کو کہتے ہیں اس سے کوزہ پشت ہو جاتا ہے اور حدبہ کبڑہ جنو بکا

نام ہے سبب اسکا ضربہ سقطہ یا رطوبت مائی یا مادہ ریح سے ڈھیلا ہو جانا رباطات فقرات کا اگر آگے کیجانب کو کبڑہ ہو جاوے تو اسکو حدبہ المقدم کہتے ہیں اور اگر پیچھے کیجانب کو کبڑہ ہو جاوے تو اسکو حدبہ المؤخر کہتے ہیں اور جو جانب راست وچپ ہو جاوے تو اسکو حدبہ الثنوا کہتے ہیں +



تصویر مفاصل

**علاج** اگر ضربہ سقطہ کا سبب ہووے تو مالش کرکے فقرہ کو اپنی جگہ پر بٹھلا کر پٹی سے مضبوط باندھنا یہ دوا بہت مفید ہے سنبل الطیب ایکتولہ مر صافی ایکتولہ سلیخہ ایکتولہ سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر نیمگرم ضماد کرنا مفید ہے اگر ورم کے سبب سے ہووے تو منضج صفرا و بلغم کا کرنا مفید ہے **دیگر** حلبہ ایکتولہ تخم کتان ایکتولہ گل بنفشہ ۶ ماشہ تخم خطمی ایکتولہ مغز ساق گاؤ ۵ تولہ روغن گل ۴ تولہ ملا کر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** سرطان نہری ایکعدد قرن گاؤ میش ایکعدد میں ڈالکر گل حکمت کرکے ۲۰ سیر اُپلہ کی آگ میں جلا کر ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** جند بید ستر ۳ ماشہ عاقر قرحا ۳ ماشہ فرفیون ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ جوز بوا ۳ ماشہ شحم حنظل ۳ ماشہ حلتیت ۳ ماشہ روغن کنجد ۵ تولہ میں ملا کر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** تخم کرفس ۳ ماشہ فلفلمویہ ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ شیطرج ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ ہلیلہ زرد ۳ ماشہ تربد سفید ۳ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں بمقدار نخود کے بنا کر ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے اگر پیدائشی ہووے اور کہنہ مرض ہو گیا ہووے تو لا علاج تصور کرو۔

# سوال وجع ظہر کا حال بیان کرو

**جواب**۔ درد ہونا پشت میں وجع ظہر ہے اگر لمس سے درد ہووے تو خارج میں درد ہے سبب اسکا برودت یا بلغم خام عضلہ میں ہے یا ریح داخل ہو گئی ہے یا بھاری بوجھ اٹھانیسے یا رنج کے صدمہ سے یا کثرت جماع سے یا ضعف گردہ یا ہزال گردہ یا ورم گردہ سے یا حرارت قصبہ ریہ سے یا مشارکت رحم سے یا اختناق الرحم سے یہ مرض ہو جایا کرتا ہے **علاج** گرم اشیا کے استعمال سے آرام معلوم ہووے تو برودت کا سبب ہے اور اگر غضب و تعب کے صدمہ سے ہووے تو وہ باعث ہے یا کثرت جماع سے ہو تو وہ سبب ہے۔ سبب دریافت کرکے علاج شروع

کریں اسمیں منضج و مسہل بلغم کا کرنا مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے پوست بیخ بادیان ۳ ماشہ پوست بیخ اذخر ۳ ماشہ پوست بیخ کاسنی ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ عنب الثعلب ۳ ماشہ بسفائج ۳ ماشہ انجیر زرد ایکعدد مویز منقی ۹ دانہ گلقند ۲ تولہ سبکو نیم سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** قسط تلخ ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ روغن کنجد ۲ تولہ میں جوشدیکر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** عرق چوب چینی ۵ تولہ ایک ہفتہ پلانا بہت مفید ہے **دیگر** جوزبوا ۳ ماشہ روغن بیدانجیر ۲ تولہ میں ملاکر ملنا بہت مفید ہے **دیگر** معجون لبوب کبیر ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا بہت مفید ہے **دیگر** پوست سنگدانہ مرغ ۳ ماشہ جوزبوا ۳ ماشہ انجیر زرد ایکعدد شہد ۲ تولہ میں ملاکر ۳ ماشہ چٹانا مجرب ہے **دیگر** برگ حنا سبز ایکتولہ صابون دیسی ایکتولہ نیلا تھوتھہ ۳ ماشہ سبکو پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** ست لوبان ایکسرخ پان میں رکھکر کھلانا مفید ہے **دیگر** شاخ ہرن سوختہ ایکماشہ ہمراہ روغن زرد ایکتولہ ملاکر چٹانا نہائت مجرب ہے **دیگر** رالون ایکتولہ زردچوب ایکتولہ دونوں کو سفیدی بیضہ مرغ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** برگ مدار ایکتولہ برگ دھتورہ ایکتولہ برگ جینبلی ایکتولہ زنجبیل ۶ ماشہ افیون ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ قسط تلخ ۶ ماشہ سبکو روغن کنجد ۱۰ تولہ میں جلاکر مالش کرنا مفید ہے **غذا** شوربا بیضہ مرغ و نان گندم کھلانا مفید ہے۔ ثقولات سے پرہیز ہے۔

## سوال وجع خاصرہ کا حال بیان کرو

**جواب** جو درد پہلو اور تہیگاہ یعنی بیٹھنے کی جگہ ہووے اسکو وجع خاصرہ کہتے ہیں **علامات** و اسباب مانند درد پشت کے ہیں **علاج** لگانا جونک کا مقام بواسیر کا کرنا بہت فائدہ کرتا ہے **دیگر** آرد ماش ۵ تولہ کی روٹی پکاکر روغن بیدانجیر ۲ تولہ ڈالکر باندھنا مجرب ہے **دیگر** مغز تخم مہندی ۱۰ تولہ آرد گندم ۵ تولہ آرد نخود ۱۰ تولہ سبکو روغن زرد ۱۰ تولہ میں بریاں کرکے مغز بادام ۲ تولہ مغز چلغوزہ ۲ تولہ مغز

نارجیل ۲ تولہ زنجبیل ۶ ماشہ جوزبوا ۶ ماشہ شہد دو چندان ملا کر بطور حلوے کے بنا ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مقل ایکماشہ شیر گاؤ ایکپاؤ میں جوشدیکر قند سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** افیون ایکماشہ شنگرف ایکماشہ قسط تلخ ۶ ماشہ صبر ۶ ماشہ آب ادرک ۴ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** زنجبیل ۶ ماشہ مغز بیدانجیر ۶ ماشہ روغن زرد ۲ تولہ قند سفید ۲ تولہ ملاکر بطور حلوے کے پکاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** مقل ۶ ماشہ اشق ۶ ماشہ انیسون ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ شحم حنظل ۶ ماشہ سورنجان شیریں ۶ ماشہ سکبنج ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ سبکی گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح و شام ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے باقی علاج درد پشت کا کرنا **غذا** شوربا مرغ و نان گندم کھلانا مجرب ہے ۔

## سوال دوالی کا حال بیان کرو۔

**جواب** ۔ پھول جانا پنڈلیوں کی رگوں کا دوالی ہے سبب اسکا کثرت خون یا خلط سوداوی یا خلط بلغمی خون میں مل جائے اور یہ مرض پیدل چلنے والوں کو اور جو کھڑے رہتے ہیں یا کہار وغیرہ جو کندھے پر بوجھ اٹھاتے ہیں اور پنڈلیوں کی رگوں میں گرہ گرہ ہوجاتی ہیں شیخ کا فرمان ہے کہ مالیخولیا دوالی کے ہونیسے جاتا رہتا ہے ۔ **علاج** فصد باسلیق کی کھولنا اور مسہل سودا کا کرنا ماء الجبن اسمیں بہت مفید ہے فصد صافن کی کھولنا مفید ہے **دیگر** سکہ گاؤ ۲ تولہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے ۔

## سوال داء الفیل کا حال بیان کرو

**جواب** پاؤں اور پنڈلیاں مانند پائے فیل کے ہوجاویں سبب اسکا گرنا خلط سودا کا پاؤں پر اول پاؤں سرخ ہوجاتے ہیں پھر سیاہی مائل ہوتے ہیں یہ مرض دوالی سے سخت ہوتا ہے اسمیں

حس جاتی رہتی ہے سبب اسکا مولد سودا کا استعمال کرنا یا سوء ہضم یا خلو جماع کر نیسے یا پانی قبل جماع پینے سے ہو جاتا ہے اور یہ مرض ملک بنگالہ میں کثرت سے ہوتا ہے یہ مرض مشکل سے جاتا ہے **علاج** جونک لگانا فصد صافن کرنا اور منضج مسہل بلغم سودا کا کرنا مفید ہے زنجبیل ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** بودینہ ۶ ماشہ سنا مکی ۶ ماشہ حرمل ۶ ماشہ بارتنگ ۶ ماشہ مغز بیدانجیر ۶ ماشہ سکی گولیاں برابر نخود کے بناکر کھلانا مفید ہے **دیگر** فرمودہ بقراط کچھوے کا گوشت ۵ تولہ مرارہ گوسفند ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے اور ماء الجبن اسمیں کرنا مفید ہے **دیگر** زنجبیل ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ شہد ایکتولہ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** صبر ۳ ماشہ لوبان ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ تخم شبت ۳ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں حل کرکے ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** سقمونیا ۳ ماشہ شحم حنظل ۳ ماشہ مغز بادام تلخ ایکتولہ شہد ۴ تولہ ملاکر چٹانا مفید ہے **دیگر** حرمل ۲ تولہ پیشاب فیل ۵ تولہ میں حل کرکے ضماد کرنا مفید ہے۔

## سوال اوجاع مفاصل کا حال بیان کرو

**جواب** جوڑونکے دردکو اوجاع مفاصل کہتے ہیں اور جو درد مفصل ورک میں ہووے یا کعب یا زانو میں ہووے اسکو وجع الورک اور عرق النسا و نقرس و وجع الرکبہ بھی کہتے ہیں اور علاج ہر ایک کا جداگانہ مشرح طور پر بیان کر دیا گیا ہے اور یہ مرض سا ذج مادی ہوتا ہے اور مادہ تنہا یا خون و بلغم کی آمیزش سے یا صفرا یا سودا کے ملنے سے پیدا ہوتا ہے اور یہ بہت قسم سے اطبا نے بیان فرمایا ہے جسکی تفصیل یہ ہے۔ اوجاع مفاصل ساذج۔ اوجاع مفاصل دموی۔ اوجاع مفاصل صفراوی۔ اوجاع مفاصل بلغمی۔ اوجاع مفاصل سوداوی اوجاع مفاصل مرکب۔ اوجاع مفاصل ریحی۔ اوجاع مفاصل تحجر۔ علاج سب قسم کا ایک ہی بیان

کیا ہے طبیب کو چاہیئے کہ وقت علاج غلبہ اخلاط کا ملاحظہ کر کے رجوع کرے **علاج اول** جو خلط غالب ہووے اُسکا منضج و مسہل سے تنقیہ کریں یہ دوا بہت مفید ہے سورنجان شیریں ۳ ماشہ ہمراہ شہد ایکتولہ کے ملاکر چٹانا مفید ہے **دیگر** استخوان انسان سوختہ ایکتولہ عرق گلاب ۴ تولہ میں کھرل کر کے گولیاں برابر نخود کے بناویں اور ہفت روز کھلانیسے ہر قسم کا اوجاع مفاصل دور ہوجاتا ہے نہائت مجرب ہے **دیگر** استخوان گوسفند سوختہ ایکتولہ شہد ایکتولہ میں ملاکر گولیاں برابر نخود کے بناکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** قے کرنا اس مرض میں بہت مفید ہے **دیگر** اسارون ۱ ماشہ سورنجان ۲ ماشہ شہد ایکتولہ ملاکر ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے چٹانا مجرب ہے **دیگر** اگر ساذج حار ہووے تو مدات پلانا مفید ہے اور اگر مادہ یبوست سے ہووے تو یہ قیروطی بہت مفید ہے گل بابونہ ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ خبازی ۳ ماشہ روغن گل ۵ تولہ موم سفید ۶ ماشہ ملاکر ملنا مفید ہے اگر مادہ بارد سے ہووے تو روغن گرم ملنا مفید ہے اگر مادہ دموی ہووے تو فصد باسلیق کرنا اور منضج مسہل سے تنقیہ کرنا مفید ہوگا **دیگر** گل بنفشہ ۶ ماشہ گل نیلوفر ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ سبکو عرق عنب الثعلب ۱۰ تولہ میں جوشدیکر گلقند ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے اسمیں روغن حنا کی مالش کرنا بہت مفید ہے **دیگر** صندل سفید ۶ ماشہ کافور ایکماشہ برگ حنا ۶ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر لگانا بہت مفید ہے **دیگر** پوست خشخاش ایکتولہ تخم شبت ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ پانی میں پیسکر نیم گرم ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** آرد جو ایکتولہ تخم خطمی ۶ ماشہ اکلیل الملک ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے۔ **دیگر** سورنجان شیریں ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** آرد جو ایکتولہ تخم کاہو ۶ ماشہ سورنجان تلخ ۶ ماشہ افیون ۳ ماشہ سب کو پیسکر پانی میں ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** تالاب میں جو سبزی آجاتی ہے اس کا ضماد کرنا

مجرب ہے **دیگر** سورنجان تلخ ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** برگ سناکی ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ تربد ۶ ماشہ شکر سفید ہموزن ملاکر سفوف کرکے ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** برگ حنا ایکتولہ برگ بیدانجیر ایکتولہ افیون ۳ ماشہ پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** کندر ایکماشہ ہمراہ معجون فلاسفہ ۹ ماشہ کے بوقت شب ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم بیدانجیر ایکتولہ آرد ماش سیاہ ایکتولہ میدہ لکڑی ۶ ماشہ قسط تلخ ۶ ماشہ مغز پنبہ دانہ ۶ ماشہ حلتیت ۳ ماشہ کنجد سیاہ ایکتولہ سبکو پانی ۵ تولہ میں پیسکر نیمگرم ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ صبر ۶ ماشہ خردل ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ دارفلفل ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ سقمونیا ۶ ماشہ نمک ہندی ۶ ماشہ مقل ۶ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح وشام کھلانا مجرب ہے **دیگر** رسکپور ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ برگ پان ۱۰ عدد مغز جمالگوٹہ ۳ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح وشام ہمراہ پانی کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ خردل ۶ ماشہ دارفلفل ۶ ماشہ حرمل ۶ ماشہ وج ترکی ۶ ماشہ شیطرج ۶ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح وشام ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** سورنجان شیریں ایکتولہ زنجبیل ۶ ماشہ حرمل ۶ ماشہ برگ حنا ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ بیخ کبر ۶ ماشہ سبکو پیسکر شہد ۵ تولہ میں ملاکر بطور معجون کے ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** سیماب ایکتولہ تربدالبیخ ۶ ماشہ بلادر ۶ ماشہ اجمود ۶ ماشہ اسپند ۶ ماشہ قند سیاہ ۲۰ تولہ ملاکر گولیاں برابر

نخود کے بنا کر صبح و شام ہمراہ ہمراہ پانی کے کھلانا غذا کھچڑی مونگ کی کھلانا مفید ہے **دیگر** چوب چینی ۳ ماشہ قرنفل ۲ ماشہ جوز بوا ۲ ماشہ بسباسہ ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ زعفران ۳ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ خولنجان ۳ ماشہ سعد ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ ماشہ الائچی سفید ۲ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سورنجان ۲ ماشہ بوزیدان ۲ ماشہ سناکی ۲ ماشہ اندر جو شیریں ۲ ماشہ زنجبیل ۲ ماشہ دارفلفل ۲ ماشہ عاقرقرحا ۲ ماشہ جدوار ۳ ماشہ شہد ۱۰ تولہ ملا کر معجون بنا ویں ایکتولہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** روغن مار ہر قسم مفاصل کو دور کر دیتا ہے ترکیب روغن مار اول ایک مار سیاہ مار کر اسکی دم و سر کاٹ کر درمیانی حصہ کو برگ شبت سبز ۵ تولہ روغن کنجد نیم سیر میں جوشید بکر اس روغن کی مالش کرنا اوجاع مفاصل ہر قسم و جاق زدہ کیواسطے مفید ہے **دیگر** سورنجان ۲ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سفوف کر کے ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملا کر ایکتولہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** سورنجان ۲ ماشہ صبر ۲ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۲ ماشہ شحم حنظل ۲ ماشہ سقمونیا ۲ ماشہ زعفران ۳ ماشہ سبکی گولیاں بنا بر نخود کے بنا کر صبح و شام ہمراہ پانی کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** برگ حنا ۲ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۲ ماشہ مغز بادام ایکتولہ زعفران ۳ ماشہ سقمونیا ۳ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گل بابونہ ۲ ماشہ گل خطمی ۲ ماشہ سورنجان ۲ ماشہ اکلیل الملک ۲ ماشہ رسوت ۲ ماشہ سبکو آب مکو سبز میں ملا کر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** عاقرقرحا ۲ ماشہ کائپھل ۲ ماشہ اجوائین خراسانی ۲ ماشہ زنجبیل ۲ ماشہ ترپھور ۲ ماشہ روغن کنجد ۴ تولہ آب ادرک ۴ تولہ سبکو ملا کر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** جدوار ۳ ماشہ تنبیس ۳ ماشہ بلبش ۳ ماشہ بیخ کوڑی تلخ ۳ ماشہ کالی زیری ۳ ماشہ جوز بوا ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ کچلہ ۳ ماشہ

برگ دہتورہ ایکتولہ سبکو پانی میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** فلفل سیاہ ۳ ماشہ دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ نوسادر ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ سورنجان ۳ ماشہ روغن گل ۴ تولہ موم ۶ ماشہ قیروطی بناکر ملنا مجرب ہے **دیگر** آرد حلبہ ایکتولہ اکلیل الملک ایکتولہ بابونہ ۶ ماشہ پیسکر طلا کرنا مفید ہے **دیگر** صبر ایکتولہ افیون ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایکعدد میں ملا کر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** سورنجان ۳ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ برگ سنامکی ۳ ماشہ تربد ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ اسارون ۳ ماشہ شیطرج ۳ ماشہ دارفلفل ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ حب النیل ۳ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ سبکا سفوف بناکر ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مرزنجوش ۶ ماشہ موم ۶ ماشہ۔ روغن گل ۴ تولہ گرم کرکے ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ بقراط موئے سربچہ انسان جو ۴۰ یوم کا ہو تلاش کرکے ران پر باندھنے سے نقرس کو آرام ہوجاتا ہے **دیگر** فرمودہ انطاکی زنبور کابلی پارچہ سرخ میں باندھکر تعویذ کے طور پر گلے میں ڈالنا نقرس کو مفید ہے۔ **دیگر** فرمودہ جالینوس پنجہ کرگس جسکو گدھ کہتے ہیں پارچہ سرخ میں باندھکر ران پر باندھنا مجرب ہے نقرس کیواسطے حکم اکسیر کا رکھتا ہے **غذا** شوربا مرغ و نان گندم زردی بیضہ مرغ کھلانا مفید ہے۔

## سوال۔ نقرس کا حال بیان کرو

**جواب**۔ نقرس اس درد کو کہتے ہیں کہ جو پاؤں کے انگوٹھے سے اٹھکر ران میں آتاہی اور یہ موروثی مرض بھی ہوتا ہے اور یہ صفراوی مزاج کو لاحق ہوتاہے مادہ اسکا حار ہوتا ہے سبب اسکا کثرت جماع سہر مفرط و غم و فکر اسہاں سوء ہضم اور قے متواتر ہوتی ہے اور یہ مرض بھی مشکل سے جاتاہے **علاج** کشنیز ۶ ماشہ سپاری ۶ ماشہ د. نونکہ سرکہ ۵ تولہ

میں حل کر کے ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** آردجو ایکتولہ افیون ایکماشہ روغن گل ۲ تولہ موم ۲ ماشہ زردی بیضہ مرغ ایکعدد سب کو ملاکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** صندل سرخ ۲ ماشہ آرد جو ایکتولہ سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** عدس بریاں ۶ ماشہ صبح کو کھلانا مفید ہے **دیگر** بچہ خرگوش ایکعدد ران پر باندھنا مجرب ہے **دیگر** مینڈک ایکعدد اسکو ران پر بمقام درد باندھنا مفید ہے **دیگر** صبر ۲ ماشہ سقمونیا ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ پانی میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنا کر صبح و شام ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ ضماد بہت مفید ہے صندل سفید ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ سپاری ۲ ماشہ سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** آلو بخارہ ۶ دانہ تمر ہندی ۳ تولہ عناب ۶ دانہ تخم خیارین ۲ ماشہ تخم خرفہ ۲ ماشہ تخم کاہو ۲ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ سبکو پانی ایکپاؤ میں تر کر کے آب زلال نکالکر سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ دونوں کا پانی ایکپاؤ میں لعاب نکالکر روغن بادام ۶ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** آردجو ایکتولہ برگ حنا ۲ ماشہ کشنیز ۲ ماشہ پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** افیون ۳ ماشہ زردی بیضہ مرغ ایکعدد میں حل کر کے ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** حلبہ ایکتولہ انجیر زرد ایکتولہ سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** سرگین کبوتر ... ایکتولہ مقل ایکتولہ سرکہ ۴ تولہ میں حل کر کے ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** رامہودانہ ایکماشہ شہد ایکتولہ میں ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** حب النیل ۳ ماشہ مغز پنبہ دانہ ۳ ماشہ شہد ایکتولہ ملاکر چٹانا مفید ہے **دیگر** وج ترکی ۳ ماشہ شہد ایکتولہ میں ملاکر چٹانا مفید ہے **دیگر** جوشیر ۳ ماشہ حرمل ۳ ماشہ شحم حنظل ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ بلیلہ زرد ۳ ماشہ شیطرج ۳ ماشہ تربد ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ مقل ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ سقمونیا ۳ ماشہ فرفیون ۳ ماشہ جند بیدستر ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنا کر کھلانا

مجرب ہے **دیگر** فرمودہ بقراط شحم حنظل خام ایکتولہ روغن کنجد ۴ تولہ میں جوشدیکر مالش کرنا مفید ہے غذا شوربا مرغ و نان گندم + ثقولات سے پرہیز کرنا ضروری ہے +

## سوال عرق النسا کا حال بیان کرو

**جواب** یہ درد جو نہیگاہ سے اٹھکر نیچے پنڈلی کی طرف کو جاتا ہے اسکو ہندی میں لنگن وا کہتے ہیں اور کبھی پاؤں کی انگلیاں تک جاتا ہے اور وہ پاؤں لاغر ہو جاتا ہے اور اس سے لنگ ہو جاتا ہے سبب اسکا بھی مادہ حار ہے اور کبھی بارد سے بھی ہو جاتا ہے **علاج** شہد بلادر ایکتولہ لگانا مفید ہے **دیگر** شیر تھوہر آسیجگر لگانا اور داغ دینا مفید ہے فصد صافن اور فصد عرق النسا کی کھولنا مفید ہے **دیگر** گل بونہ ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ مرزنجوش ۳ ماشہ تخم حرمل ۳ ماشہ مقل ۳ ماشہ سبکو پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ سورنجان ۶ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے صبح و شام کھلانا مفید ہے **دیگر** صبر ۳ ماشہ سقمونیا ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ صندل ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ سبکو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** صبر ۳ ماشہ سقمونیا ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ سورنجان ۳ ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ سبکی گولیاں برابر نخود کے بناکر کھلانا مفید ہے **دیگر** بابونہ ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ تخم ہلیون ۳ ماشہ فرفیون ۳ ماشہ مقل ۳ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست ببول ایکتولہ حرمل ۶ ماشہ ابہل ۶ ماشہ وج ۳ ماشہ گوکھرو ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ نرکچور ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ دارفلفل ۳ ماشہ سورنجان ۳ ماشہ برگ اسگن ایکتولہ سبکو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح و شام

ہمراہ پانی کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** سنائی ۶ ماشہ تربد ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ مقل ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ سبکو کوٹ کر لیا برابر نخود کے بنا کر صبح و شام کھلانا مجرب ہے **دیگر** زنجبیل ۶ ماشہ سیماب ۶ ماشہ دولو نکو آب دھتورہ ایک تولہ میں حل کر کے ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** جند بیدستر ۳ ماشہ قسط تلخ ۳ ماشہ سرکہ ایک تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** خطمی ۶ ماشہ بابونہ ۶ ماشہ شبت ۶ ماشہ آرد حلبہ ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ سبکو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **غذا** شوربا حلوان پالک کدو خرفہ کھلانا مفید ہے

## سوال وجع الورک کا حال بیان کرو

**جواب** وجع الورک تہیگاہ کے درد کو کہتے ہیں اطبا نے اسکو بھی عرق النسا کا مادہ تجویز فرمایا ہے جو علاج عرق النسا کا ہے وہی اسکا ہے اسواسطے اسکے علاج علیحدہ نہیں بیان کئے

## سوال وجع الساقین کا حال بیان کرو

**جواب** یہ درد پنڈلیوں میں ہوا کرتا ہے سبب اسکا سوء ہضم یا کثرت خون حیض یا بواسیر یا اسہال دموی سے یا اسہال زحیر یا خلط کے غلبہ سے بعض وقت یہ معلوم ہوتا ہے کہ پنڈلیوں میں برف رکھی ہوئی ہے اور ظاہر میں گرمی معلوم ہوتی ہے **علاج** کمزوری سے ہووے تو مقویات کھلانا مفید ہے اور امراض گردہ و جگر و قلب کا علاج کرنا مفید ہے **دیگر** سورنجان شیریں ۶ ماشہ بزرالبنج ۶ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ میں ملا کر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** کتھ سفید ۶ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ پوست کچنال ۶ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ کشنیز ایک تولہ سبکو پانی میں پیسکر ضماد کریں مجرب ہے **دیگر** سورنجان ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملا کر ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** شاہترہ ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ

سورنجان ۳ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ گل بنفشہ ۳ ماشہ تخم خربزہ ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ سبکو پانی نیم سیر
میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** سورنجان ۳ ماشہ زردی بیضہ مرغ ایکعدد میں ملاکر لگانا مفید
ہے **دیگر** سورنجان ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ پانی ایکپاؤ میں جوش دیکر پلانا مفید ہے۔
اس مرض میں فالج ہو جانیکا خوف ہے اسکا جلد تدارک کرنا لازمی ہے باقی علاج اوجاع مفاصل
کا کرنا۔ **غذا** لطیف اور زود ہضم کھلانا چاہیئے +

## سوال ریح الشوکہ کا حال بیان کرو

**جواب** یہ درد اکثر زانوئیں یا بازوئیں ہوا کرتا ہے سبب اسکا ریح غلیظ ہے۔ اور یہ خلط
صفرا یا بلغم و سوداوخون کی زیادتی سے یہ درد اندر استخوان کے ہوا کرتا ہے اور اوجاع
مفاصل گوشت میں ہوتا ہے اور اسمیں تکلیف سخت ہوتی ہے **علاج** اول فصد باسلیق و
صافن کی کرنا مفید ہے بعد میں تنقیہ مسہل بلغم ہے اور علاج وجع مفاصل کا کرنا مفید ہوگا اور
اس مرض میں بعض کے استخوان ٹوٹ کر شور بہنے لگجایا کرتا ہے اسوقت استخوان قطع کرنا علاج ہے
یہ دوا بہت مفید ہے سیماب ایکتولہ اجوائین دیسی ۱۲ ماشہ اجوائین خراسانی ۶ ماشہ اجمود ۶ ماشہ۔
تخم کرفس ۶ ماشہ بلادر ۶ ماشہ قند سیاہ کہنہ ۳ تولہ اسکو خوب کوٹکر گولیاں برابر کنار جنگلی کے
بناکر ہمراہ جغرات نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے +

## سوال وجع العقب کا حال بیان کرو

**جواب** یہ درد ایڑی کے اندر ہوا کرتا ہے یہ ضرب سے یا جوتی کی تکلیف سے ہوجایا
کرتا ہے **علاج** پانی سرد ایڑی پر ڈالنا مفید ہے **دیگر** روغن گل ایکتولہ سرکہ ایکتولہ گلاب

ایکتولہ ملا کر لگانا مفید ہے **دیگر** روغن زیتون ایکتولہ بابونہ ۳ ماشہ فرفیون ۳ ماشہ قسط ۳ ماشہ ملا کر لگانا مفید ہے مسہل بلغم کا کرنا مفید ہے باقی علاج اوجاع مفاصل کا کرنا ضروری ہے

## سوال - ضعف الرجل کا حال بیان کرو

**جواب** - کمزور ہوجانا بچوں کے پاؤں کا کہ وہ چل نہ سکے بعض بچونکے پاؤں مولودی ضعیف ہوتے ہیں اسکا علاج نہیں کرنا چاہیئے - **علاج** بادنجان ایکعدد خشک کرکے سفوف بنا کر ایکماشہ ہمراہ شیر مادر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** لہسن ۲ ماشہ جوزبوا ۲ ماشہ خردل ۲ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ مازو ۲ ماشہ عدس ۲ ماشہ سبکو پانی ۴ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** روغن نارجیل ملنا مفید ہے باقی علاج اوجاع مفاصل کا کرنا اور **غذا** اسکی دایہ کو لطیف کھلانا اور اگر بچہ کھاتا ہووے تو اس کو کھلانا مفید ہے +

# فصل یازدہم

# تشریح حمیات کی مع علاج کے بیان میں

## سوال - حمی کا حال بیان کرو

**جواب** حمی کو ہندی میں تپ کہتے ہیں سبب اسکا جو حرارت غریبہ بدن انسانمیں کام کرتی ہے یہ دلمیں یا کسی عضو میں متعفن ہوکر دلمیں آتی ہے اور روح اور خون کے ہمراہ ملکر

بذریعہ شرائین و عروق کے تمام بدن میں منتشر ہو جاتی ہے اور جو حرارت بدن حیوان سے تعلق رکھتی ہے وہ تین قسم پر ہے ایک حرارت غریزی جو ناری عنصری ہے اسکے ذریعہ سے مزاج و قوام بدن کا قائم رہتا ہے اور یہ بقائے زندگی تک ساتھ جاتی ہے دوسری حرارت غریبی جو اسکی ضد ہے ارسطو کا فرمان ہے کہ حرارت غریزی فیض پہنچانیوالی نفس ناطقہ کی ہے بلکہ روح اسکا ہی نام ہے اسکے سبب سے کل حیوانات زندہ ہیں۔ اور بقاء زندگی حیوانات کی اسکی بدولت ہے اور یہ جوہر حار رطب ہوائی ہے جسوقت یہ بدن سے نکلجاتی ہے حیوان مردہ ہوکر بدرونق و سیاہ ہو جاتا ہے اور حرارت غریبی غیر طبعی کا نام ہے کہ جو زندہ بدن حیوان میں حادث ہوتی ہے اور جسوقت بیشتر ہوکر حدت پکڑتی ہے اور تمام بدن میں منتشر ہوکر نقصان پہنچاتی ہے چونکہ طبیعت مدبر بدن ہے اور افعال حیوانی و نفسانی و طبعی اور قوائے بدنی و اشتہائے طعام و خواہش لذات و نشست و برخاست و رفتار و گفتار و خواب و بیداری اور جو امور طبعیہ اسکے متعلق ہیں وہ سب غیر طبعی ہو جاتے ہیں اور حمی کی دو قسمیں شیخ نے بیان فرمائی ہیں ایک حمی مرض دوسرا حمی عرض حمی مرض وہ ہے کہ جسکا تعلق روح سے ہے اور حمی عرض وہ ہے جو بسبب عفونت کے پیدا ہو سے چونکہ عفونت مرض ہے اور حمی عرض جبتک عفونت نہیں ہوتی مرض نہیں ہوتا +

واضح ہو کہ بدن انسان تین جنس سے خالی نہیں ایک اعضا حاوی رطوبات ارواح دوسرے رطوبات معوی تیسرے روح حیوانی و نفسانی و طبعی و ابخرہ وغیرہ کہ جو بدن میں حوالی قائم کنندہ ہیں اور حرارت غریبی جسوقت مشتعل ان تینوں میں ہوتی ہے تو حرارت تپ ہوکر اعضائے اصلی کو منتشر کر دیتی ہے اور شیخ نے تپ کو ساتھ بدن کے مثل حمام کے تشبیہ دی ہے یعنی حاوی رطوبات ارواح بمنزلہ دیوار حمام کے ہے اور رطوبات معوی بمنزلہ پانی حمام کے ہے بخسر روح

حیوانی و نفسانی و طبعی و ابخرہ وغیرہ ہوا حمام کی ہے اور حرارت غریبی حمام کے گرم کرنیوالی تجویز فرمائی ہے اور جسوقت حرارت تپ اعضا اصلی کو منتشر کر دیتی ہے جیسے آتش دیوار دیگ حمام گرم کر دیتی ہے اسکو حمی دقی کہتے ہیں اور جسوقت حرارت اخلاط تیز ہوکر اعضا میں منتشر ہوتی ہے تو یہ آتش پانی حمام کو گرم کر دیتی ہے اور پانی کے گرم ہونیسے دیوار حمام کی بھی گرم ہو جاتی ہے جیسے پانی گرم کرکے دیگ میں ڈالدیا جاوے تو دیگ بھی گرم ہوجاتی ہے اور پانی خود بھی گرم رہتا ہے اسکو حمی خلطی کہتے ہیں اور اگر حرارت ارواح ابخرہ سے اخلاط اعضا کو پراگندہ کر دیوے جیسے کہ آتش حمام کی بھڑک کر تیز ہو جاتی ہے اور اسکے سبب سے تمام حمام گرم ہو جاتا ہے اسکو حمی یومیہ کہتے ہیں اور اگر حرارت اخلاط سے اعضا گرم ہو جاویں تو وہ حمی خلطی ہے اور جو حرارت اعضا میں قائم ہو جاوے تو وہ حمی دقی ہے اور حمی تین قسم شیخ نے بوجہ قریب ایکدوسرے سے بیان فرماتے ہیں ایک حمی یومیہ کہ جو روح حیوانی و روح نفسانی و روح طبعی کو حرارت غریبہ گرم کر دیوے اور وہ حرارت قلب میں پہنچکر بواسطہ شرائین کے دوسرے اعضا اخلاط کو گرم کر دیوے اور اگر اسکا تعلق روح طبعی سے ہے کہ جو جگر میں رہتی ہے اسکو حمی یومیہ طبعی کہینگے علامت اسکی تخمہ سوء ہضم تناول اغذیہ و ادویہ حارکا سبب ہو وے اور اگر روح حیوانی کہ جو قلب میں رہتی ہے اسکو گرم کر دیوے تو وہ حمی یومیہ حیوانی ہے علامت اسکی غم و فرح و غضب و غصہ و غشی و حرارت حمام و حرارت آفتاب وغیرہ اور اگر روح نفسانی کہ جو دماغ میں ہے اسکو گرم کر دیوے تو حمی یومیہ نفسانی ہے علامت اسکی وہم فکر سہر حس و حرکت وغیرہ میں اور حمی یومیہ کی بہت قسمیں ہیں جنکی تفصیل یہ ہے حمی یومیہ غمیہ۔ حمی یومیہ فرحیہ حمی یومیہ فکریہ حمی یومیہ غضبیہ حمی یومیہ فزعیہ حمی یومیہ سہریہ حمی یومیہ سباتیہ۔ حمی یومیہ تو میہ۔ حمی یومیہ قلحیہ حمی یومیہ غشیہ۔

حمی یومیہ استفراغیہ۔ حمی یومیہ وجعیہ۔ حمی یومیہ غشیہ۔ حمی یومیہ جوعیہ۔ حمی یومیہ سیدیہ حمی یومیہ تخمیہ۔ حمی یومیہ ورمیہ۔ حمی یومیہ حریہ۔ حمی یومیہ غذائیہ۔ حمی یومیہ نزلیہ۔ حمی یومیہ شرابیہ اور بہت سے اقسام حمی یومیہ کے ہیں جو بسبب طول ہونیکے درج نہیں کئے۔ شیخ نے یکصد سے اوپر بیان فرمائے ہیں +



تصویر حمے
بشکل حمام

## سوال حمی یومیہ غمیہ کا حال بیان کرو

**جواب**۔ جو غم کرنے سے تپ ہو جاوے **علامت** زردی چہرہ و خشکی دہان **علاج** غم کا دور کرنا حکایات عجیبہ سے اور صندل ۳ ماشہ کافور ایکماشہ کشنیز ۳ ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ پانی ۴ تولہ میں پیسکر سینہ پر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** عرق بید مشک ۵ تولہ عرق کیوڑہ ۵ تولہ شربت انار ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** لعاب بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۴ ماشہ عرق گاؤزبان ۲ تولہ

میں لعاب نکالکر شربت سیب ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے حمام کرانا عمدہ پارچہ پہننا عطریات سنگھانا غذا عمدہ لطیف کھلانا اور غم کے دور کرنے کی تدبیر کرنا مفید ہے ÷

## سوال۔ حمی یومیہ فزعیہ کا حال بیان کرو

**جواب۔** جو تپ کہ کسی خوف سے ہو جاوے یا ڈر جاوے **علاج** خوف دور کرنیکی تدبیریں کرنا اور مفرح بارد کھلانا باقی علاج حمی غمیہ کا مفید ہوگا ÷

## سوال۔ حمی یومیہ فکریہ کا حال بیان کرو

**جواب۔** کثرت فکر سے جو تپ ہو جاوے **علاج** اسکا فکر دور کرنا باقی تدبیریں حمی غمیہ کی کرنا مفید ہے عرق کیوڑہ و گلاب شربت صندل ڈالکر پلانا مفید ہے ÷

## سوال۔ حمی یومیہ غضبیہ کا حال بیان کرو

**جواب۔** جو تپ کہ غضب میں آنے سے روح کو گرم کر دیوے **علاج** صندل سفید ۳ ماشہ کافور ایکماشہ عرق گلاب ۲ تولہ میں ملاکر سینہ پر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** عرق نیلوفر ۳ تولہ عرق بید مشک ۳ تولہ و عرق گلاب ۳ تولہ شربت صندل ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** آلوبخارہ ۷ دانہ تمر ہندی ۳ تولہ زرشک ۲ ماشہ سماق ۳ ماشہ سیکا خیسانده عرق کاسنی میں نکال کر شربت صندل ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** یہ نسخہ بہت مفید ہے خس ۳ ماشہ کافور ایکماشہ صندل سفید ۳ ماشہ سبکو عرق گلاب ۴ تولہ میں ملاکر سنگھانا مفید ہے ÷

---

## سوال حمی یومیہ سہریہ کا حال بیان کرو

**جواب** - جو تپ کہ بیداری کیوجہ سے ہو جاوے **علاج** خواب لانیکی تدبیر کرنا اور روغن خشخاش ایکتولہ روغن کدو ایکتولہ سر پہ ملنا اور ناک اور کان میں ڈالنا مفید ہے **دیگر** عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ شربت نیلوفر ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** آرد جو ایکتولہ بابونہ ۳ ماشہ گل بنفشہ ۳ ماشہ گل نیلوفر ۳ ماشہ کوکتا ر ایکتولہ ۲ سیر پانی میں جوشدیکر روغن کدو ایکتولہ ملا کر نطول کرنا مفید ہے **دیگر** تخم خشخاش ۶ ماشہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ مغز بادام ایکتولہ سب کا شیرہ ایکپاؤ پانی میں نکالکر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے شیر زنسے سر پاؤں کی مالش کرنا **غذا** لطیف شیر برنج کھلانا مفید ہے۔

## سوال حمی یومیہ نومیہ کا حال بیان کرو

**جواب** جو تپ کہ زیادہ سونے سے ہو جاوے **علاج** نیم گرم پانی سے غسل کرانا مفید ہے شوربا مرغ پلانا مفید ہے **دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ دونوں کو عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں جوشدیکر شربت نیلوفر ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** سبوس گندم ۵ تولہ بابونہ ایکتولہ ۲ سیر پانی میں جوشدیکر نطول کرنا مفید ہے **غذا** لطیف کھلانا مفید ہے۔

## سوال - حمی یومیہ فرحیہ کا حال بیان کرو

**جواب** جو تپ کہ خوشی زیادہ ہونیسے پیدا ہووے **علاج** غم کی باتیں سنا کر خوشی کو دور کرنا - باقی علاج حمی غمیہ کا کرنا غذا کم کھلانا مفید ہے۔

## سوال حمی یومیہ تعبیہ کا حال بیان کرو۔

**جواب** جو تپ کہ رنج کے صدمہ سے ہو جاوے **علاج** روغن بابونہ ۲ تولہ کی مالش کرنا اور راحت کی باتیں کرنا اور میوہ جات مثل سیب و سنگترہ کے کھلانا اور غسل نیم گرم پانی سے کرانا مفید ہے

## سوال حمی یومیہ استفراغیہ کا حال بیان کرو

**جواب** جو تپ کثرت اسہال خون یا قے کے صدمہ سے ہو جاوے **علاج** اگر اسہال کے صدمہ سے ہووے تو مصطگی ۳ ماشہ عود ہندی ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملاکر ہمراہ عرق گلاب ۱۰ تولہ کے کھلانا مفید ہوگا اور جو قے کے صدمہ سے ہو جاوے تو گرم کپڑے سے فم معدہ کی ٹکور کرنا اور شربت انار ۳ تولہ سکنجبین سادہ ۲ تولہ عرق گلاب ۱۰ تولہ ڈالکر پلانا مفید ہوگا اور اگر خون کی زیادتی سے ہووے تو صندل ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ عرق گلاب ۳ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا اور عرق گلاب میں پارچہ بھگو کر قلب پر رکھنا باقی علاج حسب سبب کرنا مفید ہوگا

## سوال حمی یومیہ وجعیہ کا حال بیان کرو

**جواب** جو تپ کسی درد کے صدمہ سے ہو جاوے **علاج** درد کا محل دریافت کرکے اسکا علاج کرنا اور تنقیہ ہر درد کے واسطے مفید ہے ✦

## سوال حمی یومیہ غشیہ کا حال بیان کرو

**جواب** جو تپ اضطراب و غشی سے ہو جاوے **علاج** غشی مطلق کا کرنا اور دوالمسک معتدل ایکماشہ ہمراہ شربت سیب ۲ تولہ عرق گلاب ۵ تولہ و عرق بیدمشک ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہوگا کف پا کی مالش کرنا یہ لخلخہ سنگھانا آس ۳ ماشہ کشنیز ۳ ماشہ صندل ۳ ماشہ عرق گلاب ۳ تولہ

کافور ایکماشہ ملاکر سونگھانا مفید ہے غذا شوربا چرب مرغ کا ہمراہ خشکہ کھلانا مفید ہے ✤

## سوال حمی یومیہ جوعیہ کا حال بیان کرو

**جواب** جو بسبب صدمہ بھوک کے کھانا میسر نہ آوے اور تپ ہو جاوے **علاج** غذا قدرے کھلانا اور مربائے آملہ ایکعدد ورق نقرہ ایکعدد ملاکر ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے کھلانا **غذا** بتدریج کم کم کھلانا مفید ہے ✤

## سوال حمی یومیہ عطشیہ کا حال بیانکرو

**جواب** جو تپ کہ بسبب تشنگی بسیار کے اور پانی میسر نہ ہووے ہو جاوے **علاج** پانی سرد اور شربت نیلوفر ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** صندل سرخ ۲ ماشہ **تخم** کاہو ۳ ماشہ تخم کاسنی ۲ ماشہ ملاکر معدہ پر ضماد کرنا مفید ہے دودھ گاؤ پلانا مفید ہے ✤

## سوال حمی یومیہ سدیہ کا حال بیان کرو

**جواب** یہ تپ سدہ کے پڑ جانے سے کسی عضو میں ہو جاوے **علاج** سدہ حسب سبب نکالنے کی تدبیر کرنا اور بادیان ۶ ماشہ گلقند ۳ تولہ پانی ایکپاؤ میں جوش دیکر پلانا اور پسینا دینا مفید ہے **دیگر** عاقرقرحا ۶ ماشہ سبوس گندم ۲ تولہ آرد نخود ایکتولہ روغن گل ۳ تولہ ملاکر بدن پر مالش کرنا مفید ہے ✤

## سوال حمی یومیہ تخمیہ کا حال بیانکرو

**جواب** جو تپ سوء ہضم کے باعث شکم بند ہو کر نفخ پیدا کرے **علاج** تخمہ معدی کا علاج کرنا اور قے اسمیں بہت مفید ہے **دیگر** عرق گلاب ۱۰ تولہ شکر سفید ۲ تولہ ملاکر ہم پلانا نیند

جبتک اشتہا صادق نہ ہووے غذا نہ دینا اگر قبض ہووے تو اسہال سے علاج کرنا اور زیادہ علاج سوء ہضم کا کرنا مفید ہے۔

## سوال حمی یومیہ وبیہ کا حال بیان کرو

**جواب**۔ جو تپ کہ صدمہ ورم کسی عضو باطنی میں ہو جاوے یا ورم مغابن سے یا ورم طاعون سے ہووے۔ **علاج** حسب سبب علاج کرنا اور ورم مغابن میں حمی وبائی کا علاج مفید ہے۔

## سوال حمی یومیہ تشنجیہ کا حال بیان کرو

**جواب**۔ جو تپ کہ جلد کی خشکی سے اور عدم سے غسل نہ کیا ہووے ہو جاوے **علاج** روغن بادام یا روغن زرد کی بدن پر مالش کرکے آب نیم گرم سے غسل کرنا مفید ہے۔

## سوال حمی یومیہ حربیہ کا حال بیان کرو

**جواب** جو تپ کہ گرمی حمام یا گرمی دھوپ یا گرم ہوا کے صدمہ سے ہو جاوے **علاج** لخلخہ۔ صندل ۲ ماشہ گلاب ۵ تولہ کافور ایکماشہ کا بنا کر سونگھنا مفید ہے **دیگر** تخم خرفہ ۳ ماشہ تخم کاہو ۳ ماشہ کشنیز ۲ ماشہ کافور ایکماشہ عرق گلاب ۱۰ تولہ میں پیسکر سینہ پر ضماد کرنا مفید ہے کف و پا کی روغن زرد ۲ تولہ نمک خوردنی ۳ ماشہ ملا کر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** شربت صندل ۲ تولہ عرق بید مشک ۵ تولہ عرق گلاب ۵ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے۔

## سوال حمی یومیہ استحصافیہ کا حال بیان کرو

**جواب** یہ وہ تپ ہے کہ جو بسبب پانی سرد سے غسل کرنے یا کسی چشمہ کے پانی سے یا سردی

برف کے سبب سے ہو جاوے **علاج** پارچہ گرم اوڑھا کر مکان معتدل میں رکھنا اور عاقرقرحا ۳ ماشہ روغن گل ۳ تولہ ملا کر بدن پر ملنا مفید ہے **دیگر** اجوائن ۲ تولہ سبوس گندم ۲ تولہ ۲ سیر پانی میں ڈالکر گرم کر کے بھاپ لینا مفید ہے اور شوربا مرغ کا نیم گرم پلانا اور چائے دار چینی ڈالکر قدرے قدرے پلانا مفید ہے ٭

## سوال حمی یومیہ شرابیہ کا حال بیان کرو

**جواب** جو تپ کہ بکثرت شراب پینے سے ہو جاوے **علاج** شربت انار ۳ تولہ برف ڈالکر پلانا مفید ہے **دیگر** روغن گل ۳ تولہ ئی بدن پر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** سکنجبین لیموں ۳ تولہ برف ڈالکر پلانا مفید ہے **دیگر** آلو بخارا ۱۱ دانہ تمر ہندی ۳ تولہ شیرخشت ۲ تولہ عرق گلاب ۱۰ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **غذا** شوربا چوزہ مرغ کا پلانا مفید ہے ٭

## سوال حمی یومیہ غذائیہ دوائیہ کا حال بیان کرو

**جواب** جو تپ کہ کوئی غذا گرم یا دوا گرم کے کھانے سے ہو جاوے **علاج** اصلاح جگر کی کرنا اور لعاب اسپغول ۴ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ پانی ابلیائے میں نکالکر سکنجبین ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم خیارین ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ دونوں کا شیرہ آب تمر ہندی ۲ تولہ میں نکالکر سکنجبین ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** روغن بادام ۹ ماشہ عرق گلاب ۱۰ تولہ شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے ٭

## سوال حمی یومیہ کامیہ نزلیہ کا حال بیان کرو

**جواب** جو تپ کہ زکام و نزلہ کی زیادتی سے ہو جاوے **علاج** خمیرہ بنفشہ ۱ تولہ ہمراہ عرق

گاؤزبان ۱۰ تولہ شربت نیلوفر ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ عناب ۷ دانہ سپستان ۱۱ دانہ گاؤزبان ۶ ماشہ سبوس گندم ۹ ماشہ سبکو پانی ایک پاؤ میں جوش دیکر نبات سفید ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** شربت خشخاش ۲ تولہ پلانا مفید ہے **دیگر** خمیرہ گوکنار ۶ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے۔

# سوال حمی یومیہ تخیریہ کا حال بیان کرو

**جواب** جو تپ کہ بھیپڑی کی تکلیف سے ہو جاوے **علاج** زحیر کا فصل امعا میں سے تلاش کر لینا چاہیئے۔

# سوال حمی خلطیہ کا حال بیان کرو

**جواب** جو تپ کہ اپنی حرارت سے اخلاط اربع میں سے کسی خلط کو گرم کر کے تپ پیدا کر دیوے اسکو حمی خلطی کہتے ہیں سب میں سے زیادہ مقدار میں خلط دموی ہے اسواسطے پہلے خون گرم ہو کر باقی اخلاط کو گرم کر دیتا ہے اسکو حمی بسیط کہتے ہیں دوسرے جو اخلاط ثلثہ یعنی صفرا بلغم وسودا کے متعفن ہونیسے پیدا ہووے اس کو حمی لازمی کہتے ہیں یہ حمی دماغ یا معدہ یا امعا یا جگر یا صدر یا طحال میں متعفن ہووے تو اس کو حمی نائبہ کہتے ہیں۔

# سوال حمی دموی کا حال بیان کرو

**جواب**۔ یہ وہ تپ ہے کہ جو خون کے گرم ہونے سے پیدا ہووے۔

یہ واضح رہے کہ جسوقت خون جوش میں آتا ہے اگر بغیر عفونت کے ہے تو اس تپ کو حمی مطبقہ کہتے ہیں اور سونوخس با عفونت بھی اسی کا نام ہے **علامت** اسکی سرخی آنکھ اور چہرہ کی۔

اور خارش بینی اور کسل و ثقل و تمدد بدن میں اور لرزہ اسمیں نہیں ہوتا ہے اور پسینہ بھی نہیں آتا اسکو تپ لازمی کہتے ہیں۔ **علاج** فصد باسلیق کی کھولنا اور ترشیان مانند آلو بخارہ و تمر ہندی و زرشک و سماق کے بہت مفید ہیں **دیگر** ترنج شیریں جسکو میٹھا کہتے ہیں وہ کھانا بہت مفید ہے **دیگر** آلو بخارہ ۷ دانہ تمر ہندی ۳ تولہ تخم کاسنی ۶ ماشہ گل نیلوفر ۶ ماشہ سب کو ایکپاؤ پانی میں ترکر کے آب زلال نکالکر شربت صندل ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے + دوسری قسم میں خون عفونت پکڑکر تپ پیدا کرے **علامت** اسمیں گرمی سخت معلوم ہوتی ہے۔ اور قلق وکرب زیادہ ہوتا ہے **علاج** اول فصد باسلیق کی کھولنا اور آب انار ۵ تولہ پلانا مفید ہے **دیگر** گل بنفشہ ۷ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ شاہترہ ۳ ماشہ سبکو ایکپاؤ پانی میں ترکر کے شربت عناب ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** آلو بخارہ ۷ دانہ تمر ہندی ۳ تولہ دونوں کو نیم سیر پانی میں ترکر کے شربت نیلوفر ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے آب تربوز اسمیں بہت مفید ہے **غذا** آشجو وغیرہ ترش ساگ پالک کدو کھلانا بہت مفید ہے +

## سوال حمی صفراوی کا حال بیان کرو

**جواب** اس تپ کو غب کہتے ہیں اور یہ بھی تین قسم پر ہوتا ہے ایک وہ جو صفرا عروق میں عفونت پکڑے اور اسکو غب لازمی کہتے ہیں اور جو عروق میں متعفن ہوکر حوالی قلب یا جگر کے جاوے اسکو تپ محرقہ کہتے ہیں اور جو صفرا خارج رگوں میں کسی عضو خاص میں متعفن ہوجاوے اسکو غب دایرہ کہتے ہیں یہ ہی غب خالصہ ہیں انمیں تفریق ہے جو خالص صفرا سے متعفن ہوجاوے اسکو خالصہ کہتے ہیں اور جسمیں بلغم اور صفرا کی آمیزش ہوکر متعفن ہووے وہ غیر خالصہ ہیں اور جو صفرا تمام عروق میں متعفن ہوکر تپ پیدا کرے اسکو غب لازم کہتے ہیں اور

اسمیں لرزہ نہیں ہوتا اور نہ اسمیں لائق بحران کے پسینہ نکلتا ہے اور یہ تپ سات روز
سے زیادہ نہیں رہتا ہے **علاج** شربت لیموں ۳ تولہ عرق کاسنی ۱۰ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر**
آلوبخارہ ۷ دانہ تمرہندی ۳ تولہ پانی ایکپاؤ میں ترکرکے مصری ڈالکر پلانا مفید ہے +
اور تپ محرکہ اسکو کہتے ہیں کہ جو صفرا نزدیک دل و جگر و معدہ کے عروق میں متعفن ہوجاوے
**علامت** اندرون بدن کا جلنا اور ظاہر بدن میں گرمی کم اور تشنگی بسیار اور قدرے کھانسی
اور زبان پر سیاہی یا زردی اور خشکی زبان کی اور اشتہا جاتی رہتی ہے اور یہ تپ کبھی
منتقل بدق ہو جایا کرتا ہے اسکا لحاظ رہے **علاج** یہ دوا بہت مفید ہے آلوبخارہ ۷ دانہ
تمرہندی ۳ تولہ تخم کاسنی ۳ ماشہ گل نیلوفر ۲ ماشہ سبکو نیمسیر پانی میں ترکرکے آب زلال صبح
کو نکالکر لعاب بہدانہ ۳ ماشہ اور اسپغول ۲ ماشہ کا لعاب نکالکر شربت صندل ۳ تولہ ملاکر پلانا
مفید ہے **دیگر** صندل ۳ ماشہ کافور ایکماشہ عرق گلاب ۵ تولہ میں ملاکر سینہ پر لگانا بہت
مفید ہے اسمیں سرد پانی شکم سیر ہوکر پلانا مفید ہے **دیگر** آب انار ۱۰ تولہ شیرخشت ۲ تولہ ملاکر پلانا
مفید ہے **دیگر** اگر سبب اسکا بلغم شور ہووے تو متلی و کرب بہت ہوگا اور قے اسمیں بہت
مفید ہے اور تنقیہ حسب ایارج سے کرنا مفید ہے اور یہ دوا بہت مفید ہے بہدانہ ۳ ماشہ
اسپغول ۲ ماشہ دونوں کا لعاب نکالکر شیرہ خرفہ ۳ ماشہ شیرہ خیارین ۳ ماشہ شیرہ تخم کاسنی
۳ ماشہ ملاکر شربت نیلوفر ۲ تولہ ڈالکر پلانا مفید ہے **دیگر** گل بنفشہ ۲ ماشہ گل نیلوفر ۲ ماشہ گل سرخ ۲
۲ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ سپستان ۱۱ دانہ بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۲ ماشہ سبکو نیم سیر پانی میں
ترکرکے شربت صندل ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے روغن کدو سر پر ڈالنا اور پاؤنکی مالش
کرنا وگرہ ترش بجائے غذا کے کھلانا مفید ہے +

## سوال غب دائرہ خالصہ کا حال بیان کرو +

**جواب**۔ یہ تپ صفرا خارج عروق میں متعفن ہو کر تپ پیدا کرتا ہے اور یہ درمیان ایک روز دیکر آتا ہے **علامت**۔ پشت میں درد اور لرزہ اسکے بعد شروع ہوگا اور لرزہ جلد جاتا رہیگا اور گرمی بہت معلوم ہوگی اور ملمس سخت گرم ہوگا کہ ہاتھ رکھنا دشوار ہوگا اور اگر دیر تک ہاتھ بدن پر رکھا جاوے تو گرمی کم ہو جاویگی اور مدت نوبت بارہ ساعت سے زیادہ نہ ہوگی اور اسمیں پسینہ بہت آتا ہے اور متلی اور قے اور درد سر اور غصہ اور بیخوابی اور بیقراری اور پیاس بہت ہوگی **علاج** آلوبخارہ ۱۱ دانہ شیر خرفہ ۳ ماشہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں ملاکر شربت سکنجبین ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** آب انار اسمیں بہت مفید ہے اور نوبت کے روز غذا نہ دیویں **دیگر** مغز املتاس ۵ تولہ آلوبخارہ ۱۱ دانہ تمرہندی ۳ تولہ آب کاسنی ہمیسر میں شریک کے روغن بادام ۹ ماشہ نبات سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** آب انار ۵ تولہ آب تربوز ۵ تولہ سکنجبین ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔ **دیگر** لعاب اسپغول ایکتولہ شربت بزوری ۳ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** لعاب اسپغول ۶ ماشہ آلوبخارہ ۱۱ دانہ تمرہندی ۳ تولہ شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** گل بنفشہ ۶ ماشہ مغز کدو ۱۰ ماشہ بادیان ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ سبکا شیرہ نکالکر سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **غذا** پالک کدو شیر برنج کھلانا مفید ہے۔

## سوال غب دائرہ غیر خالصہ کا حال بیان کرو

**جواب** جو آمیزش صفرا و بلغم کے خارج عروق میں متعفن ہو جاویں اس سے تپ پیدا ہووے وہ غب دائرہ غیر خالصہ ہے **علامت** سردی و لرزہ کا ہونا اور وقت کوئی قائم نہ ہووے اور اسکے تپ بارہ گھنٹے سے بیس گھنٹہ تک رہتا ہے چوبیس گھنٹہ کے بعد چھوڑ جاتا ہے علامت اسکی سر بھاری اور کرب اور بیخوابی و ضعف معدہ و بدمزگی منہ کی علاج جو خلط غالب ہو اسکا

علاج کرو جیسے مسہل اسمیں منع ہے پسینہ سے علاج کرنا چاہئے **علاج** قے اسمیں بہت مفید ہے۔ سکنجبین بزوری ۳ تولہ پلانا مفید ہے **دیگر** بادیان ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ مویز منقی ایکتولہ گاؤزبان ۶ ماشہ عرق بادیان ایکپاؤ میں جوشدیکر پلاویں مفید ہے **دیگر** شربت افسنتین ۳ تولہ پلانا مفید ہے **دیگر** شربت وردکر پلانا مفید ہے **دیگر** بادیان ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ۔ تخم خربزہ ۶ ماشہ سبکا ایکپاؤ پانی میں شیرہ نکالکر سکنجبین ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** پھٹکری بریاں ایک سرخ بتاشہ میں رکھکر قبل از نوبت کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ گولیاں اسمیں بہت مفید ہیں تخم دھتورہ ۱۰ ماشہ ریوندچینی ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں برابر فلفل سیاہ کے باندھکر قبل از نوبت ایک حب ہمراہ پانی کے کھلانا مفید ہے **غذا** شوربہ نخود پلانا چاہیئے

## سوال شطر الغب کا حال بیان کرو

**جواب** یہ وہ تپ ہے کہ جو صفرا و بلغم کی آمیزش سے پیدا ہوتا ہے اسمیں عفونت دونوں خلط میں ہوجاتی ہے **علامت** ایک روز تپ زور کا ہوتا ہے اور دوسرے روز خفیف ہوتا ہے ایک روز صفرا غالب ہوتا ہے اور بلغم مغلوب ہوتی ہے ایک روز بلغم غالب ہوتی ہے صفرا مغلوب ہوتا ہے مدت اس تپ کی نو ماہ تک بلکہ زیادہ بھی لکھی ہے اور کبھی یہ تپ منتقل بدق ہوجاتا ہے **علاج** اسکا بھی غب غیر خالص کا کرنا مفید ہوگا اسمیں مسہل منضج کرنا چاہیئے ایارج [illegible] ۱۰ ماشہ [illegible] ماشہ کتیرا ۱۰ ماشہ مقل ۱۰ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں [illegible] بناکر کھلانا مفید ہے **دیگر** تخم خیارین ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ [illegible] عرق سونف ایکپاؤ میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ [illegible]

بادیان ۳ ماشہ تخم خیارین ۳ ماشہ سبکو ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے مسہل بلغم و صفرا کا مرکب کرکے استعمال کریں **غذا** آب نخود و پالک کدو خرفہ کھلانا ہمراہ خشکہ و نان گندم کے مفید ہے

## سوال حمی بلغمی کا حال بیان کرو

**جواب** جو تپ کہ بلغم کے متعفن ہونیسے پیدا ہوتے ہیں وہ تپ بلغمی ہیں اور جو بلغم رگوں میں متعفن ہوکر تپ ہوگا اسکو نائبہ و مواظبہ کہتے ہیں اور جو بلغم معدہ و دماغ وریہ میں متعفن ہوکر تپ ہوگا اسکو لثقہ کہتے ہیں اور اسمیں پیاس کم ہوتی ہے اور اس تپ میں غشی تک نوبت آجاتی ہے اور یہ فم معدہ کو ضعیف کردیتا ہے **علامت** چہرہ سفید و چمکدار ہوجاتا ہے اور نبض پلکو لکا اور طحال بڑھ جاتی ہے اور پاخانہ رقیق ہوجاتا ہے اور کبھی قے و اسہال بھی آجاتے ہیں اور اسمیں پسینہ نہیں آتا اور اٹھارہ گھنٹے بدن میں رہتا ہے اور جب کہنہ چھوڑتا ہے اور شروع میں سردی و لرزہ بھی ہوتا ہے اور یہ عرصہ دراز تک رہتا ہے **علاج** زوفا ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ دونوں کو ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر نبات سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مجرب ہے **دیگر** انیسوں ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ گلقند ۳ تولہ ملاکر ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** مشک ایک رتی مصطگی ۳ ماشہ دونوں کو پیسکر فم معدہ پر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** لادن ۳ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ جرانگنہ ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ مرزنجوش ۳ ماشہ سبکو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** افتیمون ۳ ماشہ اسارون ۳ ماشہ افسنتین ۳ ماشہ ساذج ہندی ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ مغز بادام ایک تولہ صبر ۳ ماشہ عصارہ غافث ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح و شام ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم انجرہ ۳ ماشہ شہد ایک تولہ میں ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** فلفل سیاہ ۳ ماشہ دانہ

الایچی کلاں ۳ ماشہ سفوف کرکے ایکماشہ ہمراہ آب نیمگرم کے کھلانا مفید ہے **دیگر** تخم کریجوہ ۶ ماشہ گیرو ۳ ماشہ ملاکر گولیاں برابر سیاح مرچ کے بناکر صبح وشام ہمراہ پانی کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** حلتیت ایک سرخ نبات سفید ایکماشہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** پودینہ ۳ ماشہ دانہ الایچی خورد ایکماشہ پانی ایکپاؤ میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **غذا** شوربا مرغ و نان گندم مع مصالحہ گرم کے کھلانا مجرب ہے ۔

## سوال حمی لثقہ کا حال بیان کرو

**جواب** ۔ لثقہ قریب جگر ومعدہ ودل کے بلغم کے متعفن ہونیسے ہوتا ہے اس کو لثقہ لازمی بھی کہتے ہیں **علامت** اسکی اور نائبہ کی یکساں ہے ابتدا میں اسمیں لرزہ نہیں ہوتا اور نہ پسینہ نکلتا ہے آخر میں یہ پسینے سے جاتا ہے اور حرارت اسکی لازمی ہوتی ہے اور یہ مشابہ دق کے ہوتا ہے فرق اسمیں اور دق میں یہ ہے کہ دق بعد غذا کے تیز ہوجاتا ہے اور بیمار دن بدن لاغر ہوتا جاتا ہے اور لثقہ میں متلی اور نفخ ضروری ہوتا ہے دق میں نہیں ہوتا اور یہ بھی کبھی بعد غذا کے تیز ہوجاتا ہے مگر بیمار دبلا اسمیں نہیں ہوتا **علاج** اسکا اور نائبہ کا یکساں ہے اگر غلبہ خونکا پایا جاوے تو فصد باسلیق کی کرنا جائز ہے اور یہ دوا بہت مفید ہے گاؤزبان ۶ ماشہ اجوائن دیسی ۶ ماشہ دارفلفل ایکعدد سبکو ایکپاؤ پانی میں شبکو تر کرکے صبح کو گھونٹکر قدرے نمک ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** اگر درد سر کی شکایت ہووے تو گلقند ۳ تولہ سکنجبین ۲ تولہ ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** تخم کرفس ۳ ماشہ بیخ بادیان ۶ ماشہ گلقند ۲ تولہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** قرص تکل جو مشہور نسخہ اطبا کا ہے ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر**

گل بنفشہ ۶ ماشہ سپستان ۱۱ دانہ بروسیاوشان ۳ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ تخم خبازی ۶ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ بیخ بادیان ۶ ماشہ سبکو ایکپاؤ پانی جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** یہ دوا بہت مفید ہے مغز املتاس ۴ تولہ شیرخشت ۲ تولہ سکنجبین ۵ تولہ عرق گلاب ایکپاؤ میں حل کرکے پلانا مفید ہے **دیگر** ست گلو ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ نبات سفید ایکتولہ ورق نقرہ ۱۰ عدد ملاکر ۳ ماشہ صبح وشام ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** شربت افسنتین ۲ تولہ ہمراہ عرق شاہترہ ۱۰ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** کشتہ سنکھ ایک رتی ہمراہ شہد ایکتولہ کے ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** دارفلفل ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ تلوخشک ۳ ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ سبکو ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** گاؤزبان ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ تلوخشک ۳ ماشہ تخم کشوث ۳ ماشہ سب کو ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** دواءالکرکم ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** شوربا مرغ ونان گندم وخشکہ وشوربا حلوان کھچڑی کھلانا مفید ہے

## سوال حمی سوداویہ کا حال بیان کرو

**جواب** تپ ربع وتپ خمس وتپ سدس وتپ سبع وتپ ثمن وتپ عشر یہ سب حمی سوداوی ہیں انمیں مشہور حمی ربع ہے اور یہ بھی دو قسم پر ہے ایک وہ جو سودا خارج عروق میں متعفن ہووے اسکو حمی ربع دایرہ کہتے ہیں اور جو سودا داخل عروق میں قریب دل ومعدہ ودماغ وجگر کے متعفن ہووے اسکو حمی ربع لازمی کہتے ہیں حمی دایرہ دو روز درمیان دیکر چوتھے روز ہوتا ہے اور یہ طول پکڑ جاتا ہے اور برسوں تک پیچھا نہیں چھوڑتا **علامت** ابتدا میں سردی اور لرزہ کم ہوتا اور درمیان میں لرزہ بڑھ جاتا ہے

اور انتہا میں پھر کم ہو جاتا ہے اور استخوانوں میں درد شدید بعد میں لرزہ اور جس
وقت بدن گرم ہو جاتا ہے یہ چوبیس گھنٹے بدن میں قائم رہتا ہے اور اڑتالیس گھنٹے
چھوڑ جاتا ہے ۔ اور یہ سودا طبعی و غیر طبعی کی عفونت سے ہوتا ہے اگر صفرا جلکر
سودا ہو جاوے تو تلخی زبان کی اور پیاس اور پسینہ بہت آویگا اور اگر بلغم جلکر سودا
ہو جاوے تو پیشاب سفید اور مزہ پھیکا اور پیاس نہ ہوگی اور منہ میں رطوبت بہت آویگی
اور اگر سودا طبعی جلکر سودا غیر طبعی ہوگا تو تشنگی کم اور وسواس اور سیاہی بدن کی اور
لاغری جسم اور اشتہا طعام کی بڑھ جاویگی **علاج** قے اسمیں بہت مفید ہے اور فصد باسلیق
اور ہفت اندام کی کھولنا اور ماء الجبن اسمیں بہت مفید ہے **دیگر** گل بنفشہ ۳ ماشہ شاہترہ
۳ ماشہ پوست ہلیلہ کابلی ۳ ماشہ بسفائج ۳ ماشہ مغز املتاس ۴ تولہ ترنجبین ۵ تولہ روغن
بادام ۹ ماشہ سبکو عرق کاسنی نیم سیر میں تر کرکے گلقند ۳ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** افتیمون
۳ ماشہ تمر ہندی ۳ تولہ برگ سنا مکی ایکتولہ شاہترہ ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ سبکو نیم سیر
پانی میں جوش دیکر گلقند ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد ۵ ماشہ ہلیلہ سیاہ
۶ ماشہ پوست خشخاش ۶ ماشہ سبکو نیم سیر پانی میں جوش دیکر گلقند ۳ ملا کر پلانا مفید ہے
**دیگر** سداب ۶ ماشہ مرمکی ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ حلتیت ایکماشہ شہد ۳ تولہ میں ملا کر
۳ ماشہ ہمراہ عرق شاہترہ ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** برگ سنا مکی ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۵ ماشہ
پوست ہلیلہ کابلی ۶ ماشہ افتیمون ۳ ماشہ افسنتین ۳ ماشہ سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ عرق
بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** پوست بیخ کرفس ۳ ماشہ پوست بیخ بادیان ۳ ماشہ
تخم کرفس ۳ ماشہ بادیان ۲ ماشہ پوست بیخ کبر ۲ ماشہ سبکو نیم سیر پانی میں جوش دیکر دو
مرتبہ پلانا مفید ہے **دیگر** زعفران ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ

ریوند چینی ۳ ماشہ افیون ایکماشہ تخم دھتورہ ۳ ماشہ شیر خشت ایکتولہ ملاکر گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح و شام کھلانا مجرب ہے **دیگر** دارچینی ۳ ماشہ عرق شاہترہ ۱۰ تولہ میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** فادزہر حیوانی ۳ ماشہ جدوار ۳ ماشہ برگ قلب ۳ ماشہ جوز بوا ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ قرنفل ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ سبکی گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح و شام کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم دھتورہ ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ آب درک ایکتولہ میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر کھلانا مفید ہے **دیگر** سمندر پھل ایکماشہ کھلاکر اوپر سے سکنجبین لیموں ۳ تولہ پانی ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** برگ تنبول ۵ عدد مغز بادام ایکتولہ برگ بھنگ ایکتولہ سفوف بناکر ۲ ماشہ ہمراہ پانی کے کھلانا مفید ہے **دیگر** چونہ قلعی ۳ ماشہ لیموں ۲ عدد پانی ایکپاؤ میں ملاکر منفطر کرکے پلانا مفید ہے **دیگر** تخم دھتورہ ۳ تولہ سکورہ گلی میں بند کرکے ۵ سیر اپلہ میں جلاکر اسکی راکھ ایکماشہ ہمراہ پانی کے کھلانا مفید ہے **دیگر** توتیا سبز ۳ ماشہ ہڑتال طبقی ۲ ماشہ چونہ صدف ۲ ماشہ سبکو گودہ کنوار گندل میں پیسکر گل حکمت کرکے سکورہ گلی میں جلاکر راکھ ایک سرخ بتاشہ میں کھلانا مجرب ہے **دیگر** طلسم بقراط پر طاؤس ایکعدد پیپل ایکعدد دونوں کو مقراض سے کترکر نیلے رنگ کے پارچہ میں باندھکر مریض کے بازو پر باندھنا اوراسکا بخور کرنا مفید ہے **دیگر** زرنیخ طبقی ۳ ماشہ سجی ۳ ماشہ چونہ ۳ ماشہ سبکو سفال گلی میں رکھکر چولہ پر جلاؤ ایک رتی ہمراہ پان کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** سمندر پھل ۲ ماشہ مرچ سیاہ ۳ ماشہ برگ تلسی ۳ ماشہ سبکی گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح و شام کھلانا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ بقراط گھونگچی سفید ایکعدد بازو پر باندھنا مجرب ہے **دیگر** طلسم بقراط کرم لکڑی و خاک پیشاب سنگ سیاہ دونوں کو لیکر بازو پر باندھنا مجرب ہے **دیگر** طلسم افلاطون جوز الطیب ایکعدد

استخوان خوک ایکماشہ چمڑہ فیل میں بطور تعویذ لپیٹ کر بازو پر باندھنا مجرب ہے **دیگر**
طلسم جالینوس پر اسپ وچمڑہ ایکماشہ خار پشت ایکماشہ کا بخور کرنا مفید ہے **دیگر** طلسم
جالینوس پارچہ نفاس عورت جو پہلی مرتبہ بچہ پیدا ہوا ہو اسکا بخور کرنا مجرب ہے **دیگر** حلتیت
ایکماشہ جوز ہندی ایکماشہ دونوں کا بخور کرنا مفید ہے **دیگر** سقمونیا ایکسرخ حجر ارمنی ایکماشہ
شکر سفید ایکماشہ ملا کر کھلانا مفید ہے **دیگر** نانخواہ ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ
انیسون ۳ ماشہ حلتیت ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ سلیخہ ۳ ماشہ شہد ۵ تولہ میں ملا کر ۳ ماشہ کھلانا
مفید ہے **دیگر** افتیمون ۳ ماشہ تربد سفید ۳ ماشہ انیسون ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ تخم کرفس
۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ بسفائج ۳ ماشہ غاریقون ۳ ماشہ ایارج فیقرا ۳ ماشہ نمک ہندی ۳
ماشہ سبکو آب پودینہ ۲ تولہ میں گولیاں برابر نخود کے بنا کر صبح و شام کھلانا مفید ہے **دیگر**
گلو سبز ۹ ماشہ شاہترہ ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ سبکو پانی ایکپاؤ میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر**
پھٹکڑی ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ سبکی گولیاں برابر نخود کے بنا کر کھلانا مفید ہے
**غذا** شوربا مرغ و نان گندم کھلانا مفید ہے ۔

## سوال حمی ربع لازمہ کا حال بیان کرو

**جواب** سبب تپ ہر وقت بدن میں قائم رہتا ہے اور چوتھے روز سخت دورہ ہوتا ہے۔
اور یہ تپ داخل عروق میں سودا متعفن ہو جاتا ہے اور لرزہ ایکدم نہیں ہوتا ہے **علاج**۔
سکنجبین ۳ تولہ گلقند ۳ تولہ ملا کر کھلانا مفید ہے **دیگر** اسمیں فصد باسلیق کی کرنا مفید
ہے اور مسہل و منضج سودا کا کرنا مفید ہے تنقیہ اسمیں بہت مفید ہے کہ پاؤں کی مالش کرنا میں
تیل حمام کرانا مفید ہے باقی علامات تپ ربع دائرہ کا لکھا غذا لطیف کھلانا مفید ہے ۔

# سوال حمی انقیانوس و حمی لیفوریا کا حال بیان کرو

**جواب** در اصل یہ بھی بلغمی تپ ہے اسمیں اندرونی سردی معلوم ہوتی ہے اور ظاہر بدن گرم ہوتا ہے سبب اسکا بلغم زجاجی اندر بدن کے جمع ہوکر ہو جاتی ہے اور انجرات گرم ہوکر بدن سے طرف خارج کے نکلتے ہیں انکی برودت سے اندرون بدن کے سردی معلوم ہوتی ہے اور بسبب انجرات کے باہر سے بدن گرم ہو جاتا ہے اور حمی لیفوریا برعکس اسکے ہے اسمیں صفرا غلیظ ہوکر بلغم سے آمیز ہو جاتا ہے اور متعفن ہوکر تپ پیدا کر دیتا ہے اسمیں مسامات بند ہو جاتے ہیں اسمیں اسواسطے ظاہر بدن سرد ہو جاتا ہے اور اندرون بدن کے گرمی سخت ہوتی ہے اور اسمیں انجرات اندر جمع رہتے ہیں۔ **علاج** دونوں کا ایک ہے اسمیں قے بہت نفع کرتی ہے **دیگر** انیسوں ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ گلقند ۳ تولہ ملا کر کھلانا ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے مفید ہے منضج و مسہل بلغم کا کرنا مفید ہے **دیگر** گل بنفشہ ۳ ماشہ بیخ کاسنی ۳ ماشہ بیخ بادیان ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ شاہترہ ۳ ماشہ عناب ۵ دانہ بیخ کرفس ۳ ماشہ افسنتین ۳ ماشہ سبکو جوش دیکر شکر سفید ۳ پاؤ ملا کر شربت بناویں ۲ تولہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے پلانا مفید ہے **دیگر** افسنتین ۳ ماشہ اسارون ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ مغز بادام تلخ ایکتولہ یا دآورد ۳ ماشہ عصارہ غافث ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ۔ سنبل الطیب ۳ ماشہ سبکو کوٹکر شہد ۲ تولہ ملا کر گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح و شام ہمراہ پانی کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** غافث ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ [illegible] ماشہ مصطگی ۳ ماشہ مغز بادام ایکتولہ شکاعی ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ [illegible] گولیاں برابر نخود کے بنا کر ہمراہ سکنجبین سادہ ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **غذا** آب نخود سیاہ و شوربا حلوان و نان گندم

کھلانا مفید ہے

# سوال دق کا حال بیان کرو

جواب دق بمعنی لاغری کے ہیں یہ تپ بدن کو لاغر کر دیتا ہے اسواسطے اسکا نام دق ہے یہ حرارت غریبہ جو قلب میں موجود ہے اسکے تیز ہو جانیسے ثلثہ رطوبات فنا ہو جاتی ہیں اسواسطے اطبا نے اسکے تین درجے قائم کئے ہیں بدن انسان بھی تین رطوبتوں سے قائم ہے اور یہ تپ ایک ایک رطوبت کو فنا کرتا چلا جاتا ہے جیسے رطوبت فنا ہوتی ہے اسکا درجہ قائم ہو جاتا ہے اول رطوبت بدن میں مانند شبنم کے ہے جو تمام عروق اعضا میں پھیلی ہوئی ہے اور جسوقت غذا نہیں ہوتی تو یہ رطوبت بجائے غذا کے کام دیتی ہے اور دوسری رطوبت جو اعضا میں ملگئی ہے اور منجمد نہیں ہوئی تیسری رطوبت وہ ہے کہ جو اجزائے اعضا اصلی میں پیوست ہو گئی ہے۔ مثلاً رطوبت اول روغن ہے جو چراغ میں موجود ہے دوسری رطوبت وہ روغن ہے جو بتی چراغ میں آگیا ہے اور تیسری رطوبت وہ ہے جو اجزائے بتی سے پیوست ہو گیا ہے اول جب چراغ روشن کیا جاویگا تو پہلے چراغ میں جو روغن موجود ہے وہ خرچ ہوگا اور جب وہ روغن جل جاویگا تو جو روغن بتی کے اندر موجود ہے وہ جلیگا۔ اور جب بتی خشک ہو جاویگی تو خود بتی جلکر چراغ گل ہو جاویگا اسطرح یہ تپ تینوں رطوبتوں کو فنا کر دیتا ہے اور اس تپ کے درجے تین اسواسطے مقرر فرمائے ہیں کہ جب اول رطوبت فنا ہو جاتی ہے تو پہلا درجہ ہے اور جب دوسری رطوبت پر نوبت آجاتی ہے تو دوسرا درجہ ہے اور جب خود بتی فنا ہو کر جلنے لگتی ہے تو تیسرا درجہ ہے اطبا نے اول درجہ شروع میں علاج پذیر بیان کیا ہے اسوقت تک اسکی پہچان مشکل سے ہوتی ہے اور جس وقت روغن بتی کے جلنے کی نوبت آجاتی ہے اسوقت اس کو دق ذبول کہا ہے اسوقت ہر ایک طبیب

اسکو پہچان سکتا ہے مگر قابل علاج نہیں رہتا آخر کار بدن خشک ہو کر فنا ہو جاتا ہے جالینوس کا فرمان ہے کہ یہ مرض لا علاج ہے دق والا مریض کبھی اچھا نہیں ہوتا اگر پہلا درجہ گزر جاوے اور شیخ کا قول ہے کہ اگر جوان دق والا اچھا ہو جاوے تو تپ دق نہیں کوئی اور مرض ہوگا شیخ کا فرمان ہے کہ پیر کا فالج اور جوانکو دق بغیر موت کے نہیں چھوڑتے ہیں سبب اسکا غم و وہم و غضب و تعب و بیخوابی و جوع مفرط یا ورم گرم سینہ کا یا تپ محرقہ یا شطر الغب یا حمی ورمیہ یا حرارت جگر یا معدہ یا حرارت شش کا باعث ہو جاوے علامات تپ نرم کا ہر وقت قائم رہنا اور بیمار خود محسوس نہیں کر سکتا کہ مجھکو تپ ہے اور ملمس دیر کے بعد گرم ہووے اور پیشاب میں چکناہٹ اور بعد غذا تپ کا زیادہ ہو جانا آخر لاغری بدن کنپٹیاں اندر کیجانب کو ہو جاویں اور آنکھیں کمزور اور تمام بدن کے استخوان نکل آتے ہیں۔ اور پلکیں بھاری ہو جاتی ہیں ناک اور کان خشک ہو جاتے ہیں اور کان چھوٹے ہو جاتے ہیں اور سینہ کی ہڈیاں نکل آتی ہیں اور کھانسی خشک ہوتی ہے اور آخر تیسرے درجہ میں سر کے بال بھی گرنے لگجاتے ہیں اور ناخن ٹیڑھے پڑ جاتے ہیں جاننا چاہیئے کہ اگر حمی یومیہ تین رات دن سے بڑھ جاوے اور گرمی کم محسوس ہووے اور خشکی زیادہ معلوم ہو اور چہرہ زرد ہو جاوے تو حمی منتقل بدق ہوا جلد تدارک میں کوشش کریں **علاج** اول اچھے مکان معتدل میں مریض کو رکھے اور عمدہ پارچہ صاف ہونا چاہیئے اور خوشبو عطر یا پھول اسکے پاس موجود رکھے اور طبیعت کے بہلانے کیواسطے رقص سرود کا ہونا اور معشوق خوبصورت سے دل لگی کیواسطے ہونا ضروری ہے پھر علاج میں متوجہ ہووے اور غم غلط ہر وقت ہوتا رہے دن میں شیرہ بادیان ۳ ماشہ گاؤزبان ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ سب کا شیرہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ میں نکالکر شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** گاؤزبان ۶ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ

ست گلو ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۲ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ تخم خیارین ۳ ماشہ سبھری کنول گٹہ ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ شکر تیغال ۳ ماشہ ورق نقرہ ۲۰ عدد نبات سفید ۳ تولہ ملا کر سفوف بنا دیں ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مسکہ گاؤ ایکتولہ نبات سفید ایکتولہ ورق نقرہ ۵ عدد شہد ایکتولہ ملا کر دو وقت کھلانا مفید ہے **دیگر** طلسم بقراط خون خرا ایکماشہ بروز یکشنبہ اسکے گوش میں سے نکالکر آب باراں ۵ تولہ میں ملا کر چند روز پلانا مجرب ہے یہ اسرار کا نسخہ ہے **دیگر** فرمودہ جالینوس بارچہ حیض عورت کا جو اول مرتبہ آوے اسکا بخور کرنا مفید ہے بلکہ مجرب لکھا ہے **دیگر** فرمودہ بقراط یہ مرض گھر میں موروثی ہو جاتا ہے کہ ایک شخص مردہ مدقوق کا ازار بند بروز یکشنبہ پاجامہ میں سے نکالکر چوٹ پکی انگیٹھی کی جلا دے اور یہ کہے کہ اسے مردہ مدقوق دوبارہ اس گھر میں نہ آنا انشاءاللہ پھر تمام گھر اس مرض سے محفوظ رہیگا **دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ مروارید ۳ ماشہ شکر تیغال ۳ ماشہ مغز خیارین ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ گل نیلوفر ۶ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ مغز کدو شیریں ۱۲ ماشہ تخم کاہو ۳ ماشہ مغز بہدانہ ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ رب السوس ۳ ماشہ ابریشم خام ۳ ماشہ عنبر ایکماشہ کافور ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ سبکو کوٹکر لعاب بہدانہ میں گولیاں برابر نخود کے بناکر ہمراہ عرق شیر مرکب ۱۰ تولہ و شربت بزوری ۲ تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم خطمی ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ سرطان نہری ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ گل بنفشہ ۳ ماشہ گل نیلوفر ۳ ماشہ تخم خشخاش ۳ ماشہ مغز کدو شیریں ۱۲ ماشہ مغز خربزہ ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ گل گاؤزبان ۳ ماشہ کوکنار ۶ ماشہ مغز بہدانہ ۳ ماشہ کافور ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ ترنجبین ۳ ماشہ سبکو ملا کر گولیاں برابر نخود کے بناکر ہمراہ شیر گاؤ ایکپاؤ کے

صبح وشام کھلانا مجرب ہے **دیگر** طباشیر ۶ ماشہ کافور ایکماشہ مروارید ۳ ماشہ صندل سفید
۳ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ مغز بہدانہ ۳ ماشہ مغز کدو ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ زہر مہرہ ۳ ماشہ صمغ عربی
۳ ماشہ سبکو لعاب بہدانہ میں ملاکر گولیاں برابر نخود کے بنادیں صبح وشام ہمراہ شربت بزوری
۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** کاسنی ۳ ماشہ شربت نیلوفر ۲ تولہ آب مکو ۱۰ تولہ ملاکر پلانا مفید
ہے **دیگر** طباشیر ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ ست گلو ۶ ماشہ کافور ایکماشہ سفوف بنا
کر ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** ست گلو ۶ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ
صمغ عربی ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ سرطان نہری سوختہ ایکعدد بارتنگ ۶ ماشہ خرفہ ۳ ماشہ
کتیرا ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ تخم مغز تربوز ۳ ماشہ کافور
ایکماشہ سفوف کرکے ہمراہ شربت اعجاز ۲ تولہ کے پلانا مفید ہے **دیگر** یہ شربت بہت مفید
ہے گل بنفشہ ۶ ماشہ گاؤزبان ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ عود ہندی ۳ ماشہ۔
تخم خشخاش ۶ ماشہ مویز منقی ایکتولہ اصل السوس ۳ ماشہ سپستان ۱۱ دانہ پرسیاوشان ۶ ماشہ
پنج انجبار ۶ ماشہ برادہ صندل سفید ۶ ماشہ سبکو پانی ۲ سیر میں جوش دیکر مصری ۳ پاؤ ڈالکر
شربت بناویں ۲ تولہ صبح ۲ تولہ شام ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ کے پلانا مفید ہے **دیگر** یہ عرق بہت
مفید ہے گل نیلوفر ۲ تولہ مغز کدو شیریں ۲ تولہ برگ کاہو ۲ تولہ برگ کاسنی ۲ تولہ کسیرو ۲ تولہ
گل بید مشک ۵ تولہ گل سرخ ۵ تولہ برادہ صندل سفید ۱ تولہ برادہ صندل سرخ ایکتولہ گاؤزبان
۲ تولہ تخم خیارین ایکتولہ مغز کدو شیریں ۲ تولہ تخم کاہو ایکتولہ کشنیز ۲ تولہ تخم کاسنی ۲ تولہ گاؤزبان
ایکتولہ طباشیر ۶ ماشہ تخم خرفہ ایکتولہ گل کنول گٹہ ایکتولہ شیر گاؤ ۲۰ سیر ڈالکر کافور ۳ ماشہ زعفران
۴ ماشہ نال میں ڈالکر عرق کشید کریں ۵ تولہ ہمراہ شربت اعجاز ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے
**دیگر** یہ قرص بہت مفید ہے مروارید ۳ ماشہ طباشیر ۳ ماشہ سرطان نہری ۳ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ

تخم خشخاش ۶ ماشہ تخم کاہو ۳ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ کہربا شمعی ۳ ماشہ رب السوس ۳ ماشہ غنچہ گل سرخ ۶ ماشہ مغز خیارین ۶ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ بسد ۳ ماشہ کافور ایکماشہ زعفران ۳ ماشہ ابریشم ۳ ماشہ سبکو کوٹکر لعاب بہدانہ ۳ ماشہ میں ملاکر قرص ۳ ماشہ کا بنا کر ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** شیرہ گل چنبیلی ۳ ماشہ گل موتیا ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ گل کرنا ۳ ماشہ گل عباسی ۳ ماشہ سبکا شیرہ نکالکر عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ میں پلانا مفید ہے **دیگر** گلقند ۱۰ تولہ بجائے غذا کے کھلانا قول جالینوس کا ہے کہ یہ مرض گلقند کے استعمال سے جاتی ہے بشرط چہل روز برابر کھلادیں **غذا** دوغ گاؤ نان خمیری ہندبا شیر ما یہ شوربا تیتر دتیتر زردی بیضہ مرغ سرطان نہری آب سرد پلانا اور غسل آب شور سے کرنا آب و ہوا تبدیل کرنا مفید ہے

## سوال دق شیخوخت کا حال بیان کرو

**جواب** جو جوان بشکل پیر کے ہوجاوے اور اگر پیر لاغر ہوجاوے اس کو دق الدم کہتے ہیں معنی اسکے لاغری ہے سبب اسکا جماع کے بعد یا ریاضت کے بعد یا حمام کے بعد پانی سرد کا استعمال کرنا یا حمیات عفنیہ سے یا بسبب سردی خشکی سے یا استفراغ قوی سے یا استعمال سرد اشیاء کثرت سے مزاج سرد ہوجاوے یہ مرض بھی لاعلاج تجویز فرمایا ہے **علامت** شکل بیمار کی مانند مدقوق کے دکھائی دیوے اور پیشاب سفید اور بدن لاغر ہوجاتا ہے اور تپ اسمیں نہیں ہوتا باقی علامات دق کے پائے جاتے ہیں **علاج** غذا مقوی کھلانا اور اصلاح معدہ دجگر کی کرنا اور مربی اترنج ایکتولہ مربی زنجبیل ایکتولہ مربی شقاقل ایکتولہ ورق طلاء ۱۰ عدد شہد ۵ تولہ میں ملاکر ایکتولہ ہمراہ شیر گرد نیم سیر کے کھلانا مفید ہے **دیگر** خولنجان ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ جدوار خطائی ۶ ماشہ۔

تودری سفید ۲ ماشہ زردی بیضہ مرغ ۵ عدد شہد ۸ تولہ ملاکو معجون بنادیں ایکتولہ ہمراہ ماءاللحم ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** روغن چنبیلی کی مالش کرنا شوربا مرغ نان گندم کھانا مفید ہے۔

## سوال حمی جدری وحصبہ کا حال بیان کرو

**جواب** یہ تپ چیچک خسرہ کے ایام میں ہمراہ چیچک کے ہوا کرتے ہیں یہ چونکہ سن طفولیت میں تصرف طبیعت کے سبب سے جوش خون سے ہوجایا کرتا ہے اور مادہ جدری خون گرم کثیر المقدار مائل رطوبت ہوتا ہے اسمیں چھالے ہوتے مانند مسور یا باجرہ کے بدن پر ابھرے ہوئے ہوتے ہیں اور ابتدا میں دانہ سرخ پھر سفید ہوجاتے ہیں اور بعض قسم میں ابتدا سے سفید یا زرد و قلیل المقدار پراگندہ ہوتے ہیں اور بعض پھلو دار اور بعض کثیر المقدار برنگ سیاہ کے ہوتے ہیں اور سینہ اور شکم پر بہت ہوتے ہیں ایمیں سیاہ ناقص قسم ہے اگر دانتوں سے خون نکلے یا پہلے دانے نکلیں پھر تپ ہوجاوے وہ بھی ناقص ہیں اور دوسری قسم حصبہ ہے جسکو خسرہ کہتے ہیں یہ خون اور صفرا کے فاسد ہوجانے سے ہوتا ہے اور اسکے دانے مانند باجرہ کے ہوتے ہیں اور جلد کے ساتھ ملے ہوئے ہوتے ہیں اور انمیں پیپ نہیں ہوتی اور جس وقت حصبہ نکلتا ہے تو پہلے مانند کاٹنے مچھر کے سرخی نمودار ہوتی ہے بعد میں باجرہ کی مانند ہوجاتے ہیں اور جدری سے حصبہ سخت ہوتا ہے اور حصبہ سیاہی رنگ کا ہووے تو وہ بھی ناقص ہے اور جسکے نکلنے میں کرب اور غشی ہوجاوے وہ بھی قاتل ہے بہتر وہ ہے جسمیں خواہش غذا کی قائم رہے اس تپ میں پشت میں درد اور ناک میں کھجلی اور آنکھوں میں پانی اور دردسر اور گرانی سر اور بدن بھاری ہوجاتا ہے اور بچہ خواب میں ڈرتا ہے اور کبھی پاؤں میں لرزہ

اور جلد میں سوزش اور کھانسی خشک گلو میں درد اور گرفتگی آواز اور تپ سخت اور پیاس اور بیہوشی ہوتی ہے **علاج** عرق بادیان و عرق گلو قدرے گرم کر کے پلانا مفید ہے **دیگر** لک مغسول ۳ ماشہ عدس مقشر ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ عرق بادیان ۵ تولہ میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** انجیر ایکعدد بادیان ۶ ماشہ پانی ۵ تولہ میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم کرفس ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ پانی ۵ تولہ میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** شربت انجبار ایکتولہ عرق گلو ۴ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** حب الاس ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ گل ارمنی ایکماشہ شہد ایکتولہ میں ملاکر قدرے چٹانا مفید ہے **دیگر** مغز کدو ۶ ماشہ مغز بادام ۶ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ مسکہ گاؤ ایکتولہ میں ملاکر قدرے قدرے چٹانا مفید ہے **دیگر** مروارید ناسفتہ ۱ عدد ورق طلا ۱ عدد خمیرہ صندل ۳ ماشہ میں ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** فاکسی ایکماشہ عرق بادیان ۳ تولہ میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** زعفران ایکماشہ مویز منقی ایک عدد کے ساتھ ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** اقاقیا ۳ ماشہ صبر ایکماشہ زعفران ایکماشہ مازو ایکماشہ آب انار ۵ تولہ میں ملاکر آنکھ میں لگانا مفید ہے۔ **دیگر** سماق ایکماشہ کافور ایکماشہ عرق گلاب ۲ تولہ میں گھسکر لگانا مفید ہے باقی علاج حصبہ و جدری کا امراض جلد مین بیان کیا گیا ہے وہ کرنا مفید ہے **غذا** شیر گاؤ یا شیر بادام بہت مفید ہے

## سوال۔ حمی وبائی کا حال بیان کرو

**جواب** یہ تپ ہوا کے فاسد ہو جانے سے پیدا ہوتا ہے اور ہوا چونکہ عناصر سے ہے جبتک اسمیں کوئی غیر چیز نہ ملے یہ فاسد نہیں ہوتی اسیطرح پانی بھی عناصر میں سے ہے یہ بھی دیر تک ایک جگہ جمع رہنے سے فاسد ہو جاتا ہے ہوا نمناک درختوں میں !

ابخرہ دخانیہ کے اٹھنے سے فاسد ہو جاتی ہے اور موسم گرما میں ہوا گرم خشک ہوتی ہے اسوقت ہوا خراب نہیں ہوتی اور نہ وبا کا خوف ہے اور ہوا ہمیشہ موسم سرما میں اور موسم گرما میں اعتدال پر ہوتی ہے اور موسم بہار میں اور موسم برسات میں ہوا متعفن ہو جاتی ہے اور ہوا کا اثر ارواح میں سریع الاثر ہے اور جب ہوا خراب ہو کر ارواح کو خراب کرتی ہے تو ہوا خراب کے اثر سے اخلاط متعفن ہو کر ارواح کو خراب کر دیتے ہیں اور وہ دل میں پہنچکر اثر سمی پیدا ہو جاتا ہے اور جو مزاج ضعیف القوی اور مفتوح المسام اور کثیر الجماع اور کثیف البدن اور مرطوب مکان میں رہتے ہیں انپر وہ ہوا جلد اثر کرتی ہے اور علامت ہوا وبائی کی یہ ہے فصل کا ناقص ہونا اور پیدا ہونا حشرات الارض کا اور کمی بارش کی اور نمناک ہونا ہوا کا اور پیدا ہونا دنبالہ دار ستاروں کا اور دن غبار آلودہ اور رات کو ستاروں کا ٹوٹنا اور ابر کا محیط رہنا اور دن میں گرمی اور رات کو سردی کا ہونا اور جیوانات زمینی کا پریشان ہونا اور بھاگنا چوہوں کا اور سانپوں کا اپنی جگہ چھوڑ کر اور ہوا وبائی ہمیشہ موسم خریف کے آغاز میں اور موسم خزاں اور برسات میں ہوا کرتی ہے اسوقت تپ مہلک پیدا ہوتا ہے اور تپ وبائی میں گرمی سخت کا ہونا ظاہر بدن میں اور باطن میں بیقراری اور تنگی نفس اور پسینہ بدبودار کا آنا اور بڑھنا انحلال کا اور متلی اور قے صفراوی کا ہونا اور کمی اشتہائے طعام کا اور درد سر اور درد معدہ اور حلق خشک اور قریب قلب کے درد محسوس ہونا اور پیاس اور خشکی زبان کی اور نیند کا نہ آنا اور سستی بدن کی اور ساقط ہونا قوے کا اور نکلنا بثور سرخ کا بدن پر اور پھر غائب ہو جانا اور نکلنا مغابن اور طاعون کا اور تیز ہونا تپ کا بوقت شب یہ علامت ہر ایک مزاج میں مختلف طور پر پائے جاتے ہیں علاج

جب خرابی ہوا میں پائی جاوے اسوقت مسہل خفیف کرنا چاہیئے منضج کے انتظار کی کوئی
ضرورت نہیں اور کافور و عطریات پاس رکھنا مناسب ہے اور گھر میں سرکہ اور گلاب
اور کافور اور فنائل خوب چھڑکیں اور بدن کو پارچہ گرم سے محفوظ رکھیں اور جدوار خطائی ایکماشہ
عرق گلاب ۲ تولہ میں گھسکر چاٹیں اور برگ نیم سبز کا گھر میں بخور کریں اور مکان کو آتش کوئلہ
سے گرم رکھیں یہ دوا بہت مفید ہے درونج عقربی ۳ ماشہ جدوار خطائی ۳ ماشہ کرنجوا ۳
ماشہ کافور ایکماشہ سبکو عرق گلاب ایکتولہ میں گھسکر گولیاں بقدر نخود کے بناویں صبح و شام
ہمراہ عرق گلاب کے کھلانا حفظ ماتقدم کیواسطے حکم اکسیر کا رکھتی ہیں **دیگر** کافور ایکماشہ
صندل سفید ۳ ماشہ عرق گلاب میں پیسکر قلب پر ضماد کرنا مفید ہے اور دواء المسک جامعہ
ایکماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلانا اور مفرح اعظم ایکماشہ کھلانا مفید ہے **دیگر** یہ دوا تپ
وبائی طاعون و مغابن میں حکم اکسیر کا رکھتی ہے مغز کرنجوا ۳ ماشہ گیرو ایکماشہ جدوار خطائی
۳ ماشہ سبکو عرق گلاب ایکتولہ میں پیسکر گولیاں برابر مونگ کے بناویں صبح و شام ہمراہ
شیر گاؤ کے کھلانا مفید ہے اور غذا شیر برنج کے سوائے تپ میں اور کچھ نہ دیویں اور جماع
اور ریاضت اور گوشت کی ممانعت ہے اگر گوشت دیا جاوے تو زرشک و سماق قدرے
ڈالکر کھلاویں اور میوہ جات تر فصلی سے پرہیز لازم ہے اور آب دریا کا استعمال کریں
اگر غسل کیوقت پہلے بدن کو چکنا کرنا ضروری ہے اور روغن تلخ یعنی سرسوں کا چراغ میں جلانا
بھی منع ہے +

# فصل دوازدہم

## تشریح ایام بحران میں

### سوال ایام بحران کا حال بیان کرو

**جواب** بحران لفظ یونانی ہے معنی اسکے غالب ہونا دشمن کا دشمن پر اور اصطلاح اطبا میں لڑائی طبیعت کی ساتھ مرض کے اور بغیر بحران کے کوئی مرض بدن میں سے دور نہیں ہوتا ہے اور بروز بحران بدن انسان میں ایک تغیر پیدا ہوجاتا ہے اور اگر اس تغیر میں طبیعت غالب آجاوے تو مرض کو دور کردیتی ہے اور اگر مرض طبیعت پر غالب آجاوے تو بدن کو فنا کردیتا ہے اور اسکے تغیر کے بہت سے اقسام ہیں اول اگر اس روز طبیعت غالب آجاوے تو مادہ مرض کو یکبارگی بدن سے دور کردیتی ہے اسکو بحران جید کہتے ہیں دوسرے اگر طبیعت مغلوب ہوجاوے اور مرض غالب آجاوے تو اسکو بحران ردی کہتے ہیں یہ اکثر امراض حادہ میں ہوا کرتا ہے تیسرے وہ کہ طبیعت غالب ہوجاوے مگر مادہ مرض بدن سے دفع نہ کرسکے چوتھے وہ کہ غلبہ طبیعت سے خوف ظاہر نہ ہووے اور مادہ مرض کو بتدریج پکا کر آخر میں اپنے غلبہ سے مرض کو دفع کردیوے ان دونوں کو بحران جید ناقص کہتے ہیں پانچویں وہ کہ اگر مرض غالب ہوجاوے اور ہلاک نہ کرے مگر طبیعت کو ضعیف کرکے ہلاک کردیوے چھٹے وہ جو مرض غالب ہوجاوے اور غلبہ اسکا ظاہر نہ ہووے اور رفتہ

رفتہ طبیعت کو ضعیف کرکے ہلاک کر دیوے اسکو بحران ردی ناقص کہتے ہیں ساتویں وہ کہ جو طبیعت اپنی قوت حاصل کرکے مادہ مرض کو پکاوے اور ایک مدت بعد مرض کو دفع کر دیوے اور کوئی تغیر ناپیدا کرے اسکو تحلیل کہتے ہیں آٹھویں وہ کہ جو مرض آہستہ آہستہ غالب ہو جاوے اور مادہ پختہ نہ ہووے اور طبیعت دن بدن ضعیف ہوتی جاوے اور ظاہرا کوئی تغیر پیدا نہ ہووے اور ہلاک کر دیوے تو اس کو بحران ذبولی کہتے ہیں اور تحلیل و ذبول خاص امراض مزمنہ میں ہوا کرتا ہے اور اگر طبیعت عند البحران مادہ مرض کو دفع نہ کر سکے اور اعضاء رئیسہ سے دفع ہو کر اور اعضا کی طرف کو ڈالدیوے اسکو بحران انتقالی کہتے ہیں اور یہ بحران اسوقت ہوتا ہے کہ مادہ مرض غالب ہو جاوے اور طبیعت مغلوب ہووے اور خاص مرض دور ہو جاوے اور کوئی مرض دوسرا پیدا ہووے مانند خارش و یرقان و دوران و بہق و اورام و خراج و دبیلہ و طاعون و خناق و نار فارسی و برص و غدد و داء الفیل و لقوہ و تشنج و دوالی و درد پشت و وجع الورک و وجع الرکبہ وغیرہ کے - یہ واضح رہے کہ جن دنوں میں بحران ہوتا ہے ان کو ایام باحوری و ایام بحران کہتے ہیں اور جن دنوں میں تغیر واقع ہوتا ہے ان کو ایام انذار کہتے ہیں اور جو روز کہ نہ ایام باحوری اور نہ ایام انذار میں شمار ہوں انکو ایام واقع فی الوسط کہتے ہیں ان گیارہ ایام میں بحران خوب ہوتا ہے - وہ یہ ہیں چہارم و ہفتم و چہاردہم و ہفدہم و بست و یکم و بست چہارم و بست و ہفتم - و سی و یکم و سی و چہارم و سی و ہفتم و چہل - اور ان چھ دنوں میں بحران ہووے یا نہ ہووے وہ یہ ہیں سوم و پنجم و نہم و یازدہم و سیزدہم و ہفدہم اور ان آٹھ دنوں میں بحران ناقص و پرخطر ہوتا ہے وہ یہ ہیں ششم و ہشتم و دہم و دوازدہم و پانزدہم و ہشتدہم و شانزدہم و نوزدہم - اور ان تیرہ دنوں میں ایام قطعی نہیں ہوتا ہے وہ یہ ہیں بست سوم و بست و پنجم و بست و دوم

بست ششم وسی و ہفتم وسی و نہم بست ہشتم وسی یسی و دویم وسی و سویم وسی و پنجم وسی و ششم یہ یاد رہے کہ اطبا متقدمین نے اڑتیس ایام بحران کے مقرر کئے ہیں اور بعض نے اول و دویم کو بھی ایام بحران میں شمار کیا ہے اور مرض حاد کا بحران اکثر طاق ہوتا ہے اور بعض اطبا نے ایام بحران چہارم و ہفتم روز سے بھی شمار کیا ہے اور ایام بحران چہارم کی قوت بست یوم تک خوب رہتی ہے اور بحران ہفتم کی چالیس یوم تک قوت ہوتی ہے اور مرض حاد کا آخر دن چالیسواں قرار پایا ہے اول روز بحران کا امراض مزمنہ کا قرار پایا ہے۔ اور امراض مزمنہ کا بحران بحساب بیس بیس یوم کے یا چالیس چالیس یوم کے شمار کیا جاتا ہے اور یہ بحران بعض مرض میں سات ماہ بعد اور بعض میں سات برس مرض کے بعد اور بعض میں چودہ برس بعد اور بعض مرض میں اکیس برس بعد بھی ہوتا ہے اگر مادہ مرض حاد کا ہوگا تو بحران چہارم روز کا ہوگا اور اگر قلت حدت مادہ میں ہوگی تو چالیس یوم تک انتظار بحران کا ہوگا اور امراض مزمنہ میں بعد چالیس یوم کے ہوگا اور تپ محرقہ کا بحران پسینہ سے یا قے سے یا اسہال سے یا رعاف سے یا سرسام سے ہوگا اور تپ بلغمی و تپ ربع کا بحران ادرار سے ہوگا اور ورم مقعر جگر کا پسینہ سے یا قے یا اسہال سے ہوگا اور امراض سر کا بحران آب چشم سے یا مخاط سے یا بہنے کان سے ہوگا اور اعضائے تنفس کا بحران نفث سے ہوگا اور مادہ رقیق کا بحران پسینہ سے ہوگا اور مادہ معتدل کا رعاف سے یا ادرار بول سے یا اسہال یا قے سے ہوگا سب بحرانوں میں سے نیک بحران رعاف کا شمار کیا گیا ہے اسکے بعد اسہال کا اسکے بعد قے کا اسکے بعد ادرار بول کا اسکے بعد پسینہ کا ہے اور مرض بواسیر کا خون سے اسکو بھی شمار کیا ہے **علامت** بحران آنکھوں کے سامنے غبار معلوم ہونا۔ نیچے کے لب کو اختلاج اور رطوبت کا منہ سے نکلنا اور متلی اور فم معدہ میں درد اور گھبراہٹ

قلب کو پیدا ہو گی تو بحران تے سے ہو گا اور اگر تپ صفراوی میں آنکھوں کے سامنے
خطوط سرخ نظر آویں اور چہرہ و ناک و آنکھ سرخ ہو جاویں اور ناک میں خارش ہووے
اور سر میں بوجھ معلوم ہووے تو بحران رعافی ہو گا مگر مرض دموی میں اور بیمار جوان
ہو اور امراض صفراوی میں بھی ان علامات سے بحران رعافی ہو گا بشرطیکہ آنکھوں کے
سامنے خیالات زردی مائل دکھائی دیویں اور جب مادہ مرض اسفل کیجانب رجوع ہو گا تو
اسفل میں تکلیف اور پنڈلیاں بھاری معلوم ہونگی اور پیشاب میں تکلیف اور سوزش اور
رسوب نکلیں تو بحران ادرار سے ہو گا اور یہ بحران ہمیشہ موسم سرما میں ہوتا ہے اور شکم میں
قراقر ہووے اور تمام بدن بھاری اور زیر ناف گرانی ہو تو بحران اسہالی ہو گا۔ اگر کمر میں
درد اور رحم میں ثقل ظاہر ہووے تو بحران حیض سے ہو گا اور اگر پیشاب کم آوے اور قبض
ہووے اور جلد بدن کی خشک ہو جاوے اور بدن گرم ہو جاوے تو بحران پسینے کا ہو گا
اور اگر بیمار خواب میں حمام کرے تو دلیل بحران پسینے کی ہے اور اگر نہ ہونا استفراغ کا اور
ظاہر ہونا نفخ کا اور نہ ہونا درد کا کسی عضو میں اور قوت قوی ہووے اور کوئی علامات خطرناک
نہ ہوں تو بحران انتقالی ہے اور جو کوئی عضو ضعیف اور گرم ہووے تو اس عضو پر مادہ گریگا
اور روز بحران کے بیمار کو حرکت نہ دیویں اور اسکی طبیعت پر چھوڑ دیویں اور طبیعت کی مدد
ضرور کریں جس طرف طبیعت رجوع دیکھے ویسی مدد کرنا چاہیئے مثلاً اگر پسینہ کیطرف رجوع
دیکھے تو گرم پانی پلاویں یا سامنے رکھیں اور قے کیطرف رجوع ہووے تو قے کراویں اور اگر
ادرار کیطرف رجوع ہو تو امداد ادرار کی کریں اور اگر طبیعت میں بعد بحران کے ضعف ہو جاوے
تو تقویت کا انتظام کرنا لازمی ہے۔

# فصل سیزدہم

## تشریح امراض اورام وبثور کے بیان میں

### سوال اورام وبثور کا حال بیان کرو

**جواب** ورم مادہ غیر طبعی کی زیادتی کہ جو عضو میں مادہ فضلیہ سے حادث ہو جاوے اور فعل عضو کو ضرر پہنچاوے اور بثور جمع بثرہ کی ہے یہ بھی ورم کی قسم ہے بہ مقدار میں خورد ہوتا ہے اور اسکے بہت اقسام اطباء نے بیان فرمائے ہیں جو سوال وار بیان کئے جا دینگے

### سوال فلغمونی کا حال بیان کرو

**جواب** فلغمونی ایک ورم ہے کہ جو مادہ خون کی زیادتی سے پیدا ہو جاوے **علامت** سرخی اور درد اور تپ اور تشنگی اور لمس کی گرمی اور ضربانی ہوگا **علاج** اول فصد باسلیق کی جانب مخالف کھولنا اور جونک لگانا مفید ہے۔ بعد ازاں ۳ ماشہ عرق شاہترہ ۱۰ تولہ میں لعاب نکالکر شربت عناب ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے اور منضج و مسہل صفرا کا کرنا مفید ہے **دیگر** گل ارمنی ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ فوفل ۳ ماشہ عنب الثعلب ۳ ماشہ سبکو آب کشنیز سبز ۲ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** رسوت ۳ ماشہ موم ۶ ماشہ روغن گل ۲ تولہ سبکو ملاکر لگانا مفید ہے۔ **دیگر** آرد جو ایکتولہ ریوند چینی ۳ ماشہ جغرات ۳ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے۔ **دیگر**

تخم خشخاش ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ آرد جو ایک تولہ گل بابونہ ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ گیرو ۳ ماشہ
سبکو سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** کنجد سیاہ ۶ ماشہ آرد گندم ایک تولہ دونوں کو
آب کشنیز سبز ۴ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** زعفران ۳ ماشہ روغن گل ایک تولہ۔
سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** تخم خبازی ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ
دونوں کو سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** برگ حنا ۶ ماشہ صبر ۶ ماشہ رسوت
۶ ماشہ صندل سرخ ۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ کافور ایک ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶
ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ عدس مقشر ۶ ماشہ افیون ایک ماشہ زردچوبہ ۶ ماشہ
سبکو سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** رسوت ۳ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ۔
اقاقیا ۳ ماشہ پوست انار ۳ ماشہ فوفل ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ
کتھہ سفید ۳ ماشہ سبکو عرق مکو سبز میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** جدوار ۳ ماشہ
صندل سرخ ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ رسوت ۳ ماشہ خفشہ انیسہ ۳ ماشہ خطمی ۳ ماشہ بابونہ ۳
ماشہ زرنباد ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ فوفل ۳ ماشہ زردچوبہ ۳ ماشہ عدس ۳ ماشہ۔
آرد جو ایک تولہ سبکو سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر ضماد لگاویں مجرب ہے **دیگر** ریوند چینی ۳ ماشہ۔
کتھہ ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ اکلیل الملک ۳ ماشہ آرد جو ایک تولہ سبکو ۴ تولہ پانی
میں پیسکر نیم گرم ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** رسوت ۳ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ تخم خشخاش
۶ ماشہ زعفران ۳ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ شیر گاؤ ایک پاؤ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے۔
**دیگر** بابونہ ۳ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ خبازی ۳ ماشہ جدوار ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ زعفران
۶ ماشہ رسوت ۳ ماشہ [illegible] پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** فرمودہ بقراط کہ ہاتھی کو گلے
تک [illegible] نہیں ہوتا باقی علاج جراح کا کرنا غذا پالک کدو آشجو + گوشت کا یہ میرے

# سوال- حمرہ کا حال بیان کرو۔

**جواب**- حمرہ سُرخ بادہ کو کہتے ہیں اس کی دو قسمیں ہیں ایک جو خالص صفرا سے ہووے اسکو خالص کہتے ہیں اور جو مرکب صفرا و خون سے ہووے اسکو غیر خالص کہتے ہیں علامت ورم سُرخ شفاف چمکیلا اور اگر انگشت سے دباویں تو سفید ہو جاوے اور جب انگشت اُٹھا لیجاوے تو پھر سُرخ ہو جاوے اور ساتھ تپ اور قلق اور سوزش اور پیاس اور درد ہوگا۔

**علاج** یہ دوا بہت مفید ہے تخم خرفہ ۳ ماشہ تخم کاہو ۳ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ کافور یکماشہ ملاکر پیسکر پانی میں ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** اسپغول ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ دونو نکو پانی میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** اقاقیا ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ صندل سُرخ ۳ ماشہ سبکو پیسکر پانی میں ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** آلو بخارہ ۷ دانہ تمر ہندی ۳ تولہ زرشک ۶ ماشہ پوست سماق ۶ ماشہ سبکو نیم سیر پانی میں تر کرکے مصری ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** شربت وردہ ۵ تولہ پانی سرد نیم سیر ڈالکر پلانا مفید ہے **دیگر** سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ برگ حنا ۶ ماشہ کشنیز سبز ایکتولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ آب تمر ہندی ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** آرد جو ایکتولہ جوز السرو ۳ ماشہ صندل سُرخ ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ سونٹ ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ آب کشنیز سبز ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** موم سفید ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ روغن گل ایکتولہ سرکہ ایکتولہ پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** مقل ۳ ماشہ پوست انار ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے باقی علاج قلغمونی کا کرنا مفید ہے اکثر یہ مرض بچونکو ہو جایا کرتا ہے بچونکو یہ دوا بہت مفید ہے ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ چرائتہ ۳ ماشہ

شاہترہ ۳ ماشہ سرکہ بھورکہ ۳ ماشہ عناب ۳ دانہ برگ حنا ۳ ماشہ گل منڈی ۳ ماشہ کشنیز ۳
ماشہ گاؤزبان ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ مجیٹھ ۳ ماشہ جوانسہ ۳ ماشہ چاکسو ۳ ماشہ برگ نیب
۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ شرکھپور ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ
دریج ۳ ماشہ زردچوبہ ۳ ماشہ اسگند ۳ ماشہ قیصوم ۳ ماشہ سبکو پیسکر سفوف بناکر ایکماشہ
ہمراہ شہد ۳ ماشہ بچہ کو چٹانا مجرب ہے **دیگر** رسوت ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ شرکھپور ۳ ماشہ
چاکسو ۳ ماشہ برگ نیب ۳ ماشہ افیون ایکماشہ زردچوب ۳ ماشہ برگ حنا ۳ ماشہ ہردارسنگ
۳ ماشہ برگ بکائن ۳ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں برابر مونگ کے بناکر ہمراہ شیرمادر کے بچہ کو کھلاوے
مجرب ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد ۳ ماشہ سربھوکہ ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ برگ شاہترہ
۳ ماشہ کشنیز ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ برگ حنا ۳ ماشہ زیرہ سفید ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳
ماشہ گل کھنال ۳ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں برابر دانہ مونگ کے بناکر صبح وشام ہمراہ
شیرمادر کے کھلانا مفید ہے **دیگر** چاکسو ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ
کمیلہ ۳ ماشہ سپاری ۳ ماشہ سنگ جراحت ۳ ماشہ کتھ سفید ۳ ماشہ مرچ سیاہ ۳ ماشہ ہلیلہ
سیاہ ۳ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ برگ حنا ۳ ماشہ برگ نیب ۳ ماشہ برگ بکائن ۳ ماشہ۔
روغن سرسوں ۴ تولہ میں جوشدیکر ادویہ روغن کی بدن پر مالش کرنا مفید ہے **دیگر**
شرکھپورا ایکماشہ زیرہ سیاہ ایکماشہ برگ حنا ۱ ماشہ برگ نیب ایکماشہ اتیس ایکماشہ مجیٹھ ایکماشہ
پوست انار ایکماشہ صندل سرخ ایکماشہ سفوف کرکے ایکماشہ بچہ کو کھلانا مجرب ہے **دیگر**
گل قیصوم ۳ ماشہ برگ نیب ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ زردچوبہ ۳ ماشہ سبکو پیسکر ضماد
کرنا مجرب ہے **دیگر** صندل سرخ ۳ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ ہلیلہ زرد ۳ ماشہ بلیلہ ۳ ماشہ آملہ ۳
۳ ماشہ گل منڈی ۳ ماشہ چاکسو ۳ ماشہ رسوت ۳ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں برابر مونگ کے

بناکر کھلانا مجرب ہے۔

## سوال نملہ کا حال بیان کرو

**جواب** یہ بھی ورم دموی ہے یہ چہرہ پر اور سر پر یا ناک پر ظاہر ہوا کرتا ہے سبب اسکا خون وصفرا کی آمیزش سے ہوتا ہے **علامت** سوزش سخت اور اسمیں درد اور چہرہ سرخ ہوجاتا ہے اور یہ ورم قلب کی جانب ہوجاوے تو فوراً ہلاک کردیتا ہے اور رخسارہ اور کان اور ناک بھی ورم کر جاتے ہیں اور قلق اور تشنگی وکرب اضطراب تپش درد شدید ہوتا ہے اور یہ بہت جلد ہلاک کردیتا ہے **علاج** فوراً فصد ہفت اندام وسر اور کی کھولنا اور جونک لگانا خون اسقدر نکالیں کہ مریض کو غشی آجاوے یہ دوا بہت مفید ہے۔ صندل سرخ ۲ ماشہ اقاقیا ۲ ماشہ فوفل ۲ ماشہ کافور ایکماشہ سبکو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** خرفہ ۳ ماشہ کا شیرہ نکالکر لعاب بہدانہ ۳ ماشہ شربت انار ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے۔ **دیگر** آلو بخارہ ۷ دانہ تمر ہندی ۳ تولہ خرفہ ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ سبکو پانی نیم سیر میں تر کرکے آب زلال پلانا مفید ہے **دیگر** نشاستہ ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ کافور ایکماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ سکنجبین لیموں ۳ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** آرد جو ایکتولہ آب کشنیز سبز ایکتولہ سرکہ ایکتولہ ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** مردار سنگ ایکماشہ سفیدہ کاشغری ایکماشہ گوگرد آیکماشہ زعفران ایکماشہ روغن گل ۲ تولہ موم سفید ۶ ماشہ بطور قیروطی بناکر لگانا مفید ہے **غذا** آشجو مدس مقشر برنج خشکہ کھلانا مفید ہے۔

## سوال ورم رخو کا حال بیان کرو

**جواب** یہ ورم مادہ بلغمی سے ہوتا ہے اور رنگ جلد کا سرنگ ہوتا ہے اور

اور اسمیں درد نہیں ہوتا ہے علاج اول منضج و مسہل بلغم کا کرنا مفید ہے دیگر سرگین گاؤ ایکتولہ تخم شنیت ایکتولہ صبر ایکتولہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے دیگر لہسن ۲ تولہ پیسکر ضماد کرنا مفید ہے دیگر لہسن کا بخور کرنا بھی مفید ہے دیگر آرد جو ۲ تولہ شونیز ۶ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے دیگر بابونہ ۶ ماشہ مویز منقی ایکتولہ زعفران ۳ ماشہ نمک سانبھر ۱ ماشہ سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے دیگر افسنتین ۶ ماشہ انجیر زرد ۱ عدد سبوس گندم ایکتولہ آرد جو ایکتولہ زفت ۶ ماشہ سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے دیگر اشق ۶ ماشہ مقل ۶ ماشہ مرکی ۶ ماشہ اسفنج سوختہ ۶ ماشہ تخم انجرہ ۶ ماشہ اذخر ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ سرکہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے دیگر اصل السوس ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ تخم قرطم ۶ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے دیگر گل ارمنی ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ پشاب بز سوختہ ایکتولہ آرد جو ایکتولہ سبکو پانی میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے اگر رقوبختہ ہو جاوے تو نشتر سے عمل جراحی کرنا اور مرہم سے اندمال کرنا مفید ہے

## سوال ۔ سلع کا حال بیان کرو ؟

**جواب** سلع کو ہندی میں رسولی کہتے ہیں سبب اسکا مادہ بلغمی ہے یہ گوشت سے علیحدہ مانند غدود کے مقدار میں نخود سے لیکر خربزہ تک ہو جاتی ہے شیخ کا فرمان ہے کہ یہ جنس دبیلہ بلغمی کی ہے علاج تنقیہ بلغم کا کرنا یہ دوا مفید ہے سرگین گاؤ تازہ لگانا مفید ہے دیگر مرہم داخلیون دگانا بہت مفید ہے دیگر تخم سن ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ ملاکر لگانا مفید ہے دیگر نمک لاہوری ایکماشہ عرق لیموں ۳ ماشہ میں ملاکر لگانا بہتر ہے دیگر زرد چوبہ ۱ ماشہ سہاگہ ۱ ماشہ دونوں کو گردہ انکوار کے دل ۱ ماشہ میں

پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** سجی ۳ ماشہ چونہ ۳ ماشہ سیندور ۳ ماشہ سرگین کبوتر ۳ ماشہ صابون ۳ ماشہ پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** روغن بادام سے چرب کرکے اوپر اسکے برگ بیل گری باندھنا مفید ہے **دیگر** سجی ۳ ماشہ چونہ ۳ ماشہ نوسادر ۳ ماشہ شنگرف ۳ ماشہ اول پچھنے لگاکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** روغن زیتون ۳ ماشہ مردارسنگ ۳ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ تخم کنوچہ ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ مقل ۳ ماشہ اشق ۳ ماشہ مرکی ۳ ماشہ سرکہ ۴ تولہ موم ۶ ماشہ سبکو پیسکر بطور مرہم بناکر لگانا مجرب ہے سرکا ٹکڑہ باندھنا مجرب ہے باقی علاج جراح کا کرنا مفید ہے ٭

## سوال غدود عقدہ کا حال بیان کرو

**جواب** جو بدن میں غدود گرہ ہوکر نمودار جابجا ہو جاتی ہیں **علاج** اطریفل غددی ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** برگ بیل گری ایکتولہ وبرگ کٹائی ایکتولہ پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** رسوت ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** بابونہ ۳ ماشہ اکلیل ۳ ماشہ مرزنجوش ۳ ماشہ خطمی ۳ ماشہ خبوفا ۳ ماشہ بیخ سوسن ۳ ماشہ تخم کتان ۳ ماشہ تخم قرطم ۳ ماشہ تخم شبت ۳ ماشہ سبکو دو سیر پانی میں جوشدیکر نطول کرنا مفید ہے **دیگر** بلادر کا تیل لگانا مفید ہے **دیگر** صبر ۳ ماشہ رسوت ۳ ماشہ صمغ زیتون ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ مرہم سفید ۶ ماشہ بتی بناکر لگانا مفید ہے **دیگر** یہ ملیوخ نہایت مجرب ہے ۔ بیخ کچنال ۲ تولہ پوست ببول ۲ تولہ پھلی ببول ایکتولہ بیخ حنظل ۲ تولہ برگ بیخ کٹائی خورد ۲ تولہ قند سیاہ کہنہ ۵ تولہ سبکو ۱ سیر پانی میں جوشدیکر جب نصف رہجاوے ۵ تولہ صبح ۵ تولہ شام کو پلانا مجرب ہے ٭

# سوال خنازیر کا حال بیان کرو

**جواب** خنازیر بھی مادہ غدودی ہے جو گلو میں پیدا ہوتے ہیں اور یہ غدود زیر گوش زیر بغل بھی ہو جاتے ہیں یہ مرض خنزیر جانور جسکو سور کہتے ہیں اسکو ہوتا ہے اسواسطے اسکا نام خنازیر رکھا گیا ہے **علاج** تخم سرس ۵ تولہ کوٹکر شہد ۵ تولہ میں ملاکر ۳ ماشہ صبح ہمراہ عرق کچنال ۵ تولہ کے کھلانا بہت مفید ہے **دیگر** صبر ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایکعدد میں ملاکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** تخم خطمی ۶ ماشہ تخم خبازی ۶ ماشہ۔ تخم حلبہ ۶ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ تخم شبت ۶ ماشہ مرداسنگ ۳ ماشہ روغن گل ۴ تولہ سبکو بطور مرہم بنا کر لگانا مفید ہے **دیگر** تربد سفید ۶ ماشہ مقل ۶ ماشہ سقمونیا ۶ ماشہ برگ سنا مکی ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ پوست ہلیلہ کابلی ۶ ماشہ آملہ مقشر ۶ ماشہ سبکو کوٹکر گودہ کنوارگندل ۵ تولہ میں ملاکر گولیاں برابر نخود کے بنا کر چالیس یوم ہمراہ عرق منڈی ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** زرد چوبہ ۳ ماشہ عقرب سیاہ ۳ عدد دونوں کو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** غدود گاؤمیش ۳ تولہ سایہ میں خشک کرکے لبباسہ ۳ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ سبکو کوٹکر سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ عرق منڈی کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** صبر ۳ ماشہ مرکی ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ ایرسا ۳ ماشہ تخم کتان ۳ ماشہ زراوند طویل ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ فلفلمویہ ۳ ماشہ چرائتہ ۳ ماشہ اشق ۳ ماشہ مقل ۳ ماشہ قسط تلخ ۳ ماشہ حلتیت ۳ ماشہ فرفیون ۳ ماشہ حلبہ ۳ ماشہ سبکو پیشاب گاؤ ۱۰ تولہ میں حل کرکے ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ جالینوس مار جو کسی کے گھر میں سے نکلے اسکو جلا کر اسکی راکھ روغن زیتون میں قدرے ملا کر لگانا مجرب ہے **دیگر** برگ اراک ۲ تولہ سورنجان ۶ ماشہ سرطان نہری ایکعدد سبکو سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے

**دیگر** سرگین گاؤ ایکتولہ بابونہ ٣ ماشہ اشق ٣ ماشہ تخم خطمی ٣ ماشہ تخم کتان ٣ ماشہ حلبہ ٣ ماشہ تخم کرنب ٣ ماشہ سبکو سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** حلبہ ٦ ماشہ خاکستر چوب انجیر ٣ ماشہ پھٹکڑی ٣ ماشہ پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** سم گورخر ٣ ماشہ سرگین شتر سوختہ ٣ ماشہ چوب انجیر سوختہ ٣ ماشہ پھٹکڑی ٣ ماشہ زرنیخ ٣ ماشہ شہد ٣ تولہ ملاکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** استخوان شانہ شتر سوختہ ٦ ماشہ حلبہ ٦ ماشہ شہد ٣ تولہ میں ملاکر ٣ ماشہ ہمراہ آب منڈی ٥ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** نان گندم وشوربا وآب نخود سیاہ کھلانا مفید ہے ٭

# سوال سرطان کا حال بیان کرو

**جواب** - یہ وہ ورم سخت ہے کہ جسکو کارنیکل بھی کہتے ہیں اور یہ احتراق سودا سے پستان میں رحم میں خصیوں میں معدہ میں امعاء میں پشت گردن کے نیچے ہوجاتا ہے اور یہ ہلاک کردیتا ہے اسمیں درد شدید وسوزش ہو پھیل جاتا ہے مانند سرطان کے اور ابتدا میں مانند بادام کے بہت سخت سیاہی مائل ہوتا ہے اور پھر مانند خربزہ کے ہوجاتا ہے پس میں خفقان وغشی بھی ہوجاتی ہے یہ مرض بہت موذی ہے **علاج** اول جونک لگانا مفید ہے اور منضج ومسہل سودا کا کرنا مفید ہے بہتر تو یہ ہے کہ کسی ڈاکٹر سے علاج رجوع کریں یہ دوا مفید ہے پوست انار ایکتولہ عدس مقشر ایکتولہ قند سیاہ کہنہ ٥ تولہ ملاکر گرداگرد ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** یہ مرہم مفید لکھی ہے شنگرف ٦ ماشہ فلفل سیاہ ٦ ماشہ کتھہ سفید ٦ ماشہ زرد چوبہ ٦ ماشہ ترپھلہ ٦ ماشہ برگ نیم ایکتولہ صابن ایکتولہ موم سفید ٦ ماشہ روغن گاؤ ٥ تولہ سبکو پیسکر مرہم بناکر اوپر سے ٹکڑہ سرب کا باندھنا مفید ہے **دیگر** اگر اسمیں زخم ہوجاوے تو زیادہ سنگ سوختہ ٣ ماشہ رسکپور ٣ ماشہ سنگ جراحت ٣ ماشہ تخم خطمی ٣ ماشہ

دانہ ہیل ۳ ماشہ انزروت ۳ ماشہ کافور ۳ ماشہ شنگرف ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ روغن گاؤ ۵ تولہ میں مرہم بنا کر لگانا مفید ہے **دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ شادنج ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ روغن گل ۳ تولہ موم سفید ۷ ماشہ مرہم بنا کر لگانا مفید ہے یہ یاد رہے اگر ورم اندرونی کا علاج مشکل ہو تو بیرونی کا علاج ہو سکتا ہے شربت نیلوفر ۲ تولہ پلانا مفید ہے۔

## سوال ۔ ورم رحمی کا حال بیان کرو

**جواب** ۔ یہ ورم پھول جاتا ہے اور نرم ہوتا ہے اور دبانے سے دب جاتا ہے **علاج** نمک ۷ ماشہ باجرہ ۶ ماشہ ملا کر ٹکور کرنا مفید ہے منضج و مسہل بلغم کا کرنا مفید ہے **دیگر** تخم کرفس ۷ ماشہ انیسون ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ تخم شبت ۳ ماشہ سبکو ۲ سیر پانی میں جوشدیکر نطول کرنا مفید ہے **دیگر** تخم مورد ایکتولہ سرکہ ایکتولہ گلاب ایکتولہ روغن گل ۲ تولہ ۲ سیر پانی میں جوشدیکر نطول کرنا مفید ہے **دیگر** تخم کرفس ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ مویز منقی ایکتولہ مصطگی ۳ ماشہ ۲ سیر پانی میں جوشدیکر نطول کرنا مفید ہے **دیگر** جدوار ۳ ماشہ زرنباد ۳ ماشہ گاؤسیر ۳ ماشہ سبکو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **غذا** شوربا نان گندم کھلانا مفید ہے۔

## سوال ۔ دبیلہ کا حال بیان کرو

**جواب** یہ ورم مانند رنگ جلد کے ہووے اور دمل سے بڑا ہووے اور گرد اس کے سرخی ہووے اور سختی بھی ہووے اور اسکا منہ نہ ہووے اور اسمیں دو تھیلیاں ہوتی ہیں ایک تھیلی میں سے زرد پانی نکلتا ہے دوسری میں مادہ غریبہ مانند چونہ و ہڈی کے ہوتا

ہے بسبب اسکا مادہ بلغمی غلیظ ہے اور یہ بھی اندرونی مقاموں میں مانند رحم و معدہ و جگر و امعاء وغیرہ کے ہوجاتا ہے **علاج** تنقیہ منضج و مسہل بلغم کا کرنا مفید ہے **دیگر** مرہم داخلیون لگانا مفید ہے **دیگر** تخم خطمی ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ موم ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ بطور مرہم بناکر لگانا مفید ہے **دیگر** آرد جو ایکتولہ پیاز نرگس ایکعدد عسل ایکتولہ پیسکر ضماد کرنا مفید ہے۔ باقی علاج جراح کا کرنا مفید ہے +

## سوال خراج کا حال بیان کرو

**جواب** یہ ورم حار جو دنبلہ سے بڑا ہووے اور بعد پختہ ہونیکے ریم دیوے۔ اگر خام ہووے تو آرد گندم کی پلٹس لگاکر پکاویں **علاج** آرد جو ایکتولہ خطمی ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ روغن گل ایکتولہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** مرہم داخلیون لگانا باقی علاج جراح کا کرنا مفید ہے

## سوال۔ دمل کا حال بیان کرو

**جواب** دمل باقلا کے برابر اور بڑا اخروٹ کے برابر ہوجاتا ہے ابتدا میں سرخی اور درد ہوتا ہے اور شکل صنوبری کی ہوتی ہے **علاج** جراح کا کرنا مفید ہے +

## سوال طاعون کا حال بیان کرو

**جواب** یہ ورم حار بھی ہے جو باقلا سے چھوٹا اور جب بڑا ہوتا ہے تو اخروٹ کے برابر ہوتا ہے لفظ طاعون کا ترجمہ ورم قتالہ ہے اور یہ اعضائے غددی اللحم حس کرنیوالے میں ہوتا ہے مثلاً پستان و بیخ زبان و خصیہ یا زیر بغل یا کنج ران یا پس گوش زیر ران ہوجاتا ہے

اور رنگ اسکا زرد و سیاہ و سرخ ہوتا ہے اور سیاہ سب بدتر ہے اثر اس موذی کا قلب پر ہوتا ہے سبب اسکا متعفن ہونے ہوا ایام خزاں میں ہوا کرتا ہے اور حال اسکا حمی وبائی میں مفصل بیان ہو چکا ہے اسمیں آبلہ پڑ جاتا ہے اسمیں زرد پانی یا سیاہ رنگ کا پانی خارج ہوتا ہے اور یہ موذی فوراً ہلاک کر دیتا ہے اس میں تپ حاد اختلاط عقل نفس تواتر خفقان و غشی و بیہوشی و کرب و پیاس و خمار آنکھوں میں ہوتا ہے و یہ مرض وبائی ہے **علاج** تبدیل ہوا کا کرنا اور لباس پاکیزہ پہننا اور مرکبات کافور۔ مفرح بارد۔ دوا المسک بارد فادزہر حیوانی مروارید عرق گلاب و عرق کیوڑہ جدوار شربت انار ہر قسم کھلانا مفید ہے صاحب طاعون کو غذا شیر برنج کے سوائے اور کچھ نہ دیویں اور نان گندم ہلاک کر دیتا ہے **دیگر** جدوار ۳ ماشہ کافور ایکماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** جدوار ایکماشہ دفع کافور ایکپاؤ میں گھسکر پلانا مفید ہے **دیگر** زہر مہرہ ۳ ماشہ جدوار ۳ ماشہ درونج عقربی ایکماشہ عرق گلاب ۵ تولہ و عرق کیوڑہ ۵ تولہ میں گھسکر پلانا مفید ہے **دیگر** ریسوت ۳ ماشہ سریپ ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ کافور ایکماشہ سرکہ ۲ تولہ میں ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** نظرل ایکماشہ کافور ایکماشہ کا بخور کرنا مفید ہے **دیگر** گل ارمنی ۳ ماشہ جدوار ۳ ماشہ زرچوبہ ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ سب کی گولیاں برابر دانہ نخود کے بنا کر کھلانا مجرب ہے **دیگر** بچہ مرغ ذبح کرکے گرم گرم باندھنا مجرب ہے **دیگر** مرچ سرخ ۶ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** برگ نیب سبز کی دھونی دینا مجرب ہے **دیگر** مغز کرنجوہ ایکتولہ گیرو ۲ ماشہ کی گولیاں برابر نخود کے بنا کر ہمراہ عرق نیلوفر ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** شیر برنج پختہ کرکے طاعون پر باندھنا روغن سیاہ چراغ میں جلانا منع ہے **غذا** شوربا مرغ برنج و شیر کھلانا مفید ہے +

## سوال ۔ اورام مغابن کا حال بیان کرو

**جواب** مغابن وہ مرض ہے کہ جوز یر بغل وزیر گوش و کنج ران کی جگہ ہوتے ہیں اور ہوا و بائی میں مغابن ورم کر جاتے ہیں اسکو جاہل طبیب طاعون خیال کرتے ہیں اور اکثر طاعون بھی مغابن میں ہو جاتا ہے اور حمی و بائی میں یہ ہو جایا کرتے ہیں **علاج** فصد باسلیق کھولنا اور جونک لگانا لعاب بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ شربت عناب ۲ تولہ عرق شاہترہ ۵ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** برگ نیب گرم کرکے باندھنا مفید ہے ۔ **دیگر** حلبہ ۶ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ مکو ۶ ماشہ پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** رسوت ۳ ماشہ جدوار ۳ ماشہ مغز فلوس ۳ ماشہ کتھ ۳ ماشہ کشنیز سبز ۱۰ ماشہ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** تلبلبزر ۶ ماشہ روغن بیدانجیر ایکتولہ میں بریاں کرکے پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** پیاز کو پیشاب طفل میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** بیخ کیلہ ایکتولہ پیشاب طفل میں گھسکر لگانا مفید ہے **دیگر** ریوند چینی ۳ ماشہ چونہ ۳ ماشہ شہد ایکتولہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** نمک سانبر ۳ ماشہ برگ حنا ایکتولہ آرد گندم ایکتولہ ملاکر نیم گرم کرکے ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** چونہ ۳ ماشہ شہد ایکتولہ سفیدی بیضہ مرغ ایکعدد ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** گوگل ۳ ماشہ کنجد ۳ ماشہ پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** تخم شبت ۶ ماشہ حلبہ ۶ ماشہ بابونہ ۶ ماشہ گل روغن ۲ تولہ موم ۶ ماشہ مرہم بناکر لگانا مفید ہے **غذا** گوشت مرغ کھلانا بہتر ہے

## سوال حصبہ و جدری کا حال بیان کرو

**جواب** حصبہ خسرہ اور جدری چیچک کو کہتے ہیں اسکو سیتا و ماتا بھی کہتے ہیں دو اصل

نام اسکا مان تا ہے اور یہ مادہ خون غلیظ کا ہے پرورش کے وقت خون حیض اسکی غذا ہے
جب یہ بطن میں ہوتا ہے تو یہی خون اسکی پرورش کا باعث ہے اور جب بطن سے باہر آجاتا
ہے تو اس خون حیض کا شیر ہوکر پستانوں کے ذریعہ اسکو ملتا ہے اُس خون کی حدت اسکی
بدن میں موجود رہتی ہے اور جب موسم خزاں کا ہوتا ہے تو خون میں تبدیلی ہوکر دوران
شروع ہوتا ہے اور ہوا کے متعفن ہونے سے وہ حدت بشکل بثور ونپ ہوکر نمودار ہوتی ہے اور اہل
لوگ اسکو سیتلا ماتا جانکر اسکی پرستش کرتے ہیں اور یہ مرض متعدی ہے جب ہوا کی خرابی فصل
خزاں میں ہوتی ہے تو عام طور پر عام بچوں کو نکل آتی ہے اور یہ پانچ قسم سے مشہور ہے
ایک عام جسکو چیچک کہتے ہیں دوسرے خسرہ تیسرے کاکڑا لاکڑا جو بغیر تپ کے قریب ایک سو دانہ
کے بدن پر ظاہر ہوتا ہے چہارم موتی جھرہ پنجم نورکی یا ایک دانہ مانند خشخاش کے گردن
پر اور شکم پر بوقت صبح بدن پر نمودار ہوتے ہیں اور اس میں تپ عاد ہوتا ہے آخر اس
میں دق ہو جاتی ہے اور موتی جھرہ میں مانند موتیوں کے خورد چمکدار نکلتے ہیں اور اس
میں بیہوشی بہت ہوتی ہے اسمیں حفظ ماتقدم کا لحاظ ضروری ہے **علاج** پہلے نکلنے
چیچک سے جسوقت بچہ پیدا ہووے تو ناف جسکو نار کہتے ہیں کاٹنے سے پہلے خوب صاف
کوبیں جسقدر صاف کیجاویگی چیچک تمام عمر بچہ کو نہ نکلیگی صاف کرکے قدرے نوسادر اسکی
ناف میں ڈالدیویں پھر تمام عمر اس بچہ کو چیچک نہیں نکلیگی **دیگر** اگر ہر سال ایک دانہ مروارید
ناسفتہ کا بچہ کو دیا جاوے اور بارہ دانہ تک کھلایا جاوے تمام عمر چیچک برآمد نہیں ہوگی
مفید ہے **دیگر** شیر خر جسکو بچہ تازہ پیدا ہوا ہو اسکا دودھ چند روز بچہ کو ایک رتی کے
قریب کھلایا جاوے تمام عمر چیچک نہ نکلیگی **دیگر** اسارون ایک چاول ہمراہ ترشی ترنج
ایکماشہ کے کھلانا یہ بھی اثر رکھتا ہے **دیگر** پشک خرگوش ایکچاول ہفت روز تک کھلانا

یہ بھی اثر رکھتا ہے **دیگر** نار جیل ۳ تولہ قبل ظہور چیچک ایک تولہ اسکی والدہ کو ہر سال کھلایا جاوے تو چیچک بہت کم نکلیگی **دیگر** جس وقت بچہ کی ناف کاٹی جاوے اس جگہ ایک جونک لگائی جاوے تمام عمر چیچک نہیں نکلیگی **دیگر** بیماری کی جسکو کہتے ہیں اسمیں بیہوشی بہت ہو جاتی ہے۔ اسوقت کھوپری کچھوا ایک ماشہ ملکر ایک عدد پانی میں گھسکر بچہ کو کھلانا فوراً افاقہ ہوگی خدا فضل کر دیگا اور ظہور چیچک میں عرق کیوڑہ بچہ کی آنکھ اور ناک میں ڈالنا اور پلانا بہت فائدہ کرتا ہے جب چیچک برآمد ہووے جماع سے سخت پرہیز لازم ہے اگر اسکی والدہ سے جماع کیا جاویگا تو بچہ تلف ہو جاویگا۔

## سوال شری کا حال بیان کرو

**جواب**۔ شری پتی کو کہتے ہیں سبب اسکا بخارات ردی بلغم صفرا اور خون سے ہوتی ہے دفعتہً نکل آتی ہے اور خارش سخت ہوتی ہے اور سرخ رنگ کے جابجا ٹکے ظاہر ہوتے ہیں اور بعض کو نزلہ و زکام اور ذات الجنب بھی حادث ہوجاتا ہے اور رات کے وقت اسکی شدت ہوتی ہے اور دموی کا غلبہ دن میں ہوتا ہے اور بلغمی کا شب کو جالینوس نے شری بلغمی کو بنات اللیل بیان کیا ہے **علاج** دموی میں فصد ہفت اندام کی کھولنا اور آلو بخارہ ۷ دانہ تمر ہندی ۳ تولہ آب انار ۵ تولہ میں تر کرکے سکنجبین ۲ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** لعاب بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۴ ماشہ شربت صندل ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** گیرو ایک ماشہ دار فلفل ایک ماشہ شہد ایک تولہ ملا کر چٹانا مفید ہے **دیگر** گیرو ۳ ماشہ پھٹکری ۳ ماشہ دونوں کو پیسکر پانی میں حل کرکے گرم کرکے لگانا مفید ہے **دیگر** سبوس گندم ایک تولہ تخم خرپزہ ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ سرکہ ۲ تولہ عرق گلاب ۳ تولہ ملا کر مالش کرنا

مفید ہے **دیگر** عدس مقشر ایکتولہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ملنا مفید ہے **دیگر** شربت عناب
ایکتولہ عرق شاہترہ ۳ تولہ عرق کاسنی ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** گیرو ۶ ماشہ زنجبیل ۶
ماشہ نمک لاہوری ۶ ماشہ سبوس نخود ۳ تولہ سرکہ ۵ تولہ ملاکر ملنا مفید ہے **دیگر** شربت
افسنتین ۲ تولہ پانی ڈالکر پلانا مفید ہے **دیگر** گیرو ۳ ماشہ برگ تو ت ایکتولہ پیسکر ملنا
مفید ہے **دیگر** کشنیز ۶ ماشہ اندرجو ۶ ماشہ سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر ملنا مفید ہے **دیگر** دوغ
نرش گاؤ گیرو ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** برگ شاہترہ ۳ ماشہ عنب الثعلب ۳ ماشہ برادہ
شیشم ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ برادہ آبنوس ایکتولہ گل نیلوفر ایکتولہ تخم کاسنی ۳ ماشہ صندل
سرخ ۳ ماشہ افتیمون ۳ ماشہ عناب ۵ دانہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ سبکو عرق گاؤزبان ایکپاؤ
میں جوشدیکر نبات سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** گلقند ایکتولہ سکنجبین سرکہ ایکتولہ
ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** آردجو ایکتولہ تخم کرفس ۳ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ
ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** نانخواہ ۳ ماشہ کا بخور کرنا مفید ہے **دیگر** خاکسی ۳ ماشہ
ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** اجوائن دیسی ۳ ماشہ گیرو ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ
میں ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** فلفل دراز ۳ ماشہ گیرو ۳ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ
عرق شاہترہ ۵ تولہ شربت صندل ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** مردارسنگ ۳ ماشہ
گندھک ۳ ماشہ روغن گل ۳ تولہ میں ملاکر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** عود ہندی ۳ ماشہ
کشنیز خشک ۳ ماشہ کوخشک ۳ ماشہ انکا بخور کرنا مفید ہے **دیگر** زیرہ سیاہ ۳ ماشہ۔
فلفل سیاہ ۳ ماشہ گیرو ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں
برابر نخود کے بنانا ایک گولی ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** عاقرقرحا ۳
ماشہ روغن کنجد ۲ تولہ ملاکر ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بالنگو ۶ ماشہ کا

لعاب ذکا لکر روغن گل ۲ تولہ ملا کر مالش کرنا مفید ہے **غذا** ترش کھلانا شیرینی کا پرہیز کرنا چاہئے

## سوال نملہ کا حال بیان کرو۔

**جواب** یہ بثور صفراوی زرد رنگ کے ہوتے ہیں اور گرد اسکے قدرے ورم ہوتا ہے انمیں قرحہ بھی ہو جایا کرتا ہے **علاج** مردار سنگ ۳ ماشہ زردچوبہ ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ روغن گل ۳ تولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے باقی علاج جراح کا کرنا چاہیئے۔

## سوال جاورس کا حال بیان کرو

**جواب**۔ یہ بثور مانند باجرہ کے ہوتے ہیں سر سفید ہوتا ہے اور نیچے سے سُرخ اور سوزش اور خارش انمیں بہت ہوتی ہے سبب اسکا مادہ صفرا غلیظ کا ہے **علاج** فصد و تنقیہ صفرا کا کرنا ضروری ہے یہ دوا بہت مفید ہے گلنار ۲ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** شربت عناب ۲ تولہ عرق شاہترہ ۵ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے۔ باقی علاج جراح کا کرنا چاہیئے۔

## سوال جمرہ کا حال بیان کرو۔

**جواب** جمرہ نار فارسی و آبلہ فرنگ و باد فرنگ اس کو کہتے ہیں سبب اسکا بھی مادہ احتراق خلط سوداوی کا ہے اور یہ مرض بھی متعدی ہے آتشک والے کے ساتھ کھانے اور پینے سے اور پاخانہ و پیشاب کرنے سے بھی یہ مرض ہو جایا کرتا ہے۔ یہ مرض

فاحشہ عورتوں سے جماع کرنے سے ہو جا یا کرتا ہے اسکے بہت اقسام ہیں جو اوپر کی
جانب حشفہ کے زخم ہو جاوے اسکو نر کہتے ہیں اور نیچے کیجانب زخم ہو وے اسکو
مادین کہتے ہیں اور جسمیں آبلہ ہو جاوے وہ آبلہ فرنگ ہے اور جسمیں سوزش اور دانہ
چھوٹا ہو وے اسکو فارسی کہتے ہیں اور پیدائش اس مرض کی ملک فارس سے اور
بعض اطبانے اسکو مرض طایر بیان کیا ہے وجہ تسمیہ اسکی یہ ہے کہ ملک فارس میں ایک
شخص پر ایک پرندنے پنجال کر دی اسکے بدن پر آبلہ پڑ گیا اور اسکے تمام گھر میں یہ مرض
پھیل گیا اور بعض بیان کرتے ہیں کہ ملک فارس میں ایک بندر نے ایک عورت سے
جماع کیا پھر اس عورت سے اور مردوں نے جماع کیا اس عورت سے یہ تمام فارس
میں پھیل گیا اور بہت ہلاک ہوئے جب ملک فارس پر ایک غنیم کی چڑھائی ہوئی تو
اس وقت ان عورتوں کو اس فوج میں چھوڑ دیا اور غنیم کی فوج تمام اس مرض
میں مبتلا ہو گئی وہاں سے یہ مرض فرنگستان میں پہنچا وہاں سے تمام ملک میں پھیل گیا اور
اس زخم میں پیپ نہیں پڑتی ریشہ خشک نکلتے ہیں اور اسکا زخم گہرا ہوتا ہے اور
اول یہ قضیب پر یا حوالیہ قضیب پر نمودار ہوتا ہے اور بعض مریض اس کے
اثر سے ہلاک ہو جاتا ہے اور بعض کو اس سے جذام ہو جاتا ہے اور سوراخ
کام اور ناک گل جاتا ہے اور درد مفاصل کبھی اسکی شاخ ہے یہ مرض عہد سکندر
اول سے شروع ہوا ہے اور یہ موذی ہر ایک خلط کو تباہ کر دیتا ہے **علاج**
اس مرض میں نسخہ دافع چوب چینی کو خاص دخل ہے اول منضج و مسہل سودا کا کرنا ضروری
ہے یہ دوا بہت مفید ہے چرائتہ ۳ ماشہ شاہترہ ۳ ماشہ گل منڈی ۳ ماشہ اصل السوس
۳ ماشہ آب چوب چینی ایکتولہ عشبہ ۲ ماشہ سبکو تیم سیر پانی میں جوش دیکر شہد ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید

ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد ۳ ماشہ پوست بلیلہ ۳ ماشہ آملہ ۳ ماشہ چرائتہ ۳ ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ
پرسیاوشاں ۳ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ بیخ حنظل ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ برگ حنا ۳ ماشہ
گل منڈی ۳ ماشہ سبکو نیم سیر پانی میں جوشدیکر جب نصف رہجاوے شہد ۲ تولہ ملا
کر پلانا مجرب ہے **دیگر** کبیلہ ۳ ماشہ برگ حنا ۳ ماشہ نیلہ تھوتھہ ۳ ماشہ سفیدہ کاشغری
۳ ماشہ مردارسنگ ۳ ماشہ سپاری سوختہ ۳ ماشہ سبکو روغن زرد ۳ تولہ میں ملاکر بطور مرہم
کے لگانا مجرب ہے **دیگر** شاہترہ ۶ ماشہ چرائتہ ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ افتیمون ۶ ماشہ
برگ جوانسہ ۳ ماشہ حب النیل ۶ ماشہ تربد سفید ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ گل سرخ
۶ ماشہ برگ سنا مکی ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ بلیلہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ گلِ مارچ ۶ ماشہ
چوب چینی ایکتولہ عشبہ ایکتولہ بسفائج ۶ ماشہ سبکا سفوف بناکر ۳ ماشہ ہمراہ عرق شاہترہ
۳ تولہ و شربت عناب ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** یہ معجون بہت مفید ہے عشبہ مغربی
ایکتولہ صندل سرخ ۶ ماشہ برگ سنا مکی ۶ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ تخم گل عباسی ۶ ماشہ
سر پھوکہ ۶ ماشہ پاپچی ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ جلابہ ۶ ماشہ چوب چینی ایکتولہ
چرائتہ ۶ ماشہ برگ جوانسہ ۶ ماشہ گل منڈی ایکتولہ چوب آبنوس ۶ ماشہ بسفائج ۶ ماشہ افتیمون
۶ ماشہ مجیٹھ ۶ ماشہ سبکو شکر شہد دو وزن میں ملاکر ۶ ماشہ ہمراہ شربت عناب ۲ تولہ
کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ شربت بہت مفید ہے برادہ شیشم ایکتولہ چوب چینی ایکتولہ عشبہ
ایکتولہ عناب ۲۵ دانہ برادہ صندل سفید ۶ ماشہ برادہ صندل سرخ ۶ ماشہ گل نیلوفر ۶ ماشہ درنجبویہ
۶ ماشہ گل منڈی ۶ ماشہ برگ گاؤزبان ۶ ماشہ ہرن کھری ۶ ماشہ افتیمون ۶ ماشہ۔
بسفائج ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ سبکو ۳ سیر پانی میں جوشدیکر جب نصف رہجاوے قند
سفید ایکسیر ڈالکر شربت کا قوام بنادیں ۲ تولہ صبح ۲ تولہ شام پلانا مجرب ہے۔

**دیگر** یہ معجون بہت مجرب ہے بیخ حنظل ایکتولہ برگ سنا کی ایکتولہ شاہترہ ۶ ماشہ چرائتہ ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ برادہ صندل سفید ۶ ماشہ صندل سرخ ۶ ماشہ بسفائج ۶ ماشہ عشبہ ۶ ماشہ چوب چینی ۶ ماشہ عنب الثعلب ۶ ماشہ گاو ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ گل گاؤزبان ۶ ماشہ سبکو کوٹکر شہد دو چنداں میں ملاکر معجون بنادیں ۶ ماشہ ہمراہ شربت عناب ۲ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** یہ مرہم بہت مفید ہے سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ رسوت ۳ ماشہ توتیا سوختہ ایکماشہ گلنار ۳ ماشہ سپاری ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ سبکو بطور مرہم کے بناکر لگانا مفید ہے **دیگر** یہ مرہم نہایت مجرب ہے رال سفید ۳ ماشہ دم الاخوین ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ چوب چینی ۳ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ بطور مرہم بناکر لگانا مجرب ہے **دیگر** خردل ۳ ماشہ اجوائن خراسانی ۳ ماشہ اجوائن دیسی ۳ ماشہ پیشاب کودک ایکتولہ میں ملاکر بخور کرنا مفید ہے **دیگر** یہ بخور مجرب ہے شنجرف ۳ ماشہ توتیا ۳ ماشہ رسکپور ۳ ماشہ برگ نیب ۶ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گاؤ ۲ تولہ ملاکر بخور کرنا مجرب ہے **دیگر** یہ گولیاں بہت مفید ہیں فلفل سیاہ ۳ ماشہ مغز کر نجوہ ۳ ماشہ مغز جمال گوٹہ ۳ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح وشام ہمراہ پانی کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** شنگرف ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ دار فلفل ۳ ماشہ سیماب ۳ ماشہ عرق لیموں ایکعدد مغز گھیکوار ایکتولہ قند سیاہ ایکتولہ ملاکر گولیاں برابر نخود کے بنادیں صبح وشام ہمراہ اچار نیبو ایکتولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مغز جمال گوٹہ ۶ ماشہ شنگرف ۶ ماشہ مغز تار جیلہ ۳ ماشہ مغز بادام ۶ ماشہ برگ تنبول ۵ عدد سبکو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح وشام ہمراہ پانی کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** شنجرف ایکتولہ مغز جمال گوٹہ ایکتولہ برگ پان ۵ عدد

میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح و شام کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ گولیاں بہت مجرب ہیں مردار سنگ ۶ ماشہ زنگار ۶ ماشہ دونوں کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر ہمراہ نان مرغن کے صبح و شام کھلانا مجرب ہے **دیگر** ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ نیلا تھوتھہ ۳ ماشہ عرق لیموں ۵ عدد میں کھرل کرکے گولیاں برابر مونگ کے بناویں ہمراہ اچار آنبہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** نیلا تھوتھہ ایکماشہ ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ سبکو عرق لیموں کاغذی ۱۰ عدد میں کھرل کرکے گولیاں برابر مونگ کے بناویں صبح و شام ہمراہ پانی کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ کافور ایکماشہ قرنفل ۶ ماشہ برگ پان ۱۰ عدد میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناکر صبح و شام کھلانا مجرب ہے غذا کھچڑی مونگ مرغن کھلانا چاہیئے **دیگر** اجوائن خراسانی ۶ ماشہ اجوائن دیسی ۶ ماشہ اجمود ۶ ماشہ مردار سنگ ۶ ماشہ قند سیاہ کہنہ ۲ تولہ آب بکھیرہ ۵ تولہ میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح و شام کھلانا مجرب ہے **دیگر** ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ سہاگہ ۳ ماشہ کتھہ ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ نیلا تھوتھہ ۳ ماشہ سبکو عرق لیموں کاغذی ۵ عدد میں کھرل کرکے گولیاں برابر مونگ کے بناکر ہفت روز اچار انبہ ۶ ماشہ میں رکھکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** گندہک ۳ ماشہ زنگار ۳ ماشہ ببیاسہ ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ کتھہ سفید ۳ ماشہ کو بیل بیدانجیر ۶ ماشہ سبکو پھول کے برتن میں رگڑکر ۲ روز کے بعد گولیاں برابر نخود کے صبح و شام ہمراہ جغرات کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** سم الفار ۳ ماشہ نیلا تھوتھہ ۳ ماشہ کتھہ سفید ایکتولہ مغز نیب ایکتولہ سرکھوکہ ایکتولہ آب کٹائی ۵ تولہ میں کھرل کرکے گولیاں برابر نخود کے بناکر ہمراہ بالائی شیر ایکتولہ کے کھلانا مجرب ہے غذا اسمیں گوشت کے سوائے اور کچھ نہیں کھلانا چاہیئے۔ **دیگر** سم الفار ۳ ماشہ کتھہ سفید ۳ ماشہ

عرق لیموں کاغذی ۵ عدد و عرق خورد کثائی ۵ تولہ میں کھرل کرکے گولیاں برابر مونگ
کے بنا کر ہمراہ اچار نیم ۲ ماشہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بیخ حنظل ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶
ماشہ دونوں کا سفوف کرکے ۲ ماشہ سہ روز کھلاویں مجرب ہے انشاء اللہ تعالیٰ آتشک
ہر قسم کا دور ہو جاویگا۔ **دیگر** برگ سناکی ۶ ماشہ نارجیل ۲ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ مغز جمال
گوٹہ ۲ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنا کر ہفت روز پانی کے ساتھ کھاویں مجرب
ہے **دیگر** سیماب ایکتولہ مقل ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ انزروت ۲ ماشہ ریوند چینی
۲ ماشہ تربد سفید ۲ ماشہ غاریقون ۲ ماشہ نشاستہ ۲ ماشہ زعفران ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ
برگ سناکی ۳ ماشہ برگ حنا ۳ ماشہ مغز پستہ ۲ ماشہ مغز بادام ۲ ماشہ کافور یکماشہ سقمونیا
۲ ماشہ جدوار ۳ ماشہ پہلے سیماب کو عرق لیموں ۲ تولہ میں کھرل کرکے سب کی گولیاں
برابر نخود کے بناویں ہفت روز صبح وشام کھلاویں مجرب ہے **دیگر** فلفل سیاہ ۳ ماشہ
ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ نبات ۶ ماشہ قند سیاہ ایکتولہ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ سبکو عرق گلاب ۵
تولہ میں کھرل کرکے گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح وشام ہمراہ پانی کے کھلانا مجرب
ہے **دیگر** یہ قیروطی بہت مجرب ہے ایک روز میں آتشک ہر قسم کا دور ہو جاتا ہے سیماب
ایکتولہ موم ۶ ماشہ روغن گاؤ ۳ تولہ چربی گردہ بز ایکتولہ برگ حنا ایکتولہ سبکو کھرل کرکے
تین حصہ کرکے تین مرتبہ بدن پر مالش کریں مگر زیر گوش و زیر بغل و زیر ران نہ لگاویں نہایت
مجرب ہے نسخہ اسرار صمدی کا ہے **دیگر** توتیا یکماشہ فلفل دراز ۳ ماشہ رسکپور ۳ ماشہ۔
قرنفل ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ آملہ ۳ ماشہ سپاری ۳ ماشہ الائچی خورد ۳ ماشہ ست گلو
۳ ماشہ گندھک آملہ سار ۳ ماشہ سیماب ۶ ماشہ سبکو عرق لیموں کاغذی ۳ عدد میں کھرل کرکے
گولیاں برابر نخود کے بناویں ہمراہ ۵ آب لیموں ۲ تولہ کے صبح وشام کھلانا مجرب ہے **دیگر**

رال ۳ ماشہ توتیا ۳ ماشہ سیندور ۳ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گاؤ ۲ تولہ سبکی مرہم بناکر لگانا مجرب ہے **دیگر** جدوار ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ صابون ۳ ماشہ برگ حنا ۳ ماشہ سبکو آب لیموں کاغذی ۲ تولہ میں کھرل کرکے قسط تلخ ۳ ماشہ مغاث ۳ ماشہ زراوند طویل ۳ ماشہ حب الغار ۳ ماشہ مرمکی ۳ ماشہ مقل ۳ ماشہ سکبینج ۳ ماشہ۔ جاؤشیر ۳ ماشہ زرنیخ ۳ ماشہ سیماب ایکتولہ روغن بابونہ ۲ تولہ روغن سوسن ۲ تولہ روغن زیتون ۲ تولہ روغن گل ۲ تولہ موم ایکتولہ چربی گردہ بز ایکتولہ اول سیماب کو چربی میں حل کرکے باقی ادویہ ملاکر قیروطی بناکر ۲ روز بعد تمام بدن پر مالش کرنا غذا شوربا گوشت حلوان یا برنج و دال ماش کھلانا اگر پیاس ہووے تو شربت مصری و عرق گلاب و عرق گاؤزبان پلانا اور ملنے وقت چاندی کا ٹکڑہ منہ میں رکھنا اور بعد میں سرکہ ۵ تولہ و گلاب ۵ تولہ ملا کر غرغرہ کرنا تین روز میں آتشک ہر قسم کا جاتا رہیگا یہ نسخہ بھی اسرار اطبا کا ہے میرے تجربہ میں بارہا مرتبہ آیا ہے حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔

## سوال۔ جرب کا حال بیان کرو۔

**جواب**۔ جرب کھجلی و کھاج کو کہتے ہیں یہ بثور کبھی سرخی مائل و سفید ساتھ خارش و سوزش کے ہوجاتے ہیں اور کبھی انہیں سے قدرے ریم نکلتی ہے سبب اسکا احتراق صفرا و سودا و بلغم شور خون میں ملنے سے ہوتی ہے اور یہ دو قسم ہے ایک تر وہ مادہ بلغم سے ہوتی ہے اور دوسری خشک وہ مادہ صفرا سے ہوتی ہے اور یہ ہاتھ پاؤں کی انگلیوں میں نمودار ہوتی ہے اور کبھی شکم پر اور پشت پر اور خصیہ پر اور کنج ران میں ظاہر ہوتی ہے اور یہ بوقت شب شدت پکڑتی ہے اور یہ بھی متعدی ہوتی ہے ایک دوسرے کو پاس بیٹھنے سے

یا ہمراہ کھانے پینے سے ہو جاتی ہے اور اکثر میوہ خام مانند کھجور خام و انگور خام کے کھانے سے بھی ہو جایا کرتی ہے **علاج** اول تنقیہ خلط سوختہ کا کرنا ضروری ہے اور فصد باسلیق کرنا اور ماء الجبن اسمیں بہت مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے صندل سرخ ۳ ماشہ عناب ۵ دانہ ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ سبکو پانی میں جوشدیکر نبات سفید ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** سبوس گندم ایکتولہ سرکہ ۵ تولہ ملا کر ملنا مفید ہے **دیگر** پھٹکڑی ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ سرکہ ۵ تولہ ملا کر ملنا مفید ہے **دیگر** پھٹکڑی بریاں ۳ ماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایکعدد ملا کر ملنا بہت مفید ہے **دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ سوہن کھی ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ ملا کر ملنا مفید ہے **دیگر** سیماب ایکتولہ گندھک ایکتولہ نمک شور ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ کندش ۲ ماشہ روغن کنجد ۵ تولہ سرکہ ۲ تولہ ملا کر ملنا مفید ہے **دیگر** زنگار ۳ ماشہ خربق سفید ۳ ماشہ شیطرج ۳ ماشہ شیر گاؤ پاؤ میں ملا کر ملنا مفید ہے **دیگر** شاہترہ ۳ ماشہ افتیمون ۳ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں ملا کر ملنا مفید ہے **دیگر** گندھک ۳ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۳ ماشہ پوست بلیلہ ۳ ماشہ آملہ ۳ ماشہ سرپھوکہ ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ شاہترہ ۳ ماشہ گیرو ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ گل نیلوفر ۳ ماشہ سبکو نیم پانی میں جوشدیکر شہد ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے۔
**دیگر** برگ حنا ۳ ماشہ کمیلہ ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ سیماب ۳ ماشہ نیلہ تھوتھہ ۳ ماشہ الائچی سفید ۳ ماشہ روغن زرد ۵ تولہ میں سبکو ملا کر بدن پر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** حنا ۳ ماشہ سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ ہلیلہ زنگی ۳ ماشہ کافور ایکماشہ روغن چنبیلی ۴ تولہ میں ملا کر ملنا مجرب ہے **دیگر** گندھک ۲ ماشہ سیماب ۲ ماشہ نوتیا ۳ ماشہ سہاگہ ۳ ماشہ روغن گاؤ ۴ تولہ میں ملا کر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** باپچی ۳ ماشہ زرنیخ ۳ ماشہ سم الفار ایکماشہ روغن سرسوں ۴ تولہ میں ملا کر ملنا مفید ہے **دیگر** پوست ہلیلہ زرد ۵ ماشہ پوست ہلیلہ کابلی

۶ ماشہ چوب گز ۶ ماشہ آملہ ۴ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ برگ شاکی ۳ ماشہ سبکا سفوف کرکے ۳ ماشہ صبح وشام ہمراہ آب سرد کے کھلانا مفید ہے **دیگر** شنگرف ۳ ماشہ نیلا تھوتھہ ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ کمیلہ ۶ ماشہ سپیدہ ور ۳ ماشہ چونہ ۳ ماشہ کتھہ سفید ۳ ماشہ روغن تلخ ۵ تولہ ملاکر ملنا مفید ہے خاکستر چوب انگور ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ میں ملاکر ملنا مفید ہے۔

## سوال۔ حکہ کا حال بیان کرو

**جواب**۔ حکہ خشک خارش کو کہتے ہیں اسمیں بثور نہیں ہوتے ہیں یہ تناول اغذیہ شور یا گرم کے کھانے سے بخارات جلد میں صفراوی آکر خارش پیدا کر دیتے ہیں اور بعد جماع کے غسل کے نہ کرنے سے بھی حکہ ہو جایا کرتا ہے اسواسطے شریعت نے بھی غسل واجب کر دیا ہے اور یہ امراض موروثی بھی ہوتے ہیں ضعیف العمر کو بسبب یبوست کے ہو جایا کرتی ہے **علاج** شاہترہ ۳ ماشہ چرائتہ ۳ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۳ ماشہ سبکو پانی نیم سیر میں جوشدہ کر پلانا مفید ہے **دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ سپیدہ کاشغری ۳ ماشہ کافور ایکماشہ سرکہ ۴ تولہ روغن گل ۳ تولہ ملاکر ملنا مانند المجرب اسمیں بہت فائدہ کرتا ہے **دیگر** سہاگہ ۳ ماشہ۔ مردار سنگ ۳ ماشہ روغن چنبیلی ۴ تولہ عرق لیموں ایکعدد ملاکر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** مالائی شیر ایکتولہ عرق گلاب ۵ تولہ نبات سفید ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** سیماب ۶ ماشہ کمیلہ ۶ ماشہ مسکہ گاؤ ۳ تولہ ملاکر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** چونہ ۲ ماشہ شورہ قلمی ۳ ماشہ۔ افیون ایکماشہ صابون ۶ ماشہ روغن تلخ ۳ تولہ میں ملاکر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** سیماب ایکتولہ برگ حنا ۳ ماشہ برگ پان ۳ ماشہ آب لیموں ایکتولہ روغن گل ۳ تولہ سرکہ ۲ تولہ ملاکر ملنا مفید ہے **دیگر** افیون ۳ ماشہ سہاگہ ۳ ماشہ روغن گاؤ ۳ تولہ میں ملاکر ملنا مفید ہے **دیگر**

اسگند ۳ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ فلفلمویہ ۳ ماشہ شکر ایکتولہ سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ آب سرد کے کھلانا مفید ہے **دیگر** کنجد سیاہ ۶ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ برگ حنا ۳ ماشہ سہاگہ ۳ ماشہ۔ مردار سنگ ۳ ماشہ کافور ایکماشہ روغن چنبیلی ۴ تولہ میں ملاکر مالش کرنا مفید ہے **دیگر** گل ارمنی ۳ ماشہ کافور ایکماشہ زعفران ایکماشہ روغن بادام ۲ تولہ سرکہ ۲ تولہ ملاکر ملنا مفید ہے **دیگر** ریسوت ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ ملاکر ملنا مفید ہے **دیگر** تخم حنظل ۶ ماشہ نمک ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ سرکہ ۴ تولہ روغن گل ۲ تولہ سبکو ملاکر ملنا مفید ہے باقی علاج جرب کا کرنا۔ **غذا** جرب کھلانا مفید ہے + جماع سے پرہیز کرنا ضروری ہے +

## سوال شورشوکا حال بیان کرو!!

**جواب**۔ شورشوکہ موسم گرما میں ملک گرم میں مانند خشخاش کے جلد پر پیدا ہو جاتے ہیں۔ اور منہ ان کا مانند کانٹے کے ہوتا ہے اور گرمی کے وقت اسمیں خارش پیدا ہوتی ہے اور سرخ ہو جاتے ہیں اکثر خربوزہ کے موسم میں بکثرت بچوں کو اور بڑوں کو نکلتے ہیں اسکو عام لوگ پت کہتے ہیں سبب اسکا رقیق مادہ صفرا ہے **علاج** آب سرد سے غسل کرنا مفید ہے **دیگر** صندل سرخ ۶ ماشہ عرق گلاب ۵ تولہ میں پیسکر ملنا چاہئے **دیگر** لعاب اسپغول ایکتولہ روغن گل ۳ تولہ میں ملاکر ملنا مفید ہے **دیگر** برگ حنا ۳ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ پانی میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** کتیرا ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ مسکہ گاؤ ۳ تولہ میں ملاکر ملنا مفید ہے **دیگر** مغز بادام ۳ تولہ سبوس گندم ایکتولہ پیسکر ملنا مفید ہے **دیگر** تخم کاسنی ۳ ماشہ اصل السوس ۳ ماشہ پانی میں پیسکر ملانا مفید ہے **دیگر** کافور ایکماشہ گلنیتر ۶ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ زرد چوبہ ۶ ماشہ عرق گلاب ۲ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے

دیگر آرد جو ایک تولہ سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ آب لیموں ایک تولہ گل ارمنی ۳ ماشہ روغن گل ۳ تولہ ملا کر ملنا مفید ہے دیگر ملتانی مٹی ایک تولہ سرکہ ۲ تولہ سبوس گندم ۲ تولہ ملا کر ملنا مفید ہے دیگر روغن گل ۲ تولہ سرکہ ۲ تولہ کافور ایک ماشہ ملا کر ملنا مفید ہے۔

## سوال بنات اللیل کا حال بیان کرو

**جواب** یہ بثور سرخ رنگ جلد بدن کے موسم سرما میں ہو جاتے ہیں اور رات کو اسمیں خارش بہت ہوتی ہے اور خارش سے لذت آتی ہے اور بعد میں سوزش ہو جاتی ہے اور رات کے وقت تکلیف زیادہ ہوتی ہے **علاج** منضج و مسہل کا کرنا اور فصد باسلیق کا کر مفید ہوگا یہ دوا بہت مفید ہے تخم کرفس ۶ ماشہ سرکہ ۳ تولہ ملا کر ملنا مفید ہے **دیگر** حلبہ ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ روغن سرسوں ۳ تولہ میں ملا کر ملنا مفید ہے **دیگر** شحم حنظل ایک تولہ تخم کرفس ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ روغن گل ۲ تولہ ملا کر ملنا اور غسل کرنا مفید ہے **دیگر** آرد برنج ایک تولہ سرکہ ۲ تولہ گندھک ۱۰ ماشہ ملا کر غسل کرنا مفید ہے **دیگر** کرفس ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ انیسوں ۳ ماشہ ریوند چینی ۲ ماشہ گل سرخ ۱۰ ماشہ سب کو نیم سیر پانی میں تر کرکے ترنجبین ۲ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم خربزہ ۱۰ ماشہ کشنیز خشک ۶ ماشہ سب کو پیس کر ملنا مفید ہے **دیگر** شحم حنظل ۶ ماشہ حلبہ ۱۰ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ سرکہ ۲ تولہ روغن گل ۳ تولہ میں ملنا مفید ہے باقی علاج جرب کا کرنا مفید ہے۔

## سوال عرق مدنی کا حال بیان کرو

**جواب** - اسکو نشتہ و نارو کہتے ہیں علامت جب یہ برآمد ہوتا ہے تو پہلے خارش و سوزش شدید ہوتی ہے پھر اسجگہ بثور ظاہر ہوتا ہے۔ بثور کا آبلہ ہو جاتا ہے آبلہ کی جگہ سوراخ ہو جاتا

ہے اس سوراخ میں سے بشکل ڈورہ باریک سرخ رنگ یا سفید یا سیاہ تھوڑا تھوڑا نکلتا ہے اور پھر لپیٹ جاتا ہے اور دو گز تک دراز ہوتا ہے اور کبھی اسکے ساتھ شری بھی ہو جاتی ہے اور یہ پاؤں میں یا زیر ناف یا ہاتھوں میں یا پہلو میں اور آلہ تناسل پر اور پشت میں نکل آتا ہے اور اگر اسکو توڑ دیا جاوے تو ورم و درد عظیم پیدا ہو جاتا ہے اور یہ مانند کرم کی حرکت کرتا ہے اور یہ بھی قسم کرم کی ہے سبب اسکا بھی خون ردی سوداوی ہے اور یہ پانی غلیظ کے استعمال سے اور پیاز و لہسن کے کثرت کے کھانے سے اور زیادہ میٹھا کھانے سے اور بعض کو غذا خشک کے کھانے سے پیدا ہوتا ہے اس مرض کی ابتدا مدینہ منورہ سے ہے اسواسطے اسکا نام مدنی رکھا گیا ہے اور یونانی میں اسکو عرق جیلی کہتے ہیں اور بعض کو بمبئی میں میں نے خود مشاہدہ کیا ہے کہ ایک شخص کے چالیس جگہ بدن میں یہ نکلا ہوا تھا **علاج** فصد صافن وباسلیق کی کرنا مفید ہے اور منضج و مسہل صفرا کا سودا سے مرکب کرکے دینا چاہیئے ماء الجبن بہت مفید ہے **دیگر** جو وقت اسکے آثار نکلنے کے ظاہر ہو ویں تو صبر ایکماشہ کھلانا مفید ہے **دیگر** اسرب کا ٹکڑہ باندھنا مفید ہے **دیگر** آب گرم اسپر ڈالنا مفید ہے روغن بادام قند سے ملنا مفید ہے **دیگر** پوست انار ۳ ماشہ قند سیاہ ایکتولہ میں ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** خاکستر نے ایکماشہ مرداسنگ ایکماشہ موم سفید ۳ ماشہ روغن گاؤ ایکتولہ ملاکر ملنا مفید ہے **دیگر** پر طاؤس ایکعدد حقہ میں بطور تمباکو پلانا مفید ہے پر طاؤس ایکعدد قند سیاہ ایکماشہ میں ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** پیہ اسپ ایکرتی قند سیاہ ایکماشہ میں رکھکر کھلانا مفید ہے **دیگر** مغز جمال گوٹہ ایکتولہ گھسکر لگانا مفید ہے **دیگر** سرگین مرغ ۳ ماشہ عرق پیاز ۳ ماشہ تخم بادنجان ۳ ماشہ روغن تلخ ۳ تولہ میں سوختہ کرکے لگانا مفید ہے **دیگر** حلتیت ایکماشہ قند سیاہ ۳ ماشہ میں گولیاں

بناکر برابر نخود کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** سہاگہ بریاں ۳ ماشہ قند سیاہ ۶ ماشہ میں گولیاں برابر نخود کے بناکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** مردار سنگ ایکماشہ روغن زرد ایکتولہ میں ملاکر کھلانا اور غذا کھچڑی مرغن کھلانا مجرب ہے **دیگر** سہاگہ ایکماشہ روغن زرد ۳ ماشہ میں ملاکر کھلانا اور غذا مجرب کھلانا مفید ہے **دیگر** مرچ سیاہ ایکماشہ کافور ایکماشہ دونوں کو پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** سرگین کبوتر ایکماشہ قند سیاہ ۳ ماشہ ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** زنجبیل ۳ ماشہ سعد ۳ ماشہ مقل ۳ ماشہ ہیجی ۳ ماشہ ملاکر طلا کرنا مجرب ہے **دیگر** نوسادر ۳ ماشہ صابون ۳ ماشہ ہلادر ۳ ماشہ روغن گاؤ ۳ تولہ ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** ابرک سیاہ ایکماشہ برادہ آہن ۳ ماشہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** افیون ایکماشہ صابون ۳ ماشہ عرق پیاز ۳ ماشہ روغن کنجد ۲ تولہ میں مرہم بناکر لگانا مفید ہے **دیگر** صابون ۳ ماشہ خردل ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ روغن کنجد ۲ تولہ ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** اسپغول ۳ ماشہ کنوچہ ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** اسپغول ۳ ماشہ تخم ریحان ۳ ماشہ آب لیموں ایکتولہ ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** پیخال کبوتر ۳ ماشہ سہاگہ ۳ ماشہ پیشاب کودک ۳ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** اطریفل زمانی ۶ ماشہ ہمراہ شربت کشوت ۲ تولہ و عرق شاہترہ ۵ تولہ پلانا مفید ہے **غذا** مرغن کھلانا اور کفو ہر یا ندصنا مجرب ہے ؎

# سوال سعفہ کا حال بیان کرو

**جواب** - یہ بثور سر میں پیدا ہوکر بال بھی سر کے اس سے گرجاتے ہیں اور اسمیں خارش ہوکر رطوبت لزوجی بہتی ہے اور یا بثور خشک ہوکر نکلتا ہے سبب اسکا احتراق خلط صفرا سے ہوتا ہے ہوکر جلد میں آجاتا ہے - اور اس کی تیزی سے بالوں کو گرا دیتا ہے

**علاج** ریوند چینی ۳ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** زرد چوبہ ۳ ماشہ۔ مغز بادام تلخ ایکتولہ گلنار ۲ ماشہ زرنیخ ۳ ماشہ کاغذ سوختہ ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ اقاقیا ۳ ماشہ کمیلہ ۳ ماشہ سرکہ ۵ تولہ روغن زرد ۳ تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** خاکستر چوب انگور ۳ ماشہ سرگین کبوتر ۳ ماشہ آر دجو ۲ ماشہ قسط تلخ ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ روغن گل ۲ تولہ ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** حلبہ ۲ ماشہ عسل ۲ تولہ میں ملاکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** افیون ۳ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** ریٹھ ایکتولہ سرکہ ۵ تولہ میں گرم کرکے ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** گل تمباکو ایکتولہ برگ بید انجیر ۲ تولہ چرم سوختہ ۳ ماشہ روغن سرسوں ۳ تولہ نمک لاہوری ۳ ماشہ سبکو روغن میں ملاکر سر پر لگانا مجرب ہے **دیگر** تخم بکائن سوختہ ایکتولہ برگ فراش ۲ ماشہ سم اسپ سوختہ ۳ ماشہ سرگین بز سوختہ ۳ ماشہ سبکو روغن سرسوں ۵ تولہ میں ملاکر لیپ کرنا مفید ہے **دیگر** برگ چنبیلی ۳ ماشہ برگ نیب ۳ ماشہ برگ فراش ۳ ماشہ برگ بسکھپرہ ۳ ماشہ برگ بکائن ۳ ماشہ سبکو روغن کنجد ۵ تولہ میں جوشیدہ کر پلانا مفید ہے **دیگر** مردارسنگ ۳ ماشہ برگ حنا ۳ ماشہ کمیلہ ۳ ماشہ سہاگہ بریاں ۳ ماشہ زرد چوبہ سوختہ ۳ ماشہ کتھہ سفید ۳ ماشہ ماپھل سوختہ ۳ ماشہ آملہ سوختہ ۳ ماشہ فلفل سیاہ سوختہ ۳ ماشہ نیلہ تھوتھہ سوختہ ۳ ماشہ سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** برگ حنا ۳ ماشہ کمیلہ سوختہ ۳ ماشہ نیلہ تھوتھہ ۳ ماشہ روغن سرسوں ۳ تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** کمیلہ ۳ ماشہ مردارسنگ ۳ ماشہ سہاگہ بریاں ۳ ماشہ نیلہ تھوتھہ ۳ ماشہ روغن تلخ ۴ تولہ میں جوشیدہ کر لگانا مجرب ہے **دیگر** سیماب ۳ ماشہ توتیا ایکماشہ گندھک ۳ ماشہ روغن تلخ ۳ تولہ میں جوشیدہ کر لگانا مجرب ہے **دیگر** برگ حنا ۳ ماشہ ماپھل ۳ ماشہ مردارسنگ ۳ ماشہ کمیلہ ۳ ماشہ

کشتہ سفید ۳ ماشہ سہاگہ بریاں ۳ ماشہ نیلا تھوتھا ایکماشہ روغن سرسوں ۳ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** آملہ سوختہ ۳ ماشہ نیلا تھوتھا ایکماشہ مرچ سیاہ سوختہ ایکماشہ پوست خشخاش سوختہ ۳ ماشہ مردارسنگ بریاں ایکماشہ سب کو مسکہ گاؤ ۳ تولہ میں ملا کر لگانا مجرب ہے **دیگر** کمیلہ ۳ ماشہ گیرو ۳ ماشہ کشتہ سفید ۳ ماشہ توتیا ۳ ماشہ شورہ قلمی ۳ ماشہ مردارسنگ ۳ ماشہ فلفل گرد ۳ ماشہ برگ حنا ۳ ماشہ سبکو پانی ۴ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** کمیلہ ۳ ماشہ سہاگہ ۳ ماشہ زردچوبہ ۳ ماشہ بابچی ۳ ماشہ روغن زرد ۴ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** کمیلہ ۳ ماشہ مردارسنگ ۳ ماشہ برگ حنا ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ پوست انار ۳ ماشہ زردچوبہ ۳ ماشہ موم سفید ۲ ماشہ روغن گل ۴ تولہ سبکو بطور مرہم کے بنا کر لگانا مجرب ہے **دیگر** گندھک ۳ ماشہ برگ حنا ۳ ماشہ شحم حنظل ۳ ماشہ سرکہ ۴ تولہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** خاکستر چوب انگور ۳ ماشہ زراوند مدحرج ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** مردارسنگ ۳ ماشہ زردچوبہ ۳ ماشہ سرکہ ۴ تولہ روغن گل ۴ تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** مازو ۳ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ برگ حنا ۴ ماشہ مردارسنگ ایکماشہ سرکہ ۲ تولہ روغن گل ۵ تولہ میں ملا کر لگانا مجرب ہے **دیگر** گل ارمنی ۳ ماشہ کافور ایکماشہ سرکہ ۲ تولہ عرق گلاب ۲ تولہ ملا کر لگانا بہت مفید ہے **دیگر** سرگین خیل سوختہ ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے *

## سوال قوبا کا حال بیان کرو؟

**جواب** قوبا درد کو کہتے ہیں سبب اسکا بھی فساد خلط سوداوی کا ہے اسمیں خارش کا ہونا اور خشک ریشہ کا نکلنا یہ سیاہ و سفید و سرخ رنگ کا ہوتا ہے اور خارش ہر

ہر ایک میں ہوتی ہے **علاج** روغن گندم و روغن تخود نکالکر لگانا اسمیں بہت مفید ہے **دیگر** پوست نارجیل ۳ تولہ برادہ شیشم ۲ تولہ روغن گل ۱۰ تولہ میں جوشدیکر اس روغن کو لگانا بہت مفید ہے **دیگر** سنگھاڑہ خشک ایکتولہ تخم پنواڑ ایکتولہ تخم تمر ہندی ایکتولہ سبکو آب لیموں ۵ تولہ میں گھسکر رکھ چھوڑیں ضرورت کیوقت عرق لیموں میں گھسکر لگانا بہت مفید ہے **دیگر** صابون ایکتولہ پوست بلیلہ ۳ ماشہ مرکی ۳ ماشہ مقل ۳ ماشہ کچلہ ۳ ماشہ سبکو سرکہ ۴ تولہ میں گھسکر لگانا مفید ہے **دیگر** زراوند طویل ۳ ماشہ خربق سیاہ ۳ ماشہ عرق پیاز ایکتولہ میں گھسکر لگانا مفید ہے **دیگر** حلتیت ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ۔ بہرشیم ماہی ۳ ماشہ سبکو پانی ۴ تولہ میں جوشدیکر لگانا مفید ہے **دیگر** سرگین گاؤ ۲ ماشہ آردجو ایکتولہ شیر انجیر ۲ ماشہ سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** دارچینی ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** حلبہ ۳ ماشہ انجیر خشک ایکعدد سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** تخم بید انجیر ایکتولہ شاخ گوزن سوختہ ۳ ماشہ تخم گندنا ۳ ماشہ خانہ زنبور ۳ ماشہ شہد ۵ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** مردارسنگ ۳ ماشہ گندہک ۳ ماشہ نوسادر ۳ ماشہ سہاگہ بریاں ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ کتھہ ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ تخم ترب ۳ ماشہ نیلہ تھوتھہ ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ سبکو عرق لیموں ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** گندہک ۳ ماشہ کتھہ سفید ۳ ماشہ نیلہ تھوتھہ ۳ ماشہ مرچ سیاہ ۳ ماشہ سہاگہ ۳ ماشہ مردارسنگ ۳ ماشہ سیماب ۳ ماشہ ہیرا ۳ ماشہ سرکہ ۴ تولہ کے رگڑکر لگانا مجرب ہے **دیگر** رائی ۳ ماشہ گھونگچی سفید ۳ ماشہ سرسوں ۳ ماشہ تخم پنواڑ ۳ ماشہ قسط تلخ ۳ ماشہ آب لیموں ۲ تولہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** تخم پلاس ۳ ماشہ گندہک آملہ سار ۳ ماشہ سہاگہ بریاں ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ سبکو آب لیموں ۲ تولہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے

دیگر سہاگہ ۳ ماشہ نوسادر ۳ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ تخم پنواڑ ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ۔
چونہ ۳ ماشہ سبکو آب لیموں ۲ تولہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے دیگر سہاگہ ۳ ماشہ رال ۳ ماشہ
گندھک ۳ ماشہ باپچی ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ سیماب ۳ ماشہ سبکو عرق لیموں ایکتولہ میں گھسکر
لگانا مجرب ہے دیگر توتیا ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ رال ۳ ماشہ باپچی ۳ ماشہ آب لیموں ۲
تولہ میں رگڑکر لگانا مجرب ہے دیگر نوسادر ۳ ماشہ گندھک ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ سہاگہ ۳ ماشہ
نیلہ تھوتھہ ۳ ماشہ عرق لیموں ایکتولہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے دیگر لوبان ۳ ماشہ نوسادر
۳ ماشہ گندھک ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ سہاگہ ۳ ماشہ نیلہ تھوتھہ ۳ ماشہ سبکو عرق لیموں ۵ تولہ
میں کھرل کرکے لگانا مجرب ہے دیگر سفیدہ ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ چربی مرغ ملاکر
ایکتولہ لگانا مجرب ہے دیگر برگ ملتاس ایکتولہ برگ کشائی ایکتولہ آملہ ایکتولہ آب زقوم ۱ تولہ
میں پیسکر لگانا مجرب ہے دیگر توتیا ایکماشہ کتھائی ۲ ماشہ میں پیسکر لگانا بہت مجرب ہے
دیگر لوبان ۳ ماشہ شکر سرخ ۳ ماشہ آب لیموں ایکتولہ میں گھسکر لیپ کرنا مجرب ہے دیگر
تخم پنواڑ ۳ ماشہ زرد چوبہ ۳ ماشہ سہاگہ ۳ ماشہ کتھہ سفید ۳ ماشہ افیون ۳ ماشہ برگ گبند ۳
ماشہ سبکو پیسکر لگانا مجرب ہے دیگر آملہ مقشر ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ گونا ڈہاک ۳ ماشہ
سہاگہ ۳ ماشہ کتھہ ۳ ماشہ گندھک ۳ ماشہ رال ۳ ماشہ سبکو پیسکر پانی میں لگانا مجرب ہے
دیگر زرنیخ ۳ ماشہ گوگرد ۳ ماشہ سیماب ۳ ماشہ روغن تکا ۴ تولہ میں سبکو بکری بنا کر
اسکا روغن ٹپکانا وہ روغن لگانا مجرب ہے دیگر باپچی ۳ ماشہ کالی زیری ۳ ماشہ تخم پنواڑ
۳ ماشہ گندھک آملہ سار ۳ ماشہ روغن کنجد ۵ تولہ میں کھرل کرکے لگانا مجرب ہے دیگر مازو
۳ ماشہ سہاگہ بریاں ۳ ماشہ گندھک ۳ ماشہ کتھہ ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ نیلہ تھوتھہ ۳ ماشہ
[illegible] کھرل کرکے ضماد کرنا مجرب ہے دیگر سہاگہ ۳ ماشہ گندھک آملہ سار ۳ ماشہ

شکر سرخ ۱۰ ماشہ عرق لیموں ۳ تولہ میں کھرل کرکے لگانا مجرب ہے **دیگر** گندھک آملہ سار ۳ ماشہ کتھ سفید ۳ ماشہ رال ۳ ماشہ بابچی ۳ ماشہ تخم پنواڑ ۳ ماشہ موم ایکتولہ سبکو روغن کنجد ۲ تولہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** سہاگہ بریاں ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ ملیلہ سیاہ ۳ ماشہ پوست بیخ اک ۳ ماشہ عرق لیموں ۲ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** تخم پنواڑ ۳ ماشہ آملہ مقشر ۳ ماشہ بین پھل ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ برگ شاہی ۳ ماشہ جعفرات ۴ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا بہت مجرب ہے دا دپر دوا جسوقت لگائی جاوے پہلے اسجگہ کو خراش کرنا ضروری ہے +

## سوال ثنالیل مسماریہ کا حال بیان کرو

**جواب** ثالیل مسوں کو کہتے ہیں جو بدن پر نکل آتے ہیں ان میں کوئی سخت اور کوئی خورد کوئی کلاں ہوتا ہے سبب اسکا مادہ سوداوی ہے **علاج** شونیز ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا بہت مفید ہے **دیگر** چربی مرغ ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ دونوں کو گرم کرکے لگانا مجرب ہے **دیگر** نوسادر ۳ ماشہ انزروت ۳ ماشہ زنگار ۳ ماشہ صابون ایکتولہ سبکو ایکتولہ پانی میں پیسکر لگانا بہت مفید ہے **دیگر** سقمونیا ایکماشہ۔ شیرانجیر ایکتولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** کشنیز ایکتولہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** سرگین طاؤس ایکتولہ سرکہ ایکتولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** صدف سوختہ ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** چونہ قلعی ۳ ماشہ سجی ۳ ماشہ دونوں پانی ایکتولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** پھٹکڑی ۳ ماشہ پشک بز سوختہ ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** حلتیت ۳ ماشہ انجیر ایکعدد سرکہ ایکتولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** سرگین گاؤ ایکتولہ سرکہ ایکتولہ ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** خاکستر چوب

انگور ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** خاکستر بادنجان ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** تخم ترب سوختہ ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ میں لگانا مجرب ہے **دیگر** تخم ترب ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** خون ترتازہ لگانا مجرب ہے **دیگر** تخم جرجیر ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** مازو ۳ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ چربی مرغ ایکتولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** شیر انجیر قدرے لگانا مجرب ہے **دیگر** زنگار ایکماشہ کاغذ سوختہ ایکماشہ شحم حنظل ۳ ماشہ نوسادر ۳ ماشہ اشجار ۳ ماشہ زرنیخ ۳ ماشہ گندھک پتہ گاؤ ایکتولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** زنگار ۳ ماشہ مس سوختہ ۳ ماشہ شحم حنظل ۳ ماشہ نوسادر ۳ ماشہ ہیجی ۳ ماشہ سبکو سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** کودک جس جگہ پیشاب کرے اسجگہ کی مٹی لگانا مفید ہے **دیگر** اشجار ۳ ماشہ چونہ ۳ ماشہ زنگار ۳ ماشہ بول کودک ایکتولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** زنگار ۳ ماشہ کاغذ سوختہ ۳ ماشہ صابون ۳ ماشہ سبکو پانی میں قدرے پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** عسل بلادر ایک سرخ لگانا مجرب ہے، **دیگر** شحم حنظل ۳ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ کا ملا کرنا مجرب ہے۔

## سوال عدسیہ کا حال بیان کرو

**جواب** یہ بثور مانند مسور کے چہرہ پر نکلتے ہیں اور یہ برنگ زرد سخت مانند مسور کے ہوتے ہیں سبب اسکا رطوبت صفراء ہے ملکر فاسد اور غلیظ ہو جاتی ہے **علاج** تنقیہ بلغم کا کرنا یہ دوا بہت مفید ہے شیطرج سوختہ ۳ ماشہ سرشف ۳ ماشہ دونوں کو پانی ۲ تولہ میں گرم کرکے لگانا مجرب ہے **دیگر** کندش ۳ ماشہ کندہک آملہ سار ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** گزمازج ایکتولہ سرکہ ایکتولہ شیر ایکتولہ

کمند رش ایک تولہ سب کو سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے +

## سوال تونہ کا حال بیان کرو

**جواب** - یہ بھی بثور ہمرنگ جلد کے ہوتا ہے اور یہ مقام فرج و مقعد اور اند کی طرف رخسار میں مانند مسہ کے ہو جاتا ہے سبب اسکا بلغم غلیظ ہو کر صفرا سے فاسد ہوتی ہے **علاج** تنقیہ مسہل بلغم سے کرنا مفید ہے **دیگر** سکنجبین پلانا مفید ہے۔ **دیگر** شبرا بجیرا ایک سرخ لگانا مجرب ہے **دیگر** گولرا یک عدد بیٹہ کا ڈ ۳ ماشہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** گوشت تجرا یک تولہ جلا کر راکھ اسکی شہد ا یک تولہ میں ملا کر لگانا مفید ہے + باقی علاج مسہ کا کرنا مفید ہے +

## سوال نفاطات و نفاخات حال بیان کرو

**جواب** اگر آبلہ مانند جل جانے آگ کے نمودار ہووے تو نفاطات ہے اور جس میں ریح بھر جاوے اور پانی نہ نکلے وہ نفاخات ہے اور نفاطات میں سے پانی نکلتا ہے اور نفاخات میں سے کچھ نہیں نکلتا ہے سبب اسکا حرارت ہے **علاج** فصد باسلیق کھولنا لعاب بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۳ ماشہ شربت نیلوفر ۲ تولہ سب کو عرق گاؤزبان ۱ تولہ میں ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** عدس مقشر ۳ ماشہ سرکہ ایک تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ روغن گل ایک تولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے۔ نفاطات کو سوئی سے چھیڑ کر پانی نکالنا مفید ہے **دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ پانی میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** گندھک ۳ ماشہ مردار سنگ

۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے **دیگر** انزروت ۲ ماشہ صبر ۳ ماشہ کند ر ۳ ماشہ زنگار ۳ ماشہ سفیدہ ۵ کاشغری ۳ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** پشک بزسوختہ ۳ ماشہ عسل ایکتولہ میں لگانا مجرب ہے +

## سوال بثور صغار کا حال بیان کرو

**جواب** یہ بثور کو چک جلد پر ظاہر ہوتے ہیں مانند دانہ خشخاش کے ہیں - سبب اسکا رطوبت حاد ہوکر پھر چوڑے ہو جاتے ہیں **علاج** فصد باسلیق کرنا اور مسہل بلغم کا کرنا مفید ہے **دیگر** سداب ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ میں پیسکر بدن پر ملنا مفید ہے **دیگر** اصل السوس ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ میں ملاکر ہمراہ شربت عناب ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** موم ۶ ماشہ نمک لاہوری ایکماشہ کل روغن ایکتولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** کافور ایکماشہ رسوت ایکماشہ سرکہ ایکتولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے +

## سوال بثور لبنیہ کا حال بیان کرو

**جواب** یہ بثور سفید مانند مہاسوں کے عالم جوانی میں چہرہ پر نکل آتے ہیں اور جب انکو توڑا جاوے تو اسمیں سے رطوبت چکنی نکلتی ہے سبب اسکا رطوبت صدیدی سطح جلد پر آجاتی ہیں **علاج** پوست بیضہ مرغ ۳ ماشہ استخوان بز سوختہ ۳ ماشہ آرد نخود ایکتولہ ملاکر پانی میں چہرہ پر ملنا مفید ہے **دیگر** شونیز ۳ ماشہ بزرکتان ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں ملاکر ملنا مفید ہے **دیگر** سلیخہ ۳ ماشہ موئے انسان سوختہ ۳ ماشہ عسل ایکتولہ سرکہ ایکتولہ ملاکر ملنا مفید ہے **دیگر** پشک گوسفند ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے

**دیگر** سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ روغن گل ایکتولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** لہسن سوختہ ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** زیرہ سیاہ ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ مردارسنگ ۳ ماشہ کافور ایکماشہ زعفران ایکماشہ گل ارمنی ایکماشہ صبر ایکماشہ روغن گل ۲ تولہ سبکو پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** تخم ترب ۳ ماشہ تخم خرپزہ ۳ ماشہ مغز بادام ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ سبکو پانی میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** کف دریا ۳ ماشہ مغز بادام ۶ ماشہ تخم ترب ۳ ماشہ گل بنفشہ ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ برگ حنا ۳ ماشہ آرد نخود ایکتولہ سبکو ملاکر چہرہ پر ملنا مفید ہے **دیگر** مغز گھونگچی سفید ۳ ماشہ تخم خربا ۳ ماشہ روغن کنجد ایکتولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** زرنباد ۳ ماشہ کف دریا ۳ ماشہ خرمہرہ زرد ۳ ماشہ عرق لیموں ایکتولہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** کلونجی ۳ ماشہ تخم بکائن ۳ ماشہ نرکچور ۳ ماشہ ہلدی ۳ ماشہ پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** مغز ریٹھہ ۳ ماشہ شیر گاؤ ایکتولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** پوست درخت سرس ۳ ماشہ پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** آرد نخود ایکتولہ مردارسنگ ۳ ماشہ سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ شیر گاؤ ۳ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** جو بکلاں ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ عرق گلاب ایکتولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** زرد چوبہ ۳ ماشہ جو مقشر ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایکتولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** بزرکتاں ۳ ماشہ گلنار ۳ ماشہ خاکستر چوب انگور ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** شونیز ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ تخم کتاں ۳ ماشہ نوسادر ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے ٭

## سوال شبلم کا حال بیان کرو٭

**جواب** یہ بثور بشکل دانہ مسور اول سیاہ رنگ کے ہوکر چہرہ پر ظاہر ہوتے ہیں اور

پھر بشکل پیپسہ کے سرخ ہو جاتے ہیں سبب اسکا خون غلیظ حاد ہوکر مہلک ہوتے ہیں۔ **علاج** فصد سرارو کی کھولنا اور مسہل خلط سوداکا کرنا اور ماء الجبن اسمیں بہت فائدہ کرتا ہے **دیگر** شربت بسفائج ۲ تولہ ہمراہ عرق شاہترہ ۵ تولہ کے پلانا مجرب ہے۔ یہ ضماد بہت مفید ہے مرداسنگ ۳ ماشہ زردچوبہ ۳ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے۔ جونک لگانا بھی بہت مفید ہے +

## سوال بطم کا حال بیان کرو۔

**جواب۔** بطم بثور برنگ سیاہ بقدر پستہ کے پنڈلیوں میں پیدا ہوتے ہیں پھر زخم ہوکر زرد پانی نکلتا ہے سبب اسکا احتراق خلط سوداوی ہے **علاج** دوالی کا علاج بہت مفید ہے فصد باسلیق کی کھولنا مفید ہے ماء الجبن بھی مفید ہے **دیگر** برگ حنا سوختہ ۳ ماشہ مامیران ۳ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے **دیگر** صدف سوختہ ۳ ماشہ مرد ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے جونک لگانا بہت مفید ہے باقی علاج جراح کا کرنا چاہیئے

## سوال بثور لصداغ کا حال بیان کرو

**جواب** جو بثور کہ بناگوش پر ظاہر ہوتا ہے اسکو بثور اصداغ کہتے ہیں اسمیں ریم نہیں پڑتی اور رنگ سرخ ہوتا ہے اور اسکی شدت سے درد سر پیدا ہو جاتا ہے اور آنکھوں میں اندھیرا آجاتا ہے سبب اسکا دماغ سے خون ناقص ہوکر آتا ہے **علاج** فصد سرارو کی کھولنا اور تنقیہ دماغ کا مسہل بلغم کا کرنا مفید ہے **دیگر** گل بنفشہ ۳ ماشہ آرد جو ۳ ماشہ خطمی ۳ ماشہ سرکہ ایک تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** روغن موم لگانا مفید ہے

یہ قسم ناصورکی ہے ملک شام میں اس مرض میں بہت ہلاک ہوجاتے ہیں +

## سوال بثور قفا کا حال بیان کرو

**جواب۔** یہ بثور بھی بشکل اصداغ کی سر سے نیچے گردن پر پس پشت ہوتا ہے اور سوزش اس میں سخت ہوتی ہے اور تپ بھی سخت ہوجاتا ہے اسمیں خطرہ عظیم ہے یہ فوراً ہلاک کردیتا ہے اسکے ہونیسے ورم دماغ پہ ہوجاتا ہے **علاج** فصد سرارو کی کھولنا اور مسہل صفرا کا کرنا روغن بنفشہ ۲ ماشہ شیر عورت ۲ ماشہ ملاکر ناک میں ڈالنا اور سر پر ملنا مفید ہے **دیگر** اسپغول ۲ ماشہ پانی میں تر کرکے لگانا مفید ہے یہ مرض بھی قابل علاج نہیں ہے فوراً ہلاک کردیتا ہے باقی علاج کسی کامل ڈاکٹر کا یا جراح سے رجوع کرنا ورنہ مشکل ہے +

## سوال بثور بادنجانی و نیلچی و اسود کا حال بیان کرو

**جواب** یہ بثور برنگ سیاہ یعنی اول سرخ ہوکر پھر سیاہ داغ پڑجاتے ہیں یہ قسم آتشک کی ہے علاج آتشک سے کرنا ضروری ہے

## سوال بثور غربیہ کا حال بیان کرو

**جواب۔** یہ بثور سات قسم کے اطبا نے بیان فرمائے ہیں جنمیں چیچک خسرہ و نملہ و نار فارسی یہ سب بثور غربیہ میں سے ہیں اور ایک قسم بثور سفید اور نیک جو عام کو نکلتے ہیں۔ دوسری قسم دمل جو بڑے ہوجاتے ہیں اور نیک ہیں تیسری قسم دمل سخت جنمیں بعد پختہ ہونے کے پیپ وغیرہ نکلکر صاف ہوجاتے ہیں بثور غربیہ بہت نیک ہیں انمیں نقصان جان کا نہیں ہوتا **علاج** رسوت ۳ ماشہ گیرو ۳ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ

کتھ سفید ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ انکو عرق مکو ۲ تولہ میں پیسکر لگانا ہر قسم بثور غریبہ کو مفید ہے **دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۳ ماشہ کمیلہ ۳ ماشہ چونہ ۳ ماشہ۔ کتھ ۳ ماشہ نیلہ تھوتھہ ۳ ماشہ سبکو روغن زرد ۵ تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** بیل گری ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ نیلہ تھوتھہ ۳ ماشہ سبکو پانی میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** کتھ سفید ۳ ماشہ نیلہ تھوتھہ ۳ ماشہ سپاری سوختہ ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ ہلیلہ زرد ۳ ماشہ ریوند چینی ۳ ماشہ سبکو پانی میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** صندل سفید ۳ ماشہ خستہ انبہ ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** زرد چوبہ سوختہ ۳ ماشہ چونہ ۳ ماشہ روغن کنجد ۲ تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** عدس سوختہ ۳ ماشہ آملہ سوختہ ۳ ماشہ حنا سوختہ ۳ ماشہ کمیلہ ۳ ماشہ نیلہ تھوتھہ بیربال ۳ ماشہ روغن زرد ۴ تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** پکھان بید ۲ ماشہ گلو سبز ۳ ماشہ دونوں کو پانی میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ برگ حنا ۳ ماشہ کمیلہ ۳ ماشہ نشاستہ ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ روغن گل ۲ تولہ سبکو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** انبہ ہلدی ۳ ماشہ ہالون ۳ ماشہ نیلہ تھوتھہ ۳ ماشہ روغن تلخ ۳ تولہ میں ملا کر لگانا مجرب ہے **دیگر** بیخ مدار ۳ ماشہ زرد چوبہ ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ سبکو پانی میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** کتھ سفید ۳ ماشہ مازو ۳ ماشہ دونوں کو سرکہ انگور میں گھسکر لگانا مجرب ہے یہ سب ادویہ بثور غریبہ کیواسطے حکم اکسیر کا رکھتی ہیں۔

# فصل چہارم

## تشریح جلد مع امراض کے بیان میں

## تصویر جلد آدم



جلد پوست یعنی چمڑہ کو کہتے ہیں یہ قدرت نے پوشش تمام بدن کے واسطے تجویز فرمائی ہے
کسی کا قول ہے ؎

تنکی عریانی سے بہتر نہیں دنیا میں لباس ٭ یہ وہ جامہ ہے کہ جسکا نہیں سیدھا الٹا

یہ پوست قدرت کاملہ نے تمام حیوانات کو عطا فرمایا ہے اور اسمیں نولاکھ سوراخ مسامات ہیں جنکے ذریعہ سے ہوا کی آمدورفت ہے جو غذا آدم کی مقرر فرمائی ہے اور جلد [illegible] اسود - کلف و نمش - برش - و ثیلان - و [illegible] ابرص ٭

## سوال [illegible] ال بیان کرو

جواب [illegible] قطع کر دیتے ہیں یہ موذی مرض بھی اعضا کو اور نسل کو اور عمر کو قطع کر دیتا ہے اسواسطے اسکو جذام کہتے ہیں اور اسکو داء الاسد

داء الاسد بھی کہتے ہیں یہ مرض اکثر شیر کو ہوتا ہے اور ابتدا میں اس مرض والے کا چہرہ مانند شیر کے ہو جاتا ہے دوسرے یہ مرض شیر کیطرح جسد کرتا ہے آخر ہلاک کر دیتا ہے اور اسکو کبرائی اور سرطان عام بدنی بھی کہتے ہیں سبب اسکا سوداء غیر طبعی کا احتراق ہو کر مزاج و شکل و اعضا کو فاسد کر دیتا ہے اور تمام اعضا متقرح ہو کر گرنے شروع ہو جاتے ہیں اور بعض اطبا نے فرمایا ہے کہ جذام عبارت فساد اعضا غذائی کی ہے اور یہ کوئی خلط بغیر سودا کے دوسری پیدا نہیں ہونے دیتا اور جسوقت قوت مغیرہ ضعیف ہو جاتی ہے کہ جو خاص گوشت میں کام کرتی ہے اسپر برودت و یبوست کا غلبہ ہو کر خلط سوداوی خونکو جلاکر تمام اعضا کی وہی سودا ہو کر غذا ہو جاتی ہے اور تمام خونکو اور منی کو فاسد کر کے غلظت سے جما دیتی ہے جالینوس کا فرمان ہے کہ حرارت و یبوست جگر میں شدت سے بڑھکر خونکو جلا دیتی ہے آخر برودت و یبوست مزاج جگر کو غلیظ کر کے خونکو منجمد کر دیتی ہے اور مرض جذام چھ قسم سے ہوتا ہے اول اخلاط اربع کے جلنے سے سوداء غیر طبعی ہو جاوے اور سوداء غیر طبعی جلکر احتراق پکڑ جاوے اور چھٹے بسبب غلبہ برودت کے جمود ہو کر خونکو پانی کر دیوے علامت اول ابتدا میں سرخ سیاہی مائل ہو جاویگا اور آنکھوں میں سرخی و سیاہی ظاہر ہو گی اور آواز بھاری ہو جاویگی اور عطسہ کثرت سے شروع ہو جاوینگے اور غصہ اور جوش بہت طبیعت میں پیدا ہوگا اور زبان غلیظ ہو جاویگی اور خواب پریشان اور خوفناک ظاہر ہونگے اور بدن کبھاری ہو جاویگا اور لب سیاہ ہو جاوینگے اور چہرہ مانند چہرہ شیر کے پھول جاویگا اور رنگ بدن کا سیاہ ہو جاویگا اور غدود بدن میں پیدا ہو جاوینگے اور بال سر کے اور پلکونکے گرنے شروع ہو جاوینگے اور ناک کی ہڈی پر زخم ہو کر گر جاویگی پھر ہاتھ پاؤں پر زخم ہو کر زرد پانی بدبودار خارج ہوگا۔ پھر بھی

انگلیوں میں ہو جاویگی اور رنگ بناگوش اور ابرو پر ورم ہو جاویگی اور پسینہ بدبودار آویگا۔
اگر دا دکثرت سے پیدا ہو جاویں تو یہ بھی علامت جذام ہے مجذوم سے پرہیز لازمی ہے اور
یہ مرض لا علاج ہے اگر ابتدا میں کوشش کیجا وے تو تعجب کیا ہے کہ خدا اپنا فضل کردے
طریق علاج درج کرنا ضروری ہے **علاج** اول فصد باسلیق و صافن و اسلیم کی کھولنا
اور ایام فصد میں اس دوا کا استعمال کرانا لازمی ہے شاہترہ ۶ ماشہ چرائتہ ۶ ماشہ سرپھوکہ
۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ نیم سیر پانی میں جوش دیکر شہد ۲ تولہ ملاکر پلانا اور رفتہ رفتہ فصد کھولنا
بعد میں ماء الجبن کرانا اور مسہل خلط سودا کا کرنا مفید ہے **دیگر** ورق طلا ۱۰ عدد شہد ایکتولہ
میں ملاکر چٹانا مفید ہے **دیگر** گوشت مینڈک صحرائی خشک کرکے ۳ ماشہ روز ہمراہ
گوشت حلوان کے کھلانا مفید ہے **دیگر** یہ اسرار اطبا کا نسخہ ہے خردل ۶ ماشہ چالیس
یوم ہمراہ آب کھلانا اور شیرہ پودینہ سبز کا تمام بدن پر ملنا جذام کو دور کر دیتا ہے **دیگر**
اسرار جالینوس دافع جذام ۔ روغن شحم حنظل کو بدن پر چالیس یوم ملنا اور تخم حنظل
۴ تولہ پیسکر ہاتھ پاؤں کی مالش کرنا تا کہ ذائقہ زبان کا کڑوا ہو جاوے انشاء اللہ جذام
دور ہو جاویگا **دیگر** ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ چالیس یوم تک کھلانا اور روٹی نخود بے نمک دینا
دافع جذام ہے **دیگر** برگ زیتون ایکتولہ چالیس یوم تک کھلانا دافع جذام ہے **دیگر**
یہ اسرار فرمودہ حضرت قبلہ ام کا ہے مار سیاہ جوان لیکر سر اور دم اسکی کاٹ کر اسکا گوشت
۱۰ تولہ ہڈی سے علیحدہ کرکے اسمیں سنکھیا سفید ۶ ماشہ خراطین ۲ تولہ ملاکر خوب اسکو
کوٹکر اسکی گولیاں برابر فلفل سیاہ کے بنادیں صبح و شام ہمراہ مسکہ گاؤ ۵ تولہ کے
کھلادیں غذا روٹی نخود روغن زرد کے سوائے چالیس یوم اور کچھ نہ دیویں انشاء اللہ
تعالیٰ جذام ہر قسم کا دور ہو جاویگا مجرب ہے **دیگر** پودینہ سبز ایکتولہ چالیس یوم کھلانے

شنجرف کا کشتہ برنگ سفید ہو جاویگا خوراک ایکچاول ہمراہ مسکہ ایکتولہ یہ نسخہ
ہمیشہ قوت باہ میں حضرت قبلہ اکثر بیمار دنکو دیا کرتے تھے غذا مرغن و نان نخود
شیر برنج کھلانا مجرب ہے۔

## سوال برص کا حال بیان کرو

**جواب۔** برص سفید داغ کو کہتے ہیں اور برص دو قسم کی ہوتی ہے ایک برص
ابیض جسکو سفید داغ کہتے ہیں دوسری برص اسود جو سیاہ داغ ہوتا ہے بعض
میں اگر بال سفید ہو جاویں اور بجائے خون کے پانی نکلے تو لا علاج ہے وقت
علاج کے اول سوئی لگا دے اگر خون نکلے تو قابل علاج ہے ورنہ لا علاج تصور
کرو اور جو پیدائشی ہو وہ بھی لا علاج ہے سبب اسکا برودت ہے اسکو بھی قسم جذام
میں اطبا نے شمار کیا ہے اور یہ موروثی اور متعدی بھی ہو جاتی ہے اس سے پرہیز
لازم ہے۔ **علاج** اول منضج و مسہل بلغم کا کرنا اور بادنجان صحرائی کو پیسکر ضماد
کرنا بہت مفید ہے **دیگر** گوشت خارپشت ۳ ماشہ ہمراہ آب کرفس ایکتولہ کے کھانا
اسرار میں اسکی تعریف بہت لکھی ہے **دیگر** بہمن سرخ ۳ ماشہ ہمراہ شیر گرم کے کھلانا
مجرب ہے **دیگر** شکاعی ۳ ماشہ افسنتین ۳ ماشہ غاریقون ۳ ماشہ عاقرقرحا ۳ ماشہ سبکو
پیسکر شہد ۲ تولہ میں ملاکر ۳ ماشہ ہمراہ عرق مکو ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** حب النیل
۱ ماشہ کندش ۱ ماشہ نانخواہ ۱ ماشہ خردل ۱ ماشہ سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے
**دیگر** عقرب سیاہ ایکعدد و پیاز نرگس ایکعدد سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے۔
**دیگر** بلادر ۳ ماشہ خربق سیاہ ۳ ماشہ تخم ترب ۳ ماشہ شونیز ۳ ماشہ کندش ۳ ماشہ
نوسادر ۳ ماشہ توتیا ۳ ماشہ سبکو عرق لیموں میں کھرل کرکے ضماد کرنا مفید ہے **دیگر**

دارشکنہ ۳ ماشہ خراطین ایکتولہ حب سلاطین ایکماشہ خردل ۳ ماشہ سرکہ ۵ تولہ میں
پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** گندہک آملہ سار ۲ ماشہ پاچی ۲ ماشہ گیرو ۶ ماشہ گولیاں
برابر نخود کے بنا کر کھلانا مفید ہے **دیگر** سیماب ایکتولہ سم الفار ۳ ماشہ سہاگہ ۳ ماشہ
زردی بیضہ مرغ ۵ عدد میں ملا کر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** گندہک آملہ سار سوختہ ۳ ماشہ
فرفیون سوختہ ۳ ماشہ بلادر سوختہ ۳ ماشہ خربق سیاہ ۳ ماشہ شیطرج ۳ ماشہ توتیا ۳ ماشہ
سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** عاقرقرحا ۳ ماشہ تربد سفید ۳ ماشہ۔
زنجبیل ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ ملا کر ۳ ماشہ ۴ یوم تک کھلانا مجرب ہے **دیگر** اجمود ۳ ماشہ
بادرنگ ۳ ماشہ پاچی ۳ ماشہ پوست انجیر ۳ ماشہ پوست نیب ۳ ماشہ برگ نیب ۳ ماشہ
انکو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنا کر ۴ یوم تک کھلانا مفید ہے **دیگر** پاچی ۴ ماشہ۔
چاکسو ۳ ماشہ انجبار زرد ۳ ماشہ تخم پنواڑ ۳ ماشہ نیم سیر پانی میں شبکو تر کرکے صبح ۲ تولہ
شہد ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** زرنیخ ۳ ماشہ تخم چینتہ ۳ ماشہ مسل ۳ ماشہ گھونگچی سفید ۳ ماشہ
پیشاب گاؤ ۴ تولہ میں حل کرکے ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** انزروت ۲ ماشہ نمک سنگ ۲ ماشہ
گھونگچی سفید ۴ ماشہ نرکچور ۲ ماشہ آب زقوم سبز ۴ تولہ پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر**
تخم پلاس ۲ ماشہ نیلا تھوتھہ ۳ ماشہ کتھہ سفید ۳ ماشہ عرق لیموں ایکتولہ میں پیسکر ضماد کرنا
مفید ہے **دیگر** پوست انجیر جنگلی ۲ ماشہ ایلچی ۲ ماشہ گل ڈھاک ۲ ماشہ پیسکر گولیاں برابر
نخود کے بنا کر ۴ یوم تک کھلانا مفید ہے **دیگر** فرمودہ حضرت قبلہ عالم خربق سیاہ ۲ ماشہ
لازورد ۲ ماشہ سہاگہ بریاں ۲ ماشہ شحم حنظل ۲ ماشہ فاریقون ۳ ماشہ تربد سفید ۲ ماشہ بسفائج
۲ ماشہ ایارج فیقرا ۲ ماشہ زنجبیل ۲ ماشہ خردل ۲ ماشہ شونیز ۲ ماشہ مصطگی ۲ ماشہ برگ سناکی
۲ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۲ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۲ ماشہ آملہ ۲ ماشہ زوفا ۲ ماشہ انیسوں ۲ ماشہ نانخواہ

۶ ماشہ سبکو شکر و شہد دو چنداں میں ملا کر معجون بنا دیں ایک تولہ ۴۰ یوم تک کھلانا مجرب ہے دیگر بابچی ۵ تولہ گندھک آملہ سار ۲ تولہ فلفل سیاہ ایک تولہ دار فلفل ایک تولہ دار چینی ۶ ماشہ سلیخہ ۶ ماشہ قرفہ ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ سعد ۶ ماشہ باؤبڑنگ ۶ ماشہ جوزبوا ۶ ماشہ حب البلسان ۶ ماشہ تربد سفید ۶ ماشہ سبکو پیسکر شہد دو وزن میں ملا کر معجون بنا دیں ۴۰ یوم تک کھلانا نہایت مجرب ہے غذا نان نخود ہر غن بے نمک اور یہ ضماد کرنا مفید ہے حربق سیاہ ۶ ماشہ گندھک آملہ سار ۶ ماشہ شیطرج ۶ ماشہ عاقرقرحا ۶ ماشہ بیشک موتی ۶ ماشہ سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے ٭

# سوال برص اسود کا حال بیان کرو

**جواب** یہ داغ سیاہ خارش ہوکر مانند فلوس کے جگہ بجگہ نمودار ہوتے ہیں اسکو قوبا مقشر بھی کہتے ہیں سبب اسکا احتراق خلط سوداوی کا ہے اور یہ مقدمہ جذام کا ہے **علاج** برگ حنا ایک تولہ کو ایک پاؤ پانی میں تر کر کے ۴۰ یوم تک پلانا مفید ہے فصد باسلیق کی کھولنا مالجبن کا کرنا اسمیں بہت مفید ہے دیگر شاہترہ ۱۰ ماشہ بسفائج ۶ ماشہ سپستان ۱۱ دانہ عناب ۵ دانہ گل بنفشہ ۶ ماشہ سبستاں [illegible] ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ [illegible] اسطوخودوس ۶ ماشہ [illegible] ۶ ماشہ [illegible] ماشہ سبکو دو وزن شہد میں ملا کر معجون بنا دیں ۶ ماشہ ہمراہ عرق شاہترہ ۵ تولہ کے ۴۰ یوم تک کھلانا مجرب ہے دیگر [illegible] مرو اسپند ۳ ماشہ [illegible] بنا کر صبح و شام کھلانا مفید ہے دیگر پاذ زہر ۳ ماشہ خاکستر استخوان ماہی ۳ ماشہ

گوشت خارپشت ۳ ماشہ زردی بیضہ مرغ ایکعدد روغن گل ۳ تولہ سرکہ ۵ تولہ ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** چونہ ۳ ماشہ خربق سیاہ ۶ ماشہ پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** خربق سیاہ ۶ ماشہ شیطرج ۶ ماشہ مجیٹھ ۶ ماشہ مردار سنگ ۶ ماشہ پھٹکڑی ۶ ماشہ سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے **دیگر** خاکستر افعی سیاہ ۶ ماشہ سرگین گاؤ ایکتولہ پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** تربچلہ ایکتولہ افتیمون ۶ ماشہ بسفائج ۶ ماشہ نمک لاہوری ۶ ماشہ لاجورد مغسول ۳ ماشہ اسطوخودوس ۶ ماشہ غاریقون ۶ ماشہ حجر ارمنی ۳ ماشہ سفوف کرکے ۳ ماشہ ہمراہ آب کیا ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** زرنیخ ۶ ماشہ گوگھرو ۶ ماشہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** زرنیخ ۳ ماشہ شونیز ۶ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** تخم ترب ۶ ماشہ تخم جرجیر ۶ ماشہ کندش ۶ ماشہ قسط ۶ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے باقی علاج جذام کا کرنا مفید ہے

## سوال کلف و نمش و برش کا حال بیان کرو

**جواب** - کلف جھائیں جو چہرہ پر سیاہی مائل جلد پر پڑجاتی ہے اور اکثر حالت حمل میں حاملہ کو عارض ہوتی ہے اور نمش لہسن جو سیاہ یا نیلگو رنگ کا بدن پر ہوجاتا ہے اور برش جو مانند تل کے بڑا مائل سرخی یا سیاہی ہوجاتے ہیں سبب تینونکا خلط سوداوی احتراقی ہے اور پیدایشی ہوتے ہیں اور بخارات معدہ سے بھی پیدا ہوجاتے ہیں **علاج** اول فصد باسلیق کی کھولنا اور ماء الجبن کرنا مفید ہے اور یہ دوا بہت مفید ہے برگ سنا کی ۶ ماشہ برگ نیلوفر ۶ ماشہ دونوںکو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** انجیر خام ایکعدد آردجو ایکتولہ حلبہ ۶ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** قرنفل ۳ ماشہ کندش ۳ ماشہ تخم ترب ۳ ماشہ شہد ایکتولہ ملاکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر**

پوست بیضہ مرغ ۲ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ قسط تلخ ۲ ماشہ سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مفید ہے **دیگر** سرگین کنجشک ۲ ماشہ سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** تخم خربزہ ۶ ماشہ آرد گندم ایک تولہ پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** برگ چینہ ایک تولہ پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** خولنجان ۲ ماشہ عرق لیموں ایک تولہ میں گھسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** کف دریا ۲ ماشہ عرق لیموں ایک تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** گھونگچی سفید ایک تولہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** آرد باقلا ایک تولہ تخم ترب ایک تولہ تخم خربزہ ۲ ماشہ سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** بیخ جولائی سوختہ ایک تولہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** مغز بادام ایک تولہ اکلیل الملک ۲ ماشہ کتیرا ۱-۶ ماشہ شیر گاؤ ۵ تولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے **دیگر** تخم ترب ۶ ماشہ سیندور ۲ ماشہ آرد باقلا ایک تولہ گل قیصوم ۶ ماشہ پیسکر پانی میں لگانا مفید ہے **دیگر** کنجد سیاہ ۲ ماشہ زیرہ سیاہ ۲ ماشہ پوست سرس ۲ ماشہ سبکو پیسکر پانی میں ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** کھلی ایک تولہ نوسادر ۲ ماشہ چوک ۲ ماشہ سہاگہ ۲ ماشہ روغن کنجد ۳ تولہ میں ملا کر لگانا مفید ہے **دیگر** تخم ترب ۲ ماشہ تخم پنواڑ ۲ ماشہ بابچی ۲ ماشہ شیر گاؤ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** زرنیخ ۳ ماشہ شورہ قلمی ۳ ماشہ دونوں کو پانی ایک تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** سم الفار ایک ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ پانی ایک تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** مغز بادام تلخ ایک تولہ تخم ترب ۲ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** تخم ترب ۳ ماشہ قسط تلخ ۳ ماشہ مغز بادام ایک تولہ پانی ۳ تولہ میں پیسکر ضماد لگانا مجرب ہے **دیگر** سیماب ۶ ماشہ مغز بادام ایک تولہ تخم خربزہ ۲ ماشہ پانی ۳ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے باقی علاج برص اسود کا کرنا چاہیئے۔

## سوال۔ فیلان کا حال بیان کرو۔

جواب جو خال چہرہ پر یا بدن پر پڑ جاتے ہیں جنکو تل کہتے ہیں سبب اسکا خلط سوداوی ہے علاج فصد باسلیق کا کھولنا اور منضج و مسہل سودا کا کرنا مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے پودینہ ایکتولہ سرکہ ایکتولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے ماء الجبن اسمیں بہت فائدہ کرتا شربت بسفائج ۲ تولہ ۴۰ یوم تک پلانا بہت مفید ہے اگر مولودی ہوں تو لاعلاج ہیں۔

## سوال ۔ وشم کا حال بیان کرو

جواب ۔ یہ وہ داغ ہیں جو اکثر عورتیں سوزن سے سرمہ ڈالکر اپنے بدن پر سیاہی مائل پیدا کر لیتی ہیں اور یہ بھی مانند خال کے بدن میں پیوست ہو جاتا ہے علاج اگر اسکا نکالنا منظور ہووے تو علک البطم ۳ ماشہ شہد ایکتولہ میں ملاکر لگانا مفید ہے دیگر۔ عسل بلادر ۳ ماشہ نمک لاہوری ایکماشہ ملاکر لگانا مفید ہے دیگر دبنج ۳ ماشہ کندر ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے دیگر اشجار ایکماشہ چونہ ایکماشہ ملاکر لگانا مفید ہے دیگر نطرون ۳ ماشہ کندش ۳ ماشہ صمغ آلو ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ شہد ایکتولہ میں ملاکر لگانا مفید ہے دیگر صابون ۳ ماشہ سجی ۳ ماشہ ملاکر لگانیسے داغ نکل جاتے ہیں۔

## سوال ۔ شقاق جلد و وجہ کا حال بیان کرو

جواب ۔ پھٹ جانا جلد منہ کا یا شقاق شفتین یعنی باچھن یا شقاق قدم یعنی ایڑی کا یہ موسم سرما میں اکثر ہو جایا کرتا ہے ۔ علاج سب کا ایک ہی تجویز کیا ہے یہ دوا بہت مفید ہے سرطان نہری ایکعدد روغن کنجد ۲ تولہ میں ملاکر لگانا مفید ہے دیگر اکلیل الملک ۳ ماشہ حلبہ ۳ ماشہ بابونہ ۳ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۲ تولہ ملاکر لگانا مفید ہے۔

دیگر آروجلبہ ایکتولہ موم سفید ۶ ماشہ روغن گل ۳ تولہ ملا کر لگانا مفید ہے دیگر پیاز
بیاں ایکتولہ شہد ۲ تولہ ہیں ملا کر لگانا بہت مفید ہے دیگر آب شلجم ایکتولہ چربی گوسفند
۲ تولہ روغن گل ۳ تولہ ملا کر لگانا مفید ہے دیگر گل خطمی ۶ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ مقر کردو
۶ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن زرد ۲ تولہ ملا کر لگانا مفید ہے دیگر رال ۶ ماشہ روغن کنجد ۲ تولہ۔
ملا کر لگانا مفید ہے دیگر نشاستہ ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ موم سفید ۶ ماشہ روغن
گل ۲ تولہ ملا کر لگانا مفید ہے +

# سوال بہق ابیض کا حال بیان کرو

**جواب** اسکو چھیپ کہتے ہیں یہ اکثر جلد پر سفید سفید داغ مانند ابر کے گردن
وسینہ پر پیدا ہو جاتے ہیں اور اسمیں خارش ہوا کرتی ہے اور دہوپ کیوقت جس
وقت پسینہ آوے تو سوئیاں سی چبھتی ہیں سبب اسکا بلغم شور ہے **علاج** ماء الجبن
بہت مفید ہے یہ دوا بہت مجرب ہے برادہ صندل سرخ ۱ تولہ سم الفار ایکماشہ تخم ترب ۲ تولہ۔
سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر بدن پر مالش کرے بعد ایک گھنٹہ کے غسل کرنا مجرب ہے دیگر شیطرج
۳ ماشہ عاقرقرحا ۳ ماشہ تخم ترب ۳ ماشہ نکچھکنی ۳ ماشہ خردل ۳ ماشہ سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر
ملنا مجرب ہے دیگر عاقرقرحا ۳ ماشہ صابون ایکتولہ ملا کر لگانا مفید ہے +

# سوال۔ ابرس کا حال بیان کرو

**جواب**۔ اسکو چھاجن کہتے ہیں یہ خشکی ہاتھ پاؤں پر ظاہر ہوتی ہے سبب اسکا بھی خلط
سوداوی ہے اور خارش اسمیں بہت ہوتی ہے **علاج** یہ دوا بہت مجرب ہے پوست

مغیلاں ۳ ماشہ پوست انیہ ۳ ماشہ نیم پانی میں جوشدیکر دھونیسے فائدہ عظیم ہوتا ہے
**دیگر** پوست نیب ۶ ماشہ تو مڑی تلخ ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۱۰ ماشہ تخم خشخاش ۱۰ ماشہ شیر گاؤ
۵ تولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے **دیگر** شیر مدار ایکماشہ روغن کنجد ایکتولہ میں ملاکر لگانا مفید
ہے **دیگر** قسط تلخ ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ شیر مدار ۳ ماشہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر**
تالمکھانہ ۳ ماشہ نیلگرد ۲ تولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے **دیگر** رسکپور ۳ ماشہ رسوت ۳ ماشہ
صندل سفید ۳ ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ روغن گاؤ ۳ تولہ میں ملاکر لگانا
مفید ہے **دیگر** گھونگچی سفید ۳ ماشہ سیندور ۳ ماشہ پھٹکری ۳ ماشہ روغن کنجد ۳ تولہ میں
پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** برگ حنا ۳ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ پھٹکری ۳ ماشہ پانی ۵ تولہ میں پیسکر
لگانا مجرب ہے **دیگر** سرشف ایکتولہ سیندور ۳ ماشہ زرنیخ طبقی ۳ ماشہ صبر ۳ ماشہ تخم تربوز ۳
ماشہ پانی ۵ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** سم اسپ سوختہ ۶ ماشہ کمیلہ ۶ ماشہ سہاگہ ۳
ماشہ روغن کنجد ۵ تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے +

# فصل پانزدہم

## تشریح شعر مع امراض کے بیانمیں

### سوال شعر کا حال بیان کرو

**جواب** شعر بالونکو کہتے ہیں اور یہ مادہ دخانی ہے یہ دخان بدن میں جمع ہوکر جلد میں

آتے ہیں ان سے بال پیدا ہوتے ہیں اور یہ فضلہ ہضم چہارم کا مادہ دخانی ہے ان کو بھی بسبب مشارکت بدن کے اکثر امراض میں مبتلا ہونا پڑتا ہے اور امراض شعر کے یہ ہیں حزاز۔ داء الثعلب و داء الحیہ۔ نقح۔ انتشار شعر۔ تبلع۔ علت نعامہ۔ تشقق شعر۔ نموست شعر۔ شیب۔ انبات شعر۔ حلق شعر۔ تبییض شعر۔ قمقام وقمل۔ و صیبان شعر۔

## سوال حزاز کا حال بیان کرو

تصویر شعر صفحہ ۱۰۵۵ ملاحظہ کریں۔

**جواب** حزاز و ابرو قشنون یہ سب ایک ہی ہیں یہ مادہ سر میں بطور بھوسی گندم کے پیدا ہو جایا کرتا ہے اس کو عرف عام میں بفا کہتے ہیں سبب اسکا غلبہ خلط سوداوی کا ہے اور غلبہ برودت کے فساد سے بھی یہ مرض ہو جایا کرتا ہے **علاج** یہ دوا بہت مفید ہے آرد نخود ایکتولہ خطمی ۶ ماشہ سبوس گندم ایکتولہ سرکہ ۵ تولہ میں ملا کر سر پہ ملنا بہت مفید ہے **دیگر** روغن بنفشہ ایکتولہ روغن کدو ایکتولہ ملا کر لگانا مفید ہے **دیگر** مغز خربزہ ۶ ماشہ سبوس گندم ایکتولہ آرد باقلا ایکتولہ ملا کر سر پہ ملنا مفید ہے **دیگر** گل بنفشہ ۶ ماشہ تخم خطمی ۶ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ پانی ۳ تولہ میں پیس کر طلا کرنا مفید ہے **دیگر** زوفا ۳ ماشہ حب البان ۳ ایکتولہ ملا کر لگانا مفید ہے **دیگر** آب چقندر ۴ تولہ سے سر کو دھونا مفید ہے **دیگر** حلبہ ۳ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ آرد نخود ۲ تولہ سبکو پانی ایکپاؤ میں ملا کر سر میں ڈالنا مفید ہے **دیگر** بہدانہ ۳ ماشہ خطمی ۳ ماشہ کتیرا ۳ ماشہ تمر ہندی ایکتولہ ایکپاؤ پانی میں ملا کر سر میں ڈالنا مفید ہے **دیگر** تخم بکائن ایکتولہ آرد باقلا ایکتولہ ایکپاؤ پانی میں شیرہ نکالکر سر میں ڈالنا مفید ہے **دیگر** صبر ۳ ماشہ غاریقون ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ۔ ہلیلہ زرد ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ سقمونیا ۳ ماشہ پانی ۲ تولہ میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنا کر صبح و شام کھلانا مفید ہے **دیگر** خاکستر نخود ۶ ماشہ آرد جو ۶ ماشہ کنجد سیاہ ۶ ماشہ صبر ۶ ماشہ

ضماد ۲ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر سر پر لگانا مجرب ہے۔

# سوال۔ داء الثعلب وداء الحیہ کا حال بیان کرو

**جواب** داء الثعلب یہ مرض لومڑی کو ہوتا ہے تمام بال اسکے بدن کے گر جاتے ہیں۔
اور داء الحیہ مرض سانپ کو ہوتا ہے اسکا تمام پوست علیحدہ ہو جاتا ہے ان دونوں میں یہ
فرق ہے کہ داء الحیہ میں بال سر اور مونچھوں کے گر جاتے ہیں اور جلد میں شقاق ہو جاتے ہیں
اگر اندر سے باریک نکلے تو داء الحیہ ہے اور اگر بال تمام بدن کے گر جاویں اور شقاق نہ
ہووے تو داء الثعلب ہے سبب اسکا مادہ ردی سوختہ صفراوی یا بلغم سوختہ سے ہوتا ہے
**علامت** سفیدی ونرمی جلد کی۔ اور یہ ہر ایک خلطے کے سوختہ ہو جانے سے ہو جاتا ہے اگر
زردی رنگ جلد کی اور لاغری بدن کی اور جلد مانند بچہ گنجشک کے ہووے تو صفرا سوختہ
سے ہوا اور اگر سرخی رنگ جلد کی ہے تو خون کا فساد ہے اور اگر سفیدی رنگ جلد کی ہے تو
بلغم کا فساد ہے اور اگر سیاہی جلد کی ہے تو سودا کا فساد ہے **علاج** فصد باسلیق کی کھولنا
حجامت یا شرط لگانا اور جونک لگانا مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے فرفیون ۳ ماشہ پیاز بریاں
۳ ماشہ خردل ۳ ماشہ زرد فام ۳ ماشہ پانی ۴ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** نشاستہ ایکتولہ
صمغ عربی ۶ ماشہ پانی ۴ تولہ میں ملا کر لگانا مفید ہے **دیگر** گوشت خارپشت ایکتولہ مویز ایکتولہ
سرکہ ۵ تولہ میں ملا کر لگانا مفید ہے **دیگر** پیاز نرگس ایکتولہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید
ہے **دیگر** تخم بنواڑ ۶ ماشہ جعفرات ۲ تولہ میں ملا کر لگانا مجرب ہے **دیگر** فلفل سیاہ ۵ ماشہ نمک
نگلس ایکماشہ ایکتولہ پانی میں پیسکر لگانا مفید ہے **دیگر** نڈہ مدار ایکعدد روغن کنجد ۲ تولہ میں
پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** توتیا سبز ایکماشہ جعفرات ۳ تولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے **دیگر**

تخم کرفس ۳ ماشہ حب الآس ۶ ماشہ چربی بطہ ۲ تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** نسخہ ایکتولہ روغن کنجد ۳ تولہ میں ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** پوست انار ۶ ماشہ پوست خشخاش ۶ ماشہ کمیلہ سوختہ ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ روغن سرسوں ۴ تولہ میں ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** نیل خام ۳ ماشہ سرگین مگس ایکماشہ ایکتولہ پانی میں ملاکر لگانا مجرب ہے ✦

# سوال نقع کا حال بیان کرو

**جواب**۔ اسمیں بھی سفیدی سر میں آکر یا سرخی ہوکر بال جگہ بجگہ کے گر جاتے ہیں اور جلد اونچی ہو جاتی ہے اور قروح ہو جاتا ہے سبب اسکا بخارات حریفہ ہیں **علاج** اول گرم پانی سے سر کو دھونا مفید ہے اسکے بعد شہد ۲ تولہ سرکہ ۵ تولہ میں ملاکر سر پہ ملنا مفید ہے۔ **دیگر** خاکستر پوست ریٹھہ ایکتولہ لادن رومی ۳ ماشہ موم سفید ۳ ماشہ روغن گل ۴ تولہ میں ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** زوفا ۳ ماشہ اجوائن دیسی ۳ ماشہ پانی ایکپاؤ میں جوشدیکر سر پہ لگانا مفید ہے **دیگر** خربق سیاہ ۶ ماشہ سقمونیا ۳ ماشہ تربد سفید ۶ ماشہ شحم حنظل ۶ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ پانی ۲ تولہ میں پیسکر گولیاں بمابر نخود کے بناویں صبح وشام ہمراہ آب کے کھلانا مجرب ہے مسہل سودا کا کرنا لازم ہے ✦

# سوال۔ انتشار شعر کا حال بیان کرو

**جواب**۔ سر کے بالونکا گرنا یا مونچھونکا یا ابرو کا اسکو تساقط شعر بھی کہتے ہیں سبب اسکا مادہ دخانی کی کمی کا باعث ہے جیسے مرض جذام و داء الفیل و داء الثعلب یا سفر میں یا لاغری بدن میں یا آخر دق میں بال گرنے شروع ہو جاتے ہیں **علاج** اگر قلت غذا کا

سبب ہووے تو غذا زود ہضم اور لطیف کھلانا چاہیئے اور حمام کرانا اسمیں بہت مفید ہے **دیگر** لعاب تخم بالنگو ۶ ماشہ روغن نیلوفر ۳ تولہ میں ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** بلیلہ ۶ ماشہ مازو ۶ ماشہ اقاقیا ۶ ماشہ ۲ سیر پانی میں جوشدیکر نطول کرنا بہت مفید ہے **دیگر** ثعلب مصری ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ روغن کنجد ۳ تولہ میں جوشدیکر لگانا مجرب ہے **دیگر** وسمہ ایکتولہ حب الآس ایکتولہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر سرپر ڈالنا مفید ہے **دیگر** لادن ۳ ماشہ پرسیاوشان ۶ ماشہ روغن زیتون ۳ تولہ میں ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** آملہ ایکتولہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر روغن کنجد ۲ تولہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** برگ کوکنار ۲ تولہ لادن ۶ ماشہ روغن کنجد ۳ تولہ میں جوشدیکر ملنا مفید ہے **دیگر** مجیٹھ ایکتولہ ایکپاؤ پانی میں تر کرکے روغن کنجد ۳ تولہ ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** آملہ مقشر ۶ ماشہ بلیلہ ۶ ماشہ تخم السی ۶ ماشہ تخم ریحاں ۶ ماشہ روغن کنجد ۳ تولہ میں جوشدیکر لگانا مفید ہے بلکہ مجرب ہے +

## سوال۔ صلع کا حال بیان کرو +

**جواب** ۔ وسط سر کے بال گرجاتے ہیں اور باقی تمام سرپر قائم رہتے ہیں یہ مرض پیری میں ہوجایا کرتا ہے اسکو صلع طبعی کہتے ہیں سبب اسکا مادہ یبوست کا ہے **علاج** پرسیاوشان ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ مرکی ۳ ماشہ لادن ۳ ماشہ روغن کنجد ۲ تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** مازو ۳ ماشہ بلیلہ سیاہ ۳ ماشہ مصطگی ۳ ماشہ لادن ۳ ماشہ روغن کنجد ۵ تولہ میں جوشدیکر لگانا مفید ہے **دیگر** تخم خشخاش ۲ تولہ ایکپاؤ پانی میں پیسکر لگانا بہت مجرب ہے **دیگر** اول حمام کرنا اور کشنیز خشک ایکتولہ کا شیرہ ایکپاؤ پانی میں

نکالکر سر میں ڈالنا مفید ہے۔

## سوال علت نعامہ کا حال بیان کرو

**جواب** - سر کے بال گر جاویں اور رنگ جلد سر کا سرخ ہوجاوے اور نرم مانند ریشم کے ہو جاوے یہ مرض شتر مرغ کو پیدائشی ہوتا ہے اسواسطے اطبا نے اسکے نام پر نام رکھا ہے سبب اسکا بخارات فاسدہ حادہ ہیں **علاج** لادن ۶ ماشہ روغن آملہ ۳ تولہ میں ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** حب الغار ۱۰ تولہ کا روغن بطور تیل جنتر کے نکالکر لگانا مجرب ہے اور شربت سکنجبین ۳ تولہ عرق شاہترہ ۵ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے اگر یہ مرض دیرینہ ہوجاوے تو چہرہ پر بھی اسکا اثر ہوجاتا ہے۔

## سوال تشقق شعر کا حال بیان کرو

**جواب** پھٹ جانا بالونکا سبب اسکا بلغم یا مادہ یبوست کا ہے اور بسبب گرمی آفتاب وگرد و غبار سے بھی ایسا ہوجایا کرتا ہے **علاج** روغن بنفشہ ایکتولہ روغن بادام ایکتولہ ملاکر ملنا بہت مفید ہے **دیگر** لعاب بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۳ ماشہ تخم خطمی ۳ ماشہ تخم کتان ۳ ماشہ روغن کنجدہ ۵ تولہ میں جوشدیکر لگانا مفید ہے **دیگر** بیخ نیلوفر ایکتولہ پانی ۵ تولہ میں پیسکر سر پر ملنا مفید ہے **دیگر** گل بنفشہ ۶ ماشہ مغز کدو شیرین ۶ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ روغن کنجدہ ۵ تولہ میں ملاکر سر پر ملنا مجرب ہے **غذا** لطیف کھلانا چاہیئے۔

## سوال نموست شعر کا حال بیان کرو

**جواب** - چکنا ہوجانا سر کے بالونکا گویا روغن لگایا گیا ہے اور بلکہ صافہ بھی چکنا ہوجایا کرتا

ہے سبب اسکا قوت جاذبہ بالوں کی تیز ہو کر چکناہٹ بدن سے کھینچ لیتی ہے **علاج** تنقیہ معدہ و دماغ کا مسہل بلغم سے کرنا ضروری ہے اطریفل کشنیزی ایکتولہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** نوسادر ۳ ماشہ تخم خربزہ ایکتولہ مغز بادام ایکتولہ پیسکر سر کو دھونا مفید ہے **دیگر** برگ سرو ۶ ماشہ آرد نخود ایکتولہ نمک لاہوری ۶ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں ملاکر سر پر ملنا مفید ہے **دیگر** برگ کوکنار اتولہ جوز اسرو ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ زرنباد ۶ ماشہ روغن کنجد ۵ تولہ میں ملاکر سر پر لگانا مفید ہے **دیگر** پودینہ سبز ایکتولہ پیسکر سر پر لگانا مفید ہے **دیگر** برگ حنا ۶ ماشہ برگ خبازی ۶ ماشہ پیسکر سر پر لگانا مفید ہے **دیگر** پھٹکڑی خام ۳ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ لعاب اسپغول ۶ ماشہ ملاکر سر کو دھونا مفید ہے ترشی بادی کا پرہیز ہے +

## سوال شیب کا حال بیان کرو

**جواب** شیب سفید ہو جانا بالونکا بیوقت جوانی میں اسکو شیب کہتے ہیں سبب اسکا کثرت بلغم اور ضعیف ہو جانا حرارت غریزی کا خون کی زیادتی سے بال سیاہ رہتے ہیں۔ اور جب خون میں کمی ہو جاوے اور بلغم بڑھ جاوے تو بال سفید ہو جاوینگے **علاج** اگر چالیس سال سے پہلے سفید ہو دیں تو علاج پذیر ہے ورنہ سوائے خضاب کے اور کوئی علاج نہیں اگر اس سے پہلے سفید ہو جاویں تو پہلے تنقیہ بلغم کا قے و مسہل سے کرنا مفید ہے مرشے آملہ ایکعدد چالیس یوم کھانا اور غذا مرغن لطیف کے کھلانے سے بال سیاہ ہو جاوینگے **دیگر** ہلیلہ سیاہ ایکتولہ ہلیلہ کابلی ایکتولہ فلفل سیاہ ایکتولہ زنجبیل ایکتولہ گل سرخ ایکتولہ درچ لونگ ۶ ماشہ کندر ۶ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ

ہر ہائے ہلیلہ ۱۰ عدد شہد ۱ تولہ ملاکر معجون بنادیں ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلاویں
مجرب ہے **دیگر** ہلیلہ سیاہ ۱۰ ماشہ باوبڑنگ ۶ ماشہ دارفلفل ۶ ماشہ آملہ مقشر ۶ ماشہ خبث الحدید
۳ ماشہ فاربقون ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماشہ شہد ۳ تولہ میں ملاکر معجون بنادیں
۶ ماشہ ہر یوم تک ہمراہ عرق مکوہ تولہ کے کھلادیں مفید ہے **دیگر** ہلیلہ سیاہ ایک عدد
ایکسال تک کھلانا مفید ہے روغن قسط ملنا مفید ہے **دیگر** قسط تلخ ۶ ماشہ سنبل الطیب
۶ ماشہ فقاح اذخر ۶ ماشہ اظفار الطیب ۶ ماشہ روغن کنجد ۱ تولہ میں ملاکر روغن کی مالش کرنا
مفید ہے **دیگر** روغن پنبہ دانہ ۱۰ تولہ روغن آملہ ۱۰ تولہ شونیز ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ
قرنفل ۶ ماشہ شحم حنظل ۶ ماشہ قسط ۶ ماشہ عود ۶ ماشہ پوست اخروٹ ایکتولہ سبکو روغن
میں ملاکر اسکی مالش کرنا مفید ہے **دیگر** لادن ایکتولہ ساذج ہندی ۶ ماشہ حضض مکی
۶ ماشہ حنا ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ سبکو روغن کنجد ۱۰ تولہ میں جوشدیکر لگانا مجرب ہے **دیگر** اگر
خضاب کی ضرورت ہو تو سوائے وسمہ اور حنا کے اور کوئی خضاب اس سے بہتر نہیں ہے
باقی انگریزی خضاب سب کاسٹک کا مرکب ہیں مگر بالونکو خراب کر دیتے ہیں سوائے
خضاب وسمہ کے باقی ہوس ہے ٭

## سوال نبات شعر کا حال بیان کرو

**جواب** بال کم ہوں انکی زیادتی کرنا بال چونکہ مادہ دخان سے ہیں خون کی کمی سے
بال بھی کم پیدا ہوتے ہیں اور بعض جگہ ہوتے ہی نہیں جیسے خصیتین پر اسجگہ دخان کم اثر
کرتا ہے اسواسطے بال اکثر خصیوںپر پیدا نہیں ہوتے **علاج** روغن بیضہ مرغ لگانا بہت
مفید ہے اسکی ترکیب یہ ہے کہ زردی بیضہ مرغ ۱۰ عدد کڑاہی آہنی میں ڈالکر چولھے

پر رکھکر خوب آنچ دو دہ خود بخود تیل ہو جاویگا۔ جسجگہ بال کم پیدا ہو دیں لگا نیسے فائدہ
عظیم ہوگا مجرب ہے **دیگر** خارپشت سوختہ ۳ ماشہ روغن کنجد ۳ تولہ میں ملاکر لگانا مجرب
ہے **دیگر** آب کریلہ ۵ تولہ روغن کنجد ۵ تولہ میں جلاکر روغن لگانا مفید ہے۔

## سوال حلق شعر کا حال بیان کرو

**جواب** بالونکو بغیر حجام کے کسی دوا سے دور کرنا اسکو حلق شعر کہتے ہیں **علاج**
چونہ قلعی ۶ ماشہ زرنیخ ۶ ماشہ شورہ قلمی ۶ ماشہ سجی ۶ ماشہ سبکو پانی ۵ تولہ میں پیسکر بالونپر
لگانا فوراً بال گرجاوینگے مجرب ہے **دیگر** چونہ ایکتولہ سجی ایکتولہ زرنیخ ایکتولہ نیمسیر پانی
میں پیسکر دو روز آفتاب میں رکھیں بعد اس پانی کو صاف کرکے روغن کنجد ۱ تولہ اس
میں ملاکر آگ پر پکاویں پس اس روغن کو جسجگہ کے بال دور کرنے ہوں لگا دیں فوراً
بال وہاں سے دور ہوجاوینگے باقی بہتر سب سے استرہ ہے۔

## سوال تبیض شعر کا حال بیان کرو

**جواب** بالونکا سفید کرنا بیوقت اکثر نوکری پیشہ ایسا کرنا چاہتے ہیں **علاج**
سرگین خطاف ۶ ماشہ پوست خشخاش ۶ ماشہ کافور ایکماشہ تخم نزب ۶ ماشہ گندھک آملہ سار
۶ ماشہ پنبہ کا ڈوڈہ ۳ تولہ سرکہ ۲ تولہ میں ملاکر ۶ ماشہ کا آگ پر رکھکر بخور کرنے سے بال سفید
ہوجاتے ہیں مجرب ہے **دیگر** کافور ایکماشہ گندھک آملہ سار ۶ ماشہ عرق گلاب ایکتولہ
میں کھرل کرکے آگ پر بخور کرنیسے فوراً بال سفید ہوجاتے ہیں۔

## سوال قمل و صیبان و قمقام کا حال بیان کرو

**جواب** قمل جوں کو کہتے ہیں اور صیبان لیکھ کو اور قمقام چیچڑ کو کہتے ہیں سبب اسکا فضلہ حار رطب دخانی ہے طبیعت اسکو طرف جلد کے دفع کرتی ہے اور بہ مسام کے راستہ خارج نہیں ہوتا اسمیں چرک بدن کی ملکر گرم ہو جاتی ہے اور عفونت پکڑکر یہ پیدا ہو جاتی ہیں اور جسکو غسل کرنیکی عادت کم ہوتی ہے اور جو عورتیں غسل جنابت و غسل حیض میں دیر کرتی ہیں انکو یہ پیدا ہو جاتی ہیں اور اکثر سفر میں بسبب پارچہ غلیظ کے اور کثرت تعب و چرک و عرق و قلت غسل سے پیدا ہوتی ہیں **علاج** منضج و مسہل بلغم کا کرنا مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے قسط تلخ ۳ ماشہ یا دام تلخ ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں ملاکر سر میں ڈالنا مفید ہے **دیگر** سیماب ۶ ماشہ آب ترب ۳ تولہ میں حل کرکے سر میں ڈالنے سے سب قسم جوں مر جاتے ہیں **دیگر** سیماب ۶ ماشہ راکھ اُپلہ ۶ ماشہ روغن کنجد ۳ تولہ ملاکر سر میں ڈالنا مفید ہے **دیگر** سیماب ۶ ماشہ سرکہ ۲ تولہ آب ترب ۲ تولہ ملاکر سر میں ڈالنا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ بقراط چاندکی روشنی میں شانہ کرنیسے ہر قسم کی جوں مر جاتی ہے **دیگر** پھٹکڑی ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں ملاکر سر میں ملنا بہت مفید ہے **دیگر** برگ حنا ۶ ماشہ سیماب ۶ ماشہ ملاکر سر میں ڈالنے سے فوراً جوں مر جاتی ہے مجرب ہے **دیگر** فرمودہ بوعلی رسّی یا اُشتر کی لیکر سیماب ایکتولہ میں ملاکر بطور تعویذ گلے میں باندھنے سے فوراً جوں مر جاتی ہے مجرب ہے **دیگر** نوسادر ایکماشہ سرکہ ایکتولہ ملاکر ڈالنا مجرب ہے **دیگر** برگ حنا ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ پوست انار ۳ ماشہ برگ خربزہ ۶ ماشہ سبکو پیسکر سر میں ڈالنا مفید ہے **دیگر** فرمودہ بوعلی مصطگی ایکماشہ کا آگ پر بخور کرنیسے جوں مر جاتی ہے **دیگر** برگ انار ۶ ماشہ خربق سیاہ ۶ ماشہ دونوں کو پانی میں پیسکر سر میں ڈالنا مفید ہے ۔

دیگر حنظل ۶ ماشہ برگ سرو ۶ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ عاقرقرحا ۳ ماشہ سکو پانی ۴ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے دیگر خردل ۳ ماشہ کندش ۳ ماشہ سیماب ۳ ماشہ زرنیخ ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں ملاکر مقام کی جگہہ پر لگا ئیں فوراً مرجاتی ہے مجرب ہے +

# فصل شانزدہم

## تشریح ظفر و امراض کے بیان میں

### سوال۔ ظفر کا حال بیان کرو

جواب۔ ظفر ناخنونکو کہتے ہیں یہ قسم استخوان کی اطبانے بیان فرمائی ہے انکو بھی بمشارکت بدن آدم کے اکثر امراض میں مبتلا ہونا پڑتا ہے اور امراض خاص ظفر کے یہ ہیں داخس۔ طلقیہ۔ برص اظفار۔ تعقف اظفار۔ تشقق اظفار۔ تقلیع اظفار۔ اختقان دم تحت ظفر۔ رض ظفر۔ حکہ اظفار۔ تدبیر اقلاع ظفر۔ تصویر ظفر صفحہ ۱۰۵۵ سے ملاحظہ کریں

### سوال داخس کا حال بیان کرو

جواب انگل بیڑہ وجیندرہ بھی اسکو کہتے ہیں سبب اسکا بڑھ جانا خون غلیظ کا انگلی میں داخس لفظ یونانی ہے دراصل یہ ورم اظفار ہے علاج فصد یا سلیقو کی کہو لنیبونک لگانا اور منضج مسہل خلط سوداوی کا کرنا یہ دوا بہت مفید ہے

اسپغول ایکتولہ سرکہ ۲ تولہ میں تر کرکے انگلی پر باندھنا مجرب ہے دیگر برف ۲
تولہ کو ٹکر پوٹلی میں رکھکر باندھنا مجرب ہے دیگر بزرالبنج ۳ ماشہ افیون ایکماشہ
سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے دیگر روغن کنجد ۲ تولہ گرم کرکے اسمیں انگشت
کو چند منٹ تر رکھنا مجرب ہے دیگر تخم کنوچہ ۱ ماشہ تخم کتان ۲ ماشہ دونوں کو ٹکر
باندھنا مجرب ہے دیگر برگ مدار گرم کرکے باندھنا مجرب ہے دیگر انگشتری
طلائی انگشت میں ڈالنا بہت مجرب ہے دیگر حضض مکی ایکماشہ اقاقیا ایکماشہ
گل ارمنی ایکماشہ نشاستہ ایکماشہ صندل ایکماشہ افیون ایکماشہ لعاب اسپغول ۲
ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے دیگر زنگ آہنی ایکماشہ گل روغن
ایکتولہ موم ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ ملاکر لگانا مجرب ہے دیگر زقوم سبز ایکتولہ پیسکر باندھنا
مجرب ہے دیگر سپند دو ایکماشہ برگ پان ایکعدد دونوں کو پیسکر باندھنا مجرب ہے

## سوال۔ طلفقہ کا حال بیان کرو؟

**جواب**۔ سفید ہو جانا ناخون کا مانند ابرک کے سبب اسکا غلبہ خلط سودا کا ہے
**علاج** منضج و مسہل خلط سودا کا کرنا ماء الجبن اسمیں بہت فائدہ کرتا ہے۔ یہ
دوا بہت مفید ہے چربی بز ۲ ماشہ روغن بادام ایکتولہ موم ۳ ماشہ ملاکر لگانا مفید
ہے دیگر مغز بادام ۲ ماشہ مغز اخروٹ ۲ ماشہ چربی بز ۲ ماشہ موم سفید ۳ ماشہ
ملاکر لگانا مجرب ہے دیگر گل سرخ ۳ ماشہ روغن بادام ۲ ماشہ مغز کدو ۲ ماشہ سرکہ
ایکتولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے دیگر اطریفل کشنیزی ایکتولہ ہمراہ عرق بادیان
۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے دیگر اصل السوس ۲ ماشہ بادرنجبویہ ۳ ماشہ گلقند ۲ تولہ

ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم قرطم ۶ ماشہ مغز ساق گاؤ ایکتولہ۔ موم سفید ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** اسپغول ۶ ماشہ کا لعاب نکالکر موم سفید ۳ ماشہ روغن کنجد ۲ تولہ ملاکر نیم گرم لگانا مجرب ہے ❖

## سوال برص اظفار کا حال بیان کرو

**جواب**۔ داغ سفید ناخن پر پڑجاتے ہیں سبب اسکا رطوبت غلیظ فاسد ہے جو ناخن آجاتی ہے **علاج** اول منضج و مسہل بلغم کا کرنا یہ دوا بہت مفید ہے زرنیخ ۳ ماشہ زفت ۳ ماشہ پھٹکری ۳ ماشہ عسل ۲ تولہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** خاکستر ہڑ ۳ ماشہ زرنیخ ۶ ماشہ سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے **دیگر** آرد نخود ایکتولہ چربی ساق گاؤ ۶ ماشہ روغن زیتون ایکتولہ موم ۳ ماشہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** تخم حماض ۳ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے **دیگر** خاکستر چوب انجیر ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** گندھک آملہ سار ۳ ماشہ ہڑتال طبقی ۳ ماشہ سرکہ ۴ تولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے **دیگر** حلبہ ۳ ماشہ تخم کتان ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ میں پیسکر لگانا مفید ہے **دیگر** زرنیخ ۳ ماشہ جوز السرو ۳ ماشہ سریش ایکتولہ پانی ۵ تولہ میں پکاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** پھٹکری ۳ ماشہ شہد ایکتولہ سرکہ ایکتولہ ملاکر لگانا مفید ہے ❖

## سوال تعقف اظفار کا حال بیان کرو

**جواب** خشک ہو جانا ناخنوں کا وقت تراشنے کے ریزہ ریزہ ہوکر گریں اور سبب اسکا احتراق خلط سوداکا ہے جو زیر جلد آجاوے دراصل یہ علامت بھی جذام کی ہے **علاج**

شربت بسفائج ۲ تولہ عرق شاہترہ ۵ تولہ پلانا مفید ہے اول منضج و مسہل خلط سودا کا کرنا اور مرہم داخلیون لگانا بہت مفید ہے **دیگر** روغن بادام ایکتولہ چربی مرغ ۳ ماشہ موم سفید ۳ ماشہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** بزر کتان ۳ ماشہ موم ۳ ماشہ شہد ایکتولہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** زرنیخ ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ پیسکر لگانا مفید ہے **دیگر** راکھ چوب انجیر ۳ ماشہ مسکہ گاؤ ایکتولہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** روغن کنجد ۴ تولہ ہمراہ نان نخود وہم یوم کھلانے سے یہ علامت دور ہو جاتی ہے مجرب ہے +

## سوال تشقق اظفار و تقشر کا حال بیان کرو۔

**جواب** پھٹ جانا ناخنونکا طول میں سبب اسکا غلبہ یبوست خلط سوداوی کا ہی علاج یہ دوا بہت مفید ہے گیرو ۳ ماشہ تخم کاسنی ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ شاہترہ ۳ ماشہ سبکو ۲ تولہ پانی میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** مویز منقی ۶ ماشہ مغز بادام ایکتولہ تخم خشخاش ۶ ماشہ ایکپاؤ پانی میں شیرہ نکالکر مصری ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** حرام مغز بز ۶ ماشہ روغن کنجد ۳ تولہ سریش ایکتولہ پانی ۵ تولہ میں پکاکر لگانا مفید ہے **دیگر** سندرس ایکماشہ روغن بادام ایکتولہ سرکہ ایکتولہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** سریش ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں حل کرکے لگانا مفید ہے **دیگر** مصطگی ۳ ماشہ سریش ۶ ماشہ عرق گاؤزبان ۲ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** روغن بنفشہ ۶ ماشہ مغز کدو ۶ ماشہ موم ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** زفت ۳ ماشہ میعہ سائلہ ۳ ماشہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ سریش ۶ ماشہ روغن گل ۲ تولہ سرکہ ۳ تولہ سب کو ملاکر گرم کرکے لگانا مفید ہے +

## سوال تقلع اظفار کا حال بیان کرو

**جواب** اکھڑ جانا ناخن کا سبب اسکا استرخائے بیخ ناخن کا اسمیں درد نہیں ہوتا ہے اگر عفونت سے اکھڑ جاوے یا ضربہ سقطہ سے تو درد ہوگا **علاج** فصد باسلیق کھولنا اور مسہل بلغم کا کرنا مفید ہے **دیگر** موم ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** گوگرد ۳ ماشہ مغز ساق گاؤ ۱ ماشہ روغن گل ایکتولہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** آرد گندم ایکتولہ موم سفید ۳ ماشہ روغن گل ایکتولہ ملاکر لگانا مفید ہے اگر ضربہ سقطہ سے اکھڑ جاوے تو اسکا علاج کرنا مفید ہوگا +

## سوال احتقان دم تحت ظفر کا حال بیانکرو

**جواب** خون نیچے ناخن کے جم جاوے اور رنگ سیاہ ہوجاوے جیسے ضربہ سقطہ کے صدمہ سے ہوجایا کرتا ہے **علاج** آرد باقلا ایکتولہ سرطان نہری ۱ ماشہ زرنیخ طبقی ۳ ماشہ ملاکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** مرہم داخلیون سے ہروقت چرب کرنا مفید ہے **دیگر** زفت ۳ ماشہ سرطان ۳ ماشہ تخم جرجیر ۳ ماشہ روغن گاؤ ۳ تولہ میں ملاکر لگانا مجرب ہے

## سوال رض ظفر کا حال بیان کرو

**جواب** کوفتہ ہوجانا ناخن کا **علاج** برگ مورد ۳ ماشہ برگ انار ۳ ماشہ آرد گندم ایکتولہ روغن زرد ایکتولہ ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** برگ انار ۳ ماشہ پودینہ ۳ ماشہ چربی بز ایکتولہ ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** زردچوبہ ۳ ماشہ زعفران ۳ ماشہ آرد

گندھک ایک تولہ ملا کر لگانا مفید ہے دیگر سرگین گاؤ تازہ کا لیپ کرنا مفید ہے دیگر چربی بز ایک تولہ لادن رومی ۳ ماشہ ملا کر لگانا مفید ہے

## سوال حکہ اظفار کا حال بیان کرو

جواب۔ خارش کا ہونا ناخنوں میں علاج اول پانی ۵ تولہ نمک ایک تولہ میں ملا دھونا مفید ہے دیگر پھٹکڑی ۳ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ عدس ایک تولہ پیس کر لگانا مفید ہے دیگر زفت ۳ ماشہ انجیر خشک ایک عدد پیس کر لگانا مجرب ہے دیگر روغن گل ایک تولہ شونیز ۳ ماشہ پیاز ۳ ماشہ سرکہ ایک تولہ میں ملا کر لگانا مفید ہے ٭

## سوال تدبیر اقلاع ظفر کا حال بیان کرو

جواب اچھا ہو جانا ناخن کا کہ جو بسبب قرحہ کے ناخن ناقص ہو جاتا ہے اور نہ گرے علاج مرہم داخلیون لگانا مفید ہے دیگر زرنیخ زرد ایک ماشہ [illegible] ایک ماشہ روغن [illegible] پیس کر ضماد کرنا مفید ہے دیگر زرنیخ ۳ ماشہ گوگرد ۳ ماشہ لہسن ایک تولہ پیس کر ضماد کرنا مفید ہے دیگر زرنیخ ۳ ماشہ گوگرد ۳ ماشہ نمک الطعام ۳ ماشہ سرکہ ۳ تولہ میں پیس کر ضماد کرنا مفید ہے دیگر گندھک ۲ ماشہ قردمانا ۲ ماشہ شونیز ۳ ماشہ [illegible] ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ تخم جرجیر ۳ ماشہ [illegible] ایک ماشہ سب کو پیس کر ضماد کرنا مفید ہے ٭

# فصل ہفتدہم

## تشریح امراض متفرقہ کے بیان میں

### سوال کثرت عرق کا حال بیان کرو

**جواب** کثرت سے آنا پسینے کا اسکے پانچ سبب اطبا نے بیان فرماتے ہیں ایک خارجی کثرت ریاضت و گرمی آفتاب یا آتش کے نزدیک دیر تک بیٹھنا دوسرا بسبب مادہ مرض کو بطریق بحران کے دفع کرے تیسرے امتلائے بدن طعام کی زیادتی سے چہارم امتلاء اخلاط سے پنجم استرخا و ضعف قوت ماسکہ کا سبب ہے **علاج** اگر ضعف بدن سے پسینہ آوے تو تقلیل [illegible] ضروری ہے یہ دوا بہت مفید ہے سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ روغن گل [illegible] ملاکر بدن پر ملنے سے پسینہ دور ہو جاتا ہے **دیگر** کا پھل خشک ایک تولہ پیسکر بدن پر ملنا بہت مفید ہے اور تقویت قلب کی کرنا ضروری ہے ٭

### سوال عرق الدم کا حال بیان کرو٭

**جواب** پسینہ [illegible] کا ضعف قوت ماسکہ کا ہے **علاج** فصد ہفت اندام کی کھلوانا [illegible] ۳ ماشہ کا لعاب عرق گاؤزبان ایک پاؤ میں نکالکر شربت [illegible] **دیگر** زرشک ۳ ماشہ تخم کاسنی

۳ ماشہ کشنیز ۲ ماشہ عناب ۷ دانہ آلو بخارہ ۷ دانہ انار دانہ ۳ ماشہ سماق ۳ ماشہ انجبار ۳ ماشہ سبکو عرق گاؤزبان نیم سیر میں پیسکر شربت انار ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** پوست انار ایکتولہ مازو ایکتولہ گلنار ایکتولہ کوکنار ایکتولہ پیسکر خشک بدن پر ملنا مفید ہے **دیگر** تمر ہندی ۲ تولہ زرشک ۳ ماشہ انار دانہ ۳ ماشہ مغز بادام شیریں ۲ تولہ تخم کاسنی ۶ ماشہ سب کا شیرہ عرق گاؤزبان ایکپاؤمیں نکالکر سکنجبین سادہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** گل ارمنی ۳ ماشہ برگ ابہل ۲ تولہ پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **غذا** نان گندم ہمراہ دوغ گاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** مربائے آملہ ایکعدد ورق نقرہ ایکعدد ملاکر ہمراہ شربت سیب ۲ تولہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے

## سوال بدبوئے بغل و کنج ران کا حال بیان کرو

**جواب** یہ مادہ اخلاط کے ہضم کے بعد پسینہ میں آتا ہے **علاج** پھٹکڑی ۶ ماشہ برگ سرس ایکتولہ سنبل الطیب ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ آب کشنیز سبز ۳ تولہ ملاکر ملنا مفید ہے **دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ گل سرخ ۲ ماشہ کافور ایکماشہ عرق گلاب ۲ تولہ میں گھسکر لگانا مفید ہے **دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ پھٹکڑی ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ سلیخہ ۳ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ گل سرخ ۳ ماشہ سبکو پانی میں پیسکر لگانا مجرب ہے ٭

## سوال بدبوئے بول براز کا حال بیان کرو

**جواب** اگر بول میں بدبو ہووے تو حدت مثانہ کا یا قروح مثانہ کا سبب ہے

اگر براز میں بدبو آوے تو امعا میں حدت ہے **علاج** اگر پیشاب میں بدبو
ہووے تو مدرات کا استعمال مفید ہے اور یہ دوا بہت مفید ہے تمر ہندی ۴
تولہ ایکپاؤ پانی میں تر کر کے آب زلال لیکر قند سفید ۲ تولہ ملا کر چند روز پلانا مجرب
ہے **دیگر** اگر بدبو براز ہووے تو مسہل صفرا کا بہت مفید ہے **دیگر** برگ حنا
ایکتولہ ایکپاؤ پانی میں تر کر کے پلانے سے بدبو پیشاب و براز دونوں کی دور ہوجاتی
ہے **دیگر** اگر قروح کا سبب ہووے تو مردار سنگ ایکماشہ سفیدہ کاشغری سوماشہ
ایکپاؤ پانی میں تر کر کے پچکاری کرنا مفید ہے **غذا** لطیف شب برنج کھلانا چاہیئے عرق
گلاب ۵ تولہ کے پلانے سے بدبو جاتی رہتی ہے +

## سوال ہزال مفرط کا حال بیان کرو؟

**جواب** دبلا ہوجانا بدن کا اسکے ۹ اسباب اطبا نے بیان فرمائے ہیں ایک قلت
غذا یعنی نہ ملنا غذا کا بدنکو اسکے موافق دوسرے کثرت تناول اغذیہ لطیف کے کہ وہ
بدن میں خون رقیق پیدا کرے تیسرے وہ غذا جو خون صالح نہ پیدا کرے اور طبیعت
جزو بدن نہ کر سکے چوتھے ضعف قوت متصرفہ کا مانند قوت ہاضمہ و قوت جاذبہ میں
فساد پڑ جاوے پنجم طبیعت خون صالح کو طرف فساد کی متوجہ کردے ششم جگر یا ماساریقا
میں سدہ پڑ جاوے یا طحال بڑھ جاوے ہفتم کرم درازیا حب القرع معدہ یا امعا میں
پیدا ہو جاویں ہشتم بسبب تنگی مسام کے یا عادت مٹی کھانیکی ہو جاوے نہم کثرت
تحلیل بسبب کشادگی مسامات کے بسبب غم یا کثرت جماع کا سبب ہووے یا
بسبب وہم و تعب و بیداری کے سبب سے طبیعت غذا کو اچھی طرح ہضم نہ کر سکے

علاج یہ دوا بہت مفید ہے خصیہ بز ۱۰ عدد روغن زرد ۳ تولہ میں بریاں کر کے لوبین
دیسی ۲ تولہ ملا کر ۶ ماشہ ہمراہ شیرہ گاؤ نیم سیر کے چند یوم کھلانے سے لاغری دور ہو جاتی
ہے مجرب ہے دیگر زرشک ۶ ماشہ تخم کاسنی ۶ ماشہ دونوں کو ایک پاؤ پانی میں تر کر کے قند
سفید ۲ تولہ ملا کر چند یوم پلانا مفید ہے دیگر نخود سفید ۵ تولہ شیر گاؤ نیم سیر میں شب کو تر
کر کے صبح خشک کریں آرد گندم ۵ تولہ روغن زرد ۱۰ تولہ میں دونوں کو پیس کر بریاں
کر کے قند سفید ۲ تولہ ملا کر بطور حلوے کے بنا کر ایک تولہ ہمراہ شیر گاؤ کے کھلا دیں
مجرب ہے دیگر مغز بادام مقشر ایک تولہ نشاستہ ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ شکر سفید ۲ تولہ ملا
کر سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھانا مجرب ہے دیگر ثعلب مصری ایک تولہ
نارجیل ایک تولہ شیر گاؤ نیم سیر میں جوش دیکر چند روز پلانے سے لاغری دور ہو جاتی ہے مجرب
ہے دیگر اسگند ۶ ماشہ قند سیاہ ۲ تولہ میں ملا کر گولیاں برابر نخود کے بنا کر ہمراہ شیر گاؤ
نیم سیر کے چند یوم کھلا دیں مجرب ہے دیگر مغز پستہ ایک تولہ چرونجی ایک تولہ مغز پنبہ دانہ
ایک تولہ مغز بادام ایک تولہ مغز فندق ایک تولہ مغز تربوز ایک تولہ مغز چلغوزہ ایک تولہ مغز
خیارین ایک تولہ مغز کدو شیریں ایک تولہ کتیرا ۶ ماشہ چوب چینی ۳ تولہ موم سفید ۳ تولہ چربی
دنبہ ۵ تولہ روغن گاؤ نیم سیر میں جوش دیکر قیروطی بنا دیں چند یوم بدن پر مالش کر کے حمام
کریں لاغری دور ہو جاوے گی دیگر [illegible] مجرب ہے [illegible] ۱ تولہ تخم
خشخاش ایک تولہ زنجبیل ۶ ماشہ [illegible] ماشہ [illegible]
مغز بادام ایک تولہ [illegible] ۶ ماشہ جوز [illegible] ماشہ زعفران ۳ ماشہ نارجیل
ایک تولہ مغز پنبہ دانہ ایک تولہ مغز فندق ایک تولہ مغز گردگان ایک تولہ مغز چلغوزہ ایک تولہ
سب کو کوٹ کر شہد دو چنداں ملا کر معجون بنا دیں ایک تولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے

**دیگر** اسرار اطبا فرمودہ حضرت قبلہ امہر دانیچ ۵تولہ کو دوشبانہ روز پانی نیم سیر میں تر رکھیں بعد خشک کرکے روغن زرد ۵ تولہ میں بریاں کرکے مغز بادام مقشر ۱۰تولہ مغز اخروٹ ۱۰تولہ شکر ہموزن ملاکر سفوف بنادیں ۶ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے چند روز استعمال کریں مجرب ہے **دیگر** آرد برنج ۵تولہ آرد باقلاہ ۵تولہ آرد نخود ۵تولہ روغن زرد ۲۰تولہ میں بریاں کرکے مغز بادام مقشر ۵تولہ تخم خشخاش ۵تولہ مغز چلغوزہ ۵تولہ مغز حب الخضرا ۵تولہ شہد دوچنداں کا قوام کرکے معجون بنادیں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** یہ معجون بہت مجرب ہے آرد نخود ۵تولہ آرد جو ۵تولہ آرد گندم ۵تولہ آرد ماش مقشر ۵تولہ سبکو ۲سیر شیر گاؤ میں پکاویں جب گاڑھا ہو جاوے تو روغن زرد نیم سیر میں اسکو بریاں کریں مغز بادام ایکتولہ مغز چلغوزہ ایکتولہ مغز اخروٹ ایکتولہ مغز حب الخضرا ایکتولہ تخم خشخاش ایکتولہ بہمن سفید ایکتولہ زیرہ سفید ایکتولہ شہد دوچنداں ملاکر معجون بنادیں خوراک ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر ۴۰ روز میں لاغر کو موٹا کر دیتی ہے۔

**دیگر** نارجیل ایکتولہ مغز پستہ ایکتولہ شاہ بلوط ایکتولہ دارچینی ۶ماشہ قرنفل ۶ماشہ سبکو شیر گاؤ ایکسیر میں جوشدیکر شیرہ نکالیں شہد ہموزن ملاکر معجون بنادیں ایکتولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلاویں مجرب ہے **غذا** شوربا مرغ پلاؤ خرما بادام انجیر بیضہ مرغ عرق ماء اللحم عرق شیر عرق گاجر گوشت پرند حلوا گاجر یہ سب مفید ہیں۔

## سوال فربہی مفرط کا حال بیان کرو

**جواب** جو بسبب رطوبت بلغمی کے بدن فربہ ہو جاتا ہے اور بعض بدن ایسے بیڈول ہو جاتے ہیں کہ چلنا پھرنا مشکل ہو جاتا ہے **علاج** لاکھ ایکتولہ سندرس ایکتولہ

برادہ زیتون ایکتولہ ماہی خشک خورد ایکتولہ سب کا سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ سکنجبین سادہ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** گندنا ۶ ماشہ تخم جرجیر ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ لہسن ۶ ماشہ پیاز ۶ ماشہ زبدالبحر ۶ ماشہ لیموں ۵ عدد سرکہ ۵ تولہ ملا کر گولیاں برابر نخود کے بناویں صبح و شام ہمراہ سکنجبین سرکہ ۲ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** لاکھ ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ سفوف بنا کر ۶ ماشہ ہمراہ آب ۵ تولہ کے کھلاویں مجرب ہے **دیگر** سنگندرس ۳ ماشہ لاکھ ۳ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۳ ماشہ بلیلہ ۳ ماشہ آملہ ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۳ ماشہ نانخواہ ۳ ماشہ بادیان ۳ ماشہ سداب ۳ ماشہ مرزنجوش ۳ ماشہ بورہ ارمنی ۳ ماشہ سفوف کر کے ۳ ماشہ ہمراہ آب ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** کندر ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ مرزنجوش ۶ ماشہ لک مغسول ۶ ماشہ گل سرخ ۶ ماشہ سداب ۶ ماشہ سفوف بنا کر ۳ ماشہ ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** زراوند طویل ۶ ماشہ قنطوریون ۶ ماشہ حنطیانہ ۶ ماشہ فطراسالیون ۶ ماشہ قسط تلخ ۶ ماشہ نانخواہ ۶ ماشہ تخم سداب ۶ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ پودینہ ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ مرزنجوش ۶ ماشہ لاکھ ۶ ماشہ سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **غذا** شوربا مرغ و نان نخود و نان عدس کھانا اسمیں مفید ہے روغن بابونہ بدن پر ملنا مفید ہے

# فصل ہشتم

## تشریح سموما ت مع تریاق کے بیان میں

# سوال سموماتکا حال بیان کرو۔

**جواب** جملہ سموم تین قسم سے اپنی تاثیر کرتے ہیں ایک فاعل بکیفیت۔ دوئم فاعل بصورت نوعیہ۔ سوئم فاعل ساتھ کیفیت و صورت نوعیہ کے لطریق اختراق مانند استعمال فرفیون یا افیون یا مردار سنگ یا زنگار یا بیش کے دوسرے بصورت نوعیہ اپنا فعل کرے جیسے سم مار یا عقرب کے جو بسرعت قتل پر آمادہ ہوں اور مضار سم بدن انسان میں بصورت نوعیہ اپنا جوہر پیدا کرے اور کیفیت مزاج کو بدل دیوے اور کھانے ہی لذع ومعص حادث ہو جاوے تو جاننا چاہیئے کہ یہ سم ادویہ حارہ وحادہ حریفہ میں سے ہے مانند زرنیخ و سنکھیا وسیماب کشتہ خام کے اور اگر بعد کھانے کے پسینہ لاوے اور سرخی چشم وکرب وقلق وعطش پیدا ہو جاوے تو جاننا چاہیئے کہ استعمال سم قاتل کا ہوا ہے اور اگر کھانے سم سے نیند آوے اور خدر اور سردی اطراف ہاتھ پاؤں میں اور غشی ظاہر ہووے تو یہ سم جوہر رکھتا ہے یہ سب سموم سے بدتر ہے اور اگر کھانے سم سے غشی اور سرخی آنکھوں میں اور کشیدگی زبان کی اور سقوط نبض اور پسینہ سرد آوے تو امید نجات کی نہیں ہے اور اگر کھانے کے بعد اپنا کوئی اثر بد ظاہر کرے تو دلالت مضرت جگر کی ہے اور اگر کھانے سم سے اختلاط عقل اور تشنج پیدا کرے تو صدمہ اسکا دماغ پر ہے جاننا چاہیئے کہ اگر کھانے سم سے حرکت کاٹنے کسی کیڑے کی اول ظاہر ہووے اور بعد میں خشکی وسوزش اور خشونت حلق اور صلابت زبان اور غشیان والم فم معدہ پر ظاہر ہووے تو جاننا چاہیئے کہ یہ اثر سم قاتل کا ہے ۔

واضح ہو کہ سموم تین قسم کے اطبا نے بیان فرمائے ہیں ایک سموم معدنی دوسرے سموم نباتی تیسرے سموم حیوانی ۔

## سوال سموم معدنی کا حال بیان کرو

**جواب** سم الفار۔ سیماب۔ شنگرف۔ مردار سنگ۔ سفیدہ کاشغری۔ زرنیخ طبقی پھٹکڑی۔ زنگار۔ نیلا تھوتھا۔ رسکپور۔ دار شکنہ۔ خبث الحدید۔ الماس وغیرہ ہیں اول لازم ہے کہ زہر خوردہ کو فوراً روغن کنجد ۵ تولہ و شیر گاؤ آثار ملا کر قے کراویں اور بعد قے کے تشنگی معلوم ہووے تو جاننا چاہئے کہ سم حار کا اثر ہے اور اگر قے کے ساتھ پسینہ سرد آوے اور ثقل اعضا میں پایا جاوے تو سم بارد کا اثر ہے اگر سم حار کا اثر معلوم ہووے تو دوغ گاؤ ۵ تولہ لعاب اسپغول ۶ ماشہ روغن بادام ایکتولہ عرق گلاب ۵ تولہ ہمراہ قرص کافور ۳ ماشہ کھلانا بہت مفید ہے اور اگر سم بارد کا اثر معلوم ہووے تو عرق پیازہ ۵ تولہ حلتیت ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ ملا کر چٹانا مفید ہوگا اگر قے کھلکر نہ آوے تو جوز القی تخم شبت نمک سرکہ روغن زرد ملا کر پانی میں جوشدیکر پلانا متواتر ضروری ہے جسوقت نوعیت سم کی معلوم ہو جاوے تو اسکی ضد سے علاج شروع کریں اگر سم بارد ہے تو تریاق حار ہونا چاہیئے اور اگر سم حار ہے تو تریاق بارد کا استعمال کرنا چاہیئے اور اگر سم خوردہ کو غشی ہو جاوے اور آنکھیں الٹ جاویں تو علاج سے دست بردار ہو جانا چاہیئے امید نجات کی نہیں ہے اور اگر آنکھیں سرخ ہو جاویں اور زبان باہر کو نکل آوے اور پسینہ سرد جاری ہو جاوے تو یہ بھی علامت موت کی ہے اور سم وہ ہے کہ تناول کے بعد حرارت بدنی سے مشتعل ہو کر بدن انسان میں اپنی صورت نوعیہ

پیدا کرے اور بدن کو فاسد کر دے اور سم اپنی صورت نوعیہ سے تاثیر کرتا ہے اور
دوائی سمی کیفیت سے اثر کرتی ہے *

## سوال سم الفار کا حال بیان کرو

**جواب** سم الفار سنکھیا کا نام ہے یہ معدنی سموم قتالہ ہے ماہیت اسکی دخان
مکان نقرہ ہے اکثر جاہل لوگ ماہیت اسکی اسطرح سے بیان کرتے ہیں کہ عقرب سیاہ
کسی پتھر پر اپنا نیش مارتا ہے وہ پتھر سنکھیا ہو جاتا ہے یہ محض غلط ہے سنکھیا بہت رنگ
کا ہوتا ہے جس میں سے سفید رنگ کا عام طور پر میسر آجاتا ہے یہ سموم قتالہ زہر
سے ہے اسکے کھانے سے قے و اسہال درد قولنج و خناق و خشکی منہ کی اور گرانی اعضا
کی اور سیاہی زبان کی اور سوزش سینہ اور خفقان و سرخی چشم اور ورم بدن اور
استسقا و رشوریدن اور جذام یاسل ضرور ہوگی **علاج** اول قے کرانا سکنجبین
سرکہ ۵ تولہ عرق گلاب ایکپاؤ تخم خیارین ۲ تولہ سبکو ۲ سیر پانی جوشیدہ کر قے کرا دیں
اور قے کے بعد شیر گاؤ ایکسیر روغن زرد ۵ تولہ ملا کر فاریسے قدرے پلا دیں بہت
مفید ہے **دیگر** بیخ چولائی ۲ تولہ عرق گلاب ایکپاؤ میں پیسکر پلانا تریاق سم الفار
ہے **دیگر** پوست درخت گولر ۲ تولہ پانی نیم سیر میں جوشیدہ کر پلانا مجرب ہے **دیگر**
کتھ سفید ۵ تولہ پانی ۲ سیر میں تر کرکے اسکا آب زلال پلانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے
**دیگر** آب کیلہ نیم سیر کا شورہ ۳ ماشہ ملا کر پلانا اسکے اثر کو دور کر دیتا ہے **دیگر** مغز بیل ۲ تولہ
ہمراہ عرق نکوہ ۵ تولہ کے کھلانا مجرب علاج ہے **دیگر** نرہ اردانی ایکتولہ دودک بوٹی ۱ تولہ
تالی بوٹی ایکتولہ جو تالاب میں اکثر ہوتی ہے پانی ایک سیر میں جوشیدہ کر پلانا مفید ہے

بلکہ مجرب ہے دیگر قسنتین ایکتولہ تخم خطمی ایکتولہ دونونکو دو دن گاؤ نیم سیر میں تر کرکے اسکا آب زلال لیکر روغن زردہ تولہ کا داغ دیکر پلانا تریاق اکسیر ہے غذا شیر برنج شور یا مزعفر مسکہ گاؤ بہت مفید ہیں +

## سوال سیماب شنجرف کا حال بیان کرو

**جواب** سیماب پارہ کو کہتے ہیں اور شنجرف شنگرف کو کہتے ہیں اور سیماب کا مزاج سرد تر ہے اور اگر اسکا کشتہ خام کھلایا جاوے تو سم میں داخل ہے اور شنجرف معدنی بھی ہوتا ہے اسکو حجر سیماب کہتے ہیں یہ مصنوعی بھی بنایا جاتا ہے ان دونونکے کھانیسے درد شکم اور مغص اور اسہال خون اور گرانی زبان اور ثقل معدہ اور حبس بول اور ورم جگر و ورم بدن ہو جاتا ہے علاج دونونکا ایک ہے اول تخم شبت ۳ تولہ عسل ۵ تولہ ۲ سیر پانی میں جوشدیکر قے کرادیں بعدہٗ لعاب بہدانہ ۶ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ شیر گاؤ ایکسیر میں ملاکر مسکہ گاؤ ۵ تولہ ڈالکر پلانا مفید ہے دیگر بیخ جوانسہ ایکتولہ کشنیز سبز ۲ تولہ پانی نیم سیر میں شیرہ نکالکر پلانا مفید ہے دیگر روغن بید انجیرہ ۲ تولہ روغن گاؤ ۵ تولہ شیر گاؤ ایک سیر میں ملاکر پلانا مجرب ہے دیگر برگ ؟ ۱ من ۲ تولہ ایک سیر پانی میں شیرہ نکالکر پلانا مفید ہے دیگر برگ لیموں ۵ تولہ ایک سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے دیگر برگ نیل ۳ تولہ ایک سیر پانی میں پیسکر پلانا مجرب ہے +

## سوال مردار سنگ کا حال بیان کرو

**جواب** اسکو مردار سنج کہتے ہیں۔ اور یونانی میں اسکو لیدو غوبرس کہتے ہیں یہ

سنگ کے قسم مصنوعی بناتے ہیں اور مزاج اسکا گرم و خشک تیسرے درجہ کا ہے اور مغسول کا مزاج سرد و خشک ہوجاتا ہے اسمیں بھی بسبب یبوست کے سمی مادہ ہے اسکے کھانیسے ورم زبان اور نفخ شکم اور تنگی نفس اور مرض ایلاوس ہوجاتا ہے اور بدن کا رنگ سیاہ اور کھانسی خشک اور فواق اور حبس بول اور قولنج اور درد فم معدہ اور تمدد و اسہال و پیچش اور خشونت حلق اختلاط عقل اور پیشاب برنگ سیاہ یا دموی ہوگا **علاج** تخم ترب ۶ ماشہ تخم شبت ۶ ماشہ اصل السوس ۶ ماشہ انجیر زرد ایکعدد جوز القی ۶ ماشہ عسل ۳ تولہ ۲ سیر پانی میں جوشدیکر پلاکر قے کرادیں بعد میں مغز املتاس ۵ تولہ عرق گلاب ایکپاؤ میں تر کرکے صاف کرکے روغن بادام ۹ ماشہ ملاکر پلادیں بہت مجرب ہے **دیگر** شربت دینار ۳ تولہ پلانا مجرب ہے **دیگر** تخم کرفس ۶ ماشہ تخم شبت ۶ ماشہ انیسون ۶ ماشہ بادیان ۶ ماشہ نیم سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** سرگین کبوتر جنگلی ۶ ماشہ تخم کرفس ۶ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ مر صافی ۶ ماشہ نمک لاہوری ۳ ماشہ حب النیل ۶ ماشہ آلو بخارہ ۱۱ دانہ اصل السوس ۳ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ خاکستر چوب انگور ۶ ماشہ سبکو شہد ۱۰ تولہ میں ملاکر ۶ ماشہ ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ کے کھلانا تریاق ہے۔

## سوال سفیداب کا حال بیان کرو

**جواب**۔ اسکو سفیدہ کاشغری کہتے ہیں مزاج اسکا سرد و خشک دوئم و سوئم بعض نے گرم خشک بیان کیا ہے یہ بھی اثر سمی رکھتا ہے بسبب اپنی یبوست کے اس کے کھانیسے ثقل زبان و درد معدہ و اسہال پیچش کھانسی خشک قولنج اور سردی بدن اور سقوط اشتہا و سوزش معدہ وضیق النفس غشی و خناق و فواق پیدا کرتا ہے **علاج**

اول نمک ۲ ماشہ وتخم شبت ۶ ماشہ عسل ۵ تولہ سبکو ۳ سیر پانی میں جوشدیکر قے کرادیں
اور حب النیل ۳ ماشہ کھلانا اسکا تریاق ہے **دیگر** تخم کرفس ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ بادیان
۶ ماشہ افسنتین ۶ ماشہ سبکو نیم سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** انجیر زرد واعد
شہد ۵ تولہ نیم سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** آلو بخارہ ۱۱ دانہ اصل السوس
۶ ماشہ نیم سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مجرب ہے **دیگر** صمغ آلو ایکماشہ ہمراہ سکنجبین سادہ
۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** خاکستر چوب انجیر ۳ ماشہ پانی ایکپاؤ میں جوشدیکر
پلانا مفید ہے **دیگر** اجوائن دیسی ۳ ماشہ صبح وشام ہمراہ پانی ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے ۔

## سوال زرنیخ کا حال بیان کرو

**جواب۔** اسکو ہڑتال کہتے ہیں اور یہ پانچ رنگ کی ہوتی ہے اور یہ معدنی ہے اور مزاج
اسکا گرم وخشک درجہ سوئم چہارم میں شمار کیا ہے یہ بھی سموم تو بیہ میں سے ہے۔
اسکے استعمال سے مغص وقروح امعاء ورد معدہ اور خشکی دہن واسہال دموی وعسر البول
سرفہ خشک وسردی ہاتھ پاؤنکی اور مغص وسوزش حلق اور غشی اور آنا قے کا بار بار **علاج**
ہندستان ۳ ماشہ جدوار ۳ ماشہ خبازی ۳ ماشہ شہد ۳ تولہ ۲ سیر پانی میں جوشدیکر قے کرانا
مفید ہے **دیگر** آب ترنج ۴ تولہ اشجوہ ۱ تولہ شیرگاؤ نیم سیر مسکہ گاؤ ۵ تولہ پلانا اسکا تریاق
ہے **دیگر** سفیدی بیضہ مرغ ۲ تولہ لعاب اسپغول ۶ ماشہ ملاکر حقنہ کرنا مفید ہے **دیگر**
روغن کنجد ۵ تولہ نمک ایکتولہ ۲ سیر پانی میں ملاکر قے کرانا مفید ہے **دیگر** نشاستہ ۶ ماشہ
روغن بادام ایکتولہ شیرگاؤ نیم سیر ملاکر پلانا مفید ہے ۔

## سوال زاج کا حال بیان کرو

**جواب** ناخ پھنکڑی کو کہتے ہیں اور یہ بھی تین قسم کی ہوتی ہے سفید سرخ گلابی مزاج اسکا حار یابس درجہ سوئم میں ہے یہ بھی اثر سمی رکھتی ہے اسکے کھانے سے کھانسی خشک ہو جاتی ہے تا حدیکہ سل ہو جاتی ہے **علاج** شیر گاؤ نیم سیر مسکہ گاؤ ۲ تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے **دیگر** آشجو ۱۰ تولہ روغن بادام ایکتولہ شربت بنفشہ ۳ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے یا نیٖ شوربا مرغ حریرہ مرغ بروغن بادام زردی بیضہ مرغ کھلانا مفید ہے۔

## سوال خبث الحدید کا حال بیان کرو۔

**جواب** سوہے کے میل کو کہتے ہیں مزاج اسکا گرم و خشک درجہ سوئم میں ہے۔ یہ اثر سمی رکھتا ہے اسکے کھانے سے درد سر او خشکی زبان اور درد شکم پیدا ہو جاتا ہے اور منہ میں بھی زخم ہو جاتے ہیں **علاج** حب النیل ایکتولہ غاریقون ۶ ماشہ بسفائج ۶ ماشہ تربد سفید ۱۰ ماشہ برگ سنائکی ۱۰ ماشہ افتیمون ۶ ماشہ زنجبیل ۳ ماشہ گل بنفشہ ۶ ماشہ سبکو پانی نیم سیر میں جوشدہ بکر پلانا تریاق ہے **دیگر** حب النیل ۶ ماشہ روغن بادام ۶ ماشہ دونوں کو ملا کر ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** سقمونیا ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ میں ملا کر ہمراہ شربت بنفشہ ۳ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** روغن گل ایکتولہ عرق گلاب ۵ تولہ سرکہ ۲ تولہ ملا کر سر پر ملنا مفید ہے **دیگر** سنگ مقناطیس ایکدرم ہمراہ شوربا چرب مرغ نیم سیر کے کھلا کر قے کرانا مجرب ہے **دیگر** مغز بادام مقشر ایکتولہ شیر گاؤ نیم سیر میں شیرہ نکالکر پلانا مفید ہے۔

## سوال سلیمانی کا حال بیان کرو

**جواب** اسکو دار اشکنہ کہتے ہیں یہ بھی مصنوعی مرکب و سم الفار و شنجرف وغیرہ سے

ہے یہ بھی اثر سمی رکھتا ہے مزاج اسکا گرم و خشک درجہ چہارم ہے اسکے کھانے سے درد مفص و قولنج و سوزش سینہ و کھانسی خشک درد مفاصل خناق پیدا ہو جاتا ہے۔

**علاج** اول تخم شبت ۶ ماشہ و سرکہ ۵ تولہ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر قے کرادیں اور روغن زرد ۵ تولہ و شیر گاؤ نیم سیر جوش دیکر پلانا بہت مفید ہے **دیگر** مربائے میٹھہ ایکتولہ کھلائیں اسمیں بہت مفید ہے **دیگر** تخم انجرہ ۶ ماشہ روغن گاؤ ۲ تولہ ملا کر چٹانا بہت مفید ہے **دیگر** چوب انجیر ایکتولہ چوب انگور ایکتولہ دونوں کی راکھ کر کے شہد ۲ تولہ میں ملا کر چٹانا اوپر سے شیر گاؤ نیم سیر پلانا مفید ہے **دیگر** سرگین خروس ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ میں ملا کر چٹانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے *

# سوال رسکپور کا حال بیان کرو

**جواب** اسکو شنجرف سفید بھی کہتے ہیں یہ بھی سم قاتل کا اثر رکھتا ہے یہ مصنوعی سیماب و شنجرف و سنکھیا سے مرکب ہے مزاج اسکا گرم و خشک درجہ چہارم میں ہے اسکے کھانے سے دانت نکل جاتے ہیں اسہال خونی آتے ہیں منہ تمام ورم کر جاتا ہے وجع مفاصل ہو جاتا ہے **علاج** کیلہ خام کھلانا اسکا تریاق ہے **دیگر** حجر الیہود ۳ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر و مسکہ گاؤ ایکتولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** شحم حنظل ایکماشہ غاریقون ایکماشہ تربد سفید ایکماشہ سقمونیا ایکماشہ گلقند ۳ تولہ میں ملا کر ہمراہ عرق گلاب ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے * **دیگر** کشنیز خشک ایکتولہ پوست ہلیلہ ۶ ماشہ بلیلہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ نیم سیر پانی میں جوش دیکر پلانا بہت مفید ہے *

# سوال زنگار کا حال بیان کرو

**جواب** یہ معدنی و مصنوعی ہوتا ہے معدنی تو کانوں میں سے بر آمد ہوتا ہے اور مصنوعی مس کا بناتے ہیں۔ مزاج اسکا گرم وخشک درجہ چہارم میں ہے اور یہ بھی سم قویہ میں ہے اسکے استعمال سے قے شدید ہوتی ہے اور جگر میں قرحہ ہو جاتا ہے اور معدہ میں بھی زخم کر دیتا ہے اور مغص اور سوزش حلق اور غثیان پیدا ہو جاتا ہے **علاج** تخم شبت ۶ ماشہ وسرکہ ۵ تولہ پانی ۲ سیر میں جوشدیکر قے کراویں۔ روغن بادام ایکتولہ شیر گاؤ نیم سیر ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** لعاب بہدانہ ۹ ماشہ اسپغول ایکتولہ کا لعاب نکالکر شربت بنفشہ ۴ تولہ روغن بادام ایکتولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** مغز بنبہ دانہ ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ کسیرو ۶ ماشہ بیخ چولائی ۶ ماشہ آب کنٹائی خوردہ ۶ ماشہ شہد ۳ تولہ میں ملاکر ۳ ماشہ ہمراہ مسکہ گاؤ ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے*

## سوال۔ توتیا کا حال بیان کرو

**جواب** توتیا بلہ تھوتھہ کو کہتے ہیں اور یہ تین قسم کا ہوتا ہے معدنی اور مصنوعی بھی ہوتا ہے مزاج اسکا سرد وخشک درجہ سوئم میں یہ بھی سمی اثر رکھتا ہے اس کے کھانے سے اسہال اور قے شروع ہو جاتی ہے اور درد قولنج اور مغص سخت ہوتا ہے اور اسہال کی زیادتی سے ہلاک بھی کر دیتا ہے داخلی اسکا استعمال جائز نہیں ہے **علاج** اول تخم شبت ایکتولہ پانی ۲ سیر میں ڈالکر قے کراویں اور شیر گاؤ نیم سیر ہمراہ لعاب اسپغول ۶ ماشہ روغن زرد ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** عرق پیاز ۲ تولہ آب لہسن ایکتولہ جدوار ۳ ماشہ حلتیت ۳ ماشہ ملاکر شہد ۳ تولہ ملاکر ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر روغن بادام ایکتولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** مرکی ایکتولہ حنظیانہ

ایکتولہ حب الغار ایکتولہ زراوند طویل ایکتولہ روغن گاؤ ۳ تولہ میں چرب کرکے شہد ۵ تولہ ملاکر ایکماشہ ہمراہ عرق گلاب ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم گندنا ۲ ماشہ جندبیدستر ۲ ماشہ انجیر خشک ایکعدد بندق ہندی ایکتولہ سداب ۲ ماشہ مرمکی ۲ ماشہ عسل ۳ تولہ ملاکر ۳ ماشہ ہمراہ لعاب بہیدانہ ۳ ماشہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے

## سوال - الماس کا حال بیان کرو

**جواب** الماس ہیرے کو کہتے ہیں یہ جلیل القدر سنگ جواہر میں سے سخت ترین ہے مزاج اسکا سرد وخشک درجہ چہارم میں ہے سم قتال ہے اسکے کھانے سے کرب وقلق وبول الدم واسہال خونی ہو جاتے ہیں یہ کھاتے ہی جگر میں اتر جاتا ہے فوراً ہلاک کردیتا ہے **علاج** فوراً قے کرادیں **دیگر** روغن کنجد ۵ تولہ آب گرم ایکسیر میں شیر گاؤ تازہ ایکسیر ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** شیر گاؤ نیم سیر دمسکہ گاؤ ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** لخت جگر بز ۲ تولہ کھلاکر قے کرادیں بہت مفید ہے **دیگر** شیرہ برگ بانس سبز ۲ تولہ پانی نیم سیر میں نکالکر پلانا مفید ہے +

## سوال سموات نباتیہ کا حال بیانکرو

**جواب** بیش[1] - قرون سنبل[2] - فرفیون[3] - شیر مدار[4] - شیر انجیر[5] - دفلی[6] - بلادر[7] - حب السلاطین[8] کندش[9] - حنظل زردی[10] - خربق سیاہ[11] - فقشار الحمار[12] - غار یقون[13] - تربد زرد[14] - تمباکو[15] - افیون[16] تخم داتورہ[17] - ماش[18] - بیدنجن[19] - شوکران[20] - قنب[21] - عنب الثعلب سیاہ[22] - کزبرہ رطب[23] - بزر قطونا[24] شہ - ططرق[25] - شراب[26] - بنتو[27] - حیا[28] - مو؟ زج[29] - سداب[30] - خربق ابیض[31] - جندبیدستر - قنبیل[32] - گیخ

ربو ند چینی بزرا لبنج

## سوال بیش کا حال بیان کرو

**جواب** بیش بچھناک کو کہتے ہیں یہ سموم قتالہ ہے اور یہ چہار قسم کی ہوتی ہے مزاج اسکا بعض گرم خشک درجہ چہارم میں بعض سرد خشک درجہ چہارم میں بیان کرتے ہیں سب سموم نباتی میں سے یہ سخت سم ہے اسکے استعمال سے ورم اعضا باطنی اور اسکے سونگھنے سے صرع ہو جاتی ہے اور ورم زبان اور رعاف اور غنودگی اور خشکی زبان اور ضیق النفس اور بدبوئے دہن اور غشی اور سدر دوار اور صرع اور ضعف ساقین ہو جاتا ہے یہ وہ سم ہے کہ جو خزانہ شاہی میں واسطے دشمن کے رکھا جاتا ہے اسکو ہاتھ لگانا بھی ممنوع ہے اول تو اس سے نجات مشکل ہے اگر کوئی بچ بھی جاوے تو سل یا دق ہو جاتی ہے **علاج** اول برگ بیدانجیر اور تخم شلغم ایکتولہ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر قے کراویں روغن زرد ۵ تولہ گرم کرکے پلاویں مجرب ہے **دیگر** جدوار خطائی ۳ ماشہ زہر مہرہ ۳ ماشہ نارجیل دریائی ۳ ماشہ عرق گلاب نیم سیر میں گھسکر پلانا مفید ہے **دیگر** مشک ایک سرخ شہد ایکتولہ میں ملاکر چٹانا مجرب ہے **دیگر** بیخ کبر ایکماشہ ہمراہ شہد ایکتولہ کے کھلانا بہت مفید ہے **دیگر** موش صحرائی جو خاص بیش کی جگہ رکھتا ہے اسکو ذبح کرکے اسکا گوشت کھلانا اسکا تریاق ہے **دیگر** آب چقندر ۵ تولہ آب پالک ۵ تولہ شیرہ ذنبیبر روغن گاؤ ۵ تولہ ملاکر پلانا تریاق ہے **دیگر** زہر مہرہ خطائی ۳ ماشہ خمیرہ صندل ایکتولہ شربت انار ۲ تولہ شربت لیموں ۲ تولہ عرق بیدمشک ۱۰ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** زرشک ۶ ماشہ صندل سفید ۶ ماشہ تخم ترنج ایکماشہ عرق گلاب ۱۰ تولہ میں پیسکر پلانا مفید ہے **دیگر** مربائے گزر ونده ۲ تولہ ہمراہ دوغ

گاؤ ایکپاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** دواءالمسک حامض ۳ ماشہ روغن گاؤ ۵ تولہ
پوست کیرا ایکماشہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** یہ تریاق بہت مجرب ہے گل مختوم ایکتولہ
حب الغار ایکتولہ ایرسا ایکتولہ روغن گاؤ ۳ تولہ میں بریاں کرکے شہد ۵ تولہ ملاکر ۶
ماشہ کھلانا ہر قسم سموم کا تریاق ہے **دیگر** تریاق الطین ۶ ماشہ ہمراہ عرق گلاب کھلانا
مجرب ہے **دیگر** منفرودیطوس ۶ ماشہ ہمراہ دوغ گاؤ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر**
سداب ۳ ماشہ مغز ریٹھہ ۳ ماشہ جدوار خطائی ۳ ماشہ انجیر زرد ۳ ماشہ شہد ۵ تولہ میں
ملاکر تھوڑے تھوڑے چٹانا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ بقراط اگر ناشتہ ایکماشہ صبح کو کھلایا
جاوے تو سم کسی قسم کا اثر نہیں کرتا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ جالینوس گل انجیر ایکعدد
روزمرہ صبح کھلانا یہی اثر رکھتا ہے **دیگر** زہر مہرہ ایکماشہ فادزہر حیوانی ایکماشہ عرق
کیوڑہ ۱۰ تولہ عرق گلاب ۱۰ تولہ ملاکر پلانا ہر قسم نباتی سموم کو اکسیر کا حکم رکھتا ہے **دیگر**
نارجیل دریائی ۳ ماشہ جدوار خطائی ۳ ماشہ عرق گلاب ۱۰ تولہ میں گھسکر پلانا مجرب ہے
**دیگر** تخم کرفس ۶ ماشہ برگ فراش ۶ ماشہ تخم خیازی ۶ ماشہ جاؤشیر ۶ ماشہ فسنتین ۶ ماشہ
زراوند طویل ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ تخم ترنج ۶ ماشہ زیرہ گلاب ۶ ماشہ درونج عقربی ۶
ماشہ سلیخہ ۶ ماشہ پوست سنگ دانہ مرغ ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ زعفران ۶ ماشہ تخم انجدان
۶ ماشہ اہل ۶ ماشہ پودینہ کوہی ۶ ماشہ تخم شلغم ۶ ماشہ پرسیاوشان ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ
مغز خرگوش ۶ ماشہ مغز مرغ ۶ ماشہ جند بیدستر ۶ ماشہ قیصوم ۶ ماشہ تخم گندر ۶ ماشہ سکبینج
۶ ماشہ سبکو آب پودینہ ۱۰ تولہ میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنادیں وقت حاجت کے
دو گولی ہمراہ عرق گلاب کھلادیں یہ تریاق ہر قسم سموم نباتی کا ہے **دیگر** سکبینج ۶ ماشہ
جند بیدستر ۶ ماشہ برگ نے ۶ ماشہ شحم حنظل گوشت راسو ایکتولہ برگ شبت ایکتولہ گل ارمنی

ایکتولہ پھوسیاوشان ایکتولہ دارچینی ایکتولہ تخم خروس ایکتولہ سبکو عرق کیوڑہ ۱۰ تولہ میں حل کرکے شہد ۱۰ تولہ ملاکر معجون بنادیں ایکماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے حل کرکے کھلانا۔ یہ تریاق کل سموم حیوانی و نباتی و معدنی کا ہے ❊

## سوال قرون السنبل کا حال بیان کرو

**جواب** اسکو سنگیا کہتے ہیں یہ بھی ہلاہل کی قسم میں ہے یہ سم قتالہ میں شمار کیا ہے اسکے کھانے سے سرسام اور سیاہی زبان اور ہذیان اختلاط عقل آنکھیں سرخ اور بول الدم ہو جاتا ہے اگر جلد تدبیر نہ کیجائے تو یہ فوراً ہلاک کر دیتا ہے مزاج اسکا گرم خشک درجہ چہارم ہے **علاج** ماءالشعیر ایکسیر روغن گل ۵ تولہ کافور ۳ ماشہ ملاکر پلاویں اور قے کراویں بعد میں عرق گلاب ۱۰ تولہ برف ۵ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** قرص کافور ۳ ماشہ ہمراہ دوغ گاؤ نیم سیر کے پلانا مفید ہے **دیگر** آب سیب ۵ تولہ آب انار ۵ تولہ آب خیار ۵ تولہ آب عنب الثعلب سبز ۵ تولہ آب خربوزہ ۵ تولہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ شیرہ خرفہ ۶ ماشہ روغن بادام ایکتولہ سبکو ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** دوغ گاؤ ترش نیم سیر شربت صندل ۳ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** برادہ صندل سفید ۶ ماشہ کافور ۳ ماشہ عرق گلاب ۵ تولہ ملاکر سینہ پر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** آب خرفہ ایکتولہ آب کاہو ایکتولہ عرق گلاب ایکتولہ روغن گل ۲ تولہ موم سفید ۶ ماشہ ملاکر سینہ پر ضماد کرنا مجرب ہے ❊

## سوال فرفیون کا حال بیان کرو

**جواب** یہ شیرہ خشخاش سیاہ کا منجمد کیا ہوا ہے مزاج اسکا سرد و خشک درجہ چہارم

بعض گرم بیان کرتے ہیں اسکے کھانیسے کرب وقواق دراسہال خونی سوزش شکم حکہ ودمعم بدن پر عارض ہو جاتا ہے **علاج** تخم شبت ۶ ماشہ روغن بادام ۲ تولہ آب گرم ایکسیر میں ملاکر قے کرانا بعد میں ستو جو ۲ تولہ عرق گلاب ۵ تولہ ملاکر برف میں سرد کرکے پلانا مفید ہے **دیگر** آب سیب ۵ تولہ آب انار ۵ تولہ دوغ گاؤ نیم سیر ملاکر برف میں سرد کرکے پلانا مفید ہے

## سوال شیر مدار وشیر انجیر کا حال بیان کرو

**جواب** شیر مدار تو آک کا دودھ ہے اور شیر انجیر کھیگواڑہ کو کہتے ہیں انکے کھانیسے سوزش سینہ وعسر البول اور مغص اور اسہال ساتھ سوزش کے اور کرب اور تشنگی اور ورم زبان و حلق میں ہوتی ہے مزاج انکا گرم وخشک درجہ چہارم میں ہے یہی سمی ادویہ میں سے ہیں **علاج** روغن زرد ۵ تولہ شیر گاؤ نیم سیر ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** دوغ گاؤ نیم سیر آب بہی ۵ تولہ قرص طباشیر ۳ ماشہ کھلاکر اوپر سے پلانا مجرب ہے **دیگر** آب سیب ۵ تولہ شہد ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** مسکہ گاؤ ایکتولہ مغز بادام مقشر ایکتولہ ملاکر چٹانا بہت مفید ہے

## سوال دفلی کا حال بیان کرو

**جواب**۔ اسکو خرزہرہ وکنیر بھی کہتے ہیں مزاج اسکا گرم وخشک درجہ چہارم میں ہے اسکی بیخ میں سخت زہر ہے اسکے کھانیسے کرب ونفخ شکم وقولنج وزبان خشک اور آنکھوں میں درد شدید سدد دوار شروع ہو جاتا ہے **علاج** اول قے کرانا تخم شبت ایکتولہ سکنجبین ۵ تولہ پانی ۲ سیر ڈالکر پلانا اور قے کرانا اسکے بعد شیر گاؤ خام سے غرغرہ کرنا بہت مفید ہے **دیگر** لعاب بہدانہ ۳ ماشہ اسپغول ۶ ماشہ عرق بید مشک ۵ تولہ

عرق گلاب ۵ تولہ شربت نیلوفر ۳ تولہ ملاکر پلانا بہت مفید ہے **دیگر** روغن گاؤ ۵ تولہ روغن بادام ایکتولہ تخم سنبالو ۷ ماشہ شیر گاؤ نیم سیر جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** انجیر زرد ۲ عدد شہد ۵ تولہ ۱۰ تولہ نیم سیر پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** آب انگور ۵ تولہ شیرہ ۵ تولہ مغز کدو ۶ ماشہ سبکو پیسکر پلانا مفید ہے **غذا** شیر برنج بہت مفید ہے

## سوال بلادر کا حال بیان کرو

**جواب** بہلانوہ کو کہتے ہیں روغن اسکا سمی ہے مزاج اسکا گرم وخشک درجہ سوئم وچہارم میں لکھا ہے اسکے کہانے سے منہ میں آبلے پڑ جاتے ہیں اور قلق اور کرب اور ورم زبان اور بلک اسکے دہوتی سے بدن پر ورم ہوجاتا ہے بدن میں خارش شروع ہوجاتی ہے فساد اعضا پیدا ہوجاتا ہے تین مثقال قاتل ہے **علاج** روغن کنجد ۵ تولہ شہر گاؤ ایکسیر میں ملاکر قے کرانا اسکے بعد شیر گاؤ نیم سیر روغن بادام ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** دوغ ترش ایکپاؤ شیرہ ایکپاؤ روغن بنفشہ ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** کنجد سیاہ ایکتولہ ناجیل دریائی ۳ ماشہ عرق گلاب ایکپاؤ میں پیسکر پلانا اسکا تریاق ہے **دیگر** شیر عورت سر پر ملنا مفید ہے **دیگر** مسکہ گاؤ ۲ تولہ کہلاکر اوپر سے دوغ گاؤ نیم سیر پلانا مفید ہے **دیگر** مغز چلغوزہ ۲ تولہ کہلانا مجرب ہے **دیگر** ناجیل ایکتولہ گردگان ایکتولہ کنجد سیاہ ایکتولہ حب السمنہ ایکتولہ سبکو پیسکر بدن پر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** تمر ہندی ۵ تولہ ناجیل ایکتولہ پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** زردچوبہ ۶ ماشہ برنج ساٹہی ایکتولہ صندل سفید ۶ ماشہ کنجد سیاہ ایکتولہ ملاکر پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ اکثر ہندی کے … ضماد کرنا مجرب ہے فصد باسلیق بہت مفید ہے

## سوال حب سلاطین کا حال بیان کرو

**جواب** جمالگوٹے کو کہتے ہیں مزاج اسکا گرم خشک ہے سوم و چہارم درجہ میں اسکے کھانیسے اسہال سیاہ آتے ہیں اور کرب اور سوزش سینہ و متلی ہوتی ہے۔ یہ بھی سمی اثر رکھتا ہے مقدار سے زیادہ کھانیسے اسہال ہوکر ہلاک ہو جاتا ہے **علاج** شیر گاؤ ایکسیر روغن زرد ۵ تولہ پلاکر قے کراویں بعدہ ۳ ماشہ اسپغول ایکتولہ صمغ عربی ۶ ماشہ کتیرا ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ سفوف کرکے ہمراہ دوغ گاؤ ۶ ماشہ کھلانا مجرب ہے **دیگر** آب لیموں ۲ تولہ آب انار ۲ تولہ آب سیب ۲ تولہ آب بہی ۲ تولہ۔ شربت نیلوفر ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** مسکہ گاؤ ۵ تولہ سر پر ملنا بہت نفع کرتا ہے **دیگر** اسپغول ۲ تولہ جغرات ۱۰ تولہ میں ملاکر کھلانا اسکا تریاق ہے۔

## سوال عنصل رومی کا حال بیان کرو

**جواب** پیاز گلے ہوئے خراب کو کہتے ہیں مزاج اسکا گرم خشک تیسرے درجہ میں یہ بھی اثر سمی رکھتا ہے اسکے کھانیسے قروح امعا اور مغص اور اسہال خونی شروع ہوجاتے ہیں **علاج** تخم شبت ۶ ماشہ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر قے کراویں اسکے بعد شیر گاؤ نیم سیر آہن تاب کرکے پلاویں مجرب ہے **دیگر** آب تواکہ ۵ تولہ تخم خرفہ ۳ ماشہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ عرق بیدمشک ۱۰ تولہ میں ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** زردی بیضہ مرغ ایکعدد ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** سفیدی بیضہ مرغ ایکعدد لعاب بہدانہ ۳ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ روغن بادام ۶ ماشہ روغن کنجد ایکتولہ شیر گاؤ نیم سیر میں ملاکر

ایکتولہ پانی ۲ سیر میں جوشدیکر نے کرانا اسکے بعد مسکہ گاؤ ۳ تولہ چٹانا بہت مفید ہے **دیگر** افسنتین ۶ ماشہ انیسوں ۶ ماشہ جند بیدستر ۲ ماشہ سنبل الطیب ۳ ماشہ شہد ۳ تولہ میں ملاکر ۳ ماشہ ہمراہ شربت صندل ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پنیر مایہ خرگوش ۶ ماشہ روغن زرد ۲ تولہ شہد ۳ تولہ ملاکر کھلانا اسکا تریاق ہے شکم کو گرم رکھنا بہت مفید ہے

# سوال تمباکو کا حال بیان کرو

**جواب** تمباکو بھی بہت قسم کا ہوتا ہے اسکو اکبر کے زمانہ میں انگریز ہندوستان میں تحفہ کے طور پر لائے تھے پہلے ہندوستان میں نہیں ہوتا تھا مزاج اسکا گرم و خشک تیسرے درجہ میں ہے اسکے کھانے سے قے عارض ہوتی ہے بلکہ غشی بعض مزاج میں ہوجاتی ہے یہ بھی اثر سمی رکھتا ہے **علاج** شیر گاؤ نیمگرم نیم سیر پلانا مفید ہے **دیگر** روغن کدو سر پر ملنا اور ناک میں ڈالنا مفید ہے **دیگر** مسکہ گاؤ ایکتولہ کھلاکر اوپر سے دوغ ترش ایکپاؤ پلانا مفید ہے **دیگر** نارنگی لیموں چوسنا مفید ہے۔

# سوال افیون کا حال بیان کرو

**جواب** - افیون شیر پوست خشخاش کا ہے مزاج اسکا سرد خشک درجہ چہارم میں یہ بھی سموم قتالہ میں سے ہے اسکو کھاکر روغن سرشف اگر پیا جاوے تو فوراً ہلاک کردیتی ہے اسکے کھانیسے کشیدگی زبان اور تیرگی آنکھونکی اور بھاری ہونا بدن کا اور خوف اور سُرخی ہاتھ پاؤنکی اور زردی چہرہ کی فواق اور نفخ شکم اور تنگی نفس کی اور پسینہ سرد نکلتا ہے اور بدبو منہ سے آتی ہے اور افیون خوردہ کو نیند آجاوے تو ہلاک ہوجاتا ہے دو درم

قاتل ہے **علاج** اول تخم شبت ۲ تولہ ونمک ۲ تولہ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر قے کراویں
اسکے بعد شیر گاؤ نیم سیر روغن زرد ۵ تولہ ملاکر بار بار پلانا مفید ہے **دیگر** مس ۳ تولہ پانی
ایکسیر میں جوش دیکر پلاکر قے کرانا مفید ہے **دیگر** پیر بکس کے ۵ عدد دور کرکے کھلانا
مفید ہے **دیگر** زنگار ایکماشہ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** برگ انجیر
۵ تولہ شیر گاؤ نیم سیر میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** جند بیدستر ۳ ماشہ دارچینی ۳
ماشہ شراب کہنہ ۱۰ تولہ میں ملاکر پلانا تریاق ہے **دیگر** حلتیت ایکماشہ پانی ایکپاؤ میں
گھسکر پلانا مفید ہے **دیگر** زنجبیل دریائی ۳ ماشہ کاغذ سوختہ ۲ ماشہ عرق گلاب ایکپاؤ
میں حل کرکے پلانا مفید ہے **دیگر** جدوار خطائی ۳ ماشہ سیپ ایکماشہ نارجیل دریائی
۳ ماشہ زہر مہرہ خطائی ۳ ماشہ فلفل سیاہ ایکماشہ سب کو عرق گلاب نیم سیر میں گھسکر پلانا
مفید ہے **دیگر** قیصوم ایکتولہ پانی نیم سیر میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** دوب سبز
گھاس ۲ تولہ پانی ایکپاؤ میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** برگ الہر ایکتولہ تخم بیانجیر
ایکتولہ عرق پیاز ۲ تولہ ملاکر کھلانا تریاق افیون ہے **دیگر** زنجبیل ۳ ماشہ تخم تربی ایکتولہ
شکر ۱۰ تولہ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** گل بید انجیر ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳
ماشہ دونوں کو پیسکر پانی ایکپاؤ میں پلانا مفید ہے **دیگر** ساگ آلی جو تالابوں میں گھاس
خورد ہوجاتی ہے اسکا پانی ۲ تولہ نکالکر پلانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔ شوربا مرغ مرغن پلانا
مفید ہے

## سوال جوزماثل کا حال بیان کرو

**جواب** دھتورہ کو کہتے ہیں مزاج اسکا سرد وخشک درجہ چہارم میں اسکے کھانے
سے سدر دوار سرخی چشم سبات جنون ہذیان دنشہ ہونا ہر وقت خیالات باطل

وتنگی نفس وحکہ بدن واختلاط عقل اور کبھی اسکے استعمال سے صرع بھی ہوجاتی ہے اور مانند خرو اسپ ودماغ کے آواز دیتا ہے **علاج** روغن کنجد ۵ تولہ پانی ۲ سیر میں جوش دیکر سے کرا دیں بعد میں انجیر خشک ایکتولہ پانی ایکسیر میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** مغز چلغوزہ ایکتولہ پیاز بریان ایکتولہ عسل ۲ تولہ ملاکر دو چار مرتبہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** تخم انجرہ ۲ ماشہ شہد ایکتولہ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** بابونہ ۲ ماشہ تخم ترب ۲ ماشہ خردل ۲ ماشہ عسل ۳ تولہ میں ملاکر قدرے قدرے کھلانا مجرب ہے **دیگر** روغن بادام ۲ ماشہ مسکہ گاؤ ایکتولہ روغن بنفشہ ایکتولہ ملاکر چٹانا مجرب ہے **غذا** شوربا مرغ مرغن پلانا بہت مفید ہے ؛

## سوال۔ شوکران کا حال بیان کرو۔

**جواب**۔ بعض اطبا اسکو بیخ موذہ بیان فرمایا ہے اور بعض نے عصارہ خشخاش سیاہ کا بیان کیا ہے مزاج اسکا سرد وخشک درجہ سوم وچہارم میں ہے اسکے کھانے سے آنکھوں میں سرخی اور تیرگی اور سردی ہاتھ پاؤں کی اور ثقل زبان وتشنج اور اختناق کی حالت ہوکر غشی آکر آخر ہلاک کردیتی ہے **علاج** اول قے کرانا اسکے بعد افسنتین ۱۰ ماشہ فلفل سیاہ ۲ ماشہ انجدان ۲ ماشہ شیر گاؤ نیم سیر میں جوش دیکر پلانا مفید ہے **دیگر** کالی زیری ۲ ماشہ سیاہ سانٹھ ۳ ماشہ عسل ایکتولہ ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** جند بیدستر ۳ ماشہ سداب ۳ ماشہ فوتنج ۳ ماشہ حلتیت ۳ ماشہ آب انگور ۵ تولہ ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** جند بیدستر ۳ ماشہ سرکہ ۱۰ تولہ میں ملاکر پلانا مفید ہے۔ باقی علاج افیون خوردہ کا کرنا مفید ہوگا ؛

## سوال قنب کا حال بیان کرو

**جواب**۔ قنب بھنگ کو کہتے ہیں مزاج اسکا سرد خشک درجہ سوئم میں ہے اسکے کھانیسے دوار وخوف واشتہا۔ بھاری ہونا بدن کا خستہ ہونا۔ سردی ہاتھ پاؤں کی باقی آثار مثل افیون خوردہ کے پائے جاتے ہیں **علاج** اول قے کرانا بعد میں آب ادرک ایکتولہ نمک ۳ ماشہ آب لیموں ایکتولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** بادنجان خام ایکتولہ پانی ایکپاؤ میں پیسکر آب لیموں ۲ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** آب ادرک ایکتولہ اسپند ۶ ماشہ سرکہ ۱۰ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** انبہ خام ایکتولہ آب لیموں ۵ تولہ پیسکر پلانا مفید ہے باقی علاج افیون خوردہ کا مفید ہوگا +

## سوال عنب الثعلب سیاہ کا حال بیان کرو

**جواب**۔ مکو جسکا پھول بھی سیاہ ہو دستی ہوتی ہے مزاج اسکا گرم وخشک درجہ سوئم وچہارم میں بیان کیا ہے اسکے کھانیسے خشکی زبان اور فواق اور رقت الدم اور اسہال تشنج عارض ہوتا ہے منہ کا مزہ مانند شیر خوردہ کے ہوتا ہے اور تشنج ہوجاتا ہے **علاج** قے کرانا بہت مفید ہے بعدہ ابہنت مفید ہے شیر خرہ ۵ تولہ شہد ۵ تولہ ملاکر پلانا بہت مفید ہے **دیگر** شیر بز نیم سیر روغن بادام ایکتولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** روغن زیتون ۳ ماشہ شہد ایکتولہ ملاکر چٹانا بہت مفید ہے **غذا** شوربا مرغ روغن پلانا مجرب ہے

## سوال کزبرہ رطبہ کا حال بیان کرو

**جواب** - گزبرہ رطبہ دھنیا سبز کو کہتے ہیں اسکا مزاج سرد وخشک درجہ دوئم دسوئم زیادہ استعمال سے سدر دوار اختلاط عقل گرفتگی آواز نسیان سبات فحش کلامی غم وغشی چالیس درم تک قاتل ہے **علاج** تخم شبت ۲ تولہ پانی ایک سیر میں جوشیدہ کر قے کرانا مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے دوا المسک حار ۳ ماشہ ہمراہ ماء اللحم ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** زردی بیضہ مرغ ایکعدد ہمراہ شوربا مرغ ایکجا کرکے کھلانا تریاق ہے **دیگر** افسنتین ۳ ماشہ فلفل سیاہ ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ شہد ۳ تولہ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** شراب برانڈی ۵ تولہ پلانا اوپر سے شوربا مرغ کا پلانا مفید ہے +

## سوال بزر قطونا کوفتہ کا حال بیان کرو

**جواب** اسپغول کوٹا ہوا کھانا اثر سمی رکھتا ہے مزاج اسکا سرد وتر درجہ دوئم میں ہے کوفتہ کرنے سے سدہ امعا میں پڑ جاتا ہے اسکے کھانیسے سقوط قوت سردی بدن ضیق النفس تمدد وقلق خدر غشی کرب پیدا ہوجاتا ہے اسکو کوفتہ کرکے ہرگز نہ کھانا چاہیے **علاج** اول قے کرانا بعد میں زردی بیضہ مرغ ایکعدد فلفل سیاہ ایکماشہ نمک سیاہ ایکماشہ ملاکر کھلانا مفید ہے **دیگر** حلتیت ۳ ماشہ افسنتین ۳ ماشہ شہد ۳ تولہ میں ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** دوا المسک حار ۳ ماشہ ہمراہ ماء اللحم ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** جدوار خطائی ایکماشہ عرق گلاب ۵ تولہ میں گھسکر کھلانا مجرب ہے **غذا** شوربا مرغ مرغن بہت مفید ہو +

## سوال سقمونیا کا حال بیان کرو

**جواب** بیخ شیر ستانانی ہے مزاج اسکا گرم خشک تیسرے درجہ میں اسکے کھانیسے

زیادہ مقدار میں اسہال اور پیاس اور ضعف جگر پیدا کرتا ہے **علاج** دوغ گاؤ
نیم سیر پلانا مفید ہے **دیگر** رُب بہی ہمراہ ایکتولہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ شربت نیلوفر ۲ تولہ
کے کھلانا مفید ہے **دیگر** اسپغول ایکتولہ ہمراہ شربت انجبار ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے

## سوال میوبزج کا حال بیان کرو

**جواب** یہ ایک قسم کی گھاس ہے اور اسکے تخم کو حب الراس کہتے ہیں مزاج اس کا
گرم و خشک درجہ تیسرے میں یہ بھی سمی اثر سخت رکھتی ہے اسکے کھانیسے مغص اور
درد شدید چوتڑوں میں اور گردن میں اور عانہ پر اور احتباس بول اور بول الدم پیدا
ہو جاتا ہے **علاج** اول قے کرانا اور روغن بید انجیر ۵ تولہ صابن ۲ تولہ پانی ۲ سیر میں
جوش دیکر حقنہ کرنا مفید ہے **دیگر** تریاق اربعہ ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۱۰ تولہ کے
کھلانا مجرب ہے **دیگر** جدوار ۳ ماشہ ہمراہ دوغ گاؤ ترش نیم سیر کے کھلانا مجرب ہے -
باقی علاج ذراریح خوردہ کا کرنا مفید ہوگا +

## سوال سداب کا حال بیان کرو

**جواب** - یہ بھی بوٹی ہے مزاج اسکا گرم خشک درجہ دوئم وسوئم میں اسکے زیادہ
استعمال سے تپ دق پیدا ہو جاتا ہے اور تشنج و درد معدہ و جگر دل ہوتا ہے پھر تپ شروع
ہوکر دق ہو جاتی ہے **علاج** اول تخم شبت ۲ تولہ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر قے کرانا مفید ہے
اسکے بعد تریاق فاروق ایکماشہ ہمراہ عرق گلاب ۱۰ تولہ شربت سیب ۲ تولہ کے کھلانا مجرب
ہے **دیگر** نارجیل دریائی ایکماشہ زہر مہرہ خطائی ایکماشہ عرق گلاب میں گھسکر پلانا مفید ہے

روغن گاؤ ۲ تولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر پلانا مفید ہے +

## سوال جند بید ستر کا حال بیان کرو

**جواب** یہ خصیہ سگ آبی کا خشک شدہ ہوتا ہے مزاج اسکا گرم وخشک درجہ سوئم و چہارم میں لکھا ہے اسمیں بھی زیادتی گرمی سے سمی اثر پیدا ہوتا ہے مقدار سے زیادہ کھانا اچھا نہیں اسکے کھانیسے سرسام واختلاط عقل اور پیاس اور کرب اور قلق پیدا ہوجاتا ہے **علاج** اول قے تخم شبت ۲ تولہ سپستان ۱۱ دانہ ملاکر ۲ سیر پانی میں جوشدیکر قے کراویں بعد میں شیر خرہ ۵ تولہ آب سیب ۵ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** روغن گاؤ نیم سیر آب لیموں ۲ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** تخم حماض ۱۰ ماشہ پوست اترج ۶ ماشہ لیموں ۶ ماشہ ملاکر کھلانا اسکا تریاق ہے

## سوال قنبیل کا حال بیان کرو

**جواب** بھوسی چاولوں کی۔ اسکے کھانیسے ورم زبان و درد معدہ و درد امعا پیدا کرتا ہے مزاج اسکا سرد وخشک دوسرے درجہ میں ہے **علاج** اول قے کرانا اسکے بعد روغن زرد ۵ تولہ شیر گاؤ ۱۰ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے **دیگر** پوست ترنج ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** شوربا مرغ ایکپاؤ مصالحہ گرم ڈالکر پلانا مفید ہے +

## سوال۔ ریوند چینی کا حال بیان کرو

**جواب** ریوند چینی بھی اسکو کہتے ہیں یہ ایک بوٹی کی بیخ ہے مزاج اسکا گرم خشک سوئم درجہ میں ہے اسکے زیادہ مقدار کے کھانیسے اسہال اور اضطراب اور قلق اور پیاس پیدا ہوتی ہے

علاج اول قے کرانا مفید ہے اسکے بعد مسکہ گاؤ ۲ تولہ شیر گاؤ نیم سیر پلانا مفید ہے ۔ دیگر آب بہی ۶ ماشہ سیب ۶ ماشہ کھلانا آب سرد سے غسل کرنا اور تریاق کبیر ایکماشہ ہمراہ عرق گلاب ۱۰ تولہ کے کھلانا مفید ہے +

## سوال۔ حنظل کا حال بیان کرو

جواب ۔ اسکو کڑواتمہ کہتے ہیں اور یہ خربزہ کی طرح پیدا ہوتا ہے مزاج اسکا گرم وخشک درجہ تیسرے میں ہے اسکی بیخ میں اثر سمی ہے اسکے کھانیسے اسہال ہوتے ہیں وکرب وقلق در معدہ پیدا ہوتا ہے علاج اول قے کرانا بہت مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے ۔ مسکہ گاؤ ۳ تولہ و شیر گاؤ نیم سیر ملاکر پلانا مفید ہے دیگر روغن نارجیل ایکتولہ روغن گاؤ ایکتولہ شیر گاؤ نیم سیر پلانا مفید ہے +

## سوال کافور کا حال بیان کرو

جواب یہ گوند ہے ایک درخت کا کافور معنی پوشیدگی کے ہیں اور بعض اسکو مانند تخمیں شیر خشت کے منجمد ہونا بیان کرتے ہیں اسمیں بہت اختلاف ہے مزاج اسکا سرد وخشک درجہ سوم وچہارم ہے اسکے کھانیسے نامرد ہوجاتا ہے اور یہ منشی ہے اور اس سے غشی ہوجاتی ہے قلب کی حرکت بند ہوجاتی ہے سدر دوار اختلاط عقل گرفتگی آواز پیدا ہوتی ہے علاج دوالمسک شیرین ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے دیگر روغن جوزبوا ۳ تولہ بدن پر ملنا بہت مفید ہے دیگر زعفران ۳ ماشہ شہد تولہ ملاکر کھلانا مفید ہے +

## سوال فطر کا حال بیان کرو

**جواب** اسکو کھنبی کہتے ہیں یہ موسم برسات میں خمیر کی طرح زمین میں سے بعض بعض جگہ سفید رنگ کی پیدا ہوتی ہیں اور لوگ اسکو کھاتے ہیں بعض انمیں سے سیاہ رنگ کی ہوتی ہے وہ اثر سمی رکھتی ہے مزاج اسکا سرد وخشک دوسرے درجہ میں بلکہ تیسرے میں ہے اسکے کھانیسے عرق سرد وضیق النفس ثقل معدہ وقولنج وخناق پیدا ہو جاتا ہے **علاج** راکھ چوب انجیر ۳ ماشہ سرکہ ۵ تولہ نمک ایکماشہ پانی ۲ سیر میں جوش دیکر پلا کر قے کرادیں اسکے بعد تریاق اربعہ ۱ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۱ تولہ کھلانا مفید ہے **دیگر** سنجر مینا ایکماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر پلانا مفید ہے **دیگر** روغن کنجد ۵ تولہ فلفل ۳ ماشہ سکنجبین ۳ تولہ پانی نیم سیر ملاکر نیم گرم پلانا مفید ہے **دیگر** جوارش کمونی ۳ ماشہ ہمراہ گلاب ۲ تولہ سکنجبین ۳ تولہ ملاکر کھلانا مجرب ہے

## سوال - سموم حیوانیہ کا حال بیان کرو

**جواب** سموم حیوانیہ یہ ہیں۔ ذراریح - ورغہ وحربا - سالامندرا - ضفدع - سمک باسی - کباب بند کرکے ایکانا - کلب ما - شعر اسد - ارنب بحری - لبن فاسد - جمود دم - جیوڑن - شبرنیو - مار - کژدم - رتیلا - شقدیوشت - خماعۃ النسر - ہزار پایہ - سام ابرص - ماہی مار - طبر - پلنگ - دیوزنہ - مگس - زنبور - راسو - کورموش - گرگ دیوانہ - سگ دیوانہ -

## سوال - ذراریح کا حال بیان کرو

**جواب** اسکو ہندی میں نیلیا و نیلو بھی کہتے ہیں یہ جانور موسم برسات میں نمناک جگہ میں پیدا ہوتا ہے اسکے کھانیسے مغص اور درد شدید از دہن تا مثانہ اور نہیگاہ اور گردنیں اور حالبپر اور سوزش مثانہ وسوزش بول اور ورم قضیب اور مثانہ و بول الدم

اور اسہال خونی اور قے اور اختلاط عقل اور پیشاب کرنے پر قادر نہیں ہوتا اور غشی اور تپ حاد ہوتا ہے اور یہ زہر قتالہ ہے آخر ہلاک کر دیتا ہے **علاج** روغن کنجد ۵ تولہ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر قے کرادیں بعد فصد ہفت اندام و باسلیق کی کھولیں یہ دوا بہت مفید ہے شیر تخم خیارین ۶ ماشہ شیرہ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ لعاب اسپغول ۶ ماشہ شربت بزوری ۳ تولہ ملا کر پلانا مجرب ہے **دیگر** سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد روغن گل ۳ تولہ ملا کر احلیل میں ڈالنا اور قضیب پر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** آرد جوالہ عدس ۶ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ لعاب بہدانہ ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ شیر بز ۵ تولہ ملا کر قضیب پر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** روغن کدو ایک تولہ عرق گلاب ۲ تولہ روغن گل ۲ تولہ ملا کر ضماد کرنا مجرب ہے اور سرد پانی سے غرغرہ کرنا مفید ہے **دیگر** تریاق الطین ایک ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھلانا مفید ہے **غذا** شوربا مرغ و مسکہ گاؤ- بادام مقشر زردی بیضہ مرغ کھلانا مفید ہے۔

## سوال- ورغہ و حربا کا حال بیان کرو

**جواب**- ورغہ چھپکلی اور حربا گرگٹ کو کہتے ہیں انکے کھانیسے قے شدید اور وجع الفواد ہو جاتا ہے اور یہ ہر دو سم قاتل ہیں **علاج** روغن کنجد ۵ تولہ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر قے کرانا اور شیر گاؤ نیم سیر روغن زرد ۵ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** انجیر زرد ایک عدد جند بید ستر ۳ ماشہ مسکہ گاؤ ۲ تولہ ملا کر کھلانا مجرب ہے باقی علاج ذراریح کا کرنا مفید ہے ✦

## سوال- سالامندرا کا حال بیان کرو

**جواب**- یہ جانور بشکل سانپ کی ہوتا ہے اسکے چار ہاتھ اور پاؤں ہوتے ہیں گردن

پتلی۔ دم چھوٹی اور چوڑی مثانہ اور سر چھپکلی کے اور دم سیاہ ہوتی ہے اور آتش اسپر اثر نہیں کرتی ہے اور سنگ بھی اسپر اثر نہیں کرتا ہے اسکے کھانیسے اوجاع شدید معدہ میں اور ورم شکم مثل استسقا کے اور کثرت ادرار اور احتباس بول اور ورم زبان و استرخا اور اختلاط عقل اسکے کاٹنے سے یہ بھی اثر پیدا ہو جاتا ہے یہ بھی سم قتال میں ہے **علاج اول** قے کرانا مفید ہے اور فرازہر کا علاج کرنا مفید ہے **دیگر** بینڈک ۵ تولہ و کچھوا ۔ ۵ تولہ کے گوشت کا شوربا بناکر پلانا اسکا تریاق ہے **دیگر** تریاق مشرودیطوس ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۱۰ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** بیضہ کچھوا کھلانا مفید ہے باقی علاج افیون خوردہ کا کرنا مفید ہوگا۔

## سوال ضفدع کا حال بیان کرو

**جواب** مینڈک کو کہتے ہیں یہ سبز و سرخ و زرد رنگ کا ہوتا ہے اسکے کھانیسے گھبراہٹ اور رنگ بدن کا زرد یا سیاہ ہو جاتا ہے اور سوزش حلق اور منہ کی اور تاریکی چشم اور سدر دوار اور بدبو دہن ضیق النفس اور منی بے ارادہ نکل جاتی ہے اور تشنج و تمدد اور اسہال خون اور قے اور اختلاط عقل اور غشی ہو جاتی ہے اور یہ بھی زہر قتالہ میں ہے اگر اسکے کھانے سے کوئی بچ بھی جاوے تو دانت اور بال تمام بدن کے گر جاتے ہیں **علاج اول** قے کرانا مفید ہے حمام کرانا اور پسینہ لانا نہایت مفید ہے یہ دوا بہت مفید ہے دوا نکر کم ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** دوالک ۳ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کھلانا مجرب ہے **دیگر** خولنجاں ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ تخم شبت ۳ ماشہ شہد ۳ تولہ میں ملا کر ۳ ماشہ کھلانا ہمراہ شیر گاؤ نیم سیر کے باقی علاج استسقا کا کرنا۔ شوربا مرغ مرغن پلانا مجرب ہے

## سوال سمک باسی کا حال بیان کرو

جواب مچھلی رات کی پکی ہوئی صبح کو باسی کھانا منع ہے اسکے کھانے سے ہیضہ اور کرب ہو کر ہلاک ہو جاتا ہے کھانے کے بعد دو روز کے اسکا اثر ہو جاتا ہے علاج پودینہ ۶ ماشہ تخم ترب ۶ ماشہ سکنجبین ۳ تولہ دو سیر پانی میں جوشدیکر قے کرانا اسکے بعد معجون کموٹی ۶ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے دیگر دوا المسک حامض ۳ ماشہ ہمراہ عرق پودینہ ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے دیگر گل مختوم ۳ ماشہ کھلانا اسکا تریاق ہے دیگر فلفل سیاہ ۳ ماشہ ہمراہ عرق پودینہ ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے باقی علاج قطر خوردہ کا کرنا مفید ہوگا شوربا چرب پلانا مفید ہے +

## سوال کباب پختہ گوشت کا حال بیان کرو

جواب- جو کباب موسم گرما میں بخارات بند کر کے پکائے جاویں اور وہ بعد سرد ہونے کے کھائے جاویں وہ اثر سمی رکھتے ہیں انکے کھانے سے ہیضہ و اسہال و کرب و غشی و دوار اور اختلاط عقل ہو جاتی ہے اور بعد نیند آنے کے ہلاک ہو جاتا ہے۔ علاج اول قے روغن کنجد ۵ تولہ ۲ سیر پانی میں جوشدیکر کرانا اور سونے نہ دینا اور شکم کو گرم پانی سے ٹکور کرنا مفید ہے باقی علاج ہیضہ کا کرنا مفید ہوگا +

## سوال کلب الما کا حال بیان کرو

جواب- یہ پتہ سگ آبی کا ہے یہ زہر قاتلوں میں سے ہے ایک عدس کے برابر قاتل ہے علاج اول قے کرانا بہت مفید ہے یہ دوا بہت ہے دوالمسک شیریں ایک ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے دیگر روغن گاؤ ۳ تولہ میں دارچینی ۱ ماشہ

حنظیانہ ایکماشہ پنیرمایہ ایکماشہ خرگوش ایکماشہ ملاکر کھلانا اسکا تریاق ہے ✦

## سوال ارنب بحری کا حال بیان کرو

**جواب** یہ خرگوش آبی ہے یہ بھی سمی قاتل میں سے ہے اسکے کھانیسے درد معدہ و ضیق النفس سرخی چشم سرفہ خشک قے الدم ونفث الدم ویرقان وکرب و درد گردہ اور بڑی شناخت یہ ہے کہ طعام کے کھانیسے معدہ میں درد پیدا ہوگا اور مچھلی کے دیکھنے سے کراہت ہوگی۔ ۲ مثقال سم قاتل ہے فوراً ہلاک کر دیتا ہے **علاج** شیر بز ۵ تولہ و شیر خرہ ۵ تولہ و شیر عورت ۵ تولہ ملاکر پلانا اسکا تریاق ہے **دیگر** تخم خبازی ۶ ماشہ سرطان نہری ایکعدد خطمی ۱۰ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** خارپشت کا گوشت ۸ تولہ عرق گلاب ۱۰ تولہ کے ہمراہ کھلانا مجرب ہے **دیگر** پیشاب انسان ۵ تولہ پلانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔ شوربا کلہ پاچہ بز کا پلانا مفید ہے قے وفصد بھی اسمیں مفید ہے ✦

## سوال شعر اسد کا حال بیان کرو

**جواب** بال شیر کی موچھ کا سم قاتل ہے اسکے کھانیسے درد شکم اور تمام بن موئے بدن میں سے خون جاری ہو جاتا ہے اور غشی آکر ہاتھ پاؤں سرد ہو جاتے ہیں آخر ہلاک ہو جاتا ہے **علاج** جگر خام بچہ بز ۲ تولہ کا ٹکڑا کھلانا بعد ایک ساعت کے خربق سفید ۳ ماشہ ۲ سیر پانی میں جوشدیکر پلا کر قے کراویں **دیگر** ماہی رو بیان ۲ ماشہ کھلانا اسکا تریاق ہے، دیگر تخم سرس ایکتولہ نیم سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے **دیگر** خصیہ خرگوش خام ایک عدد کھلانا مجرب ہے ✦

## سوال لبن فاسد کا حال بیان کرو

**جواب** شیر جو معدہ میں فاسد ہو جاوے جب یہ معدہ میں فاسد ہو جاتا ہے اور اسکے فاسد ہونے سے سدر و دوار اور قراقر شکم اقدر بیچش اور غشی اور ہیضہ قتال پیدا ہو جاتا ہے **علاج** اول روغن کنجد ۵ تولہ و شہد ۳ تولہ ۲ سیر پانی میں جوش دیکر قے کرادیں بہت مفید ہے **دیگر** جوارش مصطگی ۳ ماشہ ہمراہ عرق پودینہ ۱۰ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** جوارش عود ترش ۷ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۱۰ تولہ کے کھلانا مفید ہے **دیگر** شراب برانڈی ۵ تولہ عرق بادیان ۵ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** روغن بادام ۳ تولہ مصطگی ۳ ماشہ ملاکر معدہ پر مالش کرنا مفید ہے +

## سوال دم جامد کا حال بیان کرو

**جواب** جم جانا خون کا معدہ میں یا سینہ میں یا مثانہ میں یہ بھی سم قتالہ کا اثر رکھتا ہے اسکے منجمد ہونیسے غشی آجاتی ہے اور رنگ متغیر ہو جاتا ہے اور احتباس بول ہو جاتا ہے فوراً ہلاک کر دیتا ہے **علاج** اول قے کرانا بعد میں حب الجبیر ۳ ماشہ مغز خرگوش ۳ ماشہ پنیر مایہ خرگوش ۳ ماشہ شراب براندی ۵ تولہ میں حل کرکے پلانا مفید ہے **دیگر** جبود ۳ ماشہ کبریت ۳ ماشہ سرکہ ۵ تولہ ملاکر پلانا مفید ہے **دیگر** حلتیت ایکماشہ ہمراہ شہد ۲ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** جوز القی ۳ ماشہ نیم سیر پانی میں جوشدیکر پلانا مفید ہے +

## سوال جمود لبن کا حال بیان کرو

**جواب** بست ہو یا دودھ کا سمہ میں اسمیں عرق سرد آتا ہے اور غشی اور تپ لرزہ فوراً پیدا ہو جاتا ہے **علاج** پنیر مایہ خرگوش ۱ ماشہ سرکہ ۵ تولہ میں ملا کر کھلانا مفید ہے **دیگر** پودینہ خشک ۶ ماشہ خاکستر چوب انگور ۳ ماشہ گندھک آملہ سار ۳ ماشہ سرکہ ۱۰ تولہ میں حل کر کے پلانا اسکا تریاق ہے **دیگر** قے کرانا بہت مفید ہے **دیگر** فلفل سیاہ ۳ ماشہ شہد ۲ تولہ پانی نیم سیر میں جوش دیکر پلانا مفید ہے۔

# سوال گزیدن عقرب کا حال بیان کرو

**جواب** عقرب بچھو کو کہتے ہیں اور یہ بہت قسم کا ہوتا ہے اسکے کاٹنے سے عرق سرد اور اختلاج لب اور قے اور سردی ہاتھ پاؤں میں اور خفقان اور استرخاء معدہ اگر شریان پر کاٹے تو غشی آ جاتی ہے اور عصب پر کاٹے تو تشنج ہو جاتا ہے عقرب کی قسم میں سے ایک جرارہ ہوتا ہے یہ سخت زہر دار ہوتا ہے اسکے کاٹنے سے آدمی فوراً ہلاک ہو جاتا ہے جرارہ اپنا نیش زمین پر رکھ کر چلتا ہے خلاف عقرب کے عقرب اپنا نیش اوپر کو اٹھا کر چلتا ہے اور جس وقت جرارہ کاٹتا ہے اسوقت تکلیف نہیں ہوتی دو روز کے بعد درد شدید شروع ہوتا ہے اور لرزہ شروع ہو جاتا ہے اور ہر بن مو میں سے خون جاری ہو جاتا ہے اور زبان پر ورم کر جاتا ہے اور بول الدم اور قبض سخت ہو جاتی ہے اور خفقان و غشی ہو کر آخر ہلاک ہو جاتا ہے **علاج** اسجگہ پر داغ دینا مفید ہے اور آب کاہو ۵ تولہ آب کاسنی ۵ تولہ شنجو ۵ تولہ ملا کر پلانا مفید ہے **دیگر** برگ نیب ۶ ماشہ برگ کاسنی ۶ ماشہ کشنیز ۶ ماشہ ایکپاؤ پانی میں جوش دیکر شیرہ نکالکر پلانا مفید ہے **دیگر** قرص کافور ایکماشہ ہمراہ دوغ کا ترش ہمیشہ کے پلانا مفید ہے **دیگر** گل ارمنی ۳ ماشہ سرکہ ۳ تولہ روغن گل ۳ ماشہ ملا کر ضماد کرنا مفید ہے

**دیگر** فرمودہ بقراط ایک عقرب زندہ لیکر عرق پیاز ۱۰ تولہ میں پیسکر رکھو جسجگہ عقرب کاٹے اسجگہ پر لگانا تریاق ہے چاہے کسی قسم کا عقرب ہو مجرب ہے **دیگر** حلتیت ۲ ماشہ لہسن ۱۰ ماشہ گندھک آملہ سار ۳ ماشہ نمک سیاہ ۳ ماشہ سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر قدرے ضماد کرنا اسکا تریاق ہے **دیگر** مینڈک زندہ اسجگہ پر باندھنا مجرب ہے **دیگر** جوز ہندی ایکعدد پانی میں گھسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** نارجیل دریائی یکماشہ گھسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** کالی زیری ۳ ماشہ سرکہ ایکتولہ پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ بقراط بنیش عقرب زندہ کا ٹکڑا ایک تولہ مٹی میں اسکا غلولہ بناکر بنیش کو اسمیں بند کرکے اس غلولہ کو سایہ میں خشک کریں جب کسی کے عقرب کاٹے اسکے سر پر اس غلولہ کو پھیر کر زمین پر رکھدو فوراً اثر سم عقرب کا جاتا رہیگا مجرب ہے **دیگر** تمباکو خشک ایکماشہ نوسادر ایکماشہ چونہ قلعی ایکماشہ ملاکر ہوا اس قدرے دید دفوراً اثر کاٹنے عقرب کا دور ہوجاویگا مجرب ہے **دیگر** پر طاؤس ایکعدد چلم میں بطور تمباکو پلاؤ فوراً اثر کاٹنے کا دور ہوجاویگا پوست بیخ اک ایکتولہ گل اک ایکتولہ تیصوم ۱۰ تولہ پنجال طاؤس ۳ ماشہ زرد چوبہ ۳ ماشہ آملہ مقشر ۳ ماشہ برگ حنا سبز ۲ ماشہ سبکو سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناویں جسکو عقرب کاٹے فوراً اسجگہ پر لگادو ایک ساعت میں آرام ہوجاویگا مجرب ہے **دیگر** طلسم جالینوس بیخ جرجیرہ ایکتولہ لیکر پاس رکھو کبھی عقرب اپنا اثر نہ کریگا مجرب ہے

## سوال ۔ گزیدن افعی کا حال بیان کرو

**جواب** افعی سانپ کو کہتے ہیں اور یہ بھی بہت اقسام کا ہوتا ہے بعض ایسا ہوتا ہے کہ کاٹتے ہی انسانکو ہلاک کردیتا ہے اسکے کاٹنے سے لرزہ غشی اور پسینہ سرد آتا ہے اور آنکھیں زرد یا سرخ ہوجاتی ہیں اور جسجگہ کاٹتا ہے آبلہ پڑجاتا ہے **علاج** تخم بیخ ۲ مثقال

کھلانا حکم اکسیر کا رکھتا ہے بلکہ سب زہر دار جانوروں کا تریاق ہے **دیگر** تخم بنہالو بھی یہ
ہی اثر رکھتا ہے **دیگر** موش صحرائی ایکعدد سرطان نہری ایکعدد دکچھوا-۴ تولہ سرگین گوسفند
۳ تولہ تخم خندقوقی ۲ تولہ پودینہ خشک ۲ تولہ جند بیدستر ایکتولہ شیر زقوم ۱۰ تولہ برگ سرو ایکتولہ
فلفل سیاہ ایکتولہ سب کو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنالیں جسکو سانپ کاٹے ایک گولی کھلانے
سے زہر نہیں رہتا یہ تریاق سانپ ہے **دیگر** افعی سیاہ ایکعدد شراب اکسیر میں ڈالکر
رکھ چھوڑیں یہ تریاق کل جانوران زہردار کا ہے اسمیں سے چند قطرہ بیمار کو پلاوے فوراً
ہوش میں آجاویگا مفید ہے **دیگر** حلتیت ۶ ماشہ لہسن ایکتولہ تخم گندنا ۶ ماشہ عرق پیاز ۱ تولہ
تخم لیموں ایکتولہ ان سب کو عرق لیموں کاغذی ۱۰ تولہ میں پیسکر گولیاں برابر نخود کے بناویں
کاٹنے کیوقت ایک گولی کھلاوے مجرب ہے اور روغن زرد جسقدر چاہے پلاوے **دیگر** فرمودہ
بقراط مقعد ماکیان کاٹنے کسی جگہ پر رکھے فوراً زہر سانپ کو چوس لیتی ہے مجرب ہے **دیگر**
مینڈک شکم چاک کرکے اسجگہ باندھنا مجرب ہے **دیگر** پنیر مایہ خرگوش ۱ تولہ سرکہ ۵ تولہ میں
ملاکر پلانا تریاق افعی کا ہے **دیگر** مینڈک ایکعدد برگ نیل ایکتولہ نیم سیر پانی میں جوش دیکر
پلانا مجرب ہے **دیگر** حب السلاطین مقشر ایکعدد پانی میں گھسکر آنکھ میں لگانا مجرب ہے **دیگر** یہ
تریاق عجیب الاثر ہے مغز حب الگوشہ ایکتولہ فلفل سیاہ ایکتولہ کافور ایکتولہ زعفران ایکماشہ
کچلہ ۱۲ ماشہ گل تمباکو ایکتولہ خراطین ایکتولہ مغز پنبہ دانہ ایکتولہ جدوار خطائی ایکماشہ مغز تخم
تمر ہندی ایکتولہ تخم لیموں ایکتولہ خانہ عنکبوت ۳ ماشہ پوست ریٹھہ ایکتولہ برگ سرس ایکتولہ
برگ نیب ایکتولہ بیٹ طاؤس ایکعدد بیٹ راسو ایکعدد سبکو عرق لیموں ایکپاؤ میں پیسکر گولیاں
برابر نخود کے بنادیں جسوقت معلوم ہووے کہ سانپ نے کاٹا ہے فوراً اسکو ایک گولی کھلاویں
اور اسجگہ لگا دیوے فوراً زہر دور ہوجاتا ہے یہ نسخہ اصرار صدری ہے ہزارہا آدمی پر آزمودہ ہے

دیگر یہ بھی تریاق مار اسرار صدری ہے فلفل سیاہ ۳ ماشہ مغز جما لگوٹہ ۲ عدد لہسن ایکماشہ افیون ۲ ماشہ مغز ریٹھا ایکتولہ تخم مہوہ ۲ ماشہ کچلہ ۱۲ ماشہ شاخ گوزن ۲ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنا کر رکھیں ایک گولی اسوقت کھلانا اور لگانا حکم اکسیر کا رکھتی ہیں مجرب ہے +

## سوال گزیدن رتیلا کا حال بیانکر

**جواب** اسکو گرگٹس کہتے ہیں یہ قسم مکڑی سے ہوتا ہے اسکے کاٹنے سے ورم اسجگہ پیدا ہو جاتا ہے اور قے ہوتی ہے اور کبھی اسہال بھی شروع ہو جاتے ہیں اور درد شدید ہوتا ہے کبھی ہلاک بھی ہو جاتا ہے **علاج** گرم پانی سے اسجگہ کو دھونا اور شونیز ۱۲ ماشہ سرکہ ایکتولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** تخم پیاز ۳ ماشہ تخم کرفس ۳ ماشہ۔ پنیر مایہ خرگوش ۳ ماشہ دارچینی ۳ ماشہ سرطان نہری ۶ ماشہ تخم خنظل ۲ ماشہ سبکو پیسکر گولیاں برابر نخود کے بنا کر ایک گولی ہمراہ سکنجبین ۲ تولہ کے کھلانا اس کا تریاق ہے باقی علاج عقرب کا کرنا مفید ہوگا +

## سوال گزیدن عنکبوت کا حال بیانکرو

**جواب** مکڑی کو کہتے ہیں اسکے کاٹنے سے بدن میں خارش اور شکم میں قراقر اور پیٹ سرد اور ہاتھ پاؤں سرد ہو جاتے ہیں اور انتشار قضیب بہت ہوتا ہے **علاج** شونیز ۳ ماشہ شراب برانڈی ۳ تولہ میں حل کر کے لگانا مجرب ہے **دیگر** سوت ۳ ماشہ روغن گل ایکتولہ میں ملا کر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** صندل سفید ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ آب لیموں ۲ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** پوست درخت نیب ۶ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ ترش انبہ ۲ تولہ پانی میں پیسکر طلا کرنا مفید ہے **دیگر** روغن تلخ بدن پر ملنا مفید ہے +

## سوال گزیدن قملتہ النسر کا حال بیان کرو

**جواب** - یہ جانور قسم جوں کے ہوتا ہے اور یہ کرگس کو پڑتی ہیں اسکے کاٹنے سے خون رعاف سے یا بول الدم یا خون مقعد سے یا دندان سے جاری ہو جاتا ہے اور یہ علاج پذیر مشکل ہوتا ہے آخر ہلاک کر دیتی ہے **علاج** شیر تازہ گاؤ کا ایک سیر پلانا بہت مفید ہے۔ یہ دوا بہت مجرب ہے صندل سرخ ۳ ماشہ تخم کاہو ۳ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ پانی ۳ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** تخم کدو شیریں ایکتولہ آب تربوز ایکپاؤ میں گھوٹکر پلانا مفید ہے **دیگر** جدوار ایکماشہ خرفہ ۲ ماشہ مسکہ گاؤ ۲ تولہ مصری ایکتولہ ملاکر چٹانا مجرب ہے **دیگر** شربت لیموں ۲ تولہ شربت سیب ۲ تولہ برف ڈالکر پلانا مجرب ہے +

## سوال گزیدن ہزار پایہ کا حال بیان کرو

**جواب** - اسکو کانتر و کنکھجورہ بھی کہتے ہیں اسکے کاٹنے سے ضیق النفس اور کرب اور قلق اور خواہش شیریں اشیاء کی غالب ہوتی ہے اور بعض ملک میں اسکے کاٹنے سے ہلاک ہو جاتا ہے **علاج** روغن زیتون ایکتولہ سرکہ ایکتولہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** نمک سانبر ایکماشہ سرکہ ایکتولہ ملاکر لگانا مفید ہے **دیگر** گل مولسری ایکتولہ پیسکر ضماد کرنا مفید ہے اور اگر یہ بدن میں چپک جاوے تو مشکل سے چھوٹتا ہے اسوقت سلائی آہنی گرم کرکے لگانا مفید ہوگا **دیگر** پیپتا گھسکر لگانے سے فوراً مر جاتا ہے **دیگر** ہیراب کشیدہ کا لگانا اسکا تریاق ہے +

## سوال گزیدن سام ابرص کا حال بیان کرو

**جواب**۔ یہ قسم چھپکلی کی ہوتی ہے اکثر پرانے مکانوں میں چھوٹی سی بیرنگ سیاہ ہوتی ہے اسکے کاٹنے سے تپ لرزہ اور خارش بدن پر ہو جاتی ہے اور جسجگہ کاٹے وہ جگہ سبز ہو جاتی ہے **علاج** اسپغول ۶ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ دونوں کو پانی ۲ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** عرق پیاز یا لہسن کو ملکر لگانا اسکا تریاق ہے باقی علاج عقرب کا کرنا چاہئیے +

## سوال گزیدن مار ماہی کا حال بیان کرو

**جواب**۔ اسکو نہنگ بھی کہتے ہیں اسکے کاٹنے سے تپ لرزہ ہو جاتا ہے **علاج** نمک ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ ملا کر اسجگہ کو دھونا مفید ہے **دیگر** چربی مرغابی ۳ ماشہ لگانا مجرب ہے **دیگر** چربی نہنگ کی اسکی تریاق ہے جسجگہ کاٹے اسکی چربی لگا دیوے مجرب ہے +

## سوال گزیدن تمساح کا حال بیان کرو

**جواب** اسکو سنسار کہتے ہیں یہ بھی اور نہنگ بھی آبی جانور ہیں اسکے کاٹنے سے بھی تپ شدید ہو جاتا ہے **علاج** تمساح کا گوشت کھلانا اسکا تریاق ہے **دیگر** چربی شیر لگانا بہت مفید ہے **دیگر** پیشاب انسان کا پلانا آبی جانور کے زہر کا تریاق ہے **دیگر** فر۔ وہ تقراط چربی شیر بدن پر لگا کر نہانے سے تمساح و نہنگ کوئی جانور نزدیک نہیں آتا +

## سوال گزیدن انسان و اسپ و شتر کا حال بیان کرو

**جواب** انکے کاٹنے کا اثر یکساں ہوتا ہے اگر انسان روزہ دار کاٹے تو اسکا سم اثر کر جاتا ہے ہلاک کر دیتا ہے **علاج** آرد باقلا ۶ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر لگانا انکے زہر کا اثر دفع

ہو جاتا ہے **دیگر** بیخ بادیان ۶ ماشہ شہد ۲ تولہ ملا کر لگانا مجرب ہے **دیگر** چوک تخم ۳ ماشہ خاکستر انگور ۶ ماشہ سرکہ ۲ تولہ ملا کر لگانا مفید ہے **دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ روغن گل ۲ تولہ موم ۶ ماشہ چربی بز ایکتولہ مرہم بنا کر لگانا مجرب ہے **دیگر** بزرکتان ۶ ماشہ تخم حلبہ ۶ ماشہ سرکہ ۲ تولہ ملا کر لگانا مجرب ہے **دیگر** مردار سنگ ۳ ماشہ لعاب اسپغول ۶ ماشہ روغن گل ۲ تولہ ملا کر لگانا مفید ہے ؎

## سوال گزیدن اسد و پلنگ و یوزنہ کا حال بیان کرو

**جواب** شیر و چیتا و بیندر کے کاٹنے کا اثر یکساں ہوتا ہے انکے کاٹنے سے درد شدید اور زخم مشکل سے مندمل ہوتا ہے اور تپ اور قلق شدید ہو جاتا ہے **علاج** گزیدن ان جانوروں کا لگانا انکا تریاق ہے سرکہ سے زخم کو دھونا بہت مفید ہے **دیگر** چاۓ خطائی ۲ تولہ پانی ایکسیر میں جوش دیکر زخم دھونا مفید ہے **دیگر** عرق پیاز ایکتولہ شہد ایکتولہ سرکہ ایکتولہ بادام تلخ ۶ ماشہ انجیر خام ۶ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ سبکو سرکہ ۵ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** شونیز ۳ ماشہ مردار سنگ ۳ ماشہ سرگین یوزنہ ایکتولہ سبکو پیسکر لگانا مجرب ہے

## سوال گزیدن گرگ کا حال بیان کرو

**جواب** گرگ بھیڑیے کو کہتے ہیں اسکے کاٹنے سے قلق سخت ہوتا ہے اس کا زخم بھی مشکل سے بھرتا ہے **علاج** سرکہ سے دھونا مجرب ہے **دیگر** بورہ ارمنی ۳ ماشہ سرکہ ۲ تولہ ملا کر دھونا مفید ہے **دیگر** پیاز ۶ ماشہ نمک ۶ ماشہ دیاقلا ۶ ماشہ بادام تلخ ۶ ماشہ عسل ۲ تولہ ملا کر لگانا مجرب ہے **دیگر** برگ کدو ۶ ماشہ برگ پودینہ ۶ ماشہ برگ بادرنگ ۶ ماشہ

سبکو پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** سرکہ ۵ تولہ نمک ۲ تولہ ملاکر لگانا مجرب ہے۔

## سوال گزیدن گربہ کا حال بیان کرو

**جواب** کاٹنے بلّی سے زخم شدید ہو جاتا ہے اسکا زخم گہرا ہو جاتا ہے اسکے ناخنوں میں زہر ہے بہ نسبت دانتوں کے **علاج** پودینہ ۶ ماشہ شونیز ۶ ماشہ کنجد سیاہ ایکتولہ ملاکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** پودینہ سبز ایکتولہ پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** سرکہ ۳ تولہ نمک ۶ ماشہ ملاکر دھونا مجرب ہے **دیگر** بلّی کے بال اسکے زخم پر باندھنا مجرب ہے **دیگر** گلاب ۲ تولہ سرکہ ۵ تولہ پلانا مفید ہے۔

## سوال گزیدن راسو کا حال بیان کرو

**جواب** راسو نیولا کو کہتے ہیں اسکے کاٹنے سے بہت جلد ہلاک ہو جاتا ہے یہ بھی سمِ قتالہ کا اثر رکھتا ہے **علاج** لہسن ایکتولہ پیاز ایکتولہ ملاکر لگانا مفید ہے۔ **دیگر** انجیر خام ایکعدد شراب برانڈی ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مفید ہے **دیگر** پوست راسو اسجگہ پر باندھنا اسکا تریاق ہے اگر مادہ راسو حاملہ کسی کو کاٹے تو فوراً ہلاک کر دیتی ہے فوراً اسجگہ سنگی لگانا یا فصد کرنا مفید ہوگا **دیگر** سرکہ سے دھوکر پیاز اسمیں بھر دیں مجرب ہے **دیگر** لہسن ایکتولہ وزیرہ سیاہ ایکتولہ پانی ایکسیر میں جوشدیکر دھونا مفید ہے داغ دینا بہت مفید ہے۔

## سوال گزیدن گورموش کا حال بیان کرو

**جواب** اسکو چھچھوندر بھی کہتے ہیں اسکے کاٹنے سے فواق وتپ لرزہ شروع ہوتا ہے **علاج** قرص کافور ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ کے کھلانا مجرب ہے **دیگر** پیاز ایکتولہ زیرہ سیاہ ایکتولہ ملاکر لگانا مجرب ہے **دیگر** بال سوختہ انسان ۳ ماشہ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ سرکہ ۲ تولہ میں پیسکر لگانا مجرب ہے **دیگر** شربت صندل ۲ تولہ شربت بزوری ۲ تولہ ملاکر پلانا اور بیمار کو پانی سے بچانا ضروری ہے *

## سوال گزیدن گرگ دیوانہ کا حال بیان کرو

**جواب** - اگر دیوانہ بھیڑیا کسی کو کاٹے اس موذی دیوانہ کے کاٹنے سے بھی نجات مشکل ہے اسکے کاٹنے سے بھوکھا اور پیاسا رہتا ہے اور پانی سے بھاگتا ہے آنکھیں سرخ ہوجاتی ہیں اور دیوانہ ہوکر آخر ہلاک ہوجاتا ہے **علاج** اسکا مثل سگ دیوانہ کے کرنا چاہیئے ورنہ اسکے کاٹے کا علاج نہیں ہے *

## سوال گزیدن سگ دیوانہ کا حال بیان کرو

**جواب** جب یہ موذی دیوانہ ہوجاتا ہے تو پانی سے بھاگتا اور ڈرتا ہے اور آنکھیں سرخ ہوجاتی ہیں اور کان نیچے کو ڈالدیتا ہے اور بار بار سر مارتا ہے اور پشت خم ہوجاتی ہے اور آواز کم دیتا ہے اور دیوانہ وار راستہ چلتا ہے اور حملہ آور ہوتا ہے اور سگ اس سے بھاگتے ہیں اور زبان منہ سے نکل آتی ہے اور منہ اور ناک سے پانی لعابدار جاری ہوتا ہے اور سر کو آگے کی طرف کو ڈالے ہوئے اور دم نیچے کیے ہوئے خارش اور زخم بدن پر ہونگے اور بال گر جاتے ہیں اور جسکو کاٹتا ہے وہ بھی دیوانہ ہوجاتا ہے اور

اسکے کاٹے کا اثر سات روز میں یا سات ہفتہ میں یا سات برس میں ہو جاتا ہے۔
اور جسکو کاٹے اسکا چہرہ سرخ ہو جاتا ہے اور گریہ کرتا ہے اور فکر فاسد اور اختلاط
عقل اور پانی سے ڈرتا ہے اور تشنج ہاتھ پاؤں میں اور روشنی سے خوف اور تشنگی اور قلق
اور خشکی دہن اور غشی اور تنہائی اور پانی طلب کرتا ہے اور خاک میں لوٹتا ہے اور پانی سامنے
آجاوے تو فریاد کرتا ہے اور کبھی سگ کی مانند آواز نکالتا ہے اور کبھی سکتہ کی سی حالت
ہو جاتی ہے اور پیشاب سیاہ ہو جاتا ہے اور پیشاب کرنے پر قادر نہیں ہوتا اور آئینہ
دیکھنے سے بھاگتا ہے اور پیشاب میں کیڑے مانند سگ کے نکلتے ہیں اور جبتک پانی سے
خوف نہ کرے قابل علاج ہے اور جسوقت پانی سے ڈر جاوے تو لا علاج تصور کرو اور
جسجگہ دیوانہ سگ کاٹے تو خون بہت نکلے گا شناخت سگ دیوانہ کی یہ ہے کہ جسجگہ سگ
نے کاٹا ہو اسجگہ پر ایک ٹکڑا نان کا اس زخم سے تر کرکے تندرست سگ کے آگے ڈال
دیوے اگر اسکو وہ سگ نہ کھاوے تو دیوانہ سگ نے کاٹا ہے اگر کھالیوے تو کوئی خوف
نہیں ہے دوسری شناخت یہ ہے کہ مغز اخروٹ کو ٹکر زخم پر باندھیں ایک ساعت
کے بعد مرغ کے آگے ڈالدیوے اگر اسکو مرغی نہ کھاوے تو سگ دیوانہ نے کاٹا ہے
اگر کھالیوے تو دیوانہ نہیں ہے **علاج** اول چالیس روز تک زخم کا اندمال نہ کریں
اور چونہ قلعی ایکتولہ اور نوسادر ایکتولہ کو ۲ سیر پانی میں حل کرکے پلاویں ۴۰ روز تک
پانی ایسا بناکر پلایا کریں سادہ پانی ۴۰ روز تک نہ دیویں **دیگر** فرمودہ بقراط پارچہ بانات
سرخ سلطانی اعلے درجہ کا بقدر ناخن لیکر قند سیاہ ۳ ماشہ میں رکھکر کھلانا مجرب ہے
لکھا ہے **دیگر** تخم کتانی کلاں ایکتولہ نیم سیر پانی میں پیسکر پلانا مجرب ہے **دیگر** برگ لاندرا جسکو شتر کھاتا ہے ایکتولہ برگ کیکر حولائیتی ایکتولہ دونو نکا شیرہ نکالکر پلانا اس سے قے

آویگی تمام کرم سنگ نکل جاویگے مجرب ہے یہ اسرار صدری ہے **دیگر** حنظیا ۸ ماشہ شونیز ۶ ماشہ آب پیازہ تولہ میں پیسکر پلانا مفید ہے **دیگر** جگر سنگ خوار ۵ تولہ بریاں کرکے کھلانا اسکا تریاق ہے **دیگر** گیلا مقشر ایکماشہ ہیندالی ایکماشہ قسط تلخ ایکماشہ پانی نیمسیر میں پیسکر پلانا مفید ہے **دیگر** سرگین موش ۳ ماشہ خردل ۳ ماشہ شیر مادر ۲ تولہ میں پیسکر ضماد کرنا مجرب ہے **دیگر** شونیز ۳ ماشہ نارجیل دریائی ۳ ماشہ حلتیت ایکماشہ پانی نیمسیر میں پیسکر ۴۰ روز پلانا مجرب ہے **دیگر** فرمودہ جالینوس دنساں شہنگ جو دریائی جانور ہوتا ہے اسکے دانت کو نیم سیر پانی میں گھسکر ۴۰ روز پلانا مجرب ہے اور پیاز خام ۴۰ یوم تک زخم پر باندھنا مفید ہے پرہیز روغن تلخ و گوشت کبیرا کا کرنا لازمی ہے باقی اسکے علاج عمل سے دوا سے تعویذ سے اور جسطرح ممکن ہو کوشش کرنا ضروری ہے اس موذی سے بھی خداوند کریم اپنی رحمت سے بچائے یہ بلائے ناگہانی ہے آمین ثم آمین خداوند کریم اس بلائے سخت سے ہر ایک بشر کو اپنے حبیب کے صدقہ سے پناہ میں رکھے ؞

# فصل نوزدہم

## دور کرنے حشرات الارض کے بیان میں

یعنی ہوام و پشہ و چھپکلی و سانپ و زنبور و عقرب و موش و مگس وغیرہ

**برائے اندفاع ہوام** چوب انگور۔ و چوب انار و بیخ مہک و پودینہ و مقل و حلتیت و شاخ بز و سم بز و ہر و زہ ان میں جو میسر آوے اسکے بخور کرنے سے گھر سے ہوام و پشہ بھاگ جاتے ہیں **دیگر برائے اندفاع سانپ** افیون و شونیز۔ و گندھک آملہ سار و شاخ گوزن و بال بز و موئے انسان۔ عاقر قرحا۔ خربق۔ خردل نوسادر اسکے بخور کرنے سے سانپ بھاگ جاتا ہے **دیگر برائے اندفاع عقرب** حلتیت۔ گندھک۔ سم خر زرنیخ۔ چربی بز۔ بہروزہ انکے بخور کرنیسے عقرب بھاگ جاتا ہے **دیگر** زرنیخ طبقی ایکتولہ سرگین بز ایکتولہ چربی گوسفند ۳ تولہ ملاکر گھر میں رکھنے سے عقرب اس گھر سے نہیں نکلیگا **دیگر برائے اندفاع پشہ** شونیز۔ برگ مورد۔ برگ سرو۔ گندھک مقل۔ شاخ گوزن موئے گوسفند۔ سرگین گاؤ کے بخور کرنے سے پشہ گھر سے بھاگ جاتا ہے **دیگر برائے اندفاع** راسو سداب کے بخور کرنے سے راسو بھاگ جاتا ہے پھر تمام عمر اس جگہ نہیں آتا **دیگر برائے اندفاع موش** پھٹکڑی کے بخور کرنیسے موش بھاگ جاتا ہے **دیگر مجرب و مقراط** موش کی دم جدا کرکے گھر میں چھوڑدیوے باقی موش اسکو دیکھکر بھاگ جاتے ہیں **دیگر** موش کے خصیہ نکالکر گھر میں چھوڑدیویں باقی موش گھر سے بھاگ جاتے ہیں **دیگر اندفاع مگس** زرنیخ طبقی ۳ ماشہ شنگرف ۵ تولہ میں ملاکر دودھ میں رکھیں تمام مگس جمع ہوکر مرجاوینگے **دیگر** اگر گندھک ۲ ماشہ زرنیخ ۳ ماشہ خربق سیاہ ۳ ماشہ ملاکر دودھ میں رکھیں تو تمام مگس مردہ ہو جاوینگے **دیگر اندفاع مورچہ** حلتیت و قطران کے بخور کرنے سے مورچہ گھر میں سے بھاگ جاتے ہیں **دیگر اندفاع زنبور** گندھک آملہ سار ۳ ماشہ و لہسن ایکتولہ کا بخور کرنیسے زنبور بھاگ جاتے ہیں **دیگر** لعاب خطمی بدن پر ملنے سے زنبور نزدیک نہیں آتا **دیگر برائے اندفاع ارضہ** یعنی دیمک یہ جانور جس مکان میں ہو اسکو

خراب و خستہ کر دیتے ہیں۔ برگ حنا۔ کشنیز۔ پودینہ کے بخور کرنے سے دیمک بھاگ جاتی ہے **دیگر**
برگ کلنگ کا گھر میں رکھنے سے دیمک نہیں آتی ہے **دیگر** فرمودہ بقراط خاکستر ہدہد کی گھر میں رکھنے
سے دیمک بھاگ جاتی ہے **دیگر برائے اندفاع کرم پشمینہ** افسنتین۔ شونیز۔ پودینہ۔ پوست
ترنج کافور برگ نیب انہیں سے جو میسر آئے پٹر وغیرہ میں رکھنے سے پشمینہ یا گرم پارچہ میں کیڑا نہیں
آتا ہے اور پارچات محفوظ رہتے ہیں **دیگر برائے اندفاع چھپکلی** زعفران گھر میں رکھنے سے چھپکلی بھاگ جاتی ہے


تصویر شعر یعنی بال


تصویر اظفار یعنی ناخن

# باب چہارم

## شامل اوپر چہار فصل کے

فصل اول۔ اوصاف طبیب کے بیان میں۔
فصل دوئم۔ قانون حفظ ماتقدم کے بیان میں۔
فصل سوئم۔ شناخت حالت ردیہ و حالت محمودیہ مریض کے بیان میں۔
فصل چہارم۔ غذائے آدم کے بیان میں۔

---

# فصل اوّل

## اوصاف طبیب کے بیان میں

طبیب کے معنے ہیں علاج کرنیوالا اسمیں اوصاف حمیدہ ہونے چاہئیں یعنی عالم و فاضل علم آداب صاحب خلق و صاحب شریعت باوفا ہر دلعزیز اور خلائق کی نظر و نہیں مکرم اور جامع نحو اور علم فقہ و حدیث علم اخلاق و علم حکمت و علم منطق و علم ہندسہ و علم طبعی و علم ہیئت

وعلم نجوم وعلم فراست وعلم حساب وغیرہ سے آگاہ ہو اور خوف خدا کو رکھتا ہو اور
ہر امر میں شافی مطلق خدا کو سمجھے اور اپنے مریضوں سے خوش خلقی سے ہر وقت پیش آئے
اور اگر مریض سے کوئی غلطی استعمال دوا میں یا پرہیز میں صادر ہو جاوے تو اسکی
خطا پر کوئی خیال نہ کرے اور حال مریض کا مشفقانہ طور پر دریافت کرے اور مریض کو ہر وقت
تسلی وتشفی خندہ پیشانی سے دیتا رہے تاکہ حال پوشیدہ بھی بیمار اپنا طبیب سے پوشیدہ
نہ کرے اور اپنے بیمار کا راز پوشیدہ رکھے دوسرے پر اسکا حال ظاہر نہ کرے بعد تشخیص مرض
دوا اپنے پاس سے نہ دیوے اگر ضرورت سمجھے تو اسکے ساتھ کی دوا پاس رکھے اور
نسخہ خوشخط لکھے تاکہ پڑھنے میں کوئی غلطی صادر نہ ہو اول دوا حار یا بارد مفرد سے کام
لیوے اگر مفرد سے کام نہ چلے تو پھر مرکب دوا کہ جو کوئی نقصان نہ لاوے تجویز کرے
اور حریص نہ ہو اور اگر سہواً کوئی غلطی ہو جاوے اور دوسرا لائق اسکو منع کرے تو اسپر
عمل کرنا ضروری ہے اور اگر مریض کو دوا فائدہ نہ کرے اسکے وارثوں کو دوسری جگہ علاج
کی اجازت دیوے اور طبیب کو لازم ہے کہ مریض ضعیف وکمزور کی فصد اور مسہل
قوی سے باز رہے اور ہمیشہ وقت علاج کے فصل وملک وسن کا لحاظ رکھے اول تدبیر
اغذیہ واشربہ بموجب قانون ستہ ضروریہ کے عمل میں لاوے بعد ادویہ مناسبہ عمل میں
لاوے اور علاج اپنی سمجھ کے مطابق شروع کرے اور مریض کو اپنے برادر حقیقی سے بھی
افضل اور اگر مستورات ہوں تو اپنی ہمشیر ودختر سے بھی افضل تصور کرے اور اسکی
ہمدردی دل وجان سے کرے اور اسکی بساط کے بموجب دوا تجویز کرے غریب کیواسطے
دوا کم قیمت اور امیر کو امیرانہ دوا تجویز کرے اور غذا حسب ضرورت ملین وزود ہضم
بلا ضرر جو میسر آجاوے الغرض شافی مطلق کے قبضہ قدرت میں شفا ہے وہی

ہوتا ہے جو منظور خدا ہوتا ہے طبیب کی تو تدبیریں ہیں +

# فصل دوئم

## قانون حفظ ماتقدم کے بیان میں

واضح ہو کہ اربعہ عناصر کی ترتیب سے کل کائنات قدرت نے بنائی ہے بشر کی تو کیا مجال جو عقل کو اسمیں دخل دیوے مرکز عالم میں عناصر کا ہر چیز میں دخل ہے اور حیوانات و نباتات و معدنیات کو ذیروح پیدا کیا ہے اور انسانکو اشرف المخلوقات کا خطاب دیا ورنہ یہ بھی حیوانات میں شامل ہے مگر اسکو عقل سلیم دیگئی ہے تاکہ اسکے مطابق عمل کرے اور امراض بدنی و دیائی سے محفوظ رہے اور مرض بغیر سبب کے پیدا نہیں ہوتا ہے اور سبب تین طرح سے پیدا ہوتا ہے یا آپ پہلے پیدا ہو کر حالت ثلثہ کو پیدا کرے اور بدن کو محفوظ رکھے اول کو فاعل اور دوسرے کو حافظ کہتے ہیں اور مرض کے تین سبب اطبا متقدمین نے بیان فرمائے ہیں ایک یہ کہ بدنی خلطی ہووے یا مزاجی یا ترکیبی ہووے مانند حرارت شمسی یا برودت کے یا ضربہ سقطہ سے یا گرمی سردی کی اغذیہ یا ادویہ حارہ باردہ سے یا اغراض نفسانی سے مانند غم وغصہ و رنج و خوشی وغیرہ سے اگر سبب بدنی ہے تو خلطی ضرور ہوگا اور اگر مزاجی ہے تو ترکیبی ضرور ہوگا یا کوئی واصل مانند عفونت کے ہوگا اور یا ضروری یا غیر ضروری یا مضاد ہوگا۔ اگر مساتھ زندگی تک جاوے تو ضروری تصور کرو اور اگر مخالف طبیعت کے ہے تو غیر

ضروری مضا ہے مانند سم کے یہ یاد رہے کہ بموجب قانون حفظان صحت ہر شخص کو لازم ہے کہ ستہ ضروریہ پر عمل رکھے یعنی اول ہوا کہ جسکا اثر ہر وقت آدم کے دم سے ہے جسکی بدولت اسکو آدم کا خطاب حاصل ہوا یہ اکثر موقع پر متعفن بھی ہو جایا کرتی ہے اسکا خیال رکھنا ضروری ہے دوسرے اغذیہ و اشربہ کہ جسکے بغیر آدم زندہ نہیں رہ سکتا اسکو بغیر خواہش نفس کے استعمال نہ کرے تیسرے حرکت و سکون اسکے بغیر بھی یہ نہیں رہ سکتا اسکو لازم ہے کہ میل دو میل ضرور چلا پھرا کرے چوتھے حرکت نفس مانند غم و غصہ رنج و خوشی اسکو ہمیشہ اعتدال پر رکھے پانچویں خواب و بیداری یہ اسکے ساتھ آخر زندگی تک جاوینگے انکا اعتدال بھی رکھنا ضروری ہے۔ چھٹے احتباس و استفراغ انکا خیال کرنا بھی چاہیئے کہ قبض نہ ہو جاوے یا اسہال نہ آجاویں یا پیشاب زیادہ نہ آجاوے ساتویں لباس اسکے بغیر بھی اسکی گذر نہیں اسکو پاکیزہ و صاف رکھنا چاہیئے آٹھویں مکان جسمیں سکونت ہو وہ ہوادار اور شمس کی روشنی اوسمیں پہنچتی جاتی ہو وہ ہونا چاہیئے اگر انسان ان باتوں پر پورا عمل رکھے تو صحت موجودہ میں انشاء اللہ فرق نہیں آئیگا دیکھو یورپ کے لوگونکو کہ وہ ستہ ضروریہ کے کیسے پابند ہیں گو چار مرتبہ دن میں کھانا استعمال کرتے ہیں مگر خواہش سے زیادہ تجاوز نہیں کرتے اور اوقات کے کیسے پابند ہیں اور لباس پاکیزہ اور مکان ہوادار میں اپنی زندگی بسر کرتے ہیں اسواسطے وہ امراض وبائی کا شکار نہیں ہوتے ہم دیسی لوگ ہمیشہ امراض وبائی کا شکار رہتے ہیں آج ہمارے سر پر ہیضہ سوار ہے کل کو طاعون صاحب تشریف لے آتے ہیں اسکی خاص وجہ یہ ہے کہ ہم لوگ ستہ ضروریہ کے پابند نہیں ہیں ہر موسم میں وہ سبزیاں وہ میوہ جات بغیر مشورہ ڈاکٹر کے استعمال نہیں کرتے یہ ہمارے دیسی بھائی ہیں کہ جبتک پوری طرح سے مرض کا شکار

نہ ہوجاویں طبیب سے پوچھنے کی ضرورت نہیں ہے اور بلا اعتدالی تو ہمارے ساتھ حیوانات کیطرح لگی ہوئی ہے جس موسم میں ہوا خراب و متعفن ہو جاتی ہے اس موسم میں تمام میوہ جات وسبزیاں وغلہ ہر ایک چیز میں ہوا کا دخل ہو جاتا ہے تا حدیکہ پانی بھی خراب اور متعفن ہو جاتا ہے جیسے موسم برسات میں ہیضہ بکثرت جابجا پھیل جاتا ہے ہم لوگ اس موذی کا شکار ہوجاتے ہیں اور ہمیشہ ہمارا خیال ارزاں اور ناقص اشیاء کے استعمال کیطرف رجوع رہتا ہے چونکہ ہم قدیم سے اسکے عادی ہوتے ہیں ہم سے کب اچھی اشیاء خریدی جاتی ہیں اور نہ ہمکو مکان اچھا ہوا دار میسر ہوتا ہے ہم قدیمی کیوجہ تنگی کا بکے عادی ہوگئے ہیں اور نہ ہمکو لباس پاکیزہ کا کچھ خیال آتا ہے کہ ہم سفید کپڑا صاف رکھیں اسواسطے دیدہ و دانستہ ہم وبائی امراض کو زر دیکر خرید لیتے ہیں اگر موسم وبا میں ہم پانی کو جوش دیکر استعمال میں لاویں تو ہمارا کیطرح ہے مگر چونکہ ہماری عادت میں جوش دیکر پینا جائز نہیں اسواسطے ہم سے یہ بھی نہیں ہوسکتا اگر ہمکو دھوبی دیر میں میسر آوے تو ہم سے ایک پیسے کا صابن لیکر کپڑا صاف بھی نہیں کیا جاتا اس سے بھی مجبور ہیں اور نہ ہم کھانا وقت پر کھا سکتے ہیں اور غرض کہ کوئی عمل ہمارا اعتدال پر نہیں اگر ہم جماع کرینگے تو جبتک ہم میں جان ہے ہم کبھی باز نہیں آئینگے اسواسطے ہم وبائی امراض کے ہمیشہ شکار ہوجاتے ہیں اگر کھانا بھوک کیوقت میسر آئے کھایا جاوے اور پانی پیاس کیوقت استعمال کریں اور لباس صاف اور لفولات اچھے ہمکو میسر آدیں تو ہم ہمیشہ کیلئے ایسی بلائے ناگہانی سے بچ سکتے ہیں موسم وبا میں ترنجبون کا استعمال کرنا اور مکانیں حرمل و گندھک و حلتیت و کافور اور پیاز کا استعمال رکھنا حفظ ماتقدم کیلئے ہمکو اس وبا سے نجات دلاونگی اسپر عمل کرنا ضروری ہے آئندہ آپکو اختیار ہے +

# فصل سوئم

## شناخت حالت محمودیہ و حالت ردیہ کے بیان میں

حالت محمودیہ نیک حالت کا نام ہے اور حالت ردیہ جو مریض کو موت کی طرف کھینچنے کی کوشش کرتی ہو واضح ہو کہ جب انسان زندہ ہے اسکو ضروری امراض مختلفہ میں مبتلا ہونا پڑتا ہے اور مرض فذا کا مبداء ہے اور غذا کی بے اعتدالی کا ہونا بشر کی سرشت میں داخل ہے اور امراض ہمیشہ دو طرح سے ہوتے ہیں ایک ساذج اور ایک مادی ساذج بہ نسبت مادی کے سخت ہوتے ہیں اور مرض متعدی اور متوارثہ بھی ہوتے ہیں متعدی امراض جالینوس نے جو بیان فرمائے ہیں وہ یہ ہیں۔ جذام۔ جرب۔ حکہ۔ جدری۔ حصبہ۔ حمی وبائی قروح عفنہ۔ سدسبل۔ برص۔ بواسیر۔ حمرہ۔ ایلاوس۔ اور جو متوارثہ ہوتے ہیں وہ یہ ہیں۔ برص۔ نقرس۔ سل۔ صرع۔ ابنہ۔ جدری۔ مالیخولیا۔ دق۔ جرب۔ بواسیر۔ جذام حصات۔ اور یہ متوارثہ ہفت سال سے چودہ سال بیس تک پیدا ہو جاتے ہیں اور بہت سے امراض ایسے ہوتے ہیں کہ انکے پیدا ہونیسے اصلی مرض زائل ہو جاتا ہے جیسے کہ صرع والے کو اگر نقرص یا دوالی ہو جاوے تو صرع دور ہو جاتی ہے اور اگر وجع سرین اور حکہ و جنون و مالیخولیا و سرسام و نسیان میں اگر بواسیر ہو جاوے تو یہ امراض دور ہو جاتے ہیں اور اگر نقرس و دوالی و وجع مفاصل میں تپ حاد ہو جاوے تو یہ دور ہو جاتے ہیں اور اگر استسقا میں اگر اسہال جاری ہو جاویں تو استسقا دور ہو جاتا ہے اور یہ بھی اطبا نے

لکھا ہے کہ ایک مرض سے دوسرا مرض بھی پیدا ہو جاتا ہے جیسے اختلاج چشم سے لقوہ ہو جاتا ہے اور اگر اختلاج تمام بدن میں ہووے تو سکتہ ضرور ہو جاویگا اور اگر خدر ہاتھ پاؤں میں پیدا ہووے تو فالج ہونیکا خوف ہے اور اگر تپ میں سرخی چشم اور روشنی سے نفرت معلوم ہووے تو سرسام ضرور ہوگا اگر رنج وغم وخوف دامنگیر رہے تو مالیخولیا ضرور ہوگا اور اگر درد شقیقہ دائم رہے اور آنکھوں کے سامنے خطوط سیاہ پیدا ہو جاویں تو نزول الماء ضرور ہوگا کثرت زکام ونزلہ سے سل وذات الریہ ہو جاتا ہے اور نفخ امعاء سے قولنج ضرور ہوگا اور سرخی چشم اور امتلاء وتیرگی رنگ چہرہ کی اور تنگی نفس اور گرفتگی آواز اور کثرت قوباکی ہووے تو جذام کی علامتیں ہیں اور کثرت بہق سے برص کا ہونا ضروری ہے اگر تہیج چشم وہاتھ پاؤں پر ہو جاوے تو استسقاء ضرور ہوگا اگر پیشاب بدشواری آوے اور درد کمر میں رہے تو درد گردہ کا ہونا ضروری ہے گر مقعد میں کرم کے ہووے تو بواسیر ضرور ہوگی اگر حاملہ کو سیلان طمث ہو جاوے تو اسقاط حمل ضرور ہوگا

## سوال حالت محمودیہ کا حال بیان کرو

جواب اگر یہ آثار مریض میں پائے جاویں تو علامت صحت کی ہے اور نیک ہیں مریض کی قوت اچھی ہے اور نیند وقت پر آجاوے اور غذا طلب کرے اور ہوش وحواس درست رہیں اور چہرہ بد رونق نہ ہو جاوے اور نشست وبرخاست میں بھی فرق نہیں ہے تو آثار محمودیہ ہیں دیگر اگر اشتہا صادق ہے اور پیشاب وپاخانہ اپنے وقت پر آجاوے اور نیند بھی اچھی ہے تو علامت محمودیہ تصور کرو۔

## سوال حالت ردیہ کا حال بیان کرو

**جواب** اگر آنکھ بیمار کی نیند میں کھلی رہیں اور بیہوشی ہووے تو یہ آثار ردیہ ہیں **دیگر** اگر کان سرد ہو جاویں اور چہرہ زرد اور سیاہ ہو جاوے اور ہذیان شروع ہو جانے تو آثار موت کے متصور کرو **دیگر** اگر قوت مریض کی ضعیف ہو جاوے اور مرض حار ہووے اور درد سخت ہو جاوے تو یہ بھی آثار بد ہیں **دیگر** اگر مریض ہر وقت ہاتھ اپنا اپنے منہ پر پھیرے اور مکھی پکڑنے کا خیال رکھے یا کپڑے پر ہاتھ بار بار مارے تو یہ آثار موت کے ہیں **دیگر** اگر مریض سونے میں آنکھ بند کرے اور سفیدی آنکھ کی نظر آوے اور تندرستی میں یہ عادت نہ ہو تو آثار موت کے تصور کرو **دیگر** اگر بیمار کی بینائی میں فرق آجاوے اور کانوں سے کم سنائی دینے لگے اور روشنی سے نفرت ہو جاوے تو یہ بھی آثار موت کے تصور کرو **دیگر** اگر ایک آنکھ بند کرے اور ایک کھلی رہے اور انگشت سے بند نہ ہووے تو یہ بھی آثار قریب موت کے ہیں **دیگر** اگر آنکھیں کھلی ہو دیں اور ہذیان کی گفتگو کرے تو یہ بھی آثار قریب موت کے تصور کرو **دیگر** اگر مرض سرسام یا تپ حار میں دانت آپس میں پیسے تو یہ بھی آثار بد تصور کرو **دیگر** بیمار کے منہ سے مٹی یا مشک کی خوشبو آوے تو یہ بھی مہلک ہے **دیگر** اگر ہاتھ پاؤں سرد ہو جاویں اور منہ سے زرد پانی جاری ہو اور آنکھیں کھلی رہیں تو یہ بھی قریب موت کے آثار ہیں **دیگر** اگر امراض دماغی میں دوا سے چھینک نہ آوے تو یہ بھی آثار بد ہیں **دیگر** اگر مریض بلا سبب ناک صاف کرتا رہے تو یہ بھی آثار بد تصور کرو **دیگر** اگر تپ حار میں درد گوش پیدا ہو جاوے تو یہ بھی آثار بد تصور کرو **دیگر** اگر دانت مریض کے سبز ہو جاویں اور انکی طرف ہاتھ بار بار لیجاوے تو یہ بھی آثار بد تصور کرو **دیگر** مرض حاد میں بثور سیاہ بقدر نخود کے لب پہ پیدا ہو جاویں تو یہ بھی آثار موت کے ہیں **دیگر** اگر مرض اسہال میں ہچکی پیدا ہو جاوے تو یہ بھی آثار موت کے تصور کرو **دیگر** اگر امراض حادہ

ہیں خناق ہو جاوے تو یہ بھی آثار بد ہیں **دیگر** اگر امراض حادہیں سانس سرد آوے تو موت قریب تصور کرو **دیگر** اگر بیمار دن نہیں سووے اور راتکو جاگے تو یہ بھی آثار بدی کے تصور کرو **دیگر** اگر بیمار شب و روز بیدار رہے اور نیند نہ آوے تو یہ بھی آثار بدی کے تصور کرو **دیگر** اگر بیمار غنودگی میں ہر وقت پڑا رہے اور بیداری میں درد سر کی شکایت کرے تو یہ بھی آثار بد ہیں **دیگر** اگر غذا ہضم نہووے اور اسہال اور نفخ شکم کی شکایت رہے تو یہ بھی آثار بد تصور کرو **دیگر** اگر تپ حادہیں مقعد باہر کو نکل آوے اور زحیر میں مبتلا ہو تو یہ بھی آثار موت کے تصور کرو **دیگر** اگر مرض حادہیں رحم باہر کو نکل آوے تو یہ بھی علامت موت کی تصور کرو **دیگر** مرض اسہال میں تشنج ہو جاوے تو یہ بھی آثار موت کے ہیں **دیگر** اگر مرض حادہیں انگشت سفید یا زرد یا سبز ہو جاویں تو یہ بھی آثار موت کے تصور کرو **دیگر** تپ حادہیں ہذیان اور اختلاط عقل اور آواز ضعیف ہو جاوے تو آثار موت کے تصور کرو **دیگر** اگر مریض کو ہذیان ہو جاوے اور خوف کھاوے اور سرنگون رہے اور مردوں کے نام لیوے تو یہ بھی آثار موت کے ہیں **دیگر** اگر بیمار کو کرب و اختلاط عقل اور لرزہ بدن پیدا ہووے اور اطراف سرد ہو جاویں تو موت تصور کرو **دیگر** اگر تپ حادہیں ورم بغل یا کنج ران میں ہو جاوے تو یہ بھی آثار بدی کے ہیں **دیگر** اگر ورم پس گوش ہو جاوے اور وہ پختہ نہووے اور نہ ریم دیوے تو یہ بھی آثار بد ہیں **دیگر** اگر ہر دو زانوں دگر دو ورم ہو جاوے اور پسینہ بہت آوے تو آٹھ یوم میں بیمار ہلاک ہو جاویگا **دیگر** اگر ورم سرخ بغیر درد کے ران چپ میں پیدا ہو جاوے اور اسکے ساتھ پیدا ہووے اور مریض شیرینی کیطرف رغبت کرے تو پندرہ یوم میں مریض ہلاک ہو جاویگا **دیگر** اگر ورم بہ رنگ سیاہ مقدار بیضہ مرغ کے کنپٹی پر برآمد ہووے اور پیاس سخت ہو جاوے اور پیشاب

زیادہ آوے تو بیمار سہ روز میں ہلاک ہو جاویگا **دیگر** اگر بثور سیاہ مانند دانہ انگور کے ران
چپ پر بر آمد ہو جاوے اور گرد اسکے سرخی ہووے تو موت قریب ہے **دیگر** اگر تپ حاد
میں بثور بقدر دانہ نخود کے ٹخنے پر برنگ سیاہ یا زرد بر آمد ہووے تو موت قریب ہے **دیگر**
اگر تپ حاد میں انگشت سبابہ پر بقدر دانہ باقلا کے بثور پیدا ہو جاوے اور اسمیں درد شدید
ہو تو چار یوم میں مریض ہلاک ہوگا **دیگر** اگر تپ حاد میں دانہ مانند عدس کے ناک پر بر آمد
ہو تو موت تصور کرو **دیگر** اگر تپ حاد میں کنپٹی پر بثور سرخ پیدا ہو جاوے اور اسمیں سختی ہو
اور خارش ہو تو چار یوم میں ہلاک ہوگا **دیگر** اگر تپ حاد میں نیچے آنکھ کے بثور بقدر باجرہ
پیدا ہووے اور اسمیں خارش ہو تو دو یوم میں ہلاک ہوگا **دیگر** اگر تپ میں ورم بدن اور
اختلاط عقل ہو جاوے تو موت عنقریب ہے **دیگر** تپ حاد میں زبان پر دانہ مانند باجرہ بہ رنگ
سیاہ نکلے تو عنقریب موت تصور کرو **دیگر** اگر مریض کی انگشت نر پر بثور سیاہ بقدر دانہ مونگ
کے نکلے اور درد کرے تو دو روز میں ہلاک ہو جاویگا **دیگر** اگر مریض کے بثور خشک بقدر دانہ
باقلا برنگ سیاہ اوپر انگشت کے دست چپ پر نکلے اور درد کرے اور اسہال شروع ہو تو
چھ یوم میں ہلاک ہو جاویگا **دیگر** اگر مرض خناق میں بثور پلک پر نکل آوے تو چھ یوم میں
مریض ہلاک ہوگا **دیگر** اگر اوپر جفن مریض کے بثور سیاہ نرم نکلے اور غنودگی ہو تو دو
روز میں ہلاک ہوگا **دیگر** مریض کے بثور سفید سیدھے ہاتھ پر نکلے اور درد اسمیں نہ ہووے
اور شیرینی کیطرف رغبت کرے تو ایک ہفتہ میں موت ہے **دیگر** اگر مریض کے پس گوش چپ
بثور سیاہ نکلے اور پانی سرد طلب کرے تو پانچ یوم میں موت ہے **دیگر** اگر مریض کے
پس گوش بثور سیاہ بقدر نخود کے نکلے اور درد کرے تو ایک ہفتہ میں موت تصور کرو **دیگر**
اگر بثور سرخ بقدر جوز کے پس گوش نکلے اور پسینہ کثرت سے آوے تو موت عنقریب ہے **دیگر**

اگر مریض کے بقدر آخر دسٹ کے زیر بغل چپ بثور نکلے اور کثرت خواب اور جلد چشم ہو تو دس یوم میں ہلاک ہوگا **دیگر** اگر مریض کو اسہال سیاہ میں ٹکڑے گوشت کی مانند نکلیں تو موت قریب ہے **دیگر** اگر اسہال سیاہ بغیر سبب کے شروع ہو جاویں تو بھی موت کے نشان ہیں **دیگر** اگر مریض کو اسہال خونی شروع ہو جاویں اور اشتہا جاتی رہے تو بھی موت کے آثار تصور کرو **دیگر** اگر مریض کو قے اور اسہال سیاہی مائل شروع ہو جاویں تو یہ بھی موت کے آثار تصور کرو **دیگر** اگر تپ محرقہ میں خشکی بدن پر ظاہر ہووے اور ہذیان شروع ہو جاوے تو بھی موت کے آثار ہیں **دیگر** اگر مرض حاد میں تشنج شروع ہو جاوے تو بھی موت عنقریب ہے **دیگر** اگر مریض کا بول سیاہ غلیظ ہو جاوے اور مریض غذا کی خواہش کرے تو یہ بھی آثار موت کے تصور کرو **دیگر** تپ حاد میں رسوب سیاہ بول میں برآمد ہووں تو یہ بھی آثار موت کے ہیں۔

# فصل چہارم

## غذائے آدم کے بیان میں

### سوال۔ غذائے آدم کا حال بیان کرو

**جواب** قدرت کاملہ نے تمام روئے زمین پر جو اشیاء قسم نباتات وحیوانات کی پیدا کی ہیں وہ سب آدم کے واسطے تجویز فرمائی ہیں یا تو اسکو بطور غذا کے استعمال کریگا یا بطور دوا کے اسکے استعمال میں آویگی اور حیوانات ہر ایک قسم کا فیل سے لیکر چیونٹی تک اسکے کام آتے ہیں

یہ سب کچھ حضرت انسان کی خاطر پیدا ہوئے ہیں کسی ملک میں یہ فیل کو بھی کھا جاتا ہے کسی ملک میں ریچھ کو استعمال کرتے ہیں کوئی خنزیر کو کھاتا ہے تو کوئی گائے بھینس کو قتل کر لیتا ہے کسی ملک میں سگ اور کسی میں بلی غرض یہ کسیکو بھی نہیں چھوڑتا نباتات میں پھل پھول برگ بیخ سب اسکے استعمال کیواسطے قدرت نے تجویز کی ہیں دریائی جانوروں میں سے مچھلی و کچھوا سنسار وغیرہ سبکو یہ ہضم کر جاتے ہیں اس ملک میں جو غذا نباتات وحیوانات اسکی خوراک مروج ہے اسکا مختصر حال معہ افعال وخواص وطبیعت بدیہ ناظرین کیا جاتا ہے۔

**آلو**۔ سرد خشک ہے اور ثقیل دیر ہضم مغلظ معدہ وبادانگیز مزید ومولد ومغلظ منی مقوی مثانہ ہے **آڑو**۔ سرد تر مسکن تشنگی ودافع بخارات حاریابس وجوش خون وصفرا ودافع حمیات صفراوی اور دافع بدبوئے دہن دیر ہضم اور اسہال پیدا کرتا ہے **امرود**۔ سرد تر مفرح ومقوی اور جالی وقابض اور مقوی دل وجگر ومعدہ ودافع خفقان وسوزش مثانہ وملین طبع ساتھ قوت قابضہ کے۔ **آم**۔ گرم وخشک مقوی ارواح ومقوی اعضاء رئیسہ اور مری ومعدہ اور امعاء مقوی گردہ اور بدن کو فربہ کرتا ہے اور ادرار بول اور طبیعت کو ملین کرتا ہے اور خون صالح پیدا کرتا ہے۔ **انجیر**۔ گرم خشک کثیر الغذا اور مولد خون اور مقوی گردہ دافع فالج ولقوہ مسمن بدن ملین سینہ وریہ کو صاف کرتی ہے وجع مفاصل کو مفید ہے **انار**۔ سرد تر قلیل الغذا اور مولد خلط صالح ملین بطن مدر بول اور مورث تشنگی۔ کھانا اسکا بعد طعام محرور مزاج کو مفید ہے اور یرقان اور طحال وکبد واستسقا وقے وخفقان و درد جیغم اور کھانسی گرم وتصفیہ آواز اور فربہ کرنے بدن کو مفید ہے **انگور**۔ گرم تر۔ کثیر الغذا۔ اور تولید خون صالح پیدا کرتا ہے سب میووں میں سے غذائیت میں افضل ہے اور مصفی خون ہے اور مسمن بدن اور مقوی گردہ ہے مولد ریاح معدہ ہے۔ **اروی**

سرد و تر مقوی باہ مغلظ منی ریاح کو پیدا کرتی ہے دیر ہضم واسطے کھانسی خشک اور بواسیر کے مفید ہے مقوی معدہ مسمن بدن دافع ہچکی مولد شیر مصلح۔ **اخروٹ** گرم و خشک ملین طبع محلل بھی مانع تخمہ مقوی اعضاء رئیسہ و مقوی حواس باطنی اور کھانا اسکا ساتھ انجیر کے بڑھاپے میں بہت فائدہ کرتا ہے مقوی باہ ہے۔ **ارد** جسکو ماش بھی کہتے ہیں یہ غلہ میں مشہور ہے گرم تر مقوی باہ مولد منی مغلظ منی ریح کو پیدا کرتا ہے کھانسی خشک کو پیدا کرتا ہے ہندوستان میں اسکی دال بہت کثرت سے کھاتے ہیں۔ **ارہر** سرد خشک یرقان کو بہت فائدہ کرتی ہے مقوی معدہ تپ کو دور کرتی ہے اور اورام باطنی میں بہت مفید ہے درد دندان کو بہت مفید ہے اسکا استعمال بغیر ترشی کے جائز نہیں **بینگن** گرم و خشک مقوی معدہ ملین صلابات مدر بول مسکن اوجاع حارہ مجفف و مولد سودا محدث بثور و قوبا و درد چشم پیدا کرتا ہے مولد درد پہلو و قابض ہے **بادام** گرم تر نفخ سدہ حافظہ قوتوں کا حافظ جوہر دماغ و باصرہ اور ملین طبع و حلق و سینہ و دافع کھانسی خشک درد و ذات الجنب و نفس الدم کو بھی مفید ہے اور پوست اسکا جلایا ہوا تقویت لثہ و دندان کے مفید ہے **بہی** سرد تر مفرح مقوی دل و دماغ اور مدر بول مقوی امعاء دافع ہچکی مربی اسکا مفید ہے قابض شکم ہے **باجرہ** گرم و خشک قابض اور مجفف ردی الکیموس قلیل الغذا دیر ہضم مقوی معدہ مورث سدہ مدر بول حابس اسہال ہے۔ کھانا اسکا ساتھ روغن کے **پالک** سرد تر ملین جالی قاطع صفرا جید الغذا سریع الہضم دافع تشنگی اور تپ گرم و حسن سینہ و ریہ و درد کمر و سل و عسر البول و حرقت البول و یرقان کو نافع ہے **پیاز** گرم و خشک مقوی باہ اور دافع ضرر وبائی و دافع طاعون و ہیضہ و مدر بول اور حیض مفتت حصات کثیر الغذا منقی سینہ و شش و ہاضم و دافع امراض چشم و یرقان مولد ریاح نفخ پیدا کرتا ہے۔

**بہبیجہ** سرد و تر مرطب نافع زحیر و تپ و قروح امعاء و مثانہ نفث الدم و یرقان و مقوی دل و دماغ
و خفقان سل و حمیات حارہ و سہر و سرفہ تسکین حرارت جگر کو مفید ہے **بھنڈی** سرد
تر مولد بلغم و مدر بول مقوی باہ و مولد منی دافع زحیر اور سرفہ گرم کو اور پیچش و قرحہ امعا مقوی
گردہ و مثانہ ہے معین حمل ہے **پودینہ** گرم و خشک منقی فضول ریاح و مقوی معدہ دافع
غثیان و فواق و حمیات بارد و محلل ریاح و دافع استسقا و جبین [illegible] اور دافع ہیضہ مقوی
جگر و معدہ ہے **بیر** سرد و خشک قلیل الغذا اور دیر ہضم مانع بخارات دماغیہ دافع صفرا اور
مفتح سدہ قاتل کرم معدہ و امعا کا ہے مولد بلغم کھانسی پیدا کرتا ہے **پیٹھہ** گرم خشک مقوی
ذہن اور حافظہ قوت دماغ کا اور دافعہ سرفہ مقوی قلب دافع خفقان اور مغص اور قے و
متلی اور برودت کبد کو دور کرتا ہے مقوی باہ و تقویت معدہ کو دیتا ہے **جو** سرد خشک
مدر بول و مقوی گردہ و مثانہ زود ہضم و دافع تشنگی جید الکیموس صاحب سل و دق کو اس سے
غذا کوئی اچھی نہیں ہے **جوار** سرد خشک مولد ریاح دیر ہضم مولد بواسیر مقوی باہ ہے
**پانی** سرد تر تسکین عطش و سوزش معدہ اور [illegible] دیتا ہے اور ملین ہے اور بھوک کو پیدا
کرتا ہے اور ضامن معدہ ہے **پانی شور** گرم خشک محلل و ملین اور مسہل بلغم اور صفرا
کا مولد حکہ و جرب و قوبا و [illegible] گرم دافع درد اعصاب حرقت البول اور قرحہ امعا پیدا کرتا ہے
اس سے پرہیز لازم ہے **توری** سرد تر منضج مادہ بلغم خام کی دافع اماس اعضا باطنی و استسقا
و طحال و جذام و بواسیر و فساد بلغم و صفرا دافع قرحہ مجاری بول مقوی اعضا کی زود ہضم ہے
**چولائی** گرم خشک سریع الہضم دافع صفرا اور عرق بدنی اور بواسیر کی ہے **چلغوزہ** گرم
خشک مولد منی دافع درد پشت درد اعصاب و استرخا و عرق النساء دیر ہضم مقوی باہ مقوی
دماغ دافع کھانسی خشک کا ہے **چچینڈا** گرم خشک مفتح سدہ جگر اور طحال کا جالی ہے ب

